January-2014

ربیع الاوّل ۱۴۳۵ھ

جلد نمبر 4

شمارہ نمبر 9

روحانی و جسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض
تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل خزینۂ روحانیات میں

ماہنامہ

# خزینۂ روحانیات

لاہور

قیمت شمارہ: 40

هُوَ الْحَبِيْبُ الَّذِيْ تُرْجٰى شَفَاعَتُهٗ
لِكُلِّ هَوْلٍ مِّنَ الْأَهْوَالِ مُقْتَحِمِ

اللّٰھم صلّ علٰی محمد

# آلۂ یکسوئی

حضرت انسان علم الخیال کی اتھاہ گہرائیوں کو سمجھنے کی کوشش صدیوں سے کر رہا ہے مگر جن علماء نے قوت خیال کو سمجھ لیا۔انہوں نے بہت سے علوم کی بنیاد رکھی۔اگر یہ کہا جائے کہ تمام روحانی علوم میں قوت خیال ہی کلید اعظم ہے تو بے جا نہ ہوگا۔قوت خیال تمام دنیاوی طاقتوں سے زبردست طاقت ہے۔اجتماع خیالات سے ہی قوت ارادی اور تصور پختہ ہوتا ہے۔پوشیدہ قلبی طاقتوں میں کامل عروج حاصل کرنے کے لیے خیالات کو کنٹرول کرکے نگاہ کو ایک نقطہ پر مرکوز کرنا نہایت ضروری ہوتا ہے اس کے بغیر یکسوئی کی مکمل طاقت حاصل نہیں ہو سکتی۔قیام نگاہ ہی اصل راز ہے۔

ہمارے ادارے "دارالعمل چشتیہ" نے کئی دھاتوں اور کئی کیمیکل میں سے الیکٹریسٹی گزروا کر ایک ایسی ڈیوائس تیار کروائی ہے۔جو خیالات کو کنٹرول کرکے نگاہ کو ایک نقطے پر مرکوز کر دیتی ہے۔جس سے انسان کے اندر یکسوئی پیدا ہو جاتی ہے اور انسان کے اندر غیب میں دیکھنے والی نگاہ کو متحرک کرکے ماورائی دنیا کو سامنے لے آتی ہے۔

یاد رکھیں کہ انسان کے اندر جب باطنی نگاہ کام کرنے لگتی ہے تو حواس کی رفتار عام رفتار سے ستر ہزار گنا زیادہ ہو جاتی ہے۔ہم نے اس ڈیوائس کا نام (آلۂ یکسوئی) رکھا ہے۔عملیات میں یقینی کامیابی کے لیے آج ہی آلۂ یکسوئی براہ راست ہم سے طلب فرمائیں۔طریقہ استعمال تفصیلاً ہمراہ ارسال کیا جائے گا۔

**آلۂ یکسوئی کی قیمت بشمول ڈاک خرچ اندرون ملک 800 روپے　مع کوریئر چارجز 875 روپے**

**منگوانے کا پتہ: مطب العارف دارالعمل چشتیہ لاہور**

رابطہ: 042-35033371, 0322-4773786 darulamal.org/ruhanishop, info@darulamal.org

زندگی کے ہر قدم پر کامیابیوں سے ہمکنار ہونے اور ناکامیوں اور شرور سے حفاظت اور جملہ مقاصد میں بامراد ہونے کیلئے لوح زحل اور لوح شرف شمس اپنے پاس ضرور رکھیں آج ہی رابطہ فرمائیں اور ان الواح کے حیرت انگیز برکات ملاحظہ فرمائیں

## لوح زحل

استحکام و جمعیت کی روحانیت

تسخیر سلطنت و فتوحات نامور، حکمت اور قیام و استحکام مرتبہ کے لیے

ستارہ زحل کو ترفع و تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے۔نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام، خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔یاد رکھیے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہیے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔اس کے مرتبے کو استحکام ہو اور عظمت حاصل ہو۔دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرتا ہے وہ سب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ان علوم میں خاص احتراقی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہیں جو دافع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے جس کے متعدد خواص ہیں:

1 نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے 2 نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کیلئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی 3 تسلط و تعلق اور استحکام کے لیے حرز جاں ہو۔

## لوح شرف شمس

عروج و ترقی، تسخیر خلائق، حصول شان و شوکت اور علو مرتبت کیلئے روحانی تحفہ

شمس سیارگان فلکی میں سب سے بڑا اور شہنشاہ کا درجہ رکھتا ہے۔سب سے نورانی اور طاقت ور اثر زمین پر ڈالنے والا ہے۔زندگی اور روح کی توانائی اسی سے قوت پاتی ہے۔شمس برج حمل میں حرکت کرتا ہوا جب 19 درجے پر پہنچتا ہے تو اسے شرف ہوتا ہے۔اس وقت جو تجلی تو ہیں زمین پر اثر انداز ہوتی ہے۔اگر ان کو ضبط میں لایا جائے تو وہ اپنی طاقت سے حامل کیلئے عظیم ہیبت، رعب اور قوت پیدا کرے گا اور ممتاز حیثیت لائے گا۔شرف شمس کی لوح جس فرد کے پاس ہو۔اللہ تعالیٰ اسے عزت و توقیر عطا فرمائے۔حامل لوح کی شان و شوکت ہر خاص و عام میں بڑھ جاتی ہے۔حامل لوح کی عزت و شہرت عروج و ترقی کمال بلندیوں تک پہنچ جاتی ہے۔سب دشواریاں اور مشکلیں حل ہو جاتی ہیں۔عوام الناس گرویدہ ہو کر ہر حکم مانتے ہیں۔شرف شمس کی لوح خواتین و حضرات سب کے لئے مفید یکساں ہے۔گورنمنٹ اور پرائیویٹ ملازم، تاجر حضرات، ڈاکٹر، لیڈر، وکلاء سب اس لوح مبارک سے یکساں فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔جن خوش نصیبوں کے پاس شرف شمس کی لوح ہوگی۔وہ سمجھ لیں کہ دوسرے تمام لوگوں سے مستقبل کی کامیاب زندگی کے حصول کیلئے انہوں نے میدان مار لیا ہے۔ان شاء اللہ

ہر ایک لوح (کسی کی دھات): 3650 مع کوریئر چارجز　روحانی دکان: 042-35033371, 0322-4773786, 0332-4487877

# اسلامی، تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

برصغیر پاک وہند میں شائع ہونے والا پہلا رسالہ جو ایک سال میں دو خاص نمبر شائع کرتا ہے


ماہنامہ

# خزینۂ روحانیات

لاہور

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Blog: khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
Facebook: facebook.com/khazinaeruhaniyat
Twitter: twitter.com/khazinaruhanyat
Email: magazine@darulamal.org
Email: khazinaeruhaniyaat@gmail.com

جلد 4 ربیع الاول ۱۴۳۵ھ...... جنوری 2014ء شمارہ 9

| قیمت فی شمارہ | سالانہ ممبر شپ عام ڈاک | سالانہ ممبر شپ رجسٹرڈ ڈاک |
|---|---|---|
| 40 روپے | 500 روپے | 740 روپے |

چیف ایڈیٹر: ابو نافع خالد مقبول عارف چشتی قادری شاذلی نقشبندی سہروردی

ایڈیٹر: مولانا علی آفاق 0321-4168008

سب ایڈیٹر: مولانا محمد عرفان 0321-4661681

## مجلس مشاورت

- غلام سرور شباب صاحب (حویلی لکھا)
- امتیاز حسین سروری صاحب (کویت)
- غلام قادر بلوچ صاحب (کراچی)
- مولانا قاری ابوبکر صاحب (اسلام آباد)
- مولانا خالد صاحب (نارووال)
- سید عامر علوی صاحب (لاہور)
- محمد صالح صاحب (مظفر آباد)
- محمد علیم صاحب (لاہور)

سرکولیشن، اشتہارات وشکایات 0322-4773786

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور۔ 54570

فون: 042-35033371 موبائل: 0343-7772772


## رقم کی ادائیگی کے طریقے

**منی آرڈر** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتے پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ اور موبائل نمبر لازمی منی آرڈر فارم پر لکھیں۔ اور مقصد بھی واضح لکھیں۔

**ایزی پیسہ موبائل اکاؤنٹ** اپنا شناختی کارڈ لے کر کسی بھی ایزی پیسہ دکان پر جا کر اکاؤنٹ نمبر 03437727721 میں رقم جمع کروائیں۔

**یو پیسہ موبائل اکاؤنٹ** اپنا شناختی کارڈ لے کر کسی بھی یو پیسہ شاپ پر جا کر اکاؤنٹ نمبر 3334308286 7 میں رقم جمع کروائیں۔

**شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی** 35202-2610215-1 پر رقم ارسال کریں۔ موبائل نمبر 0322-4773786 استعمال کریں۔

(ٹیلی نار: ایزی پیسہ۔ موبی لنک: موبی کیش۔ زونگ: ٹائم پے)

**بینک ڈپازٹ** میزان بینک میں بنام خالد مقبول رقم جمع کروائیں۔ برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0100377637

**نوٹ:** رقم آن لائن کروانے کے بعد بذریعہ SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ (موبائل: 0322-4773786)

ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں


مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈووکیٹ ہائی کورٹ)

ڈاکٹر خالد مقبول پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر ادارہ دار العمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین جنوری ۲۰۱۴...... ربیع الاول ۱۴۳۵ھ


| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| اللہ ﷻ نے فرمایا...... حضور ﷺ کی چھٹی نصیحت | 5 |
| اسوۂ رسول کریم ﷺ (حضرت ڈاکٹر عبدالحیٔ عارفی رحمہ اللہ) | 6 |
| جو مصیبت تم پر نازل ہوئی ہے تم اس سے بچ نہیں سکتے تھے | 7 |
| منکر نکیر کا قبر میں مومن اور منافق سے معاملہ (مولانا عاشق الٰہی) | 9 |
| موت کے بعد ارواح کے رہنے کی جگہ (امام سیوطی رحمہ اللہ) | 9 |
| پڑھنے اور ان پر عمل کرنے کی باتیں (محمد علیم نظامی، لاہور) | 11 |
| اخلاص (فقیہ ابو اللیث سمرقندی رحمہ اللہ) | 12 |
| اپنی اولاد کے ایمان کی فکر کیجئے (حضرت مولانا سید ابو الحسن ندویؒ) | 13 |
| یَا کٓھٰیٰعٓصٓ کے خواص اور اثرات (مولانا انظر شاہ کشمیریؒ) | 17 |
| مقطعات کی سورۃ یا ز دہم طٰہٰ کے خواص (غلام الرسول میمن) | 18 |
| درود شریف کے اعمال (مرتب: محمد عارف) | 19 |
| حضرت مولانا انور شاہ کشمیریؒ و مولانا محمود الحسنؒ کے عملیات | 20 |
| حافظ جمیل احمد جمیلؒ اور مفتی محمد اشرف صاحب کے عملیات | 21 |
| جادو سے متاثرہ مریضوں کا علاج کرنا سیکھئے (خالد مقبول) | 23 |
| جنات سے متاثرہ مریضوں کا علاج کرنا سیکھئے (خالد مقبول) | 24 |
| جنات کے بادشاہ کی تسخیر کا ایک نایاب عمل (غلام سرور شباب) | 25 |
| کامل وجدان حاصل کرنا (عبدالرؤف نظامی صاحب) | 26 |
| پتھری نکالنے کے دو مجرب روحانی علاج (علامہ شاد گیلانی) | 26 |
| عام اجازت والے اعمال (محمد عارف) | 27 |
| حکیم سرفراز صاحب کے اعتراض کا جواب (عبدالرؤف نظامی) | 29 |
| تعویز عظیم الفوائد (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 30 |
| تربیت العاملین (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 31 |
| فتوحات کے دروازے کھولنے اور تمام عالم کے رجوع کا خاص عمل...... سید پیر محبوب الٰہی عرف نور اللہ شاہ صاحب | 33 |
| علم الجفر سیکھئے (قسط: ۸) | 34 |
| علم الحروف سیکھئے (قسط: ۸) | 35 |
| علم الاعداد سیکھئے (قسط: ۸) | 36 |
| علم النقوش سیکھئے (قسط: ۸) | 37 |
| تعویز کے متعلق ایک اہم فتویٰ (مفتی محمد اشرف مدظلہ) | 38 |
| مختلف مقاصد کا خاص تعویز (محمد عارف) | 39 |
| آپ کے روحانی مسائل اور ان کا حل (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 41 |
| پیش آنے والے سچے روحانی واقعات | 43 |
| بھیانک حویلی (حافظ محمد ماجد نورانی) | 44 |
| کمالات جفر "تبدیلی کرانے یا رکوانے کا عمل" (سرفراز زاھد) | 47 |
| اولاد کی اخلاقی تربیت کے طریقے (مولانا عبدالمعبود) | 49 |
| ہپناٹزم میں معمول کو سلانے کی ترکیبیں (علامہ شاد گیلانی) | 50 |
| فالج سے بچاؤ کے لیے سات نکات (مقدر شاہ خٹک) | 51 |
| سگریٹ نوشی اور ذیابیطس (ڈاکٹر اسماء مقصود) | 53 |
| اروماتھراپی (غلام سرور شباب صاحب) | 55 |
| سردی اور حرارت بخش میوے (حکیم غلام یزدانی قریشی) | 56 |
| نوزائیدہ بچوں کی عام تکالیف (ہومیو ڈاکٹر ام نافع) | 58 |
| طب نبوی ﷺ (ابن القیم الجوزیہ رحمہ اللہ) | 59 |

## اے میرے خالقِ حیات

اے میرے خالقِ حیات تیری خوشی ہے صد حیات
آپ کی ناخوشی سے ہے میری حیات صدممات
ذکر سے تیرے مل گئی دل کو ہمارے صد حیات
بلکہ تیرے ہی نام سے زندہ ہے ساری کائنات
تیرے بغیر میں ہی کیا مردہ ہے ساری کائنات
تیرے کرم سے حشر تک زندہ ہے ساری کائنات
عارضی حُسن گل پہ ہیں بلبل کی ساری ہزلیات
فانی بتوں کو دل نہ دے یہ ہیں ہماری غزلیات
شمس و قمر کی روشنی ادنیٰ سی بھیک ہے تیری
روح میں تیرے نور سے کتنے ہیں ماہ کائنات
نفس کا جو غلام ہے غرق ہے وہ گناہ میں
کیوں نہ کہوں کہ زندگی کتنی ہے اس کی واہیات
اس کا سکون چھن گیا کتنی ہے تلخئ حیات
جس نے چکھے ہیں دوستو فانی بتوں کے نمکیات
توبہ کریں گناہ سے لیکن ہو صدق دل سے بھی
حشر میں ہوں گے فائزون یہیاں ہوں گی فائزات
ہیں تو خدا سے دور دور لیکن زبان پہ ہے ضرور
دعوئ علمِ ارضیات دعوئ علمِ فلکیات
جس کو خدا نے بخش دی لذت ذکر فضل سے
اخترؔ وہ پا گیا ہے بس حاصلِ لطفِ کائنات

(عارف باللہ حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب نور اللہ مرقدہٗ)



## مری اُمید سے زیادہ نظر اُن کا کرم آیا

کرم سے ان کے میرے سامنے ان کا حرم آیا
ہماری زندگی کا وقت وقتِ مغتنم آیا
کرم سے ربّ کعبہ کے دُعایاں ردنہیں ہوتی
نظر کے سامنے قسمت سے میری ملتزم آیا
یہاں کا ذرہ ذرہ مظہرِ انوار کعبہ ہے
یہ مالک کا کرم ہے اس پہ جو اُس کے حرم آیا
اگر چہ پُر خطا ہے پر کہاں جائے تیرا بندہ
تیرے در پر تیرا بندہ بہ امید کرم آیا
زبانِ شکر قاصر ہے لغت میں دم نہیں اخترؔ
مری اُمید سے زیادہ نظر اُن کا کرم آیا

(عارف باللہ حضرت شاہ حکیم محمد اختر صاحب نور اللہ مرقدہٗ)

## اللہ جل جلالہ کا روزِ قیامت تین لوگوں سے جھگڑنا

حضرت ابو ہریرہؓ نبی کریم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: "تین شخص ایسے ہیں جن سے قیامت کے دن میں جھگڑا کروں گا۔ ایک وہ شخص جس نے میرے نام کے ساتھ عہد کیا پھر عہد شکنی اور غدر کیا۔ دوسرا وہ شخص ہے جس نے کسی آزاد آدمی کو فروخت کر کے اس کی قیمت کو کھالیا۔ تیسرا وہ شخص جس نے ایک مزدور کو مزدوری پر لگایا اور اس سے پوری محنت اور پورا کام لیا، پھر اس کی مزدوری اس کو نہیں دی"۔ (بخاری)

خدا کے نام کے ساتھ عہد کیا جیسے کہا کرتے ہیں میں خدا کو حاضر ناظر جان کر کہتا ہوں یا خدا کو گواہ کر کے یہ وعدہ کرتا ہوں۔ پھر اس وعدے کو پورا نہ کرے اور ایسا شخص جو کسی مزدور کو کام پر لگائے اور اس سے پورا کام لے لیکن مزدوری یعنی اس کا حق نہ ادا کرے۔ یہ صرف مزدوروں کے لئے مخصوص نہیں، بلکہ اس میں وہ تمام لوگ شامل ہیں جن سے ہمارا کسی نہ کسی طور واسطہ رہتا ہے۔ مثلاً گھریلو ملازمین، دفتر میں کام کرنے والے ماتحت افراد، رکشہ ٹیکسی ڈرائیور، سامان لوڈ کرنے والے ریڑھی بان اور پک اپ ڈرائیور وغیرہ۔ الغرض اُن تمام لوگوں سے، جن کے ساتھ کوئی معاملہ طے کیا جائے اور پھر اس معاہدے کی خلاف ورزی کی جائے تو ایسی باتوں پر اللہ ﷻ کے ہاں سخت پوچھ گچھ ہوگی۔ اس دنیا میں تو ہم لوگ غریب کی مجبوری سے فائدہ اٹھالیں گے، لیکن آخرت میں جب اللہ تعالیٰ اس بارے میں سوال کریں گے تو وہاں کوئی جاننے والا بہن بھائی، رشتہ دار جس کے بل بوتے پر ہم یہاں دنیا میں ظلم کر لیتے ہیں، ہمیں نہ بچاسکے گا۔

اللہ ﷻ ایسے ظالم شخص کے بارے میں فرماتے ہیں کہ "میں قیامت کے روز ایسے شخص سے جھگڑا کروں گا"۔ اس جھگڑا کرنے سے مراد اللہ ﷻ کا سخت غصہ ہے، جس کا اظہار حق تعالیٰ قیامت کے دن اس بندے کے سامنے فرمائیں گے، جو ان مناہی کا مرتکب ہوا ہوگا۔ اللہ ﷻ سے دعا ہے کہ ہر مسلمان کو تمام چھوٹے بڑے گناہوں سے بچنے کی توفیق عطا فرمائیں۔

## جہاد جب جاری ہو تو میدانِ جنگ سے نہ بھاگنا

آپ ﷺ کی ارشاد فرمودہ دس نصیحتوں میں سے پانچ کا بیان کیا جاچکا ہے۔ اب چھٹی نصیحت ملاحظہ فرمائیں۔

### چھٹی نصیحت

وَاِیَّاکَ الْفِرَارَ مِنَ الزَّحْفِ وَاِنْ هَلَكَ النَّاسُ

ترجمہ: "اے معاذ! جب جہاد ہو رہا ہو، کفر اسلام کی جنگ ہو رہی ہو تو میدان جنگ سے نہ بھاگنا، اگرچہ سارے لوگ ہلاک ہو جائیں"۔

میدان جہاد مسلمانوں کے لئے بہت اہمیت کا حامل ہوتا ہے۔ مسلمان اپنی جان ہتھیلی پر رکھ کر میدان جہاد میں اترتا ہے۔ اس سے اس کا مقصود صرف اور صرف اعلاء کلمۃ اللہ ہوتا ہے۔ کسی مادی فائدہ کیلئے یا کسی لالچ کے لئے میدان میں نہیں اترتا۔ یہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ سے تعلق رکھنے والے کے لئے بہت ہی زیادہ معیوب ہے کہ کوئی ان کا چاہنے والا میدان جہاد سے ڈر کے مارے بھاگ جائے۔ کوئی یہ ہرگز نہیں کہے گا کہ فلاں آدمی میدان جہاد سے بھاگ گیا ہے، بلکہ کہنے والے یہ کہیں گے مسلمان بھاگ گئے۔ اس طرح یہ دھبہ اسلام پر لگتا ہے۔ اسی لئے حضور ﷺ نے یہ نصیحت فرمائی کہ میدان جہاد سے بھاگنا نہیں۔ جہاں دوسرے شہید ہوں وہاں تم بھی شہید ہو جاؤ۔

مطلب یہ ہے کہ جس وقت تمہارا مقابلہ کافروں سے ہو رہا ہو تو ڈر کر بھاگنا نہیں چاہئے بلکہ مردانہ وار مقابلہ کرنا چاہئے۔ جہاد میں نکل کر بھاگنا اور لڑائی میں کفار کو پیٹھ دکھانا بہت سخت گناہ اور اکبر الکبائر میں سے ہے۔ ایک حدیث میں حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ تین گناہ ایسے ہیں کہ ان کے ساتھ کوئی نیکی فائدہ نہیں دیتی، ایک شرک باللہ دوسرے والدین کی نافرمانی اور ان سے سرکشی اور تیسرا میدان جہاد سے فرار۔

(افسوس کہ آج جہاد کی بات کرنا ہی برا سمجھا جاتا ہے۔ جہاد کے مختلف معنی اپنی طرف سے بناتے ہیں تاکہ اصل معنی ہی فوت ہو جائے۔ ح)

# رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا انتظامِ امور

عارف باللہ حضرت ڈاکٹر عبدالحئی عارفی رحمہ اللہ

## انتظامِ امور

آپ ﷺ کا ہر معمول اعتدال کے ساتھ ہوتا تھا۔ اس میں بے انتظامی نہیں ہوتی تھی۔ یعنی ہر کام کو اپنے وقت اور موقع محل کے حساب سے کیا کرتے تھے۔ لوگوں کی تعلیم میں مصلحت کو پیشِ نظر رکھتے اور اس میں غفلت نہ فرماتے، اس احتمال سے کہ اگر ان کو ان کے حال پر چھوڑ دیا گیا تو بعض تو خود دین سے غافل ہو جائیں گے اور بعض امورِ دین میں اعتدال سے زیادہ مشغول ہو کر دین سے اکتا جائیں گے۔ ہر حالت کا آپ ﷺ کے یہاں ایک خاص انتظام تھا۔ حق سے کبھی کوتاہی نہ کرتے اور کبھی تجاوز کر کے ناحق کی طرف نہ جاتے۔ سب میں افضل آپ ﷺ کے نزدیک وہ شخص ہوتا جو عام طور سے سب کا خیر خواہ ہوتا، اور سب سے بڑا رتبہ اس شخص کا ہوتا جو لوگوں کی غمخواری اور اعانت بخوبی کرتا۔ (نشر الطیب)

## الطافِ کریمانہ

حضور نبی کریم ﷺ اپنی زبان کو لایعنی باتوں سے محفوظ رکھتے تھے۔ لوگوں کی تالیفِ قلب فرماتے تھے اور ان میں تفریق نہ ہونے دیتے تھے۔ ہر قوم کے آبرودار آدمی کی عزت کرتے تھے اور ایسے آدمی کو اس قوم پر سردار مقرر فرما دیتے تھے۔ لوگوں کو نقصان دینے والی باتوں سے بچنے کی تاکید فرماتے رہتے تھے اور ان کے شر سے اپنا بھی بچاؤ رکھتے تھے، مگر کسی شخص سے کشادہ روئی اور خوش خوئی میں کمی نہ فرماتے تھے۔ اپنے ملنے والوں کے بارے میں استفسار فرماتے تھے اور لوگوں میں جو واقعات ہوتے تھے وہ آپ ﷺ پوچھتے رہتے تاکہ مظلوم کی مدد اور مفسدوں کا انسداد ہو سکے اور اچھی بات کی تحسین (تعریف) اور اور بری بات کی تقبیح (مذمت اور تحقیر) فرماتے۔ (نشر الطیب)

ف: اللہ کے بندوں کے ساتھ خوش اخلاقی سے پیش آنا، مسکرا کر ملنا سنت ہے اور ہر سنت پر عمل کرنا نیکی ہے اور ہر نیکی ایک صدقہ ہے۔ ہم دن بھر میں سینکڑوں آدمیوں سے ملتے ہیں مثلاً۔ بس میں سفر کرتے ہوئے کنڈکٹر اور ساتھ بیٹھے ہوئے مسافروں سے، دکاندار سے سودا خریدتے ہوئے، دفتر میں ملازمین اور کلائنٹس سے، کاروبار میں گاہکوں سے، غرض ہر کسی سے مسکرا کر ملنے سے (بشرطیکہ سنت پر عمل کی نیت ہو) ہم دن بھر میں بغیر کوئی محنت کئے ہزاروں نیکیوں کا ثواب حاصل کر سکتے ہیں۔

**نوٹ** یہ صرف مردوں کے مردوں اور عورتوں کے عورتوں سے ملنے پر ہے۔ عورتوں کا غیر مردوں اور مردوں کا غیر عورتوں سے ملنا قطعاً جائز نہیں اور بجائے ثواب کے اُلٹا گناہِ عظیم ہوگا۔

## نظام الاوقات اندرونِ خانہ

### تقسیمِ اوقات

حضرت حسن رضی اللہ عنہ اپنے والد ماجد حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں۔ آپ ﷺ اپنے گھر میں تشریف لاتے تو اپنے اندر رہنے کے وقت کو تین حصوں میں تقسیم فرماتے۔

1. ایک حصہ اللہ تعالیٰ کی عبادت کے لئے
2. ایک حصہ اپنے گھر والوں کے معاشرتی حقوق ادا کرنے کے لئے (جس میں اُن سے ہنسنا بولنا شامل تھا)
3. اور ایک حصہ اپنے نفس کی راحت کے لئے

پھر اپنے حصہ کو اپنے اور لوگوں کے درمیان میں تقسیم فرما دیتے (یعنی اس میں سے بھی بہت سا وقت امت کے کام میں صرف فرماتے اور اس وقت کو خاص احباب کے واسطہ سے عام لوگوں کے کام میں لگا دیتے (یعنی اس حصہ میں عام لوگ تو نہ آسکتے تھے مگر خواص حاضر ہوتے اور دین کی باتیں سن کر عوام کو پہنچاتے۔ اس طرح عام لوگ بھی اس نفع میں شریک ہو جاتے)۔ دوسروں سے کسی چیز کا اخفاء نہ فرماتے۔ احکام میں آپ ﷺ کا طرز یہ تھا کہ اہلِ فضل (یعنی اہلِ علم وعمل) کو آپ ﷺ اس امر میں اوروں پر ترجیح دیتے کہ ان کو حاضر ہونے کی اجازت عطا فرماتے اور اس وقت کو ان لوگوں پر بقدر ان کی فضیلتِ دینیہ کے تقسیم فرماتے۔ ان کی حاجت میں مشغول ہوتے اور ان کو ایسے شغل میں لگاتے جس میں اُن کی اور بقیہ امت کی اصلاح ہو۔ (جاری ہے)

# تم پر یہ واضح رہے کہ بلاشبہ جو مصیبت تم پر نازل ہوئی ہے تم اس سے کبھی بھی بچ نہیں سکتے تھے

**عامر محمد عامر ناھض الھلالی**

ابن الدیلمی ﷺ سے مروی ہے کہ تقدیر کے متعلق میرے دل میں کچھ خلش پیدا ہوئی مجھے خدشہ ہوا کہ اس سے میرا دین اور معاملات بگڑ جائیں گے۔ چنانچہ میں ابی بن کعب ؓ کے پاس گیا اور عرض کیا: اے ابو المنذر! اس تقدیر کے متعلق میرے دل میں کچھ اشکالات پیدا ہو چکے ہیں 'مجھے ڈر ہے کہ اس سے میری دینداری اور معاملات بگڑ جائیں گے' لہٰذا مجھے اس مسئلہ میں کچھ بتائیں' ہوسکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے ذریعہ مجھے فائدہ پہنچائے' تو انہوں نے فرمایا: "اگر اللہ تعالیٰ آسمان وزمین کی ساری مخلوقات کو عذاب میں مبتلا کردے تو وہ ان پر ظلم کرنے والا شمار نہیں ہوگا اور اگر وہ ان پر رحم کرے تو اس کی رحمت ان کے لیے ان کے اعمال سے بہتر ہوگی۔

اور اگر تمہارے پاس احد پہاڑ کے برابر بھی مال ہو جس کو تم اللہ کی راہ میں خرچ کرو تو جب تک تم تقدیر پر ایمان نہیں لاؤ گے تمہارا یہ خرچ کیا ہوا مال قبول نہیں ہوگا۔ آگاہ رہو! کہ جو آفت ومصیبت تمہیں پہنچی ہے وہ تم سے چوکنے والی نہ تھی اور بلاشبہ جو تم سے چوک گئی وہ تمہیں پہنچنے والی نہ تھی اور اگر تم اس عقیدہ تقدیر پر ایمان لائے بغیر فوت ہو جاؤ گے تو تم جہنم میں جاؤ گے۔ تم پر کوئی حرج نہیں کہ تم میرے بھائی عبداللہ بن مسعود ؓ کے پاس جا کر بھی اس مسئلہ کے متعلق سوال کرلو"۔

پھر میں عبداللہ بن مسعود ؓ کے پاس آیا اور ان سے یہ مسئلہ دریافت کیا تو انہوں نے وہی جواب دیا جو ابی بن کعب ؓ نے دیا تھا۔ عبداللہ بن مسعود ؓ نے فرمایا: "اگر تم حذیفہ ؓ کے پاس یہ مسئلہ دریافت کرنے کے لیے جاؤ تو اس میں بھی کوئی حرج نہیں ہے"۔ لہٰذا میں حذیفہ ؓ کے پاس آیا اور یہ مسئلہ پوچھا تو انہوں نے بھی ابی ؓ اور عبداللہ ؓ جیسا جواب دیا اور ساتھ کہا: "مزید تصدیق کے لیے زید بن ثابت ؓ کے پاس جاؤ"۔ چنانچہ میں ان کے پاس گیا اور یہ مسئلہ پوچھا تو انہوں نے کہا: میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا:

(لو ان اللہ عذب اھل سماواتہ واھل ارضہ لعذبھم وھو غیر ظالم لھم ولو رحمھم لکانت رحمتہ خیر الھم من اعمالھم ولو کان لک مثل احد ذھبا او مثل جبل احد ذھبا تنفقہ فی سبیل اللہ ماقبلہ منک حتی تؤمن بالقدر کلہ. فتعلم ان مااصابک لم یکن لیخطئک. وما اخطاک لم یکن لیصیبک. وانک ان مت علی غیر ذلک دخلت النار)

"اگر اللہ تعالیٰ آسمان وزمین کی ساری مخلوقات کو عذاب میں مبتلا کردے تو وہ ایسا کر کے ظالم نہیں کہلائے گا اور اگر وہ ان پر رحم کرے تو اس کی رحمت ان کے لیے ان کے تمام اعمال سے بہتر ہوگی اور اگر تیرے پاس احد کے برابر یا (ایک روایت کے مطابق) احد پہاڑ کے برابر سونا ہو پھر تم اس کو اللہ کی راہ میں خرچ کرو' اللہ اس کو تب تک قبول نہیں کرے گا جب تک تو تقدیر پر ایمان نہیں لاتا۔ پس تو جان لے کہ جو مصیبت تمہیں پہنچی ہے وہ تم سے چوک نہیں سکتی تھی اور جو تم سے چوک گئی وہ تمہیں پہنچ نہیں سکتی ہے۔ اگر تم اس عقیدہ تقدیر پر ایمان لائے بغیر مر گئے تو تم آگ میں داخل ہو گئے"۔

ابو حفصہ سے مروی ہے کہ عبادہ بن صامت ؓ نے اپنے بیٹے سے کہا:

"یا بنی انک لن تجد طعم حقیقۃ الایمان حتی تعلم ان ما اصابک لم یکن لیخطئک وما اخطاک لم یکن لیصیبک"

"اے میرے بیٹے! تم حقیقت ایمان کے ذائقہ کو ہرگز چکھ نہیں سکتے یہاں تک کہ تم جان لو (اور جان کر مان لو) کہ بلاشبہ جو مصیبت تمہیں پہنچی وہ تم سے چوکنے والی نہ تھی اور جو تم سے چوک گئی وہ تمہیں پہنچ نہیں سکتی"۔

علامہ محمد بن صالح العثیمین ؒ نے حضرت عبادہ ؓ کے اس قول "حتی تعلم ان مااصابک لم یکن لیخطئک" کی تشریح بیان کرتے ہوئے فرمایا:

"اس عبارت کو مندرجہ ذیل دو معنوں میں سے کسی ایک یا دونوں پر محمول کیا جائے گا۔

1 یقیناً "ما اصابک" کا معنی یہ ہے کہ جو مصیبت اللہ نے تمہارے مقدر میں کی ہے' یہاں پر تقدیر کو لفظ "اصابہ" سے تعبیر کیا ہے کیونکہ اللہ نے

جو تقدیر مقرر کی ہے وہ عنقریب واقع ہونے والی ہے' پس جو مصیبت تمہیں پہنچانا اللہ نے مقدر کیا ہے تم جو اسباب بھی اختیار کرلو وہ مصیبت تم سے چوک نہیں سکتی۔

**2** جو مصیبت تمہیں پہنچنے والی ہے تو نہ سوچ کہ وہ تم سے چوک جائے گی پس تو ایسا نہ کہہ کہ اگر میں ایسے کرتا تو یہ مصیبت نہ پہنچتی' کیونکہ جو مصیبت تمہیں اب پہنچی ہے اس کا تم سے چوک جانا ممکن نہیں۔ لہٰذا وہ ساری تقدیریں جو تیرے مقدر میں کی گئی ہیں اور تو کہتا ہے: 'اگر میں ایسے کرتا تو مجھے یہ مصیبت نہ پہنچتی' وہ تو اوہام و خیالات ہیں جو کچھ اثر نہیں رکھتے۔ بہر حال جو بھی مفہوم ہو دونوں صورتوں میں معنی درست ہے۔ لہٰذا اللہ نے بندے کے مقدر میں جو مصیبت لکھی ہوئی ہے وہ اسے پہنچنے ہی والی ہے' اس سے مصیبت کا چوکنا ممکن نہیں ہے اور جو مصیبت بھی انسان کو پہنچی اس کو کوئی چیز ہرگز روکنے والی نہیں ہے۔ جب تم اس طرح کا ایمان لے آؤ گے تو تم ایمان کا ذائقہ چکھ لو گے' کیونکہ تم مطمئن ہو جاؤ گے اور تم یہ جان لو گے کہ یہ معاملہ اسی طرح ہونے ہی والا تھا' جیسا کہ وہ واقع ہوا ہے اور اس کو کسی بھی صورت میں بدلا نہیں جا سکتا۔

پس تم پختہ یقین کرلو کہ بے شک جو بھی مصیبت تمہیں پہنچی ہے وہ تم سے چوک نہیں سکتی تھی' چاہے تم کیسے ہی اسباب اختیار کرلو تمہارے بس میں نہیں کہ تم اس سے بچ سکو یا اس مصیبت کے اترنے کو روک سکو' بلاشبہ وہ نازل ہونے والی ہے اور ہر صورت میں نازل ہو کر رہے گی۔ جب تم یہ یقین کرلو گے تو تمہارا نفس آرام پا جائے گا اور تمہارا دل مطمئن ہو جائے گا اور حزن وملال رفع ہو جائے گا۔

پس تم سارے خیالات کو چھوڑ دو اور مت کہو: اگر میں ایسے کرتا تو مجھے اس مصیبت کا سامنا نہ کرنا پڑتا' یا اگر میں ایسے نہ کرتا تو مجھے یہ معاملہ درپیش نہ ہوتا کیونکہ یہ سارے غلط افکار ہیں' کیونکہ تمہارے بس میں نہیں ہے کہ تم ان چیزوں سے کبھی بچ سکو جو تمہارے مقدر میں ہیں اور یہ بھی ممکن نہیں ہے کہ اللہ کی تقدیر تم سے چوک جائے۔

تقدیر کے متعلق یہ مضبوط عقیدہ مومنوں کے دلوں کو پرسکون بنا دے گا اور ان کے نفسوں پر اطمینان نچھاور کرے گا اور ان کو مزید قوی کردے گا' اور ان کے اعصاب مضبوط کردے گا اور وہ دین اسلام کی تبلیغ کے لیے لوگوں کے پاس پہنچیں گے اور ان کے تقدیر پر ایمان کے سامنے روئے زمین کی ساری قوتیں چھوٹی اور حقیر محسوس ہوں گی۔

سلمان فارسیؓ سے سوال کیا گیا کہ لوگوں کے اس ''حتی تؤمن بالقدر خیرہ وشرہ'' ''تم جب تک اچھی اور بری تقدیر پر ایمان نہ لاؤ (تم مومن نہیں ہو سکتے)'' کا کیا مطلب ہے؟ تو انہوں نے کہا:

''حتی تؤمن بالقدر: تعلم ان ما اخطاک لم یکن لیصیبک وما اصابک لم یکن لیخطئک''۔

''حتی تؤمن بالقدر'' (یعنی تقدیر پر ایمان لانے کا مطلب یہ ہے کہ) تم جان لو کہ یقیناً جو مصیبت تم سے چوک گئی وہ تمہیں پہنچنے والی نہیں ہے اور جو تم کو پہنچی وہ چوکنے والی نہ تھی۔''

یہ صرف سلمان فارسیؓ کا ہی قول نہیں ہے بلکہ رسول اللہ ﷺ کے تمام صحابہ کرامؓ کا موقف ہے' جیسا کہ پیچھے اس کا ذکر ہوا ہے۔

بنا بریں جس انسان کو عقیدہ تقدیر پر ایمان کی نعمت عطا ہوئی اور وہ جانتا ہے کہ جو مصیبت اس کو پہنچی وہ اس سے کبھی چوک نہیں سکتی تھی اور اس سے بچنا اس کے بس میں ہی نہیں تھا تو وہ اللہ کے حکم سے خوش وخرم' سکون واطمینان اور مختلف قسم کی آزمائشوں سے متاثر ہوئے بغیر اور پریشانیوں سے محفوظ زندگی بسر کرے گا۔ اور وہ مقدر میں کی ہوئی چیز پر کیوں پریشان ہو اور اس سے کیوں متاثر ہو جبکہ وہ جانتا ہے کہ اس کو ٹالنے کا اس کے پاس کوئی حیلہ ہی نہیں ہے اور وہ یہ بھی جانتا ہے کہ اس سے راہ فرار حاصل کرنا اس کے بس میں ہی نہیں ہے۔

پس جب بندے کے دل میں یہ پختہ یقین بیٹھ جائے کہ جو مصیبت بھی اس کو پہنچی ہے وہ اس سے کبھی بچ نہیں سکتا تھا تو آزمائشیں اور تکالیف اس کو پریشان نہیں کر سکتیں۔

# منکر نکیر کا قبر میں مومن اور منافق سے معاملہ

حضرت مولانا عاشق الٰہی مہاجر مدنی رحمہ اللہ

حضرت ابو ہریرہ ؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ: ''جب میت کو قبر میں رکھ دیا جاتا ہے تو اس کے پاس دو فرشتے آتے ہیں، جن کا رنگ سیاہ اور آنکھیں نیلی ہوتی ہیں۔ جن میں سے ایک کو منکر دوسرے کو نکیر کہا جاتا ہے۔ وہ دونوں اس سے پوچھتے ہیں کہ تو کیا کہتا ہے ان صاحب کے بارے میں (جو تمہاری طرف بھیجے گئے)؟ وہ اگر مومن ہے تو جواب دیتا ہے کہ وہ اللہ ﷻ کے بندے اور اس کے رسول ﷺ ہیں۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ ﷻ کے سوا کوئی معبود نہیں اور بلاشبہ محمد ﷺ اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔ یہ سن کر وہ دونوں کہتے ہیں کہ ہم تو جانتے تھے کہ تو ایسا ہی جواب دے گا''۔ پھر اس کی قبر ستر (۷۰) ہاتھ مربع کشادہ کر دی جاتی ہے۔ پھر منور کر دی جاتی ہے۔ پھر اس سے کہہ دیا جاتا ہے کہ ''(اب تو) سوجا''۔ وہ کہتا ہے کہ ''میں تو اپنے گھر والوں کو (اپنا حال) بتانے کے لئے جاتا ہوں''۔ وہ کہتے ہیں کہ ''(یہاں آکر جانے کا قانون نہیں) تو سو جا، جیسا کہ دلہن سوتی ہے جسے اس کے شوہر کے سوا کوئی نہیں اٹھا سکتا''۔ (لہٰذا وہ آرام سے قبر میں رہتا ہے) یہاں تک کہ اللہ ﷻ سے قیامت کے روز اس جگہ سے اٹھائے گا۔

اور اگر مرنے والا منافق ہوتا ہے تو وہ منکر نکیر کو جواب دیتا ہے کہ ''میں نے جو لوگوں کو کہتے سنا وہی کہا، اس سے زیادہ میں نہیں جانتا''۔ وہ دونوں کہتے ہیں کہ ''ہم تو خوب جانتے تھے کہ تو ایسا ہی جواب دے گا''۔ زمین سے کہا جاتا ہے کہ اس کو بھینچ دے۔ چنانچہ زمین اُسے بھینچ دیتی ہے۔ جس کی وجہ سے اس کی پسلیاں اِدھر کی اُدھر چلی جاتی ہیں۔ پھر وہ قبر کے اندر عذاب میں مبتلا رہتا ہے۔ یہاں تک کہ (قیامت کو) خدا اسے وہاں سے اٹھائے گا''۔

(مشکوٰۃ المصابیح ص ۱۲۵ ترمذی)

ان احادیث سے معلوم ہوا کہ ایمان والے عالم برزخ میں مطمئن ہوں گے اور ان کے ہوش و حواس سالم رہیں گے۔ حتیٰ کہ ان کو نماز کا دھیان ہوگا اور فرشتوں کے سوال و جواب دینے میں بے خوف ہوں گے۔

# موت کے بعد ارواح کے رہنے کی جگہ

امام جلال الدین سیوطی نور اللہ مرقدہٗ

جاننا چاہئے کہ موت کے بعد جہاں ارواح رہتی ہیں، اس جگہ کو سوائے پیغمبر ﷺ کے، دوسرا نہیں جانتا ہے نہ ہی بیان کر سکتا ہے۔ آنحضرت ﷺ نے شب معراج میں دونوں عالم کی سیر کی۔ ارواح سے ملاقات کی۔ اور اللہ ﷻ نے کتنی باتوں سے آپ کو آگاہ کیا۔ اس لئے جناب رسول اللہ ﷺ نے اس بارے میں جو کچھ بیان کیا ہے، وہی حق ہے۔ اور اصحاب کرام ؓ نے جو کچھ بیان کیا ہے، اس کو پیغمبر ﷺ سے سن کر بیان کیا ہے، اپنی رائے کو دخل نہیں دیا ہے۔

روح دنیا کی چیزوں کے مثل نہیں ہے اور نہ دیکھنے میں آسکتی ہے۔ اس واسطے اس کو دنیا کی کسی چیز پر قیاس کرنا اور اندازہ لگانا نہایت غلطی ہے۔ جیسے کوئی شخص بھوک و پیاس کو لکڑی و پتھر پر قیاس کرے یا خوشی وغمی کو درخت اور پہاڑ پر قیاس کرے تو کہا جائے گا کہ یہ شخص جاہل اور بے عقل ہے۔ جب یہ سب باتیں معلوم ہوگئیں تو اب سمجھنا چاہئے کہ انسان نے دنیا میں رہ کر جیسے اعمال کئے ہیں، اس کے موافق اس کی روح اپنے درجہ میں رکھی جاتی ہے۔ بعض ارواح علّیین کے اعلیٰ درجہ میں رہتی ہیں۔ یہ پیغمبروں کی روحیں ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے معراج کی رات میں ان لوگوں سے ملاقات کی ہے۔

بعض ارواح کو سبز چڑیوں کی پیٹھ پر جگہ دی جاتی ہے۔ یہ جنت میں رہتی ہیں اور جہاں چاہیں وہاں چلی جاتی ہیں۔ یہ وہ شہید ہیں جو جہاد میں قتل کیے گئے اور ان پر کسی کا قرض نہیں ہے۔ اور جن پر کسی کا حق باقی رہ گیا ہے، وہ جنت میں داخل ہونے سے محروم رکھے جائیں گے۔

روایت ہے ابو ہریرہ ؓ سے کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے: ''مومنین کی اولاد جنت کے ایک پہاڑ میں رہے گی۔ ان کی پرورش حضرت ابراہیم ؑ اور ان کی بی بی حضرت سارہ ؓ کے ذمہ ہوگی۔ یہاں تک کہ قیامت کے دن ان کے ماں باپ کے حوالہ کریں گے''۔

(الروح ص60)



کسی چیز کی محبت اندھا اور بہرہ بنا دیتی ہے

## خوشخبری علماء، خطباء، طلباء اور علمی، اصلاحی و تبلیغی ذوق رکھنے والوں کے لئے مکتبۃ العارف کی فخریہ پیشکش (Grand Sale)

خط و کتابت: مکتبۃ العارف، دارالعمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9118، لاہور
رابطہ: 042-35033371, 0332-4487877, 0322-4773786

۱ خطبات جمیل — مصنف: مولانا طارق جمیل مدظلہ — رعائتی قیمت: 120

۲ خطبات میلاد النبی ﷺ — مصنف: مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ
عام قیمت: 315 — رعائتی قیمت: 160

۳ خطبات سیرۃ النبی ﷺ
عام قیمت: 495 — رعائتی قیمت: 250

۴ خطبات — مصنف: سید مودودی رحمہ اللہ — رعائتی قیمت: 70

۵ خطبات بمبئی — مصنف: مولانا منظور احمد نعمانی رحمہ اللہ
عام قیمت: 120 — رعائتی قیمت: 60

۶ خطبات صحابہ کرامؓ — مصنف: مولانا حسین احمد توحیدی
عام قیمت: 250 — رعائتی قیمت: 125

۷ خطبات دائم — مصنف: قاضی عبدالدائم دائم (جلد اول)
عام قیمت: 300 — رعائتی قیمت: 150

۸ خطبات — مصنف: مولانا محمد عمر پالنپوری رحمہ اللہ
عام قیمت: 110 — رعائتی قیمت: 66

۹ خطبات جہاد — مصنف: مولانا مسعود اظہر (۲ جلد)
عام قیمت: 660 — رعائتی قیمت: 185

۱۰ خطبات پالنپوری — مصنف: مولانا محمد عمر پالنپوری رحمہ اللہ
عام قیمت: 350 — رعائتی قیمت: 132

۱۱ جواہر الحق — ازافادات: مولانا حق نواز جھنگوی — جلد 4
عام قیمت فی جلد: 300 — رعائتی قیمت فی جلد: 180

۱۲ مولانا محمد قاسم نانوتویؒ حیات اور کارنامے
مصنف: مولانا نظام الدین اسیر ادروی رحمہ اللہ
عام قیمت: 400 — رعائتی قیمت: 200

۱۳ خطبات توحید — ازافادات: مولانا محمد طیب اسلام آباد
عام قیمت: 300 — رعائتی قیمت: 180

۱۴ علمی خطبات (حصہ اول) — مفتی سعید احمد پالنپوری رحمہ اللہ
عام قیمت: 240 — رعائتی قیمت: 120

۱۵ خطبات الاحکام مع خطبات الاحسان — مصنف: مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ و مفتی احسان اللہ شائق
عام قیمت: 300 رعائتی قیمت: 195

۱۶ خطبات محاسن اخلاق — مصنف: مولانا فاروق زکریا منگچری
عام قیمت: 200 — رعائتی قیمت: 156

۱۷ بزم شامزئی کی تقریریں — مصنف: مفتی نظام الدین شامزئی
۲ جلدیں — عام قیمت: 730 — رعائتی قیمت: 438

۱۸ گلدستہ تقاریر
عام قیمت: 300 — رعائتی قیمت: 195

۱۹ خطبات طیب — مصنف: قاری محمد طیب رحمہ اللہ
عام قیمت: 350 — رعائتی قیمت: 228

۲۰ خطیب اعظم — مصنف: مولانا عطاء اللہ شاہ بخاری رحمہ اللہ
عام قیمت: 250 — رعائتی قیمت: 150

اشتہار میں درج تمام کتب کی تفصیل درج ذیل ویب سائٹ پر دی گئی ہے۔
www.maktabatulaarifislami.blogspot.com

# پڑھنے اور ان پر عمل کرنے کی باتیں

محمد علیم نظامی صاحب (لاہور)

......راستہ سے تکلیف دہ چیز کا ہٹانا صدقہ ہے۔

(بخاری:2989، مسلم:1009)

......دین کے لیے جو کچھ جدوجہد ہو وہ ''جہاد'' (میں داخل) ہے۔

(فتاویٰ محمودیہ:1/462)

......صفائی نصف ایمان ہے۔ (مسلم:223)

......ظاہر بھی پاک ہو اور باطن بھی پاک ہو۔

(غزالی احیاء:1/126)

......قرآن کی خدمت ہر مسلمان کے لیے سرمایہ افتخار ہے۔

(امام عبدالغنی النابلسی)

......اچھے اسلام کی علامت ہے لایعنی (فضول) کاموں کو چھوڑ دینا۔

(ترمذی:2317)

......تندرستی میں ایک درہم کا صدقہ مرتے وقت کے 100 درہم صدقہ کرنے سے بہتر ہے۔ (ابوداؤد:2866)

......جس حالت پر کوئی فوت ہوا (ایمان یا کفر) اس حالت پر اٹھایا جائے گا۔ (مسلم:2878)

......لوگوں سے اپنی شرارت روک لے۔ یہ کام بھی تیرے نفس پر تیری طرف سے صدقہ ہے۔ (مسلم:84)

......دو نعمتیں ایسی ہیں اکثر لوگ ان میں دھوکہ میں پڑے ہیں۔

1 صحت 2 فراغت۔ (بخاری:6412)

......اپنی بیویوں کے ساتھ نیکی سے پیش آؤ۔ (سورۃ النساء:19)

......اور اے مومنو! تم سب اللہ کے سامنے توبہ کرو تاکہ تمہیں فلاح نصیب ہو۔ (سورۃ النور:31)

......اے لوگو! بارگاہ الٰہی میں توبہ کرو اور اس سے مغفرت طلب کرو۔ میں روزانہ 100 بار توبہ کرتا ہوں۔ (مسلم:2702)

......جو لوگ صبر سے کام لیتے ہیں ان کا ثواب انہیں بے حساب دیا جائے گا۔ (سورۃ الزمر:16)

......اپنے ہاتھ کی کمائی سے بہتر کھانا کسی شخص نے نہیں کھایا۔

(بخاری:2072)

......صحابہ کے نزدیک رسول اللہ ﷺ سے زیادہ کوئی شخص محبوب نہ تھا۔

(ترمذی:2754)

......کسی آدمی کو اس کی سواری پر بٹھانے یا سواری پر سامان رکھوانے میں مدد دینا صدقہ ہے۔ (بخاری:2819، مسلم:1009)

......بہتر انسان وہ ہے جس کو لمبی عمر عطا ہو اور اعمال اچھے سرزد ہوں۔

(ترمذی:2329)

......نامحرم کے ساتھ خلوت میں بیٹھ کر پھر گناہ سے بچا رہنا بڑا ہی دشوار کام ہے۔ (کنزالعمال:118)

......تعلقات کو توڑنا آسان ہے، جوڑنا مشکل ہے۔

(مفتی اعظم پاکستان......تعلقات کو نبھائیں ص:31)

......اللہ تعالیٰ نے تمہارے گھروں کو سکون کی جگہ بنایا ہے۔

(سورۃ النحل:85)

......موت کے وقت صرف اللہ تعالیٰ کی محبت رہ جائے گی، باقی سب محبت ختم ہو جائیں گی۔ (یکے از اکابرین امت)

......علم کو لکھ کر محفوظ کر لیا کرو۔ (فرمان حضرت انسؓ، طبرانی کبیر:700)

......راستہ سے تکلیف دہ چیز کا ہٹانا صدقہ ہے۔ (مسلم:1009)

# اخلاص

فقیہ ابو اللیث ثمرقندی رحمہ اللہ

## عمل کے ظاہر ہو جانے پر دوہرا اجر

کسی نے رسول اللہ ﷺ سے معلوم کیا: ''میں بہت خاموشی کے ساتھ کوئی کام کرتا ہوں لیکن لوگوں کو معلوم ہو جاتا ہے۔ اس سے مجھے خوشی ہوتی ہے۔ اس پر ثواب ملے گا یا نہیں؟ (کیونکہ بظاہر یہ اخلاص کے خلاف معلوم ہوتا ہے)۔ فرمایا: ''دوہرا اجر ملے گا۔ ایک چھپانے پر، دوسرا ظاہر ہو جانے پر''۔

**تشریح:** خاموشی سے کرنا اخلاص کی علامت ہے جو باعث اجرِ عظیم ہے۔ ظاہر ہو جانے سے دوسروں کو بھی عمل کا موقع ملا۔ اس کا اجر بھی باقاعدہ اس کو ملے گا۔

**من سن فی الاسلام سنة حسنة فله اجرها واجر من عمل بها بعده... الخ (مسلم)**

ترجمہ: ''جس نے عمدہ طریقہ رائج کیا۔ اس کو اس کا اجر ملے گا۔ اور دوسرے عمل کرنے والوں کو بھی اس کا اجر ملے گا''۔

البتہ اس کی خواہش یا کوشش کرنا کہ میرا عمل لوگوں پر ظاہر ہو جائے یقیناً اخلاص کے خلاف ہے۔

## مخلص کون ہے

کسی نے ایک بزرگ سے معلوم کیا کہ مخلص کون ہے؟ فرمایا: ''مخلص وہ ہے جو اپنی نیکیوں کو اس طرح چھپائے، جس طرح برائیوں کو چھپاتا ہے''۔ عرض کیا ''اخلاص کی پہچان کیا ہے؟'' فرمایا یہ کہ: ''تو لوگوں کی جانب سے کی جانے والی تعریف کو پسند نہ کرے''۔

## اللہ کے مخصوص بندہ کی پہچان

حضرت ذوالنون مصریؒ سے کسی نے معلوم کیا: ''اللہ ﷻ کے پسندیدہ اور مخصوص بندہ کی کیا پہچان اور علامت ہے؟''۔ فرمایا چار علامتیں ہیں:

۱...وہ راحت کو ترک کر دے۔

۲...اس کے پاس تھوڑا بہت جو کچھ بھی ہو، اس میں سے اللہ کے لئے ضرور خرچ کرے۔

۳...اپنے مرتبہ اور مقام کے تنزل پر خوش ہو۔

۴...اس کی نظر میں تعریف و مذمت یکساں ہو۔

## ریاکار کی چار علامتیں

ریاکار کی چار علامتیں ہیں:

۱...تنہائی میں نیک کام میں سستی کرتا ہے۔

۲...لوگوں کے سامنے پورے نشاط اور چستی سے کرتا ہے۔

۳...جس کام پر لوگ تعریف کریں، اس کو اور زیادہ کرتا ہے۔

۴...جس عمل پر اس کی برائی کی جائے، اس کو کم کر دیتا ہے۔

(حضرت علی رضی اللہ عنہ)

## عمل کا قلعہ

تین چیزیں عمل کے لئے بمنزلہ قلعہ کے ہیں:۔

۱...یہ خیال کرے کہ عمل کی توفیق اللہ ﷻ کی جانب سے ہے۔ (تاکہ تکبر و غرور پیدا نہ ہو)

۲...ہر عمل کو اللہ ﷻ کی رضا کے لئے کرے (تاکہ نفس کی خواہش ٹوٹ جائے)

۳...عمل کا ثواب اور بدلہ صرف اللہ ﷻ سے طلب کرے (تاکہ قلب سے ریا اور طمع نکل جائے)۔

## اخلاص چرواہے سے سیکھو

کسی بزرگ نے فرمایا کہ: ''انسان کو چرواہے سے ادب و اخلاص سیکھنا چاہئے''۔ کسی نے عرض کیا: ''کس طرح؟'' فرمایا: ''جب چرواہا بکریوں کے پاس نماز پڑھتا ہے تو اس کو اس کا خیال تک بھی نہیں آتا کہ بکریاں میری تعریف کریں گی۔ اسی طرح عامل کو چاہیے کہ وہ لوگوں کی تعریف و برائی سے بے نیاز ہو کر اللہ ﷻ کی عبادت کرے''۔

(بقیہ ص 60)

# اپنی اولاد کے ایمان کی فکر کیجیے!

حضرت مولانا سید ابوالحسن ندوی رحمہ اللہ

میرے بھائیو اور دوستو! آپ کے سامنے علم کی ضرورت اور اپنے تعلق والوں بلکہ امت مسلمہ کے تمام افراد کو دینی علم سے واقف کرانے اور ایسے علم کی تعلیم کی ضرورت بیان کی گئی ہوگی۔ جس سے اللہ تعالیٰ کی صحیح معرفت حاصل ہو، پیدائش کا مقصد معلوم ہو، پھر رسالت و نبوت کا جو مقام ہے، مرتبہ ہے، اس کی ضرورت ہے، اس کا احسان ہے، اس کا زندگی سے جو تعلق ہے، وہ آپ کو معلوم ہو۔ اور پھر اس کے بعد اس زندگی سے جو تعلق ہے، وہ آپ کو معلوم ہو اور پھر اس کے بعد اس زندگی کے بعد آنے والی زندگی کا بھی آپ کو علم ہو اور اس پر ایمان ہو۔ اور جو چیزیں وہاں کام آئیں گی اور جو چیزیں وہاں کے لیے مضر اور مہلک ہیں، ان دونوں کا فرق بھی آپ سمجھیں۔ اور اس کے ساتھ ساتھ آپ اپنے فرائض سے بھی واقف ہوں۔ اور اس زمانہ میں امت مسلمہ، مسلمانوں کا دین سے ربط قائم رکھنے اور مسلمان کی طرح زندگی گزارنے اور اس سرمایہ کو، اس دولت کو، بلکہ اس نعمتِ عظمیٰ کو جو زندگی سے بڑھ کر نعمت ہے اور جس کے بغیر یہ زندگی وبالِ جان ہے اور عذاب ہے اور وہ نحوست ہی نحوست ہے، اس علم کو آئندہ نسل آنے والی نسل تک منتقل کرنے کی ضرورت کا آپ کو احساس ہو۔ گھر کے دائرہ کے اندر، پھر پوری امت، ملت کے دائرے کے اندر اور ملک کے دائرے کے اندر۔ آپ سمجھیں کہ صرف اتنا ہی کام نہیں کہ ہم آپ مسلمان ہوں، اللہ مسلمان رکھے، اسلام پر خاتمہ فرمائے۔ مگر یہ بھی ہمارا فرض ہے کہ ہم اس میں اپنی آئندہ نسل کو شریک کریں اور اس تصور سے لرز جائیں، ہمارے رونگٹے کھڑے ہو جائیں اور بلکہ سچی بات یہ ہے کہ ایمان اگر کامل ہوگا تو آدمی پر ایسی کیفیت طاری ہوگی کہ اس کی جان خطرے میں پڑ جائے گی، اس خیال سے کہ ہمارے بعد ہماری اولاد معلوم نہیں اسلام پر قائم رہے گی یا نہیں؟ اور وہ اللہ اور رسول ﷺ کو پہچانے گی یا نہیں؟ اور اپنے اسلام پر فخر کرے گی یا نہیں؟

## حضرت یعقوب (علیہ الصلاۃ والسلام) کی وصیت

اس میں ہم بار بار کہتے رہے اور یہ ہمارا شہر ہے اور ہمارا گویا ایک طرح سے محلہ بھی ہے، خیال کیجیے کہ اللہ کے پیغمبر، پیغمبر کے بیٹے، پیغمبر کے پوتے، حضرت یعقوب (علیہ الصلاۃ والسلام) جن کا ذکر قرآن مجید میں کتنی ہی جگہ آیا ہے، وہ اور ان کا گھر کیسا ہوگا؟ کیا کوئی خانقاہ ہوسکتی ہے؟ کیا کوئی روحانی مرکز ہوسکتا ہے؟ کیا کسی بزرگ، بڑے سے بڑے ولی کا خاندان اور ماحول ہوسکتا ہے؟ اور یہاں تک کہا جائے کہ کیا کسی مسجد کا ماحول بھی ایسا ہوسکتا ہے جیسا کہ ان کا گھر ہوگا؟

تو اس میں سوائے توحید کے کسی اور چیز کے ذکر کی، تذکرہ کرنے کی اجازت ہی نہیں ہوسکتی۔ جیسے کوئی کسی کے گھر میں سور نہیں آسکتا، بلکہ اس سے زیادہ، ہم اور کیا کہیں، خدا معاف کرے، ایسی مہذب مجلس میں نام لینا اچھا معلوم نہیں ہوتا، سور نہیں آسکتا، سانپ نہیں آسکتا، نہیں، بلکہ سور نہیں آسکتا، سانپ آسکتا ہے اور بھیڑیا آسکتا ہے، مگر شرک نہیں آسکتا، بدعت نہیں آسکتی، غیر اللہ کے سوا کسی کو یہ سمجھنا اور اس کے متعلق یہ اعتقاد کہ یہ کچھ لے دے سکتا ہے، نفع پہنچا سکتا ہے، ہماری قسمت بگاڑ بنا سکتا ہے، مریض کو شفا دے سکتا ہے، اس کا تو وہاں ذکر ہی نہیں آسکتا۔ اور اس کے در و دیوار بھی اس کے سننے کو ہرگز گوارا نہیں کرسکتے۔ تو وہ جو پیغمبر زادے تھے، جن کی رگوں میں پیغمبروں کا خون تھا اور ایک پیغمبر نہیں، تین تین پیغمبروں کا خون تھا، حضرت یعقوب علیہ السلام پیغمبر، ان کے والد حضرت اسحاق علیہ السلام، حضرت یعقوب علیہ السلام کے چچا حضرت اسماعیل علیہ السلام پیغمبر۔ یہ پیغمبروں کا خاندان تھا۔ وہاں اللہ و رسول کے، قیامت کے، حشر کے، اللہ تعالیٰ کی ذات و صفات کے، اللہ تعالیٰ کے قادر مطلق ہونے کے اور اللہ تعالیٰ ہی کے پرستش اور عبادت کے مستحق ہونے کے سوا کسی کا ذکر ہی نہیں ہوسکتا تھا۔ وہاں اس گھر میں سب کچھ ممکن تھا۔ کھانے کی فرمائش کرسکتے تھے، لڑکے ضد کرسکتے تھے اور رو سکتے تھے اور روتے ہوں گے، اور ضد کرتے

ہوں گے، بہرحال بچے تھے، انسان کی فطرت ہے۔ لیکن غیر اللہ کا نام لیں، وہ کہیں کہ فلاں ہستی یہ کرسکتی ہے، ہمیں بیمار کرسکتی ہے، ہمیں اچھا کرسکتی ہے اور اس کے سامنے سر جھکانا چاہیے، سر جھکایا جائے، یہ ان کے گھر میں نہیں، اس کا ذکر نہیں ہوسکتا تھا۔ اگر اس کا ذکر ہوتا تو خدا جانے حضرت یعقوب علیہ السلام کو کتنا جلال آتا اور معلوم نہیں وہ ایسا کہنے والے کا سر دیوار سے پھوڑ دیتے اور کان پکڑ کر گھر سے نکال دیتے۔ ہر وقت وہاں اللہ اللہ کا نام لیا جاتا تھا اور اللہ کی کتاب پڑھی جاتی تھی اور پیغمبروں کے تذکرے ہوتے تھے، مگر کسی شاعر نے کہا ہے۔ عشق است وہزار بدگمانی

جب عشق ہوتا ہے، محبت ہوتی ہے، تو پھر بدگمانیاں پیدا ہوتی ہیں

اگر آپ کو بچے سے محبت ہے تو ہر وقت یہ فکر رہتی ہے کہ کہیں فرار تو نہیں ہے، اتنی دیر سے سو رہا ہے کیا بات ہے؟ اٹھ کیوں نہیں رہا ہے؟ آج کھانا کیوں نہیں مانگتا ہے؟ اس سے کھانا کیوں نہیں کھایا جا رہا ہے؟ یہ سب محبت کے کرشمے ہیں۔

تو وہ محبت ہی کا کرشمہ تھا اور دین کا (جو) ان کا خمیر تھا، ان کا مادہ تھا، ان کے رگ وریشے میں دین سما گیا تھا۔ صرف اسی گھر کے لیے نہیں بلکہ وہ پورے علاقہ کے لیے ھادی بنا کر بھیجے گئے تھے، پیغمبر بنائے گئے۔ تو جب ان کے انتقال کا وقت آیا تو انہوں نے اپنے بچوں کو جمع کیا اور ان کو ماشاءاللہ بڑی عمر تھی، اور برکت بھی تھی خاندان میں، تو اللہ تعالیٰ قرآن مجید میں شہادت دیتا ہے:

بٰرَكْنَا عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اِسْحٰقَ ۔ (سورۃ الصافات ۱۱۳)

نواسے بھی تھے اور پوتے بھی تھے اور پتہ نہیں اور کتنے عزیز بھانجے بھتیجے اور کون کون ہوں گے۔ سب کو جمع کیا اور پھر ان کا بالکل اخیر وقت ہے، ایسے اخیر وقت میں آدمی کو ہمیشہ، آپ جانتے ہیں، شہر کے رہنے والے ہیں، اللہ تعالیٰ اس وقت کو دور رکھے، لیکن آپ نے سنا ہوگا، دیکھا ہوگا اپنی آنکھوں سے کہ ایسے موقع پر آدمی اگر دنیا دار ہے تو کہتا ہے:

دیکھو بھئی فلاں جگہ ہم نے ایک دفینہ، ایک خزانہ گاڑ رکھا ہے۔ وہاں کھودو گے تو تمہیں اتنی دولت ملے گی اور اس سے زیادہ ذرا اونچا درجہ ہوتا ہے تو کہتا ہے دیکھو فلاں آدمی کے ذمہ ہمارا اتنا مطالبہ ہے، وصول کرلینا، اور ذرا خدا کا ڈر ہوتا ہے تو یہ کہتا ہے کہ دیکھو فلاں آدمی کا مطالبہ ہمارے ذمہ ہے، تم اس کو ادا کردینا، ہمارے اوپر قرض ہے، اس کو ادا کردینا۔ اور اس سے بھی اونچا درجہ ہوا اور کتابوں کے اندر اس کے بہت سے (صدہا) واقعات ہیں، تو بچوں سے کہا جاتا ہے کہ دیکھو مل جل کر رہنا، صلح اور محبت کے ساتھ رہنا اور ہم نے ایک قصہ پڑھا ہے کہ باپ نے لکڑیاں منگوائیں اور ایک بینت منگوائی اور اس کو توڑ دیا لڑکوں کے سامنے اور دوسری منگوائی، اس کو بھی توڑ دیا۔ پھر تین چار کو ملا کر کہا: ''اب توڑو''۔ تو وہ نہیں ٹوٹی، تو کہا: ''دیکھو اگر مل کر رہو گے تو کوئی تمہارا بگاڑ نہیں سکے گا، کوئی تمہارا بال بیکا نہیں کرسکے گا اور اگر الگ الگ رہو گے تو تم نے دیکھ ہی لیا کہ تم نے جو لکڑی الگ تھی، مضبوط تھی، مگر اس کو توڑا تو ٹوٹ گئی''۔ تو یہ باتیں ساری کتابوں میں ہیں۔

لیکن حضرت یعقوب علیہ السلام نے کیا کہا؟ یہ بات سوچنے کی ہے، یہی بات آج مسلمانوں میں سے رخصت ہوگئی ہے کہ اپنی اولاد کے ایمان کی فکر کریں، اپنے اولاد کے صحیح عقیدے پر رہنے کی فکر کریں اور اس کو روزی سے اور نوکری سے اور عزت سے اور حکومت سے اور حکومت کی کرسی سے اور صحت سے اور اولاد کی اولاد سے، سب سے زیادہ اس کو ضروری سمجھیں، خود اللہ تعالیٰ نے قرآن شریف میں اس کا ذکر کیا ہے:

اَمْ كُنْتُمْ شُهَدَآءَ اِذْ حَضَرَ يَعْقُوْبَ الْمَوْتُ ۙ اِذْ قَالَ لِبَنِيْهِ مَا تَعْبُدُوْنَ مِنْۢ بَعْدِيْ ۭ قَالُوْا نَعْبُدُ اِلٰهَكَ وَاِلٰهَ اٰبَآىِٕكَ اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ اِلٰهًا وَّاحِدًا ښ وَّنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ

(البقرۃ:133)

انہوں نے اپنے سب بچوں کو جمع کیا اور ہم نے بتایا کہ اللہ نے ان کو بڑی عمر دی تھی اور برکت، ابراہیمی خاندان میں بڑی برکت تھی، قرآن مجید میں اس کی شہادتیں آتی ہیں، تو ان سب سے کہا: ''بیٹو! نواسو! پوتو! مجھے ایک بات بتا دو، میری پیٹھ قبر سے نہیں لگے گی، مجھے چین نہیں آئے گا قبر میں

بھی جب تک یہ اطمینان لے کر نہ جاؤں۔ یہ بتاؤ کہ میرے بعد تم عبادت کس کی کرو گے؟'' یہ نہیں کہا: ''کیا کھاؤ گے؟'' ایسے موقع پر جو ہم نے بتایا، پچاس چیزیں ہوسکتی ہیں، بڑے بڑے حکماء کی وصیتیں، حکماء کے اخیر وقت کی باتیں، علماء کی باتیں، بزرگوں کی باتیں، یہ سب کتابوں میں لکھی ہوئی ہیں، لیکن یہ تو پیغمبر کی شان تھی، اور پیغمبر، پیغمبر زادے، پیغمبر کے بیٹے، پیغمبر کے پوتے، پیغمبر کے بھتیجے، انہوں نے کہا:

مَا تَعْبُدُوْنَ مِنْۢ بَعْدِیْ ﴿سُوْرَةُ الْبَقَرَة: ۱۳۳﴾

یہ بتادو میرے بعد تم عبادت کس کی کرو گے؟

عجیب بات ہے ہم کہا کرتے ہیں، اللہ تعالیٰ کی غیرت نے گوارا نہیں کیا، اس کی غیرت توحید نے گوارا نہیں کیا کہ ان کے جواب میں دیر لگے، بیچ میں کچھ اور بات آئے، ورنہ یہ سب ہم اور آپ سمجھ سکتے ہیں کہ انہوں نے کہا ہوگا کہ ابا جان! دادا جان! نانا جان! یہ بھی کوئی پوچھنے کی بات ہے؟ آپ نے ہمیں سکھایا کیا؟ ہم نے اس گھر میں دیکھا کیا؟ ہم نے اس گھر میں کون سا سبق پڑھا؟ یہ آپ کو اطمینان نہیں، لیکن اللہ تعالیٰ نے ان کے سوال اور ان کے جواب میں ذرا سی بھی دیر پسند نہیں کی، اس کے ساتھ فوراً جواب ہے:

قَالُوْا نَعْبُدُ اِلٰهَكَ وَاِلٰهَ اٰبَآئِكَ اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِیْلَ وَاِسْحٰقَ اِلٰهًا وَّاحِدًا ﴿سُوْرَةُ الْبَقَرَة: ۱۳۳﴾

ابا جان، دادا جان، نانا جان آپ نے ہمیں سکھایا کیا؟ ہم عبادت کریں گے آپ کے پروردگار کی، آپ کے خدا کی اور آپ کے بزرگوں کے خدا کی، آپ کے باپ دادا کے پروردگار کی۔ ''اِلٰهًا وَّاحِدًا'' ایک اکیلے خدا کی، ''وَّنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ''، اور ہم اسی کے فرمابردار ہیں، تب جا کر حضرت یعقوب علیہ السلام کو چین آیا۔

## بچوں کو دینی تعلیم دیجئے!

بس بھائیو! اب سے ضروری کام یہ ہے کہ اپنے بچوں کو دین کی تعلیم دیجئے اور دین جس ذریعہ سے آسکتا ہے، اس کا انتظام کیجئے۔ یعنی اردو پڑھنا لکھنا ان کو سکھایئے اور قرآن شریف پڑھنے کی ان میں لیاقت پیدا کیجئے، قرآن شریف پڑھیں، تلاوت کرسکیں۔ اردو سے بھی ایسا ہوجاتا ہے لیکن قرآن شریف سے توحید کا عقیدہ ان کے دلوں میں جمایئے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں اور آپ کو سب کو اس کی توفیق دے، آمین۔

## بقیہ: مقطعات کی سورۃ یازدہم طٰہٰ کے خواص

### مشکل سے نکلنے کے لیے

جب کسی مشکل امر میں آدمی پھنس جائے اور حل کی کوئی صورت نہ دکھائی دے تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر وہ گلے میں پہنے اور بعد از صلوٰۃ الوتر اس آیت کو تین سو تیرہ (۳۱۳) بار پڑھے تو اللہ پاک اس کی مشکل کو آسان کردے گا اور مصیبت اس سے دور ہوجائے گی۔

اِنَّمَآ اِلٰهُكُمُ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ وَسِعَ كُلَّ شَیْءٍ عِلْمًا ﴿۹۸﴾

### ظالم حاکم یا شخص کی زبان بند کرنے کے لیے

اگر کسی ظالم حاکم یا کسی ظالم شخص کے عتاب سے خوف ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اس کو اپنے پاس رکھے اور جب اس کے سامنے جائے تو اس آیت کو ورد کرتا ہوا جائے اور وقتِ ملاقات، خاموشی کی گھڑی میں بھی، دل میں اس کا ورد کرے تو اس کی زبان بند ہوجائے گی۔ اور وہ کچھ کہہ نہیں پائے گا۔ بارہا کا مجرب ہے۔ یہاں تک کہ اگر خون کا معاملہ بھی ہو تو بھی مقابل کچھ کہہ نہیں پائے گا۔

وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا هَمْسًا ﴿۱۰۸﴾

### شریر لوگوں میں تفرقہ کے لیے

اگر کچھ شریر لوگوں کا آپس میں گٹھ جوڑ ہو اور وہ محض شر پسندی کی بناء پر نقصان دینے پر آمادہ ہوں اور ان کی تفریق مطلوب ہو تو اس وفق کو لکھ کر یہ آیت لکھ کر ان کے نام بمعہ والدہ لکھ کر اس وفق کو ہوا میں باندھیں۔ جوں جوں ہوا چلے گی، ان میں تفریق بڑھتی جائے گی۔ اور بالآخر ان میں تفرقہ پڑ جائے گی۔

قَالَ اهْبِطَا مِنْهَا جَمِیْعًۢا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ ﴿۱۲۳﴾

# روحانی و مخفی علوم پر کتب کا ذخیرہ

خط و کتابت: مکتبۃ العارف، دارالعمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور
رابطہ: 042-35033371, 0332-4487877, 0322-4773786

## اس ماہ کی منتخب روحانی کتب پیش خدمت ہیں

**ممبران، علماء، عاملین اور خواص کے لئے زبردست ڈسکاؤنٹ**

مکتبے، بک سٹالز، بک شاپس، نیوز ایجنسیز خصوصی رعایت حاصل کرنے کے لئے رابطہ فرمائیں۔

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| تعبیر الرؤیا | ابن سیرین | 380 |
| خزینہ عملیات | صوفی عزیز الرحمن | 120 |
| شرح اسماء الحسنیٰ | محمد علی چراغ | 550 |
| شرح اسماء النبی ﷺ | محمد علی چراغ | 550 |
| کیا ستارے قسمت بدل سکتے ہیں | محمد علی چراغ | 200 |
| آپ کا برج آپ کی شخصیت | محمد علی چراغ | 200 |
| انسائیکلوپیڈیا پامسٹری | پنڈت کوکارام | 195 |
| دنیا اور آخرت کی بھلائی کی دعائیں | سید ذیشان نظامی | 250 |
| علم الاعداد کا انسائیکلوپیڈیا | سید ذیشان نظامی | 600 |
| خوابوں کی تعبیر کا انسائیکلوپیڈیا | سید ذیشان نظامی | 480 |
| روحانی عملیات وظائف | سید ذیشان نظامی | 380 |
| بزرگان دین کے وظائف | سید ذیشان نظامی | 400 |
| اسلامی وظائف کا انسائیکلوپیڈیا | سید ذیشان نظامی | 300 |
| دنیاوی پریشانیوں کا روحانی علاج | سید ذیشان نظامی | 480 |
| بارہ ماہ کی نفلی عبادات | // | 160 |
| الاوفاق عملیات امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ | // | 250 |
| اسم اعظم | // | 120 |
| پتھروں کا انسائیکلوپیڈیا | // | 600 |
| درود شریف سے مشکلات کا حل | // | 495 |
| سید الابرار ﷺ کے اوراد و اذکار | // | 450 |
| خصائص اسماء الحسنیٰ | // | 170 |
| تعبیر الرویا | // | 170 |
| کالا جادو اور مستند روحانی علاج (حصہ اول، دوم) | محمد جاوید قادری | 520 |
| گلزار تعویذات | | 75 |
| عملیات جہانگیری | | 200 |
| تعویذات جہانگیری | | 225 |
| تحفہ قلندری (۱،۲،۳) | | 350 |
| تحفہ قلندری (۴،۵،۶) | | 350 |
| نافع الخلائق | مولوی محمد زوار خان | 350 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| نقش سلیمانی | خواجہ اشرف علی لکھنوی | 200 |
| مجربات امام سیوطی | امام سیوطی | 200 |
| گنجینہ افتخار | محمد حنیف بن اللہ بخش | 80 |
| ذخیرہ عملیات | حافظ جمیل احمد جمیل سکندرپوری | 40 |
| حرز سلیمانی | خواجہ اشرف علی لکھنوی | 200 |
| شمع شبستان رضا (۲ حصے) | مرتب: اقبال احمد نوری | 460 |
| شمع شبستان رضا (۴ حصے) | مرتب: اقبال احمد نوری | 240 |
| مجموعہ اعمال رضا | مولانا عبدالسلام بستوی | 200 |
| بچوں کے اسلامی نام | ثمین ممتاز | 150 |
| سچا خوابنامہ (یوسفی) جدید | شریف نقشبندی | 250 |
| خواب نامہ یوسفی فالنامہ قرآن شریف | شہزاد رسول | 150 |
| 313 بیماریوں کا روحانی قرآنی علاج | قاری گلزار احمد مدنی | 200 |
| مجموعہ وظائف رضویہ | | 160 net |
| روحانی علاج | ڈاکٹر میر ولی الدین | 60 |
| درود شریف سے مشکلات کا حل | سید ذیشان نظامی | 650 |
| اصول دعائیں | سید ذیشان نظامی | 350 |
| اللہ حاجت روا | ابوالحسن قادری | 300 |
| مجموعہ وظائف | ڈاکٹر خواجہ عابد نظامی | 300 |
| جادو، جنات، آسیب، سایا کا قرآنی آیات سے علاج | مولانا محمد طاہر | 120 |
| عامل بنانے والی کتاب | مولوی محمد صالح نقشبندی | 400 |
| ایک روحانی عامل کی خفیہ ڈائری | حکیم طارق محمود چغتائی | 200 |
| بدترین پریشانیوں کیلئے لاجواب وظائف | // | 140 |
| ٹینشن کا سائنسی اور روحانی علاج | // | 200 |
| جادو جنات کے پراسرار حقائق اور آزمودہ روحانی علاج | حکیم طارق محمود چغتائی | 180 |
| جادو، جنات اسلام اور جدید سائنس | // | 400 |
| مشکلات کے پہاڑ اور میرے روحانی تجربات | // | 80 |
| روحانی دنیا کے انوکھے بھید | // | 180 |
| روحانیات جادو اور ہم | // | 225 |
| کشف اور پراسرار روحانی قوتوں کا حصول | // | 200 |

**پتہ: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔**

فون پر رابطہ کر کے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا

# یَا کَبِیْرُ کے خواص اور اثرات

حضرت مولانا انظر شاہ کشمیری نور اللہ مرقدہٗ

یہ اسم پاک جلالی ہے۔ بعض کے نزدیک جمالی ہے اور اس کے اعداد دو سو بتیس (۲۳۲) ہیں۔

## بزرگی اور عزت ملے

جو شخص اس پاک اسم کو بار بار پڑھے، وہ بزرگ عالی مرتبہ بن جائے اور لوگ اس کی عزت کریں۔

## رعب و دبدبہ اور ملک املاک میں اضافہ......ملک فتح ہوں

اگر کوئی بادشاہ اس کو بار بار پڑھتا رہے اس کے رعب و دبدبہ اور ملک املاک میں اضافہ ہو اور ملک فتح ہوتے رہیں۔

## دشمن سے لڑائی میں فتح

اگر کوئی بادشاہ اس کو بار بار پڑھتا رہے، جس دشمن سے لڑائی ہو، فتح پائے۔

## علم ومعرفت کے دروازے کھلیں

اس اسم پاک کو پڑھنے والے کیلئے علم ومعرفت کے دروازے کھل جاتے ہیں اور دین و دنیا میں نمایاں اس کی پوزیشن بن جاتی ہے۔

## رعب واثر قائم ہو، بزرگی بڑھے اور سہولتیں حاصل ہوں

اگر کوئی اس کی انگشتری پہنے تو اس کا رعب واثر قائم ہو اور بزرگی بڑھے اور زندگی گزارنے کی سہولتیں حاصل ہوں۔ الکبیر کا نقش معظم:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۳ | ۶۴ | ۶۵ | ۵۰ |
| ۵۹ | ۵۶ | ۵۵ | ۶۲ |
| ۵۴ | ۶۱ | ۶۰ | ۵۷ |
| ۶۶ | ۵۱ | ۵۲ | ۶۳ |

# مقطعات کی سورۃ یازدہم طٰہٰ کے خواص

غلام الرسول میمن عائلی نقشبندی (لاڑکانہ)

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۳۵۳ | ۵۴۰۳ | ۱۳۳ | ۳۶۶۰۳۸ | ۱۴۷۷۳ |
| ۳۶۶۰۳۶ | ۱۴۷۷۶ | ۱۳۵۱ | ۵۴۰۱ | ۱۳۶ |
| ۵۳۹۹ | ۱۳۴ | ۳۶۶۰۳۹ | ۱۴۷۷۴ | ۱۳۵۴ |
| ۱۴۷۷۷ | ۱۳۵۲ | ۵۴۰۲ | ۱۳۲ | ۳۶۶۰۳۷ |
| ۱۳۵ | ۳۶۶۰۳۵ | ۱۴۷۷۵ | ۱۳۵۵۰ | ۵۴۰۰ |

وفق=۳۸۷۷۰۰

## غائب شخص کی خبر ملنے کے لیے

اگر کسی غائب شخص کے لئے اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر نیچے اس کا نام بمعہ والدہ لکھ کر اس کو ہوا میں باندھے۔ اگر وہ زندہ ہے تو ان شاء اللہ بہت جلد اس کی خبر ملے گی۔

وَاِنْ تَجْهَرْ بِالْقَوْلِ فَاِنَّهٗ يَعْلَمُ السِّرَّ وَاَخْفٰى

## شرح صدر، زبان کی فصاحت اور امور میں آسانی

شرح صدر کے لئے اور زبان کی فصاحت کے لئے اور امور کی آسانی کے لئے اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیات لکھ کر اپنے پاس رکھے اور ان آیات کے ورد کو اپنا معمول بنائے تو اس کے تمام کارہائے زندگی آسان ہوں اور اس کا سینہ روشن اور زبان فصیح و بلیغ ہو۔

قَالَ رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ ۝ وَيَسِّرْ لِيْ اَمْرِيْ ۝ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِيْ ۝ يَفْقَهُوْا قَوْلِيْ ۝

## دل میں محبت پیدا کرنا

اگر کسی کے دل میں محبت پیدا کرنی ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اس کو طالب اپنے پاس رکھے تو مطلوب کے دل میں حد درجہ محبت پیدا ہوگی لیکن یہ ناجائز کے لئے نہیں ہے۔

قرآن پاک کے اعمال ہم خیر کو پھیلانے کی غرض سے کھول کھول کر بیان کر رہے ہیں۔ اس طرح نہ ہو کہ آپ پردہ نشین عورتوں کو اپنے جال میں پھنسانے کے لئے اس قبیل کے اعمال کو استعمال کریں۔ ایسا کرنا موجب عذاب الٰہی ہے۔

وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ ۚ وَلِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْ ۝

## بچوں کی حفاظت

اطفال کی حرز کے لئے اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اگر کسی لڑکی یا لڑکے کے گلے میں ڈال دیا جائے تو وہ شریروں کی نظرِ بد سے محفوظ رہیں گے۔ وہ حادثوں اور اغواء وغیرہ سے بچے رہیں گے۔ جو بچے سکول یا کالج میں پڑھتے ہوں، ان کے لئے یہ وفق بہت ہی مفید ہے اور حرز کبیر ہے۔

قَالَ لَا تَخَافَآ اِنَّنِيْ مَعَكُمَآ اَسْمَعُ وَاَرٰى ۝

**نوٹ** قارئین اپنے بچوں کے لئے فی سبیل اللہ یہ تعویذ ادارے سے جوابی خط بھیج کر منگوا سکتے ہیں۔ بچے کا نام معہ والدہ ضرور لکھیں۔

## علم میں کمزور افراد کے لیے

اگر کوئی طالب علم یا کوئی شخص پڑھائی میں بہت کمزور ہو، اس کو کوئی بھی دینی و دنیوی علم سمجھ میں ہی نہ آتا ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اس کو پہننے کے لئے دیں۔ ان شاء اللہ وہ علم ضرور حاصل کرے گا۔

قَالَ رَبُّنَا الَّذِيْٓ اَعْطٰى كُلَّ شَيْءٍ خَلْقَهٗ ثُمَّ هَدٰى ۝

## بچوں کی حفاظت

اگر کوئی بچہ یا بچی قرآن مجید کو حفظ کرنا چاہتا ہو لیکن کر نہ پاتا ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اس کو پہننے کے لئے دیا جائے۔ وہ حفظ کرنے لگے گا۔ قَالَ عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّيْ فِيْ كِتٰبٍ ۚ لَا يَضِلُّ رَبِّيْ وَلَا يَنْسَى ۝

(بقیہ ص 15)



دنیا مومن کے لیے قید خانہ اور کافر کے لیے جنت ہے

# درود شریف کے اعمال

مرتب: محمد عارف

## سرورِ دو عالم ﷺ کے چہرۂ انور کی زیارت کا درود شریف

صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ

ترجمہ: ''رحمت نازل فرمائیں اللہ تعالیٰ حضرت محمد نبی امی ﷺ پر''

فائدہ: جو مسلمان مرد یا عورت شب جمعہ میں دو رکعت نماز پڑھیں۔ اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد پینتیس (۳۵) مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں اور نماز کے بعد ایک ہزار بار مذکورہ بالا درود شریف پڑھ کر دعا کریں تو اگلا جمعہ آنے سے قبل خواب میں آنحضرت ﷺ کی زیارت سے مشرف ہوگا اور زیارت کی برکت سے اللہ تعالیٰ اس کے گناہوں کو بخش دیں گے۔

(ذریعۃ الوصول حوالہ نمبر ۵۳)

## لڑکا یا لڑکی کی شادی میں بندش کا علاج

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ٥ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ٥

ترجمہ: ''اے اللہ! رحمت نازل فرما، حضرت محمد ﷺ پر اور حضرت محمد ﷺ کی آل پر، جیسا کہ آپ نے رحمت نازل فرمائی حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کی آل پر، بے شک آپ لائق حمد ہیں، بزرگی والے ہیں۔ اے اللہ! برکتیں نازل فرما، حضرت محمد ﷺ پر اور حضرت محمد ﷺ کی آل پر، جیسا کہ آپ نے برکتیں نازل فرمائیں حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کی آل پر، بے شک آپ لائق حمد ہیں، بزرگی والے ہیں۔''

فائدہ: اگر کسی لڑکا یا لڑکی کی شادی میں رکاوٹ ہو اور رشتہ نہ ہوتا ہو یا سرے سے رشتہ آتا ہی نہ ہو تو لڑکا یا لڑکی اور اس کی ماں صبح فجر کے بعد اور شام کو مغرب کے بعد پانچ سو (۵۰۰) دفعہ درود ابراہیمی پڑھ کر دعا کریں تو بہت جلد نیک اور اچھے رشتے کا اللہ تعالیٰ انتظام کر دیتے ہیں اور رکاوٹ دور ہو جاتی ہے۔ (ذریعۃ الوصول حوالہ نمبر ۵۳)

## ہر قسم کے درد اور لاعلاج بیماری (شوگر، کینسر) کے لئے درود شریف

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ دَاءٍ وَّدَوَاءٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ

ترجمہ: ''یا اللہ! رحمت نازل فرما حضرت محمد ﷺ پر بہ تعداد ہر بیماری اور دوا کے اور برکتیں اور سلام نازل فرما''۔

فائدہ: کسی بھی قسم کے درد اور مرض کے لئے مریض پر یہ درود شریف اس طرح دم کریں کہ اول آخر تین بار یہ درود شریف پڑھے اور درمیان میں سات بار سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ اور تین بار سورۂ اخلاص پڑھ کر اس کا ثواب حضرت علامہ مخدوم محمد ہاشم سندھیؒ کو بخش دیں اور مریض پر دم کریں تو فوراً شفاء ہو، ان شاء اللہ العزیز۔ نیز اگر مریض لاعلاج قرار دے دیا گیا ہو یا بیماری سخت ہو، تو یہ درود شریف اول آخر ایک سو بار پڑھے۔ شوگر اور کینسر جیسے موذی امراض میں نہایت اکسیر پایا ہے۔

(ذریعۃ الوصول حوالہ نمبر ۱۴۴)

## قرض سے محفوظ رہنے، نجات کے لئے عمدہ درود شریف

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ

ترجمہ: ''یا اللہ! رحمت نازل فرما حضرت محمد ﷺ پر اور آپ ﷺ کی آل پر اور برکت وسلام نازل فرما''۔

فائدہ: جو شخص چاہے کہ کبھی قرض دار نہ ہو یا اگر ہو جائے تو جلد نجات پائے، اس کو چاہیے کہ بعد نماز ظہر سو مرتبہ یہ درود شریف پڑھ کر دعا کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو قرض سے بچائیں گے اور اگر مقروض ہوا تو غیب سے قرض کی ادائیگی کا انتظام کر دیں گے۔ اور آخرت میں کسی نعمت کی ناقدری پر پکڑ نہیں ہوگی انشاء اللہ العزیز۔ (ذریعۃ الوصول حوالہ نمبر ۱۴۷)

نوٹ: درود شریف کی برکتوں سے مکمل فائدہ اٹھانے کے لئے آپ ﷺ کی سنتوں پر عمل اور آپ ﷺ سے محبت ہونی چاہیے۔ (ع)

# حضرت مولانا انور شاہ کشمیریؒ کے عملیات

مرتب: محمد عارف حفظہ اللہ

## پستانوں کے عدم ابھار کا علاج

اگر کسی عورت کے پستان کا ابھار نہ ہونے کے برابر ہو، بالکل چھوٹا ہو تو چالیس (۴۰) دن تک یہ آیت روزانہ اکتالیس (۴۱) مرتبہ پانی پر دم کر کے پلایا جائے۔ وہ آیۂ شریفہ یہ ہے: "اَنْزَلْنٰهُ مِنَ السَّمَآءِ فَاخْتَلَطَ بِهٖ نَبَاتُ الْاَرْضِ فَاَصْبَحَ هَشِيْمًا تَذْرُوْهُ الرِّيٰحُ، وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ مُّقْتَدِرًا ۝ (الکہف: ۴۵)"

## سیلان الرحم...... لیکوریا کا علاج

سیلان الرحم کی بیماری ہو گئی ہو تو تین سو (۳۰۰) مرتبہ یہ آیات عرق گلاب پر دم کر کے اکتالیس (۴۱) روز تک پلایا جائے۔ ان شاء اللہ مرض جاتا رہے گا۔ وہ آیاتِ مبارکہ یہ ہیں: " وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ. وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ. اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ"

## نافرمان اولاد کو فرمانبردار بنانا

اگر اولاد نافرمان ہو تو ایک ہزار مرتبہ (۱۰۰۰) "اَلشَّهِيْدُ" پڑھ کر دم کریں تو وہ فرمانبردار ہو جائے گی۔ (اس کا طریقہ یہ ہے کہ صبح کو بعد نماز فجر یا سورج نکلنے کے بعد ایک ہزار بار پڑھ کر بچے کے ماتھے کے عین درمیان دم کریں۔ یہ عمل کم از کم 21 دن تک کریں۔ زیادہ سے زیادہ 41 دن مدت ہے۔ اس عمل کے دوران کوشش کریں کہ بچے کو بالکل نہ ماریں۔ اس کی ہر جائز بات مانیں۔ اور ناجائز بات کو باحسن وخوبی منع کریں۔ خصوصاً کسی مہمان یا کسی کے بھی سامنے نہ ڈانٹیں۔ اگر خدانخواستہ 41 دن کے بعد بھی فرق نہ پڑے تو یہ معاملہ جنات کے برے اثرات کا ہے۔ اس کا باقاعدہ علاج کروائیں۔ ع)

# حضرت مولانا سید محمود صندلی مدظلہ کے عملیات

مرتب: محمد عارف حفظہ اللہ

## احتلام سے حفاظت

سورۂ نوح پڑھیں۔ ان شاء اللہ احتلام سے حفاظت رہے گی۔ (سونے سے قبل ایک بار پڑھ کر اپنے سینے پر دم کر لیں۔ ع)

## ستر بیماریوں کا علاج

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

مریض پر مع تسمیہ پڑھ کر دم کرتے رہیں۔ جنون، جذام، بواسیر بادی، برص وغیرہ ستر بیماریوں کا علاج ہے۔ مریض خود بھی پڑھ کر دم کر سکتا ہے۔ (صبح وشام ایک تسبیح پڑھ کر مریض پر دم کرنا بہت فائدہ مند ہے۔ اگر مرض سخت ہو تو ہر نماز کے بعد ایک تسبیح یا تینتیس (۳۳) مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ یہ عمل مریض خود کرے تو زیادہ بہتر ہے۔ ع)

## نسخہ استقامت

وَرَبَطْنَا عَلٰى قُلُوْبِهِمْ (الکہف: ۱۴)

ہر فرض نماز کے بعد گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ یہ ذکر عبادت، تلاوت اور دیگر دینی امور میں دل جمعی اور استقامت کیلئے مفید ہے۔

## آنکھوں کے ہر مرض کا علاج

ہر فرض نماز کے بعد دایاں ہاتھ پیشانی پر رکھ کر گیارہ مرتبہ ایک سانس میں 'یَا نُوْرُ' پڑھیں۔ یہ عمل آنکھوں کے ہر مرض کیلئے کافی وشافی ہے اور اس سے نظر بالکل صحیح ہو جاتی ہے۔

(دوسرے بزرگوں سے یہ طریقہ بھی ثابت ہے کہ شہادت کی انگلی اور دائیں ہاتھ کے انگوٹھے پر پڑھ کر دم کر کے آنکھیں بند کر کے آنکھوں پر پھیر لیں۔ اس طرح کہ انگوٹھا دائیں آنکھ پر اور شہادت کی انگلی بائیں آنکھ پر پھیری جائے۔ ع)

## استاذ محترم حافظ جمیل احمد سکندر پوری کے مجرب اعمال

مرتب: خالد مقبول حفظہ اللہ

### ترقی کاروبار کے لئے

بعد نماز فجر آیت کریمہ لا الہ الا انت سبحنک انی کنت من الظلمین دو ہزار تراسی (2083) مرتبہ روز پڑھیں۔ مدت عمل چالیس روز ہے۔ ان شاء اللہ دوکانداری اور کاروبار میں ترقی، وسعت اور خیر و برکت ہوگی۔ مجرب ہے۔ (بغیر اجازت عمل نہ کریں۔ بعد از چلہ سفید شیرینی سوا کلو نابالغ بچوں میں تقسیم کردیں۔ اور ایک سو گیارہ یا تین سو تیرہ مرتبہ اپنے معمول میں رکھیں۔ خ)

### دشمن معافی مانگنے پر مجبور ہو

یا قاھر ذوالبطش الشدید انت الذی لایطاق انتقامہ یا قاھر

اس دعا کو دشمن کے پہنے ہوئے کپڑے پر لکھ کر دشمن کے مکان کی دیوار میں جو کہ مغرب کی طرف ہو لگا دے اور پچیس (۲۵) مرتبہ روز پڑھ کر دشمن کے مکان کی طرف منہ کر کے دم کرتا رہے۔ اکیس (۲۱) روز نہ گزریں گے کہ دشمن قدموں میں آ گرے گا اور معذرت خواہ ہوگا۔ مجرب ہے۔ (اگر دشمن کے گھر کی دیوار پر لگانا ممکن نہ ہو تو کسی طرح اس کے گھر دبا دیں یا دبوا دیں یا رکھ دیں۔ اگر ایسا کچھ بھی کرنا ممکن نہ ہو تو اس دعا کے عامل سے یہ دعا ایک کاغذ پر لکھوا کر اس کے نیچے مقصد لکھوالیں۔ اور وہ عامل ایک سو مرتبہ یہ دعا مقصد کا دھیان رکھ کر پڑھ کر کاغذ پر دم بھی کردے۔ جب آپ روزانہ کا وظیفہ پڑھیں تو یہ کاغذ آپ کے سامنے کھلا ہوا ہو۔ ان شاء اللہ مقصد پورا ہوگا۔ ہرگز اس عمل کو ناجائز مقصد کے لئے نہ کریں۔ یعنی آپ کے دل میں بدلے کی آگ بھڑک رہی ہو اور غلطی بھی آپ ہی کی ہو، ایسے میں یہ عمل استعمال کرنا اپنے آپ کو بڑی مشکل میں ڈالنا ہے۔ ناجائز پڑھنے سے یہی عمل آپ پر چل جائے گا خوب سمجھ لیں۔ بغیر اجازت عمل نہ کریں۔ خ)

## حضرت مفتی محمد اشرف صاحب (کرناٹک انڈیا) کے مجرب اعمال

مرتب: خالد مقبول حفظہ اللہ

### روپے پیسوں کے ڈبے میں رکھنے کا طلسمی سکہ

روپے پیسوں کی تھیلی یا ڈبہ میں برکت کے لئے رکھنے کا عمل یہ ہے کہ ایک چاندی کے سکہ پر باوضو نو سو ستانوے (۹۹۷) مرتبہ "یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ" پڑھ کر دم کر کے اس سکہ کو روپے کی تھیلی یا ڈبے میں ڈال دیں اور جب اپنی جائز ضرورت کے لئے پیسوں کی ضرورت پڑا کرے تو بسم اللہ پڑھ کر نکال لیا کریں۔ ان شاء اللہ بڑی برکت ہوگی۔

### مدد و نصرت کا پہاڑ

"الحی القیوم"۔ یہ اسم اعظم ہے۔ ہر نماز کے بعد یہ اسم اعظم جتنی زیادہ مرتبہ پڑھ سکیں، ضرور پڑھیں۔ نماز کے بعد جب بھی فرصت ملے، پڑھیں۔ اس کے پڑھنے سے ایسے فائدے حاصل ہوں گے جن کا قیاس و تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔ کم سے کم اس کا پڑھنے والا زیادہ دیر تک کسی مشکل میں نہیں رہ سکتا اور اس کی ضرورت پوری ہونے میں زیادہ وقت نہیں لگے گا۔ ہر نماز کے بعد "یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ" ستر (۷۰) مرتبہ پڑھیں۔ کیسی ہی کٹھن مشکل کیوں نہ ہو، ان شاء اللہ بہت جلد دور ہو جائے گی۔

### کھانا کم ہو اور کھانے والے زیادہ ہوں

کھانا تھوڑا اور کھانے والے زیادہ ہوں تو کسی میٹھی یا نمکین چیز پر چالیس مرتبہ یہ کلمات اللہ پڑھ کر دم کر کے کھانے میں ملا دیں تو ان شاء اللہ خوب برکت ہوگی۔ وہ کلمات اللہ یہ ہیں "لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْغَنِیُّ الْهَادِیْ الرَّزَّاقُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْكَرِیْمُ الْوَاسِعُ الْوَهَّابُ ذُوالطَّوْلِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْجَوَادُ الْمُتَفَضِّلُ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ تَسْلِیْمًا كَثِیْرًا كَثِیْرًا" (عام اجازت ہے۔ خ)

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف** سات سلام اور چہل کاف کا عمل "پیرانِ پیر غوثِ اعظم حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ" سے منقول ہے۔ یہ عمل سایہ اور جادو کا خاص توڑ ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کے لئے صرف اجازت کی ضرورت ہے۔ اجازت نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے۔ اس عمل کے ذریعے سے جنات، جادو ٹونہ اور نظرِ بد کا علاج کر سکتا ہے۔ چہل کاف کے عامل اور اہل خانہ پر جادو اور سایہ اثر نہیں کرتا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سب محفوظ رہتے ہیں بشرطیکہ وہ اجازت لیتے وقت پہلے سے جادو اور جنات کے مریض نہ ہوں۔

چہل کاف وہ عمل ہے جو عاملین میں بہت مقبول ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔ شرط یہ ہے کہ اس عمل کا ماہرانہ استعمال کرنا آتا ہو۔ اسلحہ تو بہت لوگوں کے پاس ہوتا ہے مگر اچھی طرح چلانا کسی کسی کو ہی آتا ہے۔ یہی روحانی اسلحہ کا بھی معاملہ ہوتا ہے۔ اگر اسلحہ کو صحیح استعمال نہ کرنا آتا ہو یا پھر بوقت ضرورت پاس نہ ہو، چینک سامنے رکھا ہو، تو دشمن مار جائے گا۔ اس لئے دنیاوی اسلحہ کی طرح روحانی اسلحہ کو بھی ہر وقت لوڈ رکھنا چاہئے تاکہ بوقت ضرورت فوری استعمال کیا جا سکے۔

**اجازت لینے کے بعد کیا عمل ہو گا** اس عمل کے لئے کسی چلہ کشی کی شرط نہیں ہے۔ اجازت لینے کے بعد آپ کو سات سلام اور چہل کاف کی ایک معمولی تعداد روزانہ (جب تک عمل رکھنا چاہیں) پڑھنی ہوتی ہے۔ اس کے پڑھنے سے آپ کی روزانہ حاضری لگتی رہے گی اور اس عمل کے پیچھے جنات آپ کی بوقت ضرورت مدد کریں گے۔ اس عمل کے پیچھے چونکہ جنات کی ایک بڑی تعداد ہے، اور وہ سب ہی جادو اور جنات کے علاج کرنے میں ماہر ہونے کے ساتھ دیگر دنیاوی کاموں میں بھی معاون ہوتے ہیں۔ اس لئے روزانہ پڑھتے رہنے سے وہ بھی مدد کو تیار رہتے ہیں۔

اس کی مثال ایسی ہے کہ جب پولیس کی ضرورت پڑتی ہے تو 15 پر کال کی جاتی ہے۔ کون آتا ہے؟ اس کا کوئی نہیں سوچتا، بس آنا چاہئے۔ اسی طرح جب اجازت یافتہ پڑھتا ہے تو اس کی کال بھی چہل کاف والوں کو جاتی ہے اور وہ آتے ہیں اور جس کام کے لئے پڑھا گیا ہوتا ہے، اس میں معاونت کرتے ہیں۔ اگر کسی کی نظر کھلی ہو تو اس کو جنات واضح نظر بھی آتے ہیں۔

**اجازت کون لے** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں، جو لوگ اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو اور جنات سے متاثرہ لوگوں کا علاج سیکھ کر کرنے والے افراد، خود کو اور اپنے گھر والوں کو جادو اور جنات سے خود عمل کر کے نجات دلانے والے افراد۔

**اجازت کے لئے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔ **نقد ھدیہ 5000 روپے ہے۔ ایک سو روپے ڈاک کے ہیں۔ کل 5100 روپے علاوہ ڈاک خرچ۔**

رابطہ روحانی درسگاہ (فون دفتر) 042-35033371 (موبائل دفتر) 0343-7772772 مولانا محمد عرفان 0321-4661681

# جادو سے متاثرہ مریضوں کا علاج کرنا سیکھیں

خالد مقبول حفظہ اللہ

## پلانے والے عملیات

یہ عملیات عموماً ایسے مریضوں کے لئے فائدہ مند ہیں، جن پر جسمانی اثر ہو۔ جیسے بندش صحت، بندش شہوت، اولاد کی بندش، اولاد نرینہ کی بندش وغیرہ۔ دوسری بندشوں مثلاً رشتہ کی بندش، کاروبار کی بندش، ترقی کی بندش وغیرہ کی صورت میں صرف پلانے والے عملیات سے مکمل علاج نہیں ہوتا۔

**عمل ۱:** پانی پر یہ قرآنی دم کریں: درود ابراہیمی، آیت الکرسی، چاروں قل، درود ابراہیمی ...... یہ سب پڑھ کر ایک بار ہوا۔ اس طرح اکیس (۲۱) مرتبہ پانی پر دم کرکے صبح و شام پلائیں۔ اور گیارہ (۱۱) روز اس علاج کو جاری رکھیں۔ دم صرف ایک بار کرنا ہے۔ گیارہ دن کا ایک کورس ہوگا۔ اس طرح کے تین کورس کروائیں۔ ان شاء اللہ شفا ہوگی۔

**عمل ۲:** گیارہ (۱۱) مرتبہ سورۃ المزمل (پ۲۹) پانی پر دم کرکے صبح نہار منہ چالیس (۴۰) دن پلائیں۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف۔ اگر دور کا مریض ہو تو ایک ہی بار دم کرکے دے دیں اور اگر قریب کا ہو تو بہتر ہے کہ ہر دس دن بعد دم کریں۔ اول و آخر درود ابراہیمی گیارہ بار پڑھیں۔ نہار منہ کے علاوہ دن میں کم از کم تین سے پانچ بار ضرور پلانا ہے اور رات کو سوتے وقت بستر پر بھی چھڑکوانا ہے۔

**عمل ۳:** مندرجہ ذیل آیات مبارکہ سات کاغذ کے ٹکڑوں پر مع بسم اللہ زعفران اور گلاب سے تحریر کرکے مسحور کو دی جائیں تاکہ وہ روزانہ ایک تعویذ پانی میں گھول کر نہار منہ پی لیا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ سحر کے بداثرات کلی طور پر ختم ہو جائیں گے۔ رات کو پانی میں ڈال کر رکھ دیں۔ صبح نہار منہ مریض پئے۔ پھر دن بھر مریض پیتا رہے۔ کھانے میں تھوڑا پانی ملا کر دیں۔ چائے، دودھ وغیرہ میں پانی ملا کر دیں۔ دن میں کم از کم تین سے پانچ بار ضرور پلانا ہے۔ نیز رات کو سوتے وقت مریض اپنے بستر پر بھی چھڑکے۔

آیات یہ ہیں:

قال موسی ...................... کرہ المجرمون (یونس:۸۱-۸۲)

فوقع الحق وبطل ...................... وھرون (اعراف:۱۱۸-۱۲۲)

انما صنعوا کید ...................... حیث اتی (طٰہٰ:۶۹)

## نہلانے والا عمل

مریض کو غسل کرنے والے تمام اعمال میں درج ذیل باتوں کا خیال رکھیں:

- مریض نے غسل کرتے وقت کوئی تعویذ نہ پہنا ہو۔
- مریض پاک ہو۔ ہرگز جنابت یا حیض کی حالت میں غسل نہ کرے۔
- مریض پہلے عام پانی سے غسل کرلے باتھ روم میں۔ پھر کسی پاک جگہ (علاوہ باتھ روم) بڑا ٹب رکھ کر دم کئے ہوئے پانی میں سے تھوڑا پانی لے اور عام پانی میں ملا کر اس پانی کو اپنے اوپر بہائے کہ پورا بدن گیلا ہوجائے۔ یہ عمل کمرے میں کیا جاسکتا ہے۔ استعمال شدہ پانی کسی پاک جگہ بہائیں۔ جن لوگوں کے ہاں ایسا انتظام ہو کہ کچی زمین ہو اور غسل کرنا بھی ممکن ہو تو وہاں شلوار پہنے رہے اور پانی اپنے اوپر سے بہالیں۔ یہ صرف مردوں کے لئے ہے۔ عورتیں صرف گھر کے اندر غسل کریں۔ یہ پابندی صرف قرآنی / نورانی علاج کے لئے ہے۔ نقوش یا علوی / سفلی علاج میں باتھ روم میں نہایا جاسکتا ہے۔)
- قرآنی / نورانی علاج میں یہ احتیاط رہے کہ شرم گاہ کو نہیں دھونا اور نہ ہی بالکل برہنہ ہو کر نہانا ہے۔ یہ بات مجھ کو جنات نے بتائی تھی کہ "ہم ایسے لوگوں کو زیادہ تکلیف دیتے ہیں"۔
- نہانے کا علاج عموماً ایسے مریضوں کو دیں جن کی روزی / ترقی / کاروبار / شادی وغیرہ کی بندش ہوگئی یا پھر جسمانی اثر شدید ہو۔

**نوٹ** درج بالا تمام عملیات کی "علاج السحر بنیادی کورس" میں باقاعدہ زکوٰۃ ادا کروائی جاتی ہے تاکہ عامل حضرات جب عمل کریں تو اس عمل کا بھرپور فائدہ بھی ہو۔ زکوٰۃ ادا کرنے سے عمل کی قوت قابو میں آجاتی ہے۔ اور صرف اجازت سے نہیں آتی۔

(جاری ہے)

# جنات سے متاثرہ مریضوں کا علاج کرنا سیکھیں

خالد مقبول حفظہ اللہ

## علاج کے لئے خاص ہدایات

جنات کے مریضوں کا علاج کرنے میں چند ہدایات پر لازمی توجہ دیں تاکہ آپ کو ناکامی کا کم سے کم سامنا ہو۔ مریض کو دوران علاج درج ذیل ھدایات کی پابندی کرائیں۔

(1)..... بڑا گوشت اور مچھلی نہ کھائے۔

(2)..... کھانے میں نمک کم سے کم کردیں۔ کوشش کریں کہ مریض پہلے دو سے تین ہفتے بغیر نمک کا کھانا کھائے۔

(3)..... کھانے میں میٹھے کی مقدار بڑھادیں۔ اگر شوگر یعنی ذیابیطس کا مرض ہوتو خالص شہد صبح وشام ایک چمچ دیں۔ خالص شہد ذیابیطس کے مریض کو نقصان نہیں دیتا۔ روزمرہ کے کھانوں میں بھی میٹھے پکوان زیادہ کھلائیں۔

(4)..... کسی مرگ والے گھر نہ جائے۔ اگر جانا ہوتو جنازہ اٹھنے کے بعد جائے۔ بہت مجبوری ہو اور جانا ضروری ہو جیسے بہت قریبی کسی رشتہ دار کی مرگ ہوجائے تو حصار کا عمل پڑھ کر اپنے اوپر دم کرکے جائیں۔ اگر عورت اس دن پاک نہ ہوتو ''یَا حَافِظُ یَا حَفِیْظُ'' ایک سو مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرکے جائے اور اگر وہاں طبیعت تھوڑی سی بھی خراب ہونے لگے تو اسماء الحسنیٰ کا ورد کرتی رہے۔

(5)..... کسی زچہ کے پاس نہ جائے۔

(6)..... عورت حیض کے دنوں میں کثرت سے ''یَا حَافِظُ یَا حَفِیْظُ'' پڑھے۔ ہر اذان کے بعد ایک سو بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ اور رات کو سونے سے قبل بھی یہی عمل کرے۔

(7)..... عورت کھلے بال ہرگز باہر نہ نکلے خصوصاً مغرب کے بعد۔

(8)..... میاں بیوی جتنا ممکن ہو صحبت سے پرہیز کریں۔

(9)..... ہرگز کسی ایسے مریض کے سامنے نہ جائے جس پر جن حاضر ہوتا ہو۔

(10)..... اسی طرح کسی بھی ایسے گھر یا جگہ نہ جائیں، جو جگہ آسیب زدہ ہو یا جنات کی موجودگی کا یقین ہو۔

(11)..... قبرستان اور ویران جگہوں میں جانے سے پرہیز کریں۔ اگر جانا ہی ہوتو حصار کی پابندی کریں۔ اور مغرب سے پہلے پہلے ہی جائیں۔ بعد میں جانا کسی طرح درست نہیں۔

اگر کسی کو دفنانے جانا ہوتو حصار کی پابندی رکھتے ہوئے جائیں اور واپسی پر غسل کریں اور کپڑے تبدیل کرکے دوسرے پہن لیں۔ اتارے ہوئے کپڑے دھو کر استعمال کئے جاسکتے ہیں۔

ہدایات تو بہت ہیں لیکن ضروری ضروری لکھ دی ہیں۔ عامل حضرات جنات کے متاثرہ مریضوں کا علاج کرتے ہوئے عموماً مریضوں کو پابندیاں نہیں کرواتے جس کے نتیجے میں مریض دیر سے ٹھیک ہوتا ہے یا مکمل ٹھیک نہیں ہوتا۔ ان ھدایات کی پابندی کسی طرح بھی فائدے سے خالی نہیں۔

# جنات کے بادشاہ کی تسخیر کا ایک نایاب عمل

صوفی غلام سرور شباب صاحب (حویلی لکھا)

جنات کے بادشاہ کی تسخیر کا یہ عمل شروع کرنے سے پہلے ترک جمالی و جلالی کے ساتھ سات یوم روزے رکھیں۔ اور پھر ترک حیوانات جلالی و جمالی پرہیز کے ساتھ اس عمل کی ریاضت شروع کریں۔ ایک خلوت کے مکان میں جو صاف و پاکیزہ ہو۔ ایک مربع کھینچ کر کھلا سا حصار بنائیں۔ مربع کے چاروں کونوں پر چار فولادی میخیں گاڑ دیں اور بخور جلائیں۔ پھر روزانہ نماز عشاء کے بعد عزیمت کو تین ہزار اکسٹھ (3061) بار پڑھیں اور سوائے رفع حاجت کے، حصار سے باہر نہ نکلیں۔ اگر چوبیس گھنٹوں میں ایک یا دو بار حصار سے باہر نکلیں تو زیادہ بہتر ہے۔ اور عبارت عمل پڑھنے کے بعد روزانہ اکسٹھ (61) مرتبہ سورۂ جن کی تلاوت کریں۔ اور ہر روز دو رکعت نفل ادا کریں۔ اکیس یوم تک مسلسل ریاضت کو جاری رکھیں۔

جب ریاضت کرتے ہوئے سات یوم گزر جائیں گے تو آٹھویں روز ایک اژدھا ظاہر ہوگا۔ اور عامل کو سخت خوف ناک صورت سے ڈرائے گا۔ لیکن خوف نہ کھائیں۔ اور عامل کی طبیعت میں خوف آنا عامل کے حق میں موت کے مترادف ہے۔ اگر ذرہ بھر بھی خوف پیدا ہوگا تو بس خاتمہ ہے۔ اس لیے لازم ہے کہ ہرگز ہرگز خوف نہ کھائیں اور دل کو مضبوط رکھیں اور زیادہ توجہ سے عبارت عمل کو پڑھتے رہیں۔ بعد ازاں، روزانہ اسی قسم کے خوف ناک نظارے نگاہوں کے سامنے آتے رہیں گے۔ کبھی ہاتھی، کبھی شیر اور کبھی خوف ناک دیو اور جنات کے جھنڈ کے جھنڈ خوف ناک صورتیں لیے ہوئے سامنے آئیں گے۔ اور ایسے محسوس ہوگا جیسے کہ مکان کی چھت ابھی گر پڑے گی۔ مگر آپ بالکل خوف نہ کھائیں۔ کیونکہ ایسا حقیقت میں کچھ بھی نہ ہوگا۔ بعض اوقات شیر منہ پھاڑ کر حصار کے قریب بھی آجاتے ہیں۔ اژدھے منہ پھیلاتے اور منہ سے آگ پھینکتے ہیں۔ مگر یہ سب ڈرانے کی باتیں ہیں۔ ان کی طرف توجہ نہ کریں۔ جب مسلسل ریاضت کرتے ہوئے اکیسواں روز آئے گا تو نمونہ حشر برپا ہوگا۔ اور تخت جواہر نگار اور یاقوت پر جنات سوار ہوں گے اور ایک ہزار جنات برہنہ تلواریں ہاتھوں میں لیے دکھائی دیں گے۔ مگر عامل کے لیے ضروری ہے کہ عبارت عمل کو اور توجہ سے پڑھے اور ان مناظر میں نہ کھو جائے۔ اگر عبارت عمل کی تعداد مکمل ہو جائے تو سورۂ جن کی تلاوت کرتا رہے۔ پھر جب تمام لشکر جنات آکر کھڑا ہو جائے گا تو ہر ایک سردار اپنی اپنی جگہ کھڑا ہو جائے گا۔ سب سے آخر میں جنات کا بادشاہ اپنے یاقوتی تخت پر سوار ہو کر آئے گا۔ اور اس کے تخت کو چار قوی ہیکل دیو اٹھائے ہوئے ہوں گے۔ پھر تمام جنات بادشاہ کو سلامی دیں گے۔ پھر بادشاہ جنات عامل کو مخاطب ہو کر سوال کرے گا "اے شخص! تو کیا چاہتا ہے؟" اس وقت عامل کہے کہ "میں آپ کو اپنے قبضۂ تصرف میں کرنا چاہتا ہوں۔ اور جو کام میں بتاؤں وہ آپ کو ضرور کرنا ہوں گے"۔ شاہ جنات کچھ شرائط پر اطاعت قبول کرے گا اور نشانی بھی دے گا اور عہد کرے گا کہ "میں تمہاری خدمت میں حاضر رہوں گا۔ جب بھی ضرورت ہو، مجھے فوراً طلب کریں"۔

پھر جب ضرورت ہو، شاہ جنات کو حاضر کریں اور اپنے کاموں میں معاونت حاصل کریں۔ روزانہ پڑھنے والی عزیمت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ وَعَلٰى أَبْنَائِكُمْ وَ إِخْوَانِكُمْ بِحَقِّ ظُهِيْرٍ وَنَافِتٍ عَهْدٍ ظُوْرِيْثًا. عَلُوْثَاتٍ. عَلْشَهْدُوْشٍ. ظُوْطِيَاتٍ. هَلْطُوْثٍ. ظُوْلِيْشٍ. قَضْفَرَثٍ. وَ عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَاعَبْدِ الْقَاهِرُ الْجِنِّيْ وَ يَاعَبْدَ الرَّحْمٰنِ الْجِنِّيْ بِحَقِّ هٰذِهِ الْأَسْمَاءِ وَبِعِزَّةِ وَجْهِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَ بِحَقِّ طَاعَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ الْكَرِيْمِ وَ بِحُرْمَةِ هٰذِهِ الْعَزِيْمَتِ أَجِيْبُوْنِيْ وَ أَطِيْعُوْنِيْ يَا مَالِكَ الْأَرْوَاحِ الزَّهَادِ وَ الْجِنِّ يَاإِلٰهَ الْعَالَمِيْنَ وَيَاأَنْتَ خَيْرُ النَّاصِرِيْنَ.

**نوٹ** تسخیرات کے ایسے بڑے اعمال عوام بالکل کرنے کا نہ سوچے۔ اور جو عامل بھی کرنا چاہے، اس کو چاہئے کہ پہلے استخارہ کرلے اور پھر جو جواب آئے، اس پر عمل کرے۔ خ

# اظہار حقیقت "کامل وجدان حاصل کرنا"

حکیم فقیر عبدالروف نظامی قادری چشتی رینالہ خورد

روحانیات ہمیں روح کی حقیقت سے آگاہی فراہم کرتی ہے۔ اس مادی جسم میں دل روح کی طاقت سے دھڑکتا ہے۔ یہ روحانی نور ہے جو جسم کے اندر انسانی اعضاء کے فنکشن کو کنٹرول کرتا ہے۔ خون کا جسم میں سر سے پاؤں تک پھیلنا اور سکڑنا، بلڈ پریشر نارمل رہنا، دماغ کا فنکشن، آنکھوں کی بصارت، معدہ، گردوں، جگر، آنتوں اور ہارمونز کی ورکنگ ...... یہ سارا روح کی نگرانی میں چلتا ہے۔ روحانیت روح سے متعلقات کا معائنہ اور مشاہدہ ہے یعنی جسم کے اندر آہنی روح کی دھند کو محسوس کرنا یا اپنے نفس کو روک کر زیر کر کے نفس سے روح تک کے سفر کو روحانیت اور روحانی علم کہتے ہیں۔ روحانیت کی تلاش یا اس کی طرف رغبت کے چار فیکٹر ہے 1) مشاہدہ۔ 2) فکر۔ 3) بقا و فنا۔ 4) توکل۔ روحانیت کے سفر میں عبادت ضروری ہے۔ لیکن روح کی لطافتیں فرضی عبادات کے علاوہ تلاش کرنے سے ملتی ہیں۔ آج کے اس اظہار حقیقت میں قارئین کے لیے ایک چیز "وجدان کامل" حاصل کرنے کی تحریر کر رہا ہوں۔ یہ عمل میرے استاد اور روحانی باپ، جن کی وجہ سے میں نظامی ہوں، محترم ماسٹر قبلہ شفیع الدین نظامی مرحوم و مغفور کی عطاء ہے۔ اپنے پیر و مرشد کی اجازت کے ساتھ کیجئے کیونکہ اصول شریعت کی پابندی سے نجات حاصل ہو سکتی ہے۔ مگر اس کو تجلیات ربانی اور کمالات روحانی اور عرفان الٰہی حاصل نہیں ہو سکتا۔ یہ رتبہ شیخ کامل کا ہے کہ انجام کو پہنچائے۔

صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ اِنَّ مَعِیَ رَبِّیْ سَیَهْدِیْنِ

یہ موسیٰ علیہ السلام کی دعا ہے، جب دریائے نیل کے کنارے موسیٰ علیہ السلام اور ان کی قوم پر فرعون فوج لے کر چڑھ آیا تھا۔ عمل کا طریقہ ہے کہ تنہائی اور اندھیرے میں سانس روک کر گیارہ بار پڑھیں۔ اس طرح 100 سانس میں 11 سو بار پڑھیں۔ اور روحانیت سے روح کی طرف سفر کریں اور روحانیت کا مزہ لیں۔

تمام قارئین کو نیا عیسوی سال مبارک ہو۔ دعا ہے کہ یہ سال سب کے لئے عافیت و امن کا سال ثابت ہو۔ ہر قسم کی پریشانی، مصیبت، اور آفتوں سے حفاظت اور نجات ملے۔ ہر جائز خواہش پوری ہو۔

# پتھری نکالنے کے دو مجرب روحانی علاج

علامہ سید شاد گیلانی مرحوم

## پہلا عمل

مریض کو عصر کے بعد نماز پڑھ کر مغرب تک لا تعداد دفعہ "یا اللہ یا رحمٰنُ یا رحیمُ" پڑھائیں۔ اور نماز عصر ہی کے وضو سے مغرب کی نماز پڑھائیں۔ اول روز، حد تیسرے روز تک پتھری ریزہ ریزہ ہو کر نکل جائے گی۔

## دوسرا عمل

سورۂ بقرہ رکوع ۹ کی یہ آیت پتھری کی جگہ پر ہاتھ پھیرتے ہوئے پڑھتے جائیں اور پانی پر دم کر کے بھی پلائیں۔ چند دنوں کے اندر پتھری خارج ہو جاتی ہے۔ بلکہ عامل کے لئے پانچ منٹ ہی کافی ہیں۔ عامل بننے کے لئے ان آیات کو ۴۰ مرتبہ روزانہ ۲۱ یوم پڑھ لیا کریں۔

وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿سُوْرَةُ الْبَقَرَة: ۷۴﴾

# عام اجازت والے اعمال

محمد عارف

## استقرار حمل کے لئے

شب جمعہ نصف رات کے وقت مٹھائی یا حلوے کے ٹکڑے پر کسی ایسی جگہ بیٹھ کر جہاں کوئی دیکھ نہ سکے، یہ آیت لکھے اور عورت کو کھلائے اور پھر جماع کرے۔ تین بار شب جمعہ کو یہ عمل کرے۔ ان شاء اللہ اس عمل کی برکت سے ضرور بچہ پیدا ہوگا۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِيْرًا وَّنِسَآءً ۚ وَاتَّقُوا اللهَ الَّذِيْ تَسَآءَلُوْنَ بِهٖ وَالْاَرْحَامَ ۚ اِنَّ اللهَ كَانَ عَلَيْكُمْ رَقِيْبًا ﴿سُوْرَةُ النِّسَآءِ:۱﴾

## بڑے شخص کو ھدیہ پسند آئے

اگر کوئی نوکر یا ملازم کسی بڑے شخص کے سامنے غریبانہ تحفہ ہدیہ لے جائے اور اسے ناپسند ہونے کا اندیشہ ہو تو ''یَا مُحْیِیُ'' کا سترہ دفعہ دم کرلے۔ نہایت مقبول اور پسند خاطر ہوگا۔

## استقرار حمل کے لئے

ایک پاک برتن میں اللہ الرحمن کے حروف الگ الگ لکھ کر اسے عرق گلاب، جس میں کچھ مشک ملا ہو، دھو کر عورت کو فراغت کے وقت پلائے۔ پھر ہم بستری کرے۔ ان شاء اللہ استقرار حمل ہوگا۔ لکھنا زعفرانی سیاہی سے ہے۔

## کسی کی نظروں میں عزت قائم رکھنا

اگر کوئی شخص لوگوں کی نظر سے گر گیا ہو اور وہ چاہتا ہو کہ اس کی عزت قائم ہو جائے تو وہ اس آیت کو گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر پھونک لے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اسے کامیابی ہوگی۔

فَسُبْحٰنَ الَّذِيْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿سُوْرَةُ يٰسٓ:۸۳﴾

ترجمہ: ''سو پاک ہے وہ (ذات واحد) جس کے ہاتھ میں ہر شے کی بادشاہت ہے، اور اسی کی طرف تم لوٹ کر جاؤ گے''۔

## عزت و آبرو، وقار، شفاء حاصل کرنے اور نام پیدا کرنے کیلئے

عزت و آبرو اور وقار حاصل کرنے کیلئے، بخار سے شفاء کیلئے، زخم کو ٹھیک کرنے کیلئے، اچھے کاموں میں نام پیدا کرنے کیلئے، عمل کا وزن بھاری کرنے کیلئے روزانہ 7 مرتبہ یہ آیت پڑھیں۔

فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۞ وَلَهُ الْكِبْرِيَآءُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۞ ﴿سُوْرَةُ جَاثِيَه:۳۶-۳۷﴾

ترجمہ: ''پس تمام تعریفیں اللہ کیلئے ہیں جو رب ہے آسمانوں کا اور رب ہے زمین کا اور رب ہے تمام جہانوں کا۔ اور آسمانوں اور زمین میں اسی کے لئے بڑائی ہے۔ اور وہ غالب اور دانا ہے۔''

## استقرار حمل کے لئے

جس کے اولاد نہ ہوتی ہو وہ اس آیت کو بکثرت پڑھا کرے تو ان شاء اللہ مقصد پورا ہوگا۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً ۚ اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ ﴿سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرٰنَ:۳۸﴾





اصل دانائی ایمان کے بعد لوگوں کے ساتھ دوستی کرنا ہے

# حکیم سرفراز زاہد صاحب کے اعتراض کا جواب

حکیم فقیر عبدالرؤف نظامی قادری چشتی رینالہ خورد

سورۃ القلم پارہ 29 ترجمہ ''قلم اور ان کے لکھنے کی قسم'' قلم کائنات میں سب سے پہلے وجود میں آئی اور لوح تقدیر اسی سے لکھی گئی تھی۔ اس کے بعد اسے جنت میں لایا گیا اور حضرت آدم علیہ السلام کے ساتھ زمین پر لائی گئی۔

قلم کو تلوار سے زیادہ طاقتور قرار دیا گیا ہے۔ قلم اور کاغذ، ادب اور علم کے معاون بھی اور اس کے دشمن بھی ہیں۔ جب لفظ قلم کے راستے کاغذ پر منتقل ہوتا ہے تو الفاظ کا رشتہ، جیتی جاگتی گفتگو سے کٹ کر تحریر سے جڑنے لگتا ہے۔ حرف وہ نشان جو کسی آواز کو ظاہر کرتا ہے۔ اور حرف سے لفظ بنتا ہے اور لفظوں کا تعلق ایک جملہ بنا دیتا ہے تو جملے مل کر زبان کی ادائیگی سے گفتگو کا راگ الاپنا شروع کر دیتے ہیں۔ جب وہ تحریر اپنا اثر ظاہر کرتی ہے تو وہ تاریخ بن جاتی ہے۔ فرمان رسول ﷺ ہے ''قلم سے تحریر کیے ہوئے الفاظ ابدی حیثیت کے حامل ہوتے ہیں جبکہ تقریر اور بیان میں استعمال کیے جانے والے الفاظ ہوا میں تحلیل ہو جاتے ہیں۔'' اس لیے کہا جاتا ہے کہ تحریری اعتبار سے آپ اگر کسی تعریف یا اس پر تنقید کریں تو انتہائی محتاط انداز میں الفاظ کا انتخاب کیجیے کیونکہ آپ کی تحریر محققین اور آئندہ آنے والے افراد کے لیے ایک حوالے کی حیثیت رکھتی ہے۔

## وضاحت

ماہنامہ خزینہ روحانیات اکتوبر 2013ء حب و تسخیر نمبر صفحہ نمبر 48 پر فقیر کا نادر روزگار عمل حب، جو میں نے عاملین اور ان کتب کے حوالہ کے ساتھ لکھا، شائع ہوا۔ ادارے کو مضمون ارسال کرتے وقت غلطی ہوئی کہ اصل مضمون کی جگہ پرانا نامکمل مضمون ارسال کر دیا۔ چونکہ مضمون اعداد متحابہ پر تھا، شائع ہونے والے مضمون میں صرف اعداد متحابہ کو فرضی ناموں میں جمع نہیں کیا گیا۔ باقی مضمون ٹھیک ہے۔ اپنی غلطی کا علم اس وقت ہوا جب یہ مضمون شائع ہو گیا۔ فقیر کی مصروفیات اور طویل جلالی پرہیز کے ساتھ چلہ کشی کی وجہ سے ادارے کو آگاہ نہ کر سکا۔ ماہنامہ خزینہ روحانیات دسمبر 2013ء صفحہ نمبر 18 پر حکیم سرفراز احمد زاہد صاحب نے مجھ پر اور میرے مضمون پر خوب قلم آزمائی کی اور مضمون میں ایسے لفظوں کا استعمال کیا جو کسی صاحب علم کو زیب نہیں دیتے۔ میں اختلاف رائے، تحقیق اور ارتقاء کی حقیقت کو تسلیم کرتا ہوں، اگر تمام تحریر جذب القلوب سے نقل کی گئی ہے تو میں نے اپنے مضمون میں اس کا حوالہ دیا ہے۔

معزز دوستو! وضاحت کرتا چلوں کہ اعداد متحابہ اور قانون کشش کو سمجھنے کے لیے جذب القلوب سے رہنمائی حاصل کریں۔ رابطہ کرنے کا مشورہ مرحلہ نمبر 10 میں صرف آخر میں میں نے مقدور بھر کوشش کی کہ عمل ہذا کے سمجھانے میں کوئی کمی نہ رہے تاہم انسانی عقل کی کمزوری کے سبب پھر بھی کوئی کمی رہ گئی ہو تو رابطہ کرنے پر فوراً تشریح یا درستی کر دی جائے گی۔

رہی اجازت کا ٹھیکہ والی بات۔ روحانی تعلیمات اگرچہ کتابوں میں موجود ہیں لیکن طریقہ استعمال اور حصول نتائج ذمہ دار اساتذہ کے بغیر چارہ نہیں۔ اس میں راز باطن، حصول نسبت و اجازت بمنزلہ روح واقع ہوتی ہیں۔ اجازت کا مفہوم یہ ہے کہ بزرگان دین سے کوئی خوش نصیب کوئی عمل، کوئی دعا یا ذکر الٰہی حاصل کر کے تمام نشیب و فراز سے وقوف حاصل کر چکنے پر صاحب مجاز سے اجازت حاصل کرے تو وہ عمل و ذکر خاطر خواہ اثر ظاہر کر سکتا ہے، ورنہ محنت رائیگاں اور تضیع اوقات میں شمار ہوتا ہے۔ وظائف کی اجازت حضرت مشائخ سے حاصل کرنا موجب برکت و سریع التاثیر ہوتی ہے۔ بغیر اجازت اثر زیادہ نہیں ہوتا۔ میں وہی لوٹا رہا ہوں جو اس فن کے درخشاں ستاروں سے ان کے جوتے سیدھے کرنے پر حاصل ہوا۔ میں تو اس حکم ربی کا قائل ہوں کہ ''پس اپنے رب کی نعمتوں کا چرچا کرو''

زاہد صاحب! میں آپ کی طرز تحریر کو 1997ء سے دیکھ رہا ہوں۔ اس سے زیادہ کچھ نہیں لکھنا چاہتا۔

# تعویذ عظیم الفوائد

دکان اور مال کی ترقی، نبھی کا کیک، ہر بلا و مصیبت سے نجات، دوست و دشمن حاکم مہربان، دشمن راضی ...... الغرض تمام مشکلات کے حل کے لئے مجرب تعویذ

زعفرانی سیاہی سے اس نقش کو کسی اچھی ساعت میں لکھیں۔ لکھتے وقت بخور جلائیں۔ لکھنے کے بعد تعویذ کو بھی اچھے بخور کی دھونی دیں۔ تعویذ کے آخر میں، جس کو دینا ہو، اس کا نام معہ والدہ اور مقصد ضرور لکھا جائے۔ یہ ایک طرح کا فتح نامہ بھی ہے۔ اور جس کو بھی دیا، اس نے تعریف کی اور حیرت انگیز فوائد سے آگاہ کیا۔

اس نقش کو تیار کرنے کے لئے سفید کاغذ پر پہلے دائیں طرف بسم اللہ کا نقش لکھیں۔ پھر اس کے ساتھ یعنی درمیان میں فتاح کا نقش لکھیں۔ اور آخر میں یعنی بائیں طرف عزیز کا نقش لکھیں۔ اور پھر عبارت (بغیر اعراب کے) ایک بار لکھیں۔ عبارت تینوں نقوش کے نیچے ہوگی۔ صرف نقش لکھنے ہیں، نقش کس کا ہے، یہ معلومات کیلئے لکھا گیا ہے۔ نقوش کی چال آتشی ہے۔

جو لوگ خود نہ لکھ سکیں، وہ ادارے سے ہدیہ ادا کر کے منگوا سکتے ہیں۔

ہدیہ 550 روپے + سائل کے نام معہ والدہ کے اعداد۔

یہ نقش بسم اللہ کا ہے۔ کُل اعداد ۷۸۶۔ کسر نہیں ہے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٢٦٣ | ٢٥٨ | ٢٦٥ |
| ٢٦٤ | ٢٦٢ | ٢٦٠ |
| ٢٥٩ | ٢٦٦ | ٢٦١ |

یہ نقش اسم فتاح کا ہے۔ کُل اعداد ۴۸۹۔ کسر نہیں ہے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ١٦٤ | ١٥٩ | ١٦٦ |
| ١٦٥ | ١٦٣ | ١٦١ |
| ١٦٠ | ١٦٧ | ١٦٢ |

یہ نقش اسم یا عزیز کا ہے۔ کُل اعداد ۹۴۔ کسر ایک ہے۔ خانۂ کسر ے ہے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٣٢ | ٢٧ | ٣٥ |
| ٣٤ | ٣١ | ٢٩ |
| ٢٨ | ٣٦ | ٣٠ |

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ. قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ. يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ. لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ. فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ. یاسمیت یاسمیت یاسمیت یاسمیت یاسمیت یاسمیت یاسمیت

**نوٹ** دسمبر 2013 کے شمارے میں تینوں نقوش میں غلطی تھی۔ ادارہ اس پر تمام قارئین سے معذرت خواہ ہے۔ تصحیح شدہ مضمون کمپیوٹر والوں کی غلطی سے نہیں لگا۔ اس مضمون میں تمام نقوش صحیح ہیں۔

**خاص نکتہ:** کئی احباب نے اس تعویذ کے بارے میں فون کیا۔ جب یہ بتایا گیا کہ ہم دم بھی کرتے ہیں تو انہوں نے شکایت کی کہ مضمون میں نہیں لکھا۔ دم عاملین عموماً نہیں بتاتے۔ لیکن پیارے قارئین کے لئے دم لکھ رہے ہیں۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم 786 بار، یا فتاح 489 بار، یا عزیز 489 بار۔ جو ان تینوں کے عامل ہیں، وہ کئی تعویذ تیار کر کے ایک بار ہی دم کر کے رکھ لیں۔




عوام، روحانی درسگاہ کے طالب علم، شاگرد حضرات اور عاملین مختلف علمی سوالات پوچھتے رہتے ہیں۔ ایک ہی سوال کئی کئی بار بھی پوچھا جاتا ہے۔ اس لئے مناسب معلوم ہوا کہ ان سوالات کو تحریر میں لایا جائے تاکہ دوسروں کا بھی فائدہ ہو اور علمی اسرار و رموز سے آگاہی بھی ہو۔ یہ سلسلہ وقتاً فوقتاً چھپتا رہے گا۔

## جس عمل کا چلہ کر رہے ہوں، اس کو دم کر کے پلانا

**سوال** استاد محترم۔ جب چلہ کروں تو جتنا پڑھا ہے، کیا میں اس کو پانی پر دم کر کے گھر والوں کو پلا سکتا ہوں؟ ایسا کرنے میں عمل میں کوئی خلل یا کوئی رجعت تو نہیں ہوگی؟ (محمد طارق سیالکوٹ)

**جواب** ایک اصول یاد رکھیں کہ جب بھی کوئی عمل کیا جاتا ہے، اس کی طاقت عامل کے اندر یعنی اس کے جسم میں سرایت کرتی ہے۔ جو کچھ پڑھا ہے، اگر وہ کسی بھی چیز پر دم کیا جائے، تو وہ طاقت اس میں آجاتی ہے۔ چلہ کشی اس لئے کی جاتی ہے تاکہ عامل کے اندر طاقت آتی جائے۔ اگر پڑھ کر دم کر دیا تو عامل کے اندر طاقت کہاں سے آئے گی؟ اس لئے دوران چلہ کشی، چلہ والا عمل پڑھ کر دم کر کے گھر والوں یا کسی کو بھی پلانا درست نہیں۔

کچھ عاملین اس بات کے حامی ہیں کہ عامل پانی پر دم کر کے خود پی لے۔ میرے تمام اساتذہ (جن وانس) نے کبھی بھی اس کی تائید نہیں کی۔ پانی پر دم کر کے قوت کو پانی میں منتقل کر کے واپس اپنے اندر کیوں لیا جائے؟ جب اپنے اندر قوت ہے، اس کو باہر نکالنے کی کیا ضرورت ہے؟ البتہ چلہ کے بعد عامل جو جو کلام پڑھتا رہے، وہ دم کر کے پی بھی لے تو کوئی مضائقہ نہیں بلکہ فائدہ کی امید ہے۔ جو کلام بطور مداومت پڑھا جاتا ہے، وہ بھی عامل دم کر کے پی سکتا ہے۔

•..........•..........•..........•..........•

## منزل سے تشخیص کرنی ہو تو کتنی بار پڑھا جائے؟

**سوال** منزل کے عمل سے تشخیص کرنی ہو تو کتنی بار پڑھ کر دم کرنا ہے؟ (محمد طارق سیالکوٹ)

**جواب** عامل کے لئے ایک بار پڑھ کر دم کرنا کافی ہے۔ ایک وقت میں چار سے پانچ کپڑوں پر دم کیا جا سکتا ہے۔ بنیادی عامل تین بار پڑھ کر دم کرے۔

•..........•..........•..........•..........•

## تعویذ میں درج اسماء الحسنیٰ کا ورد رکھنا

**سوال** چہل کاف اور امت باللہ کی کاپیوں میں جو تعویذات ہیں، جن میں اسماء الحسنیٰ لکھے ہوئے ہیں، اگر میں ان اسماء الحسنیٰ کو پڑھوں تو کیا تعویذ میں تاثیر بڑھ جائے گی؟ (نصیر الدین غالب ہیاک پتن)

**جواب** یہ اصول یاد رکھیں کہ جو بھی آیت یا اسماء الحسنیٰ یا جو بھی کلام تعویذ میں درج ہوتا ہے، اگر عامل ان کا عامل ہو تو تعویذ میں تاثیر بہت زیادہ ہوتی ہے۔ اگر عامل نہیں تو وہ جس کلام کا عامل ہے، وہ اس تعویذ پر دم کر سکتا ہے، چاہے اس تعویذ میں کچھ بھی لکھا ہو۔ اس سے بھی تاثیر میں اضافہ ہو جاتا ہے۔

جو سوال آپ نے کیا ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ کھلا ورد رکھنے سے تاثیر بالکل بڑھے گی۔ اگر آپ ان اسماء کا ورد کریں گے تو یہ دیکھنا ہوگا کہ پڑھنا کتنی بار ہے؟ کتنے دن ہے؟ یا کھلا پڑھنا ہے؟ ان سب باتوں کے لئے اسماء الحسنیٰ کی زکوۃ نکالنے کے اصول دیکھ لئے جائیں۔ اور اگر عام طریقہ چاہئے تو جو جس اسم کے اعداد ہوں، وہ اسم اتنی تعداد میں حروف کی تعداد کے برابر دنوں تک پڑھ لیں تاکہ بنیادی زکوۃ ادا ہو جائے۔ پھر جیسے مرضی پڑھتے رہیں، تاثیر بڑھتی رہے گی۔

اگر تعویذ پر ہر اسم کے اعداد کے برابر اسماء الحسنیٰ پڑھ کر دم کریں گے تو بہت زیادہ فائدہ ہوگا۔

•..........•..........•..........•..........•

# امنت باللہ کا خاص عمل

**تعارف** امنت باللہ کا عمل خاص عمل ہے جس کے پیچھے مسلمان جنات کی بہت بڑی بڑی جماعتیں کام کرتی ہیں۔ان جنات کا تعلق زیادہ تر مدارس سے ہے۔کوئی حافظ ہے تو کوئی قاری۔کوئی عالم ہے تو کوئی شیخ الحدیث۔اسی لئے یہ جنات ایسے افراد کی معاونت زیادہ کرتے ہیں جن کا تعلق بھی مدارس سے ہوتا ہے یا پھر وہ دین سے جڑیں ہوں اور دین کا کام کر رہے ہوں۔

اس عمل کا بڑا فائدہ یہ ہے کہ یہ عرب ممالک میں بہت اچھا کام کرتا ہے۔پاکستان سے بیٹھے عرب ممالک کا کام ہو جیسے سعودی عرب میں کوئی مریض ہے تو صرف مریض کے لئے پڑھنے سے اس کا فائدہ ہونا شروع ہو جاتا ہے۔وجہ یہ ہے کہ اس کے پیچھے جو بڑے جنات ہیں،ان کا پیچھے سے تعلق سعودی عرب کے بڑے جنات سے ہے۔اور پاکستان میں ان کی ایک بڑی جیل ٹھٹھہ کی طرف ہے جہاں سرکش قسم کے جنات اور شیاطین کو قید کیا جاتا ہے۔

**اجازت کون لے** روحانی معالجین،مشائخ اور پیر حضرات،علمائے کرام اور مفتیانِ عظام،دین سے جڑے افراد۔

**اجازت لینے کے فائدے** اجازت ملتے ہی،اجازت یافتہ کا نام منت باللہ کے پیچھے جو جنات ہیں،ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے،اسی لئے عامل فوراً کام لینا شروع کر سکتا ہے۔اس عمل سے ہر جائز کام لیا جا سکتا ہے،مختصراً چند درج ذیل ہیں: ...... ہر قسم کے جادو کا علاج ...... ہر طرح کی بندش سے نجات ...... ہر طرح کے جنات سے نجات ...... مسلط جن کو حاضر کرنا ...... جنات کو جلانا ...... جنات کو بوتل میں بند کرنا ...... جگہ سے جادو جنات نکالنا ...... روحانی تشخیص ...... محبت اور حاضری مطلوب ...... زبان بندی اور جدائی ...... مختلف بیماریوں کا علاج ...... تسخیر و شادی کے لئے ...... ہر جائز مقصد کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے

**اجازت کے لئے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔جتنا دیندار ہوگا،اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے،اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے،وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔نقد ھدیہ 6000 روپے ہے۔ایک سو روپے کاپی کے ہیں۔کُل 6100 روپے،علاوہ ڈاک خرچ۔

**جنات کی جماعت** اجازت لینے سے صرف اس عمل کو استعمال کیا جا سکتا ہے۔اگر کوئی چاہتا ہے کہ مجھے جنات کی جماعت ملے اور خاص میرے لئے ہو تو اس کے لئے چلہ کرنا شرط ہے۔چلہ کی کامیابی پر مسلمان مردوں اور عورتوں پر مشتمل جماعت حاصل ہوتی ہے جو عامل کے ہر جائز کام میں غیبی معاونت کرتی ہے۔اگر عامل کی نظر کھلی ہو تو وہ آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے۔ورنہ کسی بھی ایسے بچے،مرد یا عورت کے ذریعے آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے،جس کی نظر کھلی ہو۔چلہ بہت آسان ہے۔کوئی پرہیز نہیں۔نہ ہی کسی قسم کا ڈر اور خوف اور نہ ہی رجعت ہوتی ہے۔

رابطہ روحانی درگاہ (فون دفتر) 042-35033371 (موبائل دفتر) 0343-7772772 مولانا محمد عرفان 0321-4661681

# فتوحات کے دروازے کھولنے اور تمام عالم کے رجوع کا خاص عمل

عامل کامل سید پیر محبوب الٰہی عرف نور اللہ شاہ صاحب مدظلہٗ قادری چشتی نقشبندی دہلوی

## برائے فتوحات و خرچ لنگر کے لیے

روزانہ بعد نماز صبح مندرجہ ذیل وظائف جو کہ ہر خاندان قادریہ چشتیہ کے بزرگ روزانہ لنگر کے خرچ کے لئے پڑھا کرتے ہیں، وہ یہ ہیں:

اول یہ درود شریف دس (۱۰) مرتبہ پڑھیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَ رَسُوْلِكَ وَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَ الْمُؤْمِنَاتِ وَ عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ وَ الْمُسْلِمَاتِ

اس کے بعد یہ دعا ایک سو (۱۰۰) بار پڑھے

يَا مُعَلِّسُ تَبَسَ الَّذِيْ يَبْسُطُ الرِّزْقَ وَ يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ

اس کے بعد دو سو ساٹھ (۲۶۰) بار یہ استغفار پڑھے

أَسْتَغْفِرُ اللهَ غَفُوْرٌ الرَّحِيْمِ

اس کے بعد ایک سو (۱۰۰) بار یہ کلمہ پڑھے

لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْقَيُّوْمُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ

اس کے بعد تراسی (۸۳) بار یہ پڑھے

يَا غَنِيُّ أَغْنِنِيْ بِرَحْمَتِكَ الْوَاسِعِ

اس کے بعد اسم وہاب اس طرح پڑھے

يَا وَهَّابُ هَبْ لِيْ مِنْ نِعْمَةِ الدُّنْيَا وَ الْاٰخِرَةِ إِنَّكَ أَنْتَ الْوَهَّابُ

اس کے بعد یہ دعا سات (۷) مرتبہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ بِاسْمِكَ ابْتَدَيْتُ وَ بِكَرَمِكَ أَنْتَدَيْتُ وَ بِنُوْرِ قُدْسِكَ اهْتَدَيْتُ وَ بِفَضْلِكَ اسْتَغِيْثُ وَ أَسْتَغْفِرُكَ وَ أَتُوْبُ إِلَيْكَ

اس کے بعد پھر درود شریف مذکورہ بالا دس (۱۰) مرتبہ پڑھے۔ پس تمام عالم عامل کی طرف رجوع ہوگا اور ہر قسم کی فتوحات کے دروازے کھل جائیں گے اور ہر قسم کی فتوحات اس کے پڑھنے والوں کو ہوں گی۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔ مجرب المجرب عمل ہے۔

تشریح: تمام عالم سے مراد صرف انسان ہی نہیں، تمام عالم کی مخلوق ہے۔ اس عمل کی پابندی ان عاملین اور پیروں کے لئے بہت مفید ہے جن کے ہاں روزانہ لنگر چلتا ہے۔ ویسے بھی جن عاملین اور پیروں کے ہاں لنگر چلتا ہے، وہاں مخلوق کا رش لگا رہتا ہے۔ جہاں انسانوں کا رش ہوتا ہے، وہیں جنات بھی کثرت سے آتے ہیں۔

اور جو عاملین اور پیر حضرات یہ چاہتے ہیں بلکہ سب عاملین اور پیروں کی یہی خواہش ہوتی ہے کہ ان کے ہاں رش لگا رہے، وہ صرف یہ عمل کرنے پر اکتفا نہ کریں یعنی لنگر تو بنائیں نہیں یا انتظار کرتے رہیں کہ کب پیسے آئیں یا کوئی بندہ آئے اور لنگر کی ذمہ داری قبول کرے بلکہ جتنی ہمت اور استطاعت ہو، لنگر پکانا شروع کریں۔ پھر دیکھیں کہ کیسے دنوں میں اللہ ﷻ کے فضل سے اس لنگر میں برکت شروع ہوگی اور کس طرح انس و جن کا رجوع ہوگا۔ غیب سے مدد ہوگی اور لنگر کا بھی انتظام ہونا شروع ہو جائے گا۔ جو بھی حصہ ڈالنے کا کہے یا لنگر بنانے کی خواہش ظاہر کرے، ہرگز انکار نہ کیا جائے۔ یہی غیبی مدد ہے۔ جتنی فتوحات ہوں، اتنی ہی عاجزی دکھائیں۔ ہر آنے والے سے ملیں۔ ہر کو وقت دیں۔ اگر تکبر کیا اور بڑائی ظاہر کی تو سب واپس ہو جائے گا اور پھر بطور سزا کیا ہوتا ہے؟ یہ کچھ نہیں کہا جا سکتا مگر اس سزا سے چھٹکارا توبہ کے بغیر ممکن نہیں ہوتا۔

لنگر کرتے وقت شریعت کے اصولوں کو ہرگز نہ بھولا جائے اور ہر طرح کی بدعات اور خرافات سے اجتناب کیا جائے۔ خ




**عدد فرد الفرد** وہ فرد جو دو کے درمیان ہو جیسے ۱۱۱ ـ ۵ ـ ۱۷ ـ ۱۵۳ درمیان میں واقع ۱، ۷، ۵ فرد الفرد کہلائے گا۔ یعنی عدد فرد الفرد اس طاق کو کہتے ہیں، جو دو طاق عددوں کے درمیان میں ہو۔ مذکورہ مثال میں ۱، ۷، ۵ طاق اعداد ہیں۔ اور یہ دو طاق عددوں کے درمیان میں واقع ہیں۔

**عدد زوج الفرد** اُس عدد زوج کو کہتے ہیں جو دو فرد کے درمیان میں ہو۔ مثلاً ۳۲۳، ۳۸۵، ۱۶۱، میں ۲، ۸، ۶ زوج الفرد کہلائیں گے۔ کیوں کہ یہ ایسے جفت اعداد ہیں جو طاق اعداد کے درمیان واقع ہیں۔

**عدد زوج الزوج** وہ جفت عدد جو دو جفت عددوں کے درمیان واقع ہو جیسے ۲۲۲، ۴۸۴، ۶۲۶، اس مثال میں ۲، ۸، ۶ جفت عدد ہے۔ اور دو جفت اعداد کے درمیان واقع ہیں۔

**اعداد تامہ** وہ عدد جس کا نصف، ربع خمس پورا ہو سکے۔ اور مسدس وغیرہ سے جو عدد بچے وہ اصل عدد سے مشابہ ہو۔ جیسے ۳۰۔

**اعداد زائدہ** جس کا نصف وغیرہ پورا نہ ہو جیسے ۲۱۔

**اعداد ناقصہ** جو تین پر تقسیم ہو سکے جیسے ۱۵ اور اس کا نصف پورا نہ ہو۔

**استخراج** سائل کے سوال سے جواب نکالنے کو کہتے ہیں۔

**طالع وقت** سوالِ سائل کے وقت آفتاب کس برج میں ہے اور کتنے درجہ طے کر چکا ہے۔

**منسوب** تکسیر کی سطر کو دائیں سے بائیں طرف پڑھنا۔

**مکتوب** تکسیر کی سطر کو بائیں سے دائیں طرف پڑھنا۔

**عمق** تکسیر کی سطر کو اوپر سے نیچے پڑھنا۔

**مرتفع** تکسیر کی سطر کو نیچے سے اوپر پڑھنا۔

**اوتاد** زائچہ نجوم کا خانہ ایک، ۴، ۷، ۱۰ اوتاد کہلاتا ہے۔ اس سے حالات حاضرہ کا اندازہ ہوتا ہے۔

**مائل اوتاد** زائچہ نجوم کا خانہ ۲، ۵، ۸، ۱۱ کو ظاہر کرتا ہے۔ اور اس سے آنے والے زمانے کے حالات کا اندازہ ہوتا ہے۔

**زائل اوتاد** زائچہ نجوم کا ۳، ۶، ۹، ۱۲ کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ اور اس سے مسائل ماضی کا اندازہ کیا جاتا ہے۔

**فائدہ** حروف ابجد میں سطر متصلہ یا مستحضرہ میں پہلا حرف اوتاد، دوسرا مائل اوتاد، تیسرا زائل اوتاد گنتے ہیں۔ اور اس طرح بہ ترتیب حال، مستقبل اور ماضی کے مسائل کا اندازہ کرتے ہیں۔

**اعداد جمل** ابجد قمری سے لئے جاتے ہیں۔

**اعداد مفصل** ابجد ملفوظی قمری سے لئے جاتے ہیں۔

**اعداد بسیط** ابجد عربی عددی سے لئے جاتے ہیں۔

**ابجد شمسی** اب ت ث ج ح خ ............... اسے ابجد اتث بھی کہتے ہیں۔

**ابجد قمری** ابجد، ہوز، حطی کلمن سعفص قرشت ثخذ ضظغ کو کہتے ہیں۔

(جاری ہے)

قسط نمبر 8

شعبہ روحانی درسگاہ

# علم الحروف سیکھئے

## ث

یہ ابجد قمری کا ۲۳ واں حرف ہے۔ اس کے اعداد مکتوبی پانچ سو اور اعداد ملفوظی ۵۰۱ ہیں۔ اس حرف کے مؤکل کا نام "میکائیل" ہے۔

**طریقہ زکوٰۃ** اس حرف کی زکوٰۃ اس وقت ادا کریں۔ جب قمر منزل بلعہ میں ہو۔ یہ چاند کی ۲۳ ویں منزل ہے۔ اس حرف کو ۴۴۴۴ مرتبہ پڑھیں۔

**طریقہ زکوٰۃ با مؤکل** اگر اس حرف کی زکوٰۃ با مؤکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ "اجب یا میکائیل بحق ثا"۔

اس حرف سے حق تعالیٰ کا صفاتی نام "ثابت" شروع ہوتا ہے۔ یہ نام اگرچہ اسماء الحسنٰی میں شامل نہیں ہے، لیکن اکابرین کی تحقیق کے مطابق یہ نام اسم الٰہی ہے۔ قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۱۲۷۶ مرتبہ ہوا ہے۔ اس کا مزاج آبی ہے۔

**بچہ سوتے میں نہ ڈرے** اگر اس حرف کو پانچ سو مرتبہ لکھ کر کسی بچے کے تکیے میں سلوا دیں تو وہ سوتے وقت نہیں ڈرے گا۔

**ڈراؤنے خواب سے حفاظت** اگر اس حرف کو تین سو مرتبہ لکھ کر کسی بڑے آدمی کے گلے میں ڈال دیں تو وہ برے اور ڈراؤنے خوابوں سے محفوظ ہو جائے گا۔

**کنواں خشک نہ ہو** اگر کسی تختی پر موم اور کافور سے ۹۷۵ مرتبہ اس حرف کو لکھ کر اور کنویں کے مالک کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھ کر کنوئیں میں ڈال دیں تو کنواں کبھی خشک نہیں ہوگا اور نہ ہی پانی کبھی خراب ہوگا۔

**مریض تندرست ہو** اگر اس حرف کو چاندی کی تختی پر کندہ کرا کر کسی جگ یا کسی برتن میں رکھ دیں اور اس میں پانی بھر لیں۔ اور صبح و شام اس کا پانی کسی مریض کو پلا دیں۔ تو وہ مریض ان شاء اللہ تندرست ہو جائے گا۔

**بدخوابی سے حفاظت** بدخوابی سے بچنے کے لئے حرف ث کو پچاس مرتبہ لکھ کر اپنے تکیہ میں سلوا لیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بدخوابی سے نجات مل جائے گی۔

**چیچک اور خسرے سے حفاظت** اگر اس حرف کا نقش چاندی کی تختی پر کندہ کرا کر بچے کے گلے میں ڈال دیں تو بچہ چیچک اور خسرہ سے محفوظ رہے گا۔ نقش یہ ہے:




**حوصلہ پیدا ہو** اس حرف کا نقش ہر قسم کے ڈر سے محفوظ رکھتا ہے۔ اور انسان کے اندر عجیب طرح کا حوصلہ پیدا کرتا ہے۔

مزاج کے اعتبار سے چونکہ یہ حرف آبی ہے۔ اس لئے اس کے نقش کو ہر مریض کے لئے آبی ہی چال سے لکھنا چاہئے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱ | ۱۱۷ | ۱۲۴ | ۱۲۸ |
| ۱۲۳ | ۱۲۹ | ۱۳۰ | ۱۱۸ |
| ۱۲۶ | ۱۲۲ | ۱۱۹ | ۱۳۳ |
| ۱۲۰ | ۱۳۲ | ۱۲۷ | ۱۲۱ |

اجب یا میکائیل بحق ث

قسط نمبر 8

# علم الاعداد سیکھئے

شہزاد روحانی درگاہ

سابقہ شمارے میں تین عدد کی چند خصوصیات بیان کی تھیں۔ اب مزید ملاحظہ فرمایئے:

## ۳ نمبر والوں کا خصوصی مزاج

### صحت

جن لوگوں کا عدد ذاتی ۳ ہوتا ہے۔ ان کی صحت معتدل رہتی ہے۔ ویسے دیکھنے میں بالعموم یہ دبلے پتلے ہی ہوتے ہیں۔ لیکن دیکھنے میں یہ جتنے کمزور دکھائی دیتے ہیں فی الحقیقت اتنے کمزور نہیں ہوتے۔

### محبت اور شادی

جن حضرات کا عدد ذاتی ۳ ہوتا ہے یہ دوسروں کی محبت میں جلدی گرفتار ہو جاتے ہیں۔ بہت ٹوٹ کر محبت کرتے ہیں۔ اس نمبر کے لوگ اپنی ازدواجی زندگی اچھی طرح گذارتے ہیں۔ اور بیوی بچوں سے محبت کرنا ان کے معمولات میں شامل ہوتا ہے۔ بیوی کے ہوتے ہوئے بھی ایسے لوگ سیلانی مزاج کے ہونے کی وجہ سے کسی دوسری عورت کی طرف بھی مائل ہوجاتے ہیں لیکن اپنے بیوی بچوں سے بے وفائی نہیں کرتے۔

### ملازمت اور پیشے

جن لوگوں کا عدد ذاتی ۳ ہوتا ہے وہ چونکہ کسی کی ماتحتی گوارہ نہیں کر پاتے اس لئے یہ لوگ ملازمت نہیں کر سکتے اور اگر کبھی ملازم ہو بھی جاتے ہیں تو پھر بہت کشاکشی کی زندگی گذارتے ہیں کیونکہ احکامات کی تعمیل کرنا ان کے بس کا روگ نہیں ہوتا۔ اس نمبر کے لوگ بالعموم تجارت کی طرف بھاگتے ہیں۔

نمبر ۳ والے لوگ آرٹسٹ، اداکار، شاعر، فوٹوگرافر، صحافی کی حیثیت سے بالعموم کامیاب ہوجاتے ہیں۔ اگر یہ کسی جگہ سیلز مین بن جائیں تب بھی کامیاب رہتے ہیں۔ لیکن نوکری کی حیثیت سے کسی کے حکم کی تعمیل کرنا بس شاذونادر ہی ہوتا ہے۔ پیشے کے معاملے میں ان لوگوں میں جماؤ اور استقلال نہیں ہوتا۔ اچھا خاصا کام کرتے کراتے دوسرے کام کی طرف مائل ہو جاتے ہیں۔ جن لوگوں کا عدد ذاتی ۳ ہو ان کی کاروباری شرکت ۱، ۲، ۳، ۴، ۵، ۶ نمبر والوں کے ساتھ کامیابی کے ساتھ چل سکتی ہے۔ نمبر ۹ والے فرد سے ان کا نبھاؤ نہیں ہو سکتا ہے اور نمبر ۷ والا فرد انہیں بڑا نقصان پہنچا سکتا ہے۔

### مالی حالات

جن لوگوں کا عدد ذاتی ۳ ہوتا ہے۔ ان کی مالی حالت معتدل ہوتی ہے۔ یہ لوگ کبھی بہت بڑے مالدار نہیں بن سکتے۔ ان لوگوں کے پاس اپنا روپیہ برائے نام ہوتا ہے یہ لوگ ہمیشہ دوسروں کے پیسے سے کام کرتے ہیں۔ اس لئے بالعموم پیسے کے معاملے میں ناچاقی کا شکار رہتے ہیں۔

### ضروری یادداشت

انگریزی مہینے کی ۳، ۱۲، ۲۱ اور ۳۰ تاریخوں میں پیدا ہونے والے لوگوں کا بھی عدد ۳ ہی ہوتا ہے۔ وہ حضرات جن کے نام کے عدد مفرد ۳ ہوتا ہے یا جو ۳، ۱۲، ۲۱ یا ۳۰ تاریخ میں پیدا ہوئے ہوں۔ وہ حضرات اپنے کاروبار یا کسی بھی نئے کام کی شروعات اگر ۳، ۱۲، ۲۱ یا ۳۰ تاریخ میں کریں گے تو بفضل خداوندی کامیابی کے امکانات زیادہ ہوں گے۔ اگر یہ لوگ اپنے کاروبار کی ابتدا ۲۰ رفروری سے ۱۹ رمارچ کے درمیان یا ۲۳ رنومبر سے ۲۲ ردسمبر کے درمیان کریں گے تو ان کے حق میں زیادہ بہتر ہوگا۔




روحانی عملیات میں جن نقوش کے ذریعہ عاملین امراض کا علاج کرتے ہیں یا ان نقوش کو دوسرے امور میں استعمال کرتے ہیں (بغض اور حب وغیرہ میں)، ان کی تعداد ۱۲ ہے۔ اگرچہ بالعموم تین نقوش کا استعمال ہوتا ہے لیکن ہم معلومات کی تکمیل کے لئے سبھی طرح کے نقوش کا ذکر کریں گے۔ اور قارئین کو سبھی نقوش کے طور طریقے سمجھائیں گے۔

## نقش مثلث

اس نقش کو کہتے ہیں جس کے ایک ضلع میں تین خانے ہوتے ہیں۔ اور اس کے اضلاع کل تین ہوتے ہیں۔ اس کے کل خانوں کی تعداد نو ہوتی ہے۔ اس کے عدد طبعی ۱۵ ہوتے ہیں۔ اس کے عدد طرح ۱۲ ہوتے ہیں۔ اور عدد تقسیم تین ہوتے ہیں۔ نقش مثلث کی صورت یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| | | |
| | | |
| | | |

## نقش مربع

اس نقش کو کہتے ہیں جس کے ایک ضلع میں ۴ خانے ہوتے ہیں اور اس کے کل اضلاع ۴ ہوتے ہیں۔ اس کے کل خانوں کی تعداد ۱۶ ہوتی ہے۔ اس کے عدد طبعی ۳۴ ہوتے ہیں۔ اس کے عدد طرح ۳۰ ہوتے ہیں۔ اور اس کے عدد تقسیم ۴ ہوتے ہیں۔ نقش مربع کی صورت یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | |
| | | | |
| | | | |
| | | | |

## نقش مخمس

اس نقش کو کہتے ہیں جس کے ایک ضلع میں ۵ خانے ہوتے ہیں۔ اس کے کل اضلاع ۵ ہوتے ہیں۔ اس کے خانوں کی کل تعداد ۲۵ ہوتی ہے۔ اس کے اعداد طبعی ۶۵ ہوتے ہیں۔ اس کے عدد طرح ۶۰ ہوتے ہیں۔ اس کے عدد تقسیم ۵ ہوتے ہیں۔

نقش مخمس کی صورت یہ ہے:

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | |
| | | | | |
| | | | | |
| | | | | |
| | | | | |

اگلے شمارے میں 5x5 سے بڑے نقوش کا بیان ہوگا۔

(جاری ہے)

# تعویذ کے متعلق ایک اہم فتویٰ

## مفتی محمد اشرف صاحب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین ان مسائل کے متعلق کہ:

1 دم اور تعویذوں کی اجرت جائز ہے یا نہیں؟

2 تعویذ دینا جائز ہے یا نہیں؟

3 تعویذ باندھنا جائز ہے یا نہیں؟

4 تعویذ پانی میں ڈال کر اس کا پانی مریض کو پلانا اور مکان میں چھڑکنا، مریض کے منہ پر چھڑکنا، مریض کو غسل دینا جائز ہے یا نہیں؟

شریعت اسلامیہ کی روشنی میں مفصل ومدلل جواب تحریر فرمائیں۔

### الجواب بعون الملک العزیز الوھاب

1 صحیح بخاری جلد دوم صفحہ 854 کی روایت ہے ان الحق ما اخذتم علیہ اجرا کتاب اللہ۔ (ترجمہ) کہ زیادہ مناسب وہ چیز جس پر تم اجرت لو کتاب اللہ ہے۔ یہ اس کی دلیل ہے کہ رقیہ اور جھاڑ پھونک وغیرہ پر اجرت لینا مراد ہے۔

2 دوسری دلیل شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ لکھتے ہیں۔ المراد (منہ) الرقیہ لا التلاوت (ترجمہ) اس سے مراد جھاڑ پھونک ہے۔ تلاوت نہیں ہے۔

(فتاویٰ تیمیہ صفحہ ۱۹۸ ج ۲)

3 علامہ عزیزیؒ اس کی تصریح فرماتے ہیں کہ جھاڑ پھونک پر، قرآن کریم کی تلاوت پر، اجرت لینا جائز ہے۔ (سراج المنیر صفحہ ۸۵ ج ۱ بحوالہ سنت از حضرت امام اہل سنت مولانا محمد سرفراز صفدر رحمہ اللہ)

اوپر نمبر (۱) پر جو حدیث بخاری شریف سے پیش کی ہے، نہایت ہی صحیح حدیث ہے۔ امام بخاریؒ کے استاد امام ابوبکر بن ابی شیبہؒ نے اس حدیث پر باب یوں باندھا ہے "باب فی الاخذ علی الرقیۃ" صفحہ ۵۳ ج ۸ بخاری شریف۔ دم تعویذ پر اجرت لینے کا باب امام بخاریؒ نے ایک جگہ باندھا ہے "مایعطی فی الرقیۃ" ص ۳۰۴ ج ۱ اور دوسری جگہ باب یوں باندھا ہے "باب الشرط فی الرقیۃ بقطیع من الغنم صفحہ" ۸۵۴ ج ۲ بخاری شریف اور امام ترمذیؒ نے باب باندھا ہے "باب ماجاء فی اخذ الاجرۃ علی التعویذ" صفحہ ۲۶ جلد ۲ ترمذی شریف۔ اور امام ابوداؤدؒ اس حدیث کو دو جگہ لائے ہیں۔ پہلے کتاب الاجارہ میں باب کسب العلم باندھ کر حضرت عبادہؓ کی حدیث لائے ہیں۔ پھر باب کسب الاطباء باندھ کر یہ حدیث لائے ہیں۔ اور دوبارہ کتاب الطب و الرقیٰ میں کیف الرقیٰ میں اس حدیث کو لائے ہیں۔ گویا اس حدیث سے دوا اور دم کی اجرت کا جواز ثابت کیا ہے۔

جواب (۲) تعویذ لکھ کر دینا جائز ہے۔

جواب (۳) باندھنا جائز ہے۔

جواب (۴) پلانا، چھڑکنا اور غسل دینا جائز ہے۔

**دلیل نمبر 1** حضرت عبداللہ بن عمرؓ کا تعویذ لکھ کر دینا ثابت ہے۔ مصنف ابن ابی شیبہ صفحہ ۳۹ جلد ۸ طبرانی میں یہ زائد ہے کہ کچھ پانی اس کے پیٹ اور منہ پر چھڑک دو۔ (کنز العمال)

**دلیل نمبر 2** سیدہ عائشہ صدیقہؓ اس کو منع نہیں کرتی تھیں کہ پانی میں تعویذ ڈال کر وہ پانی مریض پر چھڑکا جائے۔ (ابن ابی شیبہ صفحہ ۲۸ جلد ۸)

**دلیل نمبر 3** حضرت مجاہدؒ اس میں کوئی حرج نہ جانتے تھے کہ قرآنی آیات لکھ کر ڈرنے والے مریض کو پلائی جائیں۔

**دلیل نمبر 4** حضرت سعید بن جبیرؓ کے پاس جو بھی آتا، اس کو تعویذ لکھ دیتے تھے۔ میں نے مکہ مکرمہ کے مفتی حضرت عطاءؒ سے اس بارے میں پوچھا تو فرمایا کہ "ہم نے تو نہیں سنا کہ کوئی اس کو مکروہ کہتا ہو"۔ (ابن ابی شیبہ)

**دلیل نمبر 5** ابو عصمہؒ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت سعید ابن المسیبؒ سے تعویذ کے بارے میں پوچھا تو فرمایا: "کوئی حرج نہیں"۔ (ابن ابی شیبہ)

**دلیل نمبر 6** حضرت عطاءؒ (مفتی مکہ مکرمہ) سے پوچھا گیا کہ "عورت کے گلے میں تعویذ ہے۔ جب حیض آئے تو کیا کرے؟" فرمایا: "اگر چمڑے پر لکھا ہو تو اس کو اتار دیا کرے اور اگر چاندی میں بند ہو تو چاہے اتارے،

چاہے نہ اتارے"۔ (مصنف ابن ابی شیبہ)

**دلیل نمبر 7** مدینہ منورہ کے جلیل القدر تابعی، مفتی و مفسر قرآن حضرت مجاہدؒ تعویذ لکھ کر لوگوں پر لٹکاتے۔ (مصنف ابن ابی شیبہ)

**دلیل نمبر 8** حضرت امام باقرؒ اس میں کوئی حرج نہیں سمجھتے تھے کہ چمڑے پر قرآن لکھ کر لٹکایا جائے۔ (مصنف ابن ابی شیبہ)

**دلیل نمبر 9** بصرہ کے علمی مرکز کے مفتی قرآن کے تعویذ میں حرج نہیں سمجھتے تھے۔ (مصنف ابن ابی شیبہ)

**دلیل نمبر 10** بصرہ کے عظیم تابعی محدثؒ فرماتے ہیں کہ: "میں نے حضرت عبید اللہ جو حضرت عبد اللہ بن عمرؓ کے بیٹے تھے، ان کے بازو پر گنڈا دیکھا"۔ (مصنف ابن شیبہ)

**دلیل نمبر 11** حضرت ضحاکؒ کتاب سے لکھ کر تعویذ بنانے میں کوئی حرج نہیں سمجھتے تھے۔ (ابن ابی شیبہ)

**دلیل نمبر 12** ایک حدیث ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ جو آدمی ان کلمات کو پڑھ نہ سکے تو تعویذ بنا کر گلے میں ڈال لے وہ حدیث یہ ہے۔

عن عمر و بن شعیب عن ابیه عن جده ان رسول الله ﷺ کان یعلمهم من الفذع کلمات. اعوذ بکلمات الله التامة من غضبه و شر عباده و من همزات الشیاطین و ان یحضرون و کان عبد الله بن عمر و یعلمهن من بنیه و من لم یعقل کتبه فاعلقه علیه (ابی داؤد صفحہ ۵۴۳ جلد ۲)

فیه دلیل علی جوز کتابة التعاویذ و ارقی و تعالیقها بذل المجهود (صفحہ ۱۰ جلد ۵)

**دلیل نمبر 13** تعامل سلف صالحین بھی ایک اہم دلیل ہے۔

(مجموعہ الفتاوی جلد اول صفحہ ۳۳۶ جلد ۱)

الحمد للہ تعویذات لکھنے، باندھنے، دھو کر پینے اور چھڑکنے وغیرہ سے متعلق (۱۳) تیرہ دلائل مکمل ہوئے۔

فقط: واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب والیہ المرجع والمآب کتبہ العبد الضعیف الراجی عفو اللہ محمد اشرف کان اللہ لہٗ ۱۰ ربیع الاول ۱۴۲۳ھ ۲۳ مئی ۲۰۰۲ء

# ہر دل عزیز ہونا، ہلاکت دشمن، بدکاری سے بچنا، دردِ سر اور بخار ختم، بھاگے یا گمشدہ کی اطلاع اور چور کا پتہ لگانے کا خاص تعویذ

**محمد عارف**

۷۸۶

| قل | هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم |
| الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد |
| احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم |
| الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن |
| الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له |
| لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفوا |
| يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفوا | احد |

اس نقش کو باطہارت کاملہ ہرن کی جھلی پر لکھ کر درج ذیل طریقوں پر استعمال کریں۔ تعویذ کے نیچے نام مع والدہ ضرور لکھیں۔

**ہر دل عزیزی:** گلے میں ڈال دیا جائے۔

**ہلاکت دشمن:** دشمن کا نام نیچے لکھ کر مقصد لکھیں اور پرانی قبر میں منگل کے روز دفن کریں۔

**بدکاری سے بچنا:** تعویذ کے نیچے مقصد لکھیں اور گلے میں ڈالیں۔ اگر یہ ممکن نہ ہو تو گھر میں وزن کے نیچے رکھیں۔

**دفع دردِ سر:** سر پر باندھیں۔

**دفع بخار:** گلے میں ڈالیں یا دائیں بازو پر باندھیں۔

**بھاگے ہوئے یا گمشدہ کی اطلاع:** تعویذ کے نیچے مقصد لکھیں اور تکیہ کے نیچے رکھ کر سو جائیں۔

**چور کا پتہ لگانا:** تعویذ کے نیچے مقصد لکھیں اور تکیہ کے نیچے رکھ کر سو جائیں۔

# مطب العارف (مردانہ امراض کے لاجواب معالجے)

**تعارف** : مطب العارف کا قیام 2010 میں عمل میں آیا۔ مطب العارف فن طب کی روایات کو جاری رکھے ہوئے دکھی انسانیت کے علاج ومعالجہ میں آج بھی مصروف عمل ہے۔ مطب العارف نے ان نامساعد حالات کے باوجود معیاری ادویات کی ترسیل کو جاری رکھا ہوا ہے تاکہ خالص اجزاء اور صحیح اوزان سے تیار شدہ دوائیں عوام الناس کو مہیا کی جاسکیں۔

**مکتبے، بک سٹالز، بک شاپس، نیوز ایجنسیز خصوصی رعایت حاصل کرنے کے لیے رابطہ فرمائیں۔**

## ۴ ذکاوت حس اور جلق

### علامات واسباب:

**جلق:** جلق سے مراد ایسا طریقہ ہے جو غیر فطری طریقہ سے یعنی ہاتھوں یا رانوں کی حرکات سے مادہ منویہ خارج کیا جائے۔

جلق یا مشت زنی کی کثرت سے مریض کی عام صحت متاثر ہوتی ہے۔ عام جسمانی کمزوری، خون کی کمی، سستی وکاہلی، کسی کام میں دل نہ لگنے اور دماغی کمزوری، بھوک نہ لگنے کی شکایت پیدا ہوجاتی ہے۔ مریض تنہائی پسند اور شرمیلا ہوجاتا ہے۔ عضوی جز کمزور اور پتلی ہوجاتی ہے۔ اس میں ٹیڑھا پن پیدا ہوجاتا ہے اور ذکاوت حس پیدا ہوجاتی ہے۔

ذکاوت حس سے مراد ایسی کیفیت ہے جس میں جنسی اعضاء کی حس بڑھ جاتی ہے۔ جلق اور کثرت احتلام، ہم جنسیت، سرعت اور مردانہ کمزوری کے مریضوں کو یہ عارضہ لاحق ہوجاتا ہے۔ ان امراض کے لئے مطب العارف نے خصوصی توجہ کے بعد انتہائی پراثر نسخہ مرتب کیا ہے۔ جس کا پابندی سے استعمال مریض کو نئی زندگی دے کر پرکشش اور صحت مند بنادیتا ہے۔

**نسخہ : مدت علاج 1 ماہ ............ قیمت مکمل کورس: 1555**

## ۵ جنسی کمزوری بوجہ کثرت جماع زیادتی عمر واعصابی کمزوری

انسانی جسم خودکار (آٹومیٹک) مشین ہے۔ اس مشین کو بڑی احتیاط سے استعمال کرنا چاہیے۔ اگر اس مشین کا غلط یا ضرورت سے زیادہ استعمال ہوگا تو مشین خراب ہوجائے گی۔ اسی طرح جنسی ملاپ (جماع) کی کثرت اس مشین کی خرابی کی صورت میں ظاہر ہوگی۔ کثرت جماع سے مردانہ قوت کے علاوہ عام صحت بھی متاثر ہوتی ہے۔ اسی کو مدنظر رکھتے ہوئے مطب العارف نے کثرت جماع سے پیدا شدہ کمزوری اور ضعف اعصاب نوجوانوں اور عمر رسیدہ شادی شدہ جوڑوں کیلئے کمزوری رفع کرنے کی خصوصی دوائیں مہیا کی ہیں۔ جن کے استعمال سے کثرت جماع کے مضر اثرات دور ہوجاتے ہیں۔ قوت وطاقت بحال اور اعصابی کمزوری دور ہوجاتی ہے۔

### جنسی کمزوری رقت منی کے ساتھ

**نسخہ : مدت علاج 15 روز ............ قیمت مکمل کورس: 945**

### جنسی کمزوری ضعف اعصاب کی وجہ سے

**نسخہ : مدت علاج 15 روز ............ قیمت مکمل کورس: 950**

مطب العارف، دارالعمل چشتیہ، 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ رابطہ 042-35033371 , 0322-4773786

www.darulamal.org/matabalaarif, www.matabalaarif.blogspot.com, info@darulamal.org

# آپ کے روحانی مسائل اور ان کا حل

## خالد مقبول حفظہ اللہ

### بندش روزگار

**سوال** میرے شوہر بے روزگار ہیں۔ تین سال سے ہم سعودی عرب میں رہتے تھے۔ اب ہم پاکستان آئے ہوئے ہیں۔ شوہر نے ملازمت بہت تلاش کی مگر ہر جگہ final ہوتے ہوتے بات ختم ہوجاتی ہے۔ برائے مہربانی آپ بتائیں کہ کیا مسئلہ ہے؟ (س ز، نامعلوم)

**جواب** تشخیص کے لئے ہم جسم کا پہنا ہوا کپڑا prefer کرتے ہیں۔ فی الحال جو تشخیص سامنے آئی ہے اس میں یہ معاملہ قدرتی اور بندش کا آرہا ہے۔ باقی حقیقت تو اللہ تعالیٰ ہی کو معلوم ہے۔ آپ یہ وظیفہ شروع کریں۔ ان شاء اللہ حالات بہتر ہوجائیں گے۔ باوضو سورۂ واقعہ ایک نشست (بیٹھک) میں اس طرح بیٹھ کر پڑھیں کہ درمیان میں نہ اٹھیں۔ اکتالیس (41) بار پڑھنی ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، ملازمت مل جائے گا۔ یہ عمل لگاتار تین دن کریں اور پھر ملازمت تلاش کریں۔ پھر حالات کی اطلاع کریں۔

### عرق النساء کا علاج

**سوال** میرے چھوٹے بھائی، جس کی عمر تقریباً 18 سال ہے، پچھلے ایک سال سے عرق النساء میں مبتلا ہے۔ ہر قسم کا علاج کرا چکے ہیں، مگر کوئی فرق نہیں پڑا۔ آپ مہربانی فرما کر رہنمائی فرمائیں۔ (سید حسین، واہ کینٹ)

**جواب** محترم! تفصیل سے علامات اور حالات لکھیں۔ دوائی آپ کو کس بنیاد پر تجویز کی جائے؟ آپ نے نہ بھائی کا نام لکھا نہ ہی والدہ کا نام۔ اس طرح تو تشخیص نہیں ہوسکتی۔ درد کے لئے آپ درج ذیل عمل کریں:

یہ آیت بسم اللہ سمیت تین دفعہ پڑھ کر درد والی جگہ پر دم کریں اور زیتون کے تیل پر بھی دم کرکے مالش کریں۔ اور ممکن ہو تو باوضو لکھ کر مقام درد پر باندھیں۔ آیت یہ ہے: وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ؕ وَمَاۤ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ﴿سُوْرَۃُ بَنِیْۤ اِسْرَآءِیْل:۱۰۵﴾

### رشتہ کے لئے راضی کرنا

**سوال** میری بہن جہاں شادی کرنا چاہتی ہیں، اس لڑکے کی بہن راضی نہیں۔ اس کیلئے کچھ پڑھنے کو بتادیں۔ (سلمیٰ، کراچی)

**جواب** لڑکے کی بہن کو راضی کرنے کے لئے آپ 1100 بار یہ آیت پڑھیں: سَلٰمٌ ۣ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ﴿سُوْرَۃُ یٰسٓ:۵۸﴾

وظیفہ پڑھتے وقت لڑکی کی بہن کا کامل تصور رکھیں اور اختتام پر تصور میں ہی دم کرکے دعا مانگ لیں۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ اکیس یا چالیس یوم تک وظیفہ پڑھیں۔

### دشمنوں پر غلبہ

**سوال** مسئلہ دراصل یہ ہے کہ میری چند لوگوں سے لڑائی ہوگئی اور نوبت ہاتھا پائی تک پہنچ گئی۔ جس کی وجہ سے معاملات بہت خراب ہوگئے ہیں۔ وہ پارٹی بااثر ہے اور بدمعاش قسم کے لوگ ہیں۔ دراصل انہوں نے میری بیوی کو چھیڑا تھا اور آپ بھی سمجھ سکتے ہیں کہ یہ کوئی شوہر برداشت نہیں کرسکتا۔ اب وہ لوگ مجھے مارنے کی دھمکیاں بھی دے رہے ہیں۔ مجھے کوئی حل بتائیں۔ ہم میاں بیوی دونوں وظیفہ کرلیں گے۔ (ا، پشاور)

**جواب** روزانہ تنہائی میں تین سو (۳۰۰) بار سورۂ کوثر پڑھ کر تمام شرپسند لوگوں پر دم کریں۔ بسم اللہ اور درود شریف نہیں پڑھنا۔ پابندی سے کم از کم 21 دن اور زیادہ سے زیادہ چالیس یوم پڑھنا ہے۔ ان شاء اللہ! اللہ تعالیٰ آپ کو غلبہ عطا فرمائیں گے۔

### بندشِ معاش

**سوال** 30 سال سے حالات گردش میں ہیں۔ میرا کوئی کام مکمل نہیں ہوتا۔ پیسہ آنے لگتا ہے مگر عین موقع پر نہیں آتا۔ مہربانی فرما کر میرے ان سوالوں کے جواب دیجئے:

1. میرے کام نامکمل کیوں ہوتے ہیں؟
2. کیوں میں ترقی حاصل نہیں کرسکا؟
3. آپ میری اس معاملہ میں کیسے مدد کریں گے؟



عورت کی اطاعت شرمندگی کا باعث ہے

میں نے بہت نقصان برداشت کئے۔ لوگوں نے پیسہ لیا۔ مگر واپس نہیں کیا۔ میرے گھر میں بھی مسائل کھڑے ہونا شروع ہو گئے اور میری اہلیہ بھی مجھ سے لڑتی ہیں۔ (جاوید انور، لاہور)

**جواب** پہلے اور دوسرے سوال کا جواب یہ ہے کہ آپ کے حالات کے مطابق آپ پر سحر کا اثر ہے۔ یعنی کسی نے رکاوٹیں ڈلوائی ہوئی ہیں۔ باقی مکمل تشخیص کے لئے آپ کے پہنے ہوئے کپڑے کی ضرورت ہوگی۔ رہا تیسرا سوال تو اس کا جواب یہ ہے کہ عمل ہی کے ذریعے مدد کروں گا۔ معاشی طور پر تو مدد کا غالباً آپ نے نہیں کہا ہے۔

بیگم کا نام مع والدہ دیجئے تاکہ تشخیص کی جاسکے کہ لڑنے کی وجہ کیا ہے؟ اس کے بعد ہی کچھ رہنمائی کرسکوں گا۔

## اپیل منظور کروانا

**سوال** میں نے UK پڑھائی کے لئے ویزہ apply کیا تھا۔ مگر میرا کیس refuse ہوگیا۔ میں نے appeal کی ہوئی ہے۔ مہربانی فرما کر کچھ وظیفہ بتائیں کہ اللہ تعالیٰ کا کرم ہوجائے۔ (اسلم، حافظ آباد)

**جواب** جمعہ کے روز بعد نماز عصر ستر (۷۰) بار آیت الکرسی پڑھ کر عاجزی سے اللہ کے حضور اپنی حاجت پیش کریں۔ اور پابندی سے ہر جمعہ کو یہ عمل کریں۔ ان شاء اللہ اپیل منظور ہوجائے گی۔

## جادو کے اثرات

**سوال** ہم نے قرض بھی بہت دینا ہے اور کاروبار بالکل ختم ہوگیا ہے۔ کچھ لوگ ہم سے کہتے ہیں کہ آپ کے اوپر جادو وغیرہ کا اثر ہے اور ہمارے گھریلو حالات بھی کچھ اچھے نہیں ہیں۔ مہربانی فرما کر اس کے لئے ہمیں کچھ تعویذ دیں۔ (اسلم خان، بہاولپور)

**جواب** اس کے لئے سب سے پہلے تو آپ یہ بتائیں کہ آپ کا کاروبار کیا ہے؟ کیا کوئی دکان وغیرہ ہے یا چلنے پھرنے کا کاروبار ہے؟ کیونکہ جیسا کاروبار ہوگا، ویسا ہی علاج دیا جائے گا۔ آپ پر جادو کے ذریعے بندش لگائی گئی ہے۔

## رویہ ٹھیک ہوجائے

**سوال** میرے گھر والوں کا مجھ سے رویہ ٹھیک نہیں۔ بات بات پر جھڑکتے ہیں۔ کوئی نہ کوئی الزام لگاتے رہتے ہیں۔ کوئی ایسا عمل بتادیں کہ میرا مسئلہ حل ہوجائے۔ (حنا، لاہور)

**جواب** گیارہ مرتبہ یہ آیت کسی میٹھی چیز پر پڑھ کر روز مطلوبہ افراد کو کھلائیں۔ اور ساتھ ہی لکھ کر اپنے بائیں بازو پر باندھ لیں۔ آیت یہ ہے:

صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ ﴿سُوْرَةُ الْبَقَرَة:۱۸﴾

## سسرال میں مخالفوں کو مہربان کرنا

**سوال** میری شادی کو 2 سال ہوچکے ہیں۔ میری ایک بیٹی ہے۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرے سسرال والے ہر وقت لڑتے جھگڑتے رہتے ہیں۔ میرے شوہر میری بالکل عزت نہیں کرتے اور اپنی ماں اور بہنوں کے سامنے میری بے عزتی کرنے کا کوئی موقع جانے نہیں دیتے۔ مجھے کسی نے کہا کہ مجھ پر جادو کیا ہوا ہے تاکہ میری اور میرے شوہر کی جدائی ہوجائے۔ آپ حساب لگا کر بتائیں جادو ہے یا نہیں؟ مجھے ایسا عمل بتائیں کہ شوہر میری عزت کریں اور بے جا میری مخالفت نہ کریں۔ میرے ہمدرد بن جائیں۔

(بیگم انور خان، کراچی)

**جواب** بدھ، جمعرات اور جمعہ کو روزہ رکھیں۔ وقت مقررہ پر بعد نماز فجر ایک ہزار مرتبہ کلمہ طیبہ اور ایک ہزار مرتبہ قُلْنَا يٰنَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ ﴿سُوْرَةُ الْاَنْبِيَآءِ: ۶۹﴾ پڑھیں۔ اور بعد عمل کے پانی پر گیارہ مرتبہ صرف قُلْنَا يٰنَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ پڑھ کر دم کریں۔ پھر وہ پانی اپنے ساس اور نندوں اور اپنے کمرے میں شوہر کے بستر پر ڈال دیں۔ ان شاء اللہ سب مہربان ہوں گے۔ پانی 21 یوم تک ڈالنا ہے۔ پھر اطلاع کریں۔

**ضروری نوٹ:** خط لکھتے وقت سائل کا نام مع والدہ لازمی لکھا کریں۔ اگر کوئی وظیفہ یا روحانی علاج کر رہے ہیں تو اس کا بھی ذکر کیا کریں۔ خط کے لفافے پر ''روحانی علاج گاہ'' لکھا کریں تاکہ جلد جواب دیا جاسکے۔ مدیر

# پیش آنے والے سچے روحانی واقعات

اگر آپ کی زندگی میں بھی کوئی ایسا واقعہ ہوا ہے جس کا روحانیت سے کوئی تعلق ہے تو ہمیں ضرور لکھئے۔ شرط یہ ہے کہ واقعہ نقل شدہ یا جھوٹ پر مبنی نہ ہو۔

## جنات نے سیڑھیوں سے گرا دیا

یہ واقعہ عیدالفطر کے بعد کا ہے۔ میری بھابھی اپنی کزن کی شادی میں گئیں۔ شادی میرج ہال میں تھی۔ شادی سے فارغ ہونے کے بعد جب وہ اپنے والدین کے ساتھ واپس آ رہی تھیں تو ہال کی سیڑیاں اترتے وقت اچانک زور سے نیچے گریں۔ سب حیران ہو گئے کہ اچانک ان کو کیا ہوا ہے جو اتنی دور جا گری ہیں۔ گرنے کی وجہ سے اُن کو چوٹ بھی آئی لیکن جب اُن سے گرنے کی وجہ پوچھی تو اُنھوں نے بتایا کہ جیسے اُنھیں کسی نے پیچھے سے زور سے دھکا دیا ہے۔ جبکہ اُس وقت اُن کے پیچھے کوئی بھی نہیں تھا۔ باقی سب لوگ شادی میں مصروف تھے۔ بھابھی کے والدین بھی بہت حیران تھے کہ اچانک یہ کیا ہو گیا ہے۔ وہ واقعہ آج بھی بھابھی کو یاد آتا ہے تو وہ خوف سے ڈر جاتی ہیں اور حیران ہوتی ہیں کہ اُس رات وہ دھکا کس نے دیا تھا۔ (منصور شیخ، لاہور)

## عجیب آوازیں

یہ واقعہ جو میں آپ کو بتانے جا رہا ہوں سال (2007) کا ہے۔ گرمیوں کے دن تھے۔ میں اپنے والد صاحب کے ساتھ گھر کی چھت پر سوتا تھا۔ ایک رات جب میں سونے کے لئے لیٹا، ابھی میری آنکھ نہیں لگی تھی بلکہ ابھی میں جاگ ہی رہا تھا، صرف آنکھیں بند تھیں اور میں کروٹ کے بل لیٹا ہوا تھا، کہ اتنے میں مجھے کچھ آوازیں سنائیں دیں۔ مجھے ایسا محسوس ہو رہا تھا کہ جیسے میری چارپائی کے دائیں جانب ٹانگوں کی طرف دو اشخاص باتیں کر رہے ہوں اور میں اُن کی باتیں غور سے سننے کی کوشش کر رہا تھا لیکن مجھے اُن کی کسی بات کی سمجھ نہیں آ رہی تھی۔ پتہ نہیں وہ کون سی زبان میں باتیں کر رہے تھے۔ لیکن ایسا محسوس ہو رہا تھا کہ وہ دونوں میرے متعلق ہی باتیں کر رہے ہوں۔ ابھی میرا دھیان اُن کی باتوں کی طرف ہی تھا کہ اتنے میں کسی نے مجھے پکڑ کر سیدھا کر دیا۔ اس کے ساتھ ہی میری آنکھ بھی کھل گئی۔ اس وقت مجھے اپنے جسم پر کسی کے چھونے کا احساس ہو رہا تھا۔ میں یک دم گھبرا گیا۔ میں نے اپنے اردگرد دیکھا تو کوئی بھی نہیں تھا بلکہ میرے والد صاحب برابر کی چارپائی پر سو رہے تھے۔ اس کے بعد وہ آوازیں آنا بھی بند ہو گئیں۔ اس کے بعد میں کافی دیر تک جاگتا رہا اور یہی سوچتا رہا کہ وہ کون لوگ تھے اور مجھ سے کیا چاہتے تھے؟ میں آج تک اس واقعے کو بھلا نہیں سکا۔ (فرخ اقبال، لاہور)



# بھیانک حویلی

حافظ محمد ماجد نورانی

دسمبر کی سرد رات تھی۔ حویلی سے خوفناک چیخ کرمو نے صاف سنی تھی، جس طرح کوئی بکرے کی گردن پر چھری چلا رہا ہو۔ کرمو اپنی بیٹی کی شادی کے لئے کچھ سامان خریدنے شہر گیا ہوا تھا۔ واپسی پر اس کو بہت دیر ہو گئی۔ جب وہ گاؤں واپس آ رہا تھا تو رات کے ساڑھے دس بجے تھے۔ جب وہ حویلی کے قریب سے گزرا تو اسے ایک بھیانک چیخ سنائی دی۔ کرمو کا دل اچھل کر حلق میں آ گیا تو کرمو آیت الکرسی پڑھتے ہوئے بھاگا۔ اس کو یقین ہو گیا کہ آج رات پھر کوئی بدنصیب بھیانک حویلی میں بدروحوں کا شکار ہو گیا ہے۔ صبح صبح کرمو باہر آیا تو معلوم ہوا کہ بابا روفی کے لڑکے کو بدروحوں نے رات بری طرح ہلاک کر دیا۔ وہ رات کو حامد خان کے کھیتوں میں پانی لگانے گیا تھا۔ صبح نہ آنے پر بابا روفی پریشان ہو گیا۔ بابا روفی اور گاؤں کے کچھ لوگ اس کی یعنی ساجد کی تلاش میں نکلے۔ اس کی لاش حویلی کے قریب پڑی ہوئی ملی۔ جس کی آنکھوں کی جگہ گڑھے تھے اور پیٹ پھاڑ کر دل گردے نکال لئے گئے تھے۔ اس کی لاش دیکھ کر گاؤں کے دو لڑکے بے ہوش ہو گئے۔ لاش چارپائی پر ڈال کر گھر لائے تو سب گاؤں والے بابا روفی کے گھر پہنچ گئے۔ تمام گھر والے چیخ و پکار کر رہے تھے۔ اس کی ماں بار بار بے ہوش ہو رہی تھی۔ ساجد کی لاش کو عصر کے وقت دفن کیا گیا۔ بابا روفی کی کمر ٹوٹ چکی تھی کیونکہ اس کا ایک ہی بیٹا تھا اور آج وہ بھی حویلی کی بدروحوں نے اس سے دور کر دیا تھا۔ ماں صدمے سے بیمار ہو گئی تھی۔ حامد خان شہر سے واپس آیا تو وہ اس وقت افسوس کرنے بابا روفی کے گھر گیا۔ اس کو بہت دکھ تھا کہ اس کا بیٹا بدروحوں کے ہاتھوں مارا گیا۔ حامد خان بابا روفی اور اس کی بیوی کو اپنی حویلی میں لے آیا اور ان سے وعدہ کیا کہ وہ ان کے بیٹے ساجد کا بدلہ ضرور لے گا کیونکہ یہ گاؤں کا ساتواں آدمی تھا جو بھیانک حویلی میں بے دردی سے قتل کیا گیا۔ ایک دن حامد خان کو معلوم ہوا کہ اس کے گاؤں کے لوگ دوسرے گاؤں جا رہے ہیں۔ تو حامد خان نے سب گاؤں والوں کو اپنی حویلی میں بلایا۔ جب سب لوگ آ گئے تو حامد خان نے کہا کہ میرے بزرگو اور بھائیو! میں نے تم سب کو اس لئے جمع کیا ہے اس مسئلے کا کیا حل ہونا چاہئے؟ سب نے کہا کہ کسی بڑے عامل سے بات کی جائے۔ کرمو نے کھڑے ہو کر کہا کہ پہلے بھی عامل آئے۔ مگر سب ناکام گئے۔ کرمو نے کہا کہ بھیانک حویلی کو آگ لگا دیں۔ حامد خان نے کہا نہیں۔ اس طرح وہ سب گاؤں والوں کی دشمن ہو جائیں گی۔ سب اپنی اپنی رائے دے کر چلے گئے۔

رات کو حامد خان کی آنکھ اچانک کھل گئی۔ اس کو نیند نہیں آ رہی تھی۔ پھر وہ لیٹے لیٹے بھیانک حویلی کے بارے میں سوچتا رہا کہ اس کو کس طرح ختم کرے۔ وہ سوچ ہی رہا تھا کہ دروازے پر دستک ہوئی۔ جب اس نے گھڑی دیکھی تو رات کا سوا ایک بجا تھا۔ اس نے سوچا کون ہو سکتا ہے؟ اس وقت حامد خان نے دروازہ کھولا تو سامنے ایک لڑکی کھڑی تھی۔ وہ کچھ پریشان تھی۔ حامد خان نے لڑکی کو پہلی بار اپنے گاؤں میں دیکھا تھا۔ وہ اس گاؤں کی نہیں تھی۔ حامد خان ایک بہادر آدمی تھا۔ اس نے لڑکی سے پوچھا تو کون ہے؟ لڑکی نے کہا کہ میں ساتھ والے گاؤں کی لڑکی ہوں۔ ہم اگلے گاؤں جا رہے تھے۔ ہم پر کسی نے حملہ کر دیا۔ میں بچ کر اس حویلی میں آ گئی۔ آپ مہربانی کر کے ہماری مدد کریں۔ میں زندگی بھر آپ کا احسان نہیں بھولوں گی۔ حامد خان نے اسلحہ اٹھایا اور چل پڑا۔ حویلی کا مین گیٹ خود حامد خان نے کھولا۔ اس نے یہ نہیں سوچا کہ لڑکی اندر کس طرح آئی ہے اور چل پڑا۔ حویلی سے باہر آنے کے بعد لڑکی آگے چل رہی تھی۔ کافی دور آنے کے بعد حامد خان نے محسوس کیا کہ لڑکی بھیانک حویلی کی طرف جا رہی ہے۔ حامد خان نے پوچھا: ”کتنی دور ہے؟“ لڑکی نے کوئی جواب نہیں دیا۔ بس چل رہی تھی۔ حامد خان نے دوبارہ پوچھا تو لڑکی نے کہا: ”بس آنے والی ہے“۔ اس جگہ حامد خان نے محسوس کیا کہ لڑکی کی آواز بدل چکی ہے۔ حامد خان کو کچھ خوف محسوس ہوا۔ حامد خان نے ہمت کی اور لڑکی سے کہا ”رک جاؤ ورنہ گولی مار دوں گا“۔ لڑکی رک گئی اس نے مڑ کر دیکھا تو حامد کی



وعدہ پورا کرنا ذمہ داری ہے

چیخ نکلتے نکلتے رہ گئی کیونکہ لڑکی کی آنکھوں کی جگہ دو گڑھے تھے۔ پاؤں مڑے ہوئے، ہاتھوں کے ناخن بڑے بڑے، منہ میں دانت لمبے لمبے، خون منہ سے نکل رہا تھا۔ بہت ہی بھیانک شکل، جسم کے لمبے بال، کالی شکل جس طرح جلے ہوئے آلو۔ حامد خان کو سامنے اپنی موت نظر آئی۔ حامد خان نے ہمت کی اور بھاگ کھڑا ہوا۔ چڑیل بھی اس کے پیچھے بھاگ رہی تھی۔ حامد خان نے آیت الکرسی پڑھنا شروع کردی اور جو کچھ یاد تھا، پڑھتا گیا تو اس کو کچھ حوصلہ ہوا۔ اس نے رک کر آیت الکرسی پڑھ کر پھونک ماری۔ چڑیل کو جھٹکا لگا تو وہ رک گئی اور آواز دینے لگی۔ حامد خان آیت الکرسی پڑھتا بھاگا جارہا تھا تو حامد خان کو آواز آئی: ”حامد خان! ہم کو ختم کرنے کے بارے میں سوچنا چھوڑ دے۔ اگر تم حویلی کے اندر آجاتے تو واپس بھی نہ جاتے۔ اگر آیت الکرسی نہ پڑھتے تو زندہ بچ نہیں سکتے تھے۔ خوش قسمت ہو تم مگر تم کو زندہ اب نہیں چھوڑیں گے“۔ حامد خان جب اپنی حویلی آیا تو سامنے روفی بابا کو کھڑے پایا جو بہت پریشان تھے۔ حامد خان سے پوچھا! ”بیٹا خیریت تو ہے اتنی سردی میں تم کو بہت پسینہ آرہا ہے“۔ حامد خان نے ساری حقیقت بابا کو بتادی۔ انہوں نے کہا کہ ”اللہ کا شکر ہے بیٹا کہ تم بچ گئے ہو۔ بہرحال صبح ان کا حل بھی کرتے ہیں۔ صبح صبح ہم دریا کے کنارے ایک درویش رہتے ہیں۔ ان سے بات کرتے ہیں“۔

کچھ دیر بعد فجر کی اذان ہوگئی۔ دونوں مسجد کی طرف چل دیئے۔ نماز سے فارغ ہوکر دونوں نے ناشتہ کیا۔ دو گھوڑے منگوائے۔ دونوں نے تیار ہوکر سفر شروع کیا۔ دریا زیادہ دور نہیں تھا اس لئے یہ دوپہر تک دونوں درویش کے گھر تھے۔ درویش کو ساری بات بتائی تو انہوں نے کہا: ”بیٹا! میں حساب لگاتا ہوں“۔ درویش اپنے حساب میں لگا رہا۔ جب فارغ ہوا تو کہا: ”بیٹا! حویلی بہت بھیانک اور پرانی ہے اور یہ کسی ہندو کی حویلی تھی۔ بدروحوں نے کسی وجہ سے ہندو کی حویلی پر قبضہ کیا اور بدروحوں نے اس کے خاندان کو ختم کردیا۔ اب تمہارے کسی آدمی کی غلطی کی وجہ سے وہ تم سب کی دشمن ہوگئی ہیں۔ بہرحال تم یہ پانی اور تعویذ لے جاؤ۔ تعویذ اپنے اپنے گلے میں ڈال لینا۔ پانی حویلی کے گرد چھڑک دینا۔ پانی سے یہ ہوگا کہ بدروحیں قید ہوجائیں گی۔ اس کے بعد تیل ڈال کر حویلی میں آگ لگا دینا۔ اور یہ تعویذ نہیں اتارنا جو کچھ بھی ہوجائے۔ وہ کوشش کریں گی کہ تم تعویذ اتار دو۔ تعویذ اتارتے ہی تمہارے ٹکڑے ٹکڑے کردیں گی۔ یہ کام تم کو رات بارہ بجے کرنا ہے۔ ایک کالا بکرا لے کر حویلی میں ذبح کردو۔ اس کے بعد پانی چھڑک دو۔ پھر حویلی کو آگ لگا کر بھاگنا ہے۔ پیچھے نہیں دیکھنا اور آیت الکرسی پڑھتے ہی جانا ہے۔ شاید تم کو وہ آوازیں بھی دیں پر تم نے نہیں رکنا۔ اور ڈرنے کی ضرورت نہیں“۔ دونوں نے درویش بابا کا شکریہ ادا کیا اور واپس چل پڑے۔ شام تک دونوں ہی گھر آچکے تھے۔ رات خیریت سے گزر گئی۔ حامد خان نے صبح ہی بکرا منگوالیا تھا۔ اب حامد خان رات کا بے چینی سے انتظار کررہا تھا۔ شام کو بابا روفی اور حامد خان نے کھانا کھایا اور رات ساڑھے گیارہ بجے اپنی حویلی سے نکل کر بھیانک حویلی کی طرف چل پڑے۔ یہ دونوں حویلی کے قریب جیسے ہی آئے تو ایک دم اتنی تیز آندھی آئی کہ اپنے آپ کو بہت مشکل سے بچایا۔ جب حویلی میں داخل ہوئے تو سب کچھ رک چکا تھا۔ آندھی بھی نہیں تھی۔ چیخوں کی آوازیں ایسے آرہی تھیں جیسے مل کر بہت ساری بدروحیں رو رہی ہوں۔ ساتھ ساتھ گیدڑوں کے رونے کی آوازیں بھی خوفناک منظر پیش کررہی تھی۔ ماحول بہت خوفناک بن گیا تھا۔ بھیانک حویلی میں نحوست بڑھ رہی تھی۔ حامد خان بکرا حویلی میں لے آیا مگر چھرا باہر گر گیا۔ حامد خان چھرا تلاش کرنے باہر چلے گئے۔ بابا روفی حویلی میں تھا کہ اس کو اپنا بیٹا (ساجد) سامنے سے آتا ہوا نظر آیا۔ بابا اپنے جذبات کو قابو نہ کرسکا اور اس کی طرف چل دیا تو لڑکے نے کہا کہ: ”بابا! آپ یہ تعویذ اتار کر مجھے دے دیں۔ یہ بدروحیں مجھے بہت تنگ کرتی ہیں۔ یہ تعویذ مجھ کو دے دیں“۔ بابا روفی نے یہ نہ سوچا کہ اگر تعویذ اتار دیا تو اس کا کچھ نہیں بچ سکتا۔ وہ اتار ہی رہا تھا کہ پیچھے سے حامد خان کی آواز آئی: ”بابا جی یہ کیا کر رہے ہیں؟ تعویذ مت دینا“۔ بابا کے ہاتھ رک گئے۔ اس نے پیچھے دیکھا کہ حامد خان کھڑا تھا۔ اس نے جب ساجد کی طرف دیکھا تو اب ساجد کی جگہ ایک بھیانک بدروح کھڑی تھی جس

کے بڑے بڑے لمبے دانت، آنکھیں انگاروں کی طرح سرخ، پاؤں مڑے ہوئے، جسم پر کالے بال، منہ جگہ جگہ سے پھٹا ہوا اور منہ سے خون نکل رہا تھا۔ وہ بابا کی طرف بڑھ رہی تھی۔ حامد خان نے آیت الکرسی پڑھ کر پھونک ماری تو وہ رک کر دور سے غرانے لگی۔ بابا روفی دیکھتے ہی بے ہوش ہو گیا۔ حامد خان نے بابا کو اٹھا کر حویلی سے باہر ڈالا اور آیت الکرسی پڑھ کر بابا کو دم کیا۔ پھر حویلی میں آیت الکرسی پڑھتا ہوا داخل ہو گیا۔ اس کو ایسا محسوس ہوا جیسے بہت سی بدروحیں اس کے گرد ہوں۔ اس نے آیت الکرسی پڑھ کر پھونک ماری تو بہت خوفناک چیخ سنائی دی اور آواز آئی: "حامد خان! یہ کام ترک کر دے۔ ہم تجھے کچھ نہیں کہتے"۔ اس نے کوئی توجہ نہیں دی۔ بکرا ذبح کیا تو حامد خان کو بہت خوف آنے لگا۔ اس نے آیت الکرسی زور زور سے پڑھنا شروع کر دی تو کچھ خوف کم ہوا اور وہ حویلی سے باہر آ گیا۔ پھر وہ بابا کو ہوش میں لانے لگا۔ وہ جلد ہی ہوش میں آ گیا۔ تو دونوں ہی نے حویلی میں پانی چھڑکا، جس سے اس حویلی میں رونے کی اور گیدڑوں کے رونے کی آوازیں اتنی تیزی سے آنے لگیں کہ ان کو اپنے کان کے پردے پھٹتے ہوئے محسوس ہوئے۔ انہوں نے جلدی جلدی تیل چھینک کر حویلی کو آگ لگا دی۔ ان کو رونے کی آوازیں مسلسل آ رہیں تھیں اور وہ بھاگ رہے تھے۔ بابا نے محسوس کیا جیسے ساجد بابا کو آواز دے رہا ہو۔ بابا بھاگتے بھاگتے رک گیا۔ حامد خان نے اس کو بازو سے پکڑا اور بھاگنے لگا۔ بابا روفی رو رہا تھا کہ میرا بیٹا مجھ کو بلا رہا ہے۔ حامد خان اور بابا روفی نے اپنی حویلی میں آ کر دم لیا۔ کچھ دیر آرام کرنے کے لئے لیٹ گئے تو کچھ دیر بعد اذان ہو گئی۔ حامد خان نے نماز سے فارغ ہو کر مسجد میں ہی خوشخبری سنائی کہ حویلی ختم ہو گئی۔ کسی کو یقین نہیں آ رہا تھا۔ جب وہ وہاں گئے تو سب کو حیرت ہوئی کہ وہاں حویلی کا نام ونشان نہیں رہا۔ جب حامد خان گھر واپس آیا تو ملازم نے بتایا کہ بابا روفی فوت ہو گیا ہے۔ حامد خان کو بہت افسوس ہوا کہ اس کو بھی اس کا بیٹا لے گیا۔ بیوی پہلے ہی فوت ہو گئی تھی۔ حامد خان نے نماز جنازہ پڑھی۔ شام پانچ بجے سب گاؤں والوں نے اشک بار آنکھوں سے بابا روفی کو دفن کر دیا اور اس طرح گاؤں والوں کو بھیانک حویلی سے نجات مل گئی۔

# کمالات جفر" تبدیلی کرانے یا رکوانے کا عمل"

حکیم سرفراز احمد زاہد (ملتان)

پروردگار عالم نے اپنے کلام پاک میں حضرت انسان کو متنبہ کیا ہے۔ ہم کسی کو عیش وعشرت، صحت وتندرستی، عزت و دولت عطا فرماتے ہیں۔ یہ انسان کی آزمائش ہوتی ہے۔ جب یہ نعمتیں انسان کو وافر مقدار میں ملتی ہیں تو مالک کائنات فرماتا ہے" انسان اس وقت اپنے خالق ورازق کو بھول جاتا ہے۔ اس کی عبادت سے منہ موڑ لیتا ہے۔ اور جب وہ کسی دکھ غم زدہ یا تکلیف میں پھنس جاتا ہے تو لمبی لمبی دعائیں کرتا ہے۔ خوف بھی کرتا ہے۔"

کسی شاعر نے خوب کہا ہے۔

دکھ میں تو ہر کو بھیجے سکھ میں بھجے نہ کوئے
سکھ میں ہر کو بھیجے تو دکھ کاہے کو ہوئے

یہ طریقہ عین فطرت انسانی پر ہے کہ جب کوئی مصیبت میں گرفتار ہوتا ہے تو خدا کو یاد کرتا ہے۔ جب عیش ونشاط کی لذتوں اور مسرتوں میں مدہوش ہوتا ہے تو خدا کو بھول جاتا ہے۔ جب بیاہ شادی اور خوشی کے لمحات میسر ہوں تو رقص وسرور کا نغمہ گھر میں گونجتا ہے۔ اور جب نزع وسکرات کا عالم طاری ہوتا ہے تو سورۃ یٰسین پڑھی جاتی ہے۔ انسان عیش وعشرت کے لمحوں میں اپنے پالنے والے کو بھول جاتا ہے۔ بلکہ محسن تو ایک طرف، مصیبت کی گھڑی میں خدا کو بھی بھول جاتا ہے۔ دوست اس بات سے آگاہ ہیں۔ میری روزمرہ کی ڈاک میں یہ اکثر لکھا ہوتا ہے کہ دعائیں کرتے کرتے زبان تھک گئی بلکہ اب تو لڑکھڑانے لگی ہے، عمل پڑھتے پڑھتے دل اچاٹ ہو گیا ہے مگر کوئی افاقہ نہیں ہوتا، دعا قبول نہیں ہوتی۔ زبان میں کوئی تاثیر نہیں۔ لیکن سوچنے کی بات یہ ہے کہ دعا اور عمل میں تاثیر کیوں نہیں؟ یہ دعائیں اور عمل مجبوری کے ہیں۔ سچا اعتقاد اور صحیح خدا پرستی تو وہی ہے کہ عیش وعشرت اور راحت وشادمانی میں بھی خدا کو یاد رکھا جائے۔ اس کی مخلوق کا خیال رکھا جائے۔ صدقہ وخیرات کیا جائے۔ ورنہ یہ سب تو مجبوری کے سامان ہوتے ہیں۔ علامہ اقبال رحمۃ اللہ فرماتے ہیں:

جو میں سربسجدہ ہوا تو زمین سے آنے لگی صدا
تیرا دل تو ہے "صنم آشنا" تجھے کیا ملے گا نماز میں

جو خوشی اور مسرت کے موقع پر اپنے خالق کائنات کو نہیں بھولتا، مصیبت میں خدا بھی اسے نہیں بھولتا۔ یہ تو آپ نے دیکھا ہے کہ جب کسی شخص پر نزع وسکرات کا وقت طاری ہوتا ہے تو سورۃ یٰسین پڑھی جاتی ہے۔ اس کی برکت سے ہر منزل آسان ہو جاتی ہے اور سکرات کی کٹھن منزل کٹ جاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ سے محبت اور اس کی دی گئی نعمتوں کا ہر لمحہ شکر ادا کیا جائے۔ شکر ادا کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ جب بھی کوئی چیز حاصل ہو تو الحمد اللہ کہو۔ یہ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا شکر ادا کرنے کا سادہ سا طریقہ ہے۔ اب اپنے دل سے ایک بات کا عہد کرو۔ یہ عہد اللہ تعالیٰ سے ہوگا۔ پہلے دو رکعت نفل پڑھو۔ پھر عاجزی اور انکساری سے کہو کہ" یا اللہ! تو رحمان ہے۔ رحیم ہے۔ تو کریم ہے۔ الٰہی میں شرمندہ ہوں۔ اپنی لغزشوں، کوتاہیوں، بداعمالیوں پر شرمندہ ہوں۔ شرمسار ہوں۔ بدکردار ہوں۔ گنہگار ہوں۔ میں دنیا کی رنگینیوں اور عیش وعشرت میں تجھ کو بھول گیا تھا۔ اب مصیبت اور دکھ درد میں تجھ کو یاد کر رہا ہوں۔ الٰہی میری اس غفلت، کوتاہی اور لغزش کو معاف فرما دے۔ میں تیرے پیارے محبوب ﷺ کی امت سے ہوں۔ ان کے طفیل مجھے اس مصیبت سے نجات اور رہائی عطا فرما۔ میں باہوش وحواس خمسہ تجھ سے عہد کرتا ہوں اور سچے دل سے اقرار کرتا ہوں کہ اس سے نکل جانے کے بعد بھی تیری عبادت اور تیری ہی پرستش اسی طرح کرتا رہوں گا۔ جیسی اب کر رہا ہوں۔"

اس عہد نامہ کے بعد ان شاء اللہ العزیز وہ مصائب وآلام کے پہاڑ ریزہ ریزہ ہو کر خود بخود ختم ہو جائیں گے۔ یاد رکھیے! یہ عہد نامہ صداقت برحقیقت ہے۔ خدا دلوں کے بھید جانتا ہے اور یہ عہد نامہ مجرب المجرب ہے۔ خدا کے دربار میں ناامیدی اور مایوسی گناہ ہے اور اللہ تعالیٰ ہم سب کو اس گناہ سے محفوظ رکھے۔

ناظرین محترم! علم جفر کی دو اقسام ہیں۔ علم الاخبار اور علم الاثار۔ علم

الاخبار میں ہزاروں لوگ سر مارتے پھرتے ہیں۔ مگر کسی کو وہ در نایاب نصیب نہیں ہوتا۔ جن کو ان کی امید ہوتی ہے۔ میرا ایمان ہے کہ علم جفر (علم الاخبار) بغیر افضال پروردگار عالم نہ صرف مشکل ہے بلکہ محال بھی ہے۔ ہاں علم الاثار جو عملیات وتعویذات کا حصہ ہے، اس میں انسان سعی فرما کر کامیاب ہو سکتا ہے اور اکثر حضرات کامیاب ہو چکے ہیں اور کامیاب ہوتے رہیں گے۔ اہل بیت نبوت ﷺ کا صدقہ ہمیشہ ہمیشہ کیلئے جاری رہے گا۔

ایک شخص کا تبادلہ ہو رہا ہے۔ مگر وہ تبادلہ نہیں چاہتا۔ انسان کی بعض مجبوریاں ہوتی ہیں (میں ایک دفعہ مزا چکھ چکا ہوں۔ 2002ء میں میرا تبادلہ ملتان سے حیدرآباد ہو گیا۔ تمام گھر بکھر رہا تھا، میری بچی صرف دو سال کی تھی۔ میں نے اس تبدیلی کو رکوانے کیلئے ہر فورم استعمال کیا یعنی GHQ سے لے کر واپڈا ہاؤس تک، ہر چینل کی مدد حاصل کی۔ اس تمام مرحلے میں، کوشش میں، چھ ماہ کا عرصہ لگا لیکن تبدیلی پھر بھی نہ رکی۔ آخر حیدرآباد جانا پڑا۔ پہلے خود گیا۔ پھر اپنی فیملی کو لے گیا۔ اب یہ بالکل امید نہ تھی کہ ملتان کبھی واپسی ہو گی۔)

اب دوسرا مرحلہ ہے۔ ایک شخص اپنا تبادلہ کرانا چاہتا ہے۔ مگر اس کی تبدیلی نہیں ہوتی۔ ان دونوں کاموں کیلئے علم جفر نہایت کامیاب ہو چکا ہے۔ یہ میرا دعویٰ تو نہیں ہے لیکن اتنا ضرور کہوں گا کہ میرا تجربہ شدہ ہے۔ (حیدرآباد کیوں گیا؟ یہ بھی ایک راز ہے۔ میرے سمیت کوئی 20 افراد کوئٹہ اور حیدرآباد تبدیل ہوئے تھے۔ اب تبادلہ تو نہ رکا لیکن کچھ عرصہ کے بعد حیدرآباد سے ملتان تبادلہ کرانے کی کوشش شروع کر دی۔ سرکاری قانون ہے کہ ملازمت کیلئے ایک سٹیشن سے تین سال سے پہلے تبادلہ نہیں ہو سکتا۔ میرے تمام ساتھی تین سال کے بعد بڑی کوششوں سے واپس ملتان آئے تھے لیکن میں صرف دو سال حیدرآباد رہا۔ اس میں چھ ماہ چھٹی نکال دی جائے تو باقی عرصہ ملازمت ڈیڑھ سال بنتا ہے۔ یہ ریکارڈ ہے کہ میری سپیشل آرڈرز پر تبدیلی ہوئی تھی اور میں واحد شخص تھا جو تمام گھریلو سامان سمیت مستقل طور پر حیدرآباد شفٹ ہو گیا تھا)۔

اب وہ عمل پیش کر رہا ہوں۔ بہت آسان اور سادہ عمل ہے۔ مثلاً فلاں کی تبدیلی نہ ہو یا فلاں کی تبدیلی ہو جائے۔ فلاں کی جگہ سائل متاثرہ کا نام لکھا جائے گا۔ مثال حاضر ہے:

طریقہ یہ ہے کہ تمام سطر کو بسط کریں گے اور پہلا اور آخری حرف اپنی جگہ قائم رہیں گے۔ صرف درمیان والے حروف گردش کریں گے۔ دیکھیے

| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ا | س | ل | م | ک | ی | ت | ب | د | ی | ل | ی | ن | ھ | و |
| ۲ | ا | ھ | س | ن | ل | ی | م | ل | ک | ی | ل | د | ت | ب | و |
| ۳ | ا | ب | ھ | ت | س | د | ن | ی | ل | ی | ی | ک | م | ل | و |
| ۴ | ا | ل | ب | م | ھ | ک | ت | ی | س | ی | د | ل | ن | ی | و |
| ۵ | ا | ی | ل | ن | ب | ل | م | د | ھ | ی | ک | س | ت | ی | و |
| ۶ | ا | ی | ی | ت | ل | س | ن | ک | ب | ی | ل | ھ | م | د | و |
| ۷ | ا | د | ی | م | ی | ھ | ت | ل | ل | ی | س | ب | ن | ک | و |
| ۸ | ا | ک | د | ن | ی | ب | م | س | ی | ی | ھ | ل | ت | ل | و |
| ۹ | ا | ل | ک | ت | د | ل | ن | ھ | ی | ی | ب | ی | م | س | و |
| ۲ | ا | س | ل | م | ک | ی | ت | ب | د | ی | ل | ی | ن | ھ | و |

کل حروف 15۔ پہلا اور آخری حرف چھوڑا۔ باقی 13 حروف بچے۔ 13 حروف کی تکسیر 9 سطور میں مکمل ہو گی۔

خیال رکھیے: پہلا اور آخری حرف گردش نہ کریں گے بلکہ وہ اپنی جگہ قائم رہیں گے۔ صرف درمیانی حروف گردش کریں گے۔ جب زمام نکلنے کے بعد اوپر والی سطر دوبارہ آجائے تو تکسیر مکمل ہو گی۔ اب پہلی سطر پر نمبر 1 لگائیں۔ آخری سطر جو اوپر والی ہے، اس پر نمبر 2 لگائیں۔ (یاد رکھیں اصول وقوانین تکسیر کے مطابق اوپر والی دوبارہ سطر جب نیچے آتی ہے، اسے چھوڑ دیتے ہیں۔ اس سے اوپر والی سطر زمام ہوتی ہے لیکن اس عمل میں یہی سطر زمام کہلائے گی۔ دونوں سطر ایک ہی صورت کی ہیں لیکن عمل اور تاثیر میں ان دونوں میں زمین وآسمان کا فرق ہے۔ اب درمیان کی آٹھ سطور باقی رہیں۔ ان پر نمبر 3 لکھیں۔ اب پہلی سطر کا فتیلہ بنائیں۔ اب جس دن قمر برکھ راس میں آئے (یہ آپ جنتری سے دیکھ سکتے ہیں) لیکن میں بتائے دیتا ہوں۔ ہندی نجوم میں برکھ برج ثور (Taurus) کو کہتے ہیں۔ اور قمر کو برج ثور (برکھ) میں خرف ہوتا ہے۔ یوں سمجھیں جب قمر برج ثور میں ہو تو پہلی ہی (فتیلہ) پر کپڑا لپیٹ کر نئے چراغ میں روغن چنبیلی ڈال کر کسی گوشہ میں رکھ کر جلا دو۔ اور خود چراغ کے سامنے بیٹھ کر ایک سو ایک مرتبہ یا قائم پڑھ کر اٹھ جاؤ۔ بتی جل کر خود بخود ختم ہو جائے گی۔ دوسرے دن (بقیہ ص 60)




## اخلاقی تربیت

اخلاقی تربیت سے مراد تمام اخلاقی بنیادی باتوں اور کردار اور وجدان سے متعلق فضائل کا وہ مجموعہ ہے جنہیں حاصل کرنا اور سیکھنا بچے کے لئے ضروری ہے تاکہ جب وہ جوان ہو کر مکلف ہو جائے اور زندگی کے گہرے سمندر میں قدم رکھے تو یہ تمام فضائل و کمالات اس میں موجود ہوں۔

چنانچہ جب بچپن یعنی نوعمری ہی سے ایمان باللہ پیدا ہوگا، اللہ ﷻ کا خوف اور اس سے مدد مانگنے اور اس کے سامنے گردن جھکانے کا عادی ہوگا تو ہر فضیلت اور ہر شریفانہ اخلاق اختیار کرنے کا اس میں فطری ملکہ اور وجدانی شعور واحساس پیدا ہوگا۔

چنانچہ یہ تجربہ ومشاہدہ سلفِ صالحین کی سیرت اور حقیقت واقعہ کے طور پر دنیا میں صحیح ثابت ہو چکا ہے۔ اسلئے جب بچے کی تربیت اسلامی تعلیمات و عقائد سے ہٹ کر ہوگی، اللہ ﷻ، رسول اللہ ﷺ اور نیک متقی لوگوں سے ربط اور تعلق نہ ہوگا تو پھر بچہ فسق وفجور کی روش پر پروان چڑھے گا۔

اچھے انسان کی پہچان اس کے اخلاق حسنہ ہیں۔ بچے میں جب نوعمری میں ہی اچھے اخلاق پیدا ہو جائیں تو جوان ہو کر وہ اچھا مسلمان بنے گا۔ اسی لئے رسول اللہ ﷺ نے خوش خلقی پر بہت زور دیا ہے۔

## اخلاقی پہلو پر نظر

بچے کے اخلاقی پہلو یہ ہیں کہ اس کی ہر حرکات وسکنات پر نظر رکھی جائے۔ ماں بچے میں سچ بولنے کی عادت پر نظر رکھے۔ اگر دیکھے کہ بچہ وعدہ کرنے یا بات چیت میں جھوٹ سے کام لیتا ہے اور الفاظ وکلمات سے کھیلتا ہے اور معاشرہ کے غلط کار لوگوں کی طرف رغبت رکھتا ہے تو ماں کو چاہیے کہ بچہ جیسے ہی پہلا جھوٹ بولے، اسی وقت اس کی اصلاح کرے۔ اسے صحیح اور سچائی کا راستہ دکھائے۔ اس کے سامنے جھوٹ کی برائی اور جھوٹے لوگوں کے برے انجام کا تذکرہ کرے۔ اگر بچہ فحش کلمات، گندے الفاظ اور گالیاں دے رہا ہو تو ماں اس کی اصلاح کی کوشش کرے۔ حکمت اور دانائی سے بچے کی اس عادت کا علاج کرے۔ جو اسباب بچے کو بدزبان اور فحش گو بناتے ہوں، انہیں دور کرے۔ نہایت عمدہ اسلوب اور پیارے انداز سے بچے کے سامنے بااخلاق بچوں کی تعریف بیان کرے اور باادب انسان کی خصوصیات بیان کرے۔ اور اچھے اخلاق اور عمدہ افعال کی طرف بچے کو مائل کیا جائے۔

ماں باپ کو بچے کی نفسیاتی اور ارادی عادات واخلاق کا بھی خیال رکھنا چاہیے۔ اگر بچہ ناز ونعمت اور آسائش وآرام کا دلدادہ، گندے اور فحش گانوں اور موسیقی سننے کا شوقین ہے، چال چلن اچھا نہ ہے، ٹی وی اور وی سی آر پر مخرب اخلاق اور فحش مناظر دیکھتا ہو، فحش رسالے پڑھتا ہو اور جنسی تصویریں اور عشقیہ کہانیاں جمع کرتا ہو، تو ماں باپ کو چاہئے کہ اس کی آزادی، بے راہ روی اور بداخلاقی کا خوش اسلوبی اور حکمت سے تدارک کریں۔ کبھی نرمی اور پیارے سے کام لیں اور کبھی سختی سے، کبھی لالچ وترغیب اختیار کریں اور کبھی ڈرائیں دھمکائیں۔ اور بچے کو اس دلدل اور گندگی سے نکالنے اور اس کی اصلاح کے لئے ہر طریقہ اختیار کریں۔

## چار بری عادات

ماں باپ اور معلم حضرات بچوں کی تربیت کے سلسلہ میں چار چیزوں کا خاص خیال رکھیں۔ یہ چار بری عادات عموماً بچوں میں پائی جاتی ہیں۔ اور یہ نہایت قبیح اور بدترین عادات ہیں:

1. جھوٹ کی عادت
2. چوری کی عادت
3. گالم گلوچ اور بدزبانی کی عادت
4. بے راہ روی اور آوارگی کی عادت

(اگر ان چار عادات میں سے کوئی بھی آپ کے بچے میں ہے تو فوراً اس کی اصلاح پر توجہ دیں۔ ورنہ یہ عادات پختہ ہو جائیں گی۔ خ)

(جاری ہے)




سابقہ شمارے میں تین ترکیبیں بیان کی گئی تھیں۔ مزید ملاحظہ فرمائیں

## ترکیب نمبر 4

ایک پین بیٹری لے لیں، جس سے ڈاکٹر لوگ مریضوں کا گلا اور ناک وغیرہ دیکھا کرتے ہیں۔ اس کی شعاع کو مریض کی دائیں یا بائیں (صرف ایک آنکھ) میں پھینکیں۔ معمول کو ہدایت کردیں کہ وہ 5 منٹ تک اس کی شعاع کی طرف ٹکٹکی باندھ کر گھورتا رہے۔ آنکھ ہرگز نہ جھپکے حتیٰ کہ آنکھیں بوجھل ہوجائیں اور نم آلود ہوجائیں۔ اب معمول کو ہدایت دیں کہ "جب میں 5 تک گنوں گا تو آپ اپنی آنکھیں بند کرلیں گے اور نیند میں ڈوب جائیں گے، گہری نیند میں۔"

اب 5 تک گنتی پوری کریں، مگر نہایت آہستہ آہستہ، اور ایک ایک منٹ کے وقفہ کے بعد...... اور اس دوران میں معمول کو سوجانے کی ہدایت دیتے رہیں۔ اگر 5 کی گنتی پوری ہونے پر معمول نے آنکھیں بند نہیں کیں تو اسے حکم دیں کہ آنکھیں بند کردے یا آپ خود اپنے ہاتھ سے اس کی آنکھیں بند کردیں۔

اب یہاں دو صورتیں ہوں گی۔ یا تو معمول کی آنکھیں تھک جائیں گی اور 5 کے عدد پر اس کی آنکھیں خود بخود بند ہوجائیں گی۔ یا معمول 5 کی گنتی پر آنکھ بند نہ کرے گا، اور آپ کو جبراً بند کرنا پڑیں گی۔

اول الذکر حالت میں...... آپ معمول کو متواتر نیند کی ہدایات دیں۔

"آپ سو چکے ہیں، آپ پر نیند کا غلبہ ہے۔"

"آپ گہری نیند میں ڈوب چکے ہیں، وغیرہ وغیرہ۔"

اور دوسری حالت میں معمول سے کہیں کہ آپ ایک سرخ نقطہ کو دیکھ رہے ہیں اور سرخ نقطہ آپ کی آنکھوں کے سامنے ہے۔ آپ اس نقطہ کو غور سے دیکھتے ہیں۔

30 سیکنڈ کے بعد اسے کہیں کہ "اب وہ سرخ نقطہ سوسنی رنگ میں تبدیل ہو چکا ہے، ارغوانی رنگ میں، بڑے خوبصورت رنگ میں...... آپ اس ارغوانی نقطہ کو غور سے دیکھتے رہیں۔"

30 سیکنڈ کے بعد اسے کہیں کہ "اب وہ ارغوانی نقطہ آسمانی رنگ میں تبدیل ہو چکا ہے اور بالکل آسمانی رنگ۔ آسمانی رنگ اور اب وہ سفید ہو رہا ہے، سفید ہو رہا ہے۔ سفید۔ اور یکدم کہہ دیں کہ اب وہ نقطہ بالکل سیاہ ہو رہا ہے۔"

یہ سیاہ نقطہ جب ظہور پذیر ہوگا یا جب آپ کے منہ سے سیاہ نقطہ کا لفظ نکلے گا تو معمول اس تکنیک سے انتہائی گہری نیند میں ڈوب جائے گا اور آپ کے بس میں ہوگا۔

**(ایک ضروری نوٹ)** جب معمول آنکھیں بند کیے ہوئے سرخ و ارغوانی وغیرہ رنگ کے نقطے کو دیکھ رہا ہو تو اسے مزید ہدایت بھی دیں کہ لمبے لمبے سانس لے۔

## ترکیب نمبر 5

ایک ڈبل گلاس شیشے کا...... دونوں گلاسوں کے منہ پیوستہ ہوں اور ان دونوں گلاسوں کے درمیان میں ایک پترہ ٹین کا رکھا ہو۔ اس ٹین کے پترہ میں صرف ایک باریک سوراخ ہو...... اوپر کے گلاس میں باریک صاف ریت بھر دیں تاکہ سوراخ کے راستے ریت آہستہ آہستہ نیچے گرے۔

یہ ڈبل گلاس خصوصی طور پر آرڈر دے کر بنوائیں۔ دونوں گلاسوں کے پترے ٹین کے ہوں جس میں باریک سا ایک ہی سوراخ ہو اور دونوں گلاسوں کے لب پیوستہ ہوں۔

معمول کو کرسی پر بٹھا کر میز پر 3-4 فٹ کے فاصلے پر یہ گلاس رکھ دیں۔ معمول کو ہدایت کردیں کہ ٹکٹکی باندھ کر ریت کی بہتی ہوئی دھار کو دیکھتا رہے۔ آپ قریب کھڑے ہو کر اسے مسلسل نیند کی ہدایت دیتے رہیں۔ اوپر کے گلاس میں سے ریت اگر نیچے کے گلاس میں آجائے تو گلاس کو الٹ دیں۔ یہ سلسلہ 8-7 منٹ تک رہے، مگر ضروری ہے کہ نیند (بقیہ ص 60)



مصیبت میں صبر کرنا سخت ہے، مگر صبر کے ثواب کو ضائع نہ ہونے دینا سخت تر ہے

# فالج سے بچاؤ کے لئے سات نکات

مقدر شاہ خٹک

فالج کا حملہ ایک ایسی بدقسمتی ہے جس کے بارے میں سن کر ہی دہشت طاری ہوجاتی ہے۔ دنیا بھر میں کروڑوں افراد فالج کے حملے کا شکار ہوتے ہیں، جن میں بڑی تعداد ہلاک یا طویل عرصے کیلئے معذور ہوجاتی ہے۔ امریکہ کی نیشنل سٹروک ایسوسی ایشن کے اعداد وشمار کے مطابق صرف امریکہ میں اموات کی تیسری سب سے بڑی وجہ فالج ہے۔ جہاں ہر سال آٹھ لاکھ افراد فالج سے متاثر ہوتے ہیں۔ اسی طرح پاکستان میں ہر سال 40000 سے زائد افراد فالج کا شکار ہوتے ہیں، جن میں سے ایک تہائی جانبر نہیں ہو پاتے اور تقریباً نصف دوسروں کے محتاج ہوجاتے ہیں۔ یہ بات ڈاکٹر محمد واسع، کنسلٹنٹ نیورولوجسٹ، آغا خان یونیورسٹی نے ایک فالج آگہی پروگرام میں حاضرین کو بتائی۔ فالج، معذوری کی نمایاں ترین وجوہات میں سے ایک اور دنیا بھر میں اموات کی دوسری بڑی وجہ ہے۔ بدقسمتی سے پاکستان میں زیادہ لوگ اس بات سے واقف نہیں کہ فالج سے بچاؤ اور اس کا علاج ممکن ہے۔ ڈاکٹر واسع نے کہا کہ ہائی بلڈ پریشر پر قابو پا کر فالج کے حملوں سے بچا جاسکتا ہے۔ کولیسٹرول اور شوگر لیول پر نظر رکھ کر، ترک تمباکو نوشی اور باقاعدگی سے ورزش کر کے 80 سے 90 فیصد کیسز کو روکا جا سکتا ہے۔ بچاؤ پر بحالی کی نسبت کم خرچ آتا ہے۔

ہسپتالوں میں اسٹروک یونٹس نے فالج کے علاج میں انقلابی تبدیلیاں پیدا کی ہیں۔ لہٰذا مریضوں کو جلد از جلد، اگر ممکن ہو تو تین گھنٹے کے اندر ہسپتال منتقل کر دینا چاہیے۔ مریض کو ہسپتال پہنچانے میں جتنی دیر کی جائے گی، اتنا ہی زیادہ نقصان کا امکان ہوتا ہے اور بحالی میں زیادہ وقت درکار ہوتا ہے۔

فالج اصل میں دماغ پر ہونے والا حملہ ہے جس میں دماغ کو ملنے والی خون کی فراہمی میں تعطل آجاتا ہے، جو اسکیمک اسٹروک کہلاتا ہے یا دماغ کے اندر موجود خون کی کوئی نالی رسنے لگتی ہے یا پھٹ جاتی ہے جو ہیمرہیجک سٹروک کہلاتا ہے۔ اس کے نتیجے میں ہر سال ایک لاکھ 44 ہزار افراد ہلاک ہوتے ہیں جبکہ سینکڑوں ہزاروں افراد طویل عرصے کیلئے معذوری کا شکار ہوجاتے ہیں۔ عمر، نسل اور جینیات فالج میں اہم کردار ادا کرتے ہیں جبکہ اس کے علاوہ کئی دیگر عوامل ہوتے ہیں، جن میں کچھ پر قابو پایا جاسکتا ہے اور کچھ پر قابو نہیں پایا جاسکتا ہے۔ اس کے علاوہ حالیہ تحقیق میں کئی اور اہم عوامل سامنے آرہے ہیں۔ مثلاً آپ کیا کھاتے ہیں؟ کس علاقے میں رہتے ہیں؟ جو چیزیں فالج کے خطرے کو بڑھاتی ہیں، ان کو ذیل میں دیا جارہا ہے۔ لہٰذا اگر ہم خود کو فالج سے محفوظ رکھنا چاہتے ہیں تو یہ وہ چیزیں ہیں جن سے ہمیں بچنا ہے۔

## 1 زیادہ چکنائی کا استعمال:

وہی خوراکیں جو دل کے دورے کے خطرے کو بڑھاتی ہیں، فالج یعنی دماغ میں پر حملے میں بھی اہم کردار ادا کرتی ہیں۔ ان خوراکوں میں سرخ گوشت اور تلی ہوئی تمام چیزیں شامل ہیں۔ کچھ عرصے پہلے امریکن سٹروک ایسوسی ایشن کی جانب سے عالمی اسٹروک کانفرنس فالج کے حوالے سے عالمی کانفرنس منعقد کرائی گئی جس میں یونیورسٹی آف نارتھ کیرولینا کے محققین نے اپنی ایک رپورٹ پیش کی جس میں بتایا گیا کہ بعد از سن یاس کی خواتین جو چکنائی والی خوراکیں بہت زیادہ کھاتی ہیں، ان میں اسکیمک سٹروک یعنی دماغ کو خون کی فراہمی میں تعطل سے ہونے والا فالج کا خطرہ ان خواتین سے چالیس فیصد زیادہ ہوتا ہے جو کم چکنائی والی خوراکیں کھاتی ہیں۔

بیکریوں پر ملنے والی چیزیں پیسٹریاں اور کریکرز وغیرہ جن میں ٹرانس فیٹس پائے جاتے ہیں، زیادہ نقصان دہ ہوتی ہے۔ رپورٹ میں پتہ چلا کہ ایسی خواتین جو روزانہ سات گرام ٹرانس فیٹس کھاتی ہیں ان میں فالج کا خطرہ ان خواتین سے تیس گناہ بڑھ جاتا ہے جو ایک گرام ٹرانس فیٹ کھاتی ہیں۔

پھر کیا کھایا جائے؟ متعدد تحقیقات اور مطالعات سے پتہ چلا ہے کہ ایسی خوراکیں فالج کے خلاف مفید ہیں جن میں سبزیاں، مکمل اناج، مچھلی، زیتون

کا تیل، خشک میوے اور پھلیاں شامل ہوں اور سرخ گوشت اور میٹھی اشیاء کم ہوں۔

**2 تنہائی:**

اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کو فالج کا خطرہ کم ہو تو شادی کریں۔ دس ہزار مردوں کے حوالے سے کی جانے والی ایک اسٹڈی سے پتہ چلتا ہے کہ جو افراد وسط عمر میں شادی کر لیتے ہیں، ان میں آئندہ چونتیس برس تک فالج کے باعث مرنے کا خطرہ ان مردوں سے 64 فیصد کم ہو جاتا ہے جو غیر شادی شدہ ہوتے ہیں۔ ان اعداد و شمار کو دیگر عوامل کے ساتھ بھی ایڈجسٹ کیا گیا، جن میں سماجی، معاشی، رتبہ، بلڈ پریشر اور سگریٹ نوشی شامل ہیں۔ لیکن یہاں ایک اور رکاوٹ ہے۔ شادی ایسی ہونی چاہیے جس میں فریقین خوش ہوں۔ امریکن سٹروک ایسوسی ایشن کی عالمی کانفرنس میں محققین کی رپورٹ کے مطابق جو مرد اپنی شادی سے غیر مطمئن ہوتے ہیں، ان میں بھی فالج کا امکان اتنا ہی ہوتا ہے جتنا کہ ایک غیر شادی شدہ مرد میں ہوتا ہے۔

**3 ناخوش رہنا:**

''خوشی'' دل کی صحت کیلئے بہت مفید ہے۔ گلاویسٹن میں یونیورسٹی آف ٹیکساس کے محققین کی 2001ء میں پیش کی گئی ایک رپورٹ کے مطابق بوڑھے افراد میں مثبت مزاج اور خوشگوار رویہ فالج کے خلاف ان کی مدد کرتا ہے۔ حتیٰ کہ خوشی میں بتدریج ہونے والا اضافہ بھی خاصا مفید ہوتا ہے۔ محققین نے اس سلسلہ میں خوشی کا ایک پیمانہ طے کیا جس کے مطابق خوشی میں ہر اضافے میں مردوں میں فالج کا خطرہ اکتالیس فیصد کم ہوا جبکہ عورتوں میں اس خطرے میں اٹھارہ فیصد کمی دیکھنے میں آئی۔ حتیٰ کہ اگر آپ خوش نہ ہوں اور صرف ظاہر کریں کہ خوش ہیں، تب بھی اس کا فائدہ ہوتا ہے۔ محققین کا کہنا ہے کہ جو لوگ خوش رہتے ہیں، ان کے بارے میں امکان یہی ہوتا ہے کہ وہ اپنے طبی مسائل کا علاج کراتے ہیں۔ ورزش کرتے ہیں اور خوش رہنے کی کوشش کرتے ہیں اور یہ تمام وہ اقدامات ہیں جو انہیں فالج سے بچاتے ہیں۔

**4 موٹاپا:**

یونیورسٹی آف مائی سوٹا کے محققین کی رپورٹ کے مطابق زیادہ وزن کا مطلب فالج کا زیادہ خطرہ ہے۔ گزشتہ ماہ انٹرنیشنل سٹروک کانفرنس فالج کے حوالے سے عالمی کانفرنس میں پیش کی گئی سٹڈی کے مطابق محققین نے 13 ہزار امریکیوں کو 19 سال تک طبی نگرانی میں رکھا تو یہ پایا گیا کہ جن افراد کا باڈی ماس انڈکس بی ایم آئی زیادہ تھا، ان میں فالج کا خطرہ ان افراد سے 1.43 سے 2.12 گنا زیادہ تھا جن کا باڈی ماس انڈکس کم تھا۔ یاد رہے کہ باڈی ماس انڈکس کا تخمینہ ایک فرد کے قد اور اس کے وزن کے حساب سے لگایا جاتا ہے اور اس سے جسم میں چربی کا اندازہ ہوتا ہے۔ ایک رپورٹ کے مطابق عورتوں میں پیٹ پر چربی زیادہ ہونے کے باعث ان میں موٹاپے کے باعث فالج ہونے کا خطرہ مردوں سے زیادہ ہوتا ہے۔ اسٹڈی کے شریک مصنف ہیروشی یاتسویا کا کہنا ہے کہ اس باہمی تعلق کی وجہ یہ ہے کہ موٹاپے کی وجہ سے فالج کا خطرہ پیدا کرنے والے عوامل اور زیادہ ہو جاتے ہیں۔ ان میں سب سے بڑے مجرم عوامل ہائی بلڈ پریشر اور ذیابیطس ہیں۔

**5 سگریٹ نوشی:**

امریکن ایسوسی ایشن کے مطابق سگریٹ نوشی فالج کے خطرے کو لگ بھگ دوگنا کر دیتی ہے تاہم خوش قسمتی کی بات یہ ہے کہ یہ عادت ترک کرنے سے یہ خطرہ واپس لوٹ جاتا ہے، چاہے سگریٹ نوشی ترک کرنے والے بہت شدید قسم کے سگریٹ نوش کیوں نہ ہوں۔ 1988ء میں کی جانے والی ایک سٹڈی میں پایا گیا ہے کہ سابق سگریٹ نوشوں میں فالج کا خطرہ اتنا ہی کم ہو جاتا ہے جتنا کہ ایک سگریٹ نوشی نہ کرنے والے میں ہوتا ہے۔

**6 ذہنی دباؤ:**

ذہنی دباؤ یا سٹریس، فالج کے لئے سب سے بڑا خطرہ ہے۔ محققین کے مطابق ذہنی دباؤ دماغ پر براہ راست اثر انداز ہوتا ہے اور اس کے نتیجے میں اسکیمک اور ہیمر ہیجک...... دونوں قسم کے فالج ہو سکتے ہیں۔ ذہنی دباؤ

معاشی، تعلیمی، سماجی، جسمانی اور طبی وجوہات میں سے کسی بھی وجہ سے ہوسکتا ہے۔ ماہرین کے مطابق اس دباؤ سے بچنے کیلئے ضروری ہے کہ کھیلوں کی سرگرمیوں میں حصہ لینا چاہئے کیونکہ کھیلوں کی سرگرمیاں بھی ذہنی دباؤ کے خلاف موثر ہتھیار ہوتی ہیں۔ یونیورسٹی آف ٹیکساس کی ایک سٹڈی میں ورزش کرنے والوں اور ورزش نہ کرنے والوں کو مسلسل دس سال تک نگرانی میں رکھنے کے بعد جب ان کا باہمی موازنہ کیا گیا تو ورزش کرنے والے افراد میں فالج کا خطرہ ان افراد کے مقابلے میں 45 فیصد کم پایا گیا جو ورزش نہیں کرتے تھے۔

**7 منفی مسابقت:**

سماج میں ایک دوسرے سے مسابقت مثبت چیز ہے لیکن کسی چیز کی زیادتی کبھی اچھی نہیں ہوتی ہے۔ مسابقت میں حد سے بڑھ جانا اور منفی رویے اختیار کرنا کسی بھی لحاظ سے درست نہیں۔ ایسا نہ تو اخلاقی طور پر اور نہ ہی طبی طور پر درست تصور ہوگا۔ یہی وجہ ہے کہ ماہرین کا کہنا ہے کہ مسابقت منفی ذہنی دباؤ پیدا کرنے کا باعث بنتی ہے اور طویل عرصے تک اس ذہنی دباؤ کا نتیجہ دماغ پر حملے کی صورت میں برآمد ہوسکتا ہے۔ لہٰذا منفی مسابقت کو ترک کردیں اور اپنے حالات اور واقعات کو مدنظر رکھتے ہوئے ہی اقدامات اٹھائیں۔ تاہم مثبت اور معتدل مسابقت میں کوئی حرج نہیں۔



# سگریٹ نوشی اور ذیابیطس

ڈاکٹر اسماء مقصود

آج کل تقریباً ہر شخص سگریٹ نوشی اور کینسر کے تعلق سے واقف ہے لیکن کیا آپ ذیابیطس اور سگریٹ نوشی کے تعلق سے بھی آگاہ ہیں؟

## سگریٹ کیا ہے؟

سگریٹ کے دھوئیں میں تقریباً چار ہزار کیمیائی اجزاء موجود ہوتے ہیں جن میں سے زیادہ تر ہمارے لئے مضر ہیں۔ کچھ چیزیں جو اس میں شامل ہیں وہ یہ ہیں۔

1. نکوٹین جو نشہ آور ہے۔
2. کاربن مونو آکسائیڈ اور نائٹروجن او کسائیڈ جو کہ زہریلی گیس ہیں۔
3. Cynamide
4. Benzene
5. Amonia
6. Menthol جو کہ لکڑی کی Alcohol ہے۔
7. Acetylene

کیا یہ عجیب بات نہیں کہ سگریٹ نوشی کے نقصانات سے سب آگاہ ہیں پھر بھی سگریٹ نوشی کے ذریعہ اکثر افراد اپنی زندگی کو خطرے میں ڈال دیتے ہیں لیکن اگر ذیابیطس میں مبتلا افراد سگریٹ نوشی کریں تو ان کی زندگیوں کو لاحق خطرات کہیں زیادہ بڑھ جاتے ہیں۔ ذیابیطس میں مبتلا افراد کو دل کی بیماریوں مثلاً ہارٹ اٹیک یا پیروں میں خون کے دوران کی تکالیف کے امکانات زیادہ ہوتے ہیں۔ اور اگر تمباکو نوشی کی عادت بھی ہو تو ان تکالیف میں مزید اضافہ ہوجاتا ہے۔

## سگریٹ نوشی کے نقصانات

۞......اگر آپ کو ذیابیطس ہے تو سگریٹ نوشی آپ کے نسوں، خون کی نالیوں، گردوں اور آنکھوں کو نقصان پہنچا سکتی ہے۔

۞......یہ جسم کے پٹھوں میں آکسیجن کی کمی کرتی ہے جس کی وجہ سے دل

کا دورہ اور فالج ہونے کا خطرہ ہوتا ہے۔

۞...... یہ آپ کے جسم میں کولیسٹرول اور دوسری چکنائی کی مقدار بڑھاتی ہے جس کی وجہ سے خون کے ذرات آپس میں ایک دوسرے سے چپکنے لگتے ہیں اور چکنائی کو اپنی طرف کھینچتے ہیں جو خون کی نالیوں میں زیادہ تیزی سے چپکنے لگتی ہے، جس کی وجہ سے خون کا دورانیہ سست پڑ جاتا ہے۔ یہ خون کی نالیوں کو نقصان پہنچاتی ہے اور نالیوں کو تنگ کردیتی ہے جسے Atherosclerosis کہتے ہیں جو دل کے دورے، فالج، پیر کے السر اور پیروں کی خون کی نالیوں میں خرابی کا سبب بنتی ہے۔

۞...... یہ Adrenaline خارج کر کے بلڈ پریشر بڑھاتی ہے جس کی وجہ سے خون کی نالیاں تنگ ہوجاتی ہیں۔ دل تیزی سے دھڑکتا ہے۔

۞...... یہ خون میں شکر کی مقدار بڑھاتی ہے۔ سگریٹ میں شامل نکوٹین اور دوسرے اجزاء انسولین کے عمل میں رکاوٹ پیدا کرتے ہیں جسے Insulin Resistance کہتے ہیں یعنی جسم میں انسولین تو بن رہی ہے لیکن یہ انسولین صحیح طور سے اپنا کام نہیں کر پاتی۔ اس کے علاوہ یہ Stress Hormone کی مقدار بڑھاتی ہے جو کہ خون میں شکر کی مقدار بڑھاتی ہے۔

## سگریٹ نوشی ترک کرنے کے فوری فوائد

۞...... صرف بیس منٹ بعد ہی بلڈ پریشر اور نبض کی رفتار واپس نارمل ہو جاتی ہے۔ آپ کے ہاتھوں اور پیروں میں خون کا دوران بہتر ہوجاتا ہے اور حرارت محسوس ہونے لگتی ہے۔

۞...... چوبیس گھنٹے بعد کاربن مونو آکسائیڈ جسم سے باہر خارج ہوجاتی ہے اور پھیپھڑوں کی رطوبت اور دوسری غلاظت سے نجات مل جاتی ہے۔ دل کے دورے کا امکان کم ہوجاتا ہے۔

۞...... اڑتالیس گھنٹہ بعد جسم کے اندر نکوٹین کی موجودگی کا کوئی ثبوت بھی باقی نہیں رہتا اور آپ کے چکھنے اور سونگھنے کی حس بہتر ہوجاتی ہے۔

۞...... 72 گھنٹے بعد آپ زیادہ بہتر طور پر سانس لینے کے قابل ہو جائیں گے اور جسم میں زیادہ طاقت محسوس کریں گے۔

۞...... دو سے بارہ ہفتوں میں پورے جسم میں خون کا دوران بہتر ہو جائے گا جس سے آپ کے لئے چلنا اور روزمرہ کا کام آسان ہوجائے گا۔

بہت سے مختلف قسم کے علاج موجود ہیں جو آپ کو سگریٹ نوشی ترک کرنے میں مدد دے سکیں گے۔

## 1 نکوٹین کے متبادل کے ذریعہ علاج

یہ طریقہ علاج آپ کو بغیر سگریٹ پیئے، نکوٹین کے استعمال کی اجازت دیتا ہے۔ اس طریقہ علاج سے سگریٹ نوشی ترک کرنے کی علامات ظاہر نہیں ہوتیں۔ اس دوران جب آپ کو سگریٹ پینے کی عادت ختم ہوجاتی ہے تب اس کی (Nicotine) مقدار آہستہ آہستہ کم کردی جاتی ہے۔ یہ طریقہ علاج آپ کو کامیابی سے سگریٹ نوشی ترک کرنے میں مدد دیتا ہے اور یہ علاج مختلف اقسام میں موجود ہے جیسے Chewinggum, Inhaler, Nasal Spray , Tablets Lozengers. یہ ساری چیزیں ڈاکٹری نسخہ دکھانے پر دستیاب ہوتی ہیں۔

اگر کوئی خاتون حاملہ ہے یا دل کی بیماری میں مبتلا ہے تو اس کو چاہئے کہ وہ ان کو آزمانے سے پہلے اپنے ڈاکٹر سے مشورہ کرے۔

## 2 نکوٹین کے بغیر علاج

اس مقصد کے لئے نکوٹین نہ رکھنے والی دوا دی جاتی ہے جو صرف نسخہ دکھانے پر ہی دستیاب ہوتی ہے۔ تقریباً دو مہینہ استعمال کے بعد یہ دماغ کے اس حصے کو Suppress کرکے کام کرتی ہے جو کہ سگریٹ نوشی کرنے والے کو Nicotine Buzz دینے میں شامل ہوتا ہے جبکہ وہ اصل میں سگریٹ نہیں پی رہا ہوتا ہے لیکن یہ طریقہ علاج ہر شخص کے لئے موزوں نہیں ہوتا۔

کچھ لوگوں نے خود تنویمی، ایکوپنکچر اور لیزر تھراپی کو کارآمد پایا ہے۔ بہر حال یہ طریقہ علاج کلینکل ٹیسٹ کے ذریعے ثابت نہیں ہیں۔ اس لئے ان کا موثر ہونا ثابت نہیں ہے۔ اس لئے بہتر یہ ہے کہ جو بھی طریقہ علاج آپ آزمانا چاہتے ہیں، اس کے لیے پہلے آپ اپنے ڈاکٹر سے مشورہ کریں۔ سب سے اچھا اور موثر طریقہ علاج ہومیوپیتھی میں ہے، اس سے ضرور افادہ کرنا چاہئے۔

## اخلاقی مدد

بہت سارے لوگ ایسے ہیں جن سے آپ سگریٹ نوشی ترک کرنے کے بارے میں کسی بھی نکتہ پر بات کر کے مدد اور حوصلہ افزائی حاصل (بقیہ ص 60)

# اروما تھراپی

صوفی غلام سرور شباب صاحب (حویلی لکھا)

## عرقیات (Essential Oils) کیا ہیں؟

روزمرہ کی زندگی میں ہم انجانے میں ان کا استعمال عام طور پر کرتے رہتے ہیں۔ مثلاً کھانا پکاتے ہوئے جب لونگ اور لہسن کوٹ کر استعمال کرتے ہیں تو دراصل ہم عرقیات ہی استعمال کر رہے ہوتے ہیں۔ عرق کسی پودے کا سب سے اہم جز ہوتا ہے۔ اگر ہم عرق کو پودے کی زندگی، انرجی، روح یا اصل جوہر کہیں تو بہتر ہوگا۔ عرقیات کو خوشبودار پودوں اور درختوں پھولوں، پتوں، ٹہنیوں اور جڑوں سے کشید کے ذریعے حاصل کیا جاتا ہے۔ اکثر اوقات عرقیات کے چند قطرے حاصل کرنے کیلئے ڈھیروں کے حساب سے خام مواد درکار ہوتا ہے۔ مشہور عروق یہ ہیں:

- ...... پودوں اور درختوں کے پتے جیسے پودینہ (Mint)، نیازبو (Pepermint)
- ...... درختوں کے پھل جیسے لونگ (Cloves)
- ...... درختوں کی چھال جیسے دارچینی (Cinnamon)
- ...... درختوں کی لکڑی جیسے صندل کے درخت کا اندرونی حصہ (Sandalwood)
- ...... پھول جیسے گلاب اور چنبیلی وغیرہ۔

## اروما تھراپی کی روحانی تھیوری

روحانی لوگ اس مادی دنیا کو عالم رنگ و بو بھی کہتے ہیں۔ وہ کیوں؟ اس کو سمجھنے کے لئے مثال کے طور پر بادام کا تیل لیتے ہیں۔ اس میں بادام کی تمام خوبیاں موجود ہوتی ہیں جو کیمیائی تجزیے کے ذریعے معلوم کی جا سکتی ہیں۔ اسی طرح ہر عرق کسی نباتات کا اصل جوہر ہے۔ ہم اس عرق کو دیکھتے بھی ہیں، سونگھتے بھی ہیں اور محسوس بھی کرتے ہیں۔ یعنی اس کے اندر رنگ بھی ہے، بو بھی ہے۔ اس دنیا کے اندر کوئی بھی ایسی چیز نہیں جو رنگ و بو سے خالی ہو۔ رنگ تو ظاہر میں نظر آنے والی چیز ہے اور بو کو ہماری قوت شامہ پہچان لیتی ہے۔

ہر شے کے اندر خوبی ہے اور وہ اس شے کی صلاحیتیں ہیں۔ روح کی صلاحیتیں درحقیقت اسمائے الٰہیہ یعنی اللہ کی صفات کا نور ہیں۔ ان صفات کی معینہ مقداروں سے بنی ہے۔ اسمائے الٰہیہ کی روشنیاں روح کے ذریعے سے فرد کے دماغ پر وارد ہوتی ہیں۔ ہر روشنی کا منبع (Source) روح کی ایک الگ مخصوص صلاحیت ہے۔ یہ مخصوص صلاحیت روشنی کا مرکز ہے۔ اس مرکز سے روشنی کی شعاع نکل کر ہمارے دماغ کو چھوتی ہے اور دماغ کے خلیوں میں جذب ہو جاتی ہے۔ اس طرح روشنی کی ایک مخصوص Wave Length یا Frequency بن جاتی ہے۔ ہمارا دماغ روشنی کی اس مخصوص Wave Length کو ایک مخصوص رنگ میں دیکھتا ہے۔

اس کا مطلب یہ ہوا کہ ہر رنگ جو کہ روشنی کی ایک مخصوص لہر ہے، ہمارے دماغ میں جذب ہو کر ذہن کی توانائی بن جاتی ہے۔ یعنی ہمارا شعور بن جاتی ہے۔ اس توانائی سے ہمارے جسم میں زندگی دوڑتی رہتی ہے۔ اس عالم کے تمام اجسام مادے کے ہیں اور مادے کی اصل روشنی ہے۔ روشنیوں کی اہمیت ہے، اسی طرح بو کی بھی اہمیت ہے۔ اگر یہ کہا جائے کہ رنگ و بو کا چولی دامن کا ساتھ ہے تو بے جا نہ ہوگا۔ (جاری ہے)




جس سے ہیں آپ خوش اس جہاں میں
وہ شب و روز ہے گلستاں میں

دیکھ کر میرے اشکِ ندامت
ابرِ رحمت کی بارش ہے جاں میں

آپ کا سنگِ در اور میرا سر
حاصلِ زندگی ہے جہاں میں

سارے عالم کی لذت سمٹ کر
آ گئی ہے تیرے آستاں میں

لذتِ ذکرِ حق اللہ اللہ
اور کیا لطف آہ و فغاں میں

کیا کہوں قربِ سجدہ کا عالم
یہ زمیں جیسے ہے آسماں میں

برق گرنا مگر رخ بدل کر
آہ سنتا ہوں میں آشیاں میں

عالمِ غیب کا یہ کرم ہے
چشمِ بینا دیا قلب و جاں میں

درسِ تسلیم و خونِ تمنا
ہے نہاں عشق کی داستاں میں

لذتِ قرب بے انتہا کو
کس طرح لائے اختر زباں میں

(عارف باللہ حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب نور اللہ مرقدہٗ)




سب کے ہیں غمخوار وہی
سب کے ہیں دلدار وہی
ہم سب کے ہیں آپؐ معلم
صلی اللہ علیہ وسلم

حرفِ آخر آپؐ کی بات
علم کا محور آپؐ کی ذات
سب نبیوں میں آپؐ معظم
صلی اللہ علیہ وسلم

ختمِ نبوت اُن پہ ہوئی
رب کی عنایت اُن پہ ہوئی
رہبرِ کامل ہادیٔ عالم
صلی اللہ علیہ وسلم

اُن جیسا کوئی اور نہیں
دیکھا ہے آپؐ نے عرشِ بریں
رب نے بنایا سرورِ عالم
صلی اللہ علیہ وسلم

سوچ سے بالا آپؐ کی عظمت
شفیقؔ لکھوں میں کیسے نعت!
لاؤں کہاں سے حرفِ مکرم
صلی اللہ علیہ وسلم

(محمد شفیق اعوان، اٹک)

## اپنے والدین پر لعنت کرنا

از..... عطاء اللہ سعد

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سب سے بڑا گناہ یہ ہے کہ کوئی شخص اپنے والدین پر لعنت کرے، کسی نے عرض کیا یا رسول اللہ! آدمی اپنے ماں باپ پر کس طرح لعنت کرسکتا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ایک آدمی دوسرے کے ماں اور باپ کو گالی دے تو وہ اس کے ماں اور باپ کو گالی دے گا"۔

# اللہ تعالیٰ کی مغفرت اور رحمت

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ "اللہ تعالیٰ نے نیکیاں اور برائیاں لکھ دی ہیں۔ پھر ان نیکیوں اور برائیوں کو اپنی کتاب میں بھی لکھ دیا ہے۔ پس جو شخص کسی نیکی کا پختہ ارادہ کرے اگر وہ نیکی اس سے واقع نہ ہو، تب بھی اللہ تعالیٰ ایک کامل نیکی اس کی لکھ دیتا ہے۔ اور اگر ارادے کے بعد اس سے نیکی کا وقوع بھی ہو جائے تو پھر اللہ تعالیٰ اس کے لئے دس نیکیوں سے لے کر سات سو تک بلکہ اس سے بھی زیادہ لکھتا ہے۔ اور جو شخص کسی برائی کا ارادہ کرتا ہے مگر اس کو کرتا نہیں، تو اللہ تعالیٰ اس کے لئے بھی ایک کامل نیکی لکھ دیتا ہے اور اگر برائی کا ارادہ کرکے وہ شخص برائی اور گناہ کر لیتا ہے تو اللہ تعالیٰ صرف ایک گناہ لکھتا ہے"۔

(بخاری و مسلم)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ "جب کوئی بندہ گناہ کا ارادہ کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ ملائکہ کو حکم دیتا ہے کہ جب تک کوئی گناہ اس سے واقع نہ ہو، تب تک صرف ارادے پر اس کے نامۂ اعمال میں کوئی گناہ نہ لکھا جائے۔ اور اگر اس سے گناہ ہو جائے تو صرف ایک گناہ لکھا جائے اور اگر یہ میرے خوف سے اپنا ارادہ ترک کر دے تو اس کے نامۂ اعمال میں ایک نیکی لکھ دی جائے۔ اور اگر کسی نیکی کا ارادہ کرے تو اگر چہ وہ نیکی اس بندے سے واقع نہ ہو، تب بھی صرف ارادے پر ایک نیکی اس کے نامۂ اعمال میں لکھ دو۔ اور اگر ارادہ کرنے کے بعد یہ بندہ وہ نیکی کر لے تو دس نیکیوں سے سات سو تک نیکیاں اس کے نامۂ اعمال میں لکھو"۔

(بخاری و مسلم)

**فائدہ:** یہ اللہ ﷻ کی اپنے بندوں کے ساتھ محبت اور ان کی شفقت اور رحمت ہے کہ فرمانبرداری پر دس سے سات سو تک نیکیاں انعام دی جاتی ہیں جبکہ نافرمانی پر صرف ایک گناہ لکھا جاتا ہے۔ لہٰذا ہمیں چاہئے کہ اللہ ﷻ کی محبت اور شفقت کے بدلے میں ان کی نافرمانی نہ کریں۔

# موت کے ڈر سے نہ بھاگنے کی نصیحت

نبی کریم ﷺ نے حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کو دس باتیں نصیحت فرمائی ہیں۔ یہ دس نصیحتیں حضور ﷺ کے ارشادات کا ایسا مجموعہ ہے جس میں زندگی کے مختلف شعبوں سے متعلق ایسی جامع ہدایات ہیں جن کے ذریعے خصوصاً مسلمانوں میں ایک خوشگوار زندگی گزارنے کا بہترین جذبہ پیدا ہو سکتا ہے۔ اختصار کی وجہ سے مکمل حدیث کا ترجمہ لکھنے کی بجائے نمبروار نصیحت کے لحاظ سے لکھا گیا ہے۔ حدیث مشکوٰۃ شریف کی جلد ا، صفحہ ۱۸ پر موجود ہے۔ (سابقہ شمارے میں چھٹی نصیحت بتائی گئی تھی، اب آگے پڑھئے)

## ساتویں نصیحت

﴿وَ اِذَا اَصَابَ النَّاسَ مَوْتٌ وَّاَنْتَ فِیْهِمْ فَاثْبُتْ﴾

**ترجمہ:** "(اے معاذ) جب تم کسی جگہ رہو جہاں کوئی جان لیوا بیماری آ گئی ہو مثلاً طاعون ہیضہ وغیرہ جس سے لوگ مرنا شروع ہو گئے تو تم وہاں ثابت قدم رہنا"۔ (موت کے ڈر سے وہاں سے نہ بھاگنا)

مطلب یہ ہے کہ مسلمان کا کام یہ نہیں ہے کہ وہاں سے اپنی جان بچانے کی خاطر بھاگ جائے بلکہ اس کو چاہئے کہ صبر سے کام لے اور جس طرح دوسرے لوگ مصیبتوں میں گھرے ہیں، اسی طرح برداشت کرے اور اللہ کی ذات پر بھروسہ کرکے وہیں پڑا رہے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ "طاعون میں مرنا مسلمان کی شہادت ہے"۔ (بخاری و مسلم) یعنی ایسا شخص شہید کے اجر سے نوازا جاتا ہے۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے رسول کریم ﷺ سے طاعون کی حقیقت دریافت کی تو آپ ﷺ نے مجھے بتایا کہ "(ویسے تو) یہ عذاب ہے، جسے اللہ تعالیٰ جس پر چاہے بھیجتا ہے۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے اسے (ان) مومنین کے لئے (باعث) رحمت قرار دیا ہے (جو اس میں ابتلاء کے وقت صبر کرتے ہیں) اور جس شہر یا جس جگہ طاعون ہو اور کوئی مومن وہاں ٹھہرا رہے اور صبر کرنے والا اور خدا سے ثواب کا طالب رہے، نیز یہ جانتا ہو کہ اسے کوئی چیز (یعنی کوئی اذیت اور مصیبت) نہیں پہنچے گی مگر صرف وہی بقیہ ص 54 پر

# اُسوۂ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم

عارف باللہ حضرت ڈاکٹر عبدالحیٰ نور اللہ مرقدہٗ

قارئین کرام! سابقہ شمارے میں نبی کریم ﷺ کے نظام الاوقات کا ذکر یہاں تک کیا گیا تھا۔ ''ان کی حاجت میں مشغول ہوتے اور ان کو ایسے شغل میں لگاتے جس میں ان کی اور بقیہ امت کی اصلاح ہو''۔ اب آگے پڑھیے۔

وہ شغل یہ کہ وہ لوگ آپ ﷺ سے پوچھتے اور آپ ﷺ ان کے مناسب حال امور کی ان کو اطلاع دیتے اور آپ ﷺ یہ فرمایا کرتے کہ ''جو تم میں حاضر ہے وہ غیر حاضر کو بھی خبر کر دیا کرے''۔ اور یہ بھی فرماتے کہ ''جو شخص اپنی حاجت مجھ تک کسی وجہ سے مثلاً پردہ یا ضعف یا دوری وغیرہ کے سبب نہ پہنچا سکے تم لوگ اس کی حاجت مجھ تک پہنچا دیا کرو۔ کیونکہ جو شخص ایسے شخص کی حاجت کسی ذی اختیار تک پہنچا دے، اللہ تعالیٰ قیامت کے روز اس کو پل صراط پر ثابت قدم رکھے گا''۔

حضور ﷺ کی خدمت میں انہی باتوں کا ذکر ہوتا تھا اور اس کے خلاف دوسری بات کو قبول نہ فرماتے (مطلب یہ کہ لوگوں کے حوائج و منافع کے سوا دوسری لایعنی یا فضول باتوں کی سماعت نہ فرماتے)۔ لوگ آپ ﷺ کے پاس طالب ہو کر آتے اور کچھ نہ کچھ کھا کر واپس ہوتے (یعنی آپ ﷺ علاوہ نفع علمی کے، کچھ نہ کچھ کھلاتے تھے) اور حاضرین ہادی یعنی فقیہ ہو کر آپ ﷺ کے پاس سے باہر نکلتے۔ (نشر الطیب)

## اوقاتِ خلوت

نبی کریم ﷺ اچانک گھر میں کبھی تشریف نہ لاتے کہ گھر والوں کو پریشان کر دیں بلکہ اس طرح تشریف لاتے کہ گھر والوں کو پہلے سے آپ ﷺ کی تشریف آوری کا علم ہوتا۔ پھر آپ ﷺ سلام کرتے۔ جب آپ ﷺ اندر تشریف لاتے تو کچھ نہ کچھ دریافت فرمایا کرتے۔ بسا اوقات پوچھتے کہ کیا کچھ کھانے کو ہے؟ اور بسا اوقات خاموش رہتے، یہاں تک کہ ماحضر (کھانا) پیش کر دیا جاتا۔ نیز منقول ہے کہ جب آپ ﷺ گھر میں تشریف لاتے تو یہ دعا پڑھتے:

الحمد للہ الذی کفانی و اوانی والحمد للہ الذی اطعمنی وسقانی والحمد للہ الذی من علی اسألك ان تجیرنی من النار

ترجمہ: ''تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں جس نے میری (تمام ضروریات کی) کفایت فرمائی اور مجھے ٹھکانا بخشا اور تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کیلئے ہیں جس نے مجھے کھلایا اور پلایا اور مجھ پر احسان فرمایا (اے اللہ!) میں آپ سے درخواست کرتا ہوں کہ آپ مجھے عذاب نار (جہنم کی آگ) سے بچا لیجئے۔''

نیز ثابت ہے کہ آپ ﷺ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ ''جب تم گھر والوں کے پاس جاؤ تو انہیں سلام کرو۔ یہ تمہارے اور تمہارے گھر والوں کیلئے باعثِ برکت ہوگا''۔

حضرت اسود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت عائشہؓ سے پوچھا کہ رسول اللہ ﷺ اپنے گھر والوں میں آکر کیا کیا کرتے تھے؟ انہوں نے فرمایا کہ ''اپنے گھر والوں کی خدمت یعنی گھریلو زندگی میں حصہ لیتے تھے۔ مخدوم اور ممتاز بن کر نہ رہتے تھے بلکہ گھر کا کام کر لیتے تھے۔ مثلاً بکری کا دودھ دوہ لینا، اپنی نعلین مبارک سی لینا وغیرہ''۔ (نشر الطیب)

اس میں دوسرے اعمال اور دیگر معمولات و مشاغل کی نفی نہیں ہے۔

(مسلم)

حضور ﷺ اپنے گھر والوں اور خادموں کے ساتھ نہایت خوش اخلاقی کا سلوک فرماتے اور کبھی کسی سے سرزنش اور سختی سے پیش نہ آتے۔ حضور ﷺ گھر والوں کے لئے اس کا بڑا اہتمام فرماتے کہ کسی کو کسی قسم کی ناگواری نہ ہو۔

جب حضور ﷺ ازواج مطہرات کے پاس ہوتے تو بہت نرمی اور خاطر داری کرتے اور بہت اچھی طرح ہنستے بولتے تھے۔ (جاری ہے)

اللہ ﷻ ہم سب کو سنت طریقے پر چلنے کی توفیق عطا فرمائیں۔ خ



کہو میں نے اللہ تعالیٰ کو مان لیا پھر اس پر ڈٹے رہو (ارشاد نبوی ﷺ)

# فضائلِ اعمالِ صالحہ

مرتب: مولانا محمد عرفان

## اچھے اخلاق کی فضیلت

حضرت عائشہؓ نے بیان فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا کہ ’’بلاشبہ مومن اپنے اچھے اخلاق کی وجہ سے (دن کو) روزے رکھنے والے اور (رات کو) قیام کرنے والے کا درجہ پالیتا ہے‘‘۔

حضرت ابو درداءؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ’’مومن بندے کے میزان میں اچھے اخلاق کے سوا کوئی چیز سب سے زیادہ بھاری نہیں ہے (اور) بلاشبہ اللہ تعالیٰ بغض رکھتے ہیں بدکلام اور بدزبان سے‘‘۔ (ابوداؤد، ترمذی)

حضرت ابو ہریرۃؓ بیان فرماتے ہیں کہ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ سے اُس چیز کے بارے میں پوچھا گیا کہ جس کی وجہ سے لوگ جنت میں جائیں گے (اور) اُس چیز کے بارے میں (آپ ﷺ سے) سوال کیا گیا جس کی وجہ سے لوگ کثرت سے دوزخ میں جائیں گے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ ’’منہ اور شرم گاہ‘‘ یعنی ان دونوں کی وجہ سے کثرت سے لوگ جہنم میں داخل ہوں گے۔ (ابن ماجہ، ترمذی)

## عقلمندی کی صفت

حضرت ابن عمرؓ بیان فرماتے ہیں کہ میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھا۔ ایک آدمی انصار میں سے آیا (اور) رسول اللہ ﷺ کو سلام کیا۔ پھر عرض کیا: ’’اے اللہ کے رسول ﷺ! کون سے مومنین افضل ہیں؟‘‘ آپ ﷺ نے فرمایا: ’’جن کے اخلاق اچھے ہیں‘‘۔ پھر عرض کیا ’’کون سے مومنین عقلمند ہیں؟‘‘ فرمایا: ’’جو موت کو کثرت سے یاد کرنے والے ہوں اور موت کے بعد کے لئے زیادہ تیاری کرنے والے ہوں۔ یہ لوگ عقلمند ہیں‘‘۔ (ابن ماجہ)

حضرت شداد بن اوسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ’’عقلمند وہ ہے جو اپنے نفس پر قابو پائے اور موت کے بعد (کام آنے) والے کام کرے اور بے وقوف وہ ہے جو اپنے نفس کی پیروی کرے اور بے عمل ہوتے ہوئے اللہ سے اُمید لگائے رہے‘‘۔

## خاموشی کی فضیلت

حضرت ابو شریح الخزاعیؓ سے روایت ہے کہ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ’’جو شخص اللہ پر اور آخرت کے دن پر ایمان رکھتا ہے، اُس کو چاہیے کہ یا تو خیر کا کلمہ کہے یا چپ رہے‘‘۔ (بخاری، مسلم)

حضرت ابو موسیٰؓ بیان فرماتے ہیں کہ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ سے دریافت کیا گیا کہ ’’کون سا مسلمان افضل ہے؟‘‘ آپ ﷺ نے فرمایا کہ ’’جس شخص کی زبان سے اور ہاتھ سے مسلمان محفوظ ہوں‘‘۔ (بخاری، مسلم)

ف: ہم لوگ اگر دیانت داری سے اپنا تجزیہ کریں تو یہ افسوس ناک بات سامنے آئے گی کہ بحیثیت مسلمان عمومی طور پر نہ تو ہمارے ہاتھوں سے اور نہ ہی ہماری زبان سے دوسرے مسلمان محفوظ ہیں۔

حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ’’جو شخص خاموش رہا ہو وہ، نجات پا گیا‘‘۔

## صبر کی فضیلت

حضرت ابو سعید خدریؓ بیان فرماتے ہیں کہ انصار کے چند لوگوں نے حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ سے (کچھ مال کا) سوال کیا۔ آپ ﷺ نے اُن کو عطا فرمادیا۔ پھر انہوں نے سوال کیا۔ پھر آپ ﷺ نے اُن کو عطا فرمادیا، یہاں تک کہ آپ ﷺ کے پاس جو کچھ تھا ختم ہوگیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ ’’اگر میرے پاس اور مال ہوتا تو میں اُس کو بھی نہ روکتا اور جو شخص (لوگوں سے) بے نیاز ہونا چاہتا ہے، اللہ تعالیٰ اس کو بے نیاز کردیتے ہیں اور جو شخص (لوگوں سے) سوال کرنے سے پرہیز کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی آبرو محفوظ فرمادیتے ہیں۔ اور جو شخص (اپنی غربت پر) صبر کرے، اللہ تعالیٰ اس کو صبر عطا فرمادیتے ہیں اور کسی شخص کو اس سے بہتر اور بڑھ کر کوئی چیز نہیں دی گئی‘‘۔ (بخاری، مسلم)

(اللہ تعالیٰ ہم سب کو عمل کرنے کی توفیق دے۔ آمین)

# طاعت عبادات اور اعمالِ صالحہ کے دنیوی فوائد

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ

اللہ تعالیٰ کی عبادات اور نیک اعمال کرنے کے بہت فائدے ہیں۔ ان میں سے چند دنیاوی فوائد کا ذکر کیا جا رہا ہے۔

## سکون وراحتِ قلب کا میسر آنا

اس میں بیان کیا جاتا ہے کہ طاعت کرنے سے قلب میں ایک راحت واطمینان پیدا ہو جاتا ہے، جس کی لذت کے روبرو ہفت اقلیم کی راحت اور سلطنت گرد ہے۔

قال اللہ تعالیٰ: الا بذکر اللہ تطمئن القلوب۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے ''آگاہ ہو جاؤ اللہ ہی کی یاد سے چین پاتے ہیں دل''

قال العارف الشیرازیؒ

بفراغ دل زمانے نظرے بماہروئے

بہ ازاں کہ چتر شاہی ہمہ روز ہائے ہوئے

ایک اور بزرگ نے سنجر بادشاہ ملک نیمروز کو اس خط کے جواب میں لکھا تھا

چوں چتر سنجری رخ بختم سیاہ باد | دردل اگر بود ہوسِ ملک سنجرم
زانگہ کہ یافتم خبر از ملک نیم شب | من ملک نیمروز بیک جو نمی خرم

ایک بزرگ کا قول ہے کہ اگر جنتی لوگ ایسے حال میں ہیں جن میں ہم ہیں تب تو وہ بڑے مزے اور عیش میں ہیں۔ دوسرے بزرگ فرماتے ہیں کہ افسوس یہ غریب دنیادار دنیا سے رخصت ہوگئے۔ نہ انہوں نے عیش دیکھا نہ مزہ۔ تیسرے بزرگ فرماتے ہیں کہ اگر بادشاہ ہماری لذت سے واقف ہو جائیں تو مارے رشک کے ہم پر تیغ زنی کرنے لگیں۔ کبھی یہاں تک اس کا غلبہ ہو جاتا ہے کہ ہم اس کو جنت پر ترجیح دیتے ہیں بلکہ لذت قرب کے رہتے دوزخ میں جانے پر راضی ہو جاتے ہیں۔ اور یہ لذت نہیں تو جنت کو ہیچ قرار دیتے ہیں۔ قال العارف الرومیؒ

ہر کجا دلبر بود خرم نشین | فوق گردوں است نے قعر زمین
ہر کجا یوسف رخے باشد چو ماہ | جنت است آں گرچہ باشد قعر چاہ

با تو دوزخ جنت است اے جانفزا

بے تو جنت دوزخ است اے دلربا

اب غور کرنے کا مقام ہے کہ یہ لذت کس غضب کی ہوگی۔

## اولاد کو نفع پہنچنا

اس بیان میں طاعت کی برکت سے اس شخص کی اولاد تک کو نفع پہنچتا ہے۔ قال اللہ تعالیٰ فی قصۃ الخضرؑ: واما الجدار فکان لغلامین یتیمین فی المدینۃ وکان تحتہ کنز لھما وکان ابوھما صالحا فاراد ربک ان یبلغا اشدھما ویستخرجا کنزھما رحمۃ من ربک

یعنی خضرؑ نے موسیٰ علیہ السلام سے فرمایا کہ ''میں نے جو وہ دیوار مکمل کی ہے، وہ بلا اجرت درست کردی۔ وہ یتیم بچوں کی تھی جو شہر میں رہتے تھے اور اس دیوار کے نیچے ان کا خزانہ گڑا ہے اور ان کا باپ بزرگ آدمی تھا۔ پس خدا کو یہ منظور ہوا کہ یہ دونوں اپنی جوانی پر پہنچ جائیں اور اپنا خزانہ نکالیں۔ بوجہ مہربانی کے ہے تمہارے پروردگار کی طرف سے''۔ اس قصہ سے معلوم ہوا کہ ان لڑکوں کے مال کی حفاظت کا حکم خضرؑ کو اس سبب سے ہوا کہ ان کا باپ نیک آدمی تھا۔ سبحان اللہ! نیکوکاری کے آثار نسل میں بھی چلتے ہیں۔ آج کل اولاد کے لیے طرح طرح کے سامان جائیداد اور روپیہ وغیرہ وغیرہ چھوڑنے کی فکر میں رہتے ہیں، سب سے زیادہ کام کی جائیداد یہ ہے کہ خود نیک کام کریں کہ اس کی برکت سے اولاد سب بلاؤں سے محفوظ رہے۔

# شہداء کی ارواح کا جنت میں مقام

امام جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ

روایت ہے ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے کہ شہداء صبح کو اور شام کو سیر کرتے ہیں۔ پھر سبز قندیلوں میں قیام کرتے ہیں جو عرش سے لٹکتی ہیں تو اللہ تعالیٰ جل شانہ ان سے پوچھتا ہے کہ ”میں نے جو بزرگی تم کو دی ہے اس سے عمدہ کوئی بزرگی تم جانتے ہو کہ میں تم کو عنایت کروں“۔ وہ کہیں گے ”نہیں۔ لیکن ہماری تمنا ہے کہ تو ہم کو پھر زندہ کرے تا کہ ہم دنیا میں جا کر تیری راہ میں جہاد کریں اور شہید ہوں“۔

روایت ہے عبدالرحمن رضی اللہ عنہ سے کہ جب کعب رضی اللہ عنہ کی وفات کا وقت آیا تو ام بشران کے پاس گئیں اور کہا ”اگر فلاں شخص سے ملاقات ہو تو اس کو میرا سلام کہنا“۔ کعب رضی اللہ عنہ نے جواب دیا: ”اے ام بشر! ہم کو اتنی فرصت ملے گی کہ تمہارا اسلام پہنچائیں؟“ ام بشر نے کہا: ”کیا تم نے نہیں سنا کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے مومن کی روح جنت میں جہاں چاہے سیر کرے گی اور کافر کی روح سجین میں رہتی ہے“۔ کہا: ”بے شک میں نے سنا ہے“۔ ام بشر نے کہا: ”اسی وجہ سے میں نے یہ پیام (پیغام) تم سے کہا“۔

روایت ہے ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے کہ ”میں اور جبرئیل علیہ السلام معراج کی رات جب آسمان میں پہنچے تو دیکھا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام وہاں پر ہیں اور اولاد مومنین کی ارواح کو فرشتے ان کے پاس لے جاتے ہیں تو وہ فرماتے ہیں یہ روح نیک کار اور پاک ہے، اس کو علیین میں لے جاؤ۔ پھر بدکار کی اولاد کی روح ان کے پاس لے جاتے ہیں تو فرماتے ہیں یہ روح بدکار اور نجس ہے، اس کو سجین میں لے جاؤ“۔

روایت ہے وہب بن منبہؒ سے کہ ساتویں آسمان میں ایک مکان ہے۔ اس کا نام بیضاء ہے۔ اس میں مومنوں کی ارواح جمع ہوتی ہیں۔ جب دنیا میں کوئی مرتا ہے تو اس کی روح یہاں آتی ہے۔ کل ارواح اس سے دنیا کا حال پوچھتی ہیں جس طرح مسافر گھر آتا ہے تو سب لوگ اس سے سفر کا حال پوچھتے ہیں۔

# علاماتِ قیامت

حضرت مولانا عاشق الٰہی رحمہ اللہ

## اسلام کا نام رہ جائے گا اور قرآن کے الفاظ رہ جائیں گے اور علماء سو پیدا ہوں گے

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول خدا ﷺ نے فرمایا: ”عنقریب لوگوں پر ایسا زمانہ آئے گا کہ اسلام کا صرف نام باقی رہے گا اور قرآن کی صرف رسم باقی رہ جائے گی۔ ان کی مسجدیں نقش و نگار، ٹائل، برقی پنکھوں وغیرہ سے آباد ہوں گی اور ہدایت کے اعتبار سے ویران ہوں گی۔ ان کے علماء آسمان کے نیچے رہنے والوں میں سب سے زیادہ برے ہوں گے۔ ان علماء سے فتنے پیدا ہوں گے اور پھر ان میں واپس آجائیں گے“۔ (بیہقی)

”اسلام کا صرف نام باقی رہے گا“ یعنی اسلامی چیزوں کے نام ہی لوگوں میں رہ جائیں گے اور ان کی حقیقت باقی نہ رہے گی، جیسا کہ آج کل نماز، روزہ، زکوٰۃ، حج وغیرہ کے بس نام ہی باقی ہیں اور ان کی حقیقت اور روح اور ادائیگی کے وہ طریقے اور کیفیتیں باقی نہیں ہیں جو رسول خدا ﷺ سے منقول ہیں۔ قرآن شریف صرف پڑھا جاتا ہے۔ اس کے الفاظ اور خوش الحانی کا تو خیال ہے، مگر اس کے معانی پر غور کرنا اور اس کی منع کی ہوئی چیزوں سے بچنا تو مسلمان کے تصور میں بھی نہیں رہا۔ مسجدیں زیب وزینت سے خوب آراستہ ہیں۔ دلکش فرش، قیمتی غالیچے، دیدہ زیب فانوس، اور آرام و راحت کی چیزیں مسجدوں میں موجود ہیں مگر ہدایت سے خالی ہیں۔

علماء کے بارے میں جو یہ ارشاد فرمایا کہ علماء سے فتنہ نکلے گا اور ان میں واپس آجائے گا۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ علماء بگڑ جائیں گے اور رشد و ہدایت کی راہ چھوڑ دیں گے تو عالم میں فساد ہوگا اور پھر اس کی زد میں علماء بھی آجائیں گے۔ اور یہ بھی مطلب ہو سکتا ہے کہ علماء دنیا داروں اور ظالموں کی مدد کریں گے اور پھر دنیادار ہی ان کا مزاج ٹھکانے لگائیں گے۔

# مطب العارف (مردانہ امراض کے لاجواب معالجے)

**تعارف**: مطب العارف کا قیام 2010 میں عمل میں آیا۔ مطب العارف فن طب کی روایات کو جاری رکھے ہوئے دکھی انسانیت کے علاج ومعالجہ میں آج بھی مصروف عمل ہے۔ مطب العارف نے ان نامساعد حالات کے باوجود معیاری ادویات کی ترسیل کو جاری رکھا ہوا ہے تاکہ خالص اجزاء اور صحیح اوزان سے تیار شدہ دوائیں عوام الناس کو مہیا کی جاسکیں۔

**دوا منگوانے، مطب، بکنے اور بک شاپس خصوصی رعایت حاصل کرنے کے لئے رابطہ فرمائیں۔**

## ۶ سرعت انزال نوجوانوں میں

کثرت جماع، اعصابی کمزوری وجس کی زیادتی اس مرض کا سبب بنتے ہیں۔ اس کے لئے مطب العارف نے ایک جامع اور مکمل نسخہ مرتب کیا ہے۔ جس کا استعمال کامل اطمینان اور سکون کا باعث بنتا ہے۔

نسخہ: مدت علاج **15** روز............ قیمت مکمل کورس: **790**

## ۷ سرعت انزال عمر رسیدہ لوگوں میں

جنسی ملاپ کی زیادتی، ضعف اعصاب، عام صحت کا خیال نہ رکھنا اس مرض کا سبب بنتا ہے۔ ان تمام باتوں کو مدنظر رکھتے ہوئے مطب العارف نے ایک جامع نسخہ مرتب کیا ہے۔ جو عمر رسیدہ لوگوں خصوصاً اعصابی کمزوری کے حامل لوگوں کے لئے انتہائی موثر ہے۔

نسخہ: مدت علاج **15** روز............ قیمت مکمل کورس: **970**

## ۸ سرعت انزال ذیابیطس میں

ذیابیطس کا مرض جدید دور میں انتہائی تیز رفتاری سے بڑھ رہا ہے۔ اس مرض کی بنیادی وجہ لبلبہ کی ناقص کارکردگی ہے۔ لبلبہ میں فطری کام کرنے کی صلاحیت میں عدم توازن کے سبب شکر کے استحالہ کی کمی واقع ہوجاتی ہے۔ اور مرض ذیابیطس لاحق ہوجاتا ہے۔ اس مرض کا اگر بروقت علاج نہ کیا جائے تو اس کے مضر اثرات جسم پر انتہائی تیزی سے اثر انداز ہوتے ہیں۔ جس میں خصوصاً جنسی اعضاؤں کے فعل میں انتہائی ضعف وکمی آجاتی ہے۔

انہی تمام باتوں کو مدنظر رکھتے ہوئے مطب العارف نے ذیابیطس کے مریضوں کے لئے خصوصی نسخہ مرتب کیا ہے جو اپنے اجزاء ترکیبی کے اعتبار سے انتہائی موثر اور تاثیر رکھتا ہے اس کی ہر خوراک مریض کے جسم میں پہنچتے ہی اپنا اثر دکھاتی ہے۔ ان شاء اللہ۔

**ضعف باہ ذیابیطس کی وجہ سے**

نسخہ: مدت علاج **15** روز............ قیمت مکمل کورس: **915**

## ۹ شادی سے قبل مکمل کورس

شادی سے قبل حضرات کے لئے مطب العارف نے ایک دوائی کورس مرتب کیا ہے۔ جو بیش بہا قیمتی اجزاء جڑی بوٹیوں، جواہرات، مشک عنبر و زعفران سے مرتب کیا ہے۔ اس کا استعمال نوجوانوں میں فطری قوت وطاقت اور بھرپور جوش وامنگ پیدا کرتا ہے۔ اور وقت خاص پر شرمندگی سے محفوظ رکھتا ہے۔

نسخہ: مدت علاج **15** روز............ قیمت مکمل کورس: **820**

مطب العارف، دارالعمل چشتیہ، 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ رابطہ **042-35033371, 0322-4773786**

**www.darulamal.org/matabalaarif, www.matabalaarif.blogspot.com, info@darulamal.org**

# ملفوظاتِ اشرفیہ

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ

حسبِ ہدایات شیخ و مربی مرشدی و مولائی حضرت مولانا مشرف علی تھانوی صاحب مدظلہ العالی

## حق امام راتب

فرمایا کہ امام راتب جب تک معزول نہ ہو، اس سے افضل کو بھی حق امامت نہیں۔ ہاں اس کے اذن (اجازت) سے جائز ہے۔

## پیشین گوئی مانع تدبیر نہیں

فرمایا کہ کسی امر کی پیش گوئی وارد ہونے سے اس کا خارج از اختیار ہونا لازم نہیں آتا اور جب وہ اختیار سے خارج نہیں تو اس کی تدابیر کرنا فضول نہیں۔ وہ اگر پیش گوئی مانع تدبیر ہو تو چاہئے کہ آج سے حفظِ قرآن کو ترک کر دیا جاوے کیونکہ قرآن میں حفاظت قرآن کا وعدہ ہے۔

انا نحن نزلنا الذکر و انا له الحافظون

یعنی جب اللہ تعالیٰ نے قرآن کی حفاظت کا خود ذمہ لیا ہے تو اس کا مطلب ہرگز یہ نہیں کہ لوگ قرآن کی حفاظت کرنا چھوڑ دیں۔

## قرآن کے لقب فرقان کے معنی

فرمایا کہ قرآن کا لقب فرقان بھی ہے۔ جس سے معلوم ہوا کہ قرآن ہمیشہ جوڑتا ہی نہیں بلکہ کہیں جوڑتا ہے اور کہیں توڑتا ہے۔ جو لوگ حق پر ہوں، ان کے ساتھ وصل کا حکم ہے۔ اور جو باطل پر ہوں، ان کے ساتھ فصل کا حکم ہے۔

## اتفاق کرانے کا طریقہ

فرمایا کہ مقتضائے حق یہی ہے کہ جب دو جماعتوں یا دو شخصوں میں اختلاف ہے تو اول یہ معلوم کیا جائے کہ حق پر کون ہے اور ناحق پر کون ہے۔ جب متعین ہو جائے تو صاحب حق سے کچھ نہ کہا جائے بلکہ اس کا ساتھ دیا جائے اور صاحب باطل کو اس کی مخالفت سے روکا جائے۔ چنانچہ نص ہے:

فقاتلوا التی تبغی حتی تفیئی الیٰ امر اللہ۔

## فساد کے حقیقی معنی

فرمایا کہ فساد کے معنی ہیں حالت کا اعتدال شرعی سے نکل جانا اور یہ افتراق ہی کے ساتھ خاص نہیں بلکہ کبھی اتفاق سے بھی فساد ہوتا ہے۔ پس ایسا اتفاق بھی مذموم ہے۔

## جاہ مذموم

فرمایا کہ غیبت عداوت کا باپ بھی ہے اور بیٹا بھی۔ یعنی کبھی عداوت سے غیبت پیدا ہوتی ہے اور کبھی غیبت سے عداوت پیدا ہو جاتی ہے۔ جس کا شغل ایسا بے ہودہ ہو، اس کی بے ہودگی کے لئے یہی کافی ہے۔ پھر جب کوئی کسی کے در پے ہو جاتا ہے تو مشاہدہ ہے کہ دین کا خیال بالکل نہیں رہتا۔ نہ ایذا سے دریغ ہے، نہ جھوٹ اور فریب سے۔ ہر شخص یہی چاہتا ہے کہ دشمن کو ضرر پہنچ جائے۔ چاہے اس کے ساتھ ہمارا بھی خاتمہ کیوں نہ ہو جائے۔

## شرافتِ اخلاق بھی بے حیائی سے مانع ہے

فرمایا کہ اگر انسان میں دین بھی نہ ہو مگر شرافت ہو تو جب بھی بہت سے بے ہودہ کاموں سے بچا رہتا ہے۔ اور جب نہ دین ہو، نہ شرافت تو اب اس سے کسی بے حیائی کے کام سے رکنے کی امید نہیں۔ آج کل شرافتِ نسب گو باقی ہے، مگر شرافتِ اخلاق نہیں رہی۔ اسی لئے آج کل دشمنی میں انسان کسی قسم کی حرکتوں سے باز نہیں آتا۔

# ایک اللہ والے کی دعا کا اثر

انتخاب: خالد مقبول حفظہ اللہ

ایک شرابی تھا جس کے یہاں ہر وقت شراب کا دور رہتا تھا۔ ایک دن اس کے دوست احباب جمع تھے، شراب تیار تھی، اس نے اپنے ایک غلام کو چار درہم دیئے کہ شراب پینے سے پہلے دوستوں کو کھلانے کے لئے کچھ پھل خرید کر لے آئے۔

## توبہ کا سبب

اس کا غلام بازار جا رہا تھا۔ راستہ میں حضرت منصور بن عمار بصری رحمہ اللہ کی مجلس پر اس کا گزر ہوا۔ وہ کسی فقیر کے واسطے لوگوں سے کچھ مانگ رہے تھے اور یہ فرما رہے تھے کہ "جو شخص اس فقیر کو چار درہم دے، میں اس کے لئے چار دعائیں کروں گا"۔ اس غلام نے وہ چاروں درہم اس فقیر کو دے دیئے۔

## چار مبارک دعائیں

حضرت منصور رحمہ اللہ نے فرمایا: بتا کیا دعائیں چاہتا ہے؟

**۱ پہلی دعا:** غلام نے کہا: "میرا آقا ہے۔ میں اس سے خلاصی یعنی آزادی چاہتا ہوں۔" حضرت منصور رحمہ اللہ نے اس کی دعا کی۔

پھر پوچھا "دوسری دعا کیا چاہتا ہے؟"

**۲ دوسری دعا:** غلام نے کہا: "مجھے ان دراہم کا بدل مل جائے۔" حضرت منصور رحمہ اللہ نے اس کی بھی دعا کی۔

پھر پوچھا "تیسری دعا کیا ہے؟"

**۳ تیسری دعا:** غلام نے کہا: "اللہ میرے سردار (کو توبہ کی توفیق دے اور اس) کی توبہ قبول کر لے۔" حضرت منصور رحمہ اللہ نے اس کے آقا کے لئے بھی دعا کی۔

پھر پوچھا "چوتھی دعا کیا ہے؟"

**۴ چوتھی دعا:** غلام نے کہا "اللہ میری اور میرے سردار کی اور تمہاری اور اس مجمع کی جو یہاں حاضر ہیں، سب کی مغفرت فرما دے"۔

حضرت منصور رحمہ اللہ نے اس کی بھی دعا کی۔

اس کے بعد وہ غلام (خالی ہاتھ) اپنے سردار کے پاس واپس چلا گیا (اور خیال کر لیا کہ بہت سے بہت اتنا ہی ہوگا کہ آقا مارے گا اور کیا ہوگا)۔ سردار انتظار ہی میں تھا۔ دیکھ کر کہنے لگا کہ "اتنی دیر لگا دی"۔ غلام نے قصہ سنا دیا۔ سردار نے (ان کی دعاؤں کی برکت سے بجائے خفا ہونے اور مارنے کے) یہ پوچھا کہ "کیا کیا دعائیں کرائیں؟"

غلام نے کہا: "پہلی دعا تو یہ کہ میں غلام سے آزاد ہو جاؤں"۔ سردار نے کہا کہ "میں نے تجھے آزاد کر دیا"۔

سردار نے پوچھا "دوسری دعا کیا تھی؟" غلام نے کہا "مجھے ان درہموں کا بدل مل جائے۔" سردار نے کہا کہ "میری طرف سے تجھے چار ہزار درہم نذر ہیں"۔

سردار نے پوچھا "تیسری دعا کیا تھی؟" غلام نے کہا "اللہ تمہیں (شراب وغیرہ فسق و فجور سے) توبہ کی توفیق دے۔" سردار نے کہا کہ "میں نے (اپنے سب گناہوں سے) توبہ کر لی"۔

سردار نے چوتھی دعا پوچھی تو غلام نے کہا "اللہ میری اور آپ کی اور ان بزرگ کی اور سارے مجمع کی مغفرت فرما دے۔" سردار نے کہا کہ "یہ میرے اختیار میں نہیں ہے"۔ رات کو سردار نے خواب میں دیکھا کہ اللہ کی طرف سے آواز دینے والا یہ کہہ رہا ہے: "جب تو نے وہ تینوں کام کر دیئے جو تیرے اختیار میں تھے تو کیا تیرا یہ خیال ہے کہ میں وہ کام نہیں کروں گا جو میرے اختیار میں ہے۔ میں نے تیری اور اس غلام کی اور منصور کی اور اس سارے مجمع کی مغفرت کر دی"۔

(اللہ اللہ! کیا شان ہے مولا کی۔ بخشنے پر آئے تو ہر کسی کو بخش دے۔ پورے مجمع کی مغفرت فرما دی۔ اسی لئے بزرگ فرماتے ہیں کہ اللہ والوں کی صحبت بہت اہم ہے۔ ایک وقت کسی اللہ والے کی صحبت میں بیٹھنا سو سال کی عبادت سے بہتر ہے۔ اللہ ﷻ اپنے ولیوں اور محبوب بندوں کی لاج رکھتا ہے اور ان کی زبان سے نکلی ہوئی دعا پوری فرماتا ہے۔ خ)

# صلہ رحمی

فقیہ ابو اللیث سمر قندی رحمہ اللہ

جناب رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ "صلہ رحمی سے زیادہ جلدی بدلہ کسی نیکی کا نہیں ملتا اور قطع رحمی سے زیادہ سزا کسی گناہ کی نہیں ملتی"۔

## اہل جنت کی تین عادتیں

تین چیزیں اہل جنت کے اخلاق میں سے ہیں، جو شریف و کریم انسان کے سوا کسی اور کے اندر نہیں پائی جاتیں۔

1. برائی کرنے والے کے ساتھ احسان کرنا
2. ظلم کرنے والے کو معاف کرنا
3. کچھ نہ دینے والے پر بھی خرچ کرنا

## حضرت عمرؓ کا مقولہ

حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ "تقویٰ وصلہ رحمی سے عمر میں زیادتی، رزق میں برکت اور آپس میں محبت پیدا ہوتی ہے"۔

## تین باتوں میں مسلم و کافر برابر ہیں

حضرت میمون بن مہران رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ "تین باتوں میں مسلم و کافر برابر ہیں:

1. **ایفائے عہد** وعدہ پورا کرنا۔ جس طرح مسلمان سے ضروری ہے، اسی طرح کافر سے بھی ضروری ہے۔
2. **صلہ رحمی** قرابت دار کے ساتھ صلہ رحمی کرنا چاہئے چاہے مسلم ہو یا کافر۔
3. **امانت کا بعینہٖ واپس کرنا** اس میں بھی کافر و مسلم کا فرق نہیں"۔

## حضرت حسن بصریؒ کا مقولہ

حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ "جو لوگ

• علم کو ظاہر اور عمل کو ضائع کریں۔

• زبان سے محبت کا اظہار کریں اور دلوں میں نفرت رکھیں۔

• رشتہ داروں سے قطع تعلق رکھیں۔

ایسے لوگوں پر اللہ لعنت فرماتا ہے"۔

فقیہ ابو اللیث رحمہ اللہ نے فرمایا کہ "اگر کسی کے رشتہ دار اس کے قریب موجود ہوں تو اس پر واجب ہے کہ ان کے ساتھ ہدیہ و ملاقات کے ذریعے صلہ رحمی کرے۔ اگر غربت کی وجہ سے ہدیہ نہ دے سکے تو ملاقات ہی کرتا رہے۔ اور ضرورت کے وقت ان کی مدد کرے اور اگر غائب اور دور ہوں تو خط و کتابت کے ذریعہ صلہ رحمی کرے"۔

## صلہ رحمی کے دس فائدے

1. صلہ رحمی کرنے سے اللہ ﷻ کی رضا حاصل ہوتی ہے۔
2. جن کے ساتھ صلہ رحمی کی جائے گی، وہ خوش ہوں گے۔ مومن کو خوش کرنا بھی عبادت ہے۔
3. صلہ رحمی سے فرشتے بھی خوش ہوتے ہیں۔
4. عام مسلمان اس کی تعریف کرتے ہیں۔ اگر صرف تعریف سننے کے لئے صلہ رحمی نہ کی گئی ہو تو یہ عام لوگوں کی تعریف کرنا بھی ایک نعمت ہے۔
5. ابلیس غمگین ہوتا ہے۔ دشمن کا غمگین ہونا بھی باعث مسرت ہے۔
6. صلہ رحمی سے عمر زیادہ ہوتی ہے۔ (برکات و جزائے اعمال کی زیادتی مراد ہے)
7. روزی میں برکت ہوتی ہے۔
8. صلہ رحمی سے مردے بھی خوش ہوتے ہیں، جب ان کو اس کی اطلاع ہوتی ہے۔
9. ایسے شخص کو ہر کوئی محبوب رکھتا ہے۔ وقت پڑنے پر اس کی مدد کرتے ہیں۔
10. موت کے بعد بھی اس کا اجر جاری رہتا ہے۔

(بقیہ ص 60)

# اصول پسند

(مریم یونس روشن، جوگیشوری، بھارت)

اپنے قول وفعل میں اصول پسند ایک لڑکی کی کہانی جسے اس کے منگیتر نے صرف اس لئے رد کر دیا کہ اس نے فون پر اس سے گفتگو کی تھی۔

''اف! تانی کس قدر بور لڑکی ہو۔ میوزک کنسرٹ میں جانا ہو تو میوزک سننا گناہ ہے، کہیں گھومنے جانا ہو تو بے پردگی ہے، کیا لڑکی ہو تم؟ اب اگر ولید بھائی اتنا فورس کر رہے ہیں تو بات کر لینے میں کیا حرج ہے؟ آخر وہ تمہارے منگیتر ہیں، اتنا تو حق بنتا ہے ان کا۔''

''پلیز فوزیہ! دماغ مت چاٹو تم میرا۔ اور ولید کی وکالت بھی مت کرو۔ غضب خدا کا! صرف دو ملاقاتوں میں تم اتنی طرف داری کر رہی ہو اس کی۔''

''ہاں تو! وہ ہیں ہی اتنے اچھے۔ بالکل اپنی بہن کی طرح چاہتے ہیں۔ اور بے چارے ہمیشہ تمہارے بارے میں کچھ نہ کچھ پوچھتے ہی رہتے ہیں۔ اور ایک تم ہو سنگ دل، راضی ہو کر نہیں دے رہی ہو۔''

''فوزیہ! بات ایک بار یا دس بار کی نہیں ہے۔ بات اصول کی ہے۔ جو کام میں پسند نہیں کرتی اسے کیوں کروں؟''

''تانی! ولید بھائی تمہارے منگیتر ہیں اور جو تم اتنے اصول کی بات کر رہی ہو، اتنا تو تمہیں بھی پتہ ہونا چاہئے کہ شریعت بھی ایک بار بات کرنے کی اجازت دیتی ہے۔''

''لیکن میرے اصول......''

''فوزیہ! میں اچھی طرح جانتی ہوں۔ ایک بار بات کر لی تو پھر سلسلہ بڑھتا ہی جائے گا۔''

''ارے کچھ نہیں ہوگا۔ تم صرف ایک بار بات کر لو۔ پھر بات کرنے کی نوبت ہی نہیں آئے گی۔ پکا وعدہ۔''

''لیکن ولید کو جو بات کرنی ہے وہ تمہارے ذریعے بھی تو کہہ سکتے ہیں؟''

''تانی! مجھے کباب میں ہڈی بننے کا کوئی شوق نہیں ہے۔''

''چلو ٹھیک ہے۔ بات کر لیتی ہوں لیکن اگر ولید نے کوئی ایسی ویسی بات کی تو میں بھی جھاڑ پلا دوں گی۔''

''سچ! تم راضی ہو، تب تو ولید بھائی خوش ہو جائیں گے۔ میں ان سے کہہ دوں گی کہ وہ تمہیں کل کسی وقت فون کر لیں۔''

فوزیہ کو میں نے ہاں کر دی تھی لیکن مجھے کسی پل قرار نہیں آ رہا تھا۔ میں نے زندگی ہمیشہ اپنے اصولوں پر گزاری تھی اور اب خود اپنے ہاتھوں سے اپنے اصول توڑ رہی تھی۔ آنے والا وقت اور کیا کچھ توڑ سکتا ہے، اس بات سے بے خبر ہو کر میں نے فون ریسیو کیا تھا اور ایک نامانوس سی مردانہ آواز پر ٹھٹھک سی گئی اور ولید کا خیال آتے ہی میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ ''ہیلو، السلام علیکم، میں ولید بول رہا ہوں۔ کیا تانی سے بات کر سکتا ہوں؟'' اس کے شائستہ سے لہجے پر میری کچھ ڈھارس بندھی اور پھر ولید نے ادھر ادھر کی باتوں کے بعد فون رکھ دیا۔ جس پر میں نے اطمینان کی سانس لی کہ جس بات کو لے کر میں کل سے ٹینشن میں تھی وہ اتنی آسانی سے نمٹ گئی تھی۔

اس سے اگلا دن میرے لئے کسی شاک سے کم نہ تھا۔ فوزیہ آئی تو نہ جانے کیوں چپ چپ سی تھی اور ٹک ٹک مجھے دیکھتی رہی۔ میں انتظار کر رہی تھی کہ وہ میری اور ولید کی گفتگو کے متعلق کچھ کہے گی لیکن اس نے ایسا کچھ نہیں کیا۔ اس کے برعکس وہ اچانک رونے لگی۔ اتنا ہی نہیں بلکہ وہ روتے ہوئے بار بار مجھ سے معافی بھی مانگ رہی تھی۔

لیکن میں ...... کسی بت کی طرح ایستادہ ہو گئی تھی، اس کی بات سن کر۔ ''تانی! چپ کیوں ہو؟ مارو، ڈانٹو۔ میں نے ولید کو جاننے میں غلطی کی۔''

دراصل ولید کا کہنا تھا کہ جب میں نے اس سے کوئی جائز رشتہ نہ ہوتے ہوئے بھی بات کی تھی تو پھر پتہ نہیں ماضی میں میں نے کتنوں سے دوستی کی ہوگی۔ وہ کوئی ایسی لڑکی چاہتا تھا جس کا ماضی بالکل کورا کاغذ ہو۔ اس کا یہ بھی کہنا تھا کہ وہ میرا امتحان لے رہا تھا جس میں فیل ہو گئی۔

ولید کی یہ بات مجھے کسی نیزہ کی طرح چبھ رہی تھی۔ ایک اذیت سی میری شہ رگ کو چھو رہی تھی۔ میرے پاس کوئی جادوئی چھڑی نہیں تھی جسے گھما کر میں ولید کو بتاتی کہ میرا ماضی کسی سیپ میں بند موتی کی طرح پاکیزہ تھا...... میں نے اپنے اصول اور اپنے مذہب کے اصولوں کے خول میں بند کبھی کوئی غلط کام نہیں کیا تھا۔

میں نے اپنے اصول توڑے تھے، وقت اور حالات نے میرا غرور توڑ دیا تھا۔ مجھ سے میرا مان چھین لیا تھا...... اور فوزیہ نے بھی سچ ہی کہا تھا کہ میں صرف ایک بار بات کرلوں تو دوسری بار بات کرنے کی نوبت ہی نہیں آئے گی۔

(شریعت کے جو اصول ہیں، ان پر چل کر ہی کامیابی یقینی ہے۔ بیوی کا انتخاب کرتے وقت ایک نظر دیکھنے کی اجازت ہے نہ کہ بات کرنے کی۔ کبھی کبھی ایسی سزا بھی مل جاتی ہے جس کا عمر بھر افسوس رہتا ہے۔ ج)



## قرآن کی ایک دعا جس کے ہر جملے کے جواب میں اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: "اچھا میں نے دیا، میں نے قبول کیا"

مولانا محمد عرفان صاحب

حضرت ابو برزہ اسلمی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ رہا ہوں۔ آپ ﷺ کی آسانیاں بخشنے کا خوب مشاہدہ کر چکا ہوں۔ اگلی امتوں میں بڑی سختیاں تھیں۔ اس امت پر وہ احکام ہلکے کر دیئے گئے ہیں۔ اسی لئے آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ "اللہ تعالیٰ میری امت سے دل کے خیالات اور ارادوں پر گرفت نہیں کرتا، جب تک وہ زبان سے بول نہ چکیں یا عمل نہ کر چکیں"۔ فرمایا کہ "میری امت سے خطا اور نسیان معاف کر دیا گیا۔ بھول چوک سے اگر کچھ ہو یا بہ حالت جبر کیا ہو تو اس کو قابل معافی سمجھا گیا ہے۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے اس دعا کے مانگنے کی ہدایت فرمائی ہے: رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا إِنْ نَسِينَا أَوْ أَخْطَأْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَا إِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهُ عَلَى الَّذِينَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهِ ۖ وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا ۚ أَنْتَ مَوْلَانَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكَافِرِينَ

ترجمہ: "☆اے ہمارے رب! ہم پر دار و گیر نہ فرمایئے، اگر ہم بھول جائیں یا چوک جائیں۔ ☆اے ہمارے رب! اور ہم پر کوئی سخت حکم نہ بھیجئے جیسے ہم سے پہلے لوگوں پر آپ نے بھیجے تھے۔ ☆اے ہمارے رب! اور ہم پر کوئی ایسا بار نہ ڈالئے جس (کے اٹھانے) کی ہم میں سکت نہ ہو۔ ☆اور درگزر کیجئے ہم سے ☆اور بخش دیجئے ہم کو ☆اور رحم کیجئے ہم پر ☆اور آپ ہمارے کارساز ہیں، سو مدد کیجئے ہماری (اور غالب کیجئے ہم کو) کافر لوگوں پر"۔

صحیح مسلم سے ثابت ہے کہ اس کے ذریعہ خدا سے مانگا جاتا ہے تو ہر سوال پر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "اچھا میں نے دیا، میں نے قبول کیا"۔

(تفسیر ابن کثیر جلد ۲ صفحہ ۲۶۱)

# روحانی و مخفی علوم پر کتب کا ذخیرہ

خط و کتابت: مکتبۃ العارف، دارالعمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور
رابطہ: 042-35033371, 0332-4487877, 0322-4773786

## اس ماہ کی منتخب روحانی کتب پیش خدمت ہیں

**ممبران، علماء، عاملین اور خواص کے لئے زبردست ڈسکاؤنٹ**

مکتبے، بک سٹالز، بک شاپس، نیوز ایجنسیز خصوصی رعایت حاصل کرنے کے لئے رابطہ فرمائیں۔

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| روحانی مجموعہ وظائف | صوفی محمد اسلم نقشبندی | 350 |
| نورانی مجموعہ وظائف | مولانا سراج احمد عادلؒ | 350 |
| درویشی مجموعہ وظائف | الیاس عادل | 350 |
| اسلامی وظائف | حضرت مولانا عبدالسلام بستوی | 250 |
| حصن حصین (مراکو) | مولانا محمد عاشق الٰہی بلند شہری | 250 |
| بارہ مہینوں کی نفلی عبادات (مجلد) | محمد الیاس عادل | 100 |
| کنزالوظائف | سید نظامی | 160 |
| اللہ مشکل کشا | محمد الیاس عادل | 160 |
| بوسیلہ محمد ﷺ مشکل کشا | محمد الیاس عادل | 450 |
| تحفہ مشکل کشا | صوفی محمد اسلم نقشبندی مجددی | 350 |
| تحفہ پنجتن پاک (اول، دوم) | محمد الیاس عادل | 450 |
| تحفہ الگیلانی (جلد اول) جلد دوم | حضرت پیر سیدنا سبطین حیدر شاہ گیلانی مجروحؒ | 500 |
| مشکل کشا (اعجاز قرآنی حل المشکلات) | محمد الیاس عادل | 180 |
| اللہ حاجت روا | حضرت مولانا سید جلیل میاںؒ | 250 |
| عملیات نورانی | مولانا حاجی پیر سید ابرار اللہ شاہ | 250 |
| تحفہ درویش | محمد الیاس عادل، ابوالکاشف کشفی قلندری | 400 |
| تحفہ فقیری | محمد جاوید فقیر قادری | 350 |
| شمس المعارف | شیخ ابوالعباس احمد بن علی بونیؒ | 500 |
| شمع شبستان رضا مکمل (سات حصے) | اقبال احمد نوری (کمپیوٹر ایڈیشن) | 450 |
| شمع شبستان رضا (چار حصے) | اقبال احمد نوری | 250 |
| کالے جادو کا قرآنی علاج | محمد جاوید قادری | 170 |
| مفتاح العملیات | محمد الیاس عادل | 300 |
| گنجینہ اسرار مخفی | غلام رسول قادری | 350 |
| تحفہ دستگیری معہ قصیدہ بردہ شریف | صوفی عزیز الرحمن نقشبندی مجددیؒ | 250 |
| تحفہ نوری | مرتب: محمد الیاس عادل | 250 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| کشکول عملیات | سید حسن الہاشمی | 200 |
| اسرار عملیات | ڈاکٹر ظہور الحسن شارب | 160 |
| عملیات عشق و محبت | مولانا حسن الہاشمی | 250 |
| حاجت روا مشکل کشا | محمد الیاس عادل | 250 |
| طلسمات سلیمانی | سائیں لال دین فقیر | 300 |
| طلسمات قلندری | ابوالکاشف کشفی قلندری | 300 |
| نافع الخلائق | مولانا نزوار خان | 350 |
| گنجینہ اسرار اولیاء | ادارہ تصنیف و تالیف | 250 |
| اسرار رحمانی (معہ آیات قرآنی) | حضرت مولانا رحیم بخش | 300 |
| خزینہ قلندری | حضرت زین العابدینؒ | 250 |
| تسخیر موکلات مع جنات جادو کا توڑ | سید ریاض علی شاہ بخاری | 300 |
| روحانی عملیات تعویذات عظمی | صوفی محمد اسلم نقشبندی | 250 |
| من موہنی (انکشاف غیبی) | حکیم قاضی سید محمد کرم حسین | 200 |
| جواہر خمسہ | حضرت شیخ محمد غوث گوالیاریؒ | 250 |
| عاملین کاملین | عزیز الرحمن نقشبندی | 200 |
| کمالات سلیمانی | سید ظہور احمد شاہ جہانپوری | 225 |
| مقدس عملیات | حکیم مولوی نہال عباس نقشبندی | 180 |
| تسخیر جنات و حاضرات ارواح اور علاج | حضرت ابوالکاشف کشفی قلندری | 300 |
| آفتاب عملیات (اول، دوم) | فقیر حکیم حافظ جمیل احمد سکندر پوری | 500 |
| تحفہ نوری | محمد الیاس عادل | 250 |
| تحفہ رحمانی (المعروف لمعات رحمانی) | محمد عبدالرحمن خان | 150 |
| نقش سلیمانی (مجلد) | خواجہ اشرف علی لکھنوی | 170 |
| تحفہ سلیمانی | سائیں محمد دین چشتی قادری | 180 |
| اسرار مخفی کا قرآنی علاج (پوشیدہ علاج) | حکیم محمد اشرف امروہوی | 150 |
| کالا جادو مع جادو فرعونیہ | باوا صاحب دیال سنگھ ممتاز احمد میر | 160 |
| جنات جادو اور ہمزاد | ابوالکاشف قلندری | 350 |
| حرز سلیمانی (مجلد) | خواجہ اشرف علی لکھنوی | 170 |
| کنزالحسین (مجلد) | سید غلام حسین رمال | 170 |
| یسین حل المشکلات (تحفہ محمدی) | محمد الیاس عادل | 200 |

پتہ: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔

فون پر رابطہ کر کے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا

# یَا حَفِیظُ کے خواص اور اثرات

حضرت مولانا انظر شاہ کشمیری نور اللہ مرقدہٗ

یہ اسم جمالی ہے اور اس کے اعداد نو سو اٹھانوے (۹۹۸) ہیں۔

## ڈوبنے، جلنے اور زخمی ہونے سے حفاظت

جسے اپنے ڈوبنے کا خوف ہو، وہ اس اسم پاک کا تعویذ اپنے بازو پر باندھے۔ جسے جل جانے کا خوف ہو وہ اس کا تعویذ اپنے بازو پر باندھے۔ جسے اپنے زخمی ہونے کا ڈر ہو وہ اس کا تعویذ اپنے بازو پر باندھے۔

## پریوں کے اثرات کا علاج

جس پر پریوں کا اثر ہو گیا ہو وہ اس کا تعویذ اپنے بازو پر باندھے۔

## ہول دل کا علاج

جس کو ہول دلی ہو رہی ہو، اس کے تعویذ سے گھبراہٹ جاتی رہے گی۔

## بدمعاش کچھ نہ بگاڑ سکیں

اگر کسی کو خوف ہے کہ کوئی بدمعاش زبردستی حرام نگاہوں سے دیکھے گا تو اس کے نقش معظم سے ان شاء اللہ اس کا کچھ نہ بگاڑ سکے گا۔

## حافظہ قوی ہو

اگر کوئی یہ چاہے کہ میرا حافظہ قوی رہے یا اس میں اضافہ ہو، وہ اس کو بکثرت پڑھے۔

## کفر، شرک اور بدعت کا اثر دل پر نہ ہو

اگر کوئی یہ چاہے کہ کفر، شرک، بدعت کا اثر میرے دل پر نہ ہو تو ہر نماز کے بعد سو مرتبہ بلا ناغہ پڑھتا رہے۔ ایمان میں پختگی آجائے۔ یہ وظیفہ اول و آخر درود شریف کے ساتھ پڑھے اور سات ہفتہ بلا ناغہ پڑھتا رہے۔

## جو دیکھے اور سنے یاد رہے

اگر کوئی اس کو رات دن میں ۵۰۰ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے تو جو کچھ پڑھے، دیکھے اور سنے اس کے دماغ میں محفوظ رہے۔ اور حافظہ قوی ہو جائے۔

## ہر قسم کے دشمنوں سے حفاظت

اگر سفید پاک کاغذ پر اس کا نقش لکھے اور چاندنی رات میں چلتے دریا میں اس کو ڈال آئے اور ہر ماہ کی تیرہ، چودہ، پندرہ تاریخوں میں ایک ایک تعویذ دریا میں ڈالنے کا معمول بنالے تو ہر قسم کے دشمنوں اور جن وانس سے محفوظ رہے گا۔

## ڈوبنے سے محفوظ رہے

اگر سچے دل سے یعنی پورے اعتماد اور بھروسے سے، یقین کامل کے ساتھ اس اسم کو ۲۱ مرتبہ پڑھے اور دریا کو عبور کرے تو اس کا لباس تک نہ بھیگے گا اور ڈوبنے کا خوف جاتا رہے گا۔

## غرق ہونے اور دیو، پری اور نظر بد سے حفاظت

اگر کوئی اس کا نقش اپنے پاس رکھے تو وہ دریا میں غرق ہونے اور دیو، پری کے شر سے اور نظر بد سے بچا رہے اور اگر اثر ہو تو جاتا رہے گا۔

اَلْحَفِیظُ کا نقش معظم:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۵ | ۲۵۵ | ۲۵۶ | ۲۴۲ |
| ۲۵۰ | ۲۴۸ | ۲۴۷ | ۲۵۳ |
| ۲۴۶ | ۲۵۲ | ۲۵۱ | ۲۴۹ |
| ۲۵۷ | ۲۴۳ | ۲۴۴ | ۲۵۴ |

## مشکلات کی سورۃ دوازدھم الشعراء کے خواص

غلام الرسول میمن عاکلی نقشبندی (لاڑکانہ)

یوم دوازدھم الشعراء ۲۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۷۰۸۳ | ۳۷۷۷۴۷ | ۲۲۵ | ۵۶۳۳ | ۱۳۲۰ |
| ۲۲۷ | ۵۶۳۱ | ۱۳۱۸ | ۷۰۸۷ | ۳۷۷۷۴۵ |
| ۱۳۲۱ | ۷۰۸۵ | ۳۷۷۷۴۸ | ۲۲۹ | ۵۶۲۹ |
| ۳۷۷۷۴۶ | ۲۲۴ | ۵۶۳۲ | ۱۳۱۹ | ۷۰۸۸ |
| ۵۶۳۰ | ۱۳۲۲ | ۷۰۸۶ | ۳۷۷۷۴۴ | ۲۲۷ |

وفق=۳۹۲۰۰۹

### غائب کی خبر ملے

اگر کسی غائب کی واپسی مطلوب ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے چہار طرف یہ آیات لکھ کر اس کے نیچے غائب کا نام بمعہ والدہ لکھ کر کسی درخت میں باندھیں، جہاں ہوا کا آسانی سے گزر ہو۔ اور ان آیات کو پڑھ کر دعا مانگیں تو غائب کی خبر ملے گی۔

قَالَ كَلَّا ۚ إِنَّ مَعِيَ رَبِّي سَيَهْدِينِ ﴿الشعراء:۶۲﴾

الَّذِي خَلَقَنِي فَهُوَ يَهْدِينِ ﴿الشعراء:۷۸﴾

### پیاس اور بھوک کی زیادتی کا علاج

اگر کسی کو پیاس بہت لگتی ہو یا بھوک بہت لگتی ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیات لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اور اس وفق کو عرق گلاب میں دھو کر پیئے تو اس کا معدہ اور جوع و عطش اعتدال پر آجائیں گے۔ ذیابیطس کے مریضوں کیلئے یہ نعمت غیر مترقبہ ہے۔

وَالَّذِي هُوَ يُطْعِمُنِي وَيَسْقِينِ ﴿۷۹﴾ وَإِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِينِ ﴿۸۰﴾ وَالَّذِي يُمِيتُنِي ثُمَّ يُحْيِينِ ﴿۸۱﴾ وَالَّذِي أَطْمَعُ أَن يَغْفِرَ لِي خَطِيئَتِي يَوْمَ الدِّينِ ﴿۸۲﴾ ﴿الشعراء:۷۹-۸۲﴾

### علم حاصل ہو اور صالح آدمیوں کی صحبت میسر ہو

اگر کسی کو علم کے حصول کی تمنا ہو اور رہبر کامل نہ ملتا ہو اور صلحاء کی معیت کا طالب ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اسے اپنے پاس رکھے اور اس آیت کا ورد کرے اور دعا مانگے تو اس کو علم حاصل ہو اور صالح آدمیوں کی صحبت میسر ہو۔

رَبِّ هَبْ لِي حُكْمًا وَأَلْحِقْنِي بِالصَّالِحِينَ ﴿الشعراء:۸۳﴾

### گھر سے بیماریاں اور آفات دور ہوں

اگر کسی گھر کو بیماریوں یا کسی قسم کی آفات نے گھیرا ہوا ہو اور جانے کا نام ہی نہ لیتی ہوں تو اس وفق کو لکھ کر گھر کا سربراہ اپنے پاس رکھے اور اس کو گھر میں بھی نمایاں مقام پر آویزاں کرے۔ اور ساتھ ہی اس آیت مبارکہ کو ورد میں بھی رکھے تو اس ابتلاء سے جان چھوٹ جائے گی۔

رَبِّ نَجِّنِي وَأَهْلِي مِمَّا يَعْمَلُونَ ﴿الشعراء:۱۶۹﴾

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف** سات سلام اور چہل کاف کا عمل ''پیران پیر غوث اعظم حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ'' سے منقول ہے۔ یہ عمل سایہ اور جادو کا خاص توڑ ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کے لئے صرف اجازت کی ضرورت ہے۔ اجازت نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے۔ اس عمل کے ذریعے سے جنات، جادو ٹونہ اور نظر بد کا علاج کر سکتا ہے۔ چہل کاف کے عامل اور اہل خانہ پر جادو اور سایہ اثر نہیں کرتا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سب محفوظ رہتے ہیں بشرطیکہ وہ اجازت لیتے وقت پہلے سے جادو اور جنات کے مریض نہ ہوں۔

چہل کاف وہ عمل ہے جو عاملین میں بہت مقبول ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔ شرط یہ ہے کہ اس عمل کا ماہرانہ استعمال کرنا آتا ہو۔ اسلحہ تو بہت لوگوں کے پاس ہوتا ہے مگر اچھی طرح چلانا کسی کسی کو ہی آتا ہے۔ یہی روحانی اسلحہ کا بھی معاملہ ہوتا ہے۔ اگر اسلحہ کو صحیح استعمال نہ کرنا آتا ہو یا پھر بوقت ضرورت پاس نہ ہو، چاہے سامنے رکھا ہو، تو دشمن مار جائے گا۔ اس لئے دنیاوی اسلحہ کی طرح روحانی اسلحہ کو بھی ہر وقت لوڈ رکھنا چاہئے تاکہ بوقت ضرورت فوری استعمال کیا جا سکے۔

**اجازت لینے کے بعد کیا عمل ہوگا** اس عمل کے لئے کسی چلہ کشی کی شرط نہیں ہے۔ اجازت لینے کے بعد آپ کو سات سلام اور چہل کاف کی ایک معمولی تعداد روزانہ (جب تک عمل رکھنا چاہیں) پڑھنی ہوتی ہے۔ اس کے پڑھنے سے آپ کی روزانہ حاضری لگتی رہے گی اور اس عمل کے پیچھے جنات آپ کی بوقت ضرورت مدد کریں گے۔ اس عمل کے پیچھے چونکہ جنات کی ایک بڑی تعداد ہے، اور وہ سب ہی جادو اور جنات کے علاج کرنے میں ماہر ہونے کے ساتھ دیگر دنیاوی کاموں میں بھی معاون ہوتے ہیں۔ اس لئے روزانہ پڑھتے رہنے سے وہ بھی مدد کو تیار رہتے ہیں۔

اس کی مثال ایسی ہے کہ جب پولیس کی ضرورت پڑتی ہے تو 15 پر کال کی جاتی ہے۔ کون آتا ہے؟ اس کا کوئی نہیں سوچتا، بس آنا چاہئے۔ اسی طرح جب اجازت یافتہ پڑھتا ہے تو اس کی کال بھی چہل کاف والوں کو جاتی ہے اور وہ آتے ہیں اور جس کام کے لئے پڑھا گیا ہوتا ہے، اس میں معاونت کرتے ہیں۔ اگر کسی کی نظر کھلی ہو تو اس کو جنات واضح نظر بھی آتے ہیں۔

**اجازت کون لے** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں، جو لوگ اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو اور جنات سے متاثرہ لوگوں کا علاج سیکھ کر کرنے والے افراد، خود کو اور اپنے گھر والوں کو جادو اور جنات سے خود عمل کر کے نجات دلانے والے افراد۔

**اجازت کے لئے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فن عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔ نقد ھدیہ 5000 روپے ہے۔ ایک سو روپے ڈاک کے ملا کر کل 5100 روپے بمعہ ڈاک خرچ۔

رابطہ روحانی درگاہ (فون دفتر) 042-35033371 (موبائل دفتر) 0343-7772772 مولانا محمد عرفان 0321-4661681

# بزرگانِ دین کے چند مجرب اعمال

مرتبہ: محمد عارف

## عالم ربانی شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نور اللہ مرقدہٗ

### برائے کشائش ظاہری و باطنی

والد مرشد قدس سرہٗ (یعنی والد ماجد شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ) نے مجھ (یعنی شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ) کو وصیت کی "یَا مُغْنِیُ" کی مواظبت (مداومت) کی۔ ہر دن گیارہ سو (۱۱۰۰) بار اور سورۂ مزمل پڑھنے کی چالیس بار۔ سو اگر نہ ہو سکے (یعنی چالیس بار نہ پڑھ سکے) تو گیارہ بار پڑھ لے۔ اور فرمایا کہ "یہ دونوں عمل غنائے دلی اور ظاہری دونوں کے واسطے مجرب ہیں"۔

### غائب واپس آئے

اگر کوئی شخص غائب ہو اور آپ یہ چاہیں کہ حق تعالیٰ اس کو صحیح سلامت واپس لے آئیں تو سورۃ الفاتحہ کو اکتالیس (۴۱) بار فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان پڑھیں۔

(یہ عمل ایک خزانہ ہے۔ جن لوگوں کے معمول میں ہے، وہ اس سے فائدہ اٹھاتے ہیں اور برکات مشاہدہ کرتے ہیں۔ اس لئے اگر ممکن ہو تو اس عمل کو معمول بنالیا جائے۔ خ)

## حضرت مولانا انور شاہ کشمیری نور اللہ مرقدہٗ

### محبت میں مبتلا کرنے کے لئے

اگر کسی چیز پر لفظ "بَدُّوْحٌ" لکھ کر جسے کھلائے، وہ اس شخص کو بہت چاہنے لگے۔ اور اس سے محبت کرے۔ اور اگر اسی لفظ کو چھری پر لکھ کر اس چھری سے کوئی چیز کاٹ کر کسی کو کھلائے تو وہ شخص اس سے محبت کرنے لگے۔ (یہ عمل زوجین یا پھر محرموں کے درمیان کیا جائے۔ نامحرم کی محبت حاصل کرنے کے لئے نہ کیا جائے۔ چیز پر لکھنے کا طریقہ یہ ہے کہ کسی نوکیلی شے سے کسی مٹھائی پر یہ لفظ بغیر اعراب کے لکھ کر وہ مٹھائی کھلائی جائے۔ لکھتے وقت ایک بار پڑھنا ضروری ہے۔ ع)

## حضرت مولانا عاشق الٰہی میرٹھی نور اللہ مرقدہٗ

### ہر حاجت پوری ہو خصوصاً رزق کے متعلق

سورۃ الواقعہ کو ایک ہی مجلس میں اکتالیس بار (۴۱) پڑھنے سے حاجت پوری ہو۔ بالخصوص جو رزق سے متعلق ہو۔

(یہ عمل اگر حالات زیادہ خراب ہیں تو لگاتار ہر شب جمعہ کو تین ماہ تک کیا جائے اور پھر چھوڑ دیا جائے۔ ان شاء اللہ حالات بہتر ہو جائیں گے۔ عام حالات میں ہر ماہ دوبار یہ عمل کرنا کافی رہتا ہے۔ خ)

### یرقان کا علاج

سورۃ الحشر کی پہلی آیت کو ایک سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ پانی پر دم کر کے یرقان والے مریض کو پلانا نہایت مفید ہے۔

(پانی پر دم سورج نکلنے سے قبل کیا جائے اور مریض نہار منہ یہ پانی پیئے۔ ہیپاٹائٹس کے علاج کے لئے بھی یہ عمل استعمال کیا جا سکتا ہے۔ خ)

## حضرت مولانا سید محمود حسن دلی مدظلہٗ

### سر کے جملہ امراض کا علاج

ہر فرض نماز کے بعد دایاں ہاتھ سر پر رکھ کر ایک سانس میں گیارہ مرتبہ "یَا قَوِیُّ" پڑھیں۔ یہ عمل جملہ امراض کے لئے کافی وشافی ہے مثلاً دماغی ٹینشن، مرگی وغیرہ۔

(تمام اعمال کی عام اجازت ہے۔ جس بزرگ کا بھی عمل منتخب کریں، اس کو کچھ نہ کچھ پڑھ کر ایصالِ ثواب ضرور کیا کریں۔ خ)

# استاذِ محترم حضرت مولانا محمد امان اللہ صاحب نور اللہ مرقدہٗ کے عملیات

## ہر مطلب کے لئے

شیخ محی الدین ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر کسی کو حاجت ہو تو بعد نماز مغرب، فرض وسنت سے فارغ ہو کر اسی مقام پر، جہاں اس نے نماز پڑھی ہے، سورۃ فاتحہ چالیس (۴۰) بار مع وصل میم کے پڑھے اور اس طرح دعا کرے کہ "اے اللہ! تیرا علم کافی ہے، اس امر سے کہ سوال سورۃ فاتحہ کی حرمت سے میرا سوال پورا فرما۔ سورۃ فاتحہ کی حرمت سے مجھے عزت بخش اور میری مراد عطا فرما"۔ حق تعالیٰ ضرور حاجت پوری فرما دیں گے۔ اس عمل کا بارہا تجربہ کیا گیا ہے۔ ہر بار نافع پایا ہے۔

## فراخیٔ رزق

ہر نماز کے بعد سورۃ واقعہ پانچ (۵) مرتبہ پڑھا کریں۔ اول وآخر تین تین مرتبہ درود ابراہیمی۔ (ان شاء اللہ مداومت کرنے والے کا رزق فراخ ہو جائے گا۔ اگر نماز کے بعد وہیں بیٹھ کر پڑھنا ممکن نہ ہو تو چلتے پھرتے بھی پڑھ سکتے ہیں۔خ)

## امتحان میں کامیابی

پرچہ دینے سے پہلے سورۃ نون والقلم ایک بار پڑھ کر سینے پر پھونک مار لیں۔

## درد داڑھ کا علاج

"موسیٰ کامیاب شود، فرعون غرق شود"۔ اس کے تین تعویذ لکھیں۔ ایک تعویز درد والی داڑھ کے نیچے/اوپر چند منٹ رکھیں، پھر نگل لیں۔ اسی طرح دوسرا اور تیسرا کریں۔

## برائے استغناء ظاہری و باطنی

اول وآخر درود شریف گیارہ مرتبہ درمیان میں "یَا مُغْنِیُ" کو تین ہزار ایک سو پچیس (۳۱۲۵) مرتبہ ہر روز عشاء کی نماز کے بعد چالیس (۴۰) یوم تک پڑھا جائے۔ چالیس یوم بعد زکوۃ پوری ہوگی۔ اس کے بعد گیارہ مرتبہ "یَا مُغْنِیُ"، اول وآخر تین تین مرتبہ درود شریف، ہمیشہ پڑھتے رہیں۔ ان شاء اللہ کام ہو جائے گا۔ (شرائطِ چلّہ کو ملحوظ خاطر رکھیں۔خ)

## برائے قوت دل

ہر نماز کے بعد سات مرتبہ دل پر ہاتھ رکھ کر پڑھیں۔ ان شاء اللہ فائدہ ہوگا: "یَا قَوِیُّ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ قَوِّنِیْ وَقَلْبِیْ"

(اے قوت والے، قدرت واقتدار والے، مجھے اور میرے دل کو قوت دے)۔

## دشمن کو ذلیل و رسوا کرنے کے لئے

اَللّٰھُمَّ سَخِّرْلِیْ اَعْدَائِیْ کَمَا سَخَّرْتَ الرِّیْحَ لِسُلَیْمَانَ بن داؤد علیہ السلام وَ لَیِّنْھُمْ کَمَا لَیَّنْتَ الْحَدِیْدَ لِدَاوٗدَ علیہ السلام وَ ذَلِّلْھُمْ کَمَا ذَلَّلْتَ فِرْعَوْنَ لِمُوْسٰی علیہ السلام بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حمعسق صُمٌّۢ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ صُمٌّۢ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ صُمٌّۢ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ. اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ. فَسَیَکْفِیْکَھُمُ اللّٰہُ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ. والحمد للّٰہ ربّ العٰلمین.

طریقہ: ہر روز قبل نماز فجر، باتصور دشمن گیارہ بار پڑھنا ہے۔ ان شاء اللہ دشمن خاموش ہو جائے گا یا ذلیل و رسوا ہوگا۔

## ظلم سے نجات کا وظیفہ

سُبْحَانَ مَنْ تَعَزَّزَ بِالْقُدْرَۃِ، وَقَھَرَ الْعِبَادَ بِالْمَوْتِ

ایک تسبیح بعد نماز عشاء پڑھیں۔ کم از کم مدت ۲۱ یوم ہے۔

(جو افراد ان اعمال سے فائدہ اٹھائیں، وہ حضرت رحمۃ اللہ کو حسبِ توفیق ایصال ثواب ضرور کریں۔خ)

# امنت باللہ کا خاص عمل

**تعارف** امنت باللہ کا عمل خاص عمل ہے جس کے پیچھے مسلمان جنات کی بہت بڑی بڑی جماعتیں کام کرتی ہیں۔ان جنات کا تعلق زیادہ تر مدارس سے ہے۔کوئی حافظ ہے تو کوئی قاری۔کوئی عالم ہے تو کوئی شیخ الحدیث۔اسی لئے یہ جنات ایسے افراد کی معاونت زیادہ کرتے ہیں جن کا تعلق بھی مدارس سے ہوتا ہے یا پھر وہ دین سے جڑیں ہوں اور دین کا کام کر رہے ہوں۔

اس عمل کا بڑا فائدہ یہ ہے کہ یہ عرب ممالک میں بہت اچھا کام کرتا ہے۔پاکستان سے بیٹھے عرب ممالک کا کام ہو جیسے سعودی عرب میں کوئی مریض ہے تو صرف مریض کے لئے پڑھنے سے اس کا فائدہ ہونا شروع ہو جاتا ہے۔وجہ یہ ہے کہ اس کے پیچھے جو بڑے جنات ہیں،ان کا پیچھے سے تعلق سعودی عرب کے بڑے جنات سے ہے۔اور پاکستان میں ان کی ایک بڑی جیل ٹھٹھہ کی طرف ہے جہاں سرکش قسم کے جنات اور شیاطین کو قید کیا جاتا ہے۔

**اجازت کون لے** روحانی معالجین،مشائخ اور پیر حضرات،علمائے کرام اور مفتیانِ عظام،دین سے جڑے افراد۔

**اجازت لینے کے فائدے** اجازت ملتے ہی،اجازت یافتہ کا نام امنت باللہ کے پیچھے جو جنات ہیں،ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے،اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کر سکتا ہے۔اس عمل سے ہر جائز کام لیا جا سکتا ہے،مختصراً چند درج ذیل ہیں: •...... ہر قسم کے جادو کا علاج •...... ہر طرح کی بندش سے نجات •...... ہر طرح کے جنات سے نجات •...... مسلط جن کو حاضر کرنا •...... جنات کو جلانا •...... جنات کو بوتل میں بند کرنا •...... جگہ سے جادو جنات نکالنا •...... روحانی تشخیص •...... محبت اور حاضری مطلوب •...... زبان بندی اور جدائی •...... مختلف بیماریوں کا علاج •...... تسخیر و شادی کے لئے •...... ہر جائز مقصد کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔جتنا دیندار ہو گا،اتنا زیادہ فائدہ ہو گا۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے،اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے،وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔نقد ھدیہ 6000 روپے ہے۔ایک سو روپے کاپی کے ہیں۔کُل 6100 روپے،علاوہ ڈاک خرچ۔

**جنات کی جماعت** اجازت لینے سے صرف اس عمل کو استعمال کیا جا سکتا ہے۔اگر کوئی چاہتا ہے کہ مجھے جنات کی جماعت ملے اور خاص میرے لئے ہو تو اس کے لئے چلہ کرنا شرط ہے۔چلہ کی کامیابی پر مسلمان مردوں اور عورتوں پر مشتمل جماعت حاصل ہوتی ہے جو عامل کے ہر جائز کام میں غیبی معاونت کرتی ہے۔اگر عامل کی نظر کھلی ہو تو وہ آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے۔ورنہ کسی بھی ایسے بچے،مرد یا عورت کے ذریعے آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے،جس کی نظر کھلی ہو۔چلہ بہت آسان ہے۔کوئی پرہیز نہیں۔نہ ہی کسی قسم کا ڈر اور خوف اور نہ ہی رجعت ہوتی ہے۔

# جادو سے متاثرہ مریضوں کا علاج کرنا سیکھیں

خالد مقبول حفظہ اللہ

## نہلانے والا عمل

نہلانے والے اعمال کے بارے میں ہدایات سابقہ شمارے میں بیان کی جاچکی ہیں۔ عمل درج کیا جارہا ہے۔

**عمل** سات کنوؤں یا سات مسجدوں کا پانی لیں اور اس پر جنوری 2013 کے صفحہ نمبر 23 پر درج عمل نمبر ۳ کا دم کریں۔ سب آیات ایک بار پڑھیں۔ یہ ایک مرتبہ ہوا۔ اس طرح گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرنا ہے۔ اس پانی سے مریض کو غسل دیں۔ گیارہ (۱۱) دن یہ عمل بلا ناغہ کرنا ہے۔ روز تازہ پانی لے کر دم کرنا ہے۔ گیارہ دن کا ایک کورس ہوا۔ دو سے تین کورس میں علاج ہوجاتا ہے۔ ان شاء اللہ۔

## پلانے اور نہلانے والے عملیات

**عمل ①** تین نقوش تحریر کریں۔ ایک نقش پانی میں گھول کر مسحور کو غسل کرادیں۔ دوسرا عرق گلاب کی بوتل میں ڈال دیں تاکہ مریض صبح وشام اس سے عرق پیتا رہے۔ تیسرا گلے میں ڈالے۔ غسل کے لئے ضروری ہے کہ مریض ایسی جگہ غسل کرے کہ غسل کا پانی ناپاک جگہ نہ جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ سحر وجادو کے تمام اثرات ختم ہوجائیں گے۔ نقش یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ۲۲۵ | ۲۲۸ | ۲۳۲ | ۲۱۸ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۱ | ۲۱۹ | ۲۲۴ | ۲۲۹ |
| ۲۲۰ | ۲۳۴ | ۲۲۶ | ۲۲۳ |
| ۲۲۷ | ۲۲۲ | ۲۲۱ | ۲۳۳ |

یا قابض اقبض جمیع اثرات سحر و جادو،
آسیب و نظر بد بحق یا قابض العجل العجل

العجل الساعة الساعة الوحا الوحا

**عمل ②** چہل کاف پانی پر سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اس طرح تین بار کریں۔ اس پانی میں سے تھوڑا پانی مریض کو پلادیں اور باقی پانی سے غسل کرائیں۔ کم از کم تین دن لگاتار یہ عمل کرنا ہے۔ روزانہ کا نیا پانی تیار کرنا ہے۔ ان شاء اللہ مریض کو شفا ہوگی۔ اگر کسر رہ جائے ایک ہفتہ پورا کریں۔ کم از کم مدت ایک ہفتہ اور زیادہ سے زیادہ تین ہفتہ ہے۔ ان شاء اللہ تین ہفتے باقاعدہ علاج کروانے سے مریض شفایاب ہوجاتا ہے۔ اگر مریض دور ہو تو ایک ہفتے کے لئے ایک بوتل دم کرکے دی جائے۔ اس سے زیادہ نہیں۔

**عمل ③** گیارہ (۱۱) مرتبہ یہ آیت مع اول و آخر درود ابراھیمی تین تین بار پڑھ کر مسحور پر دم کریں۔ اور ساتھ الگ سے گیارہ مرتبہ پانی پر دم کرکے مریض کو پینے کے لئے دیں۔ اور مریض کی طبیعت زیادہ خراب ہو تو ایک سفید کپڑا مریض کے اوپر ڈالیں۔ اور اس آیت کا پانی درج بالا طریقہ سے بنا کر مریض پر چھینٹے ماریں۔ آیت یہ ہے:

قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ۝ (یونس: ۸۱)

**عمل ④** درج ذیل آیت زعفران سے روغنی کاغذ پر لکھ کر ایک رات کے لئے پانی کی بوتل میں ڈال کر رکھ دیں۔ صبح سے اس پانی کو مریض پینا شروع کرے۔ اور اسی پانی سے غسل بھی کرے۔ اکیس (۲۱) یوم یہ عمل کریں۔

آیت یہ ہے:

وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا ...... كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝ (البقرۃ: ۱۰۲)

اگر ممکن ہو تو ہر ہفتہ کی ایک ہی بوتل تیار کریں۔ یعنی نئے تعویز سے نیا پانی تیار کرکے مریض کو دیں یا پھر تعویز دے دیں۔

**نوٹ** درج بالا تمام عملیات کی "علاج السحر کورس" میں باقاعدہ زکوٰۃ ادا کروائی جاتی ہے تاکہ عامل حضرات جب عمل کریں تو اس عمل کا بھرپور فائدہ بھی ہو۔ زکوٰۃ ادا کرنے سے جو قوت حاصل ہوتی ہے، وہ صرف اجازت سے نہیں آتی۔ اس کا تجربہ بہت افراد کو ہوچکا ہے۔ (جاری ہے)

# جنات سے متاثرہ مریضوں کا علاج کرنا سیکھیں

## خالد مقبول حفظہ اللہ

### تیل والے عملیات

**عمل 1** پاک برتن پر درج ذیل عمل لکھ کر روغن کنجد (تلوں کا تیل) سے دھو کر آسیب زدہ کے بدن پر مالش کی جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ پھر اثر نہ ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝١ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝٢ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝٣ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝٤ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝٥ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝٧

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ ۙ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ ۭ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ۭ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ۭ يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ ۭ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ۭ قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ ۚ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝١٥٤

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۭ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا ۡ سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ۭ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ ۚ وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ ۚ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْــَٔهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ۭ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا ۝٢٩

**عمل 2** سفید کاغذ پر زعفران سے یہ عمل تحریر کریں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝١ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝٢ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝٣ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝٤ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝٥ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝٧

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝١ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝٢ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝٣ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝٤ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝٥ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝٦ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝٧ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝٨

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝١ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝٢ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝٣ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝٤ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝٥ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝١ مَلِكِ النَّاسِ ۝٢ اِلٰهِ النَّاسِ ۝٣ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۝٤ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝٥ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝٦ بسم اللہ الکبیر اعوذ باللہ العظیم من شر کل شیطان و ہامۃ و عین لامۃ و من شر کل غرق النھار و شر النار و لا حول و لا قوۃ الا باللہ و صلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمد و آلہ واصحابہ اجمعین۔

اس کاغذ کو تقریباً ایک کلو پانی میں بھگو دیں۔ ایک پاؤ پانی الگ کر لیں اور مریض کو صبح و شام پینے کی ہدایت کریں۔ باقی پانی میں ایک پاؤ روغن کنجد (تلوں کا تیل) ڈال کر بالکل ہلکی آگ پر اتنی دیر رکھیں کہ پانی بالکل خشک ہو جائے اور صرف تیل رہ جائے۔ اس تیل کو چھان کر کسی شیشی میں محفوظ رکھیں۔ آسیب زدہ کو تاکید کریں کہ وہ روزانہ غسل کرنے کے بعد سر اور تمام بدن پر اس روغن کی مالش کرے۔ ان شاء اللہ ہفتہ عشرہ میں مکمل آرام آ جائے گا۔

(جاری ہے)

# تسخیرِ مرد سیاہ فام کے اعمال

ماہر علومِ مخفی غلام سرور شباب صاحب (حویلی لکھا)

## حاضری مرد سیاہ فام

روزانہ ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ مندرجہ ذیل اسماء کی تلاوت کریں، آٹھ راتوں تک مسلسل۔ مگر آٹھویں رات کو دو ہزار (۲۰۰۰) مرتبہ تلاوت کریں۔ آٹھویں رات کسی بھی وقت ایک سیاہ فام آدمی چیخ مارے گا اور آپ کے سامنے حاضر ہو جائے گا۔ آپ ہرگز ڈر و خوف نہ کھائیں بلکہ کہیں کہ آپ کے ہاتھ میں جو انگوٹھی ہے، وہ مجھے دے دیں۔ پس وہ کچھ شرائط پر آپ کو انگوٹھی دیدے گا۔ وہ انگوٹھی خالص سونے کی منقش ہوگی۔ جب اُس مرد سیاہ فام کو حاضر کرنا چاہیں تو اُس انگوٹھی کو آگ کے قریب کریں اور اسماء کی تلاوت کریں۔ پس مرد سیاہ فام چیخ مار کر حاضر ہوگا۔ اور خیر و شر کے کاموں میں مدد کرے گا۔ اسماء جو روزانہ آٹھ راتوں تک پڑھتے ہیں، وہ یہ ہیں:

"کَزْمُوْشَلْخ۔ جَلْنَمُوْشَلْخ"

## حاضری ابو کر بشکل مرد سیاہ

کسی خلوت کی جگہ روزانہ رات کو چار ہزار (۴۰۰۰) مرتبہ مندرجہ ذیل عزیمت کو تلاوت کریں۔ اور پڑھتے وقت پیاز کے چھلکوں کا بخور روشن کریں۔ اور سات راتوں تک مسلسل تلاوت کریں۔ تیسری رات یا پانچویں یا پھر ساتویں رات آپ کے سامنے دھواں سا اُٹھے گا۔ اور اس دھوئیں سے پست قد کا ایک سیاہ رنگ کا آدمی ظاہر ہوگا۔ جس کے سر پر ایک تاج نما ٹوپی ہوگی۔ وہ حاضر ہو کر آپ سے پوچھے گا "تم کیا چاہتے ہو؟" پس آپ ہاتھ لمبا کر کے اُس کے سر سے وہ ٹوپی اُچک لیں۔ اور کہیں کہ "میں یہی چاہتا تھا"۔ وہ ٹوپی کی واپسی کا مطالبہ کرے گا۔ مگر آپ اُسے اُس وقت تک ٹوپی واپس نہ کریں جب تک کہ وہ آپ کو متبادل کوئی ایسی چیز نہ دیدے جس سے آپ اُسے حاضر کریں گے۔ پس وہ کوئی ایسی نشانی دے گا اور اپنی حاضری کا طریقہ بھی بتائے گا۔ پس جب ضرورت ہو، اُسے حاضر کریں۔ شر اور فساد لڑائی جھگڑے، نفرت، عداوت کے کاموں میں معاونت کرے گا۔ مگر اللہ سے ڈرتے رہیں۔ پڑھنے والی عزیمت یہ ہے:

"یَا صَرْصَارِ یَا عَامِرُ هٰذَا الدَّارِ حَلَفْتُكَ بِالْبَغْلَةِ وَ حَافِرِ الْحِمَارِ وَ حَيَاةِ اَبُوْكَ اِبْلِيْسَ اللَّعِيْنِ النَّيَّارِ اِلَّا مَا كَشَفْتَ تَحْضُرُ وَ حَضَرْتَنِيْ وَ تَقْضِيْ حَاجَتِيْ وَ اِلَّا تُحْرَقَ فِي النَّارِ وَ تُحْشَرُ مَعَ الْاَبْرَارِ فِيْ جَنَّةِ رِضْوَانٍ۔"

## ماہنامہ خزینۂ روحانیات کی ایجنسیز کی تفصیل

١. اختر بک سٹال: چیمہ کلینک نزوالہ چوک فیصل آباد۔ 0313-7091558
٢. الفتح نیوز ایجنسی: دکان نمبر 106، مہران مرکز سکھر۔ 0300-9313528
٣. اطلس نیوز ایجنسی: پشاور۔ 0314-9007293, 091-2573666
٤. کمبائنڈ نیوز ایجنسی: راولپنڈی۔ 051-5505194
٥. عامر توکلی بک ڈپو: میزان چوک، کوئٹہ۔ 0345-8312362
٦. اقبال نعمانی بک سنٹر: صدر، کراچی۔ 0332-2177934
٧. سلطان نیوز ایجنسی: اخبار مارکیٹ لاہور۔ 0423-7249813
٨. دانش نیوز ایجنسی، مانسہرہ۔ 0331-9352260
٩. مکتبہ ظفر، اٹک۔ 0321-5247893
١٠. رہبر نیوز ایجنسی، صدر کراچی۔ 0333-2168390
١١. مہران نیوز ایجنسی، حیدر آباد۔ 0315-2063470
١٢. اقبال بک کارنر، وحدت روڈ، لاہور۔ 0333-4714660
١٣. حاجی برادرز بک سیلرز، چکوال۔ 0306-5785684
١٤. خالد بک سنٹر، مسلم بازار، گجرات۔ 0333-8421027
١٥. شیخ محمد حسین نیوز ایجنسی: فوارہ چوک جھنگ صدر۔ 0477-626420
١٦. زمیندار نیوز ایجنسی: جناح روڈ ساہیوال۔ 0344-6804050
١٧. عبدالرحمان ٹریڈرز، چنیوٹ۔ 03322544447
١٨. پاکستان نیوز ایجنسی، رائیونڈ۔ 35390737
١٩. بلال خوشبو گل، میزائل چوک، حضرو۔ 0314-2192166
٢٠. محمدی نیوز ایجنسی، لاری اڈہ، میانوالی۔ 0321-6077778

# محبت کے مجرب اعمال

مولانا علی آفاق صاحب

## زوجین میں محبت ہو

زوجین میں الفت ومحبت کے لئے شیرینی پر سات سو مرتبہ پڑھ کر دم کر کے کھلائیں۔

وَأَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّي ۚ وَلِتُصْنَعَ عَلَىٰ عَيْنِي ﴿سُوْرَۃُ طٰہٰ: ۳۹﴾

لیکن صرف جائز مقام پر مؤثر ہوگا۔ غلط جگہ استعمال کرنے سے نقصان ہوگا۔

## محبت زوجین

اگر زوجین میں سے کسی کو دوسرے سے نفرت ہو اور محبت نہ ہو تو آیات ذیل لکھ کر محب اپنے پاس رکھے اور نمک یا مٹھائی پر پڑھ کر محبوب کو کھلائیں۔ "فلانہ" کی جگہ محبوب کا نام اور لفظ "فلان" کی جگہ محب کا نام لکھیں۔ آیات یہ ہیں:

والقیت علیك محبة منی ولتصنع علی عینی اذ تمشی اختك فتقول هل ادلكم علی من یکفله فرجعناك الی امك كی تقر عینها ولا تحزن وقتلت نفسا فنجینك من الغم وفتنك فتونا. یا مقلب القلوب ویا مسخر السموات السبع والارضین السبع قَلِّبْ لفلانة قَلْبَ فلان بِالْخَيْرِ لِاَدَاءِ الْحُقُوْقِ يَاوَدُوْدُ حَبِّبْ يَاوَدُوْدُ.

## بیوی کی ناراضگی دور ہو جائے

جب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا غضب ناک ہو جاتیں تو آپ ﷺ ان کی ناک پکڑ لیتے اور فرماتے "اے عویش! یہ دعا کرو:

اَللّٰهُمَّ رَبَّ النَّبِيِّ مُحَمَّدٍ اِغْفِرْلِيْ ذَنْبِيْ وَ اَذْهِبْ غَيْظَ قَلْبِيْ وَ اَجِرْنِيْ مِنْ مُضِلَّاتِ الْفِتَنِ" (ابن کثیر ج۲، ص ۳۶۱: ۲۳۳)

ترجمہ: اے اللہ! اے محمد کے پروردگار! میرے گناہ معاف کر دے اور میرے دل کا غصہ دور کر اور مجھے گمراہ کن فتنوں سے بچالے۔

## میاں بیوی کو آپس میں محبت نصیب ہو

وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ خَلَقَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْكُنُوْٓا اِلَيْهَا وَجَعَلَ بَيْنَكُمْ مَّوَدَّةً وَّرَحْمَةً ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ﴿۲۱﴾ (سورہ روم آیت 21)

اگر آپ کو اپنی بیوی سے اختلاف ہے۔ آپس میں محبت نہیں ہے تو اس مذکورہ آیت کو ننانوے (99) دفعہ پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر تین دن دم کریں اور دونوں کھائیں۔

(ان تمام عملیات کی ہر مرد و عورت کو عام اجازت ہے۔ جس جگہ شریعت نے اجازت دی ہو، اعتماد سے عمل کریں۔ ہر عمل کے بعد اپنی کامیابی کی دعا مانگیں۔ ع)

## برائے دست غیب

عروج ماہ سے شروع کرے۔ ساعت قمر، عطارد یا مشتری ہو۔ اس وقت لکھے تو نہایت اکسیر ہے۔ ایک سو اسی (180) نقش کل دس یوم (دن) میں، اٹھارہ نقش روزانہ کے حساب سے لکھ کر پورے کرے۔ روزانہ ان نقوش کو ویرانہ میں دفن کر آیا کرے۔ بعد ختم ہونے کے ایک مرد شریف آئیں گے اور سوا روپیہ روزانہ دے جائیں گے۔ چار آنے خیرات کرے اور ایک روپیہ اپنے صرفہ (خرچ) میں صرف کرے۔ رقم بچا کر نہ رکھے۔ روزانہ کی رقم روزانہ خرچ کر دے۔ وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۶۲ | ۲۶۵ | ۲۶۸ | ۲۵۵ |
| ۲۶۷ | ۲۵۶ | ۲۶۱ | ۲۶۶ |
| ۲۵۷ | ۲۷۰ | ۲۶۳ | ۲۶۰ |
| ۲۶۴ | ۲۵۹ | ۲۵۸ | ۲۶۹ |



جس سے مشورہ طلب کیا جائے وہ امانت دار ہے (ارشاد نبوی ﷺ)

# استخارہ... تعریف، ضرورت، اہمیت، حکمت

مولانا علی آفاق صاحب

## استخارہ کی تعریف

استخارہ خیر سے بنا ہے۔ اس کے معنی ہیں اللہ تعالیٰ سے خیر طلب کرنا۔

## استخارے کا تاریخی پس منظر

زمانۂ جاہلیت میں دستور تھا کہ جب کوئی اہم کام کرنا ہوتا مثلاً سفر یا نکاح یا کوئی بڑا سودا کرنا ہوتا تو تیروں کے ذریعہ فال نکالی جاتی تھی۔ یہ تیر کعبہ شریف کے مجاور کے پاس ہوا کرتے تھے۔ ان میں سے ایک تیر پر لکھا ہوتا تھا: أَمَرَنِي رَبِّي (مجھے میرے رب نے حکم دیا) اور دوسرے پر لکھا ہوتا تھا: نَهَانِي رَبِّي (مجھے رب نے منع کیا) اور تیسرا تیر بے نشان ہوتا تھا۔ اس پر کچھ لکھا ہوا نہیں ہوتا تھا۔ مجاور تھیلا ہلا کر فال طلب کرنے والے سے کہتا کہ ہاتھ ڈال کر ایک تیر نکال! اگر أَمَرَنِي رَبِّي والا تیر نکلتا تو وہ شخص کام کر لیتا اور نَهَانِي رَبِّي والا تیر نکلتا تو وہ کام سے رک جاتا اور بے نشان تیر ہاتھ میں آتا تو دوبارہ فال نکالی جاتی۔ سورۃ المائدہ آیت ۳ کے ذریعے اس کی حرمت نازل ہوئی اور حرمت کی دو (۲) وجوہات ہیں:

❶ یہ ایک بے بنیاد عمل ہے اور اللہ پاک سے تعلق نہ ہونے کی وجہ ہے۔

❷ یہ اللہ تعالیٰ پر جھوٹا الزام ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے یا یہ کہ اللہ تعالیٰ نے منع کیا ہے۔ یہ بالکل غلط اور بے دلیل بات ہے۔

نبی اکرم ﷺ نے صحابہ رضی اللہ عنہم کو فال کے مذکورہ بالا طریقہ کے بجائے استخارہ کی تعلیم فرمائی۔

## استخارہ کی ضرورت

بندوں کا علم ناقص ہے۔ بسا اوقات ایسا ہوتا ہے کہ بندہ ایک کام کرنا چاہتا ہے اور اس کا انجام اس کے حق میں اچھا نہیں ہوتا یا وہ خود شک میں ہوتا ہے کہ کام کروں یا نہ کروں۔ احادیث مبارک میں اس کیلئے "استخارہ" کی تعلیم دی گئی ہے اور بتایا گیا ہے کہ جب کوئی خاص اور اہم کام درپیش ہو تو دو رکعت نماز پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے رہنمائی اور کام میں آسانی کی دعا کر لینی چاہئے۔

## استخارہ کی اہمیت

استخارہ کی اہمیت مختلف احادیث میں وارد ہوئی ہے۔ اختصار کیلئے ان میں سے تین احادیث درج ذیل ہیں:

❶ حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ ہم کو تمام معاملات میں استخارہ اسی اہتمام سے سکھلاتے تھے، جیسے قرآن کریم کی سورت سکھلاتے تھے۔ (ترمذی ص ۱۰۹ ج ۱)

❷ حضرت سعد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: "ابن آدم (انسان) کی نیک بختی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس کے مقدر میں جو کچھ لکھ دیا ہے، وہ اس سے راضی رہے۔ اور ابن آدم کی بدبختی یہ ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ سے خیر اور بھلائی کو مانگنا چھوڑ دے۔ نیز ابن آدم کی بدبختی یہ ہے کہ جو کچھ اس کے مقدر میں لکھ دیا ہے وہ اس سے ناخوش اور ناراض ہو"۔ (مشکوٰۃ ص ۴۰۳، ۵۳)

❸ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ: "استخارہ کرنے والا کبھی ناکام نہیں ہوتا اور مشورہ کرنے والا کبھی پشیمان نہیں ہوتا"۔ (رواہ طبرانی فی الصغیر والاوسطی ص ۲۶۲۳)

## استخارے کی حکمت اور فائدہ

استخارے میں حکمت یہ ہے کہ جب بندہ ربّ علیم سے رہنمائی کی التجا کرتا ہے، اپنے معاملہ کو اپنے مولیٰ کے حوالے کرتا ہے اور اُس کی مرضی معلوم کرنے کیلئے پوری طرح متوجہ ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اپنے بندے کی رہنمائی اور مدد فرماتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے رحمت کا دروازہ کھلتا ہے اور بندے کیلئے خیر کی راہ ہموار کی جاتی ہے۔ پس استخارہ محض اتفاق نہیں ہے بلکہ اسکی ایک مضبوط بنیاد ہے۔ نیز استخارے کا ایک بڑا فائدہ یہ ہے کہ انسان فرشتوں کی صفت کو اختیار کرتا ہے کیونکہ استخارہ کرنے والا اپنی ذاتی رائے سے نکل جاتا ہے اور اپنی مرضی کو خدا کی مرضی کے تابع کر دیتا ہے۔

(جاری ہے)

# محبت اور اُلفت کے اعمال

## علامہ ارشد حسن ثاقب صاحب مدظلہ

### مطلوب آپ کے سوا کسی کا نہ سوچے

محبت و مودت کے حوالے سے درج ذیل آیت بارہا کی آزمودہ اور بڑے بڑے عاملین کی تجویز فرمودہ ہے۔

وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ ۚ وَلِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْ

﴿سُوْرَۃُ طٰہٰ: ۳۹﴾

یہ آیت لکھ کر سامنے رکھ لیں اور اس کے نیچے طالب اور مطلوب کے نام والدہ کے ناموں سمیت لکھیں۔ پھر چڑھتے چاند کی تاریخوں میں کسی بھی جمعرات یا پیر کے روز کاغذ کا پرچہ سامنے رکھ کر تین سو تیرہ (۳۱۳) بار یہی آیت مبارکہ مطلوب کے پختہ تصور سے پڑھنا شروع کریں۔ اکیس (۲۱) دن پورے ہونے کے بعد اس کاغذ کو تعویذ بنا کر گلے میں ڈال لیں۔ اول تو مطلوب کے دل میں آپ کی محبت کی شمع روشن ہو جائے گی۔ لیکن اگر محسوس کریں کہ مطلوب پر اثر نہیں ہوا تو اگلے ماہ پھر یہی عمل دہرائیں۔ لیکن اس بار آیت کی پڑھائی سات سو (۷۰۰) بار کریں گے۔ اور تعویذ سامنے رکھ کر حسب دستور، اس پر روزانہ دم کریں گے۔ امید ہے کہ دوسرے وظیفے میں ہی کام ہو جائے گا۔ لیکن اگر پھر بھی نہ ہو تو تیسری بار پھر چاند کی پہلی تاریخوں میں بیٹھ جائیں اور اکیس دن تک روزانہ گیارہ سو (۱۱۰۰) بار آیت مذکورہ تلاوت کر کے تعویذ پر دم کریں اور پہن لیں۔ پڑھنے کے دوران محبوب کا تصور پختہ رکھیں۔ یہ تو سوچا بھی نہیں جاسکتا کہ تیسرا عمل بھی مکمل ہو جائے اور اثر نہ ہو!

### گھریلو امن و آشتی کے لئے

گھریلو نااتفاقیوں کو دور کرنے کے لئے سورہ توبہ کی اس آیت کا پڑھنا بہت مفید ہے۔ نیز یہ آیت چینی یا کسی اور میٹھی چیز پر تین سو تیرہ (۳۱۳) بار پڑھ کر جس گھر کے لوگوں کو وہ چینی یا میٹھی چیز کھلائی جائے گی، ان کی آپس کی عداوت، محبت میں بدل جائے گی اور یہ محبت پائیدار بھی ہوگی۔ آیت مبارکہ یہ ہے:

لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ ۚ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ

﴿سُوْرَۃُ الْاَنْفَالِ: ۶۳﴾

### مطلوب کو اپنی محبت میں جلانے اور بے قرار کرنے کا عمل

اس عمل کے ذریعے ہم نے بیسیوں گھروں کو اجڑنے سے اللہ تعالیٰ کی عنایت سے بچایا ہے۔ روٹھے ہوئے مطلوب کو منانے اور دور سے بلانے کے لئے نہایت مؤثر ہے۔ بیوی روٹھ کر چلی گئی ہے یا خاوند نے گھر سے نکال دیا ہے اور بیوی کو لینے نہیں آتا، دونوں جگہ یکساں مفید عمل ہے۔ ایک تازہ انڈہ لے کر اسے کپڑے سے اچھی طرح صاف کریں۔ اوپر (۷۸۶) لکھ کر نیچے حروف ابجد (ا ب ج د ھ و ز ح ط) لکھ کر یہ لکھیے۔ وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ یا ............ (یہاں مطلوب اور اس کی ماں کا نام لکھیں) مَحَبَّةً مِّنِّيْ ۚ وَلِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْ (یہاں اپنا اور اپنی والدہ کا نام لکھیں)۔ پھر پانچ کلو کا گھی کا کوئی خالی ڈبہ لے کر اسے ریت سے آدھا بھر کر اس پر انڈا رکھ دیں اور اوپر مزید ریت ڈال کر ڈبے کو ریت سے بھر دیں۔ تین دن اور تین رات تک اس ڈبے کے اردگرد ہلکی آنچ سے آگ روشن رکھیں۔ آنچ تیز نہ ہو اور انڈہ جلنے نہ پائے۔ جوں جوں اس انڈے کو تپش پہنچے گی، مطلوب کا دل بے قرار ہوگا اور تین دن کے اندر اندر کسی کے بلائے، منت سماجت کئے بغیر حاضر ہوگا۔ چاند کی ابتدائی تاریخوں میں یہ عمل کریں۔ الحمد للہ، ہمیں کبھی یہ عمل دوسری بار کرنے کی ضرورت نہیں پڑی۔

### درخواست برائے ایصال ثواب

علامہ ارشد حسن ثاقب صاحب مدظلہ کی اہلیہ کا دسمبر 2013 میں انتقال ہو گیا۔ تمام قارئین سے درخواست ہے کہ مرحومہ کے لئے ایصال ثواب کریں۔ ادارہ ان کے غم میں شریک ہے۔ ادارہ

# آسیب کو ہلاک کرنے کا دم

## محمد نور اللحام

جب آسیب مریض کے جسم سے نکلنے سے انکار کردے اور اسلام کی دعوت کو ٹھکرادے تو عامل کے لیے اس کو قتل کرنا جائز ہوجاتا ہے۔ عامل کو چاہیے کہ درج ذیل دم کو پانی کے برتن پر اس طریقے سے کرے کہ اس کی سانس پانی کے برتن میں جاری ہو۔

❶...... اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـــــُٔـــوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَھُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝ (البقرۃ:۲۵۵)

❷......وَالصّٰۗفّٰتِ صَفًّا ۝ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۝ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ۝ اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ۝ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ۝ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَاۗءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِۨ الْكَوَاكِبِ ۝ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ۝ لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ۝ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۝ اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ۝ (صافات:۱-۱۰)

❸......قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝ (الفلق:۱-۵)

❹...... قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ڏ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝ (الناس:۱-۶)

عامل اس عمل کو بار بار پڑھے، یہاں تک کہ اسے یقین ہوجائے کہ اس کا سینہ کھل گیا ہے اور جو تنگی وہ محسوس کر رہا تھا، ختم ہوگئی ہے۔ پھر عامل فوراً وہ پانی مریض کو پلادے۔ پھر اگر عامل کو یہ شک ہوجائے کہ مریض کو کئی ایک آسیب چمٹے ہوئے ہیں تو عامل یہی عمل پانی کے دوسرے برتن پر کرے اور تب تک دم کرتا رہا، جب تک اسے یہ یقین نہ ہوجائے کہ مریض کو افاقہ ہوگیا ہے، اس سے مصیبت ٹل گئی ہے، اس نے وحشیانہ طریقے سے گھورنا چھوڑ دیا ہے اور وہ خالص فطرت انسانی کی طرف لوٹ آیا ہے۔

پھر جب یہ عمل کامیابی سے مکمل ہوجائے تو عامل اور حاضرین مجلس مل کر دو نفل شکرانے کے طور پر ادا کریں۔ پھر جس قدر ہو سکے نبی اکرم ﷺ کی ذات اقدس پر درود بھیجیں۔

(آسیب کو ہلاک کرنے کا عمل صرف عامل حضرات ہی کریں۔ عوام اس طرح کے اعمال ہرگز نہ کریں ورنہ اپنے نقصان کے خود ذمہ دار ہوں گے۔ ح)

# تربیت العاملین

خالد مقبول حفظہ اللہ

عوام، روحانی درسگاہ کے طالب علم، شاگرد اور عاملین حضرات مختلف علمی سوالات پوچھتے رہتے ہیں۔ ایک ہی سوال کئی کئی بار بھی پوچھا جاتا ہے۔ اس لئے مناسب معلوم ہوا کہ ان سوالات کو تحریر میں لایا جائے تاکہ دوسروں کا بھی فائدہ ہو اور علمی اسرار ورموز سے آگاہی بھی ہو۔ یہ سلسلہ وقتاً فوقتاً چھپتا رہے گا۔

## چہل کاف کا کھلا ورد کرنا بہتر ہے یا نہیں؟

سوال کیا چہل کاف کی اجازت کے بعد اس کا کھلا ورد کرنے سے زیادہ فائدہ ہوگا یا نہیں؟ (نصیر الدین غالب، پاک پتن)

جواب چہل کاف کا کھلا ورد رکھنا بہت بہتر ہے۔ اس سے مسلسل ترقی ہوتی رہتی ہے۔ بہتر ہے کہ سوالاکھ کے کھلے ورد کی نیت کی جائے اور پورا سوالاکھ کیا جائے۔ اگر نہیں کر سکتے تو بھی کھلا ورد رکھنے سے ترقی ہوتی رہے گی۔ صرف اتنا دھیان رکھیں کہ کسی ایسی جگہ نہ پڑھیں جہاں علی الاعلان خلاف شرع کام ہو رہے ہوں جیسے گانے بجانے کی محفلیں، ٹی وی یا کیبل دیکھتے ہوئے پڑھنا۔

•..........•..........•..........•..........•

## امنت باللہ کا کھلا ورد کرنا بہتر ہے یا نہیں؟

سوال کیا امنت باللہ کی اجازت کے بعد اس کا کھلا ورد کرنے سے زیادہ فائدہ ہوگا یا نہیں؟ (نصیر الدین غالب، پاک پتن)

جواب جب بھی کسی کلام کی اجازت ملے۔ اس کا زیادہ سے زیادہ ورد کرنا بہت فائدہ دیتا ہے۔ بس کھلا ورد رکھتے ہوئے یہ دھیان رکھنا چاہئے کہ کسی ایسی جگہ ورد نہ کیا جائے، جہاں خلاف شرع کام ہو رہے ہوں۔ چونکہ امنت باللہ کا عمل ایک نورانی عمل ہے، اس لئے تمام ایسی جگہ پڑھتے وقت احتیاط رکھیں، جہاں کوئی بھی گناہوں کے کام ہو رہے ہوں۔ ایسی جگہیں آج کل بہت ہیں۔ مثلاً کسی بس میں جا رہے ہیں، اور اس میں فلمیں یا گانے لگے ہیں اور آپ عمل پڑھ رہے ہیں۔ اسی طرح بازار سے گذرتے وقت، کسی فنکشن میں، کسی ایسی جگہ جہاں مردوں اور عورتوں کا اختلاط ہو اور بے پردہ عورتیں ہوں۔

اگر ایسی جگہ کلام پڑھا تو کلام کے پیچھے جو نیک جنات ہیں، وہ آپ کو سزا بھی دے سکتے ہیں اور آپ کے عمل کی ایسی بندش بھی لگا سکتے ہیں جس کی وجہ سے آپ وہ عمل پڑھ ہی نہیں سکیں گے اور اگر پڑھیں گے تو آپ مشکلات میں گھرتے جائیں گے۔

•..........•..........•..........•..........•

## امنت باللہ والی بوتل ٹوٹنے سے کوئی نقصان تو نہیں؟

سوال امنت باللہ کی جو بوتل ہے، وہ گر کر ٹوٹ گئی ہے۔ کیا اس سے کوئی نقصان تو نہیں ہوگا؟ (نصیر الدین غالب، پاک پتن)

جواب کوئی نقصان نہیں۔ مگر ایسا ہونا اچھا بھی نہیں۔ احتیاط رکھیں۔

•..........•..........•..........•..........•

## تعویذ حفظ جان پہلے بنایا ہو تو دوبارہ بنوایا جائے یا نہیں؟

سوال میں نے پہلے تعویذ حفظ جان بنوایا تھا۔ اب نیا سال شروع ہو گیا ہے۔ کیا مجھے دوبارہ بنوانا چاہئے؟ (سلمان، لاہور)

جواب اس سوال کا جواب دو طرح سے دیا جا سکتا ہے۔ ایک تو یہ کہ آپ اگر عامل ہیں اور جادو جنات کے متاثرہ مریضوں کا علاج کرتے ہیں یا پھر آپ ایسے مریض ہیں جس پر کافی جادو اور جنات کے حملے ہوتے رہتے ہیں، تو آپ جو بھی حفاظت کا تعویذ پہنتے ہیں، اس کا نقصان ہوتا رہتا ہے۔ اس لئے نیا تعویذ لینا ہی بہتر ہوتا ہے۔

اور اگر آپ عام مریض ہیں، جس پر کبھی کبھار ہی حملہ ہوتا ہے اور آپ حصارات کے اعمال بھی پڑھتے رہتے ہیں، تو تعویذ تبدیل کرنے کی ضرورت نہیں۔ البتہ یہ ضرور دیکھ لیں کہ جو بھی حملہ آپ پر ہوتا ہو یا آپ کے گھر پر، اس میں آپ متاثر تو نہیں ہوتے؟ اگر ہوتے ہیں تو لازمی نیا تعویذ لینا ہی بہتر ہے۔

مطب العارف سے خالص شہد کی مختلف ورائٹیز گھر بیٹھے منگوائیں

اور ہر بیماری سے یقینی شفاء حاصل کیجئے ان شاء اللہ

# خالص شہد

خالص ہونے کی گارنٹی......اعلیٰ معیار کی ضمانت

خوشبو زبردست اور ذائقہ لاجواب

مکتبے، بک سٹالز، بک شاپس، نیوز ایجنسیز خصوصی رعایت حاصل کرنے کے لیے رابطہ فرمائیں۔

بڑی مکھی کا شہد (پھولائی): 500 روپے کلو

بڑی مکھی کا شہد (مالٹا): 600 روپے کلو

بیری کا شہد: 1650 روپے کلو

چھوٹی مکھی کا شہد: 2000 روپے کلو

عاملین حضرات کی خصوصی توجہات اور عظیم الشان دم کیا ہوا خالص شہد جو کہ جسمانی اور روحانی شفاء کے لئے نسخہ اکسیر ہے۔ آج ہی طلب فرمائیں اور اس کے روحانی کرشمات ملاحظہ فرمائیں

162 گرام پیکنگ قیمت: 150

325 گرام پیکنگ قیمت: 250

1 کلو، 550 گرام، 325 گرام، 162 گرام پیکنگ میں مختلف اور اعلیٰ کوالٹی کے شہد طلب کریں۔

شہد کا طریقہ استعمال اور اس کے فوائد و خواص کا پمفلٹ بھی ساتھ دیا جاتا ہے۔

مطب العارف، دارالعمل چشتیہ پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ رابطہ 042-35033371, 0322-4773786, 0332-4487877

www.darulamal.org/matabalaarif, www.matabalaarif.blogspot.com, info@darulamal.org

## عود اگربتی (ایکسپورٹ کوالٹی) قیمت: 85

### نفیس اور اعلیٰ ذوق کے لوگوں کے لئے انمول تحفہ

عاملین حضرات بھی اپنے اداروں میں اسے استعمال فرمائیں آپ خود ہی اس کی خوشبو کے گرویدہ ہو جائیں گے، خصوصاً چلہ کشی کے دوران اسے ضرور جلائیں۔ اگربتی پر ادارے سے خاص الخاص دم بھی کرواسکتے ہیں جو مریضوں کے علاج میں موثر ثابت ہوگا۔

روحانی دکان: 042-35033371, 0322-4773786

## جامع الاسماء والصفات

عام قیمت: 450
رعایتی قیمت: 315

مصنف: غلام الرسول عاکلی نقشبندی (ایم اے ثقافت اسلامیہ)

قرآن وحدیث اور تورات، زبور وانجیل سے اسماء الحسنیٰ کا عظیم استخراج ایک عدیم النظیر تصنیف جو اللہ تعالیٰ کے کنہ حقائق ومعارف اور ان کی ازلی تقدیس کے بارے میں ایک لطیف وعظیم زاویہ فراہم کرتی ہے۔

مکتبۃ العارف: 042-35033371, 0322-4773786

## ڈاکٹر حشمت جاہ کی طب روحانی پر مشتمل عظیم الشان کتب

1. سورۂ یٰسین سے مسائل کا حل
عام قیمت: 150......رعایتی قیمت: 98

2. قرآن مجید کی مدد سے آسیبی قوتوں اور جادو کا توڑ خود کیجئے
عام قیمت: 150......رعایتی قیمت: 98

3. سورۂ مزمل سے جادو کا توڑ
عام قیمت: 170......رعایتی قیمت: 110

4. روحانی عملیات
عام قیمت: 170......رعایتی قیمت: 110

5. اسم اعظم سے جادو کا توڑ
عام قیمت: 170......رعایتی قیمت: 110

مکتبۃ العارف: 042-35033371, 0322-4773786

# حفاظت کے مجرب اعمال

مرتب: محمد عارف

حفاظت کے اعمال آج کل کی بہت بڑی ضرورت ہیں۔ عوام کے ساتھ خواص کو بھی بہت ضرورت ہے۔ نیز عاملین حضرات کو تو اس کا خاص خیال رکھنا چاہیے مگر عاملین اور خواص میں سب سے زیادہ اس معاملے میں غفلت دیکھی گئی ہے۔ عوام تو پھر بھی حفاظت کے اعمال میں پابندی کرتے ہیں۔ جب کہ اہل علم، علم ہونے کے باوجود بھی غفلت کیوں کرتے ہیں؟ اللہ جل شانہٗ ہی بہتر جانتا ہے۔ چند اعمال تحریر کئے جاتے ہیں۔

## حصار

یہ عمل کاش البرنی مرحوم نے اپنی کتاب عامل کامل حصہ اول میں تحریر فرمایا ہے۔ لکھتے ہیں کہ بعض عملوں میں حصار باندھنے کی ضرورت پڑتی ہے۔ یہ حصار ایک دیوار اور قلعہ کے مانند ہے۔ علاوہ عمل کے، سفر وحضر میں، ہر جگہ آفات اور خطرات سے محفوظ رکھتا ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ لا الہ کا کوٹ، الا اللہ کی کھائی، شاہ مرداں کی چوکی بحق محمد مصطفی ﷺ کی دہائی۔

تین مرتبہ پڑھ کر سیدھے ہاتھ کی انگلی شہادت پر دم کر کے سر کے اوپر سے انگلی گھما کر تین مرتبہ دستک (تالی) بجائے۔

(اس عمل کو صبح وشام تین بار پڑھ کر حصار لگایا جائے۔ ع)

## مال کی حفاظت

زیور، سونا چاندی، مال اور روپیہ رکھ کر سات مرتبہ باوضو سورۃ تغابن پڑھ کر اس پر پھونک دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کوئی چور اور ڈاکو اس مال کو چوری نہ کر سکے گا۔ وہ مال بالکل محفوظ رہے گا۔

## سحر وجادو اور انس وجن کے شر سے حفاظت

اس دعا کو صبح وشام پابندی سے پڑھنے سے ہر قسم کے سحر وجادو سے حفاظت رہتی ہے۔ اور تمام انسانوں اور جنوں کے شر سے بھی حفاظت رہتی ہے۔ کوئی انسان اور جن نقصان نہیں پہنچا سکتا۔ ان شاء اللہ۔ یقین کامل سے پڑھنا شرط ہے۔ دعا یہ ہے:

بسم اللہ الملک الحق المبین الرحمن الرحیم لا الہ الا اللہ بینی وبین اعدائی لا الہ الا اللہ بینی وبین خصمائی جبلا حائلا وسترا محجوبا وسدا منیعا وسیفا قاطعا ونارا محرقہ وبحرا عمیقا لا یصلونی الی لا بقول ولا بفعل من الیوم الی الغد ومن الغد الی الابد فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم۔

تحصنت بالحصن المنیع الذی اساسہ لا الہ الا اللہ وصورۃ محمد رسول اللہ ومفتاحۃ لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم حمسا لمسا ھونا عونا انا العبد الضعیف سھمی نفذ وربی سند لا ابالی من احد بفضل قل ھو اللہ احد اللہ الصمد لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفوا احد اللھم ان جاؤا الی فردھم وان جاروا علی فھدھم فانک انت اللہ ربی وربھم ورب الخلائق کلھم۔




## قران السطرین

سطور کے امتزاج کو کہتے ہیں۔ مثلاً ایک سطر طالب کے نام کی ہو۔ دوسری سطر مطلوب کے نام کی ہو۔ اب دونوں کے حروف سے جو تیسری ستر تیار ہوگی، اس کو قران السطرین کہیں گے۔

## زائد النور

چاند کی پہلی تاریخ سے ۱۴ تاریخ تک کے زمانہ کو کہتے ہیں۔ اور اسی زمانہ کو عروج ماہ بھی کہتے ہیں۔

## کسر النور

چاند کی ۱۵ تاریخ سے آخر تک کا زمانہ کسر النور کہلاتا ہے۔ اسی زمانہ کو ناقص النور بھی کہتے ہیں۔ اور اسی زمانہ کو زوال ماہ بھی کہا جاتا ہے۔

## بسط حرفی

الفاظ کو جدا جدا کر کے لکھنا۔ جیسے جمیل احمد کو "ج م ی ل ا ح م د" لکھنا۔

## بسط عددی

جمیل احمد کے اعداد کو جدا جدا کر کے اس طرح لکھنا ۳۴۸۱۳۱۴۳۔

## بسط تضعیف

مثلاً ی کے اعداد کو دگنا کیا تو ۲۰ ہوئے۔ ک کے عدد کو دگنا کیا تو ۴۰ ہوئے۔ ۴۰ میم کے عدد کو دگنا کیا تو ۸۰ ہوئے۔ ۸۰ ف کے عدد کو دگنا کیا تو ۱۶۰ ہوئے۔ ۱۶۰ کے دگنے ۳۲۰ ہوئے۔ اس طرح ابجد کے حروف کو دو چند کرتے چلے جائیں تو اس طریقے کو بسط تضعیف کہا جاتا ہے۔

## صدر مؤخر

تکسیر کے وقت سطر حروف میں سے ایک حرف شروع سے اور ایک حرف آخر سے لینا صدر مؤخر کہلاتا ہے۔ مثلاً سطر حروف اق ب ال ح س ی ن اس کا صدر مؤخر اس طرح نکالیں گے۔

ان ق ی ب س ا ح ل۔

## مؤخر صدر

یہ صدر مؤخر کا برعکس طریقہ ہے۔ اس میں پہلے آخر کا حرف اٹھائیں گے پھر شروع کا۔ اس طرح:

سطر حروف۔ اق ب ال ح س ی ن۔

مؤخر صدر۔ ن ا ی ق س ب ح ال۔

## اختیارات

سوال وجواب کو مکمل کرنے کے لئے چند اختیارات حل کرنے والے کو دیئے گئے ہیں جس کا ذکر عملیات کی کتاب میں جگہ جگہ ملتا ہے۔ اس طریقہ کی وجہ سے حل کرنے والے کو اس بات کا اختیار ہوتا ہے کہ وہ حروف تواجیہ کو ایک دوسرے سے تبدیل کرلے۔ مثلاً ت کی جگہ ث اور ج کی جگہ خ لے لے۔

قسط نمبر 9

# علم الحروف سیکھئے

شہید روحانی درگاہ

**مطلوب کو حاضر کرنا:** اگر ث کو کسی شخص کے نام کے ساتھ ملا کر یکے بعد دیگرے یعنی ایک حرف طالب کے نام کا، ایک حرف مطلوب کے نام کا اور پھر اس طرح لکھ کر اور سات مرتبہ حرف ث کو پڑھ کر ایک مرتبہ یہ کہے "اے خدام حرف ثا فلاں ابن فلاں کو میرے پاس پہنچا دو"۔ پھر اس تعویذ کو کسی پھل دار درخت پر لٹکا دیں۔ تو مطلوب بہت جلد طالب کے پاس پہنچ جائے گا۔ یہ عمل صرف پیر کے دن کرنا چاہئے۔ اور عروج ماہ میں کرنا چاہئے۔ بشرطیکہ چاند عقرب میں نہ ہو۔

**حرف ث کے اعمال کی دھونی:** حرف ثا سے متعلق جتنے بھی اعمال ہیں۔ ان میں دھونی کا طریقہ یہ ہے کہ لہسن کے بیج سرکہ میں ڈال دیے جائیں۔ پھر ۲۴ گھنٹے کے بعد انہیں نکال کر سکھالیں۔ اور دوران عمل ان بیجوں کو جلتے ہوئے کوئلوں پر ڈال کر دھونی لیں۔

حروف ثا کے اعمال اس وقت بہت جلد اپنا اثر دکھا دیتے ہیں جب سورج برج عقرب میں ہو۔

**ہر مقصد میں کامیابی:** جس شخص کا نام ث سے شروع ہوتا ہو، وہ اس نقش کو لکھ کر اس پر سو مرتبہ یہ آیت ربنا افرغ علینا صبراً وثبت اقدامنا وانصرنا علی القوم الکافرین۔ پڑھ کر دم کردیں۔ پھر اس نقش کو اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ ان شاء اللہ تمام مقاصد میں کامیابی ملے گی۔ نقش یہ ہے:

| میکائیل | | ۷۸۶ | میکائیل |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱ | ۱۱۷ | ۱۲۴ | ۱۲۸ |
| ۱۲۳ | ۱۲۹ | ۱۳۰ | ۱۱۸ |
| ۱۲۶ | ۱۲۲ | ۱۱۹ | ۱۳۳ |
| ۱۲۰ | ۱۳۲ | ۱۲۷ | ۱۲۱ |
| میکائیل | | بحق یا ثابت | میکائیل |

قسط نمبر 9

# علم الاعداد سیکھئے

شہیر روحانی (درگاہ)

## چار نمبر کی خصوصیات

یہ نمبر شمس سے متعلق ہے۔ یہ نمبر تحمل، مضبوطی طبع، انصاف پسندی اور اچھی شخصیت کا علمبردار ہے۔ جن حضرات کا عدد ذاتی ۴ ہوگا ان میں مندرجہ ذیل تعمیری اوصاف پائے جائیں گے۔ محنتی، قابل بھروسہ، محتاط، دور اندیش، مصلح اور مشکلات سے مقابلہ کا حوصلہ ان میں وافر مقدار میں ہوتا ہے۔

جن حضرات کا عدد ذاتی ۴ ہوگا ان میں مندرجہ ذیل تخریبی اوصاف پائے جائیں گے۔

ہر بات کو مخالفانہ نقطہ نظر سے دیکھنے کی عادت، بحث ومباحثہ کا مرض، مروجہ قانون سے ٹکرا کے دشمن پیدا کرنے کے خوگر، فضول خرچی کا مادہ، ضد، ہٹ دھرمی اور انتہا پسندی۔

### ۴ نمبر والوں کی خصوصی مزاج

۴ نمبر سے تعلق رکھنے والے حد درجہ محتاط اور دور اندیش ہوتے ہیں۔ ان میں کام کرنے کا حوصلہ آخری حد تک ہوتا ہے۔ یہ نتائج کی پرواہ کئے بغیر کسی بھی میدان میں کود پڑتے ہیں۔ یہ لوگ ہمیشہ اپنے ہمعصروں میں ممتاز اور نمایاں رہنے کی کوشش کرتے ہیں اور بسا اوقات اس میں کامیاب بھی ہو جاتے ہیں۔ ان میں صلح جوئی کی بھی عادت ہوتی ہے۔ اور قانون دانی کا شوق بھی رکھتے ہیں۔ لوگوں میں فیصلہ کرا کے یہ لوگ بہت خوشی محسوس کرتے ہیں۔

مستقل مزاجی، استحکام اور ہر ہر معاملہ میں استقلال ان کا خاص وصف ہے۔ یہ لوگ جس کام پر بھی لگ جاتے ہیں، پورے ذوق وشوق اور انہماک کے ساتھ اس میں لگے رہتے ہیں۔ جوڑ توڑ کی بھی صلاحیت ان میں بے پناہ ہوتی ہے۔ یہ اگر ضد پر آجاتے ہیں تو حکومت کے نظام میں خلل پیدا کر کے چھوڑتے ہیں اور لوگوں کو ایک دوسرے کے خلاف ابھار کر انہیں باہم برسر پیکار کر دیتے ہیں۔ انتہا پسندی ان کا عیب ہے۔ اور یہ عیب انہیں زندگی میں قدم قدم پر نقصان پہنچاتا ہے۔ اگر یہ اس عیب سے نجات پالیں اور بدگمانی کی راہ کو بھی ترک کر دیں تو ان میں محبوب اور مقبول بننے کی بے پناہ صلاحیت ہوتی ہے۔ لیکن انتہا پسندی وربدظنی انہیں کسی طور پر پنپنے نہیں دیتی۔ یہ لوگ اگر کسی ماحول سے مطمئن نہ ہوں تو سازشی بن جاتے ہیں اور بالآخر خود بھی کسی سازش کا شکار ہو جاتے ہیں۔

### شخصیت

جن لوگوں کا عدد ۴ ہوتا ہے۔ یہ لوگ فیشن میں بھی سادگی کے قائل ہوتے ہیں۔ ان میں چونکہ انانیت پائی جاتی ہے۔ اس لئے یہ لوگ کلیدی عہدوں کے لائق نہیں ہوتے، مگر ان میں یہ خصوصیت بھی ہوتی ہے کہ جس کو ایک بار دوست بنالیں اس کے ساتھ زندگی بھر دوستی نبھاتے ہیں۔ یہ لوگ کچے کانوں کے ہونے کی وجہ سے بعض قیمتی دوست کھو بیٹھتے ہیں۔ زبان میں مٹھاس ہوتی ہے۔ گفتگو پر سنجیدگی کی چھاپ ہوتی ہے۔

### صحت

نمبر ۴ والوں کی صحت بالعموم ٹھیک رہتی ہے۔ اور اگر خراب ہوتی ہے تو ان کی اپنی بے احتیاطی اور غیر ذمہ داری سے خراب ہوتی ہے۔




سابقہ شمارے میں نقش کی پہلی تین قسم کا بیان ہوا تھا۔ مثلث، مربع اور مخمس۔ اب مزید ملاحظہ فرمائیں:

## نقش مسدس (۶×۶)

اس نقش کو کہتے ہیں جس کے ایک ضلع میں ۶ خانے ہوتے ہیں۔ اس کے اضلاع کی کل تعداد ۶ ہوتی ہے۔ اس کے کل خانوں کی تعداد ۳۶ ہوتی ہے۔ اس کے اعداد طبعی ۱۱ ہوتے ہیں۔ اس کے اعداد طرح ۱۰۵ ہوتے ہیں۔ اس کے عدد تقسیم ۶ ہوتے ہیں۔ نقش مسدس کی صورت یہ ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | |
| | | | | | |
| | | | | | |
| | | | | | |
| | | | | | |

## نقش مسبع (۷×۷)

اس نقش کو کہتے ہیں جس کے ایک ضلع میں ۷ خانے ہوتے ہیں۔ اس کے اضلاع بھی کل ۷ ہوتے ہیں۔ اس کے کل خانوں کی تعداد ۴۹ ہوتی ہے۔ اس کے اعداد طبعی ۱۷۵ ہوتے ہیں۔ اس کے اعداد طرح ۱۶۸ ہوتے ہیں۔ اس کے اعداد تقسیم ۷ ہوتے ہیں۔ نقش مسبع کی صورت یہ ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |

## نقش مثمن (۸×۸)

اس نقش کو کہتے ہیں جس کے ایک ضلع میں کل ۸ خانے ہوں۔ اس کے ضلعوں کی کل تعداد بھی ۸ ہوتی ہے۔ اس کے خانوں کی کل تعداد ۶۴ ہوتی ہے۔ اس کے اعداد طبعی ۲۶۰ ہوتے ہیں۔ اس کے اعداد طرح ۲۵۲ ہوتے ہیں۔ اس کے اعداد تقسیم ۸ ہوتے ہیں۔ نقش مثمن کی صورت یہ ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | | |
| | | | | | | | |
| | | | | | | | |
| | | | | | | | |
| | | | | | | | |
| | | | | | | | |
| | | | | | | | |

(جاری ہے)

# کمالات جفر..... (تسخیر موکل علی)

## سورۂ اخلاص کے عظیم موکل خفجطیش کا سہ روزہ عمل

سرفراز احمد زاہد (ملتان)

قارئین خزینۂ روحانیت کیلئے اس دفعہ ایک خاص اور موثر ترین موکل کا عمل پیش کر رہا ہوں۔ یہ آپ لوگوں کیلئے تحفہ ہے۔ یہ عمل بہت عجیب وغریب ہے۔ اس کے سو فیصد اثرات لازماً مرتب ہوں گے۔ آج کل کے سائنسی دور میں اس قدر پُر اثر اور جلد مکمل ہو جانے والا آسان عمل ملنا بھی، پارس پتھر کا مل جانا ہے۔

آج کل عام کتابوں اور رسائل میں تسخیر موکلات کے بے شمار عملیات درج ہیں۔ ان میں سے 99 فیصد عمل غلط ہیں۔ کبھی کوئی عمل سچ ثابت نہیں ہوا۔ رسائل میں من گھڑت اعمال بنا کر پیش کیے جاتے ہیں۔ جو زیادہ تر ہندووانہ دیوی دیوتاؤں کے اعمال ہوتے ہیں اور ایسے اعمال کی تین دن میں کامیابی کی نوید سنائی جاتی ہے۔ ربع صدی قبل ایک مشہور استاد بشیر احمد نام کے گزرے ہیں جو سیالکوٹ کے قرب وجوار کے رہنے والے تھے۔ شیطانی اعمال کے ماہر تھے۔ وہ اپنی آپ بیتی میں رقم طراز ہیں کہ 20 سال تک بڑے بڑے تسخیر موکلات کے اعمال پڑھے لیکن یہ سب ناکام ہوئے۔ چہ جائیکہ کامل استاد نے جب تک اپنی نگرانی میں عمل نہ کرا دیا۔ 20 سال کی ریاضت برباد ہوئی۔ کہنے کا مقصد یہ ہے کہ ان اعمال کو جتنا آسان بنا کر اور آکرہ ٹنڈولہ کے حصول کی ترغیب دی جاتی ہے، یہ سب جھوٹ ہوتا ہے۔ میں بذات خود ان نمبرز وغیرہ کے مخالف ہوں۔ یہ بھی ایک علم ہے اور میں قائل ہوں۔ اس کا رد نہیں کرتا۔ لوگوں کے انعامات نکلتے ہیں۔ نجوم، رمل، جفر، استخارہ سے یہ سب ممکن ہے۔ لیکن اپنی اپنی دل چسپی کی بات ہے۔ یہ سطور لکھ رہا تھا کہ موبائل نمبر پر کسی نے لاٹری کا نمبر مانگا۔ میں نے کہا کہ میں یہ کام نہیں کرتا۔ میرا نمبر کس نے دیا؟ وہ صاحب فرمانے لگے کہ نیٹ پر اشتہار ہے کہ لاٹری کے نمبر مجھ سے لیں۔ اور اشتہار پر میرا موبائل نمبر درج ہے۔ حالانکہ میں نیٹ بہت کم استعمال کرتا ہوں لیکن میرے انکار پر وہ کہنے لگے کہ چیک کر لیں، کہیں آپ پھنس نہ جائیں۔ اب آپ بتائیں جو اشتہار دے رہا ہے، اس نے میرا نمبر کیوں دیا؟ یہ صرف بدنام کرنے کیلئے ہوتا ہے۔ ہم لوگ منفی رجحانات کی طرف فوراً قائل ہوتے ہیں۔ بھلا اس نیک سیرت انسان نے مجھے کیوں گھسیٹا؟ آپ کو معلوم بھی نہیں کہ آپ کے نام پر کیا کیا فراڈ ہوتے ہیں؟ اللہ ایسے لوگوں کو راہ ہدایت دے۔

جو عمل لکھ رہا ہوں۔ یہ عمل میں نے 1985ء سے لے کر آج تک دو دفعہ شائع کرایا ہے۔ اور مجھے یہ عمل میرے جفر کے استاد حضرت بابر سلطان قادریؒ سے 1985ء میں ملا تھا۔ یہ عمل میں نے خود کیا تھا بلکہ زندگی میں تسخیر کے دو یا تین عمل کیے ہیں۔ ایک یہ مذکورہ عمل، دوسرا تسخیر دنیا اور تیسرا ایک ہمزاد کا عمل۔

یہی عمل چند ماہ قبل ایک رسالہ میں دیکھ کر حیران ہوا۔ صاحب مضمون نے لکھا تھا کہ مجھ سے اجازت لیں۔ اب یہ عمل میرے پاس یعنی تسخیر میں نہیں لیکن غائبانہ طور پر اب بھی مخفی مدد کسی نہ کسی صورت مجھے ملتی رہتی ہے۔

تین دن میں عمل تسخیر ہوتا ہے۔ اس عمل کو شروع کرنے سے قبل دو روز پہلے گوشت اور اس سے پیدا شدہ اشیاء حیوانات سے متعلقہ چیزیں کھانا ترک کر دیں۔ اس میں بدبودار اشیاء بھی شامل ہیں۔ کپڑے صاف اور پاکیزہ پہنے۔ جماع سے پرہیز ہوگا۔ لوگوں سے ملنا جلنا کم کریں۔ کم سوئے۔ کم کھائے۔ صاف بستر پر سویا کریں۔ چارپائی کے گرد حصار کیا کریں۔ یعنی ہر پائے پر چار بار قل شریف پڑھ کر دم کریں۔ وقت اور جگہ مقرر ہو۔ بوقت عمل خوشبو سلگائیں اور اپنے کپڑوں پر بھی عمدہ عطر لگائیں۔ ہر وقت موکل کو پکارتے رہیں کہ یا خفجطیش حاضر ہو۔

رات کو بالکل الگ کمرہ میں جا کر پہلے ایک ہزار دو بار سورۃ اخلاص پڑھیں۔ پھر ایک ہزار دو بار یا خفجطیش پڑھیں۔ اس کے بعد پھر ایک ہزار دو بار سورۃ اخلاص پڑھیں اور بعد میں بیٹھ کر کہیں یا خفجطیش حاضر ہو کر میرے کاموں میں میری مدد کرو۔ یاد رکھیں تعداد ورد میں ذرا بھر غلطی نہ ہو۔ ایک ہزار دو سے نہ ایک کم، نہ ایک زیادہ۔ اگر بے دھیانی میں تعداد

میں فرق آ گیا تو عمل ناکام ہو جائے گا۔ عمل ختم کرنے کے بعد موکل سے جو بات کہنی ہو، وہ ایک یا دو بار کہنی ہے۔ پھر عمل ختم کر کے سو جائیں۔ یہ عمل بعد نمازِ عشاء کیا کریں۔

تیسرے روز تکمیل عمل کے بعد موکل حاضر ہو گا۔ موکل دو طریقوں سے حاضر ہوتا ہے۔ ایک ظاہری طریقہ اور دوسرا باطنی۔ یا تو ظاہری طور پر حاضر ہو گا یعنی باقاعدہ نظر آئے گا یا باطنی طور پر آتا ہے۔ یہ اس لیے نظر نہیں آتا کہ صاحب عمل میں اسے دیکھنے کی قوت وصلاحیت نہیں ہوتی اور اس کی آنکھوں سے حجابات نہیں اترے ہوتے۔ لیکن آپ موکل کی حاضری کا اندازہ اس طرح لگا سکتے ہیں کہ آپ موکل کو مخاطب ہو کر کہیں کہ میرا فلاں کام کر دو۔ وہ کر دے گا۔

یاد رکھیں! یہ کام بطور شعبدہ نہ ہو گا۔ اور کوئی چھوٹا موٹا دکھاوے کا کام نہ ہو گا۔ بلکہ حقیقتاً وہ کام جو آپ اس سے لینا چاہتے ہیں۔ اور یہ بھی واضح کر دوں کہ اس سے جائز کام لیا کریں، جس سے خلق خدا کی بھلائی ہو۔ موکل آپ کا ہر کام فوراً آ کر کر دیا کرے گا۔ اگر بفرض محال تین دن کا عمل کرتے ہیں اور بعد میں کام کا کہتے ہیں اور وہ کام چوبیس گھنٹے گزرنے کے بعد نہیں ہوتا تو آپ دوبارہ تاکید سے حکم دیں، ضرور ہو گا۔ اگر پھر بھی کام نہیں ہوتا تو عمل دوبارہ کریں۔ تین دن کے بعد موکل ضرور کام کرے گا۔ اگر دوسرے چلے یعنی چھ (6) دن کے عمل کے بعد بھی موکل نہیں آتا اور کام نہیں کرتا تو تین دن اور عمل کرے۔ آخری انتہا 9 دن ہے۔ ان شاء اللہ اس چلہ میں ہر حال میں کامیابی ہو گی اور موکل ضرور حاضر ہو گا اور مسخر ہو گا۔ یہ تو ممکن نہیں کہ تسخیر نہ ہو۔ ضرور کامیابی ہو گی۔

اب اس عمل کو قابو میں رکھنے کیلئے روزانہ ایک ہزار دو مرتبہ موکل کا نام یاخفحطیش پڑھا کریں۔ اول آخر تین بار سورۃ اخلاص اور بڑے گوشت کا پرہیز رکھیں۔ باقی جو چاہیں کھائیں۔ اور جب موکل سے کوئی کام لینا ہو تو تین بار سورۃ اخلاص پڑھ کر تین بار موکل کو پکاریں "**یاخفحطیش حاضر ہو**"۔ اس کے بعد کہیں کہ "یہ کام کر دو"۔ یا تو فوراً کر دے گا یا 24 گھنٹہ کے اندر اندر۔ آپ اس سے جائز کام لیں۔ اس کے علاوہ اس عمل سے اپنے اندر مقناطیسی قوت پیدا کی جا سکتی ہے۔ کیسے؟...... پھر کبھی۔

## جنات، آسیب، عفریت، شیاطین وغیرہ سے لڑنے اور ان کو جلانے کا خاص عمل
## ہر قسم کے جادو کو ختم کرنے اور جادو کو واپس کرنے کا خاص عمل
## ہر قسم کی نظرِ بد اور لا علاج امراض کا علاج کرنے کا خاص عمل



# ھانڈی کا عمل

الحمدللہ دار العمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ نے جادو، جنات وشیاطین کا علاج کرنے والے عاملین کے لئے ھانڈی کے مختلف اعمال ترتیب دیئے ہیں، جن کی مدد سے با آسانی جادو اور جنات کے متاثرہ مریضوں کا جلد علاج کیا جا سکتا ہے۔ یہ اعمال صرف وہی عاملین کر سکتے ہیں، جن کے حصار مضبوط ہوں۔ ورنہ رجعت کا خطرہ رہتا ہے۔ ہم ان عاملین کی طرح نہیں جو یہ دعوے کرتے ہیں کہ ہم سے سیکھنے والوں کو رجعت نہیں ہوتی۔ ہم واضح کہتے ہیں کہ جو غلط استعمال کرے گا، اس کو رجعت ضرور ہوگی۔ اسی لئے اعمال کے ساتھ ساتھ مختلف ھدایات تفصیل سے دی گئی ہیں جن پر عمل کر کے رجعت سے بچا جا سکتا ہے اور ھانڈی کے اعمال کے سلسلے میں بہت تفصیل دی گئی ہے جس کو پڑھ کر، ھانڈی کے اعمال کا صحیح طریقہ آ جائے گا اور عمل کرنے میں غلطی کا امکان بھی نہ ہونے کے برابر ہوگا۔ ہم ان عاملین کی طرح نہیں جو تفصیل اس لئے نہیں بتاتے کہ اگر ایک بار ہی سب بتا دیا تو "ہمارے پاس کون آئے گا"۔

**درجہ اول ھدیہ:- 5500/- روپے**

دو طرح سے ھانڈی کے اعمال سکھائے جاتے ہیں۔　**درجہ دوم ھدیہ:- 10500/- روپے**

**درجہ اول** اس میں سات اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ ان اعمال سے جادو، جنات، نظر بد، شیاطین، دیو، پری، بھوت، چڑیل اور اسی طرح کی دیگر نقصان دہ مخلوق کے اثرات کا علاج کر سکتے ہیں۔ اسی طرح لاعلاج بیماریوں کا بھی علاج کر سکتے ہیں۔

**درجہ دوم** اس میں کل دس اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ دو خاص الخاص اعمال ہیں جو سخت سے سخت جادو، بڑے بڑے شیاطین، جنات اور جادوگروں کو سبق سکھانے اور ان کا خاتمہ کرنے کے لئے ہیں۔ ان کی تعداد چاہے جتنی بھی ہو۔ آخر میں ھانڈی کا ایک خاص عمل دیا گیا ہے جو محبت، مفرور کو واپس لانے، رشتہ کے لئے ہاں کروانے میں مفید ہے۔

ان تمام اعمال کے لئے کچھ ریاضتیں بھی کروائی جاتی ہیں تاکہ عامل کے پیچھے جنات کی غیبی مدد بھی شامل رہے۔ صرف طریقے نہیں بتائے جاتے۔

روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور

مزید تفصیل اور ھانڈی کے اعمال سیکھنے کے لئے رابطہ کریں　**رابطہ**　مولانا محمد عرفان (ناظم درسگاہ) 0321-4661681

www.darulamal.org/ruhanidarsgah　(042) 35033371
E-mail: info@darulamal.org　(0343) 7772772

# آپ کے روحانی مسائل اور ان کا حل

خالد مقبول حفظہ اللہ

## پسند کی شادی

**سوال:** میں اپنی پھوپی کی بیٹی سے محبت کرتا ہوں اور وہ بھی مجھ سے کرتی ہے۔ میرے گھر والوں میں کوئی راضی نہیں۔ البتہ پھوپی راضی ہیں۔ مہربانی فرما کر میرا یہ مسئلہ حل کر دیں۔ میں آپ کا شکر گذار رہوں گا۔ اگر انسان کو اس کی خوشی نہ ملے تو جینے کا کیا فائدہ؟ (حامد، لاہور)

**جواب:** آپ کا خط پڑھ کر افسوس ہوا۔ آپ کے خط میں دو باتیں قابل اصلاح ہیں:

1. "میرا یہ مسئلہ حل کر دیں"...... مسلمان کو یہ عقیدہ رکھنا چاہئے کہ صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کی ہی ذات بابرکت ہے جو کہ مسائل کو حل کرتی ہے۔ کسی انسان کے بارے میں یہ عقیدہ رکھنا کہ یہ میرے مسائل حل کرے گا اور اللہ تعالیٰ کو پس پشت ڈالنا کھلا شرک ہے اور گناہ کبیرہ ہے۔ آپ فوراً توبہ کریں اور تجدید ایمان بھی کریں۔
2. "اگر انسان کو اس کی خوشی نہ ملے تو جینے کا کیا فائدہ؟"...... کیا اللہ تعالیٰ نے انسان کو اس لئے پیدا کیا ہے کہ اس کو اس کی خوشیاں مل جائیں یا پیدا کرنے کا کوئی اور مقصد ہے؟

قرآن پاک میں واضح ارشاد موجود ہے کہ "انسانوں اور جنات کو اپنی عبادت کے لئے پیدا کیا ہے"۔ یعنی یہ جو زندگی ہمیں ملی ہے، اس کا اولین مقصد اللہ تعالیٰ کی عبادت کرنا ہے۔ اگر اللہ تعالیٰ کو منظور نہ ہوا تو دنیا اِدھر سے اُدھر کیوں نہ ہو جائے، آپ کی شادی نہ ہوگی اور اگر منظور ہوا تو ضرور ہوگی۔ مگر ہمیں یہ سبق دیا گیا ہے کہ ہم ہر حال میں اللہ کی رضا میں راضی رہیں۔ اگر اللہ کو منظور نہیں تب بھی ہم راضی اور اگر منظور ہے تب بھی ہم راضی اور شکر گذار۔ اپنے نفس کی خواہش کا پورا نہ ہونے پر آپ نے یہ لکھ دیا کہ "جینے کا کیا فائدہ"۔ یہ آج کل کے Media کی مہربانی ہے۔ شادی کے لئے سب سے پہلے استخارہ کریں کہ کیا یہ رشتہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک آپ کے لئے مناسب بھی ہے یا نہیں؟ آپ کے گھر والے کوئی بھی راضی نہیں۔ ان سب کو منانے کا عمل اس صورت میں ہی ہو سکے گا جب استخارہ میں جواب "ہاں" میں آئے۔ استخارہ کے لئے آپ کوئی سا بھی عمل کر کے دوبارہ اطلاع کریں۔

## گھریلو لڑائی جھگڑے

**سوال:** جب سے میں نے ہوش سنبھالا، گھر میں لڑائی جھگڑے کے علاوہ کچھ نہیں دیکھا۔ میرے ابو مجھ سے بہت پیار کرتے ہیں اور گھر میں میرے بہن بھائی یہاں تک کہ والدہ بھی مجھ سے نفرت کرتی ہیں۔ جب ابو پیار سے مجھے بلاتے ہیں تو یہ بات میری امی کو اچھی نہیں لگتی۔ حالانکہ امی باقی سب بہن بھائی کو بہت پیار کرتی ہیں۔ میری امی یہ کہتی ہیں کہ میں منحوس ہوں اور میری وجہ سے گھر میں جھگڑے ہوتے ہیں۔ یہ بات سوچ سوچ کر میرا حافظہ کمزور ہو گیا ہے۔ میری عمر 16 سال ہے اور میں میٹرک کی طالبہ ہوں۔ برائے مہربانی مجھے کوئی وظیفہ بتا دیں جس سے گھر کے حالات بہتر ہو جائیں اور مجھے ذہنی سکون نصیب ہو۔ اس وجہ سے مجھے غصہ بھی بہت آتا ہے جو کہ برداشت نہیں ہوتا اور میں کچھ بھی بول جاتی ہوں۔ (ر، م، کراچی)

**جواب:** آپ کے خط سے اندازہ ہوا ہے کہ آپ کی والدہ اور بہن بھائیوں کو اگر آپ سے پیار نہیں تو وجہ آپ کی اپنی زبان ہے۔ زبان کا زخم بہت گہرا ہوتا ہے اور بہت ہی مشکل سے بھرتا ہے۔ اپنے غصہ پر قابو رکھنے کی کوشش کریں۔ اس کے لئے کسی اچھے ہومیوپیتھک ڈاکٹر سے بھی آپ مدد لے سکتی ہیں کیونکہ ہومیوپیتھی میں غصہ کی زیادتی کا علاج موجود ہے۔ ساتھ ہی ان سے حافظہ کی کمزوری کا بھی ذکر کر دیجئے گا۔ نیز آپ "یَا عَزِیْزُ" کا کھلا ورد رکھیں یعنی چلتے پھرتے کثرت سے پڑھیں۔ اور جب موقع ملے، کھانے پینے کی اشیاء پر دم کر دیں۔ ان شاء اللہ حالات سنبھلنا شروع ہو جائیں گے۔ دوران وظیفہ کوشش کریں کہ کسی کو بھی اپنی زبان سے تکلیف نہ دیں۔ برداشت کی عادت ڈالیں۔ ویسے بھی ایک لڑکی کے لئے یہ بات اچھی نہیں

ہے۔ کیونکہ سسرال جا کر بہت کچھ برداشت کرنا پڑتا ہے۔

دوسرا کام یہ کریں کہ بعد نماز عشاء، اول وآخر 11 بار درود ابراہیمی کے ساتھ 1111 بار "یَا لَطِیْفُ" پڑھیں۔ سب گھر والوں کا تصور رکھیں اور ان پر دم کر دیں۔ اپنے پاس چینی بھی رکھیں اور اس پر بھی دم کر کے جہاں آپ کے گھر میں استعمال کے لئے چینی رکھی ہوتی ہے، اس میں پڑھی ہوئی چینی بھی ملا دیں۔ یہ عمل تین ہفتے تک مسلسل کریں۔ پھر ہفتہ میں دو دن کریں۔ اور پانچ ہفتہ بعد حالات کی اطلاع کریں۔

## کھانے کو دل نہیں کرتا

**سوال** ڈاکٹر صاحب میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرا کچھ کھانے کو دل نہیں کرتا۔ طبیعت بھی عجیب سی رہتی ہے۔ کوئی کام بھی نہیں ہوتا۔ آپ کوئی حل بتائیں کہ میں ٹھیک ہو جاؤں۔ (علی، لاہور)

**جواب** بیماری کی اصل وجہ تلاش کرنی چاہئے۔ کوئی بھی پریشانی ہو یا بیماری ہو، اس کی چار وجوہات ہوتی ہیں:

1. جادو کا اثر۔
2. جنات کا اثر۔
3. نظر بد لگ جانا۔
4. قدرتی یعنی اللہ تعالیٰ کی طرف سے۔

اب یہ کیسے پتہ لگے کہ مسئلہ کیا ہے؟ اس کے لئے تشخیص کروانی پڑتی ہے۔ آپ نے والدہ کا نام بھی نہیں لکھا۔ کسی قریبی عامل سے تشخیص کروائیں۔ یا پھر ہمارے ادارے کی روحانی علاج گاہ میں اپنا ایک رات کا پہنا ہوا ایسا کپڑا ارسال کریں، جو پسینے سے لگا۔ ان شاء اللہ، تشخیص کر کے آپ کے مرض کا پتہ لگ جائے گا۔ ویسے جو آپ نے کیفیت لکھی ہے، اس کا تعلق ذہن سے ہے یعنی نفسیاتی علامت ہے۔

## خواب میں ملاقات

**سوال** میں یہ چاہتا ہوں کہ ایک شخص سے خواب میں ملاقات ہو جائے۔ میں اس سے کوئی پوشیدہ بات معلوم کرنا چاہتا ہوں۔ اگر اس سلسلے میں آپ میری کوئی رہنمائی کریں گے تو بڑی مہربانی ہوگی۔ (آفتاب، ایبٹ آباد)

**جواب** اگر آپ جو بات معلوم کرنا چاہتے ہیں، اس میں کوئی شرعی حرج نہیں ہے تو یہ وظیفہ پڑھیں۔ اور اگر وہ بات معلوم کرنا شرعی طور پر منع ہے تو وظیفہ کا کوئی فائدہ نہ ہوگا۔ وظیفہ یہ ہے:

اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف کے ساتھ اکتالیس (۴۱) مرتبہ مع بسم اللہ سورۂ کوثر پڑھ کر دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر دم کر کے دائیں رخسار کے نیچے رکھ کر قبلہ رخ سو جائیں۔ سات دن یہ عمل کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مرد سے ملاقات ہو جائے گی۔

## بارہ سال سے جوڑوں کا درد

**سوال** میرے جوڑوں میں بارہ سال سے درد ہے۔ ہر طرح کا علاج کروا کر تھک گئی ہوں۔ مزاج میں چڑچڑا پن بہت زیادہ ہے۔ دم درود بھی کافی کروائے ہیں۔ کچھ کریں کہ میری اس تکلیف سے جان چھوٹ جائے۔ (راحت، لاہور)

**جواب** محترمہ! آپ پر سحر کے اثرات ہیں۔ ساتھ ہی بیماری بھی بن چکی ہے۔ اس لئے دونوں علاج ہی کروانا پڑیں گے یعنی روحانی علاج جادو کی کاٹ کے لئے اور جسمانی علاج جوڑوں کے درد کے لئے۔

آپ بروز منگل، زوال سے قبل سوا پاؤ ثابت کالے ماش پر سورۂ بقرہ کی ان آیات کو 2291 مرتبہ اول وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھیں۔

الٓمّٓ ۝ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛ فِيْهِ ۛ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝

پھر ان کو سات مرتبہ اپنے اوپر سے وار کر کسی کو دے دیں کہ قبرستان دفن کر آئے۔ یہ سارا عمل زوال سے قبل ہو جائے۔ دفن کر کے آنے والا باہر سے غسل کر کے گھر میں آئے۔

پھر روزانہ ان آیات کو سادے پانی پر اکیس مرتبہ دم کر کے نہار منہ پیا کریں اور سارا دن بھی پیتی رہیں۔ ان شاء اللہ صحت ہو جائے گی۔ اکیس یوم یہ عمل کر کے اطلاع کریں۔

# جعلی عاملین و پیروں کے واقعات

محمد انور بن اختر (کراچی)

## پائے شاہ نامی عامل کے پُر فریب ہتھکنڈے

میرا ایک ہم مکتب آٹھویں جماعت میں پڑھتا تھا کہ جرائم پیشہ افراد کے ہتھے چڑھ گیا۔ چوری، ڈکیتی، خنجر زنی اور متعدد مقدمات میں ملوث ہوگیا۔ کئی بار جیل بھی کاٹ چکا ہے۔ جیل سے چھوٹنے کے بعد لاپتہ ہوگیا۔ تقریباً بائیس سال بعد میری اس سے اچانک ملاقات ٹھٹھہ میں ہوئی۔ وہ کافی بدل چکا تھا۔ علاقے کے مستند پیر کی حیثیت سے مشہور تھا۔ ایک دن میں بھی اس کے آستانے پر حاضر ہوا۔ میں نے دیکھا کہ تو بیاہتا خواتین اولاد کی آرزو لے کر حاضر ہوتیں۔ ایسی عورتیں جن کا شوہروں سے جھگڑا ہوتا، بے روزگار مرد نوکری کی آرزو لے کر، عشق محبت میں گرفتار نوجوان محبوبہ سے ملاقات اور شادی کی خواہش لے کر، پیر صاحب کے پاس حاضر ہوتے۔ پرانے مقدمہ باز قسم کے آدمی بھی دکھائی دیتے۔ پیر صاحب کے وہم وگمان میں بھی نہ تھا کہ یہ گناہ گار ان کے آستانے پر حاضری کی سعادت حاصل کر رہا ہے۔ میں بھی انتہائی سعادت مندی کے ساتھ سراپا نیاز مندی کا روپ دھار ے بیٹھا رہا کہ اتنے میں پیر صاحب پورے جلال کے ساتھ برآمد ہوئے۔ پیچھے پیچھے پیر صاحب کا خلیفہ تھا۔ چھپے ہوئے تعویذوں کی گڈی پکڑے، اس کے پاس ایک روپے سے پانچ سو روپے تک کی مہریں بھی تھیں۔ عجیب عالم تھا۔ پیر صاحب کا خلیفہ سائلوں اور غرض مندوں کو تعویذ دیتے وقت تعویذ کی پشت پر اپنی مرضی سے کوئی بھی رقم والی مہر لگا دیتا تھا۔ تعویذ لینے والے کو ہدیہ، مہر کے مطابق پیش کرنا پڑتا۔ زیادہ بڑی مراد کے لیے زیادہ بڑی رقم اور چھوٹی مراد کے لئے چھوٹی رقم کی مہر لگائی جاتی تھی۔ تعویذ لینے والوں کا ہجوم تھا۔ زیادہ تر غریب اور متوسط طبقے کے افراد تھے۔ کچھ تو ایسے تھے، جن کی عورتیں یا لڑکے اغواء ہوگئے تھے یا جن کا سامان چوری ہوگیا تھا۔ وہ بے چارے تھانے میں رپورٹ لکھوانے کے بجائے پیر صاحب سے اس آس پر رجوع کررہے تھے کہ پیر صاحب کے قبضے میں جنات ہیں اور وہ ان کی مدد سے مغویہ لڑکوں، لڑکیوں اور مال مسروقہ کی بازیابی کرلیں گے۔ پیر صاحب تو غالباً اپنا اصلی نام بھی بھول چکے تھے۔ دنیا ان کو ''پائے شاہ'' کے نام سے جانتی تھی اور اسی نام سے ان کے ہاتھ پر بیعت کی جاتی تھی۔ اس طرح ان کے نائب خلیفہ، حاشیہ بردار اور مستقل مریدوں کی وضع قطع، نام اور حلیے بھی کچھ کم توجہ طلب نہ تھے۔ ایسا پتہ چلتا تھا کہ یہ دھندہ بھی گروہی بنیاد پر تو چل سکتا ہے، اکیلا یا تنہا جعلی پیر کچھ بھی نہیں ہوتا۔

**سبق:** اس طرح کے عاملوں کی ہمارے معاشرے میں بہتات ہے۔ جب کوئی کام نہ ملا، پیر و عامل بن کر بیٹھ گئے۔ عامل تو سمجھ میں آتا ہے، لیکن پیر بننا تو بہت ہی غلط ہے۔ نہ دین کا بنیادی صحیح علم، نہ مسائل کا علم، نہ تصوف سے کوئی لینا دینا۔ سوائے جہالت کے کچھ نہیں۔ اور اس سے بڑھ کر عوام جو اس طرح کے جاہل قسم کے پیروں سے بیعت بھی ہو جاتے ہیں۔ کیا ایسا بندہ، جو کوئی عمل کرے اور آپ کا کام ہو جائے، اس قابل ہو جاتا ہے کہ ہم اس سے بیعت ہو جائیں؟ کیا بیعت اس سے کی جاتی ہے جس کے عمل کرنے سے فائدہ ہو، چاہے وہ کتنا ہی غلط کاموں میں ملوث ہو؟ کیا ایک نیک بزرگ، جن کے پاس بیٹھنے سے اللہ ﷻ کی یاد آئے لیکن ان کے عمل سے کوئی فائدہ نہ ہو، پیر بننے کے مستحق نہیں؟ (ع)

## عامل نے دہکتے ہوئے کوئلوں سے دماغی مریضہ لڑکی کو جلا دیا

میاں چنوں کے محلہ رحمانیہ میں ایک نام نہاد پیر نے تیرہ سالہ لڑکی کا جن نکالنے کی خاطر اس کے جسم کے کئی حصوں کو جلا ڈالا۔ عامل صابر علی نے اپنے محلے کی ایک لڑکی کبیر دین جو کہ عرصہ دراز سے دماغی عارضہ میں مبتلا تھی، اس کے گھر والوں کی فرمائش پر جن نکالنے کے لئے دہکتے ہوئے کوئلوں سے چہرہ، سینہ، بال اور ٹانگیں جلا ڈالیں۔ لڑکی کی چیخ وپکار پر گھر والوں کو تسلی دیتا رہا کہ یہ تکلیف جنوں کو ہورہی ہے۔ جب لڑکی بے ہوش ہوگئی تو چھوڑ کر چلا گیا۔ گھر والے لڑکی کو ہسپتال لے گئے۔ جہاں لڑکی کی تشویشناک صورت حال کے پیش نظر، نشتر ہسپتال ملتان بھیج دیا گیا۔ معلوم ہوا کہ لڑکی کی بینائی چلی گئی ہے۔ یہ واقعہ ۸ راگست ۲۰۰۲ کو پیش آیا۔

# علاج باسماء اللہ الحسنیٰ

## اسمائے حسنیٰ کے منفعت بخش اسرار

تحقیق و ترتیب: قیصر احمد بی۔اے (کراچی)

### علاج برائے وجع المفاصل و عرق النساء

کڑا چھال عمدہ لے کر باریک پیس لیں اور اس پر **یَاسَلَامُ** 131 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور کسی بوتل یا ڈبیہ میں بحفاظت رکھیں۔ بوقت صبح بقدر 6 ماشہ ہمراہ گرم پانی سے کھا لیا کریں۔ ان شاء اللہ عرق النساء کی بیماری سے نجات مل جائے گی اور وجع المفاصل کے مرض کے لئے اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔ روحانی سفوف بے مثال ہے۔

### بانجھ پن میں حمل

اسگندھ ناگوری حسب ضرورت لے کر سفوف بنا لیں اور اس کو گھی سے چرب کر کے اس پر 136 مرتبہ **یَامُؤْمِنُ** پڑھ کر دم کر دیں۔ بس روحانی سفوف تیار ہے۔ بعد از فراغتِ حیض، روزانہ بقدر 6 ماشہ (1/2 تولہ) ہمراہ گرم دودھ سے پیتی رہیں۔ ان شاء اللہ ایک مہینہ کے متواتر استعمال سے حمل قرار پائے گا۔

### دمہ کا تقیر العلاج

ایلوا (اصلی) کھرل میں پیس کر پانی کی مدد سے ایک ایک رتی کی گولیاں بنا لیں۔ اب اس پر 45 مرتبہ **یَامُهَيْمِنُ** پڑھ کر دم کریں۔ اور روزانہ ایک گولی بوقت صبح پانی کے ہمراہ کھا لیا کریں۔ ان شاء اللہ مرض رفع ہوگا۔

### ایک گھنٹہ میں بخار (ذہنی) ختم

بخار خواہ کسی بھی قسم کا ہو، بفضلہ تعالیٰ ایک ہی روز میں پسینہ آ کر بخار اتر جاتا ہے اور پھر لطف یہ کہ دیگر دواؤں کی طرح دل کو کمزور نہیں کرتا۔ اس لحاظ سے بہت ہی عجیب و غریب ہے۔

لوبان عمدہ قسم کا خالص پیس کر اس پر **یَاعَزِيْزُ** 94 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور چار رتی کی پڑیا باندھ لیں اور بوقت ضرورت چڑھتے ہوئے بخار میں سنگترہ کے پانی یا عرق بید مشک عمدہ سے دن میں تین مرتبہ کھلائیے۔ ان شاء اللہ ایک ہی گھنٹہ یا ایک ہی روز میں بخار دور ہوگا۔

### سیلان الرحم لیکوریا کا روحانی علاج

اس بیماری سے اندام نہانی سے سفید رنگ کی بدبودار رطوبت جاری رہتی ہے۔ گویا کہ یہ عورتوں کا جریان ہے۔ جس طرح مردوں کو جریان کسی کام کا نہیں چھوڑتا، اسی طرح عورتوں کی صحت و جوانی و حسن و جمال کا بھی ستیاناس کر دینا، اس بیماری کا ادنیٰ کام ہے۔ مریضہ کا دل دھڑکتا رہتا ہے۔ کمر میں درد اور بھوک بند ہو جاتی ہے۔ بسا اوقات اندام نہانی کے اندر خارش بھی ہوتی رہتی ہے۔ چہرے کی رنگت بغیر خون کے اور خاک آلودہ ہو جاتی ہے۔ بدن ہر وقت ٹوٹتا رہتا ہے وغیرہ وغیرہ۔ اس کیلئے بیخ مرجان حسب خواہش لے کر کوئلوں کی دہکتی آگ میں رکھ دیں۔ ذرا دیر بعد سفید ہو جائے گا۔ نکال کر پیس لیں اور اس پر 662 مرتبہ **یَامُتَكَبِّرُ** پڑھ کر پھونک دیں اور شیشی میں سنبھال کر رکھیں۔ ایک ماشہ سے تین ماشہ تک ہمراہ پانی یا دودھ سے بوقت صبح لیا کریں۔ بس دس بارہ روز ہی کافی ہے۔

### برائے جریان و قوت باہ

موچرس و اسگندھ حسب ضرورت لے کر بڑ کے دودھ میں ایک ہفتہ کھرل کریں۔ اور جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنا کر 731 مرتبہ **یَاخَالِقُ** پڑھ کر پھونک دیں اور روزانہ ایک گولی ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ سرعت انزال کے مریض باقاعدہ استعمال سے اپنی شکایت دور کر سکتے ہیں۔ جریان کیلئے شاید ہی اس سے بڑھ کر کوئی چیز ہو کیونکہ یہ چیز دوا اور دعا کا مرکب ہے۔ اس نام پاک میں ہر چیز پیدا کرنے کی صلاحیت بدرجہ اتم موجود ہے۔

## برائے ذیابیطس (شوگر)

طباشیر، صندل، خرفہ، دھنیا، خشک، تخم خماض، تخم کاہو، مغز تخم خیار، مغز تخم کدو، صمغ عربی، گل رامنی، کافور...... ہم وزن لے کر سب کو باریک پیس کر بیر کے برابر گولیاں بنالیں اور پھر ان پر مریض کے نام کے اعداد کے مطابق **یَاخَالِقُ** پڑھ کر پھونک دیں۔ اور صبح، دوپہر، شام کو پانی کے ساتھ کھائیں۔ خوراک ایک ایک گولی۔ اس سے ''خالق کائنات'' ذیابیطس کا مرض ختم کردے گا۔

## بواسیر کی روحانی گولیاں

مغز کرنجوہ حب حاجت لے کر باریک پیس کر سفوف بنائیں اور گڑ کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنائیں اور اس پر **یَاقَابِضُ** 903 مرتبہ پڑھ کر دم کریں، بس دوا تیار ہے۔ اگر دوا جلد فائدہ کے لئے کھانا ہو تو 3 ماشہ سفوف ہمراہ تازہ پانی بوقت صبح کھائیں۔ بواسیر کیلئے نہایت ہی لاجواب چیز ہے۔ دس پندرہ روز میں بفضلہٖ تعالیٰ شفاء ہو جاتی ہے۔

## عطیہ چشتی بزرگ

یہ دوسرا نسخہ چشتیہ سلسلہ کے ایک بزرگ کا عطیہ ہے۔ جس کے متواتر دو ہفتہ کے استعمال سے بفضلہٖ تعالیٰ بواسیر، خواہ کسی بھی قسم کی ہو، فائدہ ہو جاتا ہے اور پھر دوبارہ اس مرض کا دورہ نہیں پڑتا۔

نرکچور، جو ایک مشہور بوٹی ہے، لے کر باریک پیس کر اور اس پر **یَاقَابِضُ** 903 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس میں سے بقدر 6 ماشہ (1/2 تولہ) روزانہ صبح و شام پانی سے پی لیا کریں۔ ہر قسم کی بواسیر کے لئے نہایت ہی لاجواب چیز ہے۔ چند ہی روز میں بفضلہٖ تعالیٰ مکمل شفاء ہو جاتی ہے۔

## برائے خون حیض

جب کسی طرح خون حیض رکنے میں نہ آتا ہو، بہتر سے بہتر دوا فیل ہو جاتی ہو تو دھماسہ بوٹی ایک تولہ لے کر اس پر 903 مرتبہ **یَاقَابِضُ** پڑھ کر دم کریں اور مصری ملا کر سفوف کر کے پلا دیں۔ ان شاء اللہ چند ہی روز میں شرطیہ فائدہ ہوگا۔

## فالج و لقوہ کی روحانی گولیاں

مال کنگنی، رتن جوت، فلفل دراز...... ہر ایک دس ماشہ، موصلی سیاہ تین تولہ، سونٹھ چار تولہ، مغز جمال گوٹہ ایک تولہ...... سب دواؤں کو کوٹ چھان کر پانی و گڑ کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔ پھر ان گولیوں پر 1286 مرتبہ **یَاغَفُوْرُ** پڑھ کر دم کر دیں۔ بس روحانی گولیاں تیار ہیں۔ دو گولیاں روزانہ کھلائیں۔ فالج و لقوہ کیلئے لاجواب ہیں۔ اگر کسی کے دل پر غم کی گھٹا چھا گئی ہو اور کسی بھی طرح غم سے نجات نہ ملتی ہو تو روٹی کے ٹکڑے پر تین بار **یَاغَفُوْرُ** لکھے اور تینوں بار مفرد طریقے سے لکھے۔ اس طرح ''ی ا غ ف و ر'' لکھ کر روٹی کا ٹکڑا کھالے۔ ان شاء اللہ سارا غم، دکھ ختم ہو جائے گا اور بجائے غم کے، خوشی دل میں خود بخود پیدا ہوگی۔ اس عمل کو روزانہ کرنا چاہیے۔

## سفوف جریان

دال ماش مقشر کوٹ کر برابر مصری ملالیں اور اس پر **یَارَافِعُ** 351 مرتبہ پڑھ کر دم کریں، بس دوا تیار ہے۔ خوراک 5 تولہ روزانہ صبح کو نہار منہ دودھ کے ساتھ کھالیں۔ ان شاء اللہ جریان ختم ہو جائے گا۔

## دافع یرقان

جگر میں زیادہ صفرا پیدا ہو کر خون کی رنگت کو زرد کر دیتا ہے۔ مریض کی آنکھیں اور پیشاب بالکل زرد ہو جاتا ہے۔ بلکہ مرض کے دیرینہ ہو جانے پر زردی آ جاتی ہے اور یہاں تک کہ اسے تمام چیزیں زرد ہی نظر آنے لگتی ہیں۔ اس کے لئے بادام آٹھ عدد، الائچی خورد پانچ عدد اور چھوہارے دو عدد، ان کو تمام رات مٹی کے کوزے میں یا مٹی کے کسی برتن میں پڑا رہنے دیں۔ صبح کو نکال کر چھوہاروں کی گٹھلی اور بادام و الائچی کے چھلکے دور کر کے کونڈی میں خوب رگڑیں اور پھر مصری 5 تولہ ملائیں۔ اب اس پر اللہ کا مقدس نام **یَارَافِعُ** 351 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور 5 تولہ مکھن میں ملا کر مریض کو چٹا دیں۔ ان شاء اللہ ضرور آرام ہوگا اور تیسرے دن ہی پیشاب صاف و سفید ہوگا۔

**(جاری ہے)**

# کیریئر کا انتخاب کیسے کیا جائے؟

انتخاب: محمد امجد عباسی

## کیریئر کیا ہے؟

عملی زندگی کامیابی کے ساتھ گزارنے کے لیے کسی پیشے کا انتخاب کیریئر کہلاتا ہے۔ ماہرین کے رائے میں کیریئر کی تعریف کچھ یوں ہے۔

1. انسان کے کام اور کاروبار کے متعلق تجربات۔
2. زندگی بھر کے لیے ملازمت یا کاروبار کا سلسلہ۔
3. کسی پیشے کا انتخاب جیسے قانون، طب، فوج وغیرہ، جس میں آگے بڑھنے کے ظاہری راستے موجود ہوں۔
4. کسی ادارے میں آگے کی طرف بڑھنا۔

کیریئر کے معنی زندگی گزارنے کا طریقہ ہیں اور پیشہ کسی خاص شعبے میں یقینی مستقبل کو اختیار کرنے کے معنی میں استعمال ہوتا ہے۔ لیکن اس مضمون میں ہم کیریئر اور پیشے (پروفیشن) کو ہم معنی سمجھتے ہوئے گفتگو کریں گے۔

اپنے لیے اچھا کیریئر منتخب کرنے کا مطلب یہ ہے کہ انسان ایسا ذریعۂ معاش اختیار کرے جو اس کی صحت، صلاحیتوں اور رجحان کے مطابق ہوتا ہے تاکہ وہ اس خاص پیشے میں زیادہ ترقی کر سکے اور کام کرنے سے اکتاہٹ یا تھکن محسوس نہ ہو بلکہ تسکین، اطمینان اور مسرت حاصل ہو۔

## کیریئر کیوں ضروری ہے؟

انسان کی زندگی مسلسل جدوجہد کا نام ہے۔ اشرف المخلوقات کی حیثیت سے ہمیں جو ذمہ داریاں سونپی گئی ہیں، ان کی ادائیگی کے لیے انسان کو مادی وسائل کی ضرورت ہوتی ہے۔ ایک خاندان کے سربراہ کو اپنے اہل خانہ کے لیے زندگی کی بنیادی ضروریات، غذا، لباس، رہائش، تعلیم اور علاج فراہم کرنا ہوتا ہے تاکہ خاندان کا ہر فرد عزت کے ساتھ نشوونما پا سکے۔ معاشرے میں اپنا مقام حاصل کر سکے، اپنی سماجی ذمہ داریوں کی تکمیل کر سکے۔

مادی وسائل مہیا کرنے کے لیے انسان ملازمت کرتا ہے یا کاروبار اختیار کرتا ہے تاکہ اس کی معاشی سرگرمیوں کے نتیجے میں وہ مادی وسائل مہیا ہوں جو اس کی اور اس کے اہل خانہ کی ضروریات زندگی کی تکمیل کر سکیں۔ یہ معاشی سرگرمی (ملازمت یا کاروبار) ہی اس کا کیریئر ہوتا ہے۔ اس کیریئر کی بنیاد پر اسے معاشرے میں عزت اور مقام حاصل ہوتا ہے اور اسی کی وجہ سے وہ اپنی خواہشات کی تکمیل کرتا ہے۔ اپنی اور اپنے بچوں، بہن بھائیوں اور دوسرے زیر کفالت افراد کے لیے غذا، لباس، رہائش، تعلیم اور علاج کے وسائل فراہم کرنا ایسی ذمہ داری ہے، جس سے کسی صورت بچا نہیں جا سکتا۔ اس ذمہ داری کو احسن طریقے سے ادا کرنے کے لیے کوئی نہ کوئی پیشہ اختیار کرنا ضرورت ہے۔ انسانی معاشرے کا یہی دستور ہے اور کامیابی کے لیے یہی ایک راستہ ہے جس پر چل کر معاشرے میں باعزت مقام حاصل کیا جا سکتا ہے۔

ماہرین عمرانیات نے انسانی زندگی کو متحرک بنانے والی درج ذیل ضروریات کا تعین کیا ہے:

1. **طبعی/جسمانی ضروریات:** ان میں خوراک، لباس، مکان شامل ہیں۔ جب تک یہ ضروریات پوری نہیں ہوں گی، کوئی چیز انسان کو متحرک نہیں کر سکے گی۔
2. **تحفظ:** خوف، نقصان اور جان کے خطرے سے تحفظ، ملازمت/روزگار سے محرومی، جائیداد، خوراک، لباس سے محرومی کے خوف سے تحفظ، انسان کی ضرورت میں شامل ہے۔ اس ضرورت کی تکمیل اسے متحرک بناتی ہے۔
3. **معاشرے کی ضرورت:** مل جل کر رہنا انسان کی فطرت ہے۔ مل جل کر رہنے اور دوسروں کے ساتھ زندگی گزارنے کے لیے ایک دوسرے کے حقوق ادا کرنے ہوتے ہیں۔ ان حقوق کی ادائیگی سماجی ضرورت ہے۔
4. **اندرونی احساسات:** مندرجہ بالا ضروریات پوری ہونے کے بعد انسان میں قوت، عزت اور اعتماد کا احساس پیدا ہوتا ہے۔ یہ احساسات انسان کو دلی خوشی اور اطمینان بخشتے ہیں جو کامیاب زندگی کے لیے نہایت ضروری ہے۔
5. **ترقی کی خواہش:** ایک خاص مقام پر پہنچنے کے بعد انسان کی فطری خواہش اس سے آگے بڑھنے کی ہوتی ہے۔ ترقی کرنے کا یہ احساس ہی اس

کارخانۂ حیات کی رونقوں کی ساد ہوتا ہے۔

## ملازمت یا کاروبار؟

آپ ملازمت کریں یا کاروبار...... درحقیقت آپ اپنی زندگی کی ضروریات کو پورا کر رہے ہوتے ہیں۔ آپ کا کاروبار آپ کا پیشہ بھی ہے اور ملازمت بھی۔ کامیابی کے لیے شرط یہ ہے کہ آپ نے اس سلسلے میں منصوبہ بندی مکمل کی ہوئی ہو اور اپنی ترقی کے ہدف مقرر کیے ہوئے ہوں۔ کسی مفکر کا کہنا ہے کہ پیشہ کوئی بھی ہو، اس کی اصل حیثیت تجارت سے مختلف نہیں ہوسکتی۔ ایک ٹوکری ڈھونے والا مزدور بھی دراصل ایک تاجر ہے جو اپنی جسمانی مشقت فروخت کرکے روزی کماتا ہے، دفتر میں کام کرنے والا کلرک بھی تاجر ہے جو اپنی دماغی محنت فروخت کرکے معاوضہ حاصل کرتا ہے اور ایک دکان دار تو ہے ہی تاجر، وہ اپنا مال فروخت کرکے دولت اکٹھی کرتا ہے۔ اسی طرح وکیل، ڈاکٹر، انجینئر، منتظم...... سب تاجر ہیں۔ ہر شخص دنیا کے بازار میں اپنی اپنی صلاحیتیں، قوت، محنت اور مال فروخت کرکے زندگی گزارنے کا سامان مہیا کر رہا ہے۔

اس عمل میں انسان سب سے زیادہ خوشی کسی ذریعے میں محسوس کرتا ہے اور اپنی صلاحیتوں کو بدرجہ اتم جس چیز میں بروئے کار لاتا ہے۔ اس ذریعے اور چیز کے علم، فہم اور اس کے شعوری انتخاب کو ''کیریئر کا انتخاب'' کہتے ہیں۔ گویا ملازمت ہو یا کاروبار...... یہ دونوں کیریئر کے دو راستے ہیں۔

## کیریئر کا انتخاب؟

اپنے اطراف ہونے والی معاشی سرگرمیوں پر نظر ڈالیے تو آپ کو تمام لوگ تین قسم کے کام کرتے نظر آئیں گے۔

**1 عملی کام:** یہ ایسے کام ہیں جن میں کام کرنے والا اپنے ہاتھوں کے ذریعے کسی ایسے عمل میں مصروف ہوتا ہے، جس سے کوئی مشین، آلہ، پرزہ حرکت کرتا ہے۔

**2 کاغذی کام:** ہر وہ کام ہیں جو خط و کتابت، لکھنے، پڑھنے اور اعداد و شمار سے متعلق ہیں۔ جیسے اکاؤنٹنٹ، صحافی، سیکرٹری وغیرہ۔

**3 عوامی/افرادی کام:** ایسے کام جن میں کام کرنے والے کا واسطہ عوام یا مختلف افراد سے زیادہ ہوتا ہو، اس زمرے میں آتے ہیں۔ جیسے ڈاکٹر، استاد، ائیر ہوسٹس وغیرہ۔

شعوری یا غیر شعوری طور پر ہر نوجوان، دورانِ تعلیم، چند پیشوں کو پسند کرنے لگتا ہے۔ اس پسند کے پس منظر میں اس کے خاندان کے افراد کے پیشے، اس کے دوستوں کے، والد یا بھائیوں کے پیشے، قومی سرور کے پیشے یا کسی خاص شخصیت سے اس کی ذہنی وابستگی اور عقیدت کارفرما ہوتی ہے۔

جب نوجوان زندگی کے اس دوراہے پر پہنچے، جہاں اسے اپنی پیشہ ورانہ تعلیم کے مرحلے میں داخل ہونا ہے تو اپنی پسند کے پیشوں کی ایک ترجیحی فہرست بنالینا چاہیے۔ اس فہرست میں کم سے کم تین پیشے ہوں۔ پہلے نمبر پر سب سے پسندیدہ، دوسرے نمبر پر اس سے کم پسند کا اور تیسرے نمبر پر سب سے کم پسند کا پیشہ۔

پیشے کے انتخاب کے دوسرے مرحلے میں درج چھ بنیادی باتوں کو پیش نظر رکھ کر ''میرے لیے کون سا پیشہ بہتر ہوسکتا ہے؟'' اپنا جائزہ لینا چاہیے کہ

1 صلاحیتیں    2 تعلیم

3 ذہانت    4 رجحان/میلان

5 دلچسپی    6 حالات/ماحول

**1 صلاحیتیں:** صلاحیتوں کا مطلب انسان کی ذہنی اور جسمانی خوبیاں ہیں۔ لیکن خوبیوں کا اندازہ ہم کو اسی وقت ہوسکتا ہے جب اپنی خامیوں یا کمیوں کا احساس ہو۔

ایک نوجوان کی خواہش پائلٹ بننے کی ہے لیکن اس کی نظر کمزور ہے۔ اس لیے وہ پائلٹ نہیں بن سکتا۔ یا کوئی شخص صحافی بننا چاہتا ہے لیکن اسے زبان پر عبور نہیں تو وہ اس پیشے میں کامیاب نہیں ہوسکتا۔ اچھی گفتگو کی صلاحیت رکھنے والے وکالت یا سیلز کے پیشے میں کامیاب ہوسکتے ہیں۔

**2 تعلیم:** تعلیم کا مطلب یہ ہے کہ اس نے اب تک جو تعلیم حاصل کی ہے، وہ اس پیشے کی ضرورت کے مطابق ہونی چاہیے جو وہ اختیار کرنا چاہتا ہے۔ ڈاکٹر کا پیشہ اختیار کرنے کی خواہش رکھنے والے کو ضروری ہے کہ اسے انٹرمیڈیٹ

سائنس کا امتحان پری میڈیکل گروپ میں کامیاب کرنا ہوگا جب ہی وہ ایم بی بی ایس کے لیے کالج میں داخلے کا اہل ہوگا۔

**3 ذہانت:** زندگی میں کامیابی کے لیے تعلیم کے ساتھ ذہانت بھی لازمی ہے۔ ذہانت کا مطلب اپنے علم اور تجربے کو تجربے کے ساتھ بروقت استعمال کرنا ہے۔ اچھی یادداشت ذہانت کو حسن عطا کرتی ہے۔ کم سے کم وسائل کو زیادہ مؤثر بنانا بھی ذہانت کا کرشمہ ہے۔ انسان کوئی بھی کیریئر منتخب کرے۔ ذہانت کامیابی کے لیے ضروری ہے۔

**4 رجحان/میلانِ طبع:** ہر شخص کو کوئی ایک یا چند کام آسان لگتے ہیں۔ وہ انہیں دوسروں کے مقابلے میں جلد سیکھ جاتا ہے۔ ان کے تکنیکی پہلوؤں کو فوری طور پر سمجھ لیتا ہے۔ دوسرے افراد کے مقابلے میں اسے یہ برتری اس لیے حاصل ہوتی ہے کہ اس کا رجحان اس خاص کام یا شعبے کی طرف ہوتا ہے۔ بعض نوجوانوں کو الیکٹرونکس کے آلات سے اس قدر دلچسپی ہوتی ہے کہ اس کے اسرار و رموز سے خود واقف ہوجاتے ہیں۔ لڑکے گڑیوں کے کھیل میں دلچسپی نہیں رکھتے لیکن لڑکیاں وہی کھیل کھیلتی ہیں۔

پیشے کے انتخاب میں رجحان کو ضرور مدنظر رکھنا چاہیے اور اس کے مطابق اپنی ترجیحات میں سے کیریئر کا انتخاب کرنا چاہیے۔

**5 دلچسپی:** بعض کام جو دوسروں کے لیے مشکل ہوتے ہیں، وہ آپ کے لیے آسان ہوں گے اور جو کام آپ کو مشکل نظر آتے ہیں، وہ دوسروں کے لیے بہت سہل ہوسکتے ہیں۔ یہ مشکل اور آسان کا سارا کھیل ہماری ذاتی دلچسپی کا نتیجہ ہے۔ جس کام سے ہمیں دلچسپی ہوتی ہے، وہی ہمارے لیے آسان ہوجاتا ہے۔ عملی زندگی کے لیے پیشے کا انتخاب کرتے وقت یہ عنصر نہایت اہم ہے کیونکہ انسان کو وہی کام بطور پیشہ اپنانا چاہیے جو اسے ''دلچسپ'' نظر آئے۔ کام دلچسپ، رجحان کے مطابق ہو تو وہ کام نہیں رہتا، مشغلہ بن جاتا ہے اور اس کام کو انجام دیتے وقت انسان تھکن محسوس نہیں کرتا، خواہ اس میں کتنا ہی وقت صرف کیوں نہ ہوجائے۔

کوشش کرنی چاہیے کہ جو کام آپ کے لیے دلچسپ ہیں، وہی آپ کا پیشہ بھی ہوں۔

**6 حالات/ماحول:** انسان کا ماحول اس کی زندگی پر اثر انداز ہوتا ہے۔ یہی ماحول پیشے کے انتخاب میں آپ کے فیصلے کو بھی متاثر کرسکتا ہے۔ آپ کی جدوجہد کا رخ متعین کرسکتا ہے۔ جیسے ایک کم وسائل رکھنے والے نوجوان کے لیے یہ ضروری ہے کہ وہ اپنے والد کا ہاتھ بٹانے کے لیے دسویں جماعت کے بعد ملازمت کرے۔ یہ نوجوان اپنے خاندان کے حالات کے پیش نظر دسویں جماعت کے بعد ملازمت کرسکتا ہے اور شام کے کالج میں یا علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی کے ذریعے اپنی تعلیم جاری رکھ سکتا ہے۔

حالات مشکل ہوں یا آسان، ان کو زندگی کی حقیقت سمجھ کر قبول کرنا چاہیے اور انہیں حالات میں اپنا راستہ تلاش کرنا چاہیے۔

# اولاد کی اخلاقی تربیت کے طریقے

مولانا محمد عبد المعبود صاحب مدظلہٗ

سابقہ شمارے میں اخلاقی تربیت کے حوالے سے چار بری عادات کے نام دیئے تھے۔اب تفصیل بیان کی جارہی ہے:

## 1 ..... جھوٹ کی عادت

اسلام کی نظر میں سب سے بری خصلت جھوٹ بولنا ہے۔چنانچہ جھوٹ کی برائی کیلئے اتنا ہی کافی ہے کہ اسلام نے اسے **نفاق** کی خصلتوں میں شمار کیا ہے۔جیسا کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:''جس شخص میں یہ چار باتیں پائی جائیں وہ خالص منافق ہوگا۔اور جس میں ان میں سے ایک بات ہوگی، اس میں نفاق کی ایک خصلت ہوگی، جب تک کہ اس کو چھوڑ نہ دے: 1 جب اس کے پاس امانت رکھی جائے تو خیانت کرے۔ 2 اور جب گفتگو کرے تو جھوٹ بولے۔ 3 اور جب وعدہ کرے تو اس کی خلاف ورزی کرے۔ 4 اور جب جھگڑا کرے تو گالی گلوچ کرے''۔

**(صحیح بخاری، صحیح مسلم)**

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:''تم جھوٹ سے بچو، اس لئے کہ جھوٹ برائیوں کی طرف لے جاتا ہے۔اور برائیاں جہنم کی آگ تک لے جاتی ہیں۔اور انسان جھوٹ بولتا رہتا ہے۔اور جھوٹ بولنے کی کوشش کرتا رہتا ہے۔حتیٰ کہ اللہ ﷻ کے نزدیک جھوٹا لکھ دیا جاتا ہے''۔ **(صحیح مسلم، کتاب البر والصلۃ)**

رسول اکرم ﷺ نے جھوٹ کو بڑی خیانت قرار دیا ہے جو اس کی قباحت وشناعت پر دلالت کرتا ہے۔حضرت سفیان اسید حضرمی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا: میں نے رسول ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے:''یہ بہت بڑی خیانت ہے کہ تم اپنے بھائی سے کوئی بات کرو، وہ اس میں تمہیں سچا سمجھ رہا ہو اور تم اس سے جھوٹ بول رہے ہو''۔ **(مسند امام احمد)**

بچوں کی تربیت کرنے والوں کی یہ ذمہ داری ہے کہ وہ انہیں جھوٹ سے متنفر کریں، اس سے روکیں، جھوٹ کے برے انجام سے ڈرائیں اور اس کے نقصانات اور مضر اثرات ان کے سامنے بیان کریں۔

اسی طرح والدین اور تربیت کرنے والوں کو بھی بچوں کے سامنے مذاق کرنے یا کسی چیز کی رغبت دلانے میں یا یونہی جھوٹ بولنے سے بھی ڈرایا جائے تاکہ اللہ ﷻ کے ہاں یہ مذاق بھی جھوٹ نہ لکھ دیا جائے۔

چنانچہ عبداللہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک روز میری والدہ نے مجھے آواز دی۔اس وقت رسول اللہ ﷺ ہمارے گھر میں تشریف فرما تھے۔میری والدہ نے کہا:''آؤ بیٹا! میں تمہیں یہ دے دوں''۔رسول اللہ ﷺ نے ان سے فرمایا:''تم بچے کو کیا دینا چاہتی تھی؟''۔انہوں نے کہا:''میں اسے کھجور دینا چاہتی تھی''۔اس پر رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:''سن لو! اگر تم اسے کچھ بھی نہ دیتی تو تمہارے لئے ایک جھوٹ لکھ دیا جاتا''۔

**(ابوداؤد، مسند امام احمد)**

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''جس شخص نے بچے سے کہا، آجاؤ لے لو اور پھر اسے کچھ نہ دیا، تو یہ بھی جھوٹ ہے''۔ **(مسند امام احمد)**

سلف صالحین اپنے بچوں کو چھوٹی عمر ہی میں سچ بولنے کا عادی بنایا کرتے تھے اور ان پر کڑی نظر رکھتے تھے۔عالم ربانی شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: میں نے بچپن ہی سے سچ بولنے کو اپنی عادت ثانیہ بنالیا تھا۔میں علم دین حاصل کرنے ایک طویل سفر پر روانہ ہوا تو میری والدہ ماجدہ نے مجھے اخراجات کے لئے چالیس دینار دیئے اور مجھ سے یہ عہد لیا کہ ہمیشہ سچ بولوں گا۔

جب ہمارا قافلہ ہمدان کی سرزمین میں پہنچا تو چوروں کی ایک جماعت نے ہم پر حملہ کردیا اور ہمارے رفقاء کا سامان لوٹنے لگے۔ایک چور میرے پاس بھی آیا اور پوچھا:''تمہارے پاس کیا چیز ہے؟''۔میں نے کہا:''چالیس دینار''۔وہ سمجھا کہ شاید میں اس سے مذاق کررہا ہوں۔اس نے کہا:''دینار کہاں ہیں؟''میں نے بتایا:''میرے سامان میں ہیں''۔وہ مجھے اپنے سردار کے پاس لے گیا۔چوروں کے سردار نے مجھ سے

پوچھا: ''تمہیں سچ بولنے پر کس چیز نے مجبور کیا ہے؟'' میں نے کہا کہ: ''میں نے اپنی والدہ سے سچ بولنے کا عہد کیا تھا، اس لئے میں نے سچ بولا ہے''۔

نوعمر بچے کی یہ بات سن کر چوروں کے سردار پر خوف طاری ہوگیا۔ وہ چیخنے لگا اور اپنے کپڑے پھاڑ دیئے اور کہنے لگا: ''تم اپنی والدہ سے کئے ہوئے عہد کو توڑنے کے لئے تیار نہیں ہو اور میں اللہ سے کئے ہوئے عہد میں خیانت کرنے سے بھی نہیں ڈرتا''۔ چوروں نے قافلہ کا سارا سامان واپس لوٹا دیا اور سردار سمیت تمام ڈاکوؤں نے صدق دل سے توبہ کرلی۔ گویا میرے سچ بولنے کی برکت سے سب نے توبہ کرلی۔

(اگلے شمارے میں دوسری بری عادت **''چوری کی عادت''** کے بارے میں مضمون ملاحظہ فرمایئے)

# پانی

پانی...... نہ اس کا رنگ...... نہ ذائقہ
پھر بھی خدا کی قدرت ہے۔
پانی کے مختلف روپ:

| | | |
|---|---|---|
| اوپر کو اٹھے تو | ...... | بھاپ |
| اوپر سے گرے تو | ...... | بارش |
| جم کر گرے تو | ...... | اولا |
| گر کر جمے تو | ...... | برف |
| پھول پر گرے تو | ...... | شبنم |
| پھول سے نکلے تو | ...... | عرق |
| آنکھ سے نکلے تو | ...... | آنسو |
| بہے تو | ...... | دریا |
| قدمِ اسماعیلؑ سے نکلے تو | ...... | زم زم |
| حضورؐ کی انگلی سے نکلے تو | ...... | آبِ کوثر |
| اور اگر نہ ملے تو | ...... | کربلا |

(خلیل الرحمٰن، بہاولپور)

# ہپناٹزم میں معمول کو سلانے کی ترکیبیں

علامہ شاد گیلانی مرحوم

سابقہ شمارے میں ترکیب نمبر 4 اور 5 ملاحظہ فرمائی تھیں۔ اب مزید ملاحظہ فرمائیں:

## ترکیب نمبر 6

ایک سفید کاغذ پر لفظ نیند 12 دفعہ تحریر کریں اور اس کے نیچے ہندسے لکھیں

نیند نیند نیند نیند نیند نیند

۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶

نیند نیند نیند نیند نیند نیند

۷ ۸ ۹ ۱۰ ۱۱ ۱۲

معمول پر کسی بھی تکنیک کے ذریعہ سے ہلکی سی نیند طاری کر دیں اور پھر اس کی آنکھیں کھلوا کر یہ کاغذ اس کے سامنے رکھ دیں۔ اسے ہدایت کریں کہ نیند کے لفظ کو اونچا پڑھے اور ایک بار گہرا اور لمبا سانس لے۔

دوسرے لفظ کو اونچا پڑھے اور 2 بار گہرا اور لمبا سانس لے۔

تیسرے لفظ کو اونچا پڑھے اور 3 بار گہرا اور لمبا سانس لے۔

اسی طرح 12 بار لفظ نیند پڑھے اور اس کے عدد کے مطابق لمبے لمبے سانس لیتا رہے۔ آپ بھی ساتھ ساتھ نیند کے الفاظ دہراتے رہیں۔

''آپ کو نیند آ رہی ہے۔ بڑی گہری نیند میں سو رہے ہیں وغیرہ وغیرہ''۔

آپ دیکھیں گے کہ معمول پہلی سطر پر ہی یا آٹھویں نویں لفظ پر گہری نیند میں چلا جائے گا۔ اس کے بعد آپ معمول کی آنکھیں بند کرا دیں اور اب قطعی طور پر وہ آپ کے بس میں ہے۔

## ترکیب نمبر 7

ایک کلاک کے سامنے معمول کو بٹھا دیں اور معمول اپنی نظر کلاک کے پنڈولم پر جما دے۔ پنڈولم جیسے جیسے حرکت کرے، معمول کی نظر پنڈولم پڑھی رہے۔ آپ بھی ساتھ ساتھ اسے نیند کی ہدایات دیتے رہیں۔ چند منٹ میں ہی معمول گہری نیند میں چلا جائے گا۔ نہایت اعلیٰ تکنیک ہے۔ اس کی قدر کریں۔

یہ مضمون تین قسطوں میں ختم ہوا ہے۔ ع

# بڑھاپے کا کیا علاج ہے؟

## پانی کا مناسب استعمال بہتری لاسکتا ہے

جاوید عباسی

بڑھاپا کیا ہے؟ بڑھاپا کیوں آتا ہے؟ اس کے کیا اسباب ہیں؟ اور انسان بوڑھا ہو کر کیوں مرجاتا ہے؟ کیا بڑھاپے کو روکا جاسکتا ہے اور انسان کی عمر طویل ہوسکتی ہے؟ یہ سوالات عام ہیں۔ آیئے ان کے جواب تلاش کرتے ہیں۔

انسانی جسم کے اندر کچھ گلٹیاں (غدود) ہوتی ہیں جو اپنے خصائل کے ساتھ ساتھ انسان کی دماغی اور جسمانی صحت وطاقت (توانائی) کو قائم رکھتی ہیں۔ لیکن عرصہ دراز سے محنت ومشقت کا کام کرنے اور غذا کی کمی بیشی سے جسم کی ضرورت کے مطابق درکار ضروری اجزاء، طاقتیں، لحمیات، وٹامنز، کیلشیم، آئرن وغیرہ اور دوسری چیزوں کی کمی کے باعث غدودوں کی رطوبتیں آہستہ آہستہ کم ہوجاتی ہیں۔ اسی سبب غدودوں کی کارکردگی متاثر ہوتی ہے اور ان میں رطوبتوں کی اتنی کمی ہوجاتی ہے کہ وہ اپنا پورا کام نہیں کرسکتیں۔ جس سے انسان اندرونی وبیرونی طور پر انتہائی کمزور ہوجاتا ہے۔ اسی کا نام بڑھاپا ہے۔

بہت عرصہ پہلے کی بات ہے کہ فرانس کے سرجن ڈاکٹر ورونوف نے الجیریا میں پہلے بھیڑوں کے گلے اور پھر انسانوں پر آپریشن کے ذریعے بندروں کے غدود کی پیوندکاری سے بڑھاپے کو دور کرنے کا کامیاب تجربہ کیا۔ جو اس زمانہ میں وسائل کی کمی سائنس، مشینری، لیبارٹریاں نہ ہونے کے باوجود انتہائی کامیاب رہا۔ مغربی دانشوروں کی ہمت قابل تعریف ہے کہ وہ لوگ جس بات کے پیچھے پڑ جاتے ہیں، باوجود ہزار مشکلوں کے ایک نہ ایک دن اسے پورا کرکے چھوڑتے ہیں۔ میری نظر میں اس تجربہ میں ایک بڑی غلطی تھی جس پر توجہ نہ دی گئی وہ یہ کہ بندر کی عمر انسان کی عمر سے بہت کم ہے۔ بندر عام طور پر پندرہ سے بیس سال تک زندہ رہتا ہے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ جن انسانوں پر یہ تجربہ کیا گیا، وہ کچھ ہی عرصے کے بعد اچانک بوڑھے ہو کر مر گئے۔ انسان کی عمر (زندگی) بڑھانے اور بڑھاپا دور کرنے کے واسطے کسی ایسے جاندار کا انتخاب کرنا چاہئے تھا، جس کی عمر انسانی عمر سے زیادہ ہوتی ہے۔ جب تک اس امر کو سامنے نہیں رکھا جاتا تب تک اس تجربے میں خاطر خواہ فائدے کی امید نہیں رکھی جاسکتی تھی۔ موجودہ سائنسی دور اور ہر قسم کے وسائل میسر ہونے کے سبب اس میں کامیابی حاصل کی جاسکتی ہے۔

میں سرجن ڈاکٹر ورونوف کے اس مشن اور لگن کو دیکھنے کے بعد اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ قدرت نے ہر چیز انسان کے فائدے کے لئے بنائی ہے۔ ہمارے آس پاس لگے ہوئے پودے، درخت، پھول، جنگلوں، بیابانوں اور صحراؤں میں ہر سمت پھیلی جڑی بوٹیوں، پتھر، کیڑے مکوڑے...... ہر چیز میں اللہ پاک نے انسان کے فائدے کے خواص رکھے ہیں۔ صرف سادہ پانی میں ہی رب مہربان نے ہر مرض کی شفا رکھ دی ہے تو کیوں نہ ان سے فائدہ اٹھایا جائے۔

''تو تم اپنے رب کی کون کونسی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے'' یہ سب اللہ کی نعمتیں جو اللہ نے انسان کے فائدے کے لئے پیدا کرکے انسان کے پاؤں (قدموں) میں بکھیر رکھی ہیں۔ ہمیں کہیں دور جانے کی بھی ضرورت نہیں اور نہ ہی بندروں کے غدود پر تجربات کرنے کی یا پیوند لگانے کی۔ یہ الگ بات ہے کہ ہم اپنی ناسمجھی اور کم علمی کے باعث قدرت کے ان انمول خزانوں کو پاؤں کے نیچے روندتے پھریں۔ ان ہی انمول خزانوں سے چند ایسی جڑی بوٹیاں دریافت کی جاسکتی ہیں کہ ان گلٹیوں (غدود) انڈوکرنیل گلٹی کو دوبارہ فعال کرکے پہلی حالت میں واپس لے آتی ہیں اور انسانی جسم بجائے کمزور اور بڑھاپے کی طرف گامزن ہونے کے آہستہ آہستہ طاقت اور جوانی کی طرف لوٹ آتا ہے۔ یہ جڑی بوٹیاں جوان مرد وخواتین کو بڑھاپے کی طرف جانے سے روکتی ہیں بلکہ انسانی مشینری کے تمام پرزے درست رکھتی ہیں۔ ہر قسم کی بیماریاں دور کرتی ہیں، صحت مند افراد کو بیماریوں سے محفوظ رکھتی ہیں اور ہر قسم کی طاقت انسان کی قائم ودائم رہتی ہے۔

# صحت و تندرستی کا راز جسم کی مالش میں

## انتخاب: محمد عارف

ایک پرانے سیاست دان جو کہ اب فوت ہو چکے ہیں۔ انہوں نے بہت ہی طویل عمر پائی۔ جب ان سے درازی عمر اور صحت و تندرستی کا راز پوچھا گیا تو کہنے لگے ''میں روزانہ اپنے جسم کی ورزش کراتا ہوں''۔ پوچھا ''ورزش کیسی؟'' کہا کہ ''تیل سے پورے جسم کی مالش کراتا ہوں''۔ پوچھا ''یہ مالش کا طریقہ اور نسخہ آپ کو کس نے بتایا؟'' تو انہوں نے کہا کہ یہ اس دور کا واقعہ ہے، جب پورے برصغیر میں تحریک خلافت زوروں پر تھی۔ پورا ملک ہنگاموں اور احتجاج کا محور تھا۔ ایک جلسے میں مولانا محمد علی جوہر مرحوم کے ساتھ ایک صاحب، جس کا جسم بالکل سوکھا ہوا، عمر اس وقت تقریباً ساٹھ سال سے اوپر تھی لیکن انسانوں کے سمندر میں سے مولانا کو نکال کر لے گیا اور میں اس بوڑھے کی پھرتی پر بہت حیران ہوا۔

وہ کچھ عرصہ ہمارے ساتھ رہا تو میں نے بوڑھے سے اس کی طاقت کا راز پوچھا۔ کہنے لگا کہ ''میں بچپن سے اب تک روزانہ تیل کی مالش کرتا ہوں۔ آج تک مجھے کوئی تکلیف نہیں ہوئی اور نہ ہی کسی قسم کی کوئی کمزوری محسوس ہوئی ہے۔ حتیٰ کہ آج تک مجھے نزلہ زکام تک نہیں ہوا''۔ یہ وہ بات تھی جس کی وجہ سے میں مالش کی ورزش کی طرف مائل ہوا۔ جیسے بوڑھے کی تندرستی کا راز مالش تھی۔ بالکل اسی طرح میری تندرستی کا راز بھی یقیناً مالش ہی ہے۔

بالکل اسی واقعہ سے ملتا جلتا واقعہ اس دیہاتی پہلوان کا تھا جو کہ اب بوڑھا ہو چکا تھا لیکن اس کا جسم بالکل پھرتیلا اور ہوشیار تھا۔ بندہ کے پاس معدے کی مرض میں مبتلا لایا گیا۔ علاج تو اس کا ہو گیا لیکن وہ مجھے ایک سبق دے گیا کہ اگر ہمیشہ جوان اور سدا خوش رہنا چاہتے ہو تو میرا ٹوٹکہ یعنی مالش کا راز ہمیشہ یاد رکھنا اور اس فارمولے کو کبھی نہ چھوڑنا۔ ہم نے ان سے سوال کیا کہ آخر یہ کیوں ہے؟ کہنے لگا میں نے دیکھا ہے کہ مجھ سے بھی بوڑھے بوڑھے اس راز سے جوان اور طاقت ور ہیں۔ اس بوڑھے کے ہم نے کئی امتحان لیے۔ اس کی یادداشت باقی، جسم چاک و چوبند، ہاضمہ اور کھانا قابل رشک (میرے پاس وہ وقتی طور پر یعنی ہاضمے کے علاج کے لیے لایا گیا تھا)۔ نظر بالکل درست، چال اور اٹھنے بیٹھنے میں کوئی کمزوری محسوس نہ ہو رہی تھی۔ آپ یقین جانیے اگر آپ بالکل تھکے ہوئے ہیں اور جسم ٹوٹا ہوا ہے تو ہرگز ہرگز پریشان نہ ہوں۔ آپ اپنے جسم کی عام سرسوں یا بادام کے تیل سے مالش کرائیں۔ ایک بات توجہ طلب ہے کہ اگر موسم سرما میں مالش کرنے سے قبل تیل ہلکا گرم ہو جائے اور اس گرم تیل کی مالش کی جائے تو زیادہ فائدہ ہوگا۔ ایسے احباب جو اکثر بیٹھنے، پڑھنے پڑھانے، لکھنے لکھانے کے دوران مصروف رہتے ہیں، اگر انہوں نے پورے جسم کی مالش کو لازم بنایا تو ان کو کوئی معذوری نہ گھیرے گی (ان شاء اللہ)۔

ایک بہت اہم بات عرض کر رہے ہیں کہ فالج اکثر ایسے لوگوں کو ہوتا ہے جو مصروف یا ذہنی دباؤ کا شکار ہوتے ہیں اور مالش ایسے مریضوں کا آخری علاج ہے۔ اگر وہ اس طریقے کو اپنا لیں تو کبھی بھی ان شاء اللہ تعالیٰ اس مرض سے پالا نہ پڑے گا۔ ایک صاحب نے شکایت کی کہ مجھے بہت سخت قسم کی اعصابی کمزوری ہے۔ اعصابی طاقت کی ادویات کھا کر بھی تندرست نہ ہوا۔ حتیٰ کہ اب ادویات سے چڑ سی ہو گئی ہے۔ بندہ نے اس مریض کو پورے جسم کی مالش کرنے کا مشورہ دیا اور اس بات کا اصرار کیا کہ اس میں کبھی ناغہ نہ ہو اور روزانہ اپنے معمولات میں اس کو اپنا لیا جائے۔ آخر نتیجہ وہی مثبت نکلا۔ مریض دنوں میں تندرست ہونے لگا۔

یاد رہے کہ مالش جسم کے گوشت کی ہو۔ یعنی ہم اپنے نرم ہاتھوں سے مالش کریں اور معمول کے گوشت کی مالش کریں نہ کہ ہڈی کی۔ ورنہ تکلیف اور دیگر کسی قسم کے نقصان کا اندیشہ ہے۔ میرے وسیع معالجانہ تجربات میں ہمیشہ یہ بات پیش نظر رہی ہے کہ جو بھی شخص، چاہے وہ تندرست ہو یا مریض ہو، سبھی کے لیے مالش کا طریقہ بہت زیادہ مفید اور مؤثر رہا ہے۔ اس کے اثرات انسانی جسم پر آخری سانس تک رہتے ہیں۔ انسان صحت مند، جسم سڈول اور توانا رہتا ہے۔ (انٹرنیٹ سے لیا ہے۔ مصنف کا نام نہیں ملا۔ ع)



# دل کے عارضے اور پیاز

تحریر و تحقیق: صدف شاہ

مختلف بیماریوں کے علاج کے لیے پیاز کا استعمال صدیوں سے ہوتا چلا آرہا ہے۔ اس کے لامحدود فوائد ہیں۔ یہ اچھے کولیسٹرول یعنی ایچ ڈی ایل کو بڑھاتا اور برے کولیسٹرول یعنی ایل ڈی ایل کو گھٹاتا ہے اور انسان کو دل کے دورے سے محفوظ رکھتا ہے۔

دل کا کام ایک پمپ کی طرح کا ہے۔ یہ صاف اور صحت مند خون مہیا کرتا ہے۔ ہمارا خون دل کے دائیں حصے سے گزرتا ہوا پھیپھڑوں میں آتا ہے۔ یہاں سے یہ صاف ہوا (Oxygen) حاصل کرتا ہے اور پھر دل کے بائیں حصے سے گزرتا ہوا پورے جسم میں پھیل جاتا ہے۔ ہم جاگ رہے ہوں یا سو رہے ہوں۔ ہمارا دل دھڑکتا رہتا ہے اور جسم کو خون مہیا کرتا رہتا ہے۔ دل کو ایک گھڑی سے تشبیہ دی جاسکتی ہے۔ یہ ایک منٹ میں 60 سے 80 بار تک دھڑکتا ہے۔ جسمانی مشقت یا ورزش کے دوران دل کی دھڑکن بڑھ بھی سکتی ہے۔

دل کے کام کرنے کی صلاحیت میں اگر کسی وجہ سے رکاوٹ آجائے تو یہ دل کی بیماری کہلاتی ہے۔ اس کی مختلف اقسام ہیں۔ انجائنا، دل میں درد ہونا، ہائی بلڈ پریشر یا لو بلڈ پریشر اور سی ایچ ڈی وغیرہ۔

دل کی بیماری میں دوران خون کی شریانیں سکڑ جاتی ہیں اور خون کے بہاؤ کا نظام درہم برہم ہوجاتا ہے۔ اس حالت میں دن میں ایک درمیانے سائز کی پیاز کے استعمال یا آدھے کپ پیاز کے جوس کا استعمال ایک ماہ کے اندر مریض کو بہت افاقہ پہنچاتا ہے۔ یہ اچھے کولیسٹرول کو بڑھا کر شریانوں کو کھولتا اور لچک دیتا ہے اور برے کولیسٹرول کو گھٹا کر خون کو پتلا کردیتا ہے اور اس کے بہاؤ کو آسان بناتا ہے۔

اگر آپ پیاز کی بدبو کو برداشت نہ کرسکیں تو اس کا جوب کیپسولز میں بھر کر بھی استعمال کیا جاسکتا ہے۔ یاد رہے کہ سبزیوں اور پھلوں کا استعمال ان کی قدرتی حالت میں ہی سو فیصد فائدہ پہنچا سکتا ہے۔ مثلاً کچے پیاز کی افادیت کھانے میں پکے ہوئے پیاز سے کہیں زیادہ ہے۔

پیاز کی مختلف اقسام ہیں۔ سفید پیاز، پیلا پیاز اور ہرا پیاز۔ سب ہی یکساں مفید ہیں۔ ہر کھانے کے ساتھ پیاز کھانے کی عادت ڈالیں۔

پیاز کاٹتے وقت آنکھوں میں جو پانی آتا ہے، اس سے بچاؤ کے لیے یا تو پیاز کو پانی میں ڈال کر کاٹیں یا پیاز کاٹتے وقت اپنے پاس موم بتی جلالیں۔ کافی فرق پڑے گا۔ یاد رہے کہ بیماری کی بروقت تشخیص ہونے سے ہی اس پر قابو پانے میں مدد مل سکتی ہے۔ دل کی بیماری کو امیروں کی بیماری بھی کہا جاتا ہے کیونکہ اس کی عام وجوہات میں مرغن کھانوں کا استعمال، ورزش کی کمی اور آرام دہ طرز زندگی شامل ہیں۔ روزانہ 15 سے 30 منٹ کی چہل قدمی کی بچپن سے ہی عادت بنالینی چاہیے۔ اگر آپ کے ماں باپ میں سے کسی کو دل کا عارضہ ہے یا رہ چکا ہے تو اپنے خون ٹیسٹ (Lipid Profile) وقتاً فوقتاً ضرور کرواتے رہیں۔ اس سے خون میں مختلف چیزوں کی کمی اور زیادتی کا پتہ چل جاتا ہے اور کولیسٹرول ٹھیک ہے یا نہیں، اس کا بھی بروقت علم ہوجاتا ہے۔

کٹا ہوا پیاز دوسرے دن استعمال کرنا صحت کے لیے مضر ہے۔

## بقیہ: موت کے ڈر سے نہ بھاگنے کی نصیحت

جو خدا نے اس کے مقدر میں لکھ دی ہے اور جس سے کہیں مفر نہیں۔ تو اس مومن کو شہید کے مانند ثواب ملے گا"۔ (بخاری)

### ایک وہم کا ازالہ

ہاں! وباء کے علاوہ دوسرے بعض مواقع پر جہاں ہلاکت کا ظن غالب ہو، بھاگنے کی اجازت ہے مثلاً کوئی شخص گھر میں ہو اور زلزلہ آجائے یا گھر میں آگ لگ جائے یا اسی طرح کسی ایسی دیوار کے نیچے بیٹھا ہوا ہے، جس کے گرنے کا خطرہ ہو تو جان بچانے کیلئے وہاں سے بھاگنا جائز ہی نہیں بلکہ ضروری ہے۔ اگر وہاں سے اپنی جان بچانے کیلئے نہیں بھاگے گا تو اپنی جان کو ہلاکت میں ڈالنے کا مجرم کہلائے گا اور اللہ کے یہاں سزا کا مستحق ٹھہرے گا۔ اللہ تعالیٰ ہمیں ان نصیحتوں پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائیں۔ (آمین)

# اروما تھراپی

جناب حکیم غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

سابقہ شمارے میں ''اروما تھراپی کی روحانی تھیوری'' کے بارے میں مضمون دیا گیا تھا۔اسی کا اگلا حصہ ملاحظہ فرمایئے:

روشنی کے اندر تمام صفات موجود ہیں یعنی رنگ، بو، ذائقہ وغیرہ وغیرہ۔ روح کی جو انفارمیشن یا خیال کی روشنی جو کہ ذہن میں جذب ہوتی ہے، ان سب اوصاف کی حامل ہوتی ہے۔ ہر روشنی دباؤ بھی رکھتی ہے۔ سوان روشنیوں یا خیالات کے دباؤ کی وجہ سے ذہن کے خلیات (Cells) ٹوٹتے پھوٹتے رہتے ہیں۔ اس ٹوٹ پھوٹ کے عمل سے ہی بیماریوں کا احساس ہوتا ہے۔ ہمارا جسم بے شمار خلیات (Cells) سے بنا ہوا ہے۔ تو جب دماغ کے خلیات میں ٹوٹ پھوٹ ہوتی ہے تو جہاں جہاں دماغ کی اطلاع جاتی ہے، وہاں وہاں بھی خلیات میں ٹوٹ پھوٹ ہوتی رہتی ہے اور چونکہ یہ ساری کارستانی روشنیوں کی ہے یعنی جسم کے خلیات کی ٹوٹ پھوٹ رنگوں کی کمی یا زیادتی کی وجہ سے ہوتی ہے اور رنگ و بو کے اٹوٹ رشتے کی وجہ سے خلیات کی مرمت یا نئی تخلیق کے لئے رنگ و بو کا جسم میں اضافے یا کمی کرنے کی ضرورت ہوگی۔ اگر کسی ذریعے سے خلیات کے اندر یہ رنگ و بو داخل کردیئے جائیں تو کسی بھی مرض کا علاج ممکن ہے۔ دانشوروں نے اس حقیقت سے جب واقفیت حاصل کرلی تو انسانی جسم پر خوشبوؤں اور عرقیات کے اثرات کے تجربات کئے گئے جن کے نتائج حیران کن ہیں۔

## عملی اروما تھراپی

بے شمار عام بیماریوں بحفاظت اور مؤثر طریقے سے اپنے گھر کے آرام دہ ماحول میں اروما تھراپی کے ذریعے ٹھیک کی جاسکتی ہیں۔ کئی قسم کے عرقیات اینٹی سپٹک (Antiseptic) خصوصیات کے لئے مشہور ہیں اور First Aid کے لئے استعمال کئے جاسکتے ہیں۔ ایسے عرقیات زخموں، جلن، کیڑے مکوڑوں کے کاٹے اور سوجن کے لگاتار علاج کیلئے نہایت مؤثر ہیں۔ جب آپ مفید مطلب عرق یا عرقیات کے مجموعہ کا انتخاب کرلیں تو آپ انہیں مندرجہ ذیل طریقوں سے استعمال کرسکتے ہیں۔

## مالش (Massage)

مالش دباؤ اور تناؤ کو کم کرنے کا ایک مؤثر طریقہ ہے۔ مالش سے دوران خون تیز ہوجاتا ہے اور چھوٹے موٹے دردوں سے چھٹکارا حاصل ہوجاتا ہے۔ اس کے ذریعے عرقیات، جلد اور جسم میں جذب ہو کر درستگی صحت میں مددگار ہوتے ہیں۔ ضروری نہیں کہ سارے جسم کی مالش کی جائے بلکہ جس جگہ شکایت ہے، خالی اس حصے کی مالش کافی ہوتی ہے۔ مالش کے لئے Baseoil 25mg یا Babyoil میں 12 قطرے روغن بادام یا زیتون کے استعمال کرسکتے ہیں۔

## غسل (Baths)

غسل میں عرقیات کا استعمال نہ صرف طبیعت پر خوشگوار اثرات مرتب کرتا ہے بلکہ کئی قسم کے دردوں کے لئے بھی نہایت مفید ہے۔ غسل کے لئے بھی مالش والے تیل اور عرق کو ملا کر باتھ ٹب میں ڈال کر اس میں بیٹھ جائیں۔

## سانس اور بھپارے

## (Inhalation Facial Steaming)

یہ طریقہ جلد کی صفائی کرنے اور پھیپھڑوں (Sinus) اور گلے کی خرابیوں کو دور کرنے کے لئے نہایت مفید ہے۔ دو تین قطرے عرق کے ابلتے پانی کے برتن میں ڈال دیں۔ اس طرح کہ عرق پانی کی سطح پر تیرتا رہے۔ اپنے سر پر تولیہ ڈال لیں اور دو تین منٹ تک سانس لیں۔ ناک کو کھولنے کے لئے ناک کے ذریعے سانس لیں۔ اور گلے کی خرابی کو دور کرنے کے لئے منہ کے ذریعے سانس لیں۔

## چہرے اور بالوں کے لئے

کچھ عرق چہرے اور بالوں کے لئے خاص طور پر فائدہ مند ہیں۔ بالوں کے لئے منتخب شدہ عروق کے مجموعہ کو کھوپڑی پر اچھی طرح ملیں اور پندرہ سے تیس منٹ کے بعد شیمپو کرلیں۔ نباتات کے عرقیات کے مالیکیولز اتنے لطیف ہوتے ہیں کہ جلد کے مساموں سے گزر کر (بقیہ ص 60)



# مولی و گاجر...... دو مفید سبزیاں

حکیم غلام یزدانی قریشی

ایک سفید اور دوسری سرخ وسیاہ یعنی دو قسم کی ہوتی ہیں۔ خاندان کے لحاظ سے دونوں ایک دوسرے کی رشتہ دار ہیں۔ دونوں کی جڑیں زیادہ استعمال میں لائی جاتی ہیں۔ البتہ کائنات میں اختلافات کے حوالے سے بو اور خو میں مختلف ہیں۔ مولی تلخ اور چرپری ہوتی ہے۔ قدرے چھیل کر پتلی پتلی قاشیں بنا کر نمک کالی مرچ لگا کر کھائی جاتی ہیں۔ دوسری غذاؤں کو ہضم کرنے میں مدد دیتی ہے مگر خود دیر ہضم ہے اور کھانے کے بعد ناپسند ڈکار آتے ہیں۔ جب پیاز مہنگی ہو جائے تو کباب چانپوں کے ساتھ مولی کے کٹلے دہی کے ساتھ کام میں لاتے ہیں۔ مولی خالی پیٹ نہیں کھانی چاہئے۔ ایک غذا ہونے کے علاوہ کئی امراض کا شافی علاج بھی ہے۔ مولی میں موجود نمکیات گردہ مثانہ پتے کی پتھری ریزہ ریزہ کرنے میں بڑے موثر ہیں۔ مولی کا نمک بھی بنا کر استعمال کیا جاتا ہے۔

**نمک بنانے کا طریقہ** یہ ہے کہ مولی کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے ان کو خشک کرلیں۔ کسی مناسب برتن میں ان کو جلا کر راکھ بنالیں۔ اس راکھ کو مناسب مقدار میں پانی میں ڈال کر رکھ دیں۔ دو تین دن تک پڑا رہنے دیں اور وقتاً فوقتاً ہلاتے رہیں۔ بعد میں کسی گاڑھے کپڑے سے چھان کر پانی علیحدہ کرلیں۔ اس پانی کو ہلکی آنچ پر خشک کریں۔ جب مائدہ سا ہو جائے، اتار کر دھوپ میں رکھ دیں۔ یہ خشک ہو جائے گا۔ کھرچ کر کسی بند ڈھکنے کی شیشی میں محفوظ کرلیں۔ یہ مولی کا نمک ہوگا۔ نمک مولی کے نام سے بکنے والی چیز پر اعتماد نہ کریں۔ مقدار خوراک ایک رتی بھر کیپسول یا جوارش کمونی 1 تولہ بھر میں ڈال کر استعمال کریں۔ غذا کے بعد لینا زیادہ مفید رہتا ہے۔

پتھری کے علاج میں اس کی قسم، حجم، مقام کا لحاظ رکھنا اپنی جگہ پر ضروری ہے۔ بعض اوقات آپریشن وغیرہ کرائے بغیر دکھ دور نہیں ہوتا اور جب صورتحال یہ ہو تو تاخیر نقصان دہ ہوتی ہے۔

مولی کے مونگرے یا پتوں کا پانی ہر ایک 5 تولے میں 5 عدد کالی مرچ کے دانے پیس کر چھان لیں اور بواسیر کے مریض کو پلائیں۔ درد اور جلن دور ہو جائیں گے۔

چھاتی میں بلغم کے جم جانے کی تکلیف دور کرنے کے لئے مولی کے بیج کوٹ کر پانی میں ابالیں، پھر چھان کر پلائیں۔ قے کے ذریعہ بلغم خارج ہو جائے گی۔

مولی کے بیج کوٹ کر چہرے پر لگانے سے چھائیاں اور دھبے دور ہو جاتے ہیں۔

مولی کے پتے یا ٹکڑے پانی میں گھوٹ کر پینے سے مرض یرقان سے نجات مل جاتی ہے۔

مولی کے باریک قتلے روٹی میں پکا کر کھانے کا بھی عام رواج ہے۔ مولی جس طرح بھی استعمال کی جائے، اس کو ہضم کرنے کے لئے اس میں کچھ ہاضم اجزاء مثلاً سونٹھ، کالی مرچ، کالا زیرہ، پودینہ شامل ضرور کرلیا جائے۔ مولی کے پانی سے سنگ یہود اور ابرک کا کشتہ بڑا عمدہ اور مفید تیار کیا جاسکتا ہے۔

مولی کے پانی میں پیاز بقدر 4 تولہ روغن سرسوں 5 تولہ جلا کر چھان لیں، کان کے درد کے لئے اس کا استعمال کارآمد چیز ہے۔

گاجر کا استعمال مولی سے بھی زیادہ آج کل ہے۔ جگہ بہ جگہ گاجر کا پانی فروخت اور پیا جارہا ہے۔ گاجر بلحاظ مزاج گرم وتر ہے۔ مقوی دل ہے لیکن جلد ہضم نہیں ہوتی۔ بلغم خارج کرتی ہے۔ پیشاب کھولتی ہے۔ کچی گاجر شکر یا گڑ کے ساتھ کھانا زیادہ پسند کیا جاتا ہے۔ گاجر کا جوس پیٹ میں اپھارہ پیدا کرتا ہے۔ اس لئے یہ ضروری ہے کہ اس میں سونٹھ، کالا زیرہ ملا کر پیا جائے۔ پیشاب آور ہونے کی وجہ سے کثرت بول کی شکایت بھی پیدا ہو جاتی ہے۔ انتہائی گرمی یا پیاس کی صورت میں بھی مناسب مقدار میں پینا چاہئے۔ گاجر کا مربہ بھی بنایا جاتا اور کئی طرح سے استعمال کیا جاتا ہے۔ بازار میں دواء عام فروخت ہوتی ہے۔ کئی لوگ روزانہ صبح گاجر کے مربہ کو

چاندی کا ورق لگا کر بطور ناشتہ کھاتے ہیں۔ گاجر کے بیج کوٹ کر کھانا قوت باہ کو بڑھاتا ہے۔ اس کے علاوہ ابال کر پینا مدر حیض ہے۔ گاجر کا سالن بھی پکایا جاتا ہے۔ اس کے لئے ضروری ہے کہ اس میں لہسن، سونٹھ اور مصالحہ جات ڈالے جائیں۔ گاجر کا حلوہ بھی مرغوب غذا ہے۔ اس کو مزید لذیذ بنانے کے لئے انڈے کے ساتھ استعمال کرنا چاہئے۔ بادام، پستہ، الائچی کا اضافہ بھی کریں۔ گاجر کو کدوکش کر کے چاول کے ساتھ پکا کر اس کی کھیر بھی بنا کر کھائی جاتی ہے۔ اس کو مزید لذیذ بنانے کے لئے بادام کی گری، پستہ دانہ، الائچی شامل کرلیا جاتا ہے۔ شمالی پنجاب کے شہروں میں اس کا اس طرح استعمال عام اور بڑا مرغوب ہے اور یہ ایک مقوی غذا ہے۔ گاجر کی کانجی بھی بناتے ہیں یعنی گاجر کو پانی میں ابال کر گلا لیتے ہیں اور اس میں نمک، کالی مرچ، پودینہ، سونٹھ، کالا زیرہ شامل کر کے اس کا چٹ پٹا پانی چسکے لے لے کر پیتے ہیں۔ اسی طرح اس کا اچار بھی بنا کر استعمال کیا جاتا ہے۔ دونوں بڑے ہاضم اور لذیذ ہوتے ہیں۔ مرض یرقان سے نجات حاصل کرنے کے لئے بھی گاجر کا پانی بڑا مفید ہے۔ اس پانی کے ساتھ درج ذیل ادویہ کا سفوف بنا کر استعمال کریں: ریوند، چینی، نوشادر، زیرہ سفید، قلمی شورہ...... ہم وزن۔ مقدار خوراک حسب عمر و کیفیت: 1 ماشہ سے 3 ماشے تک۔ مولی گاجر کے الفاظ عام طور پر ادنیٰ شی کے لیے کئے جاتے ہیں لیکن یہ دونوں سبزیاں خصوصیات کی حامل ہیں۔ قدرت ہر حال میں ہماری خیر خواہ ہے اور اس نے کوئی بھی چیز بے کار پیدا نہیں فرمائی۔ ضرورت ہے تو سمجھ بوجھ اور استعمال کی۔ اس طرح ہم ہر چیز سے فائدہ اٹھا پائیں گے۔

## بچوں کے گن پیڑوں کا مجرب طبی علاج

اکثر چھوٹے بچوں کو گن پیڑے ہو جاتے ہیں۔ کان کے نیچے سے گردن پہ سوزش ہوا کرتی ہے۔ اس کا زبردست خاندانی ٹوٹکہ ہے۔ ''بھیڈک'' پنسار سے مل جاتی ہے۔ حسب ضرورت لے کر باریک کھرل کر کے بھیڑ کے دودھ میں لیپ سا بنا کر متاثرہ جگہ پر لیپ کرنے سے آرام آجاتا ہے۔ چند دن مسلسل لیپ کیا جائے۔ (نصرت اللہ بھٹی، کبیر والا)

# اللہ جل جلالہ کی قدرت

مولانا محمد عرفان

ایک دہریہ، ایک مولوی کے ہمسائے میں رہتا تھا۔ وہ مولوی کو روز نماز پڑھتے و دعا کرتے دیکھتا۔ اور روز جا کر مولوی کا مذاق اڑاتا اور اسے سمجھانے کی کوشش کرتا کہ اللہ نہیں ہے، تم کیوں نمازیں و دعائیں پڑھتے ہو؟ مولوی صاحب بیچارے دل پیچ کر رہ جاتے لیکن درگزر سے کام لیتے۔

ایک دن دہریہ نے مولوی صاحب کو اللہ کے آگے مناجات کرتے ہوئے سنا کہ اپنی تنگی حالات کا رونا رو رہے ہیں اور اللہ سے آہ و زاری کر رہے ہیں کہ وہ بنیادی ضروریات کی چیزیں بھی خریدنے کے قابل نہیں رہے۔ دہریہ کو ایک منصوبہ سوجھا۔ فوراً بازار گیا اور ان کی ضرورت کی ساری چیزیں لے آیا اور لا کر دروازے کے سامنے ڈھیر کردیں۔ دروازے پر دستک دے کر ساتھ ہی چھپ گیا۔ مولوی صاحب باہر نکلے۔ چیزوں پر نظر پڑتے ہی خدا کی حمد و تمجید شروع کر دی۔ اسی اثنا میں دہریہ ایک دم ان کے سامنے نمودار ہوا اور کہنے لگا:

''دیکھو! میں نہ کہتا تھا کہ خدا نہیں ہے۔ یہ چیزیں خدا نے نہیں، میں نے خرید کر یہاں رکھی ہیں۔ اور تم خدا کا شکر ادا کر رہے ہو!!!''

یہ بات سنتے ہی مولوی صاحب پر عجیب وجدانی کیفیت طاری ہوگئی۔ اللہ اکبر کے نعرے لگاتے ہوئے اور گریبان چاک کر کے گلیوں بازاروں میں گھومنے لگے۔ لوگوں نے بمشکل قابو کیا اور ماجرا دریافت کیا۔ فرمانے لگے: ''میں نے تو اللہ سے صرف یہ مانگا تھا کہ ضروریات زندگی کا انتظام کردیجیے۔ لیکن وہ کتنا بڑا قادر مطلق ہے کہ انتظام بھی کروایا اور شیطان سے پیسے بھی دلوا دیے!!!''

(اللہ ﷻ ہی نے اس دہریہ کے دل میں ڈالا اور اس کو توفیق دی کہ وہ اس مولوی کی مدد کرے۔ اس لئے اللہ ﷻ سے مانگتے وقت کبھی یہ نہ سوچیں کہ کیسے ہوگا؟ آپ اپنا کام کریں، باقی اللہ ﷻ پر چھوڑ دیں۔ ر۔خ)

# دماغی صحت

ذہین اقبال

دماغ انسانی جسم کے کل وزن کا صرف دو فیصد ہوتا ہے لیکن جسم کی پوری قوت کا بیس فیصد حصہ اسی کے مصرف میں ہوتا ہے اور یہ بات بڑی دلچسپ ہے کہ دماغ غذا کو چکنائی کی صورت میں ذخیرہ نہیں کرتا۔ اس لئے اس کے مسلسل کام کرنے اور اس کی پرورش اور نشوونما کے لئے مستقل غذا کی فراہمی کی ضرورت رہتی ہے۔

اسی وجہ سے چند مخصوص غذاؤں کی کمی دماغ پر اثر انداز ہوسکتی ہے، جس کا نتیجہ ذہنی اور جسمانی مسائل ہوتے ہیں۔ لہٰذا یہ جاننا کہ کس قسم کی غذا ہماری دماغی صحت کے لئے اچھی ہے؟ ہماری مکمل صحت مندی کا ضامن ہو سکتا ہے۔ یہاں ہم کچھ غذاؤں پر بات کریں گے جو ہماری صحت اور ذہنی کام کے لئے بے حد اہم ہیں۔

**گلوکوز:**

دماغ کو بہت اچھی طرح کام کرنے کے لئے ہر 100 ملی لیٹر خون میں 70 سے 100 ملی گرام گلوکوز درکار ہوتا ہے۔ اگر کسی انسان کے گلوکوز کی سطح (Glucose Level) میں زبردست کمی ہوجائے تو نتیجہ انتشار، بے ہوشی کے دورے اور دماغ کی شریان پھٹنا بھی ہوسکتا ہے۔ یہاں تک کہ موت بھی واقع ہوسکتی ہے۔ اس صورتحال کی سنجیدگی، اس کی وجوہات پر خاص توجہ دینے پر مجبور کرتی ہے۔

**انسولین (Insulin) کی زیادتی:**

انسولین جسم کے خلیوں میں گلوکوز کو جذب کرلیتا ہے۔ اسی لیے انسولین کی زیادتی سے دماغ میں موجود ضروری گلوکوز کی کمی واقع ہوسکتی ہے۔ ذیابیطس کے مریضوں کو اس قسم کی شکایت کا شدید خطرہ رہتا ہے کیونکہ انہیں انسولین انجیکٹ کیا جاتا ہے۔

**شکر کی زیادتی:**

اسی طرح غذا میں مٹھاس کی زیادتی سے گلوکوز کی کمی واقع ہوجاتی ہے۔ کیونکہ چینی Pancreas کو انسولین پیدا کرنے میں مدد دیتی ہے، جس سے لازماً گلوکوز کی کمی ہوجاتی ہے۔

**طویل اور بے معنی ڈائٹنگ:**

طویل عرصے کے لئے مکمل بھوکا رہنے سے نہ صرف دماغ میں گلوکوز کی کمی ہوجائے گی بلکہ دوسرے ضروری غذائی اجزاء کی بھی قلت ہوجائے گی اور جسم صحیح طور پر کام نہیں کرے گا۔ ان ضروری اجزاء میں ایک وٹامن بی کمپلیکس ہے، جس کے بغیر ہمارا جسم چکنائی کو قابل استعمال قوت میں تبدیل نہیں کرسکتا جو کہ جسم اور دماغ دونوں کے لئے بہت ضروری ہے۔

**سوڈیم اور پوٹاشیم:**

گلوکوز کے علاوہ دماغ کو مستقل طور پر سوڈیم اور پوٹاشیم کی بھی ضرورت ہوتی ہے، جس سے پیغامات کا تبادلہ ممکن ہوتا ہے۔ اعصابی نظام کی کارکردگی کے لئے ان دونوں کی ضرورت ناگزیر ہے۔ سوڈیم کی کمی سے الٹیاں آسکتی ہیں، بھوک غائب اور حواس کام کرنا چھوڑ سکتے ہیں۔

پوٹاشیم کی شدید کمی سے بے چینی، غنودگی، بے حسی، حتیٰ کہ پاگل پن کی صورت حال بھی پیدا ہوسکتی ہے۔ پوٹاشیم کی کمی کی اصل وجوہات...... کثرت پیشاب یا اسپرین اور بعض دواؤں کا استعمال ہے۔

**پروٹین:**

پروٹین امینو ایسڈز اور Polypeptides کی شکل میں خون میں شامل ہوتی ہے اور پھر دماغ اسے خون سے حاصل کرتا ہے۔ دماغ Amino Acids کو خاص طور پر Neurotransmitters بنانے کے لیے استعمال کرتا ہے۔ دراصل یہ وہ کیمیکل ہیں جو جسم کے بہت سارے کاموں کو اعتدال میں رکھتے ہیں۔ مثلاً یادداشت، بھوک، نیند، درد اور جذبات وغیرہ۔ اس کے علاوہ دماغ امینو ایسڈز سے اپنے لئے قوت بھی حاصل کرتا ہے۔ امینو ایسڈز وہ انزائمز ہیں جو غذا کو جزو بدن بنانے کے عمل

کے ذمہ دار ہوتے ہیں اور ہارمونز کی پیداوار میں بھی مدد دیتے ہیں۔ اس لیے پروٹین کی کمی کے خاصے خطرناک نتائج ہو سکتے ہیں، جس میں ذہنی توازن کا بگڑ جانا بھی شامل ہے۔

## چکنائی (Fats):

پروٹین کی طرح چکنائی بھی دو طرح کے اجزاء کی صورت میں جسم میں داخل ہوتی ہے۔ فیٹی ایسڈ اور گلائیسیرول..... ان اجزاء کو دماغ Myelin بنانے کے لئے استعمال کرتا ہے۔ Myelin ایک نہایت اہم مادہ ہے جو جسم کے تمام خلیوں، جس میں دماغ بھی شامل ہے، کو احاطہ کیے ہوئے ہے۔ Myelin کے بغیر پیغامات کا تبادلہ ممکن نہیں۔ یہ بات دلچسپی کا باعث ہے کہ ہمارا جسم ہر قسم کے فیٹی ایسڈ پیدا کر لیتا ہے سوائے Linoleic Acid کے جو کہ دماغ کے صحیح طور پر کام کرنے کے لیے بہت ضروری ہے۔ Linoleic Acid کی کمی یا مکمل عدم دستیابی سے یادداشت کا کمزور ہو جانا، شدید الجھن، مالیخولیائی رعشہ پیدا ہو سکتا ہے۔ خوش قسمتی سے Linoleic Acid بڑی آسانی سے دستیاب ہے۔ صرف ایک چائے کا چمچ مکئی کا تیل اتنی مقدار میں Linoleic Acid فراہم کر دیتا ہے جو کہ ایک بالغ انسان کی ضرورت کے لئے کافی ہے۔

## حیاتین اور معدنیات:

دماغ کو صحیح طور پر کام کرنے اور اس کی نشوونما کے لئے تمام حیاتین اور معدنیات کی ضرورت رہتی ہے لیکن ان میں سے کچھ زیادہ اہم ہوتے ہیں جن میں فولاد (آئرن)، وٹامن بی اور سی شامل ہیں۔ دماغ وٹامن بی 6 سے Neurotransmitters بنانے کے علاوہ Myelin کی مرمت اور پروٹین کی قوت میں تبدیلی کرنے کا کام بھی لیتا ہے۔ وٹامن بی 6 کی کمی سے دماغ میں غیر معمولی برقی عمل کا خدشہ ہوتا ہے جس کا نتیجہ بچوں میں شدید اینٹھن کی صورت میں ظاہر ہوتا ہے۔ دوسری طرف وٹامن سی دماغ میں فولاد اور پروٹین کی فراہمی میں اہم کردار ادا کرتا ہے۔ اس کی کمی کے باعث تھکن، شدید ذہنی دباؤ، سر کا درد اور HyperSensitivity کی شکایات ہو جاتی ہیں۔

وٹامن بی 6 اور سی کی طرح فولاد بھی Neurotransmitters کی پیداوار اور غذائی اجزاء کو قوت میں تبدیل کرنے کا ذمہ دار ہوتا ہے۔ فولاد کی کمی سے کسی چیز پر توجہ نہ دے سکنے کا مسئلہ پیدا ہو سکتا ہے، اسی لئے ذہنی کارکردگی کو بہتر سے بہتر کرنے کے لئے جسم کے اندر اس کی سطح مناسب ہونا ضروری ہے۔ ایک دن میں ایک عورت کو 18mg Iron اور مرد کو صرف 10mg Iron کی ضرورت ہوتی ہے۔

فولاد کی کمی سے ہمارا جسم دوسری دھاتوں کو زیادہ سے زیادہ جذب کرنے لگتا ہے، جن میں Lead بھی شامل ہے۔ اسی لیے کھانے پینے کی اشیاء کو ڈبوں (Cans) کے کھلنے کے بعد ان میں نہیں چھوڑنا چاہیے۔ بصورت دیگر سیسے کی بھاری مقدار کھانے میں شامل ہو جاتی ہے۔ تحقیق سے پتہ چلا ہے کہ Cadmium (ایک نیلگوں سفید دھات) ہماری سیکھنے کی صلاحیتوں پر برے طریقے سے اثر انداز ہوتا ہے۔ یہ مضر دھات قلعی کیے ہوئے پائپ، چھنے ہوئے آٹے، وہ سبزیاں جو High Cadmium زمین پر اگائی گئی ہوں اور کھانے پینے کی وہ اشیاء، جو مختلف مراحل سے گزاری جاتی ہیں، کے ذریعے ہم تک پہنچتی ہیں۔

## اچھی غذا اور ذہنی صحت:

کثرت سے کھانا یا کھانے میں ناغہ کرنے سے ذہنی کارکردگی پر خاصا گہرا اثر پڑتا ہے۔ سکول کے بچوں پر یہ بات صادق آتی ہے۔ دیکھا گیا ہے کہ جو بچے صبح کا ناشتہ کرتے ہیں، ان کی کارکردگی ان بچوں سے جو ناشتہ نہیں کرتے یا نامناسب خوراک کا استعمال کرتے ہیں، بہت بہتر ہوتی ہے۔ وجہ؟ ان کے گلوکوز کی سطح کی کمی!

اس بات کی بھی بڑی اہمیت ہے کہ غذا میں کیا اجزاء شامل ہیں۔ مثلاً جس غذا میں نشاستہ کی مقدار زیادہ اور پروٹین بہت کم ہو، وہ غذا توجہی اور یادداشت میں خلل ڈالنے کا سبب بن جاتی ہے۔ تحقیق سے یہ بھی ثابت ہوا ہے کہ کھانے پینے میں غیر معمولی تبدیلی سے ذہنی کارکردگی پر بہت منفی اثر

پڑتا ہے۔

## اچھی غذا، بہتر یادداشت کے لیے:

یادداشت کی دو قسمیں ہوتی ہیں۔طویل مدتی یادداشت (Long Term) اور مختصر مدتی یادداشت (Short Term) یا جو کہ سیکھنے کے عمل کی ذمہ داری ہوتی ہے۔ Choline Chloride سے متاثر ہوتی ہے۔

ذہنی صحت کے قومی ادارے میں کیے گئے دو تجربوں، جن میں 20 سے 30 سال کی عمر کے لوگوں Choline Chloride کی صرف دس گرام کی خوراک دی گئی، سے یہ ثابت ہوا کہ کولین کلورائیڈ سے ان کی ذہنی کارکردگی بہت بہتر ہوگئی اور ان میں جن لوگوں کی کارکردگی سب سے زیادہ بہتر ہوئی، بہت کمزور یادداشت کے مالک تھے۔

Choline کے کچھ نقصانات بھی ہیں۔ چونکہ Choline جسم میں پوری طرح جذب نہیں ہو پاتا، آنتوں میں موجود Bacteria اسے Trimethylamine میں بدل دیتے ہیں، جس سے فضلے میں سخت ناخوشگوار بو پیدا ہو جاتی ہے۔

## Lecithin ایک بہتر انتخاب ہے:

Lecithin جن غذاؤں سے حاصل کیا جا سکتا ہے، ان میں بڑے کا گوشت، بچھڑے کا جگر، انڈہ، جو کا آٹا، مونگ پھلی، (Trout & Red Snapper) مچھلیوں کی قسم، سفید چاول اور گندم کا بھوسا شامل ہے۔ مگر Lecithin کے استعمال میں جو مسئلہ ہے، وہ وزن بڑھنے کا ہے۔ Lecithin کا ایک گرام، 9 کیلوریز کے برابر ہے۔

ایک اچھی متوازن غذا کے علاوہ دوسری اہم باتیں جیسے کہ اچھی نیند، نشہ آور ادویات اور شراب نوشی سے پرہیز اور ذہنی ورزش بھی اچھی یاداشت قائم رکھنے کے طریقے ہیں۔

## بقیہ : صلہ رحمی

### تین قسم کے لوگ عرش کے سایہ میں رہیں گے

حضرت انس بن مالک رحمہ اللہ نے فرمایا کہ ”تین قسم کے لوگ عرش کے سایہ میں رہیں گے:

1. صلہ رحمی کرنے والا۔
2. وہ بیوہ جس نے یتیم بچوں کی خاطر اپنے کو (نکاح سے) روکے رکھا۔
3. وہ شخص جو دعوت میں یتیموں اور مساکین کو شریک کرتا ہو۔“

### دو قدم اللہ ﷻ کو بہت پسند ہیں

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ”اللہ تعالیٰ کو دو قدم بندہ کے بہت زیادہ پسند ہیں۔ پہلا قدم وہ جو نماز کے لئے اٹھے۔ دوسرا وہ جو کسی رشتہ دار کی صلہ رحمی کی نیت سے اٹھے“۔

### احادیث

❖ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ”جو اللہ پر اور قیامت پر یقین رکھتا ہے، اسے چاہیے کہ مہمان کا اکرام کرے، صلہ رحمی کرے اور اچھی بات کہے ورنہ خاموش رہے“۔

❖ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ”جو یہ چاہتا ہے کہ اس کی روزی اور عمر میں برکت دی جائے تو اس کو صلہ رحمی کرنی چاہیے“۔

❖ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ”(کامل) صلہ رحمی یہ نہیں ہے کہ بدلہ کے طور پر کی جائے بلکہ یہ ہے کہ قطع تعلق کرنے والے کے ساتھ صلہ رحمی کی جائے“۔

## بقیہ ”اروما تھراپی“

خون کی شریانوں تک پہنچ جاتے ہیں۔ مثال کے طور پر اگر لہسن کا جوا پاؤں کے تلے میں ملا جائے تو کچھ دیر بعد منہ سے لہسن کی بدبو آنے لگتی ہے۔ ان میں سے کچھ عرق اتنے تیزابی ہوتے ہیں کہ ان کو ننگی جلد پر لگایا جائے تو جلد جل جاتی ہے۔ ایسے عروق کے چند قطرے کسی Base oil مثلاً Baby oil میں ملا کر استعمال کئے جاتے ہیں۔

الحمدللہ اروما تھراپی پر مضمون اختتام کو پہنچا۔ اگلے شمارے میں رنگ و روشنی سے علاج یعنی کلر تھراپی (Color Therapy) کے بارے میں بتایا جائے گا۔

## جام صحت دواخانہ حکیم حافظ محمد ابرار الحسن قمر

# کیسٹر آئل ۶۰ لیٹر

RS. 100/-

## روغنِ ارنڈ

**فوائد** ○ قبض دور کرنے کے لئے موثر اور بے ضرر قدرتی دوا ہے۔ ○ معدہ اور آنتوں میں جمع شدہ فاسد مواد کو بغیر کسی تکلیف کے خارج کرتا ہے ○ آنتوں کے سدے کھولتا ہے ○ استسقاء کو مفید ہے ○ ورم کو تحلیل کرتا ہے ○ پیٹ کو نرم کرتا ہے ○ پیچش کی دوا سے قبل اس کا استعمال بہت مفید رہتا ہے ○ شیر خوار بچوں کو قبض، پیٹ، درد، مروڑ اور اپھارہ کی صورت میں پیٹ پر مالش بھی کریں اور آدھا چمچ چائے والا پلا بھی دیں۔

مردوں، عورتوں اور بچوں کو ہر عمر میں استعمال کرا سکتے ہیں

165 حبیب پارک، چونگی ملتان روڈ، لاہور۔ ای میل hafizabrarqamar@gmail.com

فون 042-37846298 موبائل 0300-4112043

# شاہی: (ہربل ہیلتھ ٹانک)

☆ خون کی کمی سے پیدا ہونے والے امراض کی لاثانی دوا ☆ مرد، عورت اور بچوں کیلئے یکساں مفید ☆ شاہی اپنے اجزاء اور فولاد کی شمولیت سے جگر کے افعال کی درستی اور تقویت جگر کے لئے ایک بے مثل مرکب ہے، جو مروجہ اس قسم کے مرکبات میں ایک امتیازی خصوصیت کا حامل ہے۔ ☆ شاہی فواکہات (Fruits) بیش بہا جواہرات (Minerals) مفرح اور مقوی ادویات کا وہ لاجواب مجموعہ ہے۔ جس میں حیاتین (Vitamins) اور Calcium کی کافی مقدار شامل ہے۔ ☆ شاہی اجزاء ون کی پیدائش اور قلت خون (Anemia) میں طب یونانی کی بے مثال دوا ہے۔ اس کے استعمال سے خون کے سرخ ذرات اور سفید ذرات صحیح توازن سے بڑھنے لگتے ہیں، رگوں میں خون صالح دوڑنے لگتا ہے اور رنگت نکھر آتی ہے۔

مکتبۃ العارف: 042-35033371, 0322-4773786

www.darulamal.org/matabalaarif

لعنت اللہ علی الکاذبین ترجمہ: جھوٹوں پر اللہ تعالیٰ کی لعنت

ہمارا عزم فطرت سے قریب تر صحت مند زندگی

# نسخہ جوہر زیتون

قیمت بمعہ ڈاک خرچ و بمعہ ڈاک کمیشن 1500/- روپے

**فوائد جوہر زیتون**

- جوہر زیتون: جوڑوں کا درد، کمر درد، ٹانگ کا درد ختم کرتا ہے۔
- جوہر زیتون: پٹھوں کی کمزوری، جوڑوں پر سوج، ورم ختم کرتا ہے۔
- جوہر زیتون: گنٹھیا، مہروں کا درد، سر درد کمزوری ختم کرتا ہے۔
- جوہر زیتون: تمام جسمانی درد کو ختم کر کے یورک ایسڈ کو خارج کرتا ہے۔

صدق بیانی کی تمام حدود کو ملحوظ رکھ کر یہ کہا جا سکتا ہے کہ نسخہ جوہر زیتون کی ایک ہی خوراک ان شاء اللہ ایک مرتبہ تو مریض گنٹھیا کو بستر مرگ سے اٹھا دیتی ہے

## جوہر زیتون جوڑوں کے درد کا مکمل علاج

تمام نباتات خالق ارض وسماء کے ہی پیدا کردہ ہیں لیکن چند پودوں کا ذکر اللہ تعالیٰ نے خود اپنے مقدس کلام میں فرمایا ہے اس طرح ان پودوں کے نام تا ابد کلام الٰہی میں محفوظ ہو گئے ہیں ان میں زیتون کا ذکر با کثرت ملتا ہے۔ قرآن پاک میں ارشاد ہے "قسم ہے انجیر کی اور قسم ہے زیتون کی اور قسم ہے طور سینا کی اور اس امن والے شہر کی ہم نے انسان کو بہترین انداز میں پیدا فرمایا ہے" قرآن پاک میں زیتون کا لفظ اس کے نام کے ساتھ چھ مرتبہ آیا ہے۔

قائم شدہ 1950 دار الخدمت جوہر زیتون 0308-7575668, 0345-2366582

# مطب العارف کی جانب سے اس ماہ کی نئی پیشکش

1. **اشرفی چورن:** معدہ کو طاقت دیتا ہے، جگر کے فعل کو درست کر کے کھانا ہضم کرتا ہے، کاسر ریاح ہے، دافع درد شکم، قے، متلی، ہیضہ، قبض، مقوی معدہ و جگر اور دافع ریاح ہے۔ قیمت: 75 روپے
2. **اشرفی تیل:** بیش قیمت اعلیٰ دیسی جڑی بوٹیوں سے تیار کیا ہوا نہایت مفید تیل ہے۔ ہر قسم کے درد، چوٹ، ورم، فالج، کوڑھ، نمونیا، پسلی، درد سر، درد بدن، بچوں اور بڑوں کی بہت سی بیماریوں میں مفید ہے۔ قیمت: 115 روپے
3. **روغن مقوی دماغ:** ☆ دماغ کو قوت دے کر فرحت وسکون اور تازگی بخشتا ہے عمدہ نیند لاتا ہے ☆ دماغ کی خشکی دور کرنے میں لاجواب اثر رکھتا ہے ☆ بالوں کو گرنے سے روکتا ہے اور مضبوط، گھنا، لمبا اور سیاہ کرتا ہے۔

75ml RS-115, 125 ml Rs-165

مکتبۃ العارف: 042-35033371, 0322-4773786

www.darulamal.org/matabalaarif

# خواب اور بیداری میں آنحضرت ﷺ کا طرز و طریق

عارف باللہ حضرت ڈاکٹر عبدالحئی رحمہ اللہ

آپ ﷺ ضرورت سے زیادہ نہیں سوتے تھے اور ضرورت سے زیادہ جاگتے بھی نہ تھے۔ چنانچہ جب ضرورت لاحق ہوتی تو آپ ﷺ دائیں طرف اللہ کا ذکر کرتے ہوئے آرام فرماتے، حتیٰ کہ آپ ﷺ کی آنکھوں پر نیند غالب آجاتی۔ اس وقت آپ ﷺ شکم سیر نہ ہوتے۔ آپ ﷺ سطح زمین پر لیٹ جاتے اور نہ زمین سے بچھونا زیادہ اونچا ہوتا بلکہ آپ ﷺ کا بستر چمڑے کا ہوتا جس کے اندر کھجور کی چھال بھری ہوتی۔ آپ ﷺ تکیہ پر ٹیک لگاتے اور کبھی رخسار کے نیچے ہاتھ رکھ لیتے۔ اور سب سے بہتر نیند دائیں جانب کی ہے۔ (زاد المعاد)

حضور اکرم ﷺ کی نیند بقدر اعتدال تھی۔ قدر ضرورت سے زیادہ آپ ﷺ نہ سویا کرتے تھے اور نہ قدر ضرورت سے زیادہ اپنے آپ کو سونے سے باز رکھا کرتے تھے۔ یعنی حضور اکرم ﷺ خواب بھی فرماتے اور قیام بھی فرماتے جیسا کہ نوافل و عبادات میں حضور ﷺ کی عادت کریمہ تھی۔ کبھی رات میں سو جاتے پھر اٹھ کر نماز پڑھتے، اس کے بعد پھر سو جاتے۔ اس طرح چند بار سوتے اور اٹھتے تھے۔ اس صورت میں یہ بات درست ہے کہ جو نیند میں دیکھنا چاہتا، وہ بھی دیکھ لیتا اور جو بیدار دیکھنا چاہتا، وہ بھی دیکھ لیتا۔ (زاد المعاد ۔ مدارج النبوۃ)

## بستر استراحت

حضرت امام باقر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے کسی نے پوچھا کہ ”آپ کے یہاں حضور ﷺ کا بستر کیسا تھا؟“ انہوں نے فرمایا کہ ”چمڑے کا تھا۔ جس میں کھجور کے درخت کی چھال بھری ہوئی تھی“۔

حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا سے کسی نے پوچھا کہ ”آپ کے گھر میں آپ ﷺ کا بستر کیا تھا؟“

آپ رضی اللہ عنہا نے فرمایا ”ایک ٹاٹ تھا۔ جس کو دوہرا کر کے ہم حضور ﷺ کے نیچے بچھایا کرتے تھے۔ تو ایک روز مجھے خیال ہوا کہ اگر اس کو چوہرا کر کے بچھا دیا جائے تو زیادہ نرم ہو جائے گا۔ میں نے اسی طرح بچھا دیا۔ حضور ﷺ نے صبح کو دریافت فرمایا کہ میرے نیچے رات کو کیا چیز بچھائی تھی؟ میں نے عرض کیا کہ وہی روزمرہ کا بستر تھا۔ رات کو اس کو چوہرا کر دیا تھا تاکہ زیادہ نرم ہو جائے۔ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا: اس کو پہلے ہی حال پر رہنے دو۔ اس کی نرمی رات کو مجھے تہجد سے مانع ہوئی“۔ (شمائل ترمذی)

اکثر حدیثوں میں وارد ہے کہ بستر کبھی ٹاٹ کا ہوتا تھا، کبھی صرف بوریا ہوتا تھا۔ متعدد حدیثوں میں یہ مضمون ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم جب نرم بستر بنانے کی درخواست کرتے تو حضور اقدس ﷺ یہ ارشاد فرمادیا کرتے تھے کہ ”مجھے دنیوی راحت و آرام سے کیا کام؟ میری مثال تو اس راہ گیر کی سی ہے جو چلتے چلتے راستہ میں ذرا آرام لینے کے لئے کسی درخت کے سایہ کے نیچے بیٹھ گیا ہو اور تھوڑی دیر بیٹھ کر آگے چل دیا ہو“۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ ایک انصاری عورت نے حضور ﷺ کا بستر دیکھا کہ عبا بچھا رکھا ہے۔ انہوں نے ایک بستر، جس میں اون بھری ہوئی تھی، تیار کر کے حضور ﷺ کے لئے میرے پاس بھیج دیا۔ جب حضور اکرم ﷺ تشریف لائے تو اس کو رکھا ہوا دیکھا تو فرمایا ”یہ کیا ہے؟“ میں نے عرض کیا کہ ”فلاں انصاری عورت نے حضور (ﷺ) کے لئے بنوا کر بھیجا ہے“۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ”اس کو واپس کر دو“۔ مجھے وہ اچھا معلوم ہوتا تھا۔ اس لئے دل نہ چاہتا تھا کہ واپس کروں۔ مگر حضور ﷺ نے اصرار فرمایا اور یہ ارشاد فرمایا کہ ”اگر میں چاہوں تو حق تعالیٰ شانہٗ میرے لئے سونے اور چاندی کے پہاڑ چلتے ہوئے کر دیں“۔ اس ارشاد پر میں نے وہ بستر واپس کر دیا۔

### رسول اللہ ﷺ کے جسم کی خوشبو

جابر بن سمرہ فرماتے ہیں ”رسول اللہ ﷺ نے میرے رخسار پر ہاتھ پھیرا تو میں نے آپ ﷺ کے ہاتھ کی ٹھنڈک اور خوشبو محسوس کی جیسے ابھی آپ ﷺ نے اپنا ہاتھ عطار کے خوشبودان سے نکالا ہے۔ (مسلم)

# فضائلِ اعمالِ صالحہ

حافظ ضیاء الدین محمد بن عبدالواحد بن احمد المقدسیؒ

## بردباری اور سنجیدگی کی فضیلت

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے قبیلہ عبدالقیس کے سردار سے فرمایا، جن کا لقب اشج تھا کہ ''بلاشبہ تمہارے اندر دو خصلتیں ہیں جنہیں اللہ اور اس کا رسول پسند فرماتے ہیں۔ ایک بردباری اور دوسری سنجیدگی۔'' (بخاری و مسلم)

حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ''سنجیدگی اللہ کی طرف سے ہے اور جلدی شیطان کی طرف سے ہے۔''

حضرت عبداللہ بن سرجس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ''اچھے اخلاق اور بردباری اور خرچ میں میانہ روی نبوت کے چوبیس حصوں میں سے ایک حصہ ہے۔''

## نرمی برتنے کی فضیلت

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ بلاشبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ''اے عائشہ! بے شک اللہ تعالیٰ نرمی کا برتاؤ کرنے والے ہیں اور نرمی کو پسند فرماتے ہیں اور جو کچھ نرمی پر عطا فرماتے ہیں، سختی پر عطا نہیں فرماتے۔ جس کسی بھی چیز میں نرمی ہوگی وہ اس کو زینت دے گی (یعنی اس میں اس کی وجہ سے خوبی پیدا ہو جائے گی) اور جس کسی چیز سے نرمی نکال لی جائے گی، وہ اس کو عیب دار کر دے گی''۔ (مسلم)

حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ''جو شخص نرمی سے محروم کر دیا گیا گویا وہ خیر سے محروم کر دیا گیا۔'' (مسلم)

## اپنی اہل و عیال پر خرچ کرنے کی ہدایت

حضرت حکیم بن حزام رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ ''اوپر والا ہاتھ (یعنی دینے والا) بہتر ہے نیچے والے ہاتھ سے (لینے والے ہاتھ سے) اور تم اخراجات میں ان سے ابتداء کرو جو تمہاری عیال میں ہیں۔'' (یعنی جس کے اخراجات کی ذمہ داری تمہارے اوپر ہے، پہلے ان کی لازمی ضرورتوں پر خرچ کرو، بعد میں دوسروں کو دو)۔ (بخاری و مسلم)

بخاری کی روایت میں یہ بھی ہے کہ سب سے بہتر صدقہ وہ ہے جو اپنی ذاتی لازمی ضرورتوں کے بعد ہو۔ اور جو شخص (مخلوق سے سوال کرنے سے) اپنے کو بچائے گا، اللہ تعالیٰ اس کو (مخلوق کے سوال سے) بچائے گا اور جو شخص (مخلوق سے) بے نیاز ہونا چاہے گا، اللہ تعالیٰ اس کو (مخلوق سے) بے نیاز فرما دیں گے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ ''سب سے بہتر صدقہ وہ ہے جو اپنی واجبی اور لازمی ضروریات کو پورا کرنے کے بعد ہو اور تم ان لوگوں پر خرچ کرنے کی ابتداء کرو جو تمہاری عیال میں ہوں۔'' (بخاری)

(ف) یہ جو فرمایا کہ سب سے بہتر صدقہ وہ ہے جو اپنی ذاتی لازمی ضرورتوں کے بعد ہو، یہ اس لئے فرمایا کہ جو شخص اپنی اور اپنی عیال (بیوی بچوں وغیرہ) کی اصلی ضرورت ہوتے ہوئے صدقہ دے گا، وہ بعد میں قرض لینے یا بھیک مانگنے پر مجبور ہوگا۔ اس سے اچھا یہی ہے کہ اپنی لازمی اور واجبی ضرورتیں پوری کرنے کے بعد دوسروں پر خرچ کرے۔ ہاں! اصلی ضروریات پورا کرنے کے بعد دوسروں پر خرچ کرے گا تو وہ ایثار و ممدوح میں شمار ہوگا۔ بعض حضرات اپنی ذاتی واجبی ضرورتیں بھوک پیاس دبا کر بھی ایثار کر دیتے ہیں اور اس کی بھی تعریف آئی ہے لیکن یہ ہر ایک کا کام نہیں۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ''بے شک صدقہ اللہ تعالیٰ کے غصہ کو بجھاتا ہے اور بری موت کو ہٹا دیتا ہے۔'' (ترمذی)

(اللہ تعالیٰ ہم سب کو ان اخلاق پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائیں۔ اور خاص کر اپنی اولاد کو ان اخلاق پر چلانے کی توفیق دیں۔ ح)

# طاعت کرنے سے مالی نقصان کا تدارک

حضرت مولانا اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہٗ

طاعت کرنے سے مالی نقصان کا تدارک ہوجاتا ہے اور نعم البدل مل جاتا ہے۔ قال اللہ تعالیٰ: یایھا النبی قل لمن فی ایدیکم من الاسری ان یعلم اللہ فی قلوبکم خیرا یوتکم خیرا مما اخذ منکم ویغفر لکم واللہ غفور رحیم

فرمایا اللہ تعالیٰ نے: "اے نبی ﷺ ان قیدیوں سے جو آپ ﷺ کے قبضہ میں ہیں کہہ دیجئے اگر اللہ تعالیٰ تمہارے دلوں میں ایمان معلوم کریں گے تو جو مال تم سے لیا گیا، اس سے بہتر تم کو عنایت کردیں گے اور تمہارے گناہ بھی بخش دیں گے اور اللہ تعالیٰ بخشنے والے بڑے مہربان ہیں"۔

ف: یہ آیت بدر کے قیدیوں کے حق میں اتری جن سے بطور فدیہ کے کچھ مال لیا گیا تھا، ان سے وعدہ ٹھہرا کہ اگر تم سچے دل سے ایمان لاؤ گے تو تم کو پہلے سے بہت زیادہ مل جائے، چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

## خلفائے راشدین پر ایک نظم

مرسلہ: محمد اجمل (دیپالپور)

اللھم صل علی محمد و علی الہ و اصحابہ اجمعین

جا زندگی! مدینہ سے جھونکے ہوا کے لا
شاید کہ حضورؐ خفا ہیں، منا کے لا
کچھ ہم بھی اپنا چہرۂ باطل سنوار لیں
ابو بکرؓ سے آئینے، عشق و وفا کے لا
دنیا مسلماں پہ بہت ہی تنگ ہو گئی
فاروق اعظمؓ کے دور کے، وہ نقشے اٹھا کے لا
جن سے گناہ نے ہمیں محروم کر دیا
عثمانؓ کے وہ زاویے، شرم و حیا کے لا
مغرب کی گلیوں میں مارا مارا نہ پھر اے گدائے علم
دروازہ علم (علیؓ) سے، خیرات جا کے لا

# ماہنامہ خزینۂ روحانیات کی ایجنسیز کی تفصیل

1. اختر بک سٹال: چیمہ کلینک نزد والا چوک فیصل آباد۔ 0313-7091558
2. الفتح نیوز ایجنسی: دکان نمبر 106، مہران مرکز سکھر۔ 0300-9313528
3. اطلس نیوز ایجنسی: پشاور۔ 091-2573666, 0314-9007293
4. کہکشاں نیوز ایجنسی: راولپنڈی۔ 051-5505194
5. عامر تونسوی بک ڈپو: میزان چوک، کوئٹہ۔ 0345-8312362
6. اقبال نعمانی بک سنٹر: صدر، کراچی۔ 0332-2177934
7. سلطان نیوز ایجنسی: اخبار مارکیٹ لاہور۔ 0423-7249813
8. دانش نیوز ایجنسی، مانسہرہ۔ 0331-9352260
9. مکتبہ ظفر، اٹک۔ 0321-5247893
10. رہبر نیوز ایجنسی، صدر کراچی۔ 0333-2168390
11. مہران نیوز ایجنسی، حیدر آباد۔ 0315-2063470
12. محمدی نیوز ایجنسی، لاری اڈہ، میانوالی۔ 0321-6077778
13. نیشنل بک ڈپو، وحدت روڈ، لاہور۔ 0300-4915552
14. دولت خان نیوز ایجنسی: چشتیاں۔ 063-2502294
15. چوہدری بشیر امانت علی اینڈ برادرز ریلوے روڈ، خانپور۔ 0333-7472654
16. مقبول عام کتب خانہ: اردو بازار، اٹک۔ 057-2613289
17. طیبہ بک ڈپو: سپلائی بازار ایبٹ آباد۔ 0331-9381998
18. دارالادب نیوز ایجنسی: جھمبہ روڈ، میاں چنوں۔ 063-2502294
19. حبیب لائبریری، میلاد چوک، واہ کینٹ۔ 0301-5497007
20. مکتبہ آلا یا ناصریہ، تحصیل بازار، ہارون آباد۔ 0321-7584846
21. المدینہ بک ڈپو، بہاولنگر۔ 0333-6320766
22. مکتبہ جاوید نزد جاوید یونانی لیبارٹری، میانوالی۔ 0303-7523280
23. طاہر نیوز ایجنسی: خانیوال۔ 065-2552675
24. بخاری نیوز ایجنسی: احمد پور شرقیہ۔ 0302-7768638
25. مکتبہ نور الھدیٰ، مشرقی بازار، حسن ابدال۔ 0306-5601613
26. چوہدری نیوز ایجنسی: ریلوے روڈ صادق آباد۔ 0333-7452600
27. المظاہر کتب خانہ، مظہر العلوم، کوٹ ادو۔ 0333-6003070

# عالم برزخ کی جگہ کونسی ہیں؟

امام جلال الدین سیوطی نور اللہ مرقدہٗ

**روایت** ہے ابن عباس رضی اللہ عنہ سے کہ مومنوں کی ارواح کو حضرت جبرئیل علیہ السلام کے پاس لے جاتے ہیں تو وہ کہتے ہیں تم قیامت تک یہاں رہو۔

**روایت** ہے وہب بن منبہؒ سے کہ ارواح مومنین کو ایک بڑے فرشتہ کے پاس لے جاتے ہیں۔ اس کا نام رومائیل ہے۔ یہ ارواح مومنین کے داروغہ یعنی جمع کرنے والے ہیں۔ **روایت** ہے ابان بن ثعلب سے کہ جو فرشتہ کفار کی ارواح کا داروغہ ہے، اس کا نام دومہ ہے۔ **روایت** ہے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کہ ارواح مومنین کی چاہ زمزم میں ہے اور بدترین زمین اللہ کے نزدیک حضر موت کا میدان ہے، جس کو برہوت کہتے ہیں۔ اس میں کفاروں کی ارواح جمع ہوتی ہیں۔ **روایت** ہے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے کہ کفار کی ارواح بیر برہوت میں جمع ہوتی ہیں جو حضر موت میں ہے اور مومنین کی ارواح جابیہ میں جمع ہوتی ہیں۔

**فائدہ** ملک یمن میں ایک شہر کا نام حضر موت ہے، اس کے قریب ایک جگہ ہے جس کو صنعاء کہتے ہیں۔ یہاں ایک زمین بہت نیچی ہے۔ اس کو برہوت اور بیر برہوت بھی کہتے ہیں۔ اس میں ارواح کفار اور مشرکین کی جمع ہوتی ہیں۔ اس کا تعلق جہنم کے ساتھ ہے اور بحر الکلام میں ہے کہ اسی کے نیچے جہنم ہے اور ملک شام میں ایک جگہ کا نام جابیہ ہے، اس کو اریحا بھی کہتے ہیں، یہاں ارواح مومنین کی جمع ہوتی ہیں۔ ان دو جگہوں میں عالم برزخ ہے۔

**روایت** ہے ابن عباس رضی اللہ عنہ سے کہ ایک دن نبی ﷺ بیٹھے تھے اور اسماء بنت عمیس آپ کے قریب تھیں۔ آپ ﷺ نے اچانک سلام کا جواب دیا اور فرمایا: ''اے اسماء! یہ جعفر طیار ہیں۔ جبرئیل و میکائیل کے ساتھ اڑتے ہیں۔ میرے پاس آئے اور سلام کیا اور کہا فلاں دن جہاد میں مشرکین نے میرے بدن کے اگلے حصہ میں تلوار اور نیزہ کے تہتر زخم لگائے تھے۔ جب میں نے نیزہ داہنے ہاتھ میں لیا تو داہنا ہاتھ کاٹ ڈالا۔ پھر جب بائیں ہاتھ میں لیا تو بایاں ہاتھ بھی کاٹ ڈالا۔ مجھ کو اللہ تعالیٰ نے بعوض دونوں ہاتھوں کے، دو بازو عنایت کئے اور جبرئیل و میکائیل کے ساتھ میں اڑتا ہوں اور جنت میں جہاں چاہتا ہوں، سیر کرتا ہوں اور میوے کھاتا ہوں''۔ اسماء نے کہا ''یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ منبر پر چڑھ کر اس کو بیان کردیں''۔ آپ ﷺ نے منبر پر چڑھ کر اللہ تعالیٰ کی تعریف کی پھر جعفر طیار کا حال صحابہ کو سنایا۔

# مسجدیں سجائی جائیں گی اور ان میں دنیا کی باتیں ہوا کریں گی

مولانا عاشق الٰہی نور اللہ مرقدہٗ

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ''قیامت کی نشانیوں میں ایک یہ بھی ہے کہ لوگ مسجدیں بنا کر فخر کریں گے۔''

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

ترجمہ: ''تم ضرور مسجدوں کو یہود و نصاریٰ کی طرح سجاؤ گے''۔

آج کل یہی حال ہے۔ دل کو منتشر کرنے والے رنگ برنگ کے ٹائل، جھاڑ، فانوس، ہانڈیاں، دلفریب فرش اور بیش بہا پردے اور دوسری زیب و زینت اور آرام و راحت کی چیزیں مسجد میں موجود ہیں اور ان دنیوی چیزوں نے مسجدوں میں پنج گانہ اوقات نماز کے علاوہ مسجدوں کو مقفل کرنے پر مجبور کردیا ہے۔ اور حفاظت کیلئے مستقل نگرانوں اور چوکیداروں کی ضرورت پیدا کردی ہے۔ نمازی ان دنیاوی چیزوں میں دنیا کی باتوں میں مشغول رہتے ہیں۔ مسجدوں میں نہ خشوع والی نماز ہے، نہ تعلیمی حلقے ہیں۔ نہ دینی مشورے ہیں نہ ذکر و تلاوت سے آباد ہیں۔ حالانکہ مسجد رسول اللہ ﷺ اور حضرات خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کے زمانے میں دین اور دینیات کی ترقی کے کاموں اور اس سے متعلق مشوروں کا مرکز تھی۔ کنز العمال کی ایک روایت میں ہے کہ ''جب تم اپنی مسجدوں کو سجانے لگو اور قرآنوں کو دیدہ زیب بنانے لگو تو سمجھ لو کہ تمہاری ہلاکت کا وقت قریب ہے''۔

بیہقی کی روایت ہے جو شعب الایمان میں مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ''ایک زمانہ میں ایسے لوگ ہوں گے جن کی دنیاوی باتیں ان کی مسجدوں میں ہوا کریں گی۔ تم ان کے پاس نہ بیٹھنا کیونکہ خدا کو ان کی کوئی ضرورت نہیں ہے''۔

جو لوگ درج بالا غلط باتوں میں مبتلا ہیں، وہ اپنی اصلاح کریں۔ مسجدیں کس لئے ہوتی ہیں؟ وہاں کیا کرنا چاہئے اور کیا نہیں کرنا چاہئے؟ آج کل کیا کچھ مسجدوں میں ہو رہا ہے جو نہیں ہونا چاہئے؟

علمائے کرام ان باتوں کو زیادہ سے زیادہ عام کریں۔ اگر وہ نہیں بتائیں گے تو عوام تک کون پہنچائے گا؟



بیٹا تو شوہر کا ہوگا اور زناکار کے لیے سنگساری ہوگی (ارشاد نبوی ﷺ)

# مکتبہ العارف کی خصوصی آفر! اکثر دینی و اصلاحی کتب پر 50% رعایت حاصل کریں۔

اس کے علاوہ ہر قسم کی اسلامی کتب بھی تقریباً 50% ڈسکاؤنٹ پر طلب فرمائیں۔

**ڈاک خرچ بذمہ خریدار**

| نمبر | کتاب | مصنف | عام قیمت | رعایتی قیمت |
|---|---|---|---|---|
| 1 | سیرت حضرت علی المرتضیٰؓ | افادات: قاضی مظہر حسینؒ | عام قیمت: 200 | رعایتی قیمت: 100 |
| 2 | سیدنا خالد بن ولیدؓ | مصنف: سید امیر احمد | عام قیمت: 250 | رعایتی قیمت: 125 |
| 3 | سیدنا علی المرتضیٰؓ کے شب و روز | مرتب: مولانا محمد حذیفہ لاہوری | عام قیمت: 330 | رعایتی قیمت: 165 |
| 4 | سیدنا عثمان غنیؓ کے شب و روز | مرتب: مولانا محمد حذیفہ لاہوری | عام قیمت: 330 | رعایتی قیمت: 165 |
| 5 | حجیت اجماع | مصنف: مولانا عزیز الرحمٰن اعظمی | عام قیمت: 140 | رعایتی قیمت: 70 |
| 6 | نیک صحبت کے خوشگوار اثرات | مصنف: الشیخ ابو عبداللہ المصطفیٰ | عام قیمت: 220 | رعایتی قیمت: 110 |
| 7 | عبادات نبوی ﷺ اور جدید سائنس | مصنف: محمد انور بن اختر | عام قیمت: 315 | رعایتی قیمت: 158 |
| 8 | تبلیغی جماعت | مصنف: مولانا مفتی صابر محمود | عام قیمت: 340 | رعایتی قیمت: 187 |
| 9 | بیت الرسول ﷺ میں ایک دن | مصنف: ابو محمد عبدالمالک | عام قیمت: 440 | رعایتی قیمت: 220 |
| 10 | ملفوظات شیخ الحدیثؒ | ترتیب: مولانا اسماعیل یٰسین مدنی | عام قیمت: 380 | رعایتی قیمت: 190 |
| 11 | فضائل ایمان | مصنف: مفتی محمد نعیم | عام قیمت: 400 | رعایتی قیمت: 200 |
| 12 | بکھرے جواہر | مصنف: مولانا ابو وقاص | عام قیمت: 380 | رعایتی قیمت: 209 |
| 13 | اصول نصیحتیں | مصنف: الشیخ ہانی علی عثمان | عام قیمت: 220 | رعایتی قیمت: 110 |
| 14 | غربت کا خاتمہ | مصنف: مولانا ظفر الحسن محمود | عام قیمت: 220 | رعایتی قیمت: 110 |
| 15 | دنیا کی حقیقت | مصنف: مولانا حکیم محمد اختر | عام قیمت: 300 | رعایتی قیمت: 150 |
| 16 | دوزخ کا کھٹکا | مصنف: مولانا احمد سعید | عام قیمت: 150 | رعایتی قیمت: 75 |
| 17 | ڈاڑھی منڈانے اور شیو کے نقصانات | مصنف: محمد انور یٰسین | عام قیمت: 200 | رعایتی قیمت: 100 |
| 18 | جنت کی کنجی | مصنف: مولانا احمد سعید | عام قیمت: 150 | رعایتی قیمت: 75 |
| 19 | گناہ گار رب اللہ کی طرف پلٹے | مصنف: محمد انور بن اختر | عام قیمت: 245 | رعایتی قیمت: 125 |
| 20 | والدین کا مقام اور ان کی نافرمان اولاد | مصنف: مولانا حافظ ندیم قاسمی | عام قیمت: 240 | رعایتی قیمت: 120 |
| 21 | نیکی اور صلہ رحمی | مصنف: جمال الدین | عام قیمت: 250 | رعایتی قیمت: 125 |
| 22 | دنیا کی آفتیں اور ان کا علاج | مصنف: الشیخ محمد خالد | عام قیمت: 312 | رعایتی قیمت: 156 |
| 23 | جہنم والے اعمال کا خوفناک انجام | مصنف: مفتی عاصم عبداللہ | عام قیمت: 350 | رعایتی قیمت: 175 |
| 24 | نوجوانوں سے راز کی باتیں | مصنف: الشیخ حسان شمسی | عام قیمت: 304 | رعایتی قیمت: 152 |
| 25 | جوانی کی حفاظت کیسے کریں | مصنف: الشیخ خمیس بن سعید | عام قیمت: 224 | رعایتی قیمت: 115 |
| 26 | وہ جن کے دل ہدایت سے معمور ہوئے | مصنف: حافظ حقانی میاں قادری | عام قیمت: 220 | رعایتی قیمت: 110 |
| 27 | حضور ﷺ کی سنہری وصیتیں | مصنف: الشیخ عبدالعزیز بن عبداللہ | عام قیمت: 224 | رعایتی قیمت: 112 |
| 28 | موت کا جھٹکا | مصنف: مولانا احمد سعید | عام قیمت: 210 | رعایتی قیمت: 126 |
| 29 | اللہ کا محبوب بننے کا طریقہ | مصنف: محمد اکرم الحسینی | عام قیمت: 245 | رعایتی قیمت: 125 |
| 30 | سنہرے حروف | مصنف: مفتی عاصم عبداللہ | عام قیمت: 320 | رعایتی قیمت: 160 |

رابطہ: المکتبۃ العارف، دار العمل چشتیہ
042-35033371, 0322-4773786, 0332-4487877
darulamal.org/bookshop, info@darulamal.org

# اگر نیک بیوی چاہتے ہو تو دوسروں کی ماؤں، بہنوں اور بیٹیوں کو عزت دینا سیکھو

امیر شیخ

اگر آج کل کے لڑکوں سے سوال کیا جائے کہ آپ کس قسم کی لڑکی سے شادی کرنا پسند کرو گے؟ تو فوراً باپردہ لڑکی، شریف لڑکی کا نام لیا جائے گا۔ بہت اچھی بات ہے کہ آپ کو ایک پاکیزہ لڑکی چاہئے جو کل کو آپ کے بچوں کی ماں بنے اور ان کی اچھی اخلاقی، دینی اور دنیاوی تربیت کر سکے۔ مگر ایسا تب ہی ممکن ہے جب آپ دوسروں کی ماں بہنوں کو عزت دیں، ان پر لائن نہ ماریں، ان کو گندی نظر سے نہ دیکھیں۔ پلیز! اب ایک بات جو میں کہنا چاہ رہا ہوں، شاید بہت سوں کو اچھی نہ لگے کیونکہ بات بہت کڑوی ہے، مگر ہے سو فیصد سچ! یہ ان لوگوں کے لئے ہے جو عورت ذات کی عزت نہیں کرتے، اس کو صرف دل بہلانے کا ایک کھلونا سمجھتے ہیں۔ ان سے سوال ہے کہ اگر آپ کسی کی بہن، بیٹی کا تذکرہ اپنے دوستوں میں بیٹھ کر گھٹیا الفاظ میں کرو گے، اس پر چکنی یا آئیٹم یا بچی کہہ کر تبصرہ کرو گے، تو ذرا سوچو کہ آپ کا ہی کوئی دوست اگر آپ کی بہن یا بیٹی پر ایسا تبصرہ کرے تو کیسے آپ کے تن بدن میں آگ لگ جائے گی؟ اور آپ مارنے مرنے پر تل جاؤ گے۔ کیا یہ کھلا تضاد نہیں؟

ارے! جب آپ کو چھوٹ ہے کسی کی بہن بیٹی کو میلی نظر سے دیکھنے کی تو آپ کے دوست کو کیوں نہیں؟ اگر آپ کی بہن آپ کی عزت ہے تو جس کو آپ ورغلا رہے ہو، کیا وہ کسی کی عزت نہیں؟ Date مارنے اور اپنی گندی ہوس کی تسکین کے لئے آپ کو بچی چاہئے مگر شادی کے لئے پاکیزہ لڑکی کیوں؟ سوچئے گا ضرور پلیز! شاید کہ آپ کے دل میں اتر جائے یہ بات۔

آپ دوسروں کی بیٹیوں کو پاکیزہ رہنے دیجئے تو آپ کو بھی پاکیزہ بیوی ضرور ملے گی، ان شاء اللہ۔ بات اتنی مشکل نہیں جس پر عمل نہ ہو سکے۔ اگر آپ اپنے لئے ایک نیک بیوی اور نیک بیٹی کی آرزو رکھتے ہو تو دوسروں کی ماؤں، بہنوں اور بیٹیوں کو بھی عزت دینا سیکھو کیونکہ قرآن پاک میں ہے:

اَلْخَبِيْثٰتُ لِلْخَبِيْثِيْنَ وَالْخَبِيْثُوْنَ لِلْخَبِيْثٰتِ ۚ وَالطَّيِّبٰتُ لِلطَّيِّبِيْنَ وَالطَّيِّبُوْنَ لِلطَّيِّبٰتِ ﴿سُوْرَةُ النُّوْرِ: ٢٦﴾

ترجمہ: ”ناپاک عورتیں ناپاک مردوں کے لئے ہیں اور ناپاک مرد ناپاک عورتوں کے لئے ہیں۔ اور پاکیزہ عورتیں پاکیزہ مردوں کے لئے ہیں اور پاکیزہ مرد پاکیزہ عورتوں کے لئے ہیں“۔

# ماں نے اپنی آنکھ اپنے بچے کو دے دی

قاضی حارث

میری ماں کی ایک آنکھ تھی اور وہ میرے سکول کے کیفیٹیریا میں خانسامہ (cook) تھی، جس کی وجہ سے میں شرمندگی محسوس کرتا تھا۔ سو اس سے نفرت کرتا تھا۔ میں پانچویں جماعت میں تھا کہ وہ میری کلاس میں میری خیریت دریافت کرنے آئی۔ میں بہت تلملایا کہ اُس کو مجھے اس طرح شرمندہ کرنے کی جرأت کیسے ہوئی؟ اس واقعہ کے بعد میں اُس کی طرف لاپرواہی برتتا رہا اور اُسے حقارت کی نظروں سے دیکھتا رہا۔

اگلے روز ایک ہم جماعت نے مجھ سے کہا "اوہ! تمہاری ماں کی صرف ایک آنکھ ہے"۔ اس وقت میرا جی چاہا کہ میں زمین کے نیچے دھنس جاؤں اور میں نے ماں سے علیحدگی کا فیصلہ کر لیا۔ میں نے جا کر ماں سے کہا "میں تمہاری وجہ سے سکول میں مذاق بنا ہوں۔ تم میری جان کیوں نہیں چھوڑ دیتی؟" لیکن اس نے کوئی جواب نہ دیا۔ مجھے نہیں معلوم تھا کہ میں کیا کہہ رہا تھا۔ میں ماں کے رد عمل کا احساس کے بغیر شہر چھوڑ کر چلا گیا۔

میں محنت کے ساتھ پڑھتا رہا۔ مجھے کسی غیر ملک میں تعلیم حاصل کرنے کے لئے وظیفہ مل گیا۔ تعلیم مکمل کرنے کے بعد میں نے اسی ملک میں ملازمت اختیار کی اور شادی کر کے رہنے لگا۔ ایک دن میری ماں ہمیں ملنے آ گئی۔ اُسے میری شادی اور باپ بننے کا علم نہ تھا۔ وہ دروازے کے باہر کھڑی رہی اور میرے بچے اس کا مذاق اُڑاتے رہے۔

میں ماں پر چیخا "تم نے یہاں آ کر میرے بچوں کو ڈرانے کی جرأت کیسے کی؟" بڑی آہستگی سے اُس نے کہا "معافی چاہتی ہوں۔ میں غلط جگہ پر آ گئی ہوں"۔ اور وہ چلی گئی۔

ایک دن مجھے اپنے بچپن کے شہر سے ایک مجلس میں شمولیت کا دعوت نامہ ملا جو میرے سکول میں پڑھے بچوں کی پرانی یادوں کے سلسلہ میں تھا۔ میں نے اپنی بیوی سے جھوٹ بولا کہ میں دفتر کے کام سے جا رہا ہوں۔ سکول میں اس مجلس کے بعد میرا جی چاہا کہ میں اُس مکان کو دیکھوں، جہاں میں پیدا ہوا اور اپنا بچپن گذارا۔ مجھے ہمارے پرانے ہمسایہ نے بتایا کہ میری ماں مر چکی ہے، جس کا مجھے کوئی افسوس نہ ہوا۔ ہمسائے نے مجھے ایک بند لفافے میں خط دیا کہ وہ ماں نے میرے لئے دیا تھا۔ میں بادل نخواستہ لفافہ کھول کر خط پڑھنے لگا۔ لکھا تھا:

"میرے پیارے بیٹے! ساری زندگی تو میرے خیالوں میں بسا رہا۔ مجھے افسوس ہے کہ جب تم ملک سے باہر رہائش اختیار کر چکے تھے تو میں نے تمہارے بچوں کو ڈرا کر تمہیں بیزار کیا۔ جب مجھے معلوم ہوا کہ تم اپنے سکول کی مجلس میں شمولیت کے لئے آؤ گے تو میرا دل باغ باغ ہو گیا۔ مشکل صرف یہ تھی کہ میں اپنی چارپائی سے اُٹھ نہ سکتی تھی کہ تمہیں جا کر دیکھوں۔ پھر جب میں سوچتی ہوں کہ میں نے ہمیشہ تمہیں بیزار کیا تو میرا دل ٹوٹ جاتا ہے۔ کیا تم جانتے ہو کہ جب تم ابھی بہت چھوٹے تھے تو ایک حادثہ میں تمہاری ایک آنکھ ضائع ہو گئی تھی؟ دوسری ماؤں کی طرح میں بھی اپنے جگر کے ٹکڑے کو ایک آنکھ کے ساتھ پلتا بڑھتا اور ساتھی بچوں کے طعنے سنتا نہ دیکھ سکتی تھی۔ سو میں نے اپنی ایک آنکھ تمہیں دے دی۔ جب جراحی کامیاب ہو گئی تو میرا سر فخر سے بلند ہو گیا تھا کہ میرا بیٹا دونوں آنکھوں والا بن گیا اور وہ دنیا کو میری آنکھ سے دیکھے گا۔

انتہاء محبتوں کے ساتھ

تمہاری ماں

(ایک انگریز کی ڈائری سے)

سورت 17۔ الإسراء / بنی إسرآءیل۔ آیات 23، 24

"اور آپ کے رب نے حکم فرما دیا ہے کہ تم اللہ کے سوا کسی کی عبادت مت کرو اور والدین کے ساتھ حسنِ سلوک کیا کرو، اگر تمہارے سامنے دونوں میں سے کوئی ایک یا دونوں بڑھاپے کو پہنچ جائیں تو انہیں "اُف" بھی نہ کہنا اور انہیں جھڑکنا بھی نہیں اور ان دونوں کے ساتھ بڑے ادب سے بات کیا کرو۔ اور ان دونوں کے لئے نرم دلی سے عجز و انکساری کے بازو جھکائے رکھو اور [اللہ کے حضور] عرض کرتے رہو۔ اے میرے رب۔ ان دونوں پر رحم فرما جیسا کہ انہوں نے بچپن میں مجھے [رحمت و شفقت سے] پالا تھا"

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حدیث: "والدین کو کوسنا سب سے بڑے گناہوں میں سے ایک ہے۔" (صحیح بخاری)




## عمل کے ظاہر ہوجانے پر دوہرا اجر

کسی نے رسول اللہ ﷺ سے معلوم کیا: "میں بہت خاموشی کے ساتھ کوئی کام کرتا ہوں لیکن لوگوں کو معلوم ہو جاتا ہے۔ اس سے مجھے خوشی ہوتی ہے۔ اس پر ثواب ملے گا یا نہیں؟" (کیونکہ بظاہر یہ اخلاص کے خلاف معلوم ہوتا ہے)۔ فرمایا: "دوہرا اجر ملے گا۔ ایک چھپانے پر، دوسرا ظاہر کئے جانے پر"۔

**تشریح:** خاموشی سے کرنا اخلاص کی علامت ہے، جو باعث اجر عظیم ہے۔ ظاہر ہو جانے سے دوسروں کو بھی عمل کا موقع ملا۔ اس کا اجر بھی باقاعدہ اس کو ملے گا۔

ترجمہ: "جس نے عمدہ طریقہ رائج کیا۔ اس کو اس کا اجر ملے گا۔ اور دوسرے عمل کرنے والوں کو بھی اس کا اجر ملے گا"۔ (مسلم)

البتہ اس کی خواہش یا کوشش کرنا کہ میرا عمل لوگوں پر ظاہر ہو جائے یقیناً اخلاص کے خلاف ہے۔

## مخلص کون ہے؟

کسی نے ایک بزرگ سے معلوم کیا کہ مخلص کون ہے؟ فرمایا: "مخلص وہ ہے جو اپنی نیکیوں کو اس طرح چھپائے، جس طرح برائیوں کو چھپاتا ہے"۔ عرض کیا "اخلاص کی پہچان کیا ہے؟" فرمایا یہ کہ: "تو لوگوں کی جانب سے کی جانے والی تعریف کو پسند نہ کرے"۔

## اللہ کے مخصوص بندہ کی پہچان

حضرت ذوالنون مصری رحمۃ اللہ سے کسی نے معلوم کیا: "اللہ ﷻ کے پسندیدہ اور مخصوص بندہ کی کیا پہچان اور علامت ہے؟"۔ فرمایا "چار علامتیں ہیں:

1. ...وہ راحت کو ترک کر دے۔
2. ...اس کے پاس تھوڑا بہت، جو کچھ بھی ہو، اس میں سے اللہ کے لئے ضرور خرچ کرے۔
3. ...اپنے مرتبہ اور مقام کے تنزل پر خوش ہو۔
4. ...اس کی نظر میں تعریف و مذمت یکساں ہو"۔

## ریاکار کی چار علامتیں

ریاکار کی چار علامتیں ہیں:

1. ...تنہائی میں نیک کام میں سستی کرتا ہے۔
2. ...لوگوں کے سامنے پورے نشاط اور چستی سے کرتا ہے۔
3. ...جس کام پر لوگ تعریف کریں، اس کو اور زیادہ کرتا ہے۔
4. ...جس عمل پر اس کی برائی کی جائے، اس کو کم کر دیتا ہے۔ (حضرت علیؓ)

## عمل کا قلعہ

تین چیزیں عمل کے لئے بمنزلہ قلعہ کے ہیں:

1. ...یہ خیال کرے کہ عمل کی توفیق اللہ ﷻ کی جانب سے ہے (تاکہ تکبر و غرور پیدا نہ ہو)۔
2. ...ہر عمل کو اللہ ﷻ کی رضا کے لئے کرے (تاکہ نفس کی خواہش ٹوٹ جائے)۔
3. ...عمل کا ثواب اور بدلہ صرف اللہ ﷻ سے طلب کرے (تاکہ قلب سے ریا اور طمع نکل جائے)۔

## اخلاص چرواہے سے سیکھو

کسی بزرگ نے فرمایا کہ: "انسان کو چرواہے سے ادب و اخلاص سیکھنا چاہئے"۔ کسی نے عرض کیا: "کس طرح؟" فرمایا: "جب چرواہا بکریوں کے پاس نماز پڑھتا ہے تو اس کو اس کا خیال تک بھی نہیں آتا کہ بکریاں میری تعریف کریں گی۔ اسی طرح عامل کو چاہیے کہ وہ لوگوں کی تعریف و برائی سے بے نیاز ہو کر اللہ ﷻ کی عبادت کرے"۔

## عمل کی قبولیت کے لئے چار شرطیں

ہر عمل کی قبولیت کے لئے چار چیزیں ضروری ہیں:

1. **علم.....** علم کے بغیر عمل کا صحیح ہونا دشوار ترین بلکہ ناممکن ہے۔ اور وہی عمل قبول ہوتا ہے جو صحیح ہو۔
2. **نیت.....** نیت کے بغیر عمل باعثِ اجر نہیں ہوتا۔ بعض اعمال نیت کے بغیر معتبر ہی نہیں۔
3. **صبر.....** ہر عمل کو صبر و سکون کے ساتھ کرے یا عمل کرنے میں جو پریشانیاں پیش آئیں، ان پر بطیب خاطر صبر کرے۔

(پہلی دو چیزیں عمل سے پہلے اور تیسری چیز درمیان کی ہے)

4. **اخلاص.....** اخلاص کے بغیر کوئی عمل قبول نہیں ہوتا۔ (جاری ہے)

# کسی بھی عمل کا عامل کامل بننے کا راز

خالد مقبول حفظہ اللہ

یہ موضوع خاص کر ان طالبانِ روحانیات وفنِ عملیات کے لئے لکھ رہا ہوں، جو عرصہ سے اس فن سے منسلک ہونے کے باوجود کہتے ہیں کہ "ہم نے بہت عمل کئے مگر حاصل کچھ نہیں ہوا"۔

میرے عزیز! فنِ عملیات کو صحیح معنوں میں کہیں پڑھایا یا سکھایا نہیں جاتا۔ یہ بہت بڑا فن ہے۔ کچھ لوگ اس کے چند شعبوں پر اچھا کام کر رہے ہیں لیکن ابھی بھی "**اگلی صفیں خالی ہیں**"۔

طرح طرح کے عامل اپنی مرضی سے عمل کی زکوٰۃ یا چلہ کشی کی تعداد بنا کر بیٹھ جاتے ہیں۔ اگر پوچھو کس اصول سے بنائی ہیں تو کوئی جواب نہیں ہوتا۔ اگر کسی عامل کے پاس اس عمل کی طاقت ہے تو وہ کوئی بھی طریقہ سے پڑھوا کر دے سکتا ہے۔ مگر یہ اصول نہیں۔ مثلاً کسی کے پاس سورۂ مزمل کے چار جنات ہیں۔ وہ آپ کی خدمت یا کسی بھی بات سے خوش ہو کر آپ کو ایک جن ہمیشہ کے لئے دینے کا فیصلہ کرتا ہے۔ وہ آپ کو تین بار گیارہ یوم پڑھنے کو دیتا ہے اور گیارہویں دن جن آپ کے پاس ہوتا ہے۔ پھر اس کا انتقال ہو جاتا ہے۔ آپ تو یہی سمجھتے رہیں گے کہ سورۂ مزمل کے جن کو حاصل کرنے کا عمل سورۂ مزمل تین بار گیارہ یوم پڑھنا ہے۔ پھر آپ جس کو یہی عمل کروائیں گے تو اس کے پاس آپ کا جن چلا جائے گا۔

اس لئے ضرورت اس بات کی ہے کہ اس اصول کو سمجھا جائے، جس پر عمل کر کے کسی بھی عمل کا "عامل کامل" بنا جا سکتا ہے۔ سوا لاکھ ہی نکالنا ہر عمل کا ضروری نہیں ہوتا۔ اب اس اصول کی طرف آتا ہوں۔

کسی بھی عمل کا عامل کامل بننا ہو تو اس کے کئی طریقے ہیں۔ ان میں ایک مجرب طریقہ یہ ہے۔ اس کے دو درجے ہیں۔ پہلا "صغیر" کہلاتا ہے اور دوسرا "کبیر"۔ پہلے صغیر کے طریقے پر عمل پڑھنا ہے۔ جب مکمل ہو جائے تو کبیر کے طریقے پر پڑھنا ہوتا ہے۔ اس کے بعد آپ اس عمل کے عامل کامل بن جاتے ہیں۔ جس کتاب میں بھی اس عمل (جس کو آپ نے پڑھا ہے) کے طریقہ استعمال یعنی عملیات و تعویزات درج ہوں گے، آپ کو ان کی کسی سے اجازت لینے کی ضرورت نہیں ہوگی۔ ہتھیار آپ کے پاس آ چکا ہے، کتابوں میں مختلف طریقہ استعمال درج ہیں۔ طریقہ استعمال پر عمل کرنے کے لئے اجازت کی ضرورت نہیں ہوتی۔

## درجہ اول۔۔۔ صغیر

عمل: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم    کل حروف: 19

طریقہ: عمل کو اس طرح لکھیں کہ ہر حرف علیحدہ رہے۔

ب س م ا ل ل ہ ا ل ر ح م ن ا ل ر ح ی م

اب تمام حروف کو دوبارہ لکھیں، مگر جو حرف ایک سے زائد بار آیا ہو، اس کو نہ لکھیں

ب س م ا ل ہ ر ح ن ی    کل حروف: 10

ہر حرف کے بدلے ایک ہزار لئے تو کل تعداد ہوئی 10000

اب درج ذیل طریقے پر اس عمل کو پڑھنا ہوگا اور جو پہلے نمبر پر لکھا ہے، اس تعداد کی تکمیل ہونے کے بعد دوسرے نمبر پر عمل ہوگا۔

1. **نصاب** 10000 کو کل حروف کی تعداد سے ضرب دیا تو جو حاصل ہوگا، اس کو نصاب کہیں گے۔ 10000x10=100,000
2. **زکوٰۃ** نصاب کا نصف زکوٰۃ کہلاتا ہے جو 50,000 بنتا ہے۔
3. **عشر** زکوٰۃ کا نصف عشر کہلاتا ہے جو 25,000 بنتا ہے۔
4. **قفل** یہ ہوتا ہی 360 ہے۔
5. **دورہ** نصاب کے برابر ہوتا ہے جو 100,000 بنتا ہے۔
6. **بذل** یہ ہوتا ہی 7000 ہے۔
7. **ختم** یہ ہوتا ہی 1200 ہے۔

❽ سرح الاجازت آغاز میں جو تعداد ہر حرف کے بدلے ہزار لے کر آئی تھی، جو اس مثال میں 10000 بنتی ہے، اس کو اتنے دن پڑھیں جتنے کل حروف ہوں، جو اس مثال میں 10 ہے۔ یعنی 10000 مرتبہ روزانہ 10 دن تک پڑھنا ہے۔

جب یہ تمام عمل ختم ہو جائے گا تو آپ اس عمل کے چھوٹے درجے کے ''عامل کامل'' کہلائیں گے۔

## درجہ دوم... کبیر

عمل: بسم اللہ الرحمن الرحیم کل حروف: 19

طریقہ: عمل کو اس طرح لکھیں کہ ہر حرف علیحدہ رہے۔

ب س م ا ل ل ہ ا ل ر ح م ن ا ل ر ح ی م

ہر حرف کے بدلے ایک ہزار لئے تو کل تعداد ہوئی 19000

اب درج ذیل طریقے پر اس عمل کو پڑھنا ہوگا اور جو پہلے نمبر پر لکھا ہے، اس تعداد کی تکمیل ہونے کے بعد دوسرے نمبر پر عمل ہوگا۔

❶ نصاب 19000 کو کل حروف کی تعداد سے ضرب دیا تو جو حاصل ہوگا، اس کو نصاب کہیں گے۔ 19000x19=361,000

❷ زکوۃ نصاب کا نصف زکوۃ کہلاتا ہے جو 180,500 بنتا ہے۔

❸ عشر زکوۃ کا نصف عشر کہلاتا ہے جو 90,250 بنتا ہے۔

❹ قفل یہ ہوتا ہی 10,000 ہے۔

❺ دور نصاب کے برابر ہوتا ہے جو 361,000 بنتا ہے۔

❻ بذل یہ ہوتا ہی 7000 ہے۔

❼ ختم یہ ہوتا ہی 1200 ہے۔

❽ سرح الاجازت آغاز میں جو تعداد ہر حرف کے بدلے ہزار لے کر آئی تھی، جو اس مثال میں 19000 بنتی ہے، اس کو اتنے دن پڑھیں جتنے کل حروف ہوں، جو اس مثال میں 19 ہے۔ یعنی 19000 مرتبہ روزانہ 19 دن تک پڑھنا ہے۔

اس درجے کو مکمل کرنے پر آپ اس عمل کے ''عامل کامل'' کہلائیں گے۔ اور اس عمل کو آگے سکھانے کے بھی آپ اہل ہوں گے۔ چھوٹے درجے کی جتنی مرضی زکوۃ نکلوا سکتے ہیں۔ کسی کو زندگی میں ایک بار درجہ اول ''صغیر'' کا عمل بھی کروا سکتے ہیں۔ البتہ درجہ دوم ''کبیر'' کا عمل نہیں کروا سکتے۔ اگر کروانا ہو تو ایسے اہل فرد کو کروائیں جو آپ کے بعد اس عمل کو صحیح طرح چلائے۔ جب آپ کسی کو سکھائیں گے تو آپ کا عمل اس کے پاس چلا جائے گا۔

کبھی ایسا ہوتا ہے کہ درجہ دوم کی تکمیل پر اللہ ﷻ کی مہربانی سے عمل مکمل ''جاری'' ہو جاتا ہے۔ اگر کسی کے ساتھ ایسا ہو تو وہ درجہ اول اور درجہ دوم کی جتنی مرضی زکوۃ لوگوں کو نکلوا سکتا ہے۔ عمل جاری ہونے کی کیا نشانیاں ہوتی ہیں؟ یہ ایک لمبا موضوع ہے اور ہر بندے کے لئے الگ ہوتی ہیں۔ کئی کے حجابات اٹھ جاتے ہیں۔ کئی کے پاس رجوع خلق کثرت سے ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ کئی کی دعائیں قبول ہونا شروع ہو جاتی ہیں۔ البتہ ایک نشانی ایسی ہے جو لازمی ہوتی ہے اور وہ یہ کہ اس عمل کے موکلات ظاہری طور پر یا باطنی طور پر آ کر اجازت دیتے ہیں کہ آپ جتنے مرضی بندوں کو سکھائیں، آپ کا عمل کم نہیں ہوگا۔

## عمل کرنے کی شرائط

درج ذیل شرائط کی پابندی ضروری ہے:

❶......سب سے پہلی شرط تو اجازت حاصل کرنا ہے۔ اگر کوئی اجازت دینے والا نہ ہو تو استخارہ کر کے عمل کر لے۔

❷......آغاز تو چندی شب جمعرات یا شب جمعہ سے کرنا ہے۔

❸......عمل کے آغاز سے قبل اور اختتام پر نیاز دینا لازمی ہے۔ سوا کلو سفید شیرینی نابالغ بچوں کو بانٹنی ہے۔

❹......ہر جمعرات کو دوران عمل، حسب توفیق صدقہ دینا ہے۔

❺......کامل پرہیز اور شرائط چلہ کشی کا لحاظ رکھنا ضروری ہے۔

نوٹ: ہمارے سلسلے کے علاوہ کوئی بھی کسی عمل کی اجازت کے لئے رجوع نہ کرے۔ اپنے پیرو مرشد اور روحانی استاد سے رجوع فرمائیں۔ ۔خ

# روحانی و مخفی علوم پر کتب کا ذخیرہ

خط و کتابت: مکتبۃ العارف، دارالعمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور
رابطہ: 042-35033371, 0332-4487877, 0322-4773786

## اس ماہ کی منتخب روحانی کتب پیش خدمت ہیں

### ممبران، علماء، عاملین اور خواص کے لئے زبردست ڈسکاؤنٹ

مکتبے، بک سٹالز، بک شاپس، نیوز ایجنسیز خصوصی رعایت حاصل کرنے کے لئے رابطہ فرمائیں۔

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| تعویذات چشتی | صوفی محمد ندیم محمدی | 100 |
| تعویذات قادری | صوفی محمد ندیم محمدی | 100 |
| سراج العملیات | کریم بخش جلالی | 250 |
| شرعی استخارہ و پریشانیوں سے چھٹکارہ | سید حسن الہاشمی | 100 |
| معارف اسماء الحسنیٰ | قاضی محمد سلیمان سلمان منصور پوری | 160 |
| سچا خواب نامہ جہانگیری | محمد عبداللہ چشتی | 180 |
| تعبیر نامہ خواب اور جدید سائنس | نذیر انبالوی | 300 |
| سچا فالنامہ | محمد عبداللہ چشتی | 160 |
| سورۃ الفاتحہ و آیۃ الکرسی کی عظمت و افادیت | سید حسن الہاشمی | 140 |
| اسماء الحسنیٰ کی برکات | مولانا انظر شاہ کاشمیری | 150 |
| اسم اعظم سے مشکلات کا حل | | 50 |
| سورۃ بقرہ سے مشکلات کا حل | | 50 |
| اسماء الحسنیٰ سے مشکلات کا حل | | 50 |
| نماز سے مشکلات کا حل | | 50 |
| لوح قرآنی سے مشکلات کا حل | | 50 |
| کلمہ طیبہ سے مشکلات کا حل | | 60 |
| درود شریف سے مشکلات کا حل | | 60 |
| چار قل سے مشکلات کا حل | | 60 |
| سورۃ فاتحہ سے مشکلات کا حل | | 50 |
| سورۃ مزمل سے مشکلات کا حل | | 60 |
| آیت کریمہ سے مشکلات کا حل | | 50 |
| نورانی دعاؤں سے مشکلات کا حل | | 50 |
| سورۃ رحمن سے مشکلات کا حل | | 60 |
| آیت الکرسی سے مشکلات کا حل | | 60 |
| بسم اللہ سے مشکلات کا حل | | 50 |
| حسبنا اللہ سے مشکلات کا حل | | 50 |
| سورۃ یٰسین سے مشکلات کا حل | | 60 |
| توبہ استغفار سے مشکلات کا حل | | 50 |
| لاحول ولاقوۃ سے مشکلات کا حل | | 50 |
| مسواک و وضو سے مشکلات کا حل | | 50 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| پیارے ناموں کا انسائیکلوپیڈیا کارڈ (انگلش اسپیلنگ کے ساتھ) | | 170 |
| اسلامی ناموں کا انسائیکلوپیڈیا مجلد (اردو) | | 250 |
| اسلامی ناموں کا انسائیکلوپیڈیا (اردو) | | 225 |
| پیارے اسلامی نام | | 140 |
| پیارے پیارے نام (انگلش اسپیلنگ کے ساتھ) | | 130 |
| مسلمان بچوں کے پیارے نام | | 130 |
| اسلامی نام | | 90 |
| مسلمان بچوں کے نام مع عقیقہ کی شرعی حیثیت | | 80 |
| ستاروں کی روشنی میں بچوں کے نام | | 90 |
| تعبیر الرؤیا اعلیٰ (کلاں) | علامہ ابن سیرینؒ | 500 |
| خوابوں کا انسائیکلوپیڈیا (تعبیر نامہ خواب اور جدید سائنس) | نذیر انبالوی | 300 |
| سچا خواب نامہ جہانگیری | محمد عبداللہ چشتی صابری | 180 |
| سچا خواب نامہ مع جامع فالنامہ روحانی | محمد حسین اجمیری | 200 |
| سچا خواب نامہ مع فالنامہ قرآنی | صوفی عزیز الرحمن نقشبندی | 180 |
| سچا تعبیر نامہ خواب | الحاج شہزادہ مشتاق جہانگیر | 170 |
| سچا فالنامہ مع قیافہ شناسی | محمد عبداللہ چشتی صابری نظامی | 160 |
| پتھروں کا انسائیکلوپیڈیا | محمد الیاس عادل | 300 |
| عدد اور شخصیت | فقیر محمد جاوید قادری | 275 |
| پتھر شناسی (آئینہ جواہر) | پنڈت امرناتھ | 250 |
| پتھروں ستاروں سے علاج | طارق کاشف | 150 |
| چہرہ شناسی | | 200 |
| کیرو پامسٹری کا انسائیکلوپیڈیا | ایم اے اقبال | 350 |
| بارہ برجوں کا انسائیکلوپیڈیا | تاج پرویز | 350 |
| زائچوں کا انسائیکلوپیڈیا | علیم اقبال | 250 |
| لکیریں بولتی ہیں (زبان فطرت) | عامر شہزاد | 250 |
| پامسٹری کے اسرار و رموز | علیم اقبال | 250 |
| لال کتاب (کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن) | پنڈت شرما گردھاری لال | 500 |
| مراقبہ | اوشو مترجم: زاہد ملک | 300 |

پتہ: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔

فون پر رابطہ کر کے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا

darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif.blogspot.com, info@darulamal.org

# یا مُقِیتُ کے خواص اور اثرات

حضرت مولانا انظر شاہ کشمیری نور اللہ مرقدہٗ

یہ اسم جمالی ہے اور اس کے اعداد پانچ سو پچاس (۵۵۰) ہیں۔ اور بعض کے نزدیک مشترک ہے۔

## اللہ تعالیٰ کے علاوہ کسی کا محتاج نہ رہے

اگر کوئی ایک سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ بلاناغہ اس کو پڑھے، جو کچھ مانگے، اللہ تعالیٰ سے مانگے اور غیروں سے استغنا ہو جائے اور غیروں سے نجات پائے۔

## رزق، مال و دولت میں اضافہ ہو جائے

اگر کوئی ایک سو ستر (۱۷۰) مرتبہ اس کو پڑھے تو اس کے رزق میں اضافہ ہو اور طبیعت میں استغنا ہو جائے۔ مال اور دولت میں اضافہ ہو۔

## فاقے اور غربت دور ہو

اگر کوئی ایسا غریب، جس کے یہاں فاقے جاری ہوں، اگر ایک سو ستر (۱۷۰) مرتبہ روزانہ اس اسم مبارک کو پڑھنے لگے تو اللہ تعالیٰ اس کی غربت دور فرمادیں گے۔

## گریۂ اطفال اور بدخوئی کا علاج

گریۂ اطفال اور بدخوئی کے لئے اس کا تعویذ اور تلاوت مفید ہے۔

## بھوک کی شدت برداشت ہو

اگر کوئی ۷ مرتبہ اس کو پڑھے، اسے شدت بھوک کی برداشت ہونے لگے اور روزہ رکھنا اس کے لئے آسان ہو جائے۔

## بچوں کی بدزبانی اور گریہ ختم ہو

اگر لڑکا یا لڑکی بدزبان ہو یا بچے بات بات پر روتے رہیں تو اس اسم کو سات بار خالی آب خورہ پر دم کر کے اس میں پانی ڈال کر وہ پانی ان بچوں کو پلائے۔ بدخوئی، گریہ، نافرمانی جاتی رہے۔

## شدت بھوک کا علاج

اگر کوئی کسی پھول پر، جو خوش بودار ہو، سات مرتبہ اس پر دم کر کے سونگھے، اپنے بدن میں توانائی محسوس کرے۔ اور شدت بھوک کا مرض جاتا رہے۔

المقیت کا نقش معظم:

۷۸۶

| ۱۳۳ | ۱۴۳ | ۱۴۴ | ۱۳۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۸ | ۱۳۶ | ۱۳۵ | ۱۴۱ |
| ۱۳۴ | ۱۴۰ | ۱۳۹ | ۱۳۷ |
| ۱۴۵ | ۱۳۱ | ۱۳۲ | ۱۴۲ |

# آیت قطب اور آیت غوث کا عمل

ماہر علم نجوم حکیم غلام سرور شاب صاحب مدظلہ

## آیت قطب یہ ھے

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ. ثُمَّ اَنۡزَلَ عَلَيۡكُمۡ مِّنۡۢ بَعۡدِ الۡغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغۡشٰى طَآئِفَةً مِّنۡكُمۡ ۙ وَطَآئِفَةٌ قَدۡ اَهَمَّتۡهُمۡ اَنۡفُسُهُمۡ يَظُنُّوۡنَ بِاللّٰهِ غَيۡرَ الۡحَـقِّ ظَنَّ الۡجَـاهِلِيَّةِ ؕ يَقُوۡلُوۡنَ هَلۡ لَّنَا مِنَ الۡاَمۡرِ مِنۡ شَىۡءٍ ؕ قُلۡ اِنَّ الۡاَمۡرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ؕ يُخۡفُوۡنَ فِىۡۤ اَنۡفُسِهِمۡ مَّا لَا يُبۡدُوۡنَ لَكَ ؕ يَقُوۡلُوۡنَ لَوۡ كَانَ لَنَا مِنَ الۡاَمۡرِ شَىۡءٌ مَّا قُتِلۡنَا هٰهُنَا ؕ قُلۡ لَّوۡ كُنۡتُمۡ فِىۡ بُيُوۡتِكُمۡ لَبَرَزَ الَّذِيۡنَ كُتِبَ عَلَيۡهِمُ الۡقَتۡلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمۡ ۚ وَلِيَبۡتَلِىَ اللّٰهُ مَا فِىۡ صُدُوۡرِكُمۡ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِىۡ قُلُوۡبِكُمۡ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيۡمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوۡرِ ۞ . (سورۃ آلِ عمران آیت نمبر 154)

## آیت غوث یہ ھے

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ. مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيۡنَ مَعَهٗۤ اَشِدَّآءُ عَلَى الۡكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيۡنَهُمۡ تَرٰٮهُمۡ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبۡتَغُوۡنَ فَضۡلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضۡوَانًا سِيۡمَاهُمۡ فِىۡ وُجُوۡهِهِمۡ مِّنۡ اَثَرِ السُّجُوۡدِ ؕ ذٰ لِكَ مَثَلُهُمۡ فِى التَّوۡرٰٮةِ ۛ ۖۚ وَمَثَلُهُمۡ فِى الۡاِنۡجِيۡلِ ۛۚ كَزَرۡعٍ اَخۡرَجَ شَطْئَـهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسۡتَغۡلَظَ فَاسۡتَوٰى عَلٰى سُوۡقِهٖ يُعۡجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَـغِيۡظَ بِهِمُ الۡكُفَّارَ ؕ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنۡهُمۡ مَّغۡفِرَةً وَّاَجۡرًا عَظِيۡمًا ۞

(سورۃ الفتح آیت نمبر 29)

## آیت قطب اور آیت غوث کے خواص

عاملین و کاملین نے ان آیات مبارکہ کی کئی خاصیتیں بیان فرمائی ہیں۔ یہاں پر ہم چند خاصیتوں کا ذکر کرتے ہیں۔ جو کہ مندرجہ ذیل ہیں:

1. جو کوئی آیت قطب اور آیت غوث کو ہر روز چالیس مرتبہ نماز فجر کے بعد پڑھے تو جو اللہ تعالیٰ سے مراد مانگے گا، ان شاء اللہ چالیس روز کے اندر اندر پوری ہوگی۔

2. جس کسی کو بادشاہ یا کسی امیر، حاکم، آفیسر سے کوئی کام ہو اور مشکل نظر آتا ہو تو دو رکعت نفل پڑھ کر ان آیات کو تین بار پڑھے اور اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کرے اور منہ پر پھیر لے اور پھر اُس کے پاس جائے تو ان شاء اللہ مراد پوری ہوگی۔

3. جس کسی کو دیو پری نے پکڑا ہو، اس کے بائیں کان میں یہ دونوں آیات پڑھ کر دم کریں۔ ان شاء اللہ صحت ہوگی۔ (عامل دم کرے۔ خ)

4. جس کسی کو کسی زہریلے جانور بچھو وغیرہ نے کاٹ لیا ہو تو اس کے دائیں کان میں پڑھ کر دم کریں۔ ان شاء اللہ آرام آجائے گا۔

5. جس کسی کو کوئی مشکل مہم پر جانا ہو تو دونوں آیات کو پندرہ مرتبہ پڑھ کر خود پر دم کرے تو فتح حاصل ہوگی۔

6. جو کوئی دشمن کے گھر پر چار مرتبہ پڑھ کر دم کرے تو دشمن کا گھر خراب ہو جائے گا۔

7. جو کوئی دشمن کو مطیع کرنا چاہے تو پندرہ مرتبہ دونوں آیات کو پڑھے اور اُس کے سامنے جائے تو وہ مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا۔

8. جو کوئی سات مرتبہ ان آیات مبارکہ کو پڑھے اور اپنے اوپر دم کر کے کسی مجلس میں جائے تو اہل مجلس عزت و احترام سے پیش آئیں گے۔

9. جو کوئی شہد اور لونگ پر تین مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور کھائے تو اُس کا دل قوی ہوگا۔

10. اگر کوئی دشمن کی ہلاکت کی نیت سے روزانہ نو مرتبہ ان آیات کو پڑھے اور نو روز تک مسلسل پڑھے تو ان شاء اللہ دشمن بیمار یا ہلاک ہوگا۔

11. مشکلات کے حل کے لیے چالیس یوم تک روزانہ چالیس مرتبہ پڑھے تو مشکلات حل ہو جائیں گی۔

12. اگر کوئی تنگ دست ہو تو ان آیات کو روزانہ دس مرتبہ دس یوم تک پڑھے، اللہ تعالیٰ اُس کے رزق میں اضافہ فرما دے گا۔

13. اگر کسی کو سر درد ہو تو ان آیات کو سات مرتبہ پڑھ (بقیہ ص 60)



اے حذیفہؓ! کتاب اللہ کو مضبوط پکڑ لو (ارشاد نبوی ﷺ)

# درودِ تسخیر کے عامل بنیں

مرتب: محمد عارف

## درودِ تسخیر

اَللّٰهُمَّ اِنِّیۡۤ اَتَوَجَّهُ وَ اَتَقَرَّبُ اِلَیۡكَ وَ اَسۡئَلُكَ بِالصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِیِّ الۡاُمِّیِّ مَعۡدِنِ الۡجُوۡدِ وَ السَّخَاوَةِ وَ مَعۡدِنِ الۡاَخۡلَاقِ وَ الۡمُرُوَّةِ وَ مَعۡدِنِ الۡاَلۡطَافِ وَ الۡمُوَدَّةِ وَ مَعۡدِنِ التَّسۡخِیۡرِ وَ الۡمُحَبَّبِ وَ صَلَّى اللهُ تعالىٰ عَلَیۡهِ وَ عَلٰى جَمِیۡعِ الۡاَنۡبِیَاۤءِ وَ الۡمَحۡبُوۡبِیۡنَ وَ الۡمُرۡسَلِیۡنَ وَ صَلَّى اللهُ تَعَالٰى اَجۡمَعِیۡنَ۔ یَا مُؤَلِّفُ تَاَلَّفۡتَ بِالۡاُلۡفَةِ وَ الۡاُلۡفَةُ فِیۡ اُلۡفَةِ اُلۡفَتِكَ یَا مُؤَلِّفُ۔ اَللّٰهُمَّ سَخِّرۡ لِیۡ قُلُوۡبَ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ كَمَا سَخَّرۡتَ لِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلَیۡهِ وَسَلَّمَ۔ اَللّٰهُمَّ سَخِّرۡ فِیۡ عَیۡنِیۡ تَسۡخِیۡرًا وَ سَخِّرۡ فِیۡ لِسَانِیۡ تَسۡخِیۡرًا وَجۡهِیۡ تَسۡخِیۡرًا وَ سَخِّرۡ فِیۡ نَفۡسِیۡ تَسۡخِیۡرًا كَثِیۡرًا دَائِمًا یَا مُسَخِّرُ تَسَخَّرۡتَ بِالتَّسۡخِیۡرِ فِیۡ تَسۡخِیۡرِ تَسۡخِیۡرِكَ یَا مُسَخِّرُ

## درودِ تسخیر کا عامل بننا

درودِ تسخیر ایک ایسا درود پاک ہے جس کے فضائل و برکات کا اندازہ صرف وہی لوگ کر سکتے ہیں، جو اس کے عامل ہیں۔ اس کا عامل بننے کا طریقہ یہ ہے کہ حلال غذا اختیار کرے اور روزہ رکھے۔ سب سے پہلے کسی غریب کو کھانا کھلائے۔ اس کے بعد چاند کی پہلی جمعرات کا دن گزار کر جمعہ کی شب بعد از نماز عشاء پہلے دو رکعت نماز نفل بہ نیت تسخیر ادا کرے، اس کے بعد دو سو اکہتر (۲۷۱) مرتبہ اس درودِ تسخیر کو پڑھے۔ پھر دو نفل ادا کرے۔ ان کا ثواب جمیع الانبیاء و سید الانبیاء علیہم السلام و جمیع الاولیاء کرام کی ارواح کو بخشیں۔ اسی طرح ہر چہار شب یعنی شب پیر تک عمل کریں۔ اس کے بعد سترہ بار اس درودِ پاک کا روزانہ ورد رکھیں۔ ہر روز عطر اور شکر پر دم بھی کیا کریں اور بوقت ضرورت اس عطر یا شکر کو استعمال میں لائیں۔ ان شاء اللہ مقصد حاصل ہوگا۔

## سخت دشمنی اور نفرت ختم ہو

آپس میں نفرت کو ختم کرنے اور محبت و الفت پیدا کرنے کے لئے یہ عمل بے حد فائدہ مند اور مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے دونوں فریقوں کو سترہ یا نو بار یہ درودِ تسخیر پڑھ کر کسی خوشبو پر دم کر کے لگائیں۔ محبت پیدا ہو جائے گی اور رنجش دور ہو جائے گی۔ اگر یہ ممکن نہ ہو تو کسی کھانے کی شے یا پانی پر دم کر کے پلائیں۔ نہایت نافع ہے۔ سخت سے سخت دشمنی بھی ختم ہو جاتی ہے۔

**اجازتِ عمل:** اس عمل کی اجازت تمام ایسے افراد کو ہے، جو کسی سلسلہ سے منسلک ہیں یعنی چشتیہ، قادریہ، سہروردیہ، نقشبندیہ یا اور کسی سلاسل میں بیعت ہوں۔ اور ان افراد کو بھی اجازت ہے جن کے روزانہ کے ورد میں کسی بھی طرح کا درود شریف شامل ہو۔



مجھے ایسے بہت سے لوگوں کی ضرورت نہیں
جو میرے مرنے پر رونے کو تیار بیٹھے ہوں
مجھے صرف ایک ایسے شخص کی ضرورت ہے
جو میرے رونے پر مرنے کو تیار ہو

(محمد ساجد کراچی)

## حضرت مولانا شیخ محمد محدث تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے عملیات

### عمل برائے فتوحات ورزق

جمعہ کے دن چار سنت پڑھ کر تین بار درود شریف اول و آخر پڑھیں اور درمیان میں سات مرتبہ یہ دعا پڑھیں: ''یَامُبْدِئُ یَامُعِیْدُ یَارَحِیْمُ یَاوَدُوْدُ اَغْنِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَ بِطَاعَتِكَ عَنْ مَعَاصِیْكَ وَبِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ''۔

### عمل ادائیگی قرض

پوری سورۃ نصر (پ ۳۰) کو بعد طلوع فجر صادق، چالیس (۴۰) مرتبہ پڑھے۔ تمام قرض ادا ہو جائے گا اور بہت آمدنی ہوگی۔ (اس وظیفے کو کم از کم چالیس یوم ضرور پڑھنا چاہیے۔ خ)

## قطب الاقطاب حضرت مولانا محمد زکریا رحمۃ اللہ علیہ کے عملیات

### دشمنوں سے حفاظت کے لیے

کثرت سے اس دعا کا ورد رکھیں۔ انشاء اللہ دشمن ناکام ہوگا اور ہر طرح حفاظت رہے گی۔ وہ دعا یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَ نَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ

### زوجین میں محبت کا عمل

جس طرف سے زیادتی ہو، چاہے خاوند ہو یا بیوی، اس کے نام کے عدد نکال کر ''یَا جَامِعُ'' اتنی ہی تعداد میں روزانہ پڑھیں۔ عدد میں کمی یا زیادتی نہ ہو۔

### گھر کے جھگڑوں سے نجات کا عمل

درج ذیل آیت کو کثرت سے پڑھ کر کھانے پینے کی چیزوں پر دم کریں۔ ان چیزوں کو گھر کے سب لوگ کھائیں۔ ان شاء اللہ آپس کے تعلقات بہتر ہو جائیں گے۔ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا (الانفال: ۶۳)

## حضرت مولانا محمد عمر پالن پوری رحمۃ اللہ علیہ کے عملیات

### غصہ دفع کرنے کے لیے

وَالْكٰظِمِیْنَ الْغَیْظَ وَالْعَافِیْنَ عَنِ النَّاسِ وَاللّٰهُ یُحِبُّ الْمُحْسِنِیْنَ (آل عمران: ۱۳۴)

اگر آپ کو شدید غصہ آتا ہے اور آپ سے باہر ہو جاتے ہیں تو ایک سو ایک (۱۰۱) بار آیت اکیس (۲۱) دن تک چینی پر پڑھ کر کھالیں (آج کل لوگوں میں غصہ بہت زیادہ ہو گیا ہے۔ اس لیے یہ عمل گھر والوں کو کرتے رہنا چاہیے۔ اس سے شوہروں کا غصہ، اولاد کی نافرمانی اور بے جا غصہ کی شکایات کا ازالہ بفضل خدا ہو جائے گا۔ ساتھ ہی جس کو غصہ آتا ہو، وہ بھی یہ آیت ایک سو ایک بار پڑھنے کا معمول بنالے جب تک ناجائز غصہ کی بیماری سے نجات نہ مل جائے۔ خ)

## حضرت مولانا محمد یونس پالن پوری مدظلہٗ کے عملیات

### دعائے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ برائے قرب الی اللہ

امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ نے اللہ تبارک وتعالیٰ کو ایک سو (۱۰۰) مرتبہ خواب میں دیکھا۔ جب سویں مرتبہ خواب میں دیکھا تو انہوں نے اللہ سے پوچھا کہ ''یا اللہ! تیرے بندے تیرا قرب حاصل کرنے کے لیے کیا پڑھیں؟'' تو یہ دعا اللہ رب العزت نے خواب میں بتلائی: ''سُبْحَانَ الْاَبَدِیِّ الْاَبَدِ سُبْحَانَ الْوَاحِدِ الْاَحَدِ سُبْحَانَ الْفَرْدِ الصَّمَدِ سُبْحَانَ رَافِعِ السَّمَاءِ بِغَیْرِ عَمَدٍ سُبْحَانَ مَنْ بَسَطَ الْاَرْضَ عَلٰی مَاءٍ جَمَدٍ سُبْحَانَ مَنْ خَلَقَ الْخَلْقَ فَاَحْصَاھُمْ عَدَدًا سُبْحَانَ مَنْ قَسَمَ الرِّزْقَ فَلَمْ یَنْسَ اَحَدًا سُبْحَانَ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّ لَا وَلَدًا سُبْحَانَ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَ لَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ'' (اللؤ مختار بواسطہ مولانا عبدالرحمٰن صاحب کھریاستوی)

**فائدہ** اللہ کا قرب حاصل کرنے کے لیے مندرجہ بالا دعا کا اہتمام کرنا چاہیے۔ عامل حضرات کے لیے خاص الخاص ہے۔ روزانہ کم از کم ایک یا تین مرتبہ پڑھیں۔ خ

# شفائے امراض اور سلب امراض کا خاص عمل

ماہر علوم مخفی حکیم غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

## عمل خدا کا پنجہ

یہ عمل چالیس (۴۰) دن پڑھا جائے گا۔ روزانہ سورج کے طلوع کے وقت احرام باندھ کر اور سورج کی طرف رخ کر کے بیٹھیں اور آنکھیں بند کر کے ایک ہزار بار یہ عمل پڑھیں ''یَدُاللّٰہِ یٰسٓ''۔ اور جب ایک ہزار (۱۰۰۰) کی تعداد ہو جائے تو دوبارہ شروع کریں اور سورج کی طرف پشت کر کے بیٹھ جائیں اور اپنے دونوں ہاتھ ایک بار ملیں۔ اس طرح کہ دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں آپس میں رگڑی جائیں اور اس کی تعداد پوری ہو جانے کے بعد اپنے دونوں ہاتھ چہرے پر مل لیں۔ اس طرح چالیس (۴۰) دن کا چلہ پورا کرنا ہوگا۔ کسی قسم کا پرہیز نہیں ہے۔ البتہ چالیس (۴۰) دن میں ایک دن بھی ناغہ نہ ہونا چاہیے۔

## علاج کا طریقہ

''یَدُاللّٰہِ یٰسٓ'' کا عامل کسی کا علاج کرنا چاہے تو ایک دن یا پانچ دن یا نو دن یا بارہ دن عمل کرے۔ عمل کے وقت بیمار کا چہرہ مشرق کی طرف ہو اور عامل کا چہرہ مغرب کی طرف ہو اور عامل عمل کے وقت احرام باندھے ہوئے ہو۔ پہلے آنکھیں بند کر کے دل ہی دل میں بارہ دفعہ ''یَدُاللّٰہِ یٰسٓ'' پڑھے اور پھر اپنے دونوں ہاتھ بارہ دفعہ ملا کر رگڑے اور مریض کے سر پر ایک دفعہ دونوں ہاتھ مس کرے یعنی مل دے۔ اس کے بعد پھر دونوں ہاتھ بارہ دفعہ رگڑ کر مریض کے دل پر مس کرے یعنی ملے۔ اس کے بعد ہاتھ رگڑ کر مریض کی دونوں ہتھیلیوں پر مس کرے۔ پھر بارہ دفعہ دونوں ہاتھ رگڑے اور مریض کے دونوں پاؤں کے تلووں پر مس کرے۔ پھر مریض کے پاؤں کی طرف کھڑا ہو کر اپنے دونوں ہاتھ ملا کر کہے ''بیماری دور ہوئی یَدُاللّٰہِ یٰسٓ کی برکت سے اور تندرستی واپس آ گئی''۔ بیمار پہلے ہی دن اچھا ہو جائے گا ورنہ پانچ یا نو یا بارہ دن تک یہ عمل کرنا چاہیے۔

''یَدُاللّٰہِ یٰسٓ'' کا عامل اگر اپنے دونوں ہاتھ تین دفعہ اچھی طرح دھو کر اور پاک کر کے بارہ دفعہ دل ہی دل میں ''یَدُاللّٰہِ یٰسٓ'' پڑھے اور ہاتھوں کو رگڑے اور پھر دونوں ہاتھ پانی سے بھرے ہوئے برتن میں کچھ دیر ڈبوئے رکھے تو وہ پانی جس بیمار کو پلایا جائے گا، اس کی صحت اچھی ہو جائے گی۔

## سلب امراض

''یَدُاللّٰہِ یٰسٓ'' ایسا پر تاثیر عمل ہے کہ اس کا عامل ہر مرض کے بیمار کی بیماری اس عمل کے ذریعے سلب کر سکتا ہے۔ عاملین ''یَدُاللّٰہِ یٰسٓ'' کے عمل میں اتنی بڑی کامیابی حاصل کر سکتے ہیں جس کے عجائب و غرائب عقل میں بھی نہیں آ سکتے۔ جنہوں نے ''یَدُاللّٰہِ یٰسٓ'' کے عمل کی تکمیل کر لی ہو تو ان کے ہاتھوں میں غیر معمولی طاقتیں پیدا ہو جائیں گی۔ وہ جس مریض کو تندرست کرنے کی نیت سے ہاتھ لگائیں گے، وہ بیمار فوراً تندرست ہو جائے گا یا جلد ہی اس کی تندرستی بحال ہو جائے گی یا اگر وہ تین دفعہ اپنے ہاتھ پاک صاف کرنے کے بعد پانی میں ہاتھ ڈال کر کسی کو دیں گے تو وہ پانی ہر قسم کی بیماریوں کو دور کرے گا۔

یہاں تک کہ خود عامل یا اس کے متعلقین کسی بیماری میں مبتلا ہو جائیں تو ان کو بھی اس عمل کے پانی سے فائدہ ہوگا۔

مگر یہ تاثیر اس وقت تک ترقی کرتی رہے گی جب تک عامل اپنی روح کے جوہر کی ہر قسم کے ناجائز خرچ سے حفاظت کرتے رہیں گے ورنہ تاثیرات کم ہو جائیں گی یا ختم ہو جائیں گی۔

نوٹ: عمل کی اجازت مصنف سے لینا ضروری ہے۔ رخ

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف** سات سلام اور چہل کاف کا عمل "پیران پیر غوث اعظم حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ" سے منقول ہے۔ یہ عمل سایہ اور جادو کا خاص توڑ ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کے لئے صرف اجازت کی ضرورت ہے۔ اجازت نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے۔ اجازت حاصل کرنے کے بعد اس عمل کے ذریعے سے جنات، جادو ٹونہ اور نظر بد کا علاج کیا جاسکتا ہے۔ چہل کاف کے عامل اور اہل خانہ پر جادو اور سایہ اثر نہیں کرتا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سب محفوظ رہتے ہیں بشرطیکہ وہ اجازت لیتے وقت پہلے سے جادو اور جنات کے مریض نہ ہوں۔

چہل کاف وہ عمل ہے جو عاملین میں بہت مقبول ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔ شرط یہ ہے کہ اس عمل کا ماہرانہ استعمال کرنا آتا ہو۔ اسلحہ تو بہت لوگوں کے پاس ہوتا ہے مگر اچھی طرح چلانا کسی کسی کو ہی آتا ہے۔ یہی روحانی اسلحہ کا بھی معاملہ ہوتا ہے۔ اگر اسلحہ کو صحیح استعمال نہ کرنا آتا ہو یا پھر بوقت ضرورت پاس نہ ہو، بیشک سامنے رکھا ہو، تو دشمن مار جائے گا۔ اس لئے دنیاوی اسلحہ کی طرح روحانی اسلحہ کو بھی ہر وقت لوڈ رکھنا چاہئے تاکہ بوقت ضرورت فوری استعمال کیا جاسکے۔

**اجازت لینے کے بعد کیا عمل ہوگا** اس عمل کے لئے کسی چلہ کشی کی شرط نہیں ہے۔ اجازت لینے کے بعد آپ کو سات سلام اور چہل کاف کی ایک معمولی تعداد روزانہ (جب تک عمل رکھنا چاہیں) پڑھنی ہوتی ہے۔ اس کے پڑھنے سے آپ کی روزانہ حاضری لگتی رہے گی اور اس عمل کے پیچھے جنات آپ کی بوقت ضرورت مدد کریں گے۔ اس عمل کے پیچھے چونکہ جنات کی ایک بڑی تعداد ہے، اور وہ سب ہی جادو اور جنات کے علاج کرنے میں ماہر ہونے کے ساتھ دیگر دنیاوی کاموں میں بھی معاون ہوتے ہیں۔ اس لئے روزانہ پڑھتے رہنے سے وہ بھی مدد کو تیار رہتے ہیں۔

اس کی مثال ایسی ہے کہ جب پولیس کی ضرورت پڑتی ہے تو 15 پر کال کی جاتی ہے۔ کون آتا ہے؟ اس کا کوئی نہیں سوچتا، بس آنا چاہئے۔ اسی طرح جب اجازت یافتہ پڑھتا ہے تو اس کی کال بھی چہل کاف والوں کو جاتی ہے اور وہ آتے ہیں اور جس کام کے لئے پڑھا گیا ہوتا ہے، اس میں معاونت کرتے ہیں۔ اگر کسی کی نظر کھلی ہو تو اس کو جنات واضح نظر بھی آتے ہیں۔

**اجازت کون لے** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں، جو لوگ اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو اور جنات سے متاثرہ لوگوں کا علاج سیکھ کر علاج کرنے والے افراد، خود کو اور اپنے گھر والوں کو جادو اور جنات سے خود عمل کر کے نجات دلانے والے افراد۔

**اجازت کے لئے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فن عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔

darulamal.org/ruhanidarsgah

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**نقد ھدیہ مع اعمال کی کاپی -/5100 روپے علاوہ ڈاک خرچ**

رابطہ روحانی درسگاہ (فون دفتر) 042-35033371 (موبائل دفتر) 0343-7772772 مولانا محمد عرفان 0321-4661681

# جادو سے متاثرہ مریضوں کا علاج کرنا سیکھیں

خالد مقبول حفظہ اللہ

## ہانڈی والا عمل

**عمل:** ایک مٹی کی کوری ہانڈی لے کر اس میں سوا پاؤ ثابت کالی ماش ڈال کر ہفتہ یا منگل کو اپنا خاص عمل (جس کے آپ عامل ہیں اور جو جادو اور جنات کے علاج میں استعمال کرتے ہیں) پڑھ کر دم کریں۔ تعداد بھی خود مقرر کریں۔ ایسا تین بار کریں۔ پھر ڈھکنا بند کر کے آٹے سے ہر طرف سے منہ بند کر دیں۔ ذرا بھی سوراخ نہ رہے۔ اب مریض کو چارپائی پر لٹا دیں۔ اور ہانڈی کو مریض کے اوپر سے سات چکر دیں۔ ہانڈی کا مریض کے جسم سے لگنا ضروری ہے۔ اگر عورت ہو تو اس پر سفید چادر ڈال دیں۔ پھر ہانڈی واریں۔ چکر شروع ہوتے ہی اپنا عمل بھی پڑھنا شروع کر دیں اور ساتویں چکر کا اختتام اس طرح کریں کہ عمل بھی ختم ہو۔ جتنی مرضی بار پڑھا جائے۔ پھر ہانڈی پر دم کریں۔ سات چکروں کے بعد ہانڈی کو چولہے پر فوراً رکھ دیں اور نیچے تیز آگ جلائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ چوبیس گھنٹے کے اندر اندر ہانڈی سے بدبو نکلے گی اور بہت غلیظ مواد نکلے گا۔ پس جب بدبو دار غلیظ مواد نکلنا بند ہو جائے تب ہانڈی کو کسی نہر یا دریا میں پھینک دیں۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے تمام تر اثرات دور ہو جائیں گے۔ اور مریض کا جسم ہر قسم کے سحر وجادو اور آسیبی وجناتی اثرات سے پاک ہو جائے گا۔

یہ عمل ایسے لوگوں کے لئے بھی کیا جا سکتا ہے جو ایک عرصہ سے لاعلاج امراض میں مبتلا ہوں۔ ادویات اپنا اثر چھوڑ چکی ہوں۔ ڈاکٹر وحکماء علاج سے عاجز آ چکے ہوں۔ اور کسی علاج سے صحت یاب نہ ہو پاتے ہوں۔ ان کے لئے ایک بے نظیر اور سریع الاثر علاج ہے۔ یہ عمل ہفتہ یا منگل کے روز ہی کرنا ہے۔

ہانڈی والے عملیات "بڑے علاج" میں آتے ہیں۔ جس طرح ڈاکٹری میں آپریشن بڑا علاج ہوتا ہے، اسی طرح عملیات میں بھی بڑے علاج ہوتے ہیں۔ اور ایسے تمام عملیات بغیر حدیہ نہیں کرنے چاہئیں۔ ورنہ رجعت کا خطرہ رہے گا۔ اس بات کا تجربہ کئی عاملین کو ہو چکا ہے۔ ہانڈی کے مختلف اعمال سیکھنے کے لئے ہماری روحانی درسگاہ سے رابطہ کریں۔

## چیز کھلانے والے عمل

**عمل ۱:** سات بتاشوں پر مندرجہ ذیل عزیمت سات سات مرتبہ پڑھ کر دم کر کے دیں۔ اور روزانہ ایک بتاشہ عصر اور مغرب کے درمیان مریض کو کھلائیں۔ ان شاء اللہ سات روز میں مریض کو سحر سے نجات ملے گی۔

عزیمت یہ ہے: "بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اٰهِيًّا اَشْرَاهِيًّا بِحَقِّ يَابَاسِطُ وَ بِحَقِّ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ وَ بِحَقِّ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ وَبِحَقِّ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ وَبِحَقِّ يَاشَمْعُلُوْنِیْ"

اگر خدانخواستہ مرض میں کسر رہ جائے تو پھر مزید دو ہفتے لگا تار اس علاج کو کریں۔ اس طرح کل تین ہفتے کا علاج ہو جائے گا۔

**عمل ۲:** زیادہ مقدار میں کھانے کا آئیوڈین ملا نمک لے کر اس پر مندرجہ ذیل آیات ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) مرتبہ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں۔ جب مریض آئے تو حسب ضرورت نمک اس کو دیں۔ اور مریض چالیس (۴۰) یوم تک متواتر کھانے پینے کی چیزوں میں روزانہ معمولی سا دم شدہ نمک ملا کر کھائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جادو سے نجات ملے گی۔ آیات یہ ہیں:

وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا ؕ وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ۚ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا ؕ كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى ۙ وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۞ (البقرۃ)

دوران علاج مریض حتی الامکان بازار کا کھانا نہ کھائے۔ فروٹ وغیرہ کھا سکتا ہے مگر کوئی ایسا کھانا نہیں جس میں نمک ڈلتا ہو۔ اسی طرح کسی رشتہ دار یا دوست احباب کے ہاں بھی نمک والا کھانا نہیں کھانا۔ یہ ایک خاص رمز ہے۔ جو لوگ کم اثر ہونے کی شکایت کرتے ہیں، وہ نمک کا مکمل پرہیز کروائیں۔

**نوٹ:** مہارت کے لئے "علاج السحر کورس" کریں۔

# جنات سے متاثرہ مریضوں کا علاج کرنا سیکھیں

خالد مقبول حفظہ اللہ

## پانی پلانے اور چینی کھلانے والا عمل

**عمل:** نوچندی جمعرات کو بعد از نماز عشاء پہلے چاروں قل ایک ایک مرتبہ پڑھیں۔ اول سات سات مرتبہ درود شریف۔ اس کے بعد ایک تسبیح آیت کریمہ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ (الانبیاء:۸۷) اور گیارہ مرتبہ "یاقدیرُ" پڑھیں۔ پھر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا مانگیں۔

مریض کو تاکید کریں کہ وہ اس پانی کو سوتے وقت پیئے اور دماغ پر مل لیا کرے۔ اس طرح اس عمل کو لگاتار تین جمعرات کرنا ہے۔ یعنی تین مرتبہ دم کرنا ہے۔ آخری جمعرات کو پانی کے ساتھ چینی پر بھی دم کریں۔ چینی مریض کو کھانے کے لئے دیں۔

مریض کو تاکید کریں کہ وہ علاج کے دوران کسی قسم کا گوشت نہ کھائے۔ نہ ہی کسی مرنے والے کے گھر میں چالیس روز تک جائے۔ ورنہ اس کی تکلیف بڑھ جائے گی اور علاج کا کچھ فائدہ نہ ہوگا۔

## دم کرنے والی عملیات

**عمل ۱:** وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ۙ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۙ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ۙ اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ۭ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ۭ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَاۗءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ الْكَوَاكِبِ ۙ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ۚ لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ڰ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۙ اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ (صافات:۱-۱۰)

سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اس طرح تین مرتبہ کریں۔ اگر مریض کے اندر حاضری کا شبہ ہو تو پہلے دائیں کان میں دم کریں۔ پھر بائیں کان میں دم کریں۔

**عمل ۲** سورۃ الجن (پ ۲۹) مکمل ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اول و آخر ایک بار درود شریف۔ یہ عمل صرف حاضری والے مریض پر کریں۔

## جلانے والا عمل

**عمل** صفحہ ۲۳ پر جو عمل لکھا ہے، وہی عمل جنات کے اثرات کو ختم کرنے میں بھی کام کرتا ہے۔ جلانے کا عمل جنات کو جلانے کے کام آتا ہے۔ اس لئے جب جلانا مجبوری بن جائے، اسی وقت کیا جائے۔

## دھونی والا عمل

دھونی دینے کا طریقہ یہ ہوتا ہے کہ کوئلے جلا کر اس پر نقش کو رکھا جاتا ہے اور مریض کے اوپر ایک کپڑا ڈال دیتے ہیں اور کوئلے قریب کر دیتے ہیں تاکہ دھواں اچھی طرح مریض کو لگے۔ دھونی والے عملیات ایسے مریضوں کو دینے چاہئیں جو کہ کافی حد تک جنات کے اثرات کی وجہ سے جسمانی طور پر متاثر ہو گئے ہوں۔ نیز حاضری والے مریضوں کو بھی دھونی والے عملیات سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔

**عمل** اس نقش کو تحریر کر کے رات کو روز دھونی دی جائے۔ ایک ہفتہ کافی ہے۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۶ | ۱ | ۸ |
|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

الدست نمرود ابوجہل
ہر بلائے ۳۶ واعلی
ہاتھوں لوموں بحق

## تعویز جلانے والا عمل

**عمل:** مریض کے پھٹے ہوئے پرانے کپڑے پر یہ نقش تحریر کریں اور تین مرتبہ سر سے پاؤں تک اتاریں (واریں) اور جلا دیں۔ اس عمل کو مریض کی کیفیت دیکھ کر کیا جاتا ہے۔ عموماً سات روز کافی رہتا ہے۔ البتہ حاضری والے مریض کے لئے علاج لمبا بھی ہو سکتا ہے۔ اس لئے (بقیہ ص 30)

# ابا الکلب کی وقتی حاضری کا خاص طریقہ

ماہر علوم مخفی حکیم غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

یہ خادم خفیہ چیز کو ظاہر کرتا ہے۔ جادو کی حاضری، کسی پر بخار مسلط کرنا، جگہ اور گھر خالی کرنا، وصل و فراق پیدا کرنا، خون جاری کرنا، کسی پر بیماری مسلط کرنا۔ ایسے تمام کاموں میں عامل کی مدد کرتا ہے۔

اس عمل کا طریقہ یہ ہے کہ عروج ماہ میں منگل یا بدھ کے علاوہ کسی بھی دن شروع کر سکتے ہیں۔ مدت عمل تین سے پانچ یوم ہے۔ جب بھی حاضر ہو یا تیسرے دن پر چھائیں سے آئے تو بعد ازاں پڑھائی جو کام ہو اُسے کہ دیں کہ

''جاؤ میرا یہ کام کرو۔ تھوڑی سی تفصیل بھی بیان کر دیں''

عمل پڑھتے وقت لوبان جلائیں۔ ایک کتا حاضر ہوگا۔ بعض اوقات کتے کی پرچھائیاں ہی نظر آتی ہیں۔ اور بعض اوقات کتا سرخ آنکھیں نکالے گھورتا ہوا حاضر ہوتا ہے۔ عارضی حاضری کے لیے تین سے پانچ یوم عمل پڑھنا ہوتا ہے اور روزانہ عمل کی عبارت ایک ہزار مرتبہ تلاوت کریں۔ جب بھی دوبارہ ضرورت ہو تو پھر حسب سابق اسی طرح ریاضت کریں۔ جو کام کہیں گے، فوری کر دے گا۔

عبارت عمل یہ ہے: شَرْیُوْدِ. شَرْیُوْدِ. بَنُوْجٍ. بَنُوْجٍ. عَاجُوْلٍ. عَاجُوْلٍ. طَمْیُوْلٍ. طَمْیُوْلٍ. اَقْبِلْ یَا اَبُوْ الْکَلْبِ وَ اُحْضُرُوْ فِیْ قَضَاءِ حَاجَتِیْ بِحَقِّ اِنْ کَانَتْ اِلَّا صَیْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا هُمْ جَمِیْعٌ لَّدَیْنَا مُحْضَرُوْنَ.

اگر آپ مستقل تسخیر کرنا چاہیں تو اس کے لیے ہماری تصنیف ''مصباح الارواح'' کا مطالعہ فرمائیں جو تسخیر ارواح کے لیے ایک جامع کتاب ہے، جس میں کافی سارے اعمال تسخیر ارواح کے تفصیل سے درج کیے گئے ہیں۔ اور ان اعمال سے متعلقہ تمام تر معلومات بھی ساتھ درج کر دی گئی ہیں۔



## ننانوے بیماریوں کی روحانی دوا

رنج و غم کے دفعیہ کے لیے لا حول ولا قوۃ الا باللہ کا کثرت سے پڑھنا اکسیر ہے۔ حدیث شریف میں اس کی بڑی فضیلت آئی ہے۔ ایک حدیث میں آتا ہے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

''جو شخص لا حول ولا قوۃ الا باللہ پڑھتا ہے تو یہ اس کے لیے ننانوے بیماریوں کی دوا بن جاتا ہے، جن میں سب سے کم درجہ کی بیماری غم ہے۔'' جو شخص انتہائی رنج و غم کا شکار ہو اسے چاہیے کہ ہر روز پانچ تسبیح لا حول ولا قوۃ الا باللہ کی پڑھا کرے۔ ان شاء اللہ اس سے رنج و غم بھی دور ہوگا اور ڈپریشن بھی ختم ہوگی۔

پہاڑ جتنا بھی اونچا ہو، اس پر چڑھنے کا کوئی نہ کوئی راستہ ضرور ہوتا ہے۔ (عربی کہاوت) یعنی مشکل کیسی بھی ہو، اس سے نکلنے کا کوئی نہ کوئی راستہ بھی لازمی ہوتا ہے۔ (روحانی ڈاکٹر اسرار)

# شہدائے کرام کی سکھائی ہوئی عجیب پرتاثیر دعاء

حضرت مولانا محمد مسعود ازہر صاحب دامت برکاتہم

علامہ ابن النحاس ابو زکریا محمد بن ابراہیم شہید رحمہ اللہ نے اپنی معروف جہادی کتاب ''مشارع الاشواق'' میں ایک ایمان افروز، دلچسپ اور عجیب واقعہ لکھا ہے اور اس واقعہ میں ایک پراثر دعا کا تذکرہ فرمایا ہے۔ یہ واقعہ بندہ کی تالیف فضائل جہاد کامل کے صفحہ ۶۱۳ سے لے کر ۶۲۳ پر موجود ہے، وہاں سے ملاحظہ فرمالیں۔ خلاصہ اس کا یہ ہے کہ سات ڈاکوؤں نے اپنے گناہوں سے توبہ کی اور مجاہد بن گئے۔ انہوں نے رومیوں کے خلاف زبردست جنگیں لڑیں اور بارہا انہیں ذلت وشکست سے دوچار کیا۔ پھر ایک لڑائی میں یہ ساتوں گرفتار ہو گئے۔ رومی بادشاہ نے انہیں اسلام چھوڑنے پر مجبور کیا اور مال وشباب کی بڑی بڑی پیشکشیں کیں مگر اللہ تعالیٰ کے وہ مخلص بندے ایمان پر ثابت قدم رہے۔ رومیوں نے ان میں سے چھ کو بے دردی کے ساتھ شہید کر دیا۔ ساتواں مجاہد جو ان کا امیر تھا، اسے بادشاہ کے وزیر نے مانگ لیا تاکہ وہ اسے اپنی حسین وجمیل لڑکی کے ذریعے فتنہ میں ڈال دے اور یہ بہادر شخص ان کے کام آئے۔ وزیر نے مجاہد کو ایک پرتعیش مکان میں ٹھہرایا اور اپنی لڑکی اس کے ساتھ چھوڑ دی۔ وہ مجاہد لڑکی کے ہاتھوں کیا گرفتار ہوتا، وہ لڑکی الٹا اس کی عفت وعبادت دیکھ کر اپنا دل ہار بیٹھی اور اسلام کی طرف مائل ہوگئی۔ موقع پا کر دونوں بھاگ نکلے۔ سفر لمبا اور پرخطر تھا۔ اچانک ان کے پاس چھ گھڑسوار آئے۔ مجاہد نے دیکھا تو وہ اس کے اپنے چھ شہید ساتھی تھے۔ اُن شہداء نے مجاہد سے ایک دعا کہلوائی۔ ابھی اس نے دعا پڑھی ہی تھی کہ سینکڑوں میل کی مسافت طے ہوگئی اور وہ مسلمانوں کے ملک پہنچ گئے۔ جہاں ان کی شادی ہوئی اور اللہ تعالیٰ نے انہیں سات بیٹے عطا فرمائے۔ وہ پرتاثیر دعا یہ ہے:

يَا صَمَدًا لَّا يُطْعَمُ. يَا قَيُّوْمًا لَّا يَنَامُ. يَا مَلِكًا لَّا يُرَامُ. يَا عَزِيْزًا لَّا يُضَامُ. يَا جَبَّارًا لَّا يُظْلَمُ. يَا مُحْتَجِبًا لَّا يُرٰى. لَا يَلْهُوْ. يَا قَيُّوْمًا لَّا يَفْتُرُ. يَا غَنِيًّا لَّا يَفْتَقِرُ. يَا مَنِيْعًا لَّا يُغْلَبُ. يَا شَدِيْدًا لَّا يَضْعُفُ. يَا صَادِقًا لَّا يُخْلِفُ. يَا بَاسِطَ الْيَدَيْنِ بِالْجُوْدِ وَ يَا مَنْ هُوَ فِيْ مُلْكِهٖ مَحْمُوْدٌ. يَا عَلِيَّ الْمَكَانِ. يَا رَفِيْعَ الشَّانِ. يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ. يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ.

(کسی بڑی مشکل میں اس دعا کا روزانہ ایک یا تین مرتبہ ورد کیا جائے۔ ح)



## رجعت و سحر و جادو کا علاج

اگر کسی کا کوئی عمل خراب ہوگیا ہو اور اس کی رجعت ونحوست میں مبتلا ہو یا سحر وجادو ٹونہ کی مصیبت میں مبتلا ہو تو تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ روزانہ بلاناغہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ، اکیس (۲۱) روز کی مداومت سے رجعت عمل اور سحر ونحوست اور بلائے ناگہانی ومصیبت دور ہوگی۔ وہ عزیمت یہ ہے: ''بسم اللہ الرحمن الرحیم. وبہ نستعین لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم. لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ. صم بکم عمی فھم لا یرجعون''

(عام اجازت ہے۔ [illegible])



زبان سے اچھی بات کے سوا کچھ نہ کہو (ارشاد نبوی ﷺ)

# استخارہ کیسے کیا جائے؟

خالد مقبول حفظہ اللہ

## استخارہ کون کرے؟

آج کل عموماً یہ دیکھا جاتا ہے کہ کسی بھی درپیش معاملہ میں استخارہ خود کرنے کی بجائے کسی پیر، عالم، بزرگ وغیرہ سے کروایا جاتا ہے۔ بعض لوگ اپنے کو گناہگار خیال کرتے ہوئے استخارے کا اہل نہیں سمجھتے۔ اور کسی عالم یا بزرگ سے ہی استخارہ کروانے کو لازم اور ضروری سمجھتے ہیں۔ اس سلسلے میں یہ بات سمجھ لینی چاہئے کہ استخارے کیلئے شریعت نے کوئی ایسی شرط نہیں لگائی کہ استخارہ کوئی گناہگار انسان نہ کرے، کوئی ولی اللہ ہی کرے۔ نیز احادیث مبارکہ میں بھی صاحب معاملہ کو بذات خود، استخارہ کرنے کا حکم فرمایا گیا ہے۔ استخارہ کی دعا میں تمام صیغے صاحب معاملہ کیلئے ہیں۔ گویا وہ خود خیر کا طالب ہے۔ لہٰذا مسنون اور بہتر طریقہ یہی ہے کہ آدمی خود استخارہ کرے۔ اس میں سنت پر عمل کا ثواب ملے گا۔ البتہ کسی دیندار صالح شخص سے استخارہ کروانا ناجائز یا گناہ بھی نہیں۔ البتہ اعتبار صرف صاحب معاملہ کا ہی ہوتا ہے۔

## استخارہ کا مسنون طریقہ

استخارہ کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے دو رکعت نفل نماز پڑھے۔ اس کے بعد خوب دل لگا کے استخارہ کی دعا پڑھے۔ دعا سے فارغ ہونے کے بعد پاک صاف اور ستھرے بستر پر قبلہ کی طرف منہ کر کے باوضو سو جائے (اس طرح کہ سر شمال کی طرف ہو اور پاؤں جنوب کی طرف اور دائیں کروٹ قبلہ کی طرف منہ کر کے سو جائے۔ سونے کے بعد کروٹ بدل جائے تو کوئی حرج نہیں)۔ جب سو کر اٹھے اس وقت جو بات دل میں مضبوطی سے آئے، وہی بہتر ہے۔ اسی کام کو کرنا چاہئے۔

### دعائے استخارہ

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَاَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ وَاَسْئَلُکَ مِنْ

یا اللہ! میں آپ کے علم سے استخارہ کرتا ہوں اور آپ کی قدرت سے طاقت چاہتا ہوں اور آپ کے

فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ

فضل عظیم کا سوال کرتا ہوں، کیونکہ آپ قدرت رکھتے ہیں اور میں قدرت نہیں رکھتا، آپ علم رکھتے ہیں اور میں علم نہیں رکھتا، بے شک آپ غیب کی باتوں کو خوب جاننے والے ہیں۔

اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ

یا اللہ! اگر آپ جانتے ہیں کہ یہ کام میرے لئے بہتر ہے، میرے دین کے اعتبار سے بھی، میری دنیوی زندگی کے اعتبار سے بھی اور میرے انجام کار کے لحاظ سے بھی

فَاقْدِرْہُ لِیْ وَیَسِّرْہُ لِیْ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْہِ وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ

تو اسے میرے لئے مقدر فرما دیجئے اور اسے میرے لئے آسان کر دیجئے، اور اس میں مجھے برکت عطا فرمائیے۔ اور اگر آپ جانتے ہیں کہ یہ کام میرے لئے برا ہے،

فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ وَاقْدِرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِہٖ

میرے دین کے اعتبار سے اور میری دنیوی زندگی کے اعتبار سے اور میرے انجام کار کے لحاظ سے تو اسے مجھ سے دور کر دیجئے، اور میرے لئے جہاں بھی بہتری ہو اس کو مقدر فرما دیجئے، اور اس پر مجھے راضی کر دیجئے۔

**نوٹ** دعا پڑھتے وقت جب ھٰذَا الْاَمْرَ کے الفاظ پر پہنچے تو اس کام کو دھیان میں لائے (تصور میں سوچے) جس کام کے لئے استخارہ کیا ہے۔

## استخارہ کی مدت اور وقت

استخارہ کیلئے شرعاً کوئی مدت متعین نہیں ہے۔ لہٰذا اگر ایک دن میں دل کا تردد دور نہ ہو تو دوسرے دن بھی ایسا ہی کرلے۔ اسی طرح سات دن تک کرے۔ پھر جس طرح بہتر معلوم ہو ویسا ہی کر لیا جائے۔ چونکہ احادیث مبارکہ میں استخارہ کیلئے کسی خاص وقت کا تعین نہیں کیا گیا ہے، لہٰذا استخارہ کے نفل رات یا دن، کسی بھی وقت پڑھے جا سکتے ہیں۔ اس کیلئے رات کی تخصیص نہیں۔

البتہ چونکہ رات کو تنہائی اور یکسوئی کا وقت ہوتا ہے، اس لئے عموماً اسی وقت استخارہ کیا جاتا ہے۔

## اللہ تعالیٰ کی طرف سے بندے کو رہنمائی کیسے ملتی ہے؟

حدیث شریف میں یہ بات متعین نہیں کی گئی کہ بندے کو رہنمائی کس طرح حاصل ہوگی۔ اللہ تعالیٰ کے بندوں کا تجربہ ہے کہ یہ رہنمائی بسا اوقات خواب وغیرہ میں غیبی اشارے کے ذریعہ ہوتی ہے اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ دل میں اس کام کے کرنے کا جذبہ شدت سے پیدا ہوجاتا ہے یا اس کے برعکس اس کی طرف سے دل بالکل ہٹ جاتا ہے۔ ایسی صورت میں ان دونوں میں سے کسی بھی کیفیت کو من جانب اللہ دعا کا نتیجہ سمجھنا چاہئے اور اگر استخارہ کے بعد کسی ایک طرف طبیعت کا میلان نہ ہو تو استخارہ بار بار کرنا چاہئے۔

## استخارے کا غلط استعمال اور میڈیا کا کردار

استخارہ مسلمانوں کے پاس واحد ذریعہ ہے جس کے ذریعہ وہ اللہ ﷻ سے مشورہ کرسکتے ہیں۔ مگر افسوس کہ میڈیا کی مہربانی سے استخارے کا خوب غلط استعمال کیا گیا۔ ٹی وی پروگرام پر سوال پوچھا جاتا ہے اور عامل صاحب فرماتے ہیں کہ استخارے میں جادو آیا ہے، بندش آئی ہے وغیرہ۔ جب کہ یہ کام تشخیص کہلاتا ہے، نہ کہ استخارہ۔ استخارہ تو صرف اللہ ﷻ سے مشورہ کرنے کا نام ہے اور وہ بھی اس طرح کہ فلاں کام میں خیر ہے یا شر۔ اس غلط کام کی وجہ سے غلط عاملین نے بہت فائدہ اٹھایا۔ اخبارات بھرے پڑے ہیں۔ لکھتے ہیں کہ استخارہ کروائیں۔ آپ فون کریں تو تشخیص کو استخارہ کہتے ہیں۔ لوگوں کو اللہ سے مشورہ کرنے کی بجائے انسان سے مشورے کی ترغیب دی جارہی ہے۔ اس وجہ سے عوام بھی اب سوال اس طرح کرتے ہیں کہ ہمیں استخارہ کروانا ہے۔ جب پوچھو تو کہتے ہیں کہ کاروبار نہیں چل رہا، استخارہ کردیں کہ کیوں ایسا ہورہا ہے۔ اس کی اصلاح ہونا بہت ضروری ہے۔ استخارہ کی جگہ تشخیص کا لفظ استعمال کریں۔ اس غلطی کی وجہ سے لوگ اللہ ﷻ کی بجائے عامل سے رجوع کرنے لگے ہیں۔

## مختلف طریقوں سے روحانی تشخیص کرنا سیکھیں

آج کے دور میں ایک طرف تو جنات، شیاطین اور جادو کے اثرات بہت تیزی سے پھیل رہے ہیں تو دوسری طرف غلط قسم کے عاملین اور روحانی معالجین بھی تیزی سے پھیل رہے ہیں۔ مریضوں اور سائلوں کو غلط تشخیص بلکہ جھوٹی تشخیص کرکے ڈراتے ہیں اور ان سے پیسے بٹورتے ہیں۔ اور بھی بے شمار غلط کام کرواتے ہیں۔

صحیح علاج کے لئے صحیح تشخیص ہونا نہایت ضروری ہے۔ غلط تشخیص سے معالج آغاز سے ہی غلط طرف چل پڑتا ہے۔ اسی طرح ہر گھر میں کوئی تو ایسا ہونا چاہئے جس کو روحانی تشخیص کرنا کسی نہ کسی درجے میں آتی ہو تاکہ بوقتِ ضرورت وہ تشخیص کرکے فیصلہ کرسکے کہ مریض کو روحانی معالج کی ضرورت ہے یا جسمانی معالج کی۔ اور فراڈ اور غلط قسم کے عاملوں سے خود، اپنے گھر والوں اور دوسروں کو بھی بچاسکے۔

اسی ضرورت کے تحت دار العمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ نے علم التشخیص کا ابتدائی کورس مرتب کیا ہے۔ اس کورس کو کرنے کے بعد ایک عام آدمی بھی اس قابل ہوجاتا ہے کہ وہ کئی طرح سے مریض کی روحانی تشخیص کرکے باآسانی بتاسکتا ہے کہ جسمانی یا روحانی مسئلہ ہے۔

اس کورس کو ہر کوئی سیکھ سکتا ہے۔ بہت سے عاملین تشخیص کے فن سے ناواقف ہوتے ہیں۔ ان کے لئے کورس بہت مفید ہے۔ اس میں کئی طرح کے اعمال کی زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہے۔ کورس کی فیس 2000 روپے ہے۔ مدت دو سے تین ماہ ہے۔ جو افراد پہلے سے عملیات سے منسلک ہیں یا چلہ کشی نہیں کرسکتے، وقت نہیں ہے، وہ خاص اجازت لے کر سیکھ سکتے ہیں۔ ان کے لئے فیس 4000 روپے ہے۔

**روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور**

فون دفتر: 042-35033371 موبائل دفتر: 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

# عام اجازت والے اعمال

مرتب: محمد عارف عفی عنہ

## حاکم، افسر اور جج مہربان ہو جائے

کوئی بھی حاکم یا افسر ناراض ہو اور چاہیں کہ وہ مہربان ہو جائے تو بعد نماز صبح دو سو مرتبہ ھو الحی القیوم اور بعد نماز ظہر ھو العلی العظیم اور بعد نماز عصر ھو الرحمن الرحیم اور بعد نماز مغرب ھو الغنی الحمید اور بعد نماز عشاء ھو اللطیف الخبیر پڑھا کرے۔ یہ وظیفہ اس وقت بھی کیا جا سکتا ہے جب کسی عدالت میں کیس ہو اور جج کو مہربان کرنا مقصود ہو۔

## مالداری کے لئے

اگر کوئی شخص چاہے کہ وہ مال دار بن جائے تو سورۃ حشر کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے داہنے بازو پر باندھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مالدار ہو۔

اس سورۃ کے اعداد (۱۳۳۴۶۱) ہیں اور چال پانچویں خانہ میں ہے۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۳۳۳۶۵ | ۳۳۳۶۸ | ۳۳۳۷۱ | ۳۳۳۵۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳۷۰ | ۳۳۳۵۸ | ۳۳۳۶۴ | ۳۳۳۶۹ |
| ۳۳۳۵۹ | ۳۳۳۷۳ | ۳۳۳۶۶ | ۳۳۳۶۳ |
| ۳۳۳۶۷ | ۳۳۳۶۲ | ۳۳۳۶۰ | ۳۳۳۷۲ |

## اہل خانہ کی اطاعت اور روزی کی فراخی کیلئے

سورۃ صف کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے داہنے بازو پر باندھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، اہل خانہ اس کی اطاعت کریں اور اس کی روزی میں فراخی و برکت ہو۔

اس سورۃ صف کے کل اعداد ۵۹۰۶۰ ہیں اور چال نویں خانہ میں ہے۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۱۴۷۶۴ | ۱۴۷۶۸ | ۱۴۷۷۱ | ۱۴۷۵۷ |
|---|---|---|---|
| ۱۴۷۷۰ | ۱۴۷۵۸ | ۱۴۷۶۳ | ۱۴۷۶۹ |
| ۱۴۷۵۹ | ۱۴۷۷۳ | ۱۴۷۶۶ | ۱۴۷۶۲ |
| ۱۴۷۶۷ | ۱۴۷۶۱ | ۱۴۷۶۰ | ۱۴۷۷۲ |

## قرض سے نجات حاصل کرنا

جو شخص مقروض ہو اور ہر وقت قرض کی ادائیگی کی فکر لگی رہتی ہو، اسے چاہئے کہ باوضو سورۃ والعادیات کے سات نقش روز صبح کے وقت لکھے اور ان نقوش کو الگ الگ آٹے میں لپیٹ کر گولیاں بنالے اور روزانہ دریا، نہر، سمندر، کنویں میں ڈالا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی قرضہ ادا ہو جائے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۱۳۳۵۴ ہیں۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۳۳۳۸ | ۳۳۴۱ | ۳۳۴۴ | ۳۳۳۱ |
|---|---|---|---|
| ۳۳۴۳ | ۳۳۳۲ | ۳۳۳۷ | ۳۳۴۲ |
| ۳۳۳۳ | ۳۳۴۶ | ۳۳۳۹ | ۳۳۳۶ |
| ۳۳۴۰ | ۳۳۳۵ | ۳۳۳۴ | ۳۳۴۵ |

## قرض کی ادائیگی کے لئے

قرض کی ادائیگی کے لئے سورۃ التکاثر کا نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے داہیں بازو پر باندھے یا گلے میں ڈالے، ان شاء اللہ تعالیٰ قرضہ جلد ادا ہوگا۔ اس سورۃ کے کل اعداد ۱۰۳۶۷۰ ہیں اور نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۲۵۹۱۷ | ۲۵۹۲۰ | ۲۵۹۲۳ | ۲۵۹۱۰ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۹۲۲ | ۲۵۹۱۱ | ۲۵۹۱۶ | ۲۵۹۲۱ |
| ۲۵۹۱۲ | ۲۵۹۲۵ | ۲۵۹۱۸ | ۲۵۹۱۵ |
| ۲۵۹۱۹ | ۲۵۹۱۴ | ۲۵۹۱۳ | ۲۵۹۲۴ |

# حب کے مجرب نقوش

علامہ ابوالبشیر محمد صالح مدظلہ

## نقش ...... (۱)

۷۸۶

| ۸ | ۳ | ۴ |
|---|---|---|
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۶ | ۷ | ۲ |

حب فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں

**ترکیب:** اس کو باطہارت کاملہ ہر روز بلاناغہ چالیس بار، چالیس روز تک لکھا جائے اور اس کے نیچے طالب اور مطلوب کا نام لکھا جائے اور ہر روز ان کو آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دی جائیں۔

## نقش ...... (۲)

۱۱۱ ھ ۱۱۱ ۵ ۷۸۱

| ۸ | ۲ | ۱۰ |
|---|---|---|
| ۹ | ۷ | ۴ |
| ۳ | ۱۱ | ۶ |

حب فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں

**ترکیب:** اس نقش کو باطہارت کاملہ مشک وزعفران سے کاغذ پر لکھ کر دودھ میں گھول کر مطلوب کو پلایا جائے لیکن پلانے سے پہلے تین مرتبہ کلی کر کے اس میں ڈالی دی جائے، بشرطیکہ مطلوب اس سے کراہت نہ کرے۔ اس عمل کو تین یا سات روز تک جاری رکھا جائے۔ اگر مرد کے واسطے ہو تو اس کے باپ کا نام لکھا جائے اور اگر عورت کے لئے ہو تو اس کی والدہ کا نام۔ اگر اس کی زکوٰۃ نکال لی جائے، تو پھر اس کا اثر زیادہ ہوتا ہے۔

**زکوٰۃ:** اس نقش کو باطہارت کاملہ اکتالیس بار ہر روز بلاناغہ چالیس روز تک لکھا جائے اور آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دی جائیں۔ چلہ کے بعد پانچ بار ہر روز بلاناغہ لکھتے رہنا چاہئے تاکہ عمل کا اثر ہمیشہ قائم رہے۔

## نقش ...... (۳)

۷۸۶

| ۹ | ۱۲ | ۱۵ | ۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۳ | ۸ | ۱۳ |
| ۴ | ۱۷ | ۱۰ | ۷ |
| ۱۱ | ۶ | ۵ | ۱۶ |

حب فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں

۷۸۶

| ۱۲ | ۱۵ | ۱۸ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۷ | ۲۰ | ۱۳ | ۱۰ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۱۹ |

حب فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں

**ترکیب:** ان دونوں میں سے کسی ایک نقش کو باطہارت کاملہ کاغذ پر لکھا جائے اور اس کے نیچے پہلے طالب کا نام پھر مطلوب کا نام لکھا جائے، پھر مطلوب کو دودھ یا شربت وغیرہ میں گھول کر پلایا جائے۔

## بقیہ: جنات سے متاثرہ مریضوں کا علاج کرنا سیکھیں

حاضری والے مریض کا اگر اس عمل سے علاج کرنا ہو تو دو ہفتہ یا تین ہفتہ کیا جائے۔

| ۷۹۳ | ۷۸۶ | ۷۹۱ |
|---|---|---|
| ۷۸۸ | ۷۹۰ | ۷۹۲ |
| ۷۸۹ | ۷۹۴ | ۷۸۷ |

# تربیت العاملین

خالد قبول حفظہ اللہ

## منزل کے عمل کے آغاز اور درمیان میں "بسم اللہ" پڑھنا

**سوال** منزل کے عمل کے آغاز میں بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھنی ہے یا جہاں جہاں سورتیں شروع ہو رہی ہوں، تمام جگہ پڑھنی ہے؟

(محمد طارق ۔سیالکوٹ)

**جواب** شروع میں بھی ایک بار پڑھنی ہے اور جس جس جگہ سورت شروع ہو رہی ہو، اس جگہ بھی پڑھی جائے۔

ایک اصول یاد رکھیں کہ عمل کے آغاز میں جو "بسم اللہ" پڑھی جاتی ہے، وہ برکت کے لئے ہوتی ہے۔ کبھی ایسا عمل ہوتا ہے جس کا آغاز ہی بسم اللہ سے ہوتا ہے یعنی بسم اللہ عمل کا حصہ ہوتی ہے۔ اس اصول کے تحت ایک بار آغاز میں بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھنی چاہئے۔

رہ گئی ہر سورت کے آغاز میں "بسم اللہ" پڑھنا تو یہ تلاوت کے آداب میں ہے۔ اور آداب کی جتنی رعایت کریں گے، اتنی ترقی ہوگی۔ اگر نہیں بھی پڑھیں گے تو عمل ہو جائے گا مگر نقص کے ساتھ۔

## فجر کی اذان کے فوری بعد عمل کرنا

**سوال** کسی عمل کی زکوۃ ادا کرتے وقت، وہ عمل فجر کی اذان کے بعد شروع کر لیا جائے تو کوئی مضائقہ تو نہیں؟ اور اگر دورانِ عمل مختلف مساجد میں اذانیں شروع ہو جائیں مگر ان سے پڑھائی میں خلل نہ پڑتا ہو تو عمل میں کوئی مسئلہ تو نہیں آئے گا؟ (اسلم شیخ ۔ دادو)

**جواب** محترم! سوال میں وضاحت نہیں۔ جو مجھے سمجھ آیا ہے، وہ یہ کہ آپ کوئی عمل شروع کرنا چاہ رہے ہیں اور فجر کی اذان ہوتے ہی آپ پڑھنا چاہ رہے ہیں (غالباً پہلی اذان ہوتے ہی)۔ چونکہ کئی مساجد میں اذانیں ہوتی رہتی ہیں تو اگر ان کی آواز آپ کے کانوں میں آئے لیکن آپ کا دھیان نہ بٹے، جس کو غالباً آپ نے لکھا ہے کہ عمل میں فرق نہ پڑے، تو کیا کوئی حرج ہے؟ اسی سوال کے مطابق جواب حاضر خدمت ہے۔

سب سے پہلی بات تو یہ کہ فجر کی اذان کے بعد کوئی عمل بطور زکوۃ پڑھنا مناسب نہیں۔ اذان کے کچھ دیر بعد جماعت سے نماز ہوتی ہے۔ اگر جماعت سے نماز نہ بھی پڑھیں تو نماز تو پڑھنی ہے۔ مگر آپ کے سوال میں کہیں نماز کا ذکر نہیں۔ اگر عمل لمبا ہوا تو نماز قضا بھی ہو سکتی ہے۔ اور خاص وقت رات کا آخری پہر ہوتا ہے، فجر کی اذان کے بعد نہیں۔

اگر عمل مختصر ہے اور اذان کے بعد عمل پڑھ کر جلدی ختم ہو جائے تو بہتر ہے کہ فجر کی سنت اور فرض کے درمیان پڑھ لیں۔ یہ طریقہ کئی اکابر سے منقول ہے۔ رہی بات کسی بھی عمل پڑھتے وقت اذان کی آوازیں کان میں آنا عمل میں خرابی پیدا نہیں کرتیں۔ بس اذان کے ادب میں خاموش ہو جانا بہتر ہے۔

## ھانڈی میں سے آگ نکلنا

**سوال** ایک عامل نے ھانڈی کا عمل کیا۔ اس نے ھانڈی میں پانی بھی ڈالا۔ پھر عمل کرتے ہوئے اس پانی میں آگ لگ گئی۔ میرے خیال میں یہ کوئی کیمیکل والا معاملہ ہے۔ آپ کیا کہتے ہیں؟ (مفتی ذیشان ۔ راولپنڈی)

**جواب** جی بالکل۔ یہ ایک کیمیکل کا ہی معاملہ ہے۔ جب ہوا لگتی ہے تو وہ آگ پکڑ لیتا ہے۔ ایسے کئی عامل ہیں جو اسی طرح کی شعبدے بازی عوام کو دکھا کر بے وقوف بناتے ہیں۔ اور عوام بھی بڑی خوشی سے بے وقوف بنتی ہے۔ بتانے کے باوجود بھی انہیں ایسا ہی عامل چاہیے جو اس طرح کی شعبدے بازی کر کے رقم ٹھگ لے۔ ایسا عامل ان کو صحیح نہیں لگتا جو خاموش رہے یا بہت تھوڑا کچھ بتائے اور کام میں ماہر ہو۔

### چھوٹی مگر گہری بات

جب ناخن بڑھ جاتے ہیں تو ناخن کاٹے جاتے ہیں،
انگلیاں نہیں
بالکل اسی طرح جب کسی رشتے میں غلط فہمیاں پیدا ہو جاتی ہیں تو غلط فہمیاں ختم کرنی چاہئیں
رشتہ نہیں

# امنت باللہ کا خاص عمل

**تعارف** امنت باللہ کا عمل ایک خاص عمل ہے، جس کے پیچھے مسلمان جنات کی بہت بڑی بڑی جماعتیں کام کرتی ہیں۔ ان جنات کا تعلق زیادہ تر مدارس سے ہے۔ کوئی حافظ ہے تو کوئی قاری۔ کوئی عالم ہے تو کوئی شیخ الحدیث۔ اسی لئے یہ جنات ایسے افراد کی معاونت زیادہ کرتے ہیں جن کا تعلق بھی مدارس سے ہوتا ہے یا پھر وہ دین سے جڑے ہوں اور دین کا کام کر رہے ہوں۔

اس عمل کا بڑا فائدہ یہ ہے کہ یہ عرب ممالک میں بہت اچھا کام کرتا ہے۔ پاکستان سے بیٹھے عرب ممالک کا کام ہو جیسے سعودی عرب میں کوئی مریض ہے تو صرف مریض کے لئے پڑھنے سے اس کا فائدہ ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ اس کے پیچھے جو بڑے جنات ہیں، ان کا پیچھے سے تعلق سعودی عرب کے بڑے جنات سے ہے۔ اور پاکستان میں ان کی ایک بڑی جیل ٹھٹھہ کی طرف ہے جہاں سرکش قسم کے جنات اور شیاطین کو قید کیا جاتا ہے۔

**اجازت کون لے؟** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، علمائے کرام اور مفتیان عظام، دین سے جڑے افراد۔

**اجازت لینے کے فوائد** امنت باللہ کے پیچھے جو جنات ہیں، اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کر سکتا ہے۔ اس عمل سے ہر جائز کام لیا جا سکتا ہے، مختصراً چند درج ذیل ہیں: • ہر قسم کے جادو کا علاج • ہر طرح کی بندش سے نجات • ہر طرح کے جنات سے نجات • مسلط جن کو حاضر کرنا • جنات کو جلانا • جنات کو بوتل میں بند کرنا • جگہ سے جادو جنات نکالنا • روحانی تشخیص • محبت اور حاضری مطلوب • زبان بندی اور جدائی • مختلف بیماریوں کا علاج • تسخیر و شادی کے لئے • ہر جائز مقصد کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے۔

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا پہلے سے فن عملیات سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔ جتنا دیندار ہوگا، اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔ **نقد ھدیہ مع اعمال کی کاپی -/6100 روپے، علاوہ ڈاک خرچ / کوریئر چارجز**

**جنات کی جماعت** اجازت لینے سے صرف اس عمل کو استعمال کیا جا سکتا ہے۔ اگر کوئی چاہتا ہے کہ مجھے جنات کی جماعت ملے اور خاص میرے لئے ہو تو اس کے لئے چلہ کرنا شرط ہے۔ چلہ کی کامیابی پر مسلمان مردوں اور عورتوں پر مشتمل جماعت حاصل ہوتی ہے جو عامل کے ہر جائز کام میں غیبی معاونت کرتی ہے۔ اگر عامل کی نظر کھلی ہو تو وہ آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے۔ ورنہ کسی بھی ایسے بچے، مرد یا عورت کے ذریعے آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے، جس کی نظر کھلی ہو۔ چلہ بہت آسان ہے۔ کوئی پرہیز نہیں۔ نہ ہی کسی قسم کا ڈر اور خوف اور نہ ہی رجعت ہوتی ہے۔

# محبت کے مجرب اعمال

مرتب: مولانا محمد عرفان

### مطلوب کے دل میں محبت پیدا ہو

مٹی کے ایک پاک کوزہ میں تھوڑا پانی ڈال کر سات سو چھیاسی مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم باوضو پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مطلوب کو پلائیں۔ مطلوب کے دل میں طالب کی محبت پیدا ہو جائے گی۔

### خاوند اور بیوی میں محبت ہو

اگر خاوند اور بیوی میں محبت کرانا مقصود ہو تو گلاب کے پھولوں پر صبح کی نماز کے بعد سورۂ قریش اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کر کے مرد عورت دونوں کو سنگھاؤ۔ بفضلہ تعالیٰ پھولوں کے سونگھتے ہی دونوں میں محبت پیدا ہو جائے گی۔

### محبت اور اتفاق پیدا کرنے کیلئے

جس شخص کے دل میں اپنی محبت ڈالنی ہو یا جس خاندان میں نا اتفاقی ہو تو اتفاق پیدا کرنے کیلئے یہ آیت 11 مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

وَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ ۚ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ ۚ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝ (الانفال:۶۳)

ترجمہ: "اور اُلفت ڈال دی اُن کے دلوں میں اگر تم سب کچھ خرچ کر دیتے جو زمین میں ہے، ان کے دلوں میں اُلفت نہ ڈال سکتے لیکن اللہ نے اُن کے درمیان اُلفت ڈال دی، بیشک وہ غالب حکمت والا ہے"۔

### محبت کیلئے یا ودود والا خاص نماز والا عمل

جائز محبت کیلئے یہ عمل مجرب ہے۔ نماز عشاء کے بعد چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ کافرون پڑھے اور پہلی رکعت میں سورۂ کافرون پڑھنے کے بعد پچاس مرتبہ "یَا وَدُوْدُ" پڑھے۔ پھر رکوع میں پچاس مرتبہ "یَا وَدُوْدُ" پھر کھڑے ہو کر پچاس مرتبہ "یَا وَدُوْدُ" پھر سجدے میں پچاس مرتبہ "یَا وَدُوْدُ" پڑھے۔ پھر جلسے میں پچاس مرتبہ "یَا وَدُوْدُ" پھر دوسرے سجدے میں پچاس مرتبہ "یَا وَدُوْدُ" پڑھے۔ پھر دوسری رکعت میں کھڑے ہو کر سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص پڑھے اور اس طرح پچاس مرتبہ "یَا وَدُوْدُ" پڑھے۔ تیسری رکعت میں سورۂ فلق کے بعد اسی ترتیب سے پڑھے اور چوتھی رکعت میں سورۂ والناس کے بعد اسی طرح پڑھے۔ پھر نماز مکمل کر لے۔ اس طرح چاروں رکعتوں میں بارہ سو مرتبہ "یَا وَدُوْدُ" ہو جائے گا۔ سلام پھیرنے کے بعد دعا ہر روز بلا ناغہ کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اکیس یوم کے بعد اثرات ظاہر ہوں گے اور جس مقصد کیلئے عمل کیا گیا ہے، بفضل تعالیٰ اس میں ضرور کامیابی ہوگی اور چاروں قل شریف اور "یَا وَدُوْدُ" کی برکت سے محبت پیدا ہو جائے گی۔ بہت مجرب ہے۔

### خاوند کی ناراضگی دور ہو

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ۭ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ۭ وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ ۙ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ۙ وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ ۝ (سورۂ بقرہ:۱۶۵)

جس عورت کا خاوند ناراض ہو اس آیت کو شیرینی پر ۲۱ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے شوہر کو کھلائے۔ ناراضگی دور ہو جائے گی۔

### زوجین کا اختلاف دور ہو اور پیار و محبت پیدا ہو

اگر میاں بیوی میں اختلاف ہے، آپس میں پیار و محبت نہیں ہے تو اس آیت کو 99 مرتبہ کسی میٹھی چیز پر 3 دن پڑھ کر دم کریں اور دونوں کھائیں۔ اول و آخر تین تین بار درود شریف۔ ان شاء اللہ اختلاف ختم ہو جائے گا اور آپس میں پیار و محبت ہو جائے گا۔ آیت یہ ہے:

وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ خَلَقَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْكُنُوْٓا اِلَيْهَا وَجَعَلَ بَيْنَكُمْ مَّوَدَّةً وَّرَحْمَةً ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ﴿سورۃ الروم:۲۱﴾

# علم الجفر سیکھئے (قسط 10)

## مدخل کبیر

کسی بھی کلمے یا عبارت کے مکمل اعداد کو کہتے ہیں۔

## مدخل وسیط

مدخل کبیر کے دائیں طرف سے ایک درجہ کم کر کے دوسرے درجے میں جمع کرنا۔ مثلاً مدخل کبیر ۱۴۸ ہے تو اس کو مدخل وسیط اس طرح بنائیں گے۔ کہ ۸ کو ۴ میں جمع کریں گے تو ۱۲ حاصل ہوگا، اور ۱۴۸ کا مدخل وسیط ۱۳ بنے گا۔

## مدخل صغیر

مدخل وسیط سے مدخل صغیر بنانے کے لیے ۱۳ کو باہم جمع کریں گے۔ ۳ اور ۱ کو جمع کرنے سے ۴ حاصل ہوگا۔ اس حساب سے مدخل کبیر ۱۴۸ کا مدخل وسیط ۱۳ اور مدخل صغیر ۴ بنے گا۔ بصورت اعداد ہم عبارت کے مکمل اعداد کو مدخل کبیر کے بجائے مجموعی اعداد، مدخل وسیط کو مرکب عدد اور مدخل صغیر کو مفرد عدد بھی کہہ سکتے ہیں۔

- بہ صورت حروف، مدخل کبیر ۱۴۸ کے حروف برآمد ہوں گے ......ح،م،ق۔
- مدخل وسیط، ۱۳ کے حروف برآمد ہوں گے......ج،ی
- مدخل صغیر، ۴ کا حرف برآمد ہوگا......د
- علم جفر میں اس طرح اعداد کے مدخل کبیر، مدخل وسیط اور مدخل صغیر کے ذریعہ حروف نکال کر پھر کسر وغیرہ نکالنے سے ایک زبردست قوت حاصل کی جاتی ہے۔ اس طرح اس طریقے کو پوری طرح ذہن نشین کر لینا چاہیے۔





آدمی کے اور شرک کے درمیان نماز ہی حائل ہے (ارشاد نبوی ﷺ)

# علم الحروف سیکھیے (قسط 10)

## ج

مزاج کے اعتبار سے یہ حرف آبی ہے اور اس کے مکتوبی اعداد ابجد قمری کے حساب سے ۳ ہیں اور اعداد ملفوظی ۵۳ ہیں اور اس کا موکل ''کلکائیل'' ہے۔

اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو اس کو چار ہزار چار سو چوالیس (۴۴۴۴) مرتبہ اس وقت پڑھیں، جب قمر منزل ثریا میں ہو۔ یہ چاند کی تیسری منزل ہے۔

اگر اس حرف کی زکوٰۃ با موکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ ''اجب یا کلکائیل بحق جیم''۔ اس حرف سے حق تعالیٰ کے تین صفاتی نام شروع ہوتے ہیں۔ یا جلیل، یا جامع، یا جبار۔ قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۳۲۷۳ مرتبہ ہوا ہے۔

### درخت پر پھل آئے

اگر اس حرف کو کوری اینٹ پر مندرجہ ذیل انداز سے لکھ دیا جائے۔ پھر اس کوری اینٹ کو اس درخت پر باندھ دیا جائے، جس پر پھل نہ آتے ہوں تو ان شاء اللہ اس پر پھل آنے شروع ہو جائیں گے۔

ج ی مہ

ترمیھم ایاتنا ج ی مہ فی الآفاق

ج ی مہ فی انفسھم ج ی مہ

### زبان بندی کیلیے

ایک گول دائرہ بنائیں اور اس میں ۹۰ مرتبہ حرف ج لکھ دیں اور درمیان میں یہ لکھ دیں ''زبان بند کر دم فلاں ابن فلاں بحق فلاں ابن فلاں''۔ یہ گول دائرہ سیسے پر بنا کر کسی قبرستان میں دبا دیں۔ ان شاء اللہ زبان بند ہو جائے گی۔

### مردانگی واپس آئے

جس شخص کی مردانگی متاثر ہو گئی ہو وہ کسی چینی کی پلیٹ پر سو مرتبہ حرف ج لکھ کر دس روز تک لگاتار پیئے۔ روزانہ لکھیں، پھر اس کو پانی سے دھو کر پئیں۔ ان شاء اللہ مردانگی پلٹ آئے گی۔

### زبان بندی کیلیے

اگر کسی کی زبان بند کرنی ہو تو جس وقت آفتاب برج سنبلہ میں ۳ درجے پر ہو تو جیم بصورت دائرہ لکھیں۔ اور درمیان دائرہ کے ''زبان بند کر دم فلاں ابن فلاں بحق فلاں ابن فلاں'' لکھ کر کاغذ پر موم چڑھا کر زمین میں دفن کر دیں۔ ان شاء اللہ زبان بند ہو جائے گی۔

### راحت نصیب ہو اور طاعون سے حفاظت ہو

اگر ایک ہزار نو سو بیس (۱۹۲۰) مرتبہ ج مشک و زعفران سے لکھ کر تعویذ بنا کر اپنے گلے میں ڈال لے تو دنیا میں طرح طرح کی راحتیں عطا ہوں اور مرگ مفاجات اور طاعون وغیرہ کے حملوں سے محفوظ رہے۔

### چور کی شناخت کے لیے

اگر کسی کا مال چوری ہو گیا ہو تو مشتبہ آدمیوں کو جو کی روٹی پر مندرجہ ذیل نقش لکھ کر کھلائے۔ جس نے چوری کی ہو گی وہ روٹی کا ٹکڑا نگلنے پر قادر نہ ہو سکے گا۔

نقش یہ ہے:



# علم الاعداد سیکھئے (قسط 10)

سابقہ شمارے میں چار نمبر کی چند خصوصیات درج کی تھیں۔ مزید خصوصیات ملاحظہ فرمائیے:

## ملازمت اور پیشے

نمبر ۴ والے فضول خرچی کی وجہ سے تجارت میں ناکام رہتے ہیں۔ طبیعت کی غیر ذمہ داری بھی انہیں کامیاب ''بزنس مین'' نہیں بننے دیتی۔ ملازمت میں بھی انہیں بسا اوقات پریشانی اٹھانی پڑتی ہے اور یہ پریشانی ان کی خود اپنی غیر ذمہ داری کا نتیجہ ہوا کرتی ہے۔ کیونکہ یہ لوگ حکومت، دفاتر اور سرکاری اور شخصی اداروں میں طے شدہ اصول وضوابط سے ٹکراتے ہیں۔ نتیجتاً انہیں ملازمت سے ہاتھ دھونے پڑتے ہیں یا پھر نکو بننا پڑتا ہے اور اپنے وقار کو مجروح کر کے ملازمت برقرار رکھنی پڑتی ہے۔ یہ لوگ اچھے فنکار بن سکتے ہیں۔ مثلاً کمرشل آرٹ میں یا شعر وشاعری میں یا اداکاری میں اچھا اور نمایاں مقام حاصل کر سکتے ہیں۔ یہ لوگ اگر کسی کھیل کی طرف توجہ دیں۔ مثلاً کرکٹ، ہاکی یا کسی اور کھیل کی طرف راغب ہوں تو وہاں بھی لوگوں میں امتیاز اور انفرادیت حاصل کر لیتے ہیں۔ اسی طرح یہ لوگ بہت اچھے انجینئر بن سکتے ہیں۔ ان لوگوں کو اگر مناسب حالات میسر نہ ہوں تو پھر یہ لوگ بہت گھٹیا اور سطحی پیشے اختیار کر لیتے ہیں اور اپنی خوبیاں فنا کر دیتے ہیں۔

نمبر ۴ والے اگر محنت سے جان نہ چرائیں اور فضول کاموں سے خود کو بچا کر زندگی بسر کریں تو ان میں ترقی کرنے کی صلاحیت بے پناہ ہوتی ہے۔

## مالی حالات

ایسے لوگ مالدار نہیں بن پاتے۔ کیونکہ ان میں خرچ کے معاملہ احتیاط اور ذمہ داری نہیں پائی جاتی۔ مال آتا ہے، پر جاتا رہتا ہے۔ اس لئے یہ بالعموم بینک بیلنس سے محروم رہتے ہیں۔ البتہ اپنی ذاتی صلاحیتوں کی وجہ سے بسا اوقات یہ لوگ صاحب جائیداد بن جاتے ہیں۔ یعنی مکانات، زمین اور اس طرح کی اشیاء یہ لوگ خرید لیتے ہیں لیکن نقد سرمایہ ان کے پاس بہت کمی کے ساتھ محفوظ رہ پاتا ہے۔

## محبت اور شادی

یہ لوگ اگرچہ محبت اور عشق کے خوگر ہوتے ہیں لیکن یہ لوگ آسانی سے کسی کی محبت میں گرفتار نہیں ہوتے۔ واقعات اور تجربات نے ثابت کر دیا ہے کہ یہ لوگ آہستہ آہستہ محتاط طریقہ سے کسی کی محبت کا شکار ہوتے ہیں۔ ایسا بہت کم ہوتا ہے کہ ایک ہی جھلک میں یہ لوگ کسی کے دیوانے ہو جائیں۔

نمبر 4 والے لوگ بغیر محبت کے بھی ہیجان خیزی کا شکار رہتے ہیں۔ 4 والوں کی شادی اگر نمبر ۴، ۷، ۹ کے ساتھ ہو جائے تو وقت اچھا گزرتا ہے اگر ۲ یا ۶ سے ہو جائے تب بھی خوشی کا باعث ہوتا ہے۔ اور اگر ان کی شادی ۳، ۵، ۸ نمبر والی عورت کے ساتھ ہو جائے تو کبھی کبھی زندگی اجیرن بن جاتی ہے۔ بالعموم نمبر ۴ والے اپنی شریک حیات کے ساتھ نباہ کرتے ہیں۔ یہ لوگ اپنی شریکِ حیات کے غلام بن کر بھی اپنی انفرادیت نہیں کھوتے۔ اس لئے کبھی کبھی شریک حیات کے ہم مزاج نہ ہونے کی وجہ سے تعلقات میں کشیدگی پیدا ہو جاتی ہے۔ اور پھر نمبر ۴ والے لوگ انتقامی کارروائی پر اتر آتے ہیں۔

## ضروری یادداشت

جن حضرات کا ذاتی عدد ۴ ہوتا ہے، وہ اسی عدد کے ماتحت ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ جو حضرات انگریزی مہینے کی ۴، ۱۳، ۲۲ اور ۳۱ تاریخوں میں پیدا ہوں، وہ بھی نمبر ۴ ہی کے تحت ہوتے ہیں۔

اگر نمبر ۴ والے اپنے نئے کاموں کی شروعات مذکورہ تاریخ میں کریں، بالخصوص اگر ۲۱ جولائی سے ۲۰ اگست کے دوران کریں تو ان شاء اللہ تعالیٰ کامیابی سے بہرہ ور ہوں۔ ان کے لئے ہفتہ کا دن خوش بختی کا دن ہے اور اتوار اور پیر بھی موافق ہے۔ اگر یہ لوگ سبز یا بھورا یا نیلے رنگ کا نگینہ انگوٹھی میں جڑوا کر پہن لیں تو ان شاء اللہ تعالیٰ ان کے لئے مفید ثابت ہو سکتا ہے۔

# علم النقوش سیکھئے (قسط 10)

## نقش متسع

اس نقش کو کہتے ہیں جس کے ایک ضلع میں ۹ خانے ہوں۔ اس کے ضلعوں کی کل تعداد نو ہوتی ہے۔ اس کے خانوں کی کل تعداد ۸۱ ہوتی ہے۔ اس کے اعداد طبعی ۲۶۵ ہوتے ہیں۔ اس کے اعداد طرح ۲۶۰ ہوتے ہیں۔ اور اس کے اعداد تقسیم ۹ ہوتے ہیں۔

نقش متسع کی صوت یہ ہے

## نقش معشر

اس نقش کو کہتے ہیں جس کے ایک ضلع کے خانوں کی تعداد دس ہو۔ اور اس کے اضلاع کی تعداد بھی دس ہوتی ہے۔ اس کے خانوں کی کل تعداد سو ہوتی ہے۔ اس کے اعداد طبعی ۵۰۵ ہوتے ہیں۔ اس کے اعداد طرح ۴۹۵ ہوتے ہیں اور اس کے اعداد تقسیم ۱۰ ہوتے ہیں۔

نقش معشر کی صورت یہ ہے:

# علاج باسماء اللہ الحسنیٰ

## اسمائے حسنیٰ کے منفعت بخش اسرار

تحقیق و ترتیب: قیصر احمد بی اے (کراچی)

سابقہ شمارے میں مضمون کا پہلا حصہ دیا گیا تھا۔ اب دوسرا اور آخری حصہ ملاحظہ فرمائیں۔

### پسلی، سینہ کا درد، کمر کا درد یا سر کے درد کا علاج مخزن اسرار

حدیث شریف میں آیا ہے کہ "جو کوئی روزانہ تین ہزار بار **یا اللہ** کہے تو اللہ رب العزت اس کے دل کو مخزن اسرار بنا دیتا ہے"۔ (اس حدیث کا حوالہ مصنف نے نہیں دیا اور نہ ہی ہمیں اس کا حوالہ ملا۔ ع)

بعض اولیاء اللہ کے نزدیک اسم اعظم یہی ہے کیوں کہ یہ اسم ذات ہے اور بے نقطہ ہے۔ جیسے اللہ کی ذات تمام عیبوں سے پاک ہے، اسی طرح اسم ذات بھی نقطہ سے مبرا ہے۔ اگر کسی کی پسلی، سینہ، کمر یا سر میں درد شدید ہو تو دوسرا شخص باوضو ہو کر درد کی جگہ سات مرتبہ **یا اللہ** کلمہ شہادت کی انگلی سے بغیر سیاہی کے لکھے اور دن میں سات دفعہ اس عمل کو کرے۔ ان شاء اللہ درد ہمیشہ کیلئے جاتا رہے گا۔

### برائے کند ذہن

صبح نہار منہ تازہ روٹی پکا کر اس پر سات مرتبہ **یا اللہ** لکھ کر کند ذہن بچے کو کھلائے۔ سات، گیارہ یا اکیس دن عمل کرے۔ بفضلہ تعالیٰ کند ذہن بچے کا ذہن کھل جائے گا۔

### برائے دافع سرعت انزال، دافع جریان و مقوی باہ

یہ نسخہ گو معمولی ہے مگر فوائد کے لحاظ سے اچھے اچھے وقیمتی نسخوں سے مقابلہ کرتا ہے۔ کم استطاعت طبقہ کے لوگوں کے لئے لاجواب تحفہ ہے۔ یہ مقوی باہ و ممسک طبی ہونے کے علاوہ جریان، احتلام، سرعت انزال اور رقت کو بھی بے حد مفید ہے۔

ترکیب: موصلی سفید حسب ضرورت لے کر اس میں مصری ملا کر سفوف بنالیں اور اس پر **یا قویُ** 116 مرتبہ پڑھ کر دم کردیں اور رات کو ایک تولہ سفوف لے کر پاؤ بھر دودھ میں ڈال کر پکائیں، یہاں تک کہ گاڑھا ہو جائے۔ اب اس کو مٹی کے کورے پیالہ میں ڈال کر رکھ دیں۔ صبح تک کھیر کی طرح جم جائے گا۔ اب معمولی سی چینی ڈال کر چمچ سے کھائیں اور اس کے فوائد سے مزہ پائیں۔ گرم اور ترش چیزوں سے پرہیز کریں اور دوران استعمال جماع سے سخت پرہیز کریں۔ نہایت ہی مجرب ہے۔

### برائے پیچش

موچرس لے کر کوٹ چھان کر اس پر 62 مرتبہ **یا حمیدُ** پڑھ کر دم کر کے 3 ماشہ بوقت صبح اور 3 ماشہ شام کو پاؤ دہی میں ملا کر پلائیں۔ ان شاء اللہ دو تین یوم کے استعمال سے یقینی طور پر پیچش کو آرام ہوگا۔ خواہ کتنی ہی پرانی کیوں نہ ہو۔

### دافع نسیان

دار چینی کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے لے کر اس پر **یا فتّاحُ** 489 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور جیب میں رکھ لیں۔ دن میں تین چار ٹکڑے چبا کر رس چوستے رہیں۔ چند روز کے بعد آپ خود محسوس کریں گے کہ قوت حافظہ غیر معمولی طور پر ترقی کر رہا ہے اور نسیان (بھولنے کی عادت) دن بہ دن ختم ہوتی جارہی ہے۔ چند ہی روز میں ان شاء اللہ دماغ طاقتور ہو جائے گا۔

### گولیاں برائے خشک کھانسی

نشاستہ، کتیرا، مغز بادام شیریں، باقلائے مقشر، تخم خشخاش، پوست خشخاش، صمغ عربی، بگل ارمنی...... سب کو ہموزن لے کر باریک پیس لیں اور اسپغول کے لعاب میں ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں اور ان گولیوں پر 86 مرتبہ **یا بدیع العجائب بالخیر یا بدیع** پڑھ کر دم کریں اور اس میں سے ایک ایک گولی ہمیشہ منہ میں رکھیں اور اس کا لعاب چوستے رہیں۔ بہت ہی کارآمد و مجرب ہے۔

## کان کی بیماریوں کا علاج

کان کا درد بہت ہی خطرناک ہوتا ہے۔ بعض اوقات اس کی وجہ سے کئی ایسی بیماریوں میں مبتلا ہونا پڑتا ہے، جس کا نام سنتے ہی جسم میں رعشہ طاری ہوجاتا ہے۔ یہاں ایک روحانی نسخہ بیان کیا جاتا ہے جو کہ نہ صرف درد کان بلکہ بہرا پن، ناسور کان ودیگر امراض متعلقہ کان کے لئے ایک نہایت ہی بیش بہا چیز ہے۔

**ترکیب:** سرسوں کا تیل آدھ پاؤ لے کر قلعی دار برتن یا اسٹیل کے برتن میں ڈال کر دھیمی آگ پر پکائیں۔ جب کڑکڑانے لگے تو رتن جوت ایک تولہ ڈال دیں۔ یہاں تک کہ رتن جوت جل جائے۔ سرد ہونے پر چھان لیں اور اس پر 180 مرتبہ **یَا سَمِیْعُ** پڑھ کر دم کریں اور سنبھال کر شیشی میں رکھیں۔ لیجئے ''**روحانی روغن**'' تیار ہے۔ یہ سرخ رنگ کا ہوتا ہے۔ بوقت ضرورت نیم گرم کرکے دو یا تین قطرے کان میں ڈال دیا کریں۔ درد کان، بہرہ پن، ناسور اور کان کی کئی بیماریوں میں مفید ہے۔

## آشوب چشم کا علاج

مندرجہ ذیل گولیاں بنا کر تیار رکھیں اور مریضان آشوب چشم کو مفت بانٹ کر ثواب دارین حاصل کریں۔ پیسہ آپ کا بھی خرچ نہیں ہوگا۔ سبز آملوں کا پانی نکال کر دیگچی میں ڈال کر دھیمی آگ پر پکائیں۔ جب قوام غلیظ ہوجائے تو اتار کر سرد ہونے پر لمبی لمبی گولیاں بنالیں۔ پھر ان گولیوں پر **یَا بَصِیْرُ** 302 مرتبہ پڑھ کر دم کردیں۔ بس روحانی سرمہ تیار ہے۔ بوقت ضرورت پانی سے تر کرکے آنکھوں میں لگوائیں یا پانی میں گھس کر بذریعہ سلائی لگوائیں۔ ایک دوبار کے لگوانے سے ان شاء اللہ آرام ہوجائے گا۔ نہایت ہی عجیب وغریب چیز ہے۔

## برائے ام الصبیان (سوکھا پن)

جو بچہ شیرخوار نہایت ہی دبلا ہو، جیسے ام الصبیان کی وجہ سے بچوں کو سوکھا لگ جاتا ہے تو آدھ سیر تیل سرسوں کا لے کر سامنے رکھا جائے اور قبلہ رو باوضو ہوکر ایک ہزار مرتبہ **یَا قَہَّارُ** پڑھ کر تیل پر دم کیا جائے۔ وہ تیل صبح وشام، اکیس روز بچہ کے جسم پر مالش کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بچہ جلد ہی تندرست ہوکر توانا موٹا ہوجائے گا۔

## مجرب روحانی بخار توڑ

کرنجوہ چونکہ نہایت کڑوی چیز ہے۔ اس لئے بعض حضرات سفوف کی صورت میں کھانے سے مجبور ہوتے ہیں۔ لہٰذا وہ اصحاب اس میں قدرے گوند کیکر ملا کر پانی کی مدد سے گولی بقدر جنگلی بیر کے برابر بنالیں اور اس پر **یَا حَافِظُ** 1481 مرتبہ پڑھ کر دم کرکے پانی سے استعمال کریں۔ ان شاء اللہ پہلے ہی روز بخار اتر جائے گا۔

## برائے دماغ، معدے اور آنتوں کی کمزوری کا علاج

جس کو دماغی کمزوری ہو یا معدے اور آنتوں کی کمزوری ہو تو ضرورت کے مطابق ہڑ لاکر اس کا سفوف بنا کر اس پر **یَا قُدُّوْسُ** 170 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر روزانہ اس میں سے ایک ماشہ ہڑ کا سفوف کھالیا کریں تو اس کی مداومت سے دماغی کمزوری رفع ہوجائے گی۔ آزمودہ اور مجرب نسخہ ہے۔ آزمائیں اور قدرت کا کرشمہ دیکھیں۔

## دق الاطفال (بچوں کا تپ دق)

اس بیماری میں مبتلا ہوکر بچہ دن بدن سوکھتا جاتا ہے، حتیٰ کہ کچھ عرصہ بعد بدن کا تمام گوشت جھڑ کر صرف ہڈیاں ہی رہ جاتی ہیں۔ بیماری کی ابتدا میں شناخت کرنا امر محال ہے لیکن چند علامات سے پتہ چل جاتا ہے۔ یہاں پر ایک دو علامت لکھی جاتی ہے:

1. جس بچہ کے متعلق اس بیماری کا شبہ ہو اس کی کان کی لو کو چٹکی سے دبا کر دیکھیں۔ اگر بچہ تکلیف محسوس نہ کرے تو یقیناً یہی بیماری خیال فرمائیں۔
2. اس مرض کا بچہ دودھ پینے میں بڑا حریص ہوتا ہے۔ یہاں تک کہ ہر وقت اسی دھیان میں لگا رہتا ہے۔ گو یہ مرض تپ دق ہے لیکن بچوں کا تپ دق بفضلہ تعالیٰ علاج روحانی سے دور ہوجاتا ہے۔ آملہ خشک حسب ضرورت لے کر باریک پیس لیں۔ پھر بچے کے نام کے اعداد کے مطابق یا پھر **یَا قُدُّوْسُ** 170 مرتبہ پڑھ کر دم کردیں اور دہی کے پنیر سے گولیاں

بقدر چنے کے برابر بنالیں۔ایک گولی صبح اور ایک گولی شام کو پانی سے دیں۔ نہایت ہی مفید اور لاجواب روحانی گولیاں ہیں۔

### برائے دمہ

موسم سرما میں دمہ کے مریض رات بھر بے چین رہتے ہیں اور عام طور پر نزلہ، زکام، کھانسی وغیرہ کی شکایت رہتی ہے۔ لہٰذا دوا اور دعا کا یہ مرکب تیار کرلیں۔ لوبان کوڑیہ، کاکڑاسنگی، سہاگہ بریاں، ہر سہ چار چار تولہ......سب کو باریک پیس کر اس پر 170 مرتبہ **یَاقُدُّوْسُ** پڑھ کر دم کر کے 20 تولہ شہد میں ملا کر کسی چینی کے برتن میں رکھیں اور دن رات میں چار مرتبہ ایک ایک انگلی چاٹ لیا کریں۔ اس سے دمہ والے بھی مریض آرام پائیں گے اور نزلہ زکام کھانسی بھی نہ ہوگی۔ ان شاء اللہ العزیز۔

### ناف کا اُتر جانا یا ٹل جانا

نہایت ہی خطرناک وتکلیف دہ بیماری ہے۔مریض مچھلی کی طرح تڑپتا ہے۔ گھبرانے کی کوئی ضرورت نہیں۔ ایک بالکل آسان روحانی علاج لکھا جاتا ہے۔ اس پر عمل کریں۔ ان شاء اللہ زندگی میں کبھی ناف نہ اترے گی اور ہمیشہ زندگی بھر ناف اپنی اصلی جگہ پر قائم رہے گی۔

**ترکیب** 8 تنک چھکنی بوٹی لے کر اس کا سفوف بنالیں اور اس پر 114 مرتبہ **یَاقَوِیُّ** پڑھ کر دم کریں اور روزانہ آدھا تولہ صبح اور شام پانی سے کھا لیا کریں۔ گھی یا ملائی کا استعمال کریں۔ ایک ہفتہ کریں۔ زندگی بھر ناف نہ اترے گی، ان شاء اللہ تعالیٰ۔

### اختلاج قلب

اگر کسی کو اختلاج قلب کی بیماری ہو تو سیب لا کر اسے پانی سے دھو کر اس پر **یَامُحْیِیُ** 58 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور پانچ جگہ **یَامُحْیِیُ** لکھ کر بغیر چھلکا اتارے ہوئے، کھانا کھانے سے دس منٹ پہلے ایک سیب روزانہ کھالیا کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اختلاج قلب کا مرض ہمیشہ کیلئے ختم ہو جائے گا۔ اور اگر ہمیشہ کھانے کے بعد یا پہلے اسی طرح لکھ کر اور پڑھ کر کھاتا رہے تو پژمردگی، مردہ دلی، مایوسی، مالیخولیا، ڈر وخوف، دائمی اداسی اور رنج وفکر کا بہترین علاج ہے۔

### جذام دور

جذام، جسے کوڑھ بھی کہتے ہیں، اس کے متعلق ایک ترکیب پیش کی جاتی ہے۔ سیب کا رس 4 تولہ، بھیڑ کا دودھ 5 تولہ، ہر دو کو ملا کر اس پر 68 مرتبہ **یَامُحْیِیُ** پڑھ کر پھر حدیث کی یہ دعا ایک مرتبہ پڑھیں:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْبَرَصِ وَالْجُنُوْنِ وَالْجُذَامِ وَمِنْ سَیِّئِ الْاَسْقَامِ

(احمد وابوداود والنسائی فی صحیح الجامع برقم:1281)

پھر دم کردو۔ اور ذرا سا گرم کر کے روزانہ مریض کو پلاتے رہیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ تک استعمال کرانے سے جذام (کوڑھ) دور ہو جائے گا۔ ترش چیزوں سے کامل پرہیز کریں۔

# آپ کے روحانی مسائل اور ان کا حل

## خالد مقبول حفظہ اللہ

### شوہر کی ناانصافیاں

سوال: میری شادی کو کئی سال ہو گئے ہیں مگر خاوند نے ایک دن بھی ساتھ نہ دیا۔ بلکہ ہمیشہ میرے سسرال والوں کی ہی سنی۔ اس کے لئے مجھے کچھ پڑھنے کو بتائیں جس سے خاوند میری طرف داری کریں۔ (ن،م،لاہور)

جواب: افسوس ہے اس بات پر کہ ”ایک دن بھی خاوند نے آپ کا ساتھ نہیں دیا“۔ یقین تو نہیں آتا کیونکہ عورتیں عموماً اپنے خاوند کے بارے میں ایسے الفاظ استعمال کرتی ہیں تاکہ دوسرے کا دل نرم ہو جائے۔ اگرچہ حقیقت اس کے برعکس ہوتی ہے۔ خاوند چاہے جو بھی کرے، مگر بیوی کی مرضی کے خلاف چلے تو ایسا ہی سننے کو ملتا ہے۔ خیر اگر واقعی وہ آپ کے خلاف جاتے ہیں تو اس کے لئے ”یَاوَدُوْدُ“ شوہر کا تصور رکھ کر کھلا ورد کریں۔ یعنی جتنا ممکن ہو ہر وقت پڑھتی رہیں۔ جو بھی کھانے پینے کی چیز ہو، اس پر دم کرتی رہیں۔ اکیس یا چالیس یوم پڑھیں۔

ان شاء اللہ آپ کے شوہر آپ کے ایسے مسخر ہوں گے کہ ہر جائز حق آپ کو دیں گے اور ہر حق بات پر آپ کو ناحق نہیں کہیں گے۔ اس کی اجازت صرف آپ کو ہے۔ کوئی دوسرا اس عمل کو نہ کرے۔

**نوٹ** شوہر کی تسخیر کرنا شرعاً حرام ہے۔ اس لئے اس وظیفہ میں یہ نیت رکھیں کہ اتنی تسخیر مطلوب ہے کہ جس سے وہ آپ کے شرعی حقوق پوری طرح ادا کریں۔ اس سے زائد کو سوچیں بھی نہیں کیونکہ میری طرف سے اس کی بالکل اجازت نہیں۔

### دشمن کو مغلوب کرنا

سوال: ہم آج کل بہت مصیبت میں ہیں۔ ہمارا مقابلہ بہت غلط قسم کے لوگوں سے ہو رہا ہے۔ بات ذرا سی تھی مگر بڑھتے بڑھتے جان سے مارنے تک نوبت آ گئی ہے۔ میرے شوہر اور بیٹوں کی جان خطرے میں ہے۔ ان کو بھی سمجھا سمجھا کر تھک گئی ہوں مگر کوئی میری سنتا ہی نہیں۔ مہربانی فرما کر میری مدد فرمائیں۔ میں تمام عمر آپ کو دعائیں دوں گی۔ کچھ ایسا ہو جائے کہ وہ سب دشمنی سے باز آ جائیں۔ (ارشد)

جواب: محترمہ! آپ نے جو حالات لکھے ہیں۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ بدلے کی آگ دونوں طرف برابر لگی ہے۔ آپ یہ تو چاہ رہی ہیں کہ وہ لوگ دشمنی سے باز آ جائیں مگر یہ سوال آپ نے نہیں کیا کہ آپ کے شوہر اور بیٹے کیسے دشمنی سے باز آئیں گے؟

چینی پر ”یَالَطِیْفُ“ 1100 بار اس نیت سے پڑھ کر دم کریں کہ ان کے دل نرم پڑ جائیں اور دشمنی سے باز آئیں۔ دشمنوں کے لئے آپ دن رات میں فارغ وقت مقرر کر کے سورۂ قریش اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھیں۔ پھر انگشت شہادت پر دم کر کے دشمنوں کا تصور کر کے انگلی سے ان کے قلب کی طرف اشارہ کریں۔ یہ عمل ایک بیٹھک میں تین بار کریں۔ پھر اگلے روز اسی وقت کریں۔ چند روز تک کریں۔ ان شاء اللہ دشمن مغلوب ہوں گے اور دشمنی سے باز آ جائیں گے۔

### پسند کی شادی

سوال: میں ایک لڑکی سے محبت کرتا ہوں۔ وہ بھی مجھ سے پہلے بہت محبت کرتی تھی۔ لیکن جب سے اس کے گھر والوں کو پتہ لگا ہے، اس کے بعد میری اور اس کی بات نہیں ہو رہی ہے۔ اس بات کو ایک سال ہو گیا ہے۔ میں نہیں جانتا کہ وہ مجھ سے شادی کرنا چاہ رہی ہے یا نہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ وہ دوبارہ مجھ سے پہلے کی طرح محبت کرنے لگے۔ جس طرح میں اس کے لئے تڑپ رہا ہوں، وہ بھی میرے لئے تڑپے۔ آپ مجھے ایسا وظیفہ دیجئے گا جس کا وقت بھی کم ہو اور دن بھی کم ہوں۔ (انور محمود، حافظ آباد)

جواب: سب سے پہلا مشورہ آپ کو یہ ہے کہ آپ استخارہ کریں۔ اگر ہاں آ جائے تو پھر دوبارہ لکھیں۔ مزید یہ کہ آپ نے ایک جملہ لکھا ”جس طرح میں اس کے لئے تڑپ رہا ہوں، وہ بھی میرے لئے تڑپے“۔ یہ کسی طرح بھی مناسب جملہ نہیں ہے۔ انسان جس سے محبت کرتا ہے، اس کو تکلیف دینے کا سوچنا اس بات کو ظاہر کرتا ہے کہ یہ حقیقی محبت نہیں، بلکہ نفسانی محبت ہے۔

مزید یہ کہ آپ نے اپنے دوست کا خط بھی بھیجا، جس کا مسئلہ یہی ہے اور جواب بھی ان کا یہی ہے کہ پہلے استخارہ کریں، پھر بتائیں۔ میرا مشورہ تو آپ کو یہی ہے کہ آپ اس لڑکی کا خیال دل سے نکال دیں۔ اس کے گھر والوں نے آپ سے ملنے سے روکا ہے تو یہ بات ظاہر کرتی ہے کہ وہ آپ کو پسند نہیں کرتے۔ اور لڑکی نے اپنے گھر والوں کی بات مان لی ہے۔ اسی لئے ایک سال سے کوئی رابطہ نہ ہے۔ اس کو ضد نہ بنائیں اور اللہ کی رضا میں راضی رہیں۔ جب لڑکی اور لڑکی کے گھر والے...... دونوں ہی اب آپ کے حق میں نہیں تو آپ بھی پیچھا چھوڑ دیں۔

## امتحان میں کامیابی

**سوال** ڈاکٹر صاحب! میرے امتحانات ہو رہے ہیں۔ آپ کوئی ایسا وظیفہ بتائیں کہ میرے نمبر اچھے آئیں۔ ([illegible])

**جواب** روزانہ فجر کے بعد سورۂ یٰس ایک بار پڑھیں۔ جب "سلام قولا من رب رحیم" پر پہنچیں تو اس آیت کو مزید ایک سو بار پڑھیں۔ پھر سورت مکمل کر لیں۔ اول و آخر تین تین بار درود شریف۔ پھر دعا کر لیں۔

## لڑائی جھگڑے

**سوال** ڈاکٹر صاحب! میری شادی کو ایک ماہ ہوا ہے اور ہمارے گھر میں لڑائی جھگڑے شروع ہو گئے ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ ہمارے گھر میں لڑائی جھگڑے بند ہو جائیں اور ہم سکون سے رہیں۔ (وحید)

**جواب** لڑائی جھگڑے ویسے ہی نہیں ہو جاتے۔ اس کے پیچھے کافی وجوہات ہوتی ہیں جن میں سے ایک وجہ عملیات کے ذریعے لڑائی ڈلوانے کی بھی ہے۔ اس لئے میرا آپ کو یہ مشورہ ہے کہ کسی اچھے عامل سے اپنی تشخیص کروا کر پھر رابطہ کریں یا پھر ہماری روحانی علاج گاہ سے رابطہ کریں۔

جب تک تشخیص نہ ہو، اکتالیس بار سورۂ فلق صبح اور اکتالیس بار سورۂ ناس رات کو چینی اور پانی پر دم کریں۔ اور سب گھر والے استعمال کریں۔ اور پانی کو تمام پاک کونوں میں چھڑکیں۔ کوشش کریں کہ تمام گھر والے یہ وظیفہ پڑھیں تو بہت جلد حالات سدھر جائیں گے۔

## بدگوئی زبان بندی

**سوال** میرا ایک دشمن ہے اور ہر وقت کسی نہ کسی سے میری برائیاں کرتا رہتا ہے۔ مجھے اس وجہ سے کافی دفعہ مشکلات کا سامنا کرنا پڑا ہے۔ مہربانی فرما کر میری مدد فرمائیں۔ (محمد شیراحمد، اسلام آباد)

**جواب** گیہوں کے بیس (۲۰) دانے لے کر ہر ایک پر تیس (۳۰) بار سورۂ الم نشرح پڑھ کر پھونکیں اور نیت کریں کہ "کلام اور زبان فلاں بن فلاں کا میں نے باندھا۔ جب تک میں نہ کھولوں اور دوسرا کوئی نہ کھولے"۔ وہ دانے مرغیوں کے آگے ڈال دیں۔ ان شاءاللہ زبان بند ہو جائے گی۔

## اللہ ﷻ کی محبت کے لئے وظیفہ

**سوال** کوئی ایسا وظیفہ بتا دیں جس کو پڑھنے سے دل میں رب کی محبت بہت زیادہ آ جائے۔ (sms)

**جواب** اللہ ﷻ کی نعمتوں کا خیال اور شکر ادا کرنے کی عادت اپنائیں۔ کوئی وقت مقرر کر کے اول و آخر سات سات بار درود شریف اور سات بار سورۂ فاتحہ، سات بار سورۂ الم نشرح اور سات بار سورۂ اخلاص پڑھ لیں۔

برا نہ منایئے گا، ایسے سوال sms پر نہیں پوچھنے چاہئیں۔ طلب اتنی بڑی اور تدبیر اتنی معمولی۔

## رشتے کا مسئلہ

**سوال** ہم چاہتے ہیں کہ ہماری بہن کے لئے کوئی اچھا سا رشتہ مل جائے۔ آپ اس کے لئے دعا بھی کیجئے اور ہمیں مشورہ بھی دیجئے گا۔ ([illegible])

**جواب** انسان کا کام تدبیر کرنا ہے۔ نتیجہ اللہ تعالیٰ کے سپرد کر دینا چاہئے۔ پابندی سے اس عمل کو کریں۔ اگر وہ خود پڑھیں تو حیض سے جس دن فارغ ہوں، اسی دن شروع کر دیں۔ مکمل تسمیہ ایک بار پڑھ کر تین سو تیرہ (۳۱۳) بار بعد نماز عشاء اس آیت کو پڑھنا ہے: قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ ۚ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۚ ﴿سُوْرَۃُ اٰلِ عِمْرٰن: ۷۳﴾

اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف۔ کم از کم مدت عمل 21 روز ہے۔ زیادہ سے زیادہ چالیس یوم۔

# میری آواز سنو

ثمرین رحمان

جعلی باباؤں اور پیروں کے چکروں میں پھنسنے والی ایک عورت کی کہانی۔ جس نے اپنی بہو کو اپنی نادانی اور لاعلمی کی بدولت خود ہی آگ میں جھونک دیا۔

''کمینہ''، بڈھا، ڈرامے باز، ذلیل ...... ایسے گھور گھور کر دیکھ رہا تھا جیسے کھا جائے گا۔ آصف میں تنگ آ چکی ہوں ان باباؤں کے پاس جا جا کر۔ آپ کی امی کو جو کوئی بھی کسی تعویذ گنڈے والے کا بتاتا ہے، مجھے لے جاتی ہیں، بغیر کچھ سوچے سمجھے۔ اللہ پر بھروسہ کرنا تو چھوڑ ہی دیا ہے۔ فاخرہ کے صبر کا پیالہ آج لبریز ہوگیا تھا۔ اس لئے وہ اپنے شوہر آصف کے سامنے پھٹ پڑی۔ لیکن لگتا تھا آصف پر اس کی باتوں کا کوئی اثر نہیں ہو رہا تھا۔ ابھی دو سال ہی تو اس کی شادی کو ہوئے تھے۔ کتنے ارمان سجا کر آئی تھی وہ اس گھر میں دلہن بن کے، لیکن اس کے سارے خواب ٹوٹ گئے۔ گھر میں صرف اس کی ساس اور آصف تھے۔ ایک نند تھی، وہ شادی شدہ تھی۔ گنتی کے تین افراد گھر میں تھے، پھر بھی سکون نہیں تھا۔ حکم صرف ساس کا چلتا تھا۔ جب وہ بیاہ کر آئی تو اسے اشاروں کنایوں میں یہ بات سمجھا دی گئی تھی کہ کبھی اپنی مرضی چلانے کی کوشش مت کرنا، یہ تمہارے لئے اچھا نہیں ہوگا۔ وہ بے وقوف نہ تھی کہ اشاروں کی بات نہ سمجھ سکے۔ وہ پڑھی لکھی باشعور لڑکی تھی۔ لڑائی جھگڑا نہیں چاہتی تھی۔ اسی لئے ساس اور شوہر کے حکم کو بجا لانا اس نے اپنا فرض سمجھ لیا۔ پھر بھی ساس کو شکایت ہی رہتی۔ آصف کے آفس سے آتے ہی وہ شروع ہو جاتیں کہ ''ہائے! اب تو مجھ سے کوئی کام نہیں ہوتا، پھر بھی سب کچھ کرنا پڑتا ہے۔ کوئی اتنا نہیں کہ ایک گلاس پانی پلا دے''۔

آصف کا پارہ چڑھ جاتا کہ بیوی کے ہوتے ہوئے اس کی ماں کام کرے۔ وہ فاخرہ پر غصہ نکالتا، برا بھلا کہتا لیکن فاخرہ کی زبان سے اپنی صفائی میں ایک لفظ بھی نہیں نکلتا۔ وہ سوچتی آخر اس کی ساس ایسا کیوں کرتی ہیں؟ وہ تو سارا دن انہیں پلنگ سے ہلنے بھی نہیں دیتی۔ وہ اپنے آپ سے الجھتی رہتی کہ آخر مجھ سے کہاں غلطی ہوئی؟ اس کا شوہر اس پر بھروسہ کیوں نہیں کرتا؟ وہ سوچتی کہ آصف کو ذرا بھی اس کی پرواہ نہیں۔ وقت گزرتا گیا۔

اب اس کی ساس اٹھتے بیٹھتے اسے اولاد کے طعنے دینے لگیں۔ باقی کسر اس کی سونی گود نے پوری کر دی۔ آصف بھی شکوہ کرتا رہتا کہ کیسے نام آگے بڑھے گا؟ اولاد کے بغیر تو زندگی بے رونق رہتی ہے۔

فاخرہ اپنے اللہ کے حضور سجدہ ریز ہو کر رو رو کر دعائیں کرتی ''یا میرے مالک و معبود! تو مجھ پر رحم فرما، میری گود ہری کر دے۔ میرا گھر بسائے رکھنا۔'' لیکن اللہ کو کچھ اور ہی منظور تھا۔

''فاخرہ، اے فاخرہ کہاں ہو؟'' اس کی ساس آوازیں لگا رہی تھی۔

''جی امی...... ابھی آئی''

''ادھر آؤ، بات سنو، دیکھو یہ ایک عامل کا پتہ دیا ہے سامنے والی رابعہ نے۔ کہہ رہی تھی کہ بہت پہنچے ہوئے بابا ہیں۔ کتنوں کی گود بھر چکی ہے۔ کل ہم بھی چلیں گے۔''

''لیکن امی! وہ پہلے والے بابا نے بھی تو یہی کہا تھا کہ......''

''بس اب جاؤ اور اپنا کام کرو۔ یہ آج کل کی لڑکیاں دو چار لفظ پڑھ لیتی ہیں تو ہمیں سمجھانے لگتی ہیں۔'' انہیں تو فاخرہ کا بولنا گوارا ہی نہ تھا۔ اس لئے اسے بولنے سے پہلے ہی چپ کرا دیا۔ فاخرہ اپنے کمرے میں آ کر خوب روئی۔ بے چاری کیا کرتی۔

''آصف! امی پھر کسی بابا کے پاس لے جانا چاہتی ہیں'' شام کو آصف کے آنے پر اس نے بتایا۔

''تو جاؤ، امی جو کہہ رہی ہیں ٹھیک ہی ہوگا۔''

لیکن آصف ہم کسی اچھے ڈاکٹر کو بھی تو دکھا سکتے ہیں۔

''بند کرو اپنی بکواس۔ کیا کہنا چاہتی ہو کہ امی غلط کر رہی ہیں۔'' اس کی بات پوری بھی نہیں ہوئی تھی کہ آصف چیخ اٹھا۔

''نہیں، نہیں آصف، میرا یہ مطلب نہیں تھا۔ خدارا آپ میری بات تو سنیں''

''بس بہت سن لی تمہاری''

اور پھر نہ چاہتے ہوئے بھی اسے اپنی ساس کے ساتھ جانا پڑا۔ وہ بابا تو نہیں، پورا بدمعاش لگ رہا تھا۔ دیکھ ایسے رہا تھا جیسے کھا جائے گا۔ اس نے میری ساس سے کہا کہ ''دیکھو بی بی! تین دن کا عمل ہے۔ اگر کہو تو آج سے عمل شروع کر دیں گے، جس کے لئے تمہاری بہو کو تین دن آنا ہوگا۔ پانچ ہزار کا خرچہ ہوگا۔

ان شاء اللہ آپ پوتا کھلائیں گی گود میں‘‘۔ اور اس کی ساس تو بچھی جارہی تھیں۔

’’ٹھیک ہے بابا! جیسا آپ کہیں گے ویسا ہی ہوگا، بس میری بہو کی گود بھر جائے۔‘‘

آج کل اس کی طبیعت کچھ گری گری سی تھی۔ کچھ کھانے کو بھی دل نہیں چاہ رہا تھا۔ کھانا کھانے بیٹھتی تو ابکائیاں آنے لگتیں اور اس کی ساس خوشی سے پھولے نہ سماتیں۔ اللہ نے میری بھی سن لی۔ سونے آنگن میں بہار آنے والی ہے۔ وہ فاخرہ کا بہت خیال رکھنے لگیں۔ اس کے آگے پیچھے رہتیں۔ آصف بھی بہت خوش تھا۔

ہر طرف سے مبارک باد آرہی تھی۔ ہر کوئی آنے والا اسے سمجھانے بیٹھ جاتا۔ ایسے چلو، ایسے بیٹھو، یہ کرو، وہ نہ کرو اور فاخرہ کا دل چاہتا کہ سب کچھ چھوڑ کر بھاگ جائے۔ ان سب لوگوں کے منہ نوچ لے جو اسے ماں بننے کی مبارک باد دے رہے ہیں۔ اسے آصف سے نفرت سی ہونے لگی۔ ساس جتنا اس کا خیال کرتیں، وہ اتنی ہی چڑچڑی ہوجاتی۔ کوئی نہیں جانتا تھا اس کے ایسے رویے کی وجہ کیا ہے؟ اور پھر ایک دن اس نے ایک صحت مند بچے کو جنم دیا۔ اس کی ساس اور آصف کے پیر زمین پہ نہیں ٹک رہے تھے۔ مٹھائیاں بٹ رہی تھیں۔ خوشی منائی جارہی تھی۔ لیکن اس کا دل چیخ چیخ کر رو رہے جارہا تھا۔ اس نے تو بچے کو دیکھا تک نہ تھا۔

’’فاخرہ! کیا تم خوش نہیں ہو؟ اتنی اداس کیوں ہو؟ آج آصف اس کے پاس بیٹھا اس سے پوچھ رہا تھا۔

’’میں دیکھ رہا ہوں تم چپ چپ سی ہو۔‘‘

’’نہیں، ایسی کوئی بات نہیں۔‘‘ وہ پھیکی سی ہنسی ہنسی۔

’’اچھا جیسے تمہاری مرضی۔ نہیں بتانا چاہ رہی ہو تو نہ بتاؤ۔ جاؤ، تمہیں امی بلا رہی ہیں۔‘‘ وہ کہہ کر کمرے سے نکل گیا۔

’’امی! آپ نے مجھے بلایا؟‘‘

’’ہاں بیٹا۔ یہ دیکھو برابر والی آنٹی آئی ہیں تم سے ملنے۔‘‘

’’السلام علیکم آنٹی۔ کیسی ہیں آپ؟‘‘

’’بس بیٹا ٹھیک ہوں۔ تمہیں مبارک باد دینے آئی تھی۔ اللہ نے تمہاری گود بھر دی۔‘‘ انہوں نے کہا اور فاخرہ کے چہرے کا رنگ ایک دم سفید پڑ گیا۔ کاٹو تو لہو نہیں۔ ’’کیا ہوا بیٹا؟‘‘ انہوں نے گھبرا کر پوچھا۔

’’کچھ نہیں آنٹی۔ ایسے ہی کمزوری ہوگئی ہے۔‘‘

’’ہاں تو بیٹا میں یہ کہہ رہی تھی کہ جس بابا سے تم نے علاج کروایا ہے، وہ کیسے ہیں؟‘‘

’’ارے بہن! بہت پہنچے ہوئے بابا ہیں۔ تمہیں کیا کام ہے؟‘‘ فاخرہ سے پہلے اس کی ساس بول اٹھیں۔

’’بس کیا بتاؤں۔ میری بڑی لڑکی کا تو تمہیں پتا ہی ہے۔ تین سال شادی کو ہوگئے مگر گود خالی ہے۔ اس کے سسرال والوں نے جینا حرام کر رکھا ہے بچی کا۔ کتنا علاج کروایا۔ مگر سب بے کار۔ سامنے والی رابعہ نے بتایا تھا تمہاری بہو کا علاج ہوا ہے تو میں اسی لئے آئی تھی۔ مجھے لے چلو وہاں‘‘۔ اور فاخرہ کے ایک رنگ آرہا تھا تو ایک رنگ جارہا تھا۔ وہ بیٹھی ان دونوں کی باتیں سن رہی تھی۔

’’ٹھیک ہے۔ کل تم اپنی بیٹی کو بلوا لو۔ پھر ہم اسے لے کر چلیں گے۔ دیکھنا تم! کتنی جلدی مراد پوری ہوگی۔‘‘ اس کی ساس جلدی سے بولی تو فاخرہ کی برداشت جواب دے گئی۔ وہ چیخ پڑی۔

’’نہیں آنٹی! آپ چلی جائیں یہاں سے۔ اپنی بیٹی کو لے کر وہاں مت جایئے گا۔ آپ کو خدا کا واسطہ۔ آپ کسی بابا کے پاس مت جایئے گا۔ کچھ نہیں ملے گا۔‘‘

وہ ہذیانی انداز میں چیخ رہی تھی۔ وہ دونوں اسے حیرت سے دیکھ رہتی تھیں اور کچھ کچھ سمجھ بھی رہی تھیں۔ وہ چلاتی رہی۔ ’’سب ڈھونگ ہے۔ سب بھیڑیئے ہیں۔ وحشی درندے ہیں۔ کبھی مت جایئے گا۔‘‘ اور آج اس کی ساس رو رہی تھی۔ ان سے فاخرہ کی یہ حالت دیکھی نہیں جارہی تھی۔ انہیں لگ رہا تھا کہ اس کی حالت کی ذمے دار وہ خود ہیں۔ اور پھر فاخرہ بے ہوش ہوکر ان کی بانہوں میں ڈھیر ہوگئی۔

سبق: اسی لئے منع کیا جاتا ہے کہ غلط قسم کے عاملین کے پاس اکیلی عورت کو ہرگز، ہرگز نہیں جانا چاہئے۔ اللہ ﷻ خواتین کو ہدایت دے، آمین۔ خ

# کمالاتِ جفر ..... "یقینی کامیابی امتحان"

## حکیم سرفراز احمد زاہد (ملتان)

اس دفعہ ایک مختصر مگر علم جفر کا اچھوتا عمل "یقینی کامیابی امتحان" پیش کر رہا ہوں۔ امتحان کوئی بھی ہو، بے حد مشکل ہوتا ہے۔ امتحان ابتدائی ہو یا اعلیٰ کلاسز کا۔ روحانی طور پر امتحان میں کامیابی یقینی ہوتی ہے۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ نصابی محنت بھی ضروری ہے۔ یہ نہیں ہو سکتا کہ سارا سال کتاب کھول کر نہ دیکھی جائے اور غیر نصابی سرگرمیوں میں وقت ضائع کر دیا جائے اور امتحان میں خالی پرچے دینے کے بعد روحانی علوم سے کامیابی کی امید رکھ لی جائے۔ لیکن اگر محنت بھرپور کی ہے لیکن کسی وجہ سے کامیابی کی امید نہیں تو روحانی مدد ضرور لینی چاہیے۔ بعض امتحان ایسے مشکل ہوتے ہیں کہ اگر ایک دفعہ کسی مضمون میں ناکامی ہو جائے تو دیکھا گیا ہے کہ کسی مضمون میں مکمل تیاری کے باوجود بار بار ناکامی ہوتی ہے۔ اس بار بار کی ناکامی سے بچنے کیلئے روحانی امداد ضروری ہوتی ہے۔ اب یہ امتحان میٹرک کا ہو یا سی ایس ایس کا۔ ان شاء اللہ سب میں کامیابی ہوگی۔ عمل با تفصیل درج کر رہا ہوں۔ یہ علم جفر کا کمال ہے۔ سب سے پہلے مرحلہ وار آیات اور ان کے اعداد لکھ رہا ہوں۔

1 نرفع درجات من نشآء وفوق کل ذی علم علیم

اعداد=۲۶۹۱ حروف=۲۹

2 وعلمک مالم تکن تعلم و کان فضل اللہ علیک عظیما

اعداد=۳۳۹۱ حروف=۳۶

3 قل رب زدنی علماً وارزقنی فهما

اعداد=۱۰۴۳ حروف=۲۰

4 تولی الملک من تشاء

اعداد=۱۷۲۹ حروف=۱۵

5 افتح ابواب فتحک لی مفتح الابواب

اعداد=۱۶۲۰ حروف=۲۸

جمع اعداد=۲۶۹۱+۳۳۹۱+۱۰۴۳+۱۷۲۹+۱۶۲۰=۱۰۵۷۴

جمع حروف=۲۹+۳۶+۲۰+۱۵+۲۸=۱۲۸

جمع اعداد آیات+جمع اعداد حروف

۱۰۵۷۴+۱۲۸=۱۰۷۰۲ ............ میزان اول

نام طالب علم مع والدہ=مرزا عامر اقبال بن پروین شاکر، اعداد=۱۹۸۷

نام امتحان=ایم اے سوشیالوجی اعداد=۳۸۸

میزان=۱۹۸۷+۳۸۸=۲۱۷۵ (نام مع والدہ اور نام امتحان)

نام کے اعداد کو دوگنا کیا ۲۱۷۵x۲=۴۳۵۰

دوبارہ دوگنا کیا ۴۳۵۰x۲=۸۷۰۰ میزان دوم

اب میزان اول سے میزان دوم کو نفی کیا تو=۱۰۷۰۲-۸۷۰۰=۲۰۰۲

اب نقش یوں پر ہوگا

1 خانہ اول =۲۰۰۲

2 خانہ دوسرا =۲۰۰۲+۲۱۷۵=۴۱۷۷

3 خانہ نمبر 3 =۴۱۷۷+۲۱۷۵=۶۳۵۲

4 خانہ نمبر 4 =۶۳۵۲+۲۱۷۵=۸۵۲۷

5 خانہ نمبر 5 =۸۵۲۷+۲۱۷۵=۱۰۷۰۲

6 خانہ نمبر 6=۱۰۷۰۲+۲۱۷۵=۱۲۸۷۷

7 خانہ نمبر 7=۱۲۸۷۷+۲۱۷۵=۱۵۰۵۲

8 خانہ نمبر 8=۱۵۰۵۲+۲۱۷۵=۱۷۲۲۷

9 خانہ نمبر 9=۱۷۲۲۷+۲۱۷۵=۱۹۴۰۲

10 خانہ نمبر 10=۱۹۴۰۲+۲۱۷۵=۲۱۵۷۷

11 خانہ نمبر 11=۲۱۵۷۷+۲۱۷۵=۲۳۷۵۲

12 خانہ نمبر 12=۲۳۷۵۲+۲۱۷۵=۲۵۹۲۷

13 خانہ نمبر 13=۲۵۹۲۷+۲۱۷۵=۲۸۱۰۲

14 خانہ نمبر 14=۲۸۱۰۲+۲۱۷۵=۳۰۲۷۷

15 خانہ نمبر 15=۳۰۲۷۷+۲۱۷۵=۳۲۴۵۲

(بقیہ ص 60)

# مطب العارف سے سالہا سال کی آزمودہ ادویات آج ہی طلب فرمائیں

**1 جریول (گرینیول):** جریان، کثرت احتلام اور سرعت انزال کیلئے مؤثر دوا ہے۔ نسلی اعضاء وغدود نیز ان کی جھلی کے ورم اور بڑھتی ہوئی حس کو دفع کرتی ہے۔ پیشاب سے پہلے یا بعد میں قطرے آنے کو روکتی ہے اور پیشاب کی جلن کو دور کرتی ہے۔ مغلظ منی ہے اور اعضاء نسلی کو طاقت پہنچاتی ہے۔

قیمت: -/275 روپے (15 ساشے)

**2 حب فیروز شاہی:** حرارت عزیزی کی محافظ ہے☆ مقوی باہ واعصاب ہے۔ قیمت: -/170 روپے (24 عدد گولیاں)

**3 معجون آرد خرما:** مادہ تولید کی پیدائش کرتی ہے اور مقوی باہ دوا ہے۔ جریان، [illegible] وسرعت کی دافع ہے۔ مادہ منویہ کو گاڑھا کرنے کی خاص دوا ہے۔

قیمت: -/80 روپے (100 گرام)، -/220 روپے (300 گرام)، -/630 روپے (1 کلوگرام)

**4 معجون مغلظ جواہر والا:** مغلظ اور افزائش مادہ منویہ میں معاون ہے۔ بڑھی ہوئی حس، سرعت انزال اور رقت کیلئے قوی الاثر ہے۔

قیمت: -/175 روپے (100 گرام)، -/470 روپے (300 گرام)، -/1330 روپے (1 کلوگرام)

**5 برائی پلس:** بلغمی وسرد امراض میں مفید ہے۔ نزلہ زکام اور عام کمزوری دور کرتی ہے۔ قیمت: -/45 روپے (20 عدد گولیاں)

**6 حب عنبر مومیائی:** ضعف مردی واعضائے تناسلیہ کے نقائص دور کر کے رگ وپٹھوں کو مضبوط کرتی ہے۔ حد درجہ مقوی باہ ہے۔

قیمت: -/185 روپے (20 عدد گولیاں)

**7 لبوب کبیر (قسم اعلیٰ):** مقوی باہ ہے، جسم کے اہم غدود کو تقویت پہنچا کر ان کے افعال اور ہارمونز کے ترشحات کو منظم کرتا ہے۔ اعصاب اور عضلات کو قوی کرتا ہے۔ بدن کو چست اور طبیعت کو ہشاش بشاش رکھتا ہے، دیرپا اثرات کی حامل مشہور دوا ہے۔

قیمت: -/125 روپے (50 گرام)، -/230 روپے (100 گرام)، -/630 روپے (300 گرام)، -/1785 روپے (1 کلوگرام)

**8 حب اکسیر شیر گردوالی:** مادہ تولید کو گاڑھا کرتی ہے۔ جریان میں مفید ہے۔ قوت وطاقت بحال اور اعصابی کمزوری دور ہو جاتی ہے۔

قیمت: -/80 روپے (20 عدد گولیاں)

**9 معجون ثعلب:** مغلظ ومقوی باہ دوا ہے۔ غدود جنسی کو طاقت پہنچاتی اور ان کے افعال میں توازن پیدا کرتی ہے۔

قیمت: -/140 روپے (100 گرام)، -/370 روپے (300 گرام)، -/1050 روپے (1 کلوگرام)

**10 خمیرہ گاؤزبان عنبری جواہر والا:** دماغ کے تمام حصوں، بطون، دماغ اور اعصاب کے مراکز کو طاقت دیتا ہے۔ حافظہ کو قوی کرتا ہے، وحشت اور گھبراہٹ دور کرتا ہے۔ مفرح قلب ہے اور طبیعت کو پرسکون کرتا ہے۔

قیمت: -/120 روپے (50 گرام)، 210 روپے (100 گرام)، 560 روپے (300 گرام)

مطب العارف، دارالعمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ رابطہ 042-35033371, 0322-4773786, 0332-4487877

darulamal.org/matabalaarif, matabalaarif.blogspot.com, info@darulamal.org

# عورت شوہر سے کیا چاہتی ہے؟

منصور مہدی

عورت کو سمجھنے کے بارے میں اہل مغرب کا شعور اہل مشرق کی نسبت کسی قدر بہتر ہے۔ مغرب میں اگرچہ عورت کی بظاہر بہت عزت کی جاتی ہے اور اسے برابری کے حقوق دینے کا دعویٰ کیا جاتا ہے مگر اس کا یہ مطلب بھی نہیں ہے کہ وہ عورت کے دلی جذبات کی قدر بھی کرتے ہیں۔ عہد جدید میں انسان کو سمجھنے کیلئے سگمنڈ فرائیڈ سے زیادہ کسی اور نے راہنمائی نہیں کی مگر فرائیڈ نے بھی اپنی ایک تحریر میں یہ اعتراف کیا تھا کہ میں ایک سوال کا جواب نہیں دے سکا ہوں اور وہ سوال یہ ہے کہ "عورت اپنے شوہر سے کیا چاہتی ہے؟"

اس سوال کے حوالے سے مختلف مذاہب کے مفکرین، دانشور، سماجی و نفسیاتی ماہرین نے اپنی اپنی آراء پیش کی ہیں۔

اسلام اس سوال کے جواب کے حوالے سے کہتا ہے کہ "اللہ تعالیٰ نے مرد عورت کو ایک ہی جوہر سے پیدا کیا"۔ فرمایا "الذی خلقکم من نفس واحدۃ"۔ یعنی مرد اور عورت کو ایک ہی نفس سے پیدا کیا۔ ایک قسم کی طاقتوں کے ساتھ اور ایک ہی قسم کے جذبات کے ساتھ۔ ایک ہی قسم کے ارادوں کے ساتھ۔ ایک ہی قسم کی فکروں کے ساتھ اور ایک ہی قسم کی امنگوں کے ساتھ پیدا کیا ہے۔

گویا اس آیت میں یہ بات بتائی گئی ہے کہ مرد اور عورت خلقی اعتبار سے برابر ہیں اور ایک ہی اصل پر چل رہے ہیں۔ جس قسم کی باتیں مرد کو غصہ دلا سکتی ہیں، ویسی ہی باتیں ایک عورت کو بھی غصہ دلا سکتی ہیں۔ جس قسم کے سلوک کو ایک مرد ناپسند کرتا ہے، ویسے ہی سلوک کو عورت بھی ناپسند کرتی ہے۔ اور جس قسم کے جذبات ایک مرد میں پائے جاتے ہیں، ویسے ہی جذبات عورت میں پائے جاتے ہیں۔

تاہم اس حقیقت سے انکار ممکن نہیں کہ مرد کی نسبت عورت کے لطیف جذبات ہیں اور اس کے جذبات میں شدت پائی جاتی ہے۔

اسلام کی تعلیم میں جہاں انسانی زندگی کا احاطہ کیا ہوا ہے، وہاں مرد عورت، دونوں کی نفسیات کا بھی ذکر ہے اور بالخصوص عورت کے لطیف جذبات کی پاسداری اور اس سے حسن سلوک پر بہت زور دیا گیا ہے۔ مگر بہت کم دانشوروں نے اسلامی تعلیم کی روشنی میں "عورت کیا چاہتی ہے؟" کا تجزیہ پیش کیا ہے۔

ماہرین نفسیات کے نزدیک انسان کو بہت سی بصیرتیں حاصل ہونے کے باوجود انسانی جذبوں کا پوری طرح ادراک حاصل نہیں ہوا اور صدیوں سے یہ سوال الجھن بنا ہوا ہے کہ "عورت اپنے شوہر سے کیا چاہتی ہے؟" اگرچہ مختلف ادوار کے مختلف ماہرین نے اس سوال کا جواب دینے کی کوشش بھی کی، مگر ان میں سے بیشتر جواب فطری تقاضوں (اسلامی تعلیمات) کے برعکس تھے۔ تاہم یہ بات بڑی خوش آئند ہے کہ دور جدید کے ماہرین کے جواب اسلام کی بیان کردہ نفسیات کے کسی قدر قریب ہیں۔

ماہرین کے مطابق عورت کی سب سے بڑی خواہش یہ ہوتی ہے کہ اس کا شوہر ایماندار ہو۔ یہ خواہش دنیا کی تقریباً تمام عورتوں کی ہوتی ہے کہ شوہر اپنی بیوی سے دیانتداری سے کام لے۔ عورت کی دوسری بڑی خواہش یہ ہوتی ہے کہ شوہر میں بیوی کی حفاظت کا فریضہ انجام دینے کی صلاحیت بدرجہ اُتم موجود ہو۔ کسی بھی معاشرے یا قوم کی عورت ہمیشہ سے ہی صنفِ نازک میں شمار ہوتی ہے اور اسے شروع زندگی میں اپنے والدین کی حفاظت میں رہنے کی عادت پڑ جاتی ہے۔ چنانچہ نفسیاتی طور پر بھی شادی کے بعد اس کے دل میں یہی خواہش ہوتی ہے کہ وہ محفوظ بازوؤں کے حصار میں رہے۔

شوہر کا ذہین ہونا بھی بیوی کی خواہشات میں سے ایک ہے۔ بے وقوف مرد تو ویسے بھی معاشرے میں مذاق کا باعث بنتے ہیں، چہ جائیکہ شوہر کی بے وقوفی کی وجہ سے بیوی مذاق کا نشانہ بنے۔ چنانچہ ہر بیوی اپنے شوہر میں ذہانت کا ہونا ضروری قرار دیتی ہے۔

پھر دنیا کی ہر عورت اپنے شوہر کو ایک وفادار شوہر کے روپ میں دیکھنا

چاہتی ہے۔ عورت کی دلی خواہش ہوتی ہے کہ اس کا شوہر صرف اس کا شوہر ہو۔ شوہر کی بے وفائی کسی بھی عورت کو خصوصاً مشرقی عورت کو اندر سے توڑ پھوڑ دیتی ہے۔ ایک اور خوبی ہے جو ہر عورت اپنے شوہر میں دیکھنا چاہتی ہے، وہ ہے بانک پن اور بہادری۔ تمیز دار ہونا بھی مرد کی ایسی خوبی ہے جو عورت کو پسند ہے۔ بدتمیز انسان تو ویسے بھی کسی کو اچھا نہیں لگتا۔ بدتمیز شوہر کیسے ایک بیوی کو اچھا لگ سکتا ہے؟ چنانچہ شوہر کا مہذب ہونا بھی ضروری ہے۔

پھر عورت کی ایک اور خواہش ہوتی ہے کہ اس کا شوہر اس کی عزت کرے۔ خصوصاً مہمانوں، عزیز و اقارب کی موجودگی میں، تو عورت کی یہ خواہش اور بھی بڑھ جاتی ہے۔ یہ بات دیکھنے میں آئی ہے کہ عورت کی عزت کرنا اصل میں مرد کی اپنی عزت کروانے کے مترادف ہے۔ پھر عورت یہ بھی چاہتی ہے کہ اس کا شوہر اس کا صرف شوہر ہی نہ ہو بلکہ اس کا دوست بھی ہو۔ عورت شوہر کو ایک شریف شخص کے روپ میں زیادہ پسند کرتی ہے۔ ایک بدمعاش اور غنڈے کے روپ میں نہیں۔ عورت کی دلی خواہش ہوتی ہے کہ عزیز و اقارب، محلہ دار اور دیگر افراد اس کے شوہر کی شرافت کی وجہ سے اس کی عزت کریں۔ عورت کو شوہر کا تنگ مزاج اور جھگڑالو ہونا بھی پسند نہیں۔ عورت اپنے شوہر کو ایک پر مزاح شخص کے روپ میں بھی دیکھنا پسند کرتی ہے۔ مگر ایسا مزاح کہ جس میں سنجیدگی بھی ہو۔ مزاح میں بے باکی اتنی نہ ہو کہ وہ بے شرمی اور بے حیائی کہلانے لگے۔

عورت کی ایک اور بڑی خواہش یہ ہوتی ہے کہ اس کا شوہر اسے وقت بھی دے۔ یعنی اس سے گفتگو کرنے کے لیے کوئی وقت نکالے۔ اگرچہ گفتگو کا کوئی خاص ایجنڈا ہونا ضروری نہیں ہے بلکہ عام بات چیت ضرور ہونی چاہیے۔ عورت اپنی تعریف بھی چاہتی ہے۔ خصوصاً اپنے شوہر سے اپنی تعریف سننا اسے بہت پسند ہے۔ چنانچہ ایسا شوہر ہونا چاہیے جو اس کے کاموں کو سراہے نہ کہ بے جا تنقید کرے۔

بیوی مفاہمت اور اتفاق رائے بھی چاہتی ہے۔ بیوی کی دلی چاہت ہوتی ہے کہ شوہر کی طرف سے ایسی انڈر سٹینڈنگ کا مظاہرہ ہونا چاہیے کہ دیکھنے والے حیران رہ جائیں کہ وہ یہ کہے بغیر نہ رہ سکیں کہ "دیکھو دونوں ایک دوسرے کو کتنا سمجھتے ہیں"۔

پھر ہر بیوی ویک اینڈ (weekend) اپنے شوہر کے ساتھ گزارنا پسند کرتی ہے۔ اس کی خواہش ہوتی کہ اس کا شوہر ہفتہ وار تعطیل اس کے پاس گزارے۔ کوئی ایسا پروگرام طے کیا جائے کہ دونوں یہ وقت اکٹھے گزار سکیں اور اس دوران کوئی مخل نہ ہو۔ شوہر کی طرف سے Kind Gestures بھی عورت کی خواہش ہوتی ہے۔ عورت کی دلی خواہش ہوتی ہے کہ اس کے شوہر کی طرف کوئی ایسا اشارہ کنایہ نہ ہو، جس سے اس کے دل کو ٹھیس پہنچے۔

شوہر سے محبت اور پیار چاہنا عورت کی سب سے بڑی خواہش ہوتی ہے۔ دنیا کی ہر عورت چاہتی ہے کہ اس کا شوہر اس سے پیار کرے۔

ماہرین کے مطابق محبت انسانی زندگی کے انتشار میں فطرت جیسی ہم آہنگی پیدا کرتی ہے۔ محبت ایک ایسا آسمانی شعلہ ہے جسے شادی شدہ جوڑے جذب کر لیتے ہیں۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ مرد عورت کو ہم نے جوڑوں میں پیدا کیا۔ ایک جگہ فرمایا کہ "میری نشانیوں میں ایک یہ بھی نشانی ہے کہ میں نے تمہارے جوڑے بنائے"۔ تاکہ تمہیں آپس میں ملنے سے سکون حاصل ہو۔ پھر یہ بھی کہا گیا کہ مرد عورت انسانیت کے دو ٹکڑے ہیں یعنی ان ٹکڑوں کو عورت اور مرد کی صورت دی گئی ہے۔ ایک جگہ پر عورت مرد کے تعلقات کا بتایا گیا ہے کہ "عورتیں تمہارے لئے لباس ہیں اور تم ان کے لئے لباس ہو"۔ یعنی مرد اور عورت ایک دوسرے کی محبت کے طلبگار رہیں۔ اور وہ اس محبت کے رشتۂ ازدواج میں بندھے رہیں۔ ایک جگہ ذکر ہے کہ "اس ذریعہ سے تم میں مودّت پیدا کی گئی"۔ مودّت محبت کو کہتے ہیں۔ لیکن مودّت اور محبت میں ایک فرق ہے۔ وہ یہ کہ مودّت اس محبت کو کہتے ہیں جو دوسروں کو اپنے اندر جذب کر لینے کی طاقت رکھتی ہے۔ لیکن محبت میں یہ شرط نہیں۔

# بچوں میں چوری کی عادت کی اصلاح کیسے کریں؟

حضرت مولانا محمد عبدالمعبود صاحب مدظلہ

سابقہ شمارے میں ''جھوٹ کی عادت'' کا ذکر ہوا تھا جو کہ اخلاقی تربیت میں سب سے پہلے نمبر پر ہے۔ اب دوسری عادت کا بیان ہوتا ہے۔

## چوری کی عادت

بچے میں چوری کی عادت، جھوٹ کی عادت سے کم خطرناک نہیں ہے۔

عموماً چوری کی عادت ان پسماندہ علاقوں میں زیادہ پائی جاتی ہے، جنہوں نے اپنے آپ کو اسلامی اخلاق سے آراستہ نہیں کیا اور ایمانی تربیت سے صحیح طور پر فیض یاب نہیں ہوئے ہیں اور یہ بدیہی امر ہے کہ اگر بچپن سے بچے میں اللہ تعالیٰ کا خوف اور اس کے حاضر و ناظر ہونے کا یقین پیدا نہ ہو، امانت داری اور ادائے حقوق کا خیال نہ ہو، تو بلاشبہ بچہ آہستہ آہستہ دھوکے بازی، چوری، خیانت اور دوسروں کا مال ناحق کھانے کا عادی بن جائے گا اور اس کی بداعمالیوں سے معاشرہ پناہ مانگے گا اور اس کے برے کاموں سے لوگ امان چاہیں گے۔

کسی شرعی عدالت نے ایک چور پر چوری کی سزا نافذ کرنے کا حکم صادر کیا۔ جب سزا پر عملدر آمد کا وقت آیا تو اس چور نے بلند آواز سے کہا ''میرا ہاتھ کاٹنے سے پہلے میری ماں کی زبان کاٹ دو''۔ اس لئے کہ میں نے زندگی میں پہلی مرتبہ اپنے پڑوسی کے یہاں سے ایک انڈے کی چوری کی تھی تو میری والدہ نے اس پر نہ مجھے تنبیہ کی اور نہ انڈہ پڑوسی کو واپس کرنے کو کہا، بلکہ وہ خوش ہو کر کہنے لگی ''اللہ کا شکر ہے، اب میرا بیٹا پورا آدمی بن گیا ہے''۔ اگر میری ماں کے پاس جرم چھپانے والی زبان نہ ہوتی تو آج میں معاشرے میں چور نہ بنتا۔

اس لئے ماں باپ اور تربیت کرنے والے حضرات پر لازم ہے کہ اولاد کی ایمانی اور اخلاقی تربیت کا خاص خیال رکھیں۔ اٹھتے بیٹھتے اللہ تعالیٰ کے حاضر و ناظر ہونے اور قیامت کے دن حساب کتاب کے عقیدہ کو پختہ کرنے کی کوشش کریں۔ ان کو چوری چکاری، دھوکا بازی اور خیانت وغیرہ جیسی ہر نازیبا حرکت کی اصلاح کریں۔

سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے ایک فرمان جاری کیا کہ ''کوئی آدمی دودھ میں پانی نہ ملائے''۔ لیکن قانون کی کوئی ایسی آنکھ نہیں ہوتی جو ہر خلاف ورزی کرنے والے کو دیکھ سکے اور ہر ملاوٹ کرنے والے، خائن اور دھوکہ باز کا ہاتھ پکڑ سکے۔

قانون اس سے قطعاً عاجز ہے۔ اللہ تعالیٰ پر ایمان اور اسے حاضر و ناظر ہونے کا یقین ہی ایسے مواقع پر دستگیری کر سکتا ہے۔ اسی مناسبت سے ماں بیٹی کا وہ قصہ ذکر کیا جاتا ہے، جس میں ماں چاہتی تھی، نفع کمانے کے لئے دودھ میں پانی ڈال دیا جائے، لیکن بچی کا معصوم دل ماں کو امیر المومنینؓ کا حکم یاد دلاتا ہے۔ آخر بیٹی ماں کو لاجواب کرنے کے لئے کہتی ہے، ''اگر امیر المومنینؓ ہمیں نہیں دیکھ رہے لیکن ان کا رب تو ہمیں دیکھ رہا ہے''۔

حضرت عبداللہ بن دینارؒ کہتے ہیں کہ میں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے ساتھ مکہ مکرمہ کے لئے روانہ ہوا۔ دوران سفر ایک چرواہا پہاڑ سے اتر کر ہماری طرف آیا۔ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے بطور امتحان اس سے کہا: ''اے چرواہے! اس ریوڑ میں سے ایک بکری میرے ہاتھ بیچ دے''۔ چرواہے نے کہا: ''میں تو غلام ہوں''۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس سے کہا: ''تم اپنے آقا سے کہہ دینا کہ بکری کو بھیڑیا کھا گیا ہے''۔ چرواہے نے جواب دیا: ''پھر اللہ کو کیا جواب دوں گا؟ وہ تو دیکھ رہا ہے''۔

یہ سن کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر گریہ طاری ہو گیا۔ پھر اس غلام کے ساتھ اس کے آقا کے پاس گئے اور اسے خرید کر آزاد کر دیا اور اس سے کہا: ''تمہیں اس بات نے دنیا میں آزادی دلا دی ہے اور مجھے امید ہے کہ یہی بات تمہیں آخرت میں بھی عذاب سے بچالے گی''۔

(آج اس بات کا مشاہدہ ہر کوئی کر سکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کو حاضر و ناظر جاننا بالکل ہی ختم ہو گیا ہے۔ ماں باپ اپنے بچوں کو کیا خاک سکھائیں گے جبکہ ان کو خود ہی یہ تصور حاصل نہیں۔ اور اس سے مسلمانوں کا کتنا اخلاقی و ایمانی نقصان ہوا ہے، اس کا کوئی اندازہ نہیں۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ ہم سب کو صحیح طور پر اپنی اولاد کی تربیت کرنے کی توفیق دیں۔ (آمین)

# فہرست کتب مکتبہ العارف (فوٹوسٹیٹ مجلد)

## نادر کتب عملیات، تعویذات، وظائف، حاضرات، رمل، جفر، نجوم، کیرل، جنات، جادو، آسیب اعداد وغیرہ

| نمبر شمار | نام کتاب | تعارف کتاب | صفحات | اشاعت | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | اعمال صالحین | (فیصل حمید نقشبندی قادری) عمل تسخیر، عمل اسم اعظم، کشف قبور، رد سحر جادو آسیب، ہمزاد، موکلات اور حاضرات کے اعمال کا نایاب ذخیرہ | 102 | دستی بیاض | 750 |
| 2 | اسرار غیب (عمل ہمزاد) | | 36 | کانپور قدیم | 230 |
| 3 | استاد مسمریزم | علم مسمریزم اور عمل ہمزاد (سید یاسین علی نظامی) | 183 | لاہور | 430 |
| 4 | بیاض عملیات (شاہ گیلانی) | اسم اعظم شریف، رجوع خلق، کشف قبور، اعمال حاضرات، عمل موکل، لاعلاج مریض کا ایک روزہ علاج، بیٹے کو بلانے کا مجرب عمل، چوری شدہ مال ملنے کا مجرب عمل، مردہ روحوں سے کلام، عمل تسخیر ہمزاد، عمل زیارت، خضر، تسخیر جنات، تسخیر مطلوب، وغیرہ اس کتاب میں شامل ہیں اپنی مثال آپ ہے | 142 | | 480 |
| 5 | تاج خوش خیال (حکیم سید محمود الحسن) | بادشاہ ہمزاد پر قبضہ، حصار جنات، خود بخود دلی راز منکشف | 162 | 1950ء | 430 |
| 6 | رجوع ہمزاد | (قاضی زاہد جمال عامل و جفار ناتوتہ سہارنپور) | 48 | سہارنپور | 230 |
| 7 | رموز ہمزاد | مشہور عامل پیر صاحب ملتان۔ حاجی شمس الدین جھنگوی کی بیاض و مقبول کتاب | 64 | ملتان | 240 |
| 8 | سرتاج قلمی ڈائری (عامر محمود) | طلسمات، فتوحات، مہمات، زبان بندی، عمل ہمزاد، تسخیر، مقابلہ دشمن، محبت، کشائش رزق۔ رجوعات خلق، فتوحات غیبی | | دستی بیاض | 500 |
| 9 | صنم خانہ عملیات | (سید حسن الہاشمی) عملیات موکلات، تسخیر ہمزاد، حب و تسخیر، امراض جسمانی کا روحانی علاج، مجرب استخارے | 245 بڑا سائز | | 2500 |
| 10 | طلسماتی دنیا (اعمال شر نمبر) | (سید حسن الہاشمی) زبان بندی کے اعمال، تسخیر ہمزاد کے شہرہ آفاق عملیات، | 201 بڑا سائز | دیوبند انڈیا | 1500 |
| 11 | عملیات تسخیر ہمزاد | (حکیم عبدالحمید بیگ) ہمزاد کے ذریعے کیا کام لے سکتے ہیں | 90 | لاہور | 300 |
| 12 | عمل تسخیر نظر (روحانی مسمریزم) | تسخیر ہمزاد کے عجیب و غریب اعمال | 58 | | 250 |
| 13 | عجائبات الو (الو نمبر) | (عامل کامل حاجی کمال الدین چشتی) طریقہ تسخیر، تسخیر ہمزاد وغیرہ | 90 | | 300 |
| 14 | کرشمات ہمزاد | (سید حسن الہاشمی انڈیا) ہمزاد تابع کرنے کے طریقے، تسخیرات ہمزاد جن سے ہر مذہب کا عامل استفادہ کر سکتا ہے۔ ہمزاد کو قابو کرنے کا فن، ہمزاد سے کام لینا، رموز ہمزاد، جلالی ہمزاد، جنات کو دیکھنا وغیرہ | 201 بڑا سائز | دیوبند انڈیا | 850 |

# خودنومی...... اپنے آپ کو ہپناٹائز کرنا

## علامہ شاد گیلانی مرحوم

جس طرح دوسروں کو ہپناٹائز کیا جاسکتا ہے، اسی طرح اپنے آپ کو بھی ہپناٹائز کیا جاسکتا ہے۔ اپنی کئی کمزوریوں، کئی بیماریوں اور کئی بری عادتوں کا علاج ''خودنومی'' سے ہوسکتا ہے۔ جو شخص اپنے آپ کو ہپناٹائز نہیں کرسکتا، وہ دوسروں پر کیا اثر ڈالے گا! لہٰذا بہتر ہے کہ عامل پہلے اپنے آپ پر ضرور عمل کرے تاکہ اس کو دوسروں پر اثر ڈالنے کا صحیح موقع مل سکے، صحیح اندازہ ہوسکے اور صحیح طریقہ معلوم ہوسکے۔ میں اس ضمن میں ایسی تراکیب پیش کررہا ہوں جن سے خود عامل بھی گہری نیند میں ڈوب جائے گا۔ مگر اس کے ساتھ ساتھ اس کا شعور بالکل بیدار رہے گا اور اس کے ہر حکم کی متابعت کے لئے بالکل تیار رہے گا۔

عام طور پر ہپناٹزم کی نیند ہلکی اور اوسط قسم کی نیند ہوتی ہے، جس میں معمول اپنے آپ کو جاگتا ہوا محسوس بھی کرتا ہے، عامل کی ہر بات کو آسانی سے سنتا بھی ہے اور محسوس بھی کرتا ہے کہ میں جاگ رہا ہوں۔ مگر فی الواقعہ ایسا نہیں ہوتا، بلکہ اس پر ہپناٹزم کا مکمل اثر ہوتا ہے۔ صرف اس کا شعور پیدا ہوتا ہے اور شعور کی اس بیداری کے سبب اس کے حواس مکمل طور پر کام کرتے ہیں۔ ایک دوست کو جب میں نے ہپناٹائز کیا تو میں نے اس کی زبانی یہ گلہ سنا کہ ''میں دراصل جاگتا رہا ہوں''۔ حالانکہ یہ بات بالکل غلط تھی۔ اور میں نے ہپناٹزم کے دو امتحانوں سے یہ پوری تسلی کرلی تھی کہ یہ صاحب اب میرے بس میں ہیں۔ خواہ ان کو جس طرح بھی نچادوں۔

اسی طرح خودنومی میں انسان کا شعور اور اس کے پورے حواس جاگتے رہتے ہیں بلکہ اس نیند کے عالم میں ہی عامل اپنے آپ کو ہدایت بھی دیتا ہے۔ جو اس بات کی دلیل ہے کہ عامل ہپناٹائز بھی ہے، مگر اس کے حواس کام بھی کررہے ہیں۔

دوسروں کو ہپناٹائز کرنے کے جو طریقے درج کرچکا ہوں۔ اپنی ذات پر بھی وہی طریقے استعمال کریں۔ بہترین طریقہ یہ ہے کہ کسی چمکدار چیز پر نظر جما کر اپنی نظر کو تھکائیں اور ساتھ ساتھ اپنے آپ کو دل ہی دل میں ہدایت دیں کہ مجھے جلد نیند آرہی ہے اور میں جب دس کی گنتی پوری کروں گا تو میری آنکھیں خودبخود بند ہوجائیں اور ہپناٹزم کی نیند میں ڈوب جاؤں گا۔

اپنے آپ پر گہری نیند طاری کرنے کے لئے چند اور تراکیب پیش خدمت کررہا ہوں، جن کی مدد سے آپ اس قدر گہری نیند میں چلے جائیں گے، جس طرح آپ دوسروں کو گہری نیند میں ڈال سکتے ہیں۔

### تکنیک نمبر 1

جب آپ اپنی نظر کو تھکا کر دس کی گنتی پر کچھ نیند کی طرف مائل ہوجائیں تو اپنے آپ سے مخاطب ہوں کہ ''جب میں دس تک گنوں گا تو میرا دایاں ہاتھ سن ہوجائے گا اور میں اس ہاتھ کو ہلانے جلانے سے قاصر رہوں گا۔

آپ گنتی شروع کریں!

ایک...... میرا ہاتھ سن ہورہا ہے۔

دو...... میرے ہاتھ میں سنسناہٹ شروع ہوچکی ہے۔

تین...... یہ سنسناہٹ تیز ہوتی جارہی ہے۔

چار...... یہ سنسناہٹ اور زیادہ تیز ہورہی ہے۔

پانچ...... میرا ہاتھ سن ہوجارہا ہے۔

چھ سات...... میرا ہاتھ سن ہے اور میں اس سے اب کوئی کام نہیں لے سکتا۔

آٹھ نو...... میرے ہاتھ میں مکمل بے حسی ہے۔

دس...... میرا ہاتھ میرے قابو سے باہر ہے، مکمل بے حس ہوچکا ہے۔''

آپ یقیناً محسوس کریں گے کہ آپ کا یہ ہاتھ مفلوج ہوچکا ہے۔

مگر یاد رکھیے اہاتھ کو پھر دوبارہ جگانے کی کوشش کیجئے۔ اس طرح کہ پانچ کی گنتی پر میرے ہاتھ میں پھر وہی چستی، چالاکی، طاقت اور زندگی دوڑ جائے گی۔

ایک...... میرے ہاتھ کی سنسناہٹ دور ہورہی ہے۔

دو...... سنسناہٹ دور ہوچکی ہے۔

تین...... ہاتھ میں اب دوران خون تیز ہورہا ہے۔

چار...... ہاتھ میں طاقت عود کرآئی ہے۔

پانچ...... ہاتھ مکمل طور پر بالکل درست ہو چکا ہے۔

یاد رکھیے! اگر آپ نے ہاتھ میں دوبارہ زندگی بخشنے کے لئے اپنے آپ کو اس طرح کی ہدایات جاری نہ کیں تو ہپناٹزم کا اثر ختم ہونے کے بعد بھی آپ یقیناً محسوس کریں گے کہ آپ کا ہاتھ مفلوج ہو چکا ہے۔ لہٰذا ہاتھ کو سلا کر دوبارہ جگانا بھی ضروری ہے۔ اس طریقہ سے آپ ہپناٹزم کی گہری نیند میں چلے جائیں گے۔

## تکنیک نمبر 2

اسی طرح اپنے پاؤں کو سلائیں اور جگائیں اور ہاتھ اور پاؤں کی تکنیک آپ بستر پر بیٹھے ہوئے یا سوتے وقت آسانی سے کر سکتے ہیں۔

(خصوصی نوٹ) اپنے آپ کو ہپناٹائز کرتے وقت ہلکی سی نیند میں اپنے آپ کو ہدایت کریں کہ میں 15 منٹ تک ہپناٹائز رہوں گا اور اس کے بعد خود بخود آنکھیں کھول کر ہپناٹزم کے دائرہ سے باہر آجاؤں گا اور اپنے آپ کو پہلے سے بہتر محسوس کروں گا۔

## تکنیک نمبر 3

ہپناٹزم کی ہلکی سی نیند میں آپ تصور کریں کہ ایک مکھی آپ کے داہنے ہاتھ کی پشت پر آ کر بیٹھ گئی ہے اور ہاتھ پر چل پھر رہی ہے۔ آپ اس تصوراتی مکھی کے چلنے کی سرسراہٹ کو بخوبی محسوس کریں گے، مگر آپ اسے اڑا بھی نہ سکیں گے۔

اس احساس کو بتدریج اس طرح بڑھائیں کہ جب میں دس تک گنوں گا، مکھی کو اپنے ہاتھ پر چلتے ہوئے محسوس کروں گا اور یہ تصور مجھے بالکل اصلی مکھی کی طرح محسوس ہوگا۔

ایک...... میرا دایاں ہاتھ مکمل آرام میں ہے۔

دو...... میں اچھا آرام محسوس کر رہا ہوں۔

تین...... میں ایک مکھی کی سرسراہٹ محسوس کرنے لگا ہوں۔

چار...... یہ احساس زیادہ سے زیادہ ہوتا جا رہا ہے۔

پانچ...... مکھی میرے ہاتھ پر چل پھر رہی ہے۔

چھ...... یہ احساس زیادہ ہو رہا ہے۔

سات...... میں مکھی کو محسوس کر رہا ہوں۔

آٹھ...... یہ احساس اور بڑھ رہا ہے۔

نو...... یہ مکھی اب اڑنے کو تیار ہے۔

دس...... مکھی اب اڑ چکی ہے۔

یاد رکھیے! اگر آپ نے اس احساس کو ختم نہ کیا اور مکھی کے اڑنے کا تصور نہ کیا تو ہپناٹزم کی نیند پوری ہونے کے بعد آپ جاگنے پر بھی متواتر اس احساس میں مبتلا رہیں گے، بلکہ ہاتھ پر کچھ نظر نہ آنے کے باوجود آپ کو مکھی کے چلنے پھرنے کی سرسراہٹ محسوس ہوتی رہے گی۔ لہٰذا اس تصور کو ختم کر کے جاگنے کی کوشش کریں۔

اس تکنیک سے آپ بہت گہری نیند میں ڈوب جائیں گے۔

## تکنیک نمبر 4

ہلکی سی نیند میں آپ یہ تصور کریں کہ آپ دھوپ میں غسل کر رہے ہیں۔ آپ اس طرح سے تصور کریں کہ ایک خوبصورت اور دلفریب موسم ہے، سورج بادلوں کی اوٹ میں ہے اور سورج بادلوں میں چھپا ہوا ہے۔ آہستہ آہستہ سورج پر سے بادل ہٹ رہا ہے۔

خیال یہ کریں کہ جب تک آپ تین تک گنیں گے تو بادل سورج سے ہٹ جائیں گے اور دھوپ سیدھی آپ کے بدن پر پڑے گی اور آپ کو اس کی تپش محسوس ہوگی۔ آپ کے چہرے اور بازوؤں پر دھوپ کی تپش خصوصی طور پر زیادہ محسوس ہوگی۔ اگر یہ ٹیسٹ کامیاب رہا تو آپ یقیناً گہری نیند میں ہیں۔

## تکنیک نمبر 5

اس طرح تصور کریں کہ سردی بڑی سخت ہے، آپ کسی پہاڑ کے دامن میں کھڑے ہیں...... برف پڑ رہی ہے اور آپ سخت سردی محسوس کر رہے ہیں۔ اپنے دل میں یہ خیال کریں کہ جب آپ 3 تک گنیں گے تو سخت سردی محسوس کریں گے اور پھر جب 5 تک گنیں گے تو سردی کا اثر دور ہو جائے گا۔

(بقیہ ص 60)

# کالجوں میں فحاشی

منصور مہدی

جب مجھے پتہ چلا کہ ارسلان نے اپنی بیٹی کو مزید تعلیم حاصل کرنے کے لیے کالج میں داخلہ لینے سے روک دیا تو مجھے بہت حیرت ہوئی۔ ارسلان کوئی بنیاد پرست نہیں تھا۔ وہ تو ایک لبرل قسم کا مسلمان ہے اور تعلیم کے معاملے میں تو اس کی سوچ بہت مثبت تھی۔ وہ صرف لڑکوں کی تعلیم کا ہی حامی نہیں تھا بلکہ لڑکیوں کی تعلیم کا بھی حامی تھا۔ بلکہ وہ تو کہتا تھا کہ خصوصاً آج کے دور میں لڑکوں سے زیادہ لڑکیوں کی تعلیم ضروری ہے۔ اس کی سوچ کے مطابق موجودہ دور میں لڑکیوں کے لیے اچھے رشتے ملنا بہت دشوار ہو چکے ہیں تو ایسے میں کم از کم لڑکیاں اگر تعلیم یافتہ ہوں تو وہ کسی سکول میں ٹیچر ہی لگ کر اپنا گزر بسر کر سکتی ہے۔ نہ کہ تعلیم سے بے بہرہ ہو کر موجودہ معاشی حالات میں اس کا جینا مشکل ہو جاتا ہے۔

ارسلان اکثر اپنے دیگر ملنے والوں کو بھی یہی کہتا تھا کہ اپنے بچوں خصوصاً بچیوں کو تعلیم ضرور دلانی چاہیے۔ وہ کہتا کہ بحیثیت مسلمان تو ہم پر تعلیم حاصل کرنا فرض ہے اور سنت بھی۔ وہ تعلیم حاصل کرنے کے بارے اسلامی احکامات بھی سنایا کرتا تھا۔

ارسلان اگرچہ خود زیادہ پڑھا لکھا نہیں تھا لیکن اس نے ایف اے کیا ہوا تھا اور اب ایک کمپنی میں ملازم تھا، جہاں اس نے کمپیوٹر بھی سیکھ لیا تھا اور انٹرنیٹ پر بھی عبور حاصل کر لیا تھا۔ اس کی صرف چند ایک دلچسپیاں تھیں جن میں ایک یہ تھی کہ وہ اخبارات اور نیٹ سے تعلیم کے بارے میں حقائق اکٹھے کرتا اور پھر دوستوں اور ساتھیوں کو سناتا اور ان کی اہمیت بیان کرتا تھا۔

مجھے یاد ہے کہ ایک دن اس نے پاکستان میں غیر شادی شدہ لڑکیوں کے حوالے سے یونیسف کی رپورٹ پڑھی تھی، جس کے مطابق اس وقت پاکستان میں ایک کروڑ سے زائد 20 سے 35 سال کی لڑکیاں شادی کے انتظار میں بیٹھی ہیں جبکہ ان میں سے دس لاکھ سے زائد لڑکیوں کی شادی کی عمر گزر چکی ہے (35 سال سے زائد عمر)۔ ان لڑکیوں میں اگرچہ تعلیم یافتہ لڑکیاں بھی تھی لیکن ایسی لڑکیوں کی بھی کوئی کمی نہیں تھی کہ جنہوں نے تعلیم حاصل نہیں کی تھی۔ ارسلان کہتا کہ ایسی صورتحال میں اگر لڑکی تعلیم یافتہ ہو گی تو کم از کم اپنا پیٹ تو پال سکے گی۔ وگرنہ والدین کے بعد کسی عزیز یا رشتہ دار کے در پر پڑی رہے گی اور اسے ان کی باتیں سننے کو ملیں گی۔ وہ مزید بتلاتا کہ اس وقت ہر گھر میں اوسطاً دو یا دو سے زائد لڑکیاں شادی کی عمر کو پہنچ چکی ہیں مگر مناسب رشتے نہ ملنے کی وجہ سے گھر بیٹھی ہیں۔

لڑکیوں کی تعلیم کے حوالے سے ارسلان مزید دلائل دیتا کہ لڑکیوں کی تعلیم بھی اتنی ہی اہمیت رکھتی ہے جتنا لڑکوں کی تعلیم بلکہ لڑکیوں کو مستقبل میں ماں بننا ہوتا ہے اور ایک پڑھی لکھی اور تعلیم یافتہ ماں ہی اپنے بچوں کی تعلیم و تربیت کی اچھی فکر کر سکتی ہے۔ کیونکہ ایک مرد کو تعلیم دینا ایک فرد کو تعلیم دینا ہے، مگر ایک عورت کو تعلیم دینا گویا ایک پورے خاندان اور معاشرے کو تعلیم دینے کے برابر ہے۔ اس لئے کہ ماں کی گود بچے کی اول اور عظیم و مستحکم تربیت اور تعلیم گاہ ہے۔ اس لئے کہ بچہ چوبیس گھنٹے ماں کی نگرانی میں رہتا ہے اور بچے کی یہ عمر موم کے مثل ہوتی ہے۔ اس پر جو نقوش مرتب کئے جائیں، وہ با آسانی نقش ہو جاتے ہیں اور پھر وہ کبھی نہیں مٹتے۔ اس لئے ہمیں لڑکوں سے زیادہ لڑکیوں پر توجہ دینی چاہیے۔

لیکن اب ارسلان کو کیا ہو گیا کہ لڑکیوں کی تعلیم کی وکالت کرنے والے نے اپنی ہی بیٹی کو اب مزید تعلیم دلانے سے انکار کر دیا۔ حالانکہ اس کی بیٹی بہت ذہین تھی۔ پہلی جماعت سے ہی وہ اول پوزیشن لیتی رہی اور اب میٹرک کے امتحان میں بھی اس نے فرسٹ پوزیشن لی تھی۔ ارسلان کہتا تھا کہ وہ اپنی بیٹی کو اعلیٰ تعلیم دلوائے گا۔ لیکن اب اس نے ایسا کیوں کیا؟

کئی روز سے اس سے ملاقات بھی نہیں ہوئی تھی۔ ارسلان کا ایک دوست میرا بھی دوست تھا۔ وہ جب مجھے ملا تو میں نے اس سے پوچھا کہ ''ارسلان نے ایسا فیصلہ کیا کیوں؟'' تو وہ کہنے لگا کہ ''اس کی وجہ تو مجھے بھی اب تک نہیں معلوم ہو سکی کہ اس نے ایسا فیصلہ کیوں کیا؟ کیونکہ اس نے اپنا فون بھی بند کیا ہوا ہے''۔ چنانچہ میں نے اپنے دوست کو مشورہ دیا کہ چلو اس

کی طرف چلتے ہیں اور اس کی وجہ پوچھتے ہیں۔ کیونکہ اب کالجوں میں داخلے بھی بند ہونے والے ہیں۔ یہ نہ ہو کہ اس کی بیٹی کو وقت گزرنے کے بعد داخلہ ہی نہ مل سکے۔ اس کے پاس چل کر اسے سمجھاتے ہیں کہ وہ تو خود لڑکیوں کی تعلیم کا بہت بڑا حامی تھا تو اب اپنی بیٹی کے ساتھ کیوں یہ زیادتی کر رہا ہے؟

اگلے روز ہم شام کے وقت، جب وہ اپنے دفتر سے آجاتا ہے، اس کے گھر پہنچ گئے۔ سلام دعا کے بعد اس نے ہمیں چائے پلائی۔ جب ہم چائے وغیرہ سے فارغ ہو گئے تو ہم نے اسے کہا کہ "ارسلان! ہم نے سنا ہے کہ تم نے اپنی بیٹی کو مزید تعلیم کے لیے کالج میں داخلہ لینے سے منع کر دیا ہے۔ تم نے ایسا کیوں کیا؟ یہ نہ ہو داخلے بند ہو جائیں اور تمہاری بیٹی کا سال ضائع ہو جائے"۔

وہ کہنے لگا کہ "تم لوگوں نے درست سنا ہے کہ اب میں اپنی بیٹی کو مزید تعلیم نہیں دلواؤں گا بلکہ اب جہاں پہلے لڑکیوں کو تعلیم دلانے کی وکالت کرتا تھا، اب میں انہیں اعلیٰ تعلیم کے لیے کالجوں میں داخلہ لینے سے منع کرنے کی وکالت کروں گا"۔ ہمیں اس کی بات سن کر بہت حیرت ہوئی کہ ارسلان میں یہ تبدیلی کیوں اور کیسے آئی؟

ہمارے اصرار پر اس نے کہا کہ "اچھا! میں ابھی تمہیں اپنے اس فیصلے کی وضاحت بتلاتا ہوں"۔ یہ کہہ کر وہ گھر کے دوسرے کمرے چلا گیا اور تھوڑی دیر بعد ہمیں بھی اس کمرے میں ساتھ لے گیا کہ جہاں پر کمپیوٹر رکھا ہوا تھا۔ اس نے کمپیوٹر اون (ON) کیا اور ہمیں مخاطب کر کے کہنے لگا کہ "دوستو! تمہیں تو پتہ ہے کہ لڑکیوں کی تعلیم کا کتنا حامی تھا۔ جب میری بیٹی نے میٹرک کا امتحان اعلیٰ نمبروں سے پاس کیا تو مجھے جتنی خوشی ہوئی، وہ بیان سے باہر ہے۔ میری بیٹی نے مجھے کہا کہ پاپا فلاں......کالج میں داخلہ لینا چاہتی ہے کیونکہ میری دوست راحیلہ اور ثمرین بھی اسی کالج میں داخلہ لے رہی ہے۔ اس کالج کی تعلیم بہت اچھی ہے"۔ ارسلان کہنے لگا کہ "میں نے بھی اس کالج کے بارے میں سنا تھا۔ اس کالج کی کئی شاخیں تھیں۔ نہ صرف لاہور میں بلکہ دوسرے شہروں میں بھی اس کی برانچیں تھیں۔ اس کالج کا مالک شہر کا ایک متمول شخص ہے اور علاقائی سیاست میں بھی اہم مقام رکھتا ہے اور اہم عہدے پر بھی فائز رہ چکا ہے"۔

ارسلان نے بتایا کہ "میں نے اس کالج کے دفتر میں فون کیا اور داخلہ فارم وغیرہ کے بارے میں پوچھا تو دفتر والوں نے بتایا کہ داخلہ فارم کالج کے دفتر سے بھی مل سکتے ہیں اور ہمارے کالج کی ویب سائٹ سے بھی ڈاؤن لوڈ ہو سکتے ہیں۔ جس پر میں نے سوچا کہ میرے دفتر میں پرنٹر موجود ہے، چنانچہ وہاں سے فارم لے لوں گا۔ اس طرح میرا کالج جانے کا چکر بچ جائے گا۔ لیکن مجھ سے یہ غلطی ہوئی کہ میں نے ان سے ان کی ویب سائٹ کا ایڈریس نہیں پوچھا۔ تو میں نے سوچا کہ کوئی بات نہیں، میں ان کی ویب سائٹ گوگل (google) پر سرچ (search) کر لوں گا۔ چنانچہ جب میں نے گوگل کھول کر اس پر اس کالج کی ویب سائٹ سرچ کرنے کے لیے نام لکھا اور انٹر (enter) کا بٹن دبایا تو کالج کی ویب سائٹ کے علاوہ اور بہت سے ویب سائٹس کے لنک براؤزر پر کھل گئے۔ انہی میں یوٹیوب نامی ویب سائٹ کا لنک بھی کھل گیا، جس کے امیج پر ایک لڑکی ناچتی ہوئی نظر آئی، جس نے اس کالج کا یونیفارم پہنا ہوا تھا۔ جس پر میں نے اس سائٹ کو بھی دیکھنا چاہا کہ یہ کیا ہے"۔

انہی باتوں کے دوران کمپیوٹر اون (on) ہو گیا اور اس نے گوگل کھول کر اس کالج کا نام ٹائپ کیا، جس پر بہت سے لنکس کھل گئے۔ اس نے ہمیں بھی وہ لنک دکھایا اور اسے کلک کیا تو یوٹیوب نامی سائٹ کھل گئی جس پر اس کالج کے حوالے سے ایک نہیں بیسیوں ویڈیوز کے لنک تھے۔ وہ لنکس دیکھ کر ہم بھی حیرت زدہ ہو گئے کہ اس قسم کی ویڈیوز کا اس کالج سے کیا تعلق؟ ارسلان نے ان میں سے ایک ویڈیو کو کلک کیا تو ویڈیو چلنے لگی، جس میں اس کالج کا کلاس روم نظر آ رہا تھا کہ جہاں پر بہت سے لڑکے کالج یونیفارم میں خرمستیاں کر رہے تھے اور بھارتی گانوں پر ڈانس کر رہے تھے جبکہ کلاس میں کوئی ٹیچر وغیرہ بھی نظر نہیں آ رہا تھا۔ یہ ویڈیو موبائل فون کے کیمرے سے بنی ہوئی تھی۔

ارسلان نے پھر ایک اور ویڈیو کے لنک کو کلک کیا تو اس پر لکھا ہوا

تھا"کلرڈے کے موقع پر لڑکوں کا فن"۔ پھر ایک اور ویڈیو اس نے دکھائی۔ اس پر درج تھا"لڑکیوں کی دل لبھا دینے والی پرفارمنس"۔ اس کے بعد یکے بعد دیگرے اس نے ہمیں بہت سی ویڈیوز دکھائیں، جس میں کالج کے لڑکے اور لڑکیاں ایسے ایسے انداز میں ایسی حرکتیں کرتے نظر آئے کہ الامان الحفیظ۔ پھر ایک ویڈیو میں دکھایا گیا کہ ایک لڑکا ٹیچر کی نقل کرتا ہے کہ کیسے پڑھایا جاتا ہے اور آخر میں دیگر لڑکے اسے مارتے ہیں۔ پھر ارسلان نے ایک ٹی وی چینل کی ایک رپورٹ دکھائی کہ جو اس کالج میں منائے گئے سپرنگ فیسٹیول کے موقع کی تھی۔ جس میں لڑکیاں رنگ برنگے کپڑوں، چست جینز اور شرٹس میں ملبوس ناچ رہی تھیں۔ ٹی وی کے کیمرہ مین نے بھی اسے فلمانے میں کمال کر دیا کہ جیسے وہ کسی کالج کے فیسٹیول کو نہیں فلما رہا تھا بلکہ کسی انگریزی فلم کو فلما رہا ہوں۔ بہرحال اس رپورٹ میں کالج کی پرنسپل صاحبہ بھی تھیں جو فرما رہی تھیں کہ اس قسم کی سرگرمیاں اس کالج کی رونق ہیں اور ایسی انٹرٹینمنٹ ہونی چاہیے جس سے طالب علموں کی تھکان کم ہو سکے۔

اس کے علاوہ ارسلان نے صرف اسی کالج کی ہی نہیں بلکہ شہر کے دیگر کالجوں کی ویڈیوز بھی دکھائیں۔ جن میں ان ویڈیوز سے بھی زیادہ بے ہودہ سین (scene) تھے۔ اس سائٹ (site) پر نہ صرف لاہور بلکہ ملک کے دیگر شہروں کے کالجوں کے حوالے سے بھی ویڈیوز موجود تھیں، جن کو دیکھ کر ہمارا سر بھی شرم سے جھک گیا۔

ارسلان نے یہ دکھانے کے بعد ہم سے پوچھا کہ "بتاؤ۔ کیا تم ان کالجوں میں اپنی بیٹیوں کو داخلہ دلواؤ گے؟" اس کے سوال کا فوری جواب ہمیں نہیں سوجھ رہا تھا کہ کیا جواب دیں۔ بالآخر میرے دوست نے جو ارسلان کا قریبی دوست تھا، کہنے لگا کہ "ارسلان! کیا تم نے دیکھا کہ ان ویڈیوز میں صرف چند لڑکے اور لڑکیاں بار بار نظر آ رہی تھیں۔ جس کا مطلب ہے کہ تمام لڑکے اور لڑکیاں ان کاموں میں مشغول نہیں بلکہ بیسیوں طالب علم صرف تعلیمی سرگرمیوں میں ہی مصروف رہتے ہیں۔ انھیں ان بے ہودہ سرگرمیوں سے کوئی شغف نہیں ہوتا"۔ میرا دوست کہنے لگا کہ "ان ویڈیوز کا یہ مطلب نہیں کہ ہر جگہ ایسا ہی ہوتا ہے"۔ ارسلان کہنے لگا کہ "ان کالجوں کا بڑا نام سنا تھا۔ اگر یہ ایسے ہی ہیں تو دیگر کالجوں کا کیا حال ہوگا؟" میرا دوست کہنے لگا "یہ تو کوئی دلیل نہ ہوئی کہ کوئی ایک خراب ہے تو سارا جہاں ہی خراب ہے"۔

ارسلان کہنے لگا کہ "ہماری یونیورسٹیوں اور کالجز میں فحاشی اور برائی اب اتنی عام ہو چکی ہے جس کا مجھے بھی اندازہ نہیں تھا کہ اگر ہمارے سکولوں اور کالجوں میں تعلیم اور شرم وحیا کی بجائے غیر اسلامی تعلیمات اور بے حیائی اور بے شرمی کی تعلیم دی جائے گی تو ہماری نوجوان نسل بے راہ روی کا شکار نہ ہوگی تو اور کیا ہوگی؟

کیا تعلیمی اداروں میں بالخصوص گرلز کالجز میں ایسے فحاشی اور بے حیائی پر مبنی پروگرام ہونے چاہئیں؟ کیا سپرنگ فیسٹیول کے نام پر ایسے مخلوط پروگرام ہونے چاہئیں؟ کیا لڑکوں اور لڑکیوں کے ڈانس کے مقابلے ہونے چاہئیں؟"

ارسلان نے ایسے ایسے سوال کیے کہ جن کا ہمارے پاس کوئی جواب نہیں تھا تاہم ہم نے اسے سمجھایا کہ "دوست! تمام کالجز میں ایسا نہیں ہوتا۔ ابھی بھی داخلے کا وقت ہے۔ تم کوشش کرو اور کسی اور کالج میں اپنی بیٹی کا داخلہ کروا دو تاکہ اس کا سال ضائع نہ ہو"۔ ارسلان ہماری طرف دیکھتے ہوئے کہنے لگا کہ "اچھا! ایسا کرو کہ تم لوگ مجھے ایسے کالج کا پتہ بتا دو کہ جہاں پر اس قسم کی سرگرمیاں نہیں ہوتی تو میں وہاں بچی کو داخل کروا دوں گا"۔

**ضروری وضاحت** یہ مضمون دینے کا مقصد یہ ہرگز نہیں کہ ہم لوگ لڑکیوں کی تعلیم کے خلاف ہیں۔ ہم 100% حامی ہیں۔ لیکن اس بات کے ہرگز حامی نہیں کہ جو ماحول آج کل ہو گیا ہے، اس ماحول میں لڑکیوں کو تعلیم دلوائی جائے۔ اگر دلوانی ہے تو سخت نگرانی رکھی جائے، موبائل فون اور فیس بک (facebook) کے استعمال پر بہت کڑی نگرانی اور نظر رکھیں۔ انٹرنیٹ (internet) پر فضول بیٹھنے نہ دیا جائے اور اکیلے دیکھنے سے بھی روکیں۔ اور کسی بھی قسم کی پارٹیز یا فنکشنز میں اگر جانے کی اجازت دینی ہو تو خود بھی ساتھ جائیں۔ یاد رکھیں! ایک عورت ایک پوری نسل سنوار بھی سکتی ہے اور بگاڑ بھی۔ (خ)

# انسانی جسم کا الیکٹرونکس سے کرشماتی علاج

## نہ دوا کھانے کی ضرورت، نہ بداثرات کا خطرہ

محمد الطاف گوہر

بیماری جو کہ قدرت کے قوانینِ صحت کو توڑنے کے نتیجہ میں آتی ہے، اس کے باعث انسانی اعضاء اپنا متناسب اور معتدل عمل تبدیل کر کے سست روی یا عجلت کا شکار ہو جاتے ہیں اور انسان اپنے آپ کو ایک نئی اور تکلیف دہ حالت میں محسوس کرتا ہے جو کہ بیماری کہلاتی ہے۔ طریقہ علاج چاہے کوئی بھی ہو، الہامی ذرائع کے بیان کردہ حل سے بہتر اور کوئی نہیں جبکہ اس کے مطابق بداعمالی کا شاخسانہ بیماری ہے اور اس کا اولین اور آخری حل اللہ کے حضور انتہائی عاجزی اور انکساری سے دعا ہے کیونکہ تمام طریقہ کار، جو شفایابی کی طرف لے جاتے ہیں، ان کا کام صرف ایک کوشش ہے اور اپنے اپنے درجہ پر رہتے ہیں۔ انسان کو حالتِ تکلیف سے نجات دلاتا ہے جو کہ اکثر اوقات وقتی نوعیت کی ہوتی ہے۔ جبکہ دائمی حل اور شفایابی کا عمل ایک علیحدہ اہمیت رکھتا ہے اور اس کا دارومدار رحمتِ خداوندی پر ہے۔ ہر مسلمان کا ایمان ہونا چاہیے کہ شفا صرف اللہ کی طرف سے حاصل ہوتی ہے۔ قرآن کریم میں واضح طور پر بیان کیا گیا ہے ''اور جب میں بیمار ہوتا ہوں تو اللہ ہی مجھے شفا دیتا ہے''۔ (الشعراء:80)

روحانیت اور ہومیوپیتھی کی رو سے بیماری پہلے انسان کی روح میں پیدا ہوتی ہے اور پھر اس کے جسم پر نمودار ہوتی ہے۔ لہٰذا اس کی روح کا علاج کیا جاتا ہے اور جسم خود بخود ہی ٹھیک ہو جاتا ہے۔

انسان کو کبھی بھی امید کا دامن نہیں چھوڑنا چاہئے اور اگر صحت مندی کی طرف قدم نہ بڑھ رہے ہوں تو ایک ہی طریقہ علاج پہ تکیہ نہیں کرنا چاہیے بلکہ جو بھی طریقہ احسن ہو اور نقصانات کا خطرہ کم ہو، اس کو اختیار کرنا چاہیے جبکہ عمل اپنے طریقہ کار پہ وضع ہے اور شفایابی کی طرف لے جاتا ہے۔

انسانی ارتقاء کا سفر بہت عمدگی سے جاری ہے۔ تکالیف اور بیماریوں سے نبٹنے کیلئے نت نئے طریقہ علاج تلاش کیے گئے ہیں جبکہ جدید دور کی جدید بیماریاں ہیں اور جدید طریقہ علاج بھی موجود ہیں مگر آکوپریشر ایک قدیم چین کا طریقہ علاج ہے جو انتہائی کرشماتی نتائج کا حامل ہے۔ اس طریقہ علاج میں ادویہ کا کوئی عمل دخل نہیں۔ دنیا میں جتنے بھی رائج طریقہ علاج ہیں، ان سب میں تقریباً ادویہ کا استعمال پیش پیش ہے۔ اگر شفایابی بغیر ادویہ کے حاصل ہو جائے اور کسی قسم کے بداثرات کا بھی خدشہ نہ ہو، ایسے طریقہ علاج کو آپ آکوپریشر کا نام دے سکتے ہیں۔ اس کی اہمیت اور افادیت کو سمجھنا آج اس لئے ضروری ہے کہ مختلف ادویہ کے استعمال کرنے سے جو بداثرات ہوتے ہیں، وہ کسی سے ڈھکے چھپے نہیں اور اگر دوا کھائے بغیر کسی تکلیف سے چھٹکارہ حاصل ہو جائے تو غنیمت جانیے۔ چین کا قدیم طریقہ علاج انسانی جسم میں توانائی کے عمل سے متعلق ہے اور انسانی جسم کے وضع کردہ الیکٹرونکس کے نظام کا توازن یا پھر صرف اور صرف انسانی جسم میں توانائی کے عمل کو متوازن رکھنے سے متعلق ہے۔

ایک نظریہ کے مطابق انسانی جسم میں بایو انرجی توانائی احاطہ کئی ہوئے ایک دائمی بہاؤ میں ہے جبکہ اس توانائی کو زندگی کی طاقت کے نام سے بھی پکارا جاتا ہے۔ اس توانائی کا بہاؤ جن راہوں سے ہوتا ہے، ان کو نصف النہار کہا جاتا ہے اور انکی تعداد 14 بتائی جاتی ہے۔ اگر انسانی جسم میں اس توانائی کا بہاؤ ان نصف النہاروں کے ذریعے سے انسانی جسم کے اندر اور باہر برابر یعنی متوازن رہے تو انسان صحت مندی کی حالت میں رہتا ہے بصورت دیگر اگر اس بہاؤ میں کسی وجہ سے رکاوٹ آ جائے تو اس سے متعلق عضو کا عمل متاثر ہوتا ہے اور انسانی بیماری کی حالت میں چلا جاتا ہے۔ لہٰذا انسانی جسم میں توانائی کے بہاؤ میں توازن رکھنے اور اس کی راہ میں حائل رکاوٹ کو ختم کرنے کیلئے کچھ جگہیں مخصوص کی گئی ہیں جو کہ تقریباً چار سو سے پانچ سو کے قریب ہیں، جن کو کسی خاص عضو سے متعلق تصور کیا جاتا ہے۔

ان مقامات پر دو علیحدہ طریقوں سے اثر ہوتا ہے۔ ایک طریقہ یہ ہے کہ کچھ سوئیاں ان مقامات پر انسانی جسم کی اوپر والی جلد میں داخل کر دی جاتی ہیں جو کہ توانائی کے بہاؤ کا تسلسل دوبارہ متعدل کر دیتی ہے اور اس طریقہ کار کو آکو پنکچر کہتے ہیں اور اگر ان مقامات پر ہاتھ کی مدد سے دباؤ ڈالا جائے اور وہی مقاصد حاصل کیے جائیں تو اسے آکو پریشر کہتے ہیں۔

آکو پریشر میں ہاتھوں کی انگلیوں سے مدد لی جاتی ہے، جن سے جسم پر ان اہم مقامات کو دبایا جاتا ہے جو کسی بھی بیماری سے متعلق عضو سے وابستہ ہوں جبکہ اس کے باعث جسمانی پٹھوں میں تناؤ بھی ختم ہوتا ہے اور دورانِ خون میں بھی روانی آجاتی ہے۔ توانائی کا بہاؤ بھی معتدل ہو جاتا ہے۔ آکو پریشر میں دونوں ہاتھوں اور پاؤں کے پوائنٹس کو بڑی اہمیت حاصل ہے۔ (مگر پھر بھی یاد رکھیں اس آکو پریشر کے کسی عمل کو کسی بھی سٹینڈرڈ طریقہ علاج کا مکمل متبادل تصور نہ کریں اور اگر کوئی بھی تکلیف برقرار رہے تو ڈاکٹر سے رجوع ضرور کریں)۔

آپ کو یہ جان کر انتہائی خوشی ہوگی کہ آپ کو اس عمل کیلئے سارے جسم کی مقامات جاننے کی ضرورت نہیں بلکہ صرف دونوں ہاتھوں کے پوائنٹس کا جاننا ہی کافی ہے۔ جن کو ہاتھ کی انگلی یا انگوٹھے سے دبا کر بہترین اور فوری نتائج حاصل کیے جا سکتے ہیں۔ یعنی آکو پریشر میں سارے جسم کے پوائنٹس کے بارے میں جاننا اور اس کے مطابق عمل پیرا ہونا ضروری نہیں بلکہ صرف ہاتھوں کی ہتھیلی کے پوائنٹس میں ہی سارے جسم کا کنٹرول مل جائے گا۔ آکو پریشر کے اس طریقہ کار کو سمجھنا انتہائی آسان ہے۔ سب سے پہلے تکلیف سے متعلق پوائنٹ کو معلوم کریں۔ پھر اس عمل کو سرانجام دینے کے لئے آپ اپنے ہاتھ کی شہادت والی انگلی کا نوک یا اس کو خم ڈال کر اس کی ٹو سے کسی بھی پوائنٹ کو دبا سکتے ہیں۔ آپ اپنی انگلی سے کسی بھی مطلوبہ مقام یا پوائنٹ کو 15 سے 30 سکینڈ دبائے رکھیں، جس کے نتیجے میں توانائی کا بہاؤ معتدل ہو جائے گا اور تکلیف سے بھی چھٹکارا حاصل ہو جائے گا۔ اس طریقہ علاج سے آپ تقریباً ہر بیماری سے نجات حاصل کر سکتے ہیں۔ اس طریقہ کار سے اکثر ایمرجنسی معاملات سے بخوبی نبٹا جا سکتا ہے جبکہ کئی بار پرانے امراض سے بھی چھٹکارا دیکھنے میں آیا ہے۔

جدت کی دوڑ میں اگر قدیم طریقہ کار اپنی مثال آپ رکھتا ہو تو اس کی افادیت سے چشم پوشی نہیں کی جا سکتی۔ انسانی جسم کی الیکٹرونکس کے کرشماتی طریقہ علاج میں ایک ٹیکنیک EFT کا استعمال آج کل تقریباً پوری دنیا میں انتہائی افادیت سے کیا جا رہا ہے اور اس کے کرشماتی فوائد کا ادراک تو مجھے استعمال کرتے ہی معلوم ہو گیا تھا البتہ آپ بھی اس سے استفادہ کر سکتے ہیں۔ کیونکہ اس طریقہ کار کے لئے کسی خاص تربیت یا مہارت کی ضرورت نہیں بلکہ ایک ہی دفعہ کا عمل کرنے سے آپ اس کے طریقہ کار کو بخوبی سمجھ سکتے ہیں۔

EFT ایک ایسا طریقہ کار ہے جس کے باعث کوئی بھی انسان اپنی دن بھر کی تکان، بے چینی کی حالت، کسی بھی ذہنی یا جسمانی تناؤ سے چھٹکارا پا سکتا ہے۔ اس کے لئے آکو پریشر کے اصول پر جسم کے چند مخصوص مقامات کو تھپتھپانے کا عمل ہے، جس کے نتیجہ میں انسانی جسم میں بجلی کرنٹ یعنی توانائی اپنے اعتدال کے مقام پر آجاتی ہے اور فوری طور پر افاقہ محسوس ہوتا ہے۔

اس عمل میں انسانی جسم کے آٹھ مقامات کو دونوں ہاتھوں کی چار چار انگلیوں کی ٹو سے تھپتھپایا جاتا ہے۔ اس طریقہ کار کی افادیت کے باعث لاتعداد لوگ اس عمل کو روزمرہ کا معمول بنا چکے ہیں۔

اس قدیم چینی طریقہ کار میں جو مقامات اس عمل کے بتلائے گئے ہیں، ان کی ترتیب کچھ یوں ہے:

- ......دونوں آنکھوں کی بھنوؤں سے اوپر، آنکھ کے اوپر مگر درمیان میں۔
- ......دونوں آنکھوں سے نیچے مگر درمیان میں۔
- ......دونوں آنکھوں کے باہر کی طرف کناروں پر۔
- ......ناک اور ہونٹ کے درمیان۔
- ......ٹھوڑی کے اوپر، درمیان میں شکن والی جگہ پر۔
- ...... سینے پر جہاں یو شکل کی ہڈی ہے۔ دونوں اطراف درمیان میں اور دو انچ نیچے کی طرف۔

❁......دونوں بازوں کے نیچے، بغل سے تین انچ نیچے۔

❁......سر کے بالکل درمیان اور چوٹی پر۔

ان مقامات کو ترتیب سے دونوں اطراف اور ایک ہی وقت میں دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کی لَو سے پانچ سے سات بار تھپتھپایا جاتا ہے۔ اس عمل کو ایک سے زائد بار بھی کر سکتے ہیں۔ جبکہ اس کے نتیجہ میں کسی بھی غیر ضروری تناؤ سے نجات مل جاتی ہے۔ دوا بھی نہیں کھانی پڑتی اور افاقہ بھی حاصل ہوتا ہے اور کسی سائڈ افیکٹ کا خطرہ بھی نہیں۔ آئل مالش شرط ہے۔

## نماز اور آکوپریشر

اسلامی عبادات میں نماز کو ایک بنیادی اہمیت حاصل ہے۔ دوران نماز قیام، رکوع، سجدہ میں اگر ایک طرف ہم اس کائنات کی دوسری مخلوقات کے طریقہ عبادت کو بھی شامل رکھتے ہیں تو دوسری طرف قیام کی حالت میں 11 سے 15 پوائنٹس پر دباؤ پڑتا ہے۔ پھر رکوع میں اور سجدے میں ہتھیلی، پیشانی، پاؤں کی انگلیوں اور گھٹنے پر یعنی جسم پر کسی نہ کسی طور دباؤ پڑتا ہے اور اسی طرح دوران نماز پاؤں کی انگلیوں پر مکمل وزن پڑتا ہے، جہاں ایک قدرتی آکو پریشر کا اہتمام بھی ہوتا ہے۔

# لہسن...مختلف امراض سے شفاء کا ذریعہ

حکیم غلام یزدانی قریشی صاحب

لہسن ایک مشہور گول قسم کی جڑ ہے۔ اس سے ایک قسم کی بو آتی ہے، جو ناگوار سی ہوتی ہے۔ پکا کر کھانے سے بو زائل ہو جاتی ہے۔ اس کا ذائقہ تلخ و تیز ہوتا ہے۔ تیسرے درجہ میں گرم و خشک ہے۔ اس میں مختلف زہروں کے اثرات کو زائل کرنے کی خاصیت پائی جاتی ہے۔ دنیا کے تمام حصوں میں کاشت کیا جاتا ہے۔ اگر اس کو بحفاظت رکھا جائے تو سارا سال صحیح اور قابل استعمال رہتا ہے۔ گانٹھ کے ساتھ اوپر کی شاخ بھی رکھتے ہیں۔ اہل دنیا لہسن کے بارے میں تین ہزار سال قبل سے آشنا ہیں۔ اور وہ اسے مختلف طریقوں سے استعمال کرتے چلے آرہے ہیں۔ اگر اس کی ناپسندیدہ بو نہ ہوتی تو اس کا استعمال اور بھی زیادہ ہوتا۔ لہسن ریح کو دفع کرتا ہے۔ بلغم کو نکالتا ہے۔ بدن کو طاقت بخشتا اور غذا کے ہضم کرنے میں مدد دیتا ہے۔ پیشاب کھولتا ہے۔ ماہواری کھولتا ہے۔ عصبی کمزوری دور کرتا ہے۔ دمہ، جوڑوں کے درد، فالج، لقوہ اور رعشہ کے لئے مفید ہے۔ موسم سرما میں بدن کو گرم رکھنے کے لئے اکسیر ہے۔ سبزی ترکاری میں ڈالنے سے ان کی قوت ریاح زائل ہو جاتی ہے۔ لہسن میں آئیوڈین بکثرت پائی جاتی ہے۔ جس کی بدولت بدن میں پیدا ہونے والی گلٹیاں حتیٰ کہ گلہڑ تک بھی زائل ہو جاتا ہے۔ چربی کم ہو جاتی ہے۔ خون کی نالیوں (شریانوں) کی سختی دور ہو جاتی ہے اور ان کی طبعی لچک بحال ہو جاتی ہے اور ہائی بلڈ پریشر کم ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ آنتوں کی اکثر بیماریوں مثلاً تخمیر معدہ، نظام تنفس کی خرابی، جراثیم زدگی، جلدی امراض مثلاً پھوڑے پھنسیاں اور اعصابی طاقت کے لئے بھی لہسن مفید پایا جاتا ہے۔ لہسن کا خوردنی استعمال ہمارے ہاں عام ہے۔ اکثر سالنوں میں ڈالا جاتا ہے، جس سے کھانا لذیذ ہو جاتا ہے۔ سبز لہسن کو بھی بطور ساگ پکا کر کھایا جاتا ہے۔ چٹنیوں میں اس کا استعمال بھی پسندیدہ ہے۔ کچھ لوگ لہسن کی پوتھی گھی میں تل کر بڑے شوق سے کھاتے ہیں۔ اسی طرح بعض علاقوں میں لہسن کو کوٹ کر مسالہ وغیرہ کے ساتھ آٹے میں گوندھ کر روٹی پکاتے اور بڑے مزے سے کھاتے ہیں۔ کچھ لوگ دیگر مسالوں سمیت لہسن کو کوٹ کر کھا لیتے ہیں۔ اس طرح یہ تیار شدہ مسالے ایک مدت تک پڑا رہتا ہے اور ہر سالن میں با آسانی استعمال ہوتا رہتا ہے۔
آج کل لہسن کے اکسیری جز کو علیحدہ کر کے بطور دوا استعمال کیا جا رہا ہے۔ کیونکہ اس میں معدنی نمکیات، آئیوڈین، فراری روغن اور تریاقی اثرات وافر پائے جاتے ہیں۔ اس کی بو بھی بعض امراض کو رفع کرنے میں مفید پائی گئی ہے۔ اس لئے مرگی، ہسٹیریا کے مریضوں کو دورے کی حالت میں لہسن کی تیز بو سنگھانے سے ان کو جلد ہوش میں لانے کی تدبیر کی جاتی ہے اور اس طرح دورے کا دباؤ کم ہو جاتا ہے۔ اسی طرح بعض وبائی بخاروں میں لہسن کی تریوں کا ہار بنا کر مریض کے گلے میں لٹکانے کا رواج بھی ہے۔ جس سے مریض کو برے اثرات سے محفوظ دیکھا گیا ہے۔ لہسن کا طبعی مزاج چونکہ گرم ہے، اس لئے مردانہ امراض میں اس کا استعمال بہت مفید اور موثر پایا گیا ہے۔ درد سر کی صورت میں لہسن کی پوتھی گھی میں جلا لیں، اس تیل کی مالش کریں۔ اسی طرح چھلا ہوا لہسن کوٹ کر لیپ کرنے سے بھی آرام آجاتا ہے۔ لہسن کا مذکورہ گھی، بھڑ، بچھو، بھکھی کے کاٹنے کی تکلیف کو بھی دور کرتا ہے۔ اگر یہ روغن کان میں گرم کر کے ڈالا جائے تو درد وغیرہ کی تکلیف جاتی رہتی ہے۔

**روغن اکسیر گوش:** سرسوں کا تیل دس تولے، پیاز کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے چھ تولے، سبز پودینہ (کترا ہوا) ساڑھے تین تولے، لہسن (چھلا ہوا) چھ ماشے...... سب کو کوٹ کر تیل میں ڈال دیں اور پھر آگ پر رکھیں۔ جب سب چیزیں سرخ ہو جائیں، اتار کر ٹھنڈا کریں۔ پھر چھان لیں۔ اس تیل میں کافور دیسی 1 ماشہ، افیوں خالص 1 ماشہ حل کر لیں۔ دوا تیار ہے۔ حسب ضرورت کان میں دو دو قطرے نیم گرم کر کے ڈالا کریں۔ کان کے درد، اندرونی پھوڑے پھنسی، پیپ، اونچا سننے، بہرا پن اور شائیں شائیں کی آواز رفع کرنے کے لئے مفید ہے۔

# مصیبت کے بعد راحت

## مولانا حبیب الرحمن صاحب

امام ابن الجوزی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ صاحب ایمان کو یہ بات زیب نہیں دیتی کہ بیماری یا موت کے خیال سے گھبرائے۔ اگرچہ طبیعت پر تو یہ گراں گزرتا ہے، لیکن جتنا ہو سکے صبر کی کوشش کرنا چاہئے۔ خواہ یہ سوچ کر کہ [illegible] پر اجر حاصل ہوگا اور خواہ تقدیر پر رضا کو حاصل کرنے کے [illegible] کہ مصیبت کیسی ہی ہو، تھوڑے وقت کے لئے ہوتی ہے، پھر [illegible] جاتی ہے۔

چنانچہ جو شخص کسی بیماری میں مبتلا رہ چکا [illegible] کے زمانے [illegible] کو سوچے، جس میں وہ بیمار تھا کہ اس کی تکلیفیں کہاں گئیں، مصیبت زائل ہو گئی اور ثواب لکھا جا چکا ہے۔

جیسے حرام لذتیں [illegible] ہیں اور ان کی [illegible] باقی رہ جاتا ہے [illegible] پرانا شکی کا زمانہ گزر جاتا ہے [illegible] عذاب باقی رہ جاتا [illegible]

موت سوائے اس کے اور کیا ہے کہ [illegible] اتنی بڑھ جائیں [illegible] سے انسان عاجز ہو جائے۔ پھر وہ تکلیفیں بھی زائل ہو جاتی ہیں۔ لہٰذا بیمار کو یہ [illegible] چاہئے کہ روح کے نکل جانے کے بعد راحت ہو جائے گی [illegible] جس کی تمنا وہ کرتا ہے، بھلی ہو جائے۔ جیسے کڑوی دوا پیتے وقت یہ تصور رکھتا [illegible] بعد صحت حاصل ہو جائے گی۔

اور جسم کے گل سڑ جانے کو سوچ کر بھی گھبرانے کے کوئی معنی نہیں کیونکہ یہ سڑنا اور گلنا سواری کو پیش آرہا ہے۔ سوار تو (باقی رہے گا، پھر) جنت میں جائے گا یا جہنم میں۔

لہٰذا اس بات کا پورا اہتمام کرنا چاہئے کہ رکاوٹوں کے پیش آنے سے پہلے ہی فضائل اور درجات میں اضافہ کرے کیونکہ نیک بخت وہی ہے جس نے عافیت کے زمانہ کی قدر کی اور عافیت کے وقت میں افضل سے افضل عمل کو حاصل کرتا رہے۔

خوب سمجھ لو کہ یہاں جس قدر فضائل حاصل کئے جائیں گے، جنت میں اسی کے بقدر مراتب حاصل ہوں گے۔ جبکہ عمر تھوڑی ہے اور فضائل بہت ہیں۔ لہٰذا جلد از جلد فضیلتوں کے حصول کی کوشش میں لگ جانا چاہئے۔

ہائے کس قدر طویل ہوگی یہاں کی مشقتوں کے بدلے میں وہاں کی راحت ہائے کیا خوب ہوگی یہاں کے غم زدوں کیلئے وہاں کی فرحت اور ہائے کس قدر زیادہ ہوگی یہاں کے مبتلا آلام کے لئے وہاں کی مسرت۔

جب کبھی خیال آجاتا ہے کہ جنت میں ہر لذت ہمیشہ رہے گی، نہ اس میں کوئی کدورت شامل ہوگی اور نہ کبھی ختم ہوگی تو پھر ہر مصیبت اور سختی ہلکی معلوم ہونے لگتی ہے۔

اللہ تعالیٰ کا معاملہ کافروں کے ساتھ کچھ اور ہے اور مسلمانوں کے ساتھ کچھ اور ہے۔

کافروں کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا معاملہ یہ ہے کہ چونکہ کافر بھی دنیا میں نیک [illegible] کرتے رہتے ہیں۔ مثلاً کبھی صدقہ خیرات کر دیا۔ کبھی کسی فقیر کی مدد کر دی۔ ان کے [illegible] نیک اعمال اگرچہ آخرت میں اللہ تعالیٰ کے ہاں مقبول نہیں ہیں لیکن اللہ تعالیٰ ان کے نیک اعمال کا حساب دنیا میں چکا دیتے ہیں تاکہ جب آخرت میں اللہ تعالیٰ کے [illegible] تو ان کے نیک [illegible] کا حساب چکایا جا چکا ہو اور اللہ تعالیٰ کے ذمے ان کی کسی نیکی کا بدلہ باقی نہ ہو اور مسلمانوں کے ساتھ معاملہ جدا ہے۔ وہ یہ کہ اللہ تعالیٰ چاہتے ہیں کہ مسلمانوں [illegible] کا حساب دنیا [illegible] پوری چکا دیں تاکہ جب یہ اللہ تعالیٰ کے پاس آئیں تو [illegible] پاک صاف ہو کر آئیں۔

حکیم الامت حضرت تھانوی [illegible] مواعظ میں فرمایا کہ دنیا میں راحت [illegible] کا صرف ایک نسخہ ہے۔ وہ یہ [illegible] توقعات ختم کر دو۔ مثلاً یہ توقع رکھنا [illegible] شخص میرے [illegible] بھلائی کرے گا، [illegible] شخص میرے کام آئے گا، فلاں شخص میرے [illegible] میں شریک [illegible] یہ تمام توقعات ختم کر کے صرف [illegible] ذات یعنی اللہ جل شانہ [illegible] سے توقع رکھو۔ اس لئے کہ مخلوقات سے توقع ختم کرنے کے بعد اگر ان کی طرف سے کوئی [illegible] ملے گی تو وہ خلاف توقع ملے گی۔ اس کے نتیجے میں خوشی بہت ہوگی کیونکہ خلاف توقع ملی ہے اور اگر مخلوق کی طرف سے کوئی تکلیف پہنچ گئی تو پھر رنج زیادہ نہیں ہوگا۔ اس لئے کہ اچھائی کی توقع تو تھی نہیں۔ تکلیف ہی کی توقع تھی۔ وہ تکلیف توقع کے مطابق ہی ملی۔ اس لئے صدمہ اور رنج زیادہ نہیں ہوگا۔

# اپنے اوپر اللہ ﷻ کی نعمتوں اور روشن پہلوؤں کے درمیان اور آنے والی آفت و آزمائش کے درمیان تقابل کرو

عامر محمد عامر الھلالی

اے مومنو! اپنے اوپر اللہ کی نعمتوں کو دیکھو اور ان کا اپنے اوپر آنے والی آفت و مصیبت سے موازنہ کرو۔

کیا اللہ نے تمہیں دو آنکھیں، ایک زبان اور دو ہونٹ نہیں عطا کر رکھے، جبکہ تمہارے علاوہ کئی لوگ ان تمام نعمتوں یا ان میں سے بعض نعمتوں سے محروم ہیں؟

کیا ایسا نہیں ہے کہ تم امن و سکون کے ساتھ سوتے ہو اور تمہارے علاوہ کئی لوگوں کی آنکھوں سے خوف و فکر نے نیند اڑا رکھی ہے؟

کیا اللہ نے تم کو عقل جیسی نعمت سے نہیں نوازا ہے، جبکہ تمہارے علاوہ کئی لوگ دیوانے اور مجنون کہلاتے ہیں؟

کیا اس طرح نہیں کہ اللہ نے تمہیں مال کی فراوانی عطا کر رکھی ہے جبکہ تمہارے علاوہ کتنے ہی لوگ ہیں جو اس مال سے محروم ہیں؟

تمہارے پاس بیوی، بچے، پرآسائش گھر اور خوبصورت گاڑی ہے جبکہ تمہارے علاوہ دوسرے کئی لوگ ان سہولتوں سے یا ان میں سے بعض سہولتوں سے محروم ہیں؟

ان کے علاوہ کتنی نعمتیں تمہیں حاصل ہیں، صدق دل سے اپنی طرف نگاہ دوڑاؤ، تعصب کی عینک اتار کر دیکھو تو تمہیں اپنے اوپر اللہ کی بے شمار نعمتیں دکھائی دیں گی۔

علامہ ابن سعدی رحمہ اللہ نے کہا: ''مومن کو لائق ہے کہ جب اس کو کوئی آفت و مصیبت پہنچے یا وہ اس سے خوف زدہ ہو تو وہ اپنے اوپر دینی اور دنیاوی نعمتوں اور اس آفت و مصیبت کے درمیان موازنہ کرے۔ پس موازنے کے بعد اس کو معلوم ہوگا کہ اس پر نعمتیں بہت زیادہ ہیں اور اس کو جو مصیبت پہنچی ہے، وہ ان نعمتوں کے مقابلے میں بہت کمزور اور ہلکی ہے''۔ (الوسائل المفیدۃ ص 14)

اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

وَاٰتٰىكُمْ مِّنْ كُلِّ مَا سَاَلْتُمُوْهُ ۭ وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا ۭ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَظَلُوْمٌ كَفَّارٌ ۝ (ابراھیم:۳۴)

ترجمہ: ''اور تمہیں ہر اس چیز میں سے دیا جو تم نے اس سے مانگی اور اگر تم اللہ کی نعمت شمار کرو تو اسے شمار نہ کر پاؤ گے''۔

پس اس آزمائش اور تکالیف سے بھری ہوئی دنیا میں لذت، سرور، بھلائی، نعمتیں، عافیت، مصلحت اور رحمت...... اپنے مقابل آفات سے کہیں زیادہ ہیں۔ لہٰذا مومن کی لذت اور اس کی تکالیف کا کیا مقابلہ؟ اس کی صحت کی اس کی بیماری سے کیا نسبت؟ کہاں اس کا سیر اور سیراب ہونا اور کہاں اس کی بھوک و پیاس؟ کہاں اس کی تھکاوٹ اور کہاں اس کی راحت و آرام؟ اس کے غم و فکر کی اس کے سرور، عافیت اور راحت سے کیا نسبت؟

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ (الانشراح:۵-۶)

ترجمہ: ''پس بے شک ہر مشکل کے ساتھ ایک آسانی ہے۔ بے شک اس مشکل کے ساتھ ایک اور آسانی ہے''۔

ابن القیم رحمہ اللہ نے فرمایا:

لن یغلب عسر یسرین (شفاء العلیل: 2/685)

''ایک تنگی دو آسانیوں پر غالب و بھاری نہیں ہے''۔

لیکن ہماری مشکل یہ ہے کہ ہم اپنی زندگی میں برے پہلو سے متاثر ہوتے ہیں جو دوسرے (روشن) پہلوؤں پر غالب آجاتا ہے۔ حالانکہ وہ (روشن پہلو) اس مصیبت سے کہیں زیادہ ہوتے ہیں، جو مصیبت ہمیں پہنچی ہوتی ہے۔ اگر ہم اپنی زندگی میں اپنے اوپر اللہ کی نعمتوں اور روشن پہلوؤں کو دیکھیں تو ہمیں معلوم ہوگا کہ وہ کہیں بہتر اور زیادہ ہیں۔ ہمیں اس حقیقت کا بھی ادراک ہوگا کہ بلاشبہ جو چیز ہماری خوشی کا باعث بنتی ہیں، وہ ان چیزوں سے کہیں زیادہ بڑھی ہوتی ہیں جو ہمیں بری لگتی ہیں اور ہمیں غمگین کرتی ہیں۔

اور سچ ہی تو کہا جس نے کہا:

''ہم انسان ان چیزوں کے متعلق فکر مند رہتے ہیں جو ہمیں ملی (جاری ص 11)

# پریشانیاں اور ان کا علاج

مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی شفیع صاحب نور اللہ مرقدہٗ

مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی محمد شفیق صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ:

◉ سارے دکھ اور پریشانی کا مدار یہی "تجویز" ہے کہ انسان اپنے لئے یا اپنے متعلقین کے لئے ایک خیالی پلاؤ پکا لیتا ہے۔ (چنانچہ) اگر پہلے سے کوئی تجویز نہ ہو تو پریشانی کبھی پاس نہ پھٹکے۔

◉ تم اپنی طرف سے نہ بلا تجویز کرو نہ راحت، بلکہ جو اللہ تعالیٰ تجویز کردیں، اس پر راضی رہو۔

◉ پریشانی کے رفع ہونے سے تو امید ہی منقطع کرلینی چاہئے کیونکہ آپ تو پریشانی کے لئے پیدا ہوئے ہیں۔ یہ تو جنت میں پہنچ کر ہی ختم ہوگی۔

◉ حدیث میں ہے کہ تقدیر پر ایمان رکھنا سب افکار (یعنی غموں) کو دور کردیتا ہے۔

◉ پریشانی کا علاج رضائے خالق کی سعی ہے۔ (یعنی اللہ تعالیٰ کو راضی کرنے کی کوشش اور) پریشانی کا سبب ہمیشہ معصیت ہوتی ہے جس کی حقیقت اللہ تعالیٰ کی نافرمانی ہے۔

◉ جس پریشانی میں اپنے اختیار کو دخل نہ ہو، وہ ذرا بھی مضر نہیں، بلکہ مفید ہے۔

◉ پریشانی غیر اختیاری، واقعی مجاہدہ اور خیر ہی خیر ہے۔ اور پریشانی اختیاری میں نور نہیں ظلمت ہوتی ہے۔ اور فرمایا جس مصیبت سے انقباض اور پریشانی بڑھے وہ تو گناہوں کی وجہ سے ہے اور جس سے تعلق مع اللہ میں ترقی ہو، تسلیم و رضا زیادہ ہو، وہ حقیقت میں مصیبت نہیں، گو صورت مصیبت ہے اور یہ صورت مصیبت، رفع درجات و امتحان محبت کے واسطے ہے۔

◉ یہ قاعدہ کلیہ عمر بھر یاد رکھنے کے قابل ہے کہ جو امور اختیار میں ہوں اور فضول نہ ہوں، ان کا تو قصد کرے اور جو اختیار میں نہ ہوں، ان کا ہرگز قصد نہ کرے۔ پریشانی تو ایسے شخص کے پاس پھٹک ہی نہیں سکتی۔ اللہ تعالیٰ سے دل لگائے رکھے۔ پریشانی میں آدمی عبادت نہیں کرسکتا، جمعیت بڑی دولت ہے۔ مگر پھر پریشانی بھی وہی مضر ہے جو اپنے اختیار سے لائی جائے۔

☆ غیر اختیاری امور کے درپے نہ ہونا اور اختیار امور میں ہمت کرنا، اس میں جو کوتاہی ہوجائے اس پر استغفار اور توفیق کی دعا کرنا اصلاح ہے اور غیر اختیاری امور کے لئے صرف دعا ہی طریق ہے۔

## پریشانیوں کا علاج

(الف) ایسا شخص تلاش کیا جاوے جس میں یہ اوصاف ہوں:

١ دل سے اپنا خیر خواہ ہو، محب و ہمدرد ہو۔

٢ عاقل ہو اور اگر صاحب تجربہ بھی ہو تو سونے پر سہاگہ۔

٣ رازدار ہو۔

٤ بے تکلف ہو۔ اگر اس کی رائے میں آپ کی غلطی ہو تو وہ اس کو محبت سے ظاہر کردے۔

٥ اگر دیندار ہو تو نور علیٰ نور۔ ایسا شخص مل جانے کے بعد کسی غم و فکر کا بوجھ اپنے دل پر نہ رکھا جاوے بلکہ ہر واقعہ کو، جس سے خلجان بڑھنے لگے، اس پر ظاہر کردیا کرے۔ خود اس اظہار ہی میں خاصیت ہے کہ غم خفیف ہو جائے گا۔ اگر وہ کچھ تسلی دے یا کوئی مناسب تدبیر بتادے تو غم اور خفیف ہو جائے گا۔

(ب) رہا یہ کہ پریشانیاں پھر بھی باقی رہیں تو اس کے لئے حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے ملفوظات میں فرمایا ہے کہ دنیا کی تمام پریشانیوں سے بچنے کا ایک واحد طریقہ ہے۔ آخر ہیں تو

حکیم الامت! کیا حکمت کی بات بتلائی ہے کہ پریشانیوں کو پریشانیاں نہ سمجھو تو کوئی پریشانی باقی نہیں رہتی۔ اب ہم یہ کہیں گے کہ صاحب درد تو ہو رہا ہے۔ اس کو درد نہ سمجھا جائے تو پھر کیا کریں؟ تو آج کل بھی اس زمانے میں، نفسیات کو علاج میں بڑا دخل دیا جا رہا ہے۔ یہاں تو باقاعدہ اس کا شعبہ قائم ہے کہ ہر بیماری کا نفسیات سے علاج ہو رہا ہے۔ نفسیات کیا ہے؟ کہ دماغ کو اس تکلیف سے ہٹالو تو تکلیف جاتی رہتی ہے۔ یعنی اگر کسی کو بخار ہے اور دوسرے نے کہہ دیا کہ یہ بخار بہت خطرناک ہے تو اب تک تو خطرناک نہ تھا، ہاں اب خطرناک بن گیا۔ اسی طرح پریشانی کو یہ سمجھا جائے کہ یہ پریشانی کچھ بھی نہیں ہے تو وہ پریشانی نہیں رہتی۔ بہت سے مریض اور پریشانی میں مبتلا شخص اس پر عمل کر کے اپنے آپ کو صحت مند اور راحت میں محسوس کر سکتے ہیں اور اصل اس کی یہ ہے کہ دنیا میں جتنے لوگ ہیں، ان میں ایک بھی ایسا نہیں ہے جو کسی نہ کسی تکلیف میں گھرا ہوا نہ ہو۔ ایسا تو کوئی بھی نہیں جس کی تمام خواہشات پوری ہو جائیں۔ یہ تو صرف اللہ تعالیٰ کو درجہ حاصل ہے۔ یہاں تک کہ انبیاء کرام علیہم السلام کے اوپر بھی پریشانیاں آئیں۔ تو اب یہ سمجھا جائے کہ اللہ تعالیٰ نے ہم کو اس پریشانی میں جو مبتلا کیا ہے، یہ ان کی مہربانی ہے۔ ورنہ اس سے زیادہ اور پریشانی اور تکلیف وہ چیزیں دنیا میں موجود ہیں۔ ہو سکتا ہے ہم کو اس سے نکال کر اس سے زیادہ خطرناک پریشانی میں مبتلا کر دیں جو دنیوی نہیں تو دین کے لحاظ سے خطرہ کا باعث ہوں۔ چونکہ ظاہری امراض تو انسان دیکھ سکتا ہے اور اس کا علاج بھی کر سکتا ہے مگر باطنی روگ ایسے ہیں کہ اللہ ان سے محفوظ رکھے۔ عجب، کبر، حسد، غیبت، بے ایمانی، بے انصافی، دل آزاری...... یہ ایسے روگ ہیں کہ نظر بھی نہیں آتے اور انسان ان کو جب اپنے اندر محسوس ہی نہیں کرتا تو علاج کس طرح کرائے گا؟ غرض باطنی بیماریاں زیادہ خطرناک ہیں اور سب سے زیادہ خطرناک بیماری یہ ہے کہ یہ سمجھے کہ ہم کو باطن کا کوئی روگ نہیں۔

(مجالس مفتی اعظم)

ان ارشادات کو بار بار پڑھئے اور اپنی پریشانیوں کا علاج کیجئے۔

# مسلمان کسی بھی حال میں مایوس نہیں ہوتا

## حضرت مولانا اسلم شیخوپوریؒ

حضرت مولانا اسلم شیخوپوری صاحب رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

اسلام کی تعلیم یہ ہے کہ انسان کو کسی حالت میں بھی اللہ تعالیٰ کی رحمت سے مایوس نہیں ہونا چاہیے۔

وہ ملاح جس کی کشتی طوفانی موجوں میں پھنس چکی ہو...... وہ مریض جو کسی لاعلاج مرض میں مبتلا ہو اور اسے ڈاکٹروں اور حکیموں نے جواب دے دیا ہو...... وہ غریب اور بے روزگار انسان جسے چاروں جانب روزگار کے دروازے بند ہوتے محسوس ہوں...... وہ لاولد (بے اولاد) جوڑا جس کی شادی کو کئی برس گزر گئے ہوں، نخل تمنا کے بار آور ہونے (اولاد نہ ہوئی ہو) کی کوئی صورت دکھائی نہ دے...... وہ سپہ سالار جسے طاقت ور حریف کا سامنا ہو اور اسے فتح کوسوں دور دکھائی دیتی ہو...... وہ گناہ گار بوڑھا جس کے شب و روز گناہوں میں بسر ہوئے ہوں اور اب موت کی آہٹ بہت قریب سنائی دیتی ہو۔

اسلام ان سب کے دل میں امید کا چراغ روشن کرتا ہے اور انہیں مایوسی سے پناہ مانگنے کی تلقین کرتا ہے۔ حضرت یعقوب علیہ السلام نے جب اپنے گم شدہ بیٹے کے بارے میں اپنے دوسرے بیٹوں کو مایوسی کی باتیں کرتے ہوئے سنا تو فرمایا تھا: "اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہو جاؤ، بے شک اللہ کی رحمت سے صرف کافر ہی ناامید ہوتے ہیں"۔

حضرت زکریا علیہ السلام کی عمر 95 سال ہو چکی تھی۔ داڑھی اور سر کے بال سفید ہو گئے، جسم میں طاقت باقی نہ رہی تھی، اہلیہ بھی بوڑھی اور بانجھ تھیں۔ خود انہیں بھی بڑھاپے نے آلیا تھا۔ مگر اس کے باوجود مایوس نہ ہوئے اور رب العلمین کی بارگاہ میں ہاتھ اٹھاتے ہوئے عرض کیا: "اے میرے پروردگار! میری ہڈیاں بڑھاپے کے سبب کمزور ہو گئی ہیں اور سر شعلہ مارنے لگا ہے (سر کے بال سفید ہو چکے ہیں) اور اے میرے پروردگار! میں تجھ سے مانگ کر کبھی محروم نہیں رہا"۔

چنانچہ اس بار بھی اللہ تعالیٰ نے انہیں محروم نہ کیا اور انہیں بیٹے کی خوشخبری سنادی۔ (تبصرہ 11)

# مکتبۃ العارف کی جانب سے اس ماہ کی نئی منتخب اسلامی کتب پیش خدمت ہیں

## جو ہر طالب علم، عوام اور سالک وصوفی کے لئے از حد نافع ہیں

ڈاک خرچ بذمہ خریدار

| نمبر | کتاب | مصنف | عام قیمت | رعائتی قیمت |
|---|---|---|---|---|
| 1 | داستان عبرت | مصنف: محمد بن صالح القحطانی | عام قیمت: 264 | رعائتی قیمت: 160 |
| 2 | خلفائے راشدینؓ | مصنف: شاہ معین الدین احمد ندوی | عام قیمت: 220 | رعائتی قیمت: 143 |
| 3 | عہد نبوت ﷺ کی برگزیدہ خواتین | مصنف: احمد خلیل جمعہ | عام قیمت: 480 | رعائتی قیمت: 312 |
| 4 | آہ وزاری | مصنف: مولانا نور محمد انیس | عام قیمت: 380 | رعائتی قیمت: 247 |
| 5 | تقویٰ کی اہمیت | مصنف: مولانا روح اللہ نقشبندی | عام قیمت: 360 | رعائتی قیمت: 235 |
| 6 | کیا آپ موت کے لئے تیار ہیں؟ | مصنف: الشیخ علی صالح الصداع | عام قیمت: 248 | رعائتی قیمت: 150 |
| 7 | دنیا کی سب سے خوش نصیب عورت | مصنف: ڈاکٹر عائض القرنی | عام قیمت: 350 | رعائتی قیمت: 195 |
| 8 | زاہدوں کے واقعات | مصنف: مولانا نور محمد انیس | عام قیمت: 360 | رعائتی قیمت: 234 |
| 9 | تحفہ اساتذہ کرام | مصنف: مولانا روح اللہ نقشبندی | عام قیمت: 300 | رعائتی قیمت: 195 |
| 10 | سچی توبہ کرنے والے | مصنف: مفتی شاء اللہ محمود | عام قیمت: 300 | رعائتی قیمت: 195 |
| 11 | سیرت سیدنا عثمان ذوالنورینؓ | افادات: قاضی مظہر حسین | عام قیمت: 180 | رعائتی قیمت: 90 |
| 12 | فضیلت مسواک حقیقت تو کچھ یہ ہے | مصنف: مولانا روح اللہ نقشبندی | عام قیمت: 240 | رعائتی قیمت: 156 |
| 13 | اسلام اور دولت وثروت | مصنف: مولانا ساجد الرحمٰن | عام قیمت: 330 | رعائتی قیمت: 215 |
| 14 | بھوک کے فوائد اور شکم سیری کے نقصانات | مصنف: مولانا ابوطلحہ محمد | عام قیمت: 250 | رعائتی قیمت: 163 |
| 15 | فیشن پرستی کی تباہ کاریاں | مصنف: پروفیسر حسن سعید | عام قیمت: 232 | رعائتی قیمت: 116 |
| 16 | ہفتہ کے ایام اور ان کی خصوصیات | مصنف: مولانا روح اللہ نقشبندی | عام قیمت: 260 | رعائتی قیمت: 170 |
| 17 | شرعی پردہ مگر کیسے | مرتب: اسحٰق ملتانی | عام قیمت: 400 | رعائتی قیمت: 200 |
| 18 | حقوق العباد کی فکر کریں | مصنف: مولانا ہارون معاویہ | عام قیمت: 500 | رعائتی قیمت: 325 |
| 19 | تقلید اور مسلکی اختلاف کی حقیقت | مصنف: مولانا یحییٰ نعمانی | عام قیمت: 225 | رعائتی قیمت: 146 |
| 20 | صحابہ کرامؓ کی نامور صاحبزادیاں | مصنف: مولانا عبدالرشید | عام قیمت: 300 | رعائتی قیمت: 150 |
| 21 | پردہ اور خواتین کے بناؤ سنگھار کے شرعی احکام | مرتب: مولانا محمد زبیر | عام قیمت: 200 | رعائتی قیمت: 100 |
| 22 | دولہا کے لئے قیمتی نصائح | مصنف: مولانا روح اللہ نقشبندی | عام قیمت: 260 | رعائتی قیمت: 170 |
| 23 | دلہن کے لئے قیمتی نصائح | مصنف: مولانا روح اللہ نقشبندی | عام قیمت: 260 | رعائتی قیمت: 170 |
| 24 | سیدی وابی | مصنف: ام کفیل بخاری | عام قیمت: 450 | رعائتی قیمت: 225 |
| 25 | اے میرے رب! مجھے معاف کردے | مصنف: مولانا سعید احمد جلالپوری | عام قیمت: 130 | رعائتی قیمت: 85 |
| 26 | صالحین کی خوشگوار راتیں | مصنف: مفتی احسان اللہ شائق | عام قیمت: 270 | رعائتی قیمت: 176 |
| 27 | سیدنا صدیق اکبرؓ کے شب وروز | مصنف: مولانا محمد حذیفہ | عام قیمت: 330 | رعائتی قیمت: 165 |
| 28 | تحفہ طالب علم وتذکرہ اہل علم | مصنف: مولوی محمد خبیب | عام قیمت: 280 | رعائتی قیمت: 140 |
| 29 | سنہری شعاعیں | مصنف: مفتی عاصم عبداللہ | عام قیمت: 230 | رعائتی قیمت: 115 |
| 30 | مثالی شخصیات کی مثالی زندگی | مصنف: مولانا اختر حسین | عام قیمت: 550 | رعائتی قیمت: 275 |


رابطہ: المکتبۃ العارف، دار العمل چشتیہ

042-35033371, 0322-4773786, 0332-4487877

darulamal.org/bookshop, info@darulamal.org

# یہ پریشانیاں اور ہمارے اعمال

حضرت مولانا مفتی عبدالوکیل سواتی

انسانوں پر جو بھی پریشانیاں، مصیبتیں، آزمائشیں آتی ہیں، اس کی اور وجوہات کے ساتھ ایک وجہ انسانوں کے اعمال کی خرابی، دینی احکام سے دوری اور خواہش پرستی بھی ہے۔ قرآن کریم میں ارشاد خداوندی ہے:

ظَهَرَ الْفَسَادُ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ بِمَا كَسَبَتْ أَيْدِي النَّاسِ لِيُذِيقَهُمْ بَعْضَ الَّذِي عَمِلُوا لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُونَ

﴿سُوْرَةُ الرُّوْم: ۴۱﴾

ترجمہ: ''پھیل پڑی ہے خرابی جنگل میں اور دریا میں لوگوں کے ہاتھ کی کمائی سے، چکھانا چاہیے مزہ ان کے کام کا تا کہ وہ پھر آئیں''۔

### اپنا جائزہ

اب آیئے اپنا اور اپنے معاشرہ کا جائزہ لیتے ہیں اور دیکھتے ہیں کہ کیا ہمارے معاشرہ میں وہ اعمال و اخلاق، وہ طرز معاشرت ہے جو قرآن و حدیث میں مذکور ہے اور صحابہ کرامؓ کی زندگی میں موجود تھا، یا ہم وہ سب کچھ کر رہے ہیں جو یہود و نصاریٰ کرتے تھے اور وہ اب مغربی معاشرہ کا طرۂ امتیاز ہے؟

صحابہ کرامؓ ایک ہی خدا کے سامنے جھکتے تھے۔ خدا ہی کو معبود حقیقی مانتے تھے، نبی کریم ﷺ کی ایک ایک ادا پر قربان ہوتے تھے۔ ان کی ایک ایک سنت کے لئے مر مٹنے پر تیار ہوتے تھے۔ ذاتی مفادات کی بجائے، ملی مفادات کو ترجیح دیتے تھے۔ نماز پڑھتے تھے۔ روزہ رکھتے تھے۔ حلال کماتے، حرام سے بچتے تھے۔ شراب وجوا، حرام ہونے کے بعد ان کے ہاں اس چیز کا تصور ہی نہ رہا۔ سچ بولتے تھے۔ جھوٹ، فریب، دھوکہ بازی اور فراڈ سے بے خبر رہتے تھے۔ نہ کسی کو دھوکہ دیتے تھے اور نہ کسی سے دھوکہ کھاتے تھے۔ لیکن افسوس آج ہمارے معاشرہ میں یہ اوصاف، یہ اعمال، مفقود ہیں۔ ہمارے اور غیر مسلم معاشرہ میں کوئی فرق نظر نہیں آتا۔ ہمارے ہی مسلمان بھائی قبروں پر جھک جاتے ہیں۔ غیر اللہ سے اپنی حاجات مانگتے ہیں۔ مال و دولت کے لئے ایمانی تقاضاؤں کو پامال کرتے ہیں۔ شعائر اسلام کا مذاق اڑاتے ہیں۔ زنا کرتے ہیں۔ شراب پیتے ہیں۔ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے احکام بھول جاتے ہیں۔ کھانے پینے کی چیزوں میں ملاوٹ کرتے ہیں۔ مضر صحت چیزیں بیچ کر لوگوں کی صحت سے کھیلتے ہیں۔ قسمیں کھا کر، سودی کاروبار کر کے، چند کوڑیاں کماتے ہیں۔ اذان کی آواز سنتے ہیں مگر نماز نہیں پڑھتے۔ زکوٰۃ فرض ہونے کے باوجود ادا نہیں کرتے۔ روزے نہیں رکھتے۔ حج کی استطاعت کے باوجود حج کرنے نہیں جاتے۔ ٹی وی، ڈش انٹینا، کیبل کو عام کر کے فحاشی پھیلاتے ہیں۔ اسلامی معاشرتی احکام کی دھجیاں اڑاتے ہیں۔ مسلمانوں کے حقوق مارتے ہیں۔ کمزوروں پر ظلم کرتے ہیں۔ ناحق خون بہاتے ہیں۔ ایک دوسرے کی عزت وآبرو پر حملے کرتے ہیں۔ یہ سب کچھ کرنے والے کوئی یہودی و نصرانی نہیں ہیں یا کسی امریکی و روسی معاشرہ میں پیدا نہیں ہوئے ہیں بلکہ اسلامی معاشرہ، مسلم گھرانوں اور مسلم ماؤں کی گود میں پلے ہیں، بڑھے ہیں، پروان چڑھے ہیں۔ یہی وہ زندگی و طرز عمل ہے جس سے ہماری ہوا اکھڑ گئی ہے، ہمارا رعب ختم ہو چکا ہے اور اسی طرز عمل نے دشمن کو آنکھیں دکھانے کا موقع فراہم کیا ہے۔

(مختصر یہ ہے کہ جب تک اپنے اعمال کی درستگی پر توجہ نہیں دی جائے گی، ان پریشانیوں اور مصیبتوں سے نجات ملنا بہت مشکل ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو اپنے اعمال کی اصلاح کی توفیق عطا فرمائیں۔ خ)

## بقیہ : نعمتوں اور آفات کے درمیان تقابل

نہیں ہوتیں اور جو چیزیں ہمیں عطا ہوئی ہیں، ان پر اللہ کا شکر ادا نہیں کرتے۔ ہم اپنی زندگی کے برے اور تاریک پہلو کو ہی دیکھے جاتے ہیں اور روشن پہلو کو آنکھ اٹھا کر بھی نہیں دیکھتے ہیں۔ جس چیز کی کمی ہوتی ہے، ہم اس پر حسرت سے ہاتھ ملتے رہتے ہیں اور جو کچھ ہمارے پاس ہوتا ہے، اس پر اپنی سعادت مندی کو نہیں دیکھتے''۔ (آثار: 189)

## بقیہ : مسلمان کسی بھی حال میں مایوس نہیں ہوتا

حالات جو بھی پیش آئیں، حقیقی مسلمان کبھی دل برداشتہ ہو کر نہ زندگی سے بیزار ہوتا ہے اور نہ ہی احساسِ کمتری میں مبتلا ہوتا ہے۔ اس کی زندگی میں کیسی ہی ناکامیاں کیوں نہ آئیں اور ظاہری اسباب کیسے ہی ناسازگار کیوں نہ ہوں...... وہ کبھی ناامید نہیں ہوتا۔ وہ اجاڑ موسم میں بہار دیکھتا ہے، تپتے صحرا میں آبشار کا تصور رکھتا ہے، سوکھی ہوئی شاخ میں شجر سایہ دار دیکھتا ہے۔

# مشکلات و مصائب سے نجات کیسے؟

حافظ سردار علی خان

قرآن کریم نے مشکلات سے نجات پانے اور مصائب کے نرغے سے رہائی حاصل کرنے کا ایک طریقہ بتایا ہے۔ وہ یہ ہے کہ اپنے دل میں خوف خدا پیدا کرلو۔ جن کاموں سے اس نے روکا ہے، بھولے سے بھی ان کے قریب مت پھٹکو۔ جن احکام کی بجا آوری کا حکم اس نے دیا ہے، ان کی پوری طرح پابندی کرو۔ اس کی یاد اور اس کے ذکر میں صدق دل سے مشغول ہو جاؤ۔ تم دیکھو گے کہ اس کا دست کرم کس طرح آگے بڑھ کر تمہاری چارہ سازی کرتا ہے۔ اس کی چشم کرم کس طرح تمہاری بگڑی بناتی ہے۔ وہ اپنے خزانوں کے منہ کس طرح تمہارے لئے کھول دیتا ہے۔

وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا ۝ وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ ۭ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ ۭ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا ۝ (الطلاق: ۲-۳)

''اور جو (خوش بخت) ڈرتا رہتا ہے اللہ تعالیٰ سے، بنا دیتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے لئے نجات کا راستہ۔ اور اسے (وہاں سے) رزق دیتا ہے، جہاں سے اس کو گمان بھی نہیں ہوتا اور جو (خوش نصیب) اللہ تعالیٰ پہ بھروسہ کرتا ہے تو وہ اس کیلئے کافی ہے۔ بے شک اللہ تعالیٰ اپنا کام پورا کرنے والا ہے۔ مقرر کر رکھا ہے اللہ تعالیٰ نے ہر چیز کے لئے ایک اندازہ''

اس آیت طیبہ میں بندہ مومن کو اس کی یقینی نجات، حقیقی کامرانی اور سچی خوشی کا راستہ دکھایا گیا ہے۔ کاش ہم کان کھول کر سن لیں، دلوں میں اس کو جگہ دیں اور صدق دل سے اس پر عمل کریں۔

(الف) حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے: قال جعل رسول اللہ ﷺ یتلو علی ھذہ الایۃ ومن یتق اللہ یجعل لہ مخرجا ویرزقہ من حیث لا یحتسب حتی فرغ من الایۃ ثم قال یا اباذر لو ان الناس کلھم اخذوا بھا کفتھم (ابن کثیر)

رسول اللہ ﷺ مجھے یہ آیت سناتے رہے اور جب فارغ ہوئے تو ارشاد فرمایا۔ ''اے ابوذر! اگر سارے لوگ اس پر عمل کرنا شروع کر دیں تو یہ آیت ان سب کے لیے کافی ہو جائے''۔

(ب) حضرت علامہ قرطبی رحمہ اللہ اس آیت کی تفسیر میں ایک واقعہ لکھتے ہیں کہ عوف بن اشجعی بارگاہ رسالت ﷺ میں حاضر ہوئے اور عرض کی ''یارسول اللہ ﷺ! میرے لڑکے کو دشمنوں نے قید کر لیا ہے اور اس کی ماں اس کی جدائی میں سخت بے چین ہے، مجھے حضور ﷺ کیا فرماتے ہیں؟'' حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ''اتق اللہ واصبر وامرک وایاھا ان تستکثرا من قول لاحول ولا قوۃ الا باللہ''۔

اللہ تعالیٰ سے ڈرو، صبر کا دامن مضبوطی سے پکڑلو، میں تجھے اور تیری بیوی کو حکم دیتا ہوں کہ تم کثرت سے لاحول ولاقوۃ الا باللہ کا ورد کیا کرو۔

ارشاد نبوی ﷺ سن کر وہ اپنے گھر لوٹ آئے اور اپنی بیوی کو سارا ماجرا آکر بتایا۔ وہ نیک بخت کہنے لگی۔ نعم ما امرنا بہ۔ حضور ﷺ نے جس چیز کا حکم دیا ہے وہ بہت ہی عمدہ ہے۔ پھر ان دونوں میاں بیوی نے بکثرت ورد شروع کر دیا۔ چنانچہ اس کی برکت سے دشمن ان کے بیٹے کی طرف سے غافل ہو گئے اور وہ ان کی غفلت کا فائدہ اٹھا کر وہاں سے بھاگ نکلا اور ان کی بھیڑ بکریاں ہانکتا ہوا بخیر و عافیت اپنے ماں باپ کے پاس پہنچ گیا۔

(ج) علامہ پانی پتی رحمہ اللہ نے اپنی تفسیر مظہری میں اس آیت کے ضمن میں حل مشکلات کیلئے ایک وظیفہ بتایا کہ ہر روز پانچ سو مرتبہ لاحول ولا قوۃ الا باللہ پڑھے، اول و آخر ایک ایک سو مرتبہ درود پاک پڑھے۔

# دُعا مصیبت کے وقت بھی اور خوشحالی کے دور میں بھی

نعمان احمد

عام طور پر لوگ مصیبت کے وقت ہی دعا کرتے ہیں، یہ بندہ کی خود غرضی کی بات ہے، حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو چاہتا ہو کہ مشکل وقتوں میں اس کی دعا قبول کی جائے اسے چاہئے کہ بہتر وقت میں خوب دعا کیا کرے۔''

(ترمذی عن ابی ہریرہؓ)

دعا چونکہ خود عبادت ہے، اس لئے وہ کبھی رائیگاں نہیں جاتی، آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا: ''یا تو اس کی دعا اسی طرح قبول کر لی جاتی ہے، یا آخرت کے اجر کی صورت میں محفوظ ہو جاتی ہے، یا اسی مطلوب کے بقدر مصیبت اس سے دور کر دی جاتی ہے''۔

(مشکوٰۃ عن ابی سعید خدری: 2259)

چنانچہ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تمہارے پروردگار بہت حیا والے اور کریم ہیں، جب بندہ ہاتھ پھیلاتا تو اس سے حیا کرتے ہیں کہ اس کے ہاتھوں کو خالی واپس کر دیں''۔ (مشکوٰۃ: 2244)

البتہ دعا کے معاملہ میں عجلت اور بے صبری نہیں ہونی چاہیے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اگر انسان گناہ یا قطع رحمی کی دعا نہ کرے تو اس کی دعا قبول ہوتی ہے، بشرطیکہ جلد بازی سے کام نہ لے''۔ دریافت کیا گیا: ''جلد بازی سے کیا مراد ہے؟'' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''یوں کہے میں نے بہت دعا کی لیکن لگتا ہے میری دعا قبول نہیں ہوئی۔ چنانچہ نا اُمید ہو کر دعا کرنا چھوڑ دے''۔ (مشکوٰۃ عن ابی ہریرہ: 2337)

اس لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ:

خوش حالی اور کشادگی کا انتظار بھی افضل ترین عبادت ہے۔

(مشکوٰۃ: 2237)

## ماہنامہ خزینہ روحانیات کی ایجنسیز کی تفصیل

1. فیصل آباد: اختر بک سٹال، چیمہ کلینک نڑوالہ چوک۔ 0313-7091558
2. سکھر: الفتح نیوز ایجنسی، دکان نمبر 106، مہران مرکز۔ 0300-9313528
3. پشاور: اطلس نیوز ایجنسی۔ 091-2573666, 0314-9007293
4. راولپنڈی: کمبائنڈ نیوز ایجنسی۔ 051-5505194
5. کوئٹہ: عامر تونسوی بک ڈپو، میزان چوک۔ 0345-8312362
6. کراچی صدر: اقبال نعمانی بک سنٹر۔ 0332-2177934
7. لاہور: سلطان نیوز ایجنسی، اخبار مارکیٹ۔ 0423-7249813
8. مانسہرہ: دانش نیوز ایجنسی۔ 0331-9352260
9. اٹک: مکتبہ ظفر۔ 0321-5247893
10. کراچی صدر: رہبر نیوز ایجنسی۔ 0333-2168390
11. حیدر آباد: مہران نیوز ایجنسی۔ 0315-2063470
12. میانوالی: مجہری نیوز ایجنسی، لاری اڈہ۔ 0321-6077778
13. لاہور: بھائی بھائی بک ڈپو، مون مارکیٹ، علامہ اقبال ٹاؤن۔
14. چکوال: حاجی برادرز بک سیلرز۔ 0306-5785684
15. گجرات: خالد بک سنٹر، مسلم بازار۔ 0333-8421027
16. پاکپتن: مہر آباد نیوز ایجنسی، ساہیوال روڈ۔ 0333-6954044
17. جھنگ: شیخ محمد حسین نیوز ایجنسی، فوارہ چوک صدر۔ 0477-626420
18. ساہیوال: زمیندار نیوز ایجنسی، جناح روڈ۔ 0344-6804050
19. چنیوٹ: عبدالرحمان ٹریڈرز۔ 03322544447
20. عارفوالا: الہلال بک ڈپو۔ 0457-832899
21. ایبٹ آباد: طیبہ بک ڈپو، سپلائی بازار۔ 0331-9381998
22. رائیونڈ: پاکستان نیوز ایجنسی۔ 35390737
23. بہاولنگر: المدینہ بک ڈپو۔ 0333-6320766
24. حضرو: بلال خوشبو محل۔ 0314-2192166
25. رحیم یار خان: چوہدری امانت علی اینڈ سنز۔ 0300-9672343
26. غذر: شفاء خانہ طبی اسلامی اینڈ حجامہ سنٹر ضلع۔ 0344-5419941
27. اٹک: علمی بک ڈپو، مدنی چوک۔ 057-2602020

# پریشانیوں اور مصیبتوں سے نجات کے لئے مسنون اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دارالعمل چشتیہ، لاہور

## صلوٰۃ الحاجۃ

جامع ترمذی میں ہے کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا:

"جس کسی کو اللہ تعالیٰ یا کسی انسان سے کوئی حاجت ہو تو اسے چاہیے کہ اچھی طرح وضو کرے۔ پھر دو رکعت پڑھے۔ پھر اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء اور بارگاہ رسالت جناب نبی کریم ﷺ پر تحفۂ درود پیش کر کے یہ دعا مانگے"

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَلِیْمُ الْکَرِیْمُ سُبْحَانَ اللّٰہِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ اَسْاَلُکَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِکَ وَعَزَآئِمَ مَغْفِرَتِکَ وَالْغَنِیْمَۃَ مِنْ کُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَۃَ مِنْ کُلِّ اِثْمٍ لَا تَدَعْ لِیْ ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَہٗ وَلَا ھَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَہٗ وَلَا حَاجَۃً ھِیَ لَکَ رِضًا اِلَّا قَضَیْتَھَا یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

ترجمہ: "نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے۔ اللہ بردبار بزرگی والا پاک ہے۔ اللہ جو عظمت والے عرش کا مالک ہے۔ سب تعریف اس اللہ ہی کے لئے ہے جو تمام جہانوں کا رب ہے۔ مانگتا ہوں میں تجھ سے اسباب، تیری رحمت کے اور وسائل، تیری بخشش کے اور غنیمت جاننے کا جذبہ ہر نیکی کو اور سلامتی ہر گناہ سے۔ نہ چھوڑ میرے کسی گناہ کو مگر اس طرح کہ تو اسے بخش دے اور نہ چھوڑ کوئی غم مگر اس طرح کہ تو اسے کھول دے اور نہ چھوڑ کوئی حاجت جو تیری مرضی کے تحت ہے مگر اس کو پورا فرما۔ اے تمام رحم کرنے والوں سے زیادہ رحم کرنے والے"۔

•..........•..........•..........•..........•

## دعائے پریشان حال

حضور اکرم ﷺ نے اپنے غلاموں کو حالت اضطرار میں جس طرح اپنے مولا کریم کے سامنے دعا کرنے کا سبق دیا ہے، وہ تحریر ہے تاکہ سب غلامان مصطفیٰ علیہ التحیۃ والثناء اس سے استفادہ کر سکیں۔

عن ابی بکرۃ قال قال رسول اللہ ﷺ فی دعاء المضطر۔ اَللّٰھُمَّ رَحْمَتَکَ اَرْجُوْ فَلَا تَکِلْنِیْ اِلٰی نَفْسِیْ طَرْفَۃَ عَیْنٍ وَّاَصْلِحْ لِیْ شَاْنِیْ کُلَّہٗ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ (قرطبی)

ترجمہ: "اے اللہ! میں صرف تیری رحمت کا امیدوار ہوں۔ مجھے آنکھ جھپکنے کی دیر بھی میرے نفس کے حوالے نہ کر۔ میرے کام درست فرما دے۔ تیرے سوا کوئی معبود نہیں"۔

•..........•..........•..........•..........•

## ہر مصیبت و تکلیف دور ہونے کا وظیفہ

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم ایک روز حضور نبی کریم ﷺ کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ "کیا تمہیں ایسی چیز بتلا دوں، جس کے پڑھنے سے ہر مصیبت و تکلیف جو کسی انسان پر پڑ گئی ہو، دور ہو جائے"۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا "یا رسول اللہ (ﷺ) ضرور ارشاد فرمائیں"۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ "حضرت ذوالنون (حضرت یونس علیہ السلام) کی دعا یعنی آیت کریمہ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ"

•..........•..........•..........•..........•

## ہر مصیبت و پریشانی سے نجات کی دعا

ایک شخص نے بیان کیا کہ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی اولاد میں سے ایک صاحب ہمارے مہمان ہوئے۔ جب رخصت ہونے لگے تو مجھے کچھ ہدیہ دینا چاہا۔ میں نے انکار کر دیا تو فرمایا کہ اچھا! ہم تمہیں ایک دعا بتلاتے ہیں جو ہمارے جد امجد حضرت انس رضی اللہ عنہ کی دعا ہے اور میں

نے جب کبھی یہ دعا کی، اللہ تعالیٰ نے ہر مصیبت و پریشانی سے نجات عطا فرمائی۔ وہ دعا یہ ہے:

اللّٰھم ان ذنوبی لم تبق لی الا رجاء عفوك و قد قدمت الة الحرمان بین یدی. فان استلك بما لا استحقه و ادعوك بما لا استوجبه و اتضرع الیك بما لا استاهله فلم یخفی علیك حالی و ان خفی علی الناس کنه معرفة امری. اللھم ان کان رزقی من السماء فاهبطه و ان کان بعید افقربه و ان کان قریبا فیسره و ان کان قلیلا فکثره و بارك لی فیه۔

ترجمہ: ''اے اللہ! میرے گناہوں نے بجز تیری معافی کے اور کوئی امید باقی نہیں چھوڑی اور میں نے محرومی کا سامان اپنے آگے بھیجا ہے۔ میں تجھ سے ایسی چیز مانگتا ہوں ہوں، جس کا مستحق نہیں اور ایسی دعا کرتا ہوں، جس کا سزاوار نہیں اور ایسی چیز سے تیری تضرع وزاری کرتا ہوں، جس کا میں اہل نہیں۔ تجھ پر میرا کوئی حال مخفی نہیں، اگرچہ لوگوں پر میرے معاملات کی حقیقت ظاہر نہ ہو۔ اے اللہ! اگر میرا رزق آسمان میں ہے، تو اس کو اتار دے اور زمین میں ہے، تو اس کو ظاہر کردے۔ اور اگر دور ہے، تو اس کو قریب کردے اور اگر قریب ہے، تو اس کو آسان کردے۔ اور اگر کم ہے تو اس کو زیادہ کردے اور اس میں برکت عطا فرما''۔

# روحانی و مخفی علوم پر کتب کا ذخیرہ

خط و کتابت: مکتبہ العارف، دارالعمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور
رابطہ: 042-35033371, 0332-4487877, 0322-4773786

## اس ماہ کی منتخب روحانی کتب پیش خدمت ہیں

### ممبران، علماء، عاملین اور خواص کے لئے زبردست ڈسکاؤنٹ

مکتبے، بک سٹالز، بک شاپس، نیوز ایجنسیز، خصوصی رعایت حاصل کرنے کے لئے رابطہ فرمائیں۔

روحانی علمی اور اسلامی (PRINTED) کتب کی مکمل فہرستیں طلب فرمائیں۔ اور جلدی اپنا آرڈر بک کروائیں۔

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| علاج بالنقوش | پیرزادہ محمد حسین ہاشمی | 400 |
| علاج بالقرآن | پیرزادہ محمد حسین ہاشمی | 400 |
| طلسمات عجائب | حضرت مولانا شاہ محمد تقی نقشبندی مجددی | 170 |
| مجرب حل المشکلات | ادارہ تصنیف و تالیف | 250 |
| رحمت للعالمین ﷺ کی دعائیں | مرتب محمد سلیم صدیقی | 150 |
| عملیات تسخیر قلوب | شاہ محمد فضل حسین صابری | 180 |
| جادو کا مستند علاج | ابوالکاشف قشنی قلندری | 300 |
| مجرب عملیات و تعویذات | مولانا سید ظہور احمد شاہ بہاولپوری | 160 |
| خزینہ عملیات و تعویذات | صوفی عزیز الرحمن نقشبندی | 140 |
| خواص کامل سورہ مزمل | سید علی حسین شاہ | 100 |
| تعویذات نقشبندی | صوفی محمد عالم مجددی | 100 |
| تعویذات سہروردی | صوفی محمد عالم مجددی | 100 |
| ہاتھ اور شخصیت | عامر شہزاد | 250 |
| ہمارے ہاتھ | عامر شہزاد | 180 |
| ہاتھ شخصیت کا آئینہ | انجینئر راجہ محمد امین | 200 |
| علم رمل سرخاب | پروفیسر حکیم مشتاق ظہیر بیگ صاحب | 400 |
| عمل دست شناسی | علیم اقبال | 160 |
| پتھروں کے اثرات | معظم جاوید | 60 |
| ٹیلی پیتھی کا انسائیکلوپیڈیا | علیم اقبال | 200 |
| ہپناٹزم کا انسائیکلوپیڈیا | علیم اقبال | 180 |
| سراج النجوم مع جوتش | علیم اقبال | 180 |
| علم نجوم سے بیماریوں کا علاج | | 75 |
| مفتاح الجفر | غلام حسین جھار | 150 |
| علم جفر | آغا اشرف | 130 |
| عددوں کے اثرات (ترمیم و اضافہ) | علیم اقبال | 200 |
| عدد بولتے ہیں (ترمیم و اضافہ) | علیم اقبال | 200 |
| ہپناٹزم | محمد جاوید شیخ | 60 |
| ساعات کا انسائیکلوپیڈیا (ترمیم و اضافہ) | علیم اقبال | 150 |
| ٹیلی پیتھی کے نئے انداز | علامہ جاوید قادری | 60 |
| ٹیلی پیتھی معہ مراقبہ | | 60 |
| شعبدہ بازی | آغا اشرف | 80 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| وظائف نبوی ﷺ | مفتی زین العابدین | 90 |
| وظائف الصالحین (وظائف و عملیات) | مولانا حافظ اقبال قریشی | 220 |
| خوابوں کی تعبیر کا انسائیکلوپیڈیا اعلیٰ | عبدالغنی نابلسی | 940 |
| خوابوں کی تعبیر کا انسائیکلوپیڈیا سادہ | عبدالغنی نابلسی | 600 |
| آداب اعمال اور دعائیں | مولانا احمد عمر | 230 |
| برکت کے اسباب اور محنت کی اہمیت | مولانا آصف نسیم | 500 |
| ہماری پریشانیاں اور ان کا حل | مولانا خالد محمود | 240 |
| جادو کا علاج | عبدالسلام بالی صاحب | 250 |
| مستند علاج قرآنی | احمد بن دیب صاحب | 390 |
| تعبیر الرؤیا کلاں | امام ابن سیرین | 480 |
| پریشانیوں کا حل | حافظ پیر ذوالفقار احمد نقشبندی | 110 |
| دعا کی قبول نہ ہونے کی وجوہات | حافظ پیر ذوالفقار احمد نقشبندی | 110 |
| ڈپریشن کا سستا علاج | حافظ سیف اللہ نقشبندی | 180 |
| مجموعہ اوراد و وظائف بر سورۃ قرآنیہ واحادیث نبویہ ﷺ | | 200 |
| روحانی عملیات و وظائف | سید ذیشان نظامی | 380 |
| دعائیں، وظائف اور تسبیحات نبوی ﷺ (خیر و برکات کا لازوال ذخیرہ) | خالد محمود | 150 |
| تعبیر الرؤیا | علامہ ابن سیرین | 300 |
| عملیات دعائیں اور عبادات (تسبیح تحفہ ساتھ) | علامہ محمد اکرام اللہ صدیقی | 180 |
| اسماء الحسنیٰ سے دکھوں اور پریشانیوں کا روحانی علاج | ملک یاور حسین | 240 |
| دکھ درد اور بیماریوں کا روحانی علاج | سید ذیشان نظامی عفی عنہ | 280 |
| دعاؤں اور وظائف سے گھریلو پریشانیوں کا حل | " | 200 |
| نافع الخلائق تحفہ درود شریف (درود شریف سے ہر طرح کی دینی و دنیاوی پریشانیوں کا علاج) | " | 370 |
| فیضان دعا (دعاؤں اور وظائف سے مصیبتوں اور مشکلات سے نجات حاصل کیجئے) | " | 350 |
| دعاؤں اور وظائف کا انسائیکلوپیڈیا | منصور احمد بٹ | 295 |
| اسماء الحسنیٰ سے دکھوں اور پریشانیوں کا روحانی علاج | ملک یاور حسین | 240 |

پتہ: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔

فون پر رابطہ کر کے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا

darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif.blogspot.com, info@darulamal.org

# ولی کامل، استاذِ مکرم، استاذ العالمین حضرت مولانا محمد امان اللہ صاحب نقشبندی نور اللہ مرقدہٗ کے مشکلات سے نجات کے لئے مجرب اعمال

خالد مقبول حفظہ اللہ

## چہل کاف کا خاص وظیفہ

نوچندی شب پنجشنبہ (جمعرات) کو بعد نماز عشاء چالیس (۴۰) مرتبہ درود شریف پڑھ کر چہل کاف چالیس (۴۰) مرتبہ پڑھیں۔ ہر ایک مرتبہ پڑھتے پر ربّ ذوالجلال کے حضور نہایت عاجزی وانکساری کے ساتھ دل کی گہرائیوں سے دعا مانگیں۔ آخر میں دوبارہ چالیس (۴۰) مرتبہ درود شریف پڑھ کر وظیفہ ختم کریں۔ اس عمل کو چالیس دن تک بلاناغہ جاری رکھیں۔ ان شاء اللہ، اللہ جل شانہٗ کے فضل سے چالیس (۴۰) دن سے قبل مراد پوری ہوگی۔ مگر پھر بھی چالیس (۴۰) دن تک پڑھتے رہنا ہے۔ درمیان میں نہ چھوڑیں۔ اس کا پورا فائدہ حاصل کرنے کیلئے نماز پنجگانہ ادا کریں۔ گناہوں سے پرہیز لازمی ہے۔ وقت اور جگہ ایک رکھیں۔ عمل شروع کرنے سے پہلے اس کا تلفظ خوب درست کریں تاکہ غلطی نہ ہو۔

**نوٹ** چہل کاف کے وظیفہ کے لئے اجازت لینی بہت ضروری ہے۔ جس کے عمل میں جو بھی چہل کاف ہو، وہ اس وظیفہ کو پڑھتے وقت اپنا والا چہل کاف ہی پڑھے۔ چہل کاف ایک عمل ہے اور یہ اس کا ایک طریقہ استعمال لکھا ہے۔ جو لوگ چہل کاف کے عامل بنا چاہتے ہیں، وہ روحانی درگاہ سے رابطہ کریں۔ (خ)

## حل المشکلات

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

ہر روز بعد از نماز عشاء پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ، اول و آخر درود شریف پڑھیں۔ بلاناغہ کریں۔ مجرب ہے۔

## کام بگڑ جاتے ہوں

جس کا کام ہوتے ہوتے بگڑ جاتا ہو تو "اھدنا الصراط المستقیم" کو جتنے ایام میں ہو سکے سوا لاکھ دفعہ پورا کرے۔ اس کے بعد ۳۱۳ مرتبہ ہر روز پڑھتا رہے اور دعا بھی کرتا رہے اور اول و آخر درود شریف بھی لازمی پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، سب کام سیدھے ہو جائیں گے۔

## ہر مقصد کے لئے

عشاء کی نماز پڑھ کر بغیر کسی سے کلام کئے باوضو قرآن مجید سامنے رکھ کر شروع سے اخیر تک ہر سطر پر انگلی رکھتا جائے اور "بسم اللہ الرحمن الرحیم" پڑھتا رہے۔ حتیٰ کہ پورا قرآن پاک ختم کردیں۔ پھر عاجزی وانکساری سے دعا مانگیں۔ ہر مہینہ میں ایک بار۔ پھر دوسرے مہینہ میں ایک بار۔ پھر تیسرے مہینہ میں ایک بار۔ ان شاء اللہ جو بھی جائز مقصد ہوگا، ضرور پورا ہوگا۔ (مجرب ہے)

## برائے ہر حاجت

اگر صبح کی نماز کے بعد سورۂ فاتحہ کو اس کے حروف کی تعداد کے برابر (یعنی ایک سو پچیس مرتبہ) پڑھے، تو بغیر کسی شک شبہ کے مطلوب کا حصول ہوگا"۔ (ولھذا الترتیب خواص عجیبۃ واسرار غریبۃ)

## حل المشکلات

ایک سو دفعہ بعد نماز عشاء وفجر مندرجہ ذیل آیت پڑھے اور اول و آخر درود شریف بھی پڑھے۔ وہ آیت یہ ہے:

رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ ﴿سُوْرَةُ الْقَمَرِ: ۱۰﴾

## حل المشکلات

ہر روز سورہ مزمل فجر کی سنتوں کے بعد ایک مرتبہ اور پانچوں نمازوں کے فرضوں کے بعد دو دو مرتبہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ مقصد حاصل ہوگا۔

# اولیاء اللہ اور بزرگانِ دین کے پریشانیوں، مصیبتوں اور مشکلات سے نجات کے لئے

## مجرب اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دارالعمل چشتیہ، لاہور

اس مضمون میں دئے گئے تمام اعمال کی ہر خاص و عام کو اجازت ہے۔

### شیخ ابوالحسن شاذلی نوراللہ مرقدہ

#### حل مشکلات کا خاص عمل

علامہ یافعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی تحریر کردہ کتاب "نور الیقین واشارۃ اھل التمکین" میں فرمایا کہ جن اوصاف وخصوصیات سے اولیاء اللہ کو مخصوص کیا گیا ہے (ایک یہ ہے کہ) جب کوئی کسی حاجت کی قبولیت کا ارادہ کرے تو جمعرات کی شام کو غسل کرے اور اپنی نماز کی جگہ اعتکاف کی نیت کرکے بیٹھ جائے۔ حتیٰ کہ مغرب کی نماز پڑھے اور پھر ذکر کرتا رہے۔ حتیٰ کہ عشاء کی نماز بھی پڑھ لے اور اس کے بعد جتنی طاقت ہو نماز میں مشغول رہے۔ جب وتروں کے آخری سجدہ میں پہنچے تو سجدہ میں ہی سو مرتبہ "یارب، یارحمن، یارحیم، یاحی یاقیوم برحمتک استغیث" کہے۔

اللہ کے حکم سے اس کی حاجت پوری ہوگی۔ (الدرالنظم ص:38)

نوٹ: عشاء کی نماز کی سنتیں اور نوافل پڑھ کر اس وظیفہ کی نماز شروع کرے اور وتر بالکل اخیر میں پڑھے۔

### امام غزالی نوراللہ مرقدہ

#### برائے حاجت برآری

تین دن روزے رکھو، ریاضت کی شرطوں کے ساتھ۔ اور تیسرے روزے صبح کی نماز کے بعد اسماء کے حروف کو جدا جدا مشک، عرق گلاب، زعفران یا بارش کے پانی سے دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر، بائیں ہاتھ سے لکھو۔ اور اسی طرح بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر دائیں ہاتھ سے لکھو۔ پھر دو رکعت نماز پڑھو اور اپنے ہاتھوں کو آسمان کی طرف اٹھاؤ (یعنی دعا کے لئے ہاتھ اٹھاؤ) اور اللہ تعالیٰ سے سچی اور خالص نیت سے سوال کرو۔ ضروری ہے کہ نیت اور عمل ساتھ ساتھ ہوں۔ اور نیت (توجہ) اول سے آخر تک کسی دوسری حاجت کی جانب مبذول نہ ہو اور اپنی حاجت اور ضرورت کا نام لے کر دعا کرے۔ اور کہے "یا اللہ! آپ ان تمام اسرار کے وسیلے سے میری حاجت کو پورا فرما دیں" اور اس مذکورہ دعا کو بار بار دہراؤ تو تم اپنی مجلسِ دعا سے فارغ بھی نہ ہوگے کہ اللہ تعالیٰ تمہاری حاجت پورا فرما دیں گے اور بغیر کسی شک کے دعا مقبول ہوگی۔ اور مندرجہ ذیل نقش کو لکھ کر اپنے سجدے کی جگہ رکھ دو۔ اور اسماء یہ ہیں: اھحس سعطف

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

ع ص ح

•..........•..........•..........•..........•

### شیخ ابن عربی نوراللہ مرقدہ

#### ہر مطلب کے لئے

اگر کسی کو حاجت ہو تو بعد نماز مغرب، فرض وسنت سے فارغ ہو کر اسی مقام پر، جہاں اس نے نماز پڑھی ہے، سورۃ فاتحہ چالیس (۴۰) بار بسم وصل میم کے پڑھے اور اس طرح دعا کرے کہ "اے اللہ! تیرا علم کافی ہے، اس امر سے کہ سوال سورۃ فاتحہ کی حرمت سے میرا سوال پورا فرما۔ سورۃ فاتحہ

کی حرمت سے مجھے عزت بخش اور میری مراد پوری فرما"۔ حق تعالیٰ ضرور حاجت پوری فرمادیں گے۔

.........................

## حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی نور اللہ مرقدہٗ

### کسی بھی مشکل کے لئے

(۱)..... اگر کسی کو کوئی مشکل پیش آئے تو سورہ یٰسین شریف پڑھیں۔ اور مبین پر پہنچ کر سات بار سورہ فاتحہ مع تسمیہ اول وآخر درود شریف کے ساتھ پڑھیں۔

### تمام حوائج ومصائب کے لئے

(۲)..... تین سو اکتالیس (۳۴۱) مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ، ہر روز صبح کی نماز کے بعد پابندی سے پڑھیں۔

.........................

## حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی صاحب نور اللہ مرقدہٗ

### ہر مشکل کے حل کے لئے

تمام مشکلات کے حل کے لئے اسم **یَا لَطِیْفُ** بعد نماز عشاء گیارہ سو گیارہ بار پڑھے۔ اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے اور پھر دعا کرے۔

.........................

## حضرت ڈاکٹر عبدالحی عارفی نور اللہ مرقدہٗ

### حل مشکلات کے لئے

آیت کریمہ کو ایک سو گیارہ (۱۱۱) مرتبہ بعد نماز عشاء، اول وآخر گیارہ بار درود شریف کے ساتھ پڑھ کر اپنی حاجت اور پریشانی کے خاتمے کی دعا کی جائے۔ ان شاء اللہ مقصد حاصل ہوگا۔

### ہر پریشانی سے نجات کے لئے

جب کسی پریشانی یا کسی کی ایذا رسانی سے تکلیف ہو یا کوئی لاینحل مشکل درپیش ہو تو کثرت سے یہ دعا پڑھیں:

**يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ.**

ان شاء اللہ تعالیٰ پریشانی سے نجات ہوگی اور اطمینان قلب حاصل ہوگا۔

.........................

## حضرت مولانا شاہ ابرار الحق صاحب نور اللہ مرقدہٗ

### برائے کفالت از مصائب وپریشانی

**حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ**

ایک سو چالیس (۱۴۰) مرتبہ روز پڑھیں۔

.........................

## حضرت مولانا احمد علی لاہوری نور اللہ مرقدہٗ

### حل مشکلات کے لئے سورہ یٰسین کا ورد

سورہ یٰسین یوں پڑھے کہ ہر مبین پر **یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ** گیارہ دفعہ پڑھے اور جب کلمہ کُنْ پر پہنچے تو **یَا اَللّٰهُ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیُّ یَا فَتَّاحُ** پڑھ کر ختم کردے۔ ان شاء اللہ سب تکالیف کا خاتمہ ہوجائے گا۔

### مصائب دور کرنے کے لئے

مصائب دور کرنے کے لئے مندرجہ ذیل دعا بارہ ہزار (۱۲۰۰۰) دفعہ روزانہ بارہ (۱۲) دن متواتر اس طرح پڑھنی چاہئے کہ اگر دن میں یہ تعداد پوری نہ ہوسکے تو شام کے بعد نیند سے پہلے پوری کرلے۔ دعا یہ ہے:

**يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَا بَدِيْعُ**

.........................

## شیخ المشائخ حضرت مولانا خان محمد صاحب نور اللہ مرقدہ

### مشکل مسائل کے حل کے لئے وظیفہ

جناب میاں واجد محمود سرگانہ بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ خواجہ صاحب رحمہ اللہ کی مجلس میں بیٹھا تھا۔ایک ساتھی حضرت رحمہ اللہ کے قریب ہوا اور اپنی گھریلو بیماری، کاروباری، معاشی اور رشتہ داروں کے سلوک کی دردبھری کہانی سنائی، جس سے قریب لوگوں کا بھی دل بھر آیا اور پھر عرض کیا ''حضرت جی! ان تمام پریشانیوں سے نکلنے کے لئے وظیفہ بتائیں''

حضرت والا (رحمہ اللہ) نے عشاء کی نماز کے بعد ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ سورۃ اخلاص مع بسم اللہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا کرنے کے لئے کہا کہ ''اے اللہ تعالیٰ! اس کلام پاک کی برکت سے میرے مسائل حل فرما''۔ اللہ تعالیٰ مہربانی کرے گا اور پھر اجتماعی دعا بھی مانگی۔

(تذکرہ خواجہ خواجگان)

•..........•..........•..........•..........•..........•

## حافظ الحدیث حضرت مولانا عبداللہ درخواستی رحمہ اللہ

### تمام مشکلات کے حل کیلئے

**۱**......حافظ الحدیث حضرت درخواستی رحمہ اللہ فرماتے تھے کہ رئیس المفسرین حضرت مولانا حسین علی رحمہ اللہ یہ اشعار پڑھتے تھے جبکہ علاقہ کے رئیس و سردار مخالف ہو گئے تھے (اور حضرت بستی کے قریب دوسری جگہ پر جا کر بیٹھے)۔اس لئے یہ اشعار سات مرتبہ روزانہ پڑھیں۔اول آخر تین مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ان شاء اللہ تمام ضروریات کا انتظام ہوگا اور تمام مشکلات حل ہوتی رہیں گی۔

| یامن یری مافی الضمیر ویسمع | انت المعد لکل مایتوقع |
|---|---|
| اے وہ ذات جو باطن کی چیزوں کو دیکھتی وسنتی ہے | تو ہی عطا کرنے والا ہے ہر اس چیز کو جس کی امید کی جاتی ہے |
| یامن یرجی فی الشدائد کلھا | یامن الیہ المشتکی والمفزع |
| اے وہ ذات جس سے تمام مصیبتوں میں امید رکھی جاتی ہے | اے وہ ذات جس کی طرف فریاد کی جاتی ہے اور جو جائے پناہ ہے |
| یامن خزائن فضلہ فی قول کن | امنن فان الخیر عندک اجمع |
| اے وہ ذات کہ اس کے فضل کے خزانے اس کے قول کن میں ہیں | احسان فرما کیونکہ تمام بھلائی تیرے پاس ہے |
| مالی سوی فقری الیک وسیلۃ | فبالافتقار الیک ایدی ارفع |
| میرے لئے احتیاج کے سوا تیری طرف کوئی وسیلہ نہیں | تیری طرف احتیاج کے ساتھ اپنے ہاتھوں کو اٹھاتا ہوں |
| مالی سوی قرعی لبابک حیلۃ | فلئن رددت فای باب اقرع |
| تیرے دروازے کے کھٹکھٹانے کے سوا کوئی حیلہ نہیں | اگر مجھے رد کر دیا گیا تو کون سا دروازہ کھٹکھٹاؤں گا |
| ان کان لایرجوک الامحسن | فالمذنب العاصی الی من یرجع |
| اگر تیری رحمت کے نیکوکار ہی امیدوار ہوں | تو گناہگار گناہ کا ارتکاب کرنے والا کس کی طرف رجوع کرے |
| حاشالجودک ان تقنط عاصیا | الفضل اجزل والمواھب اوسع |
| تیری سخاوت سے بعید ہے کہ تو کسی گناہگار کو ناامید کرے | تیرا فضل بہت زیادہ ہے اور تیرے عطایا بہت وسیع ہیں |
| ومن الذی ادعوا واھتف باسمہ | |
| اور کون ہے جس کو پکاروں اور جس کے نام کے ساتھ مانگوں | اگر تیرا فضل تیرے محتاج سے روک دیا جائے |
| ثم الصلوۃ علی النبی والہ | خیر الانام ومن بہ یستشفع |
| پھر حضور (ﷺ) اور ان کی آل پر رحمت نازل ہو | وہ حضور جو سب لوگوں سے افضل ہیں اور جس کے ذریعہ شفاعت حاصل کی جائیگی |

**۲**......ہر مشکل کے لئے ان اشعار کو صبح وشام پڑھا کرے، اول آخر درود شریف پڑھیں

یامن یجیب دعاء المضطر فی الظلم
ویاکاشف الضروالبلوی مع السقم
قدنام وفدك حول البیت وانتھوا
وعین جودك یامولای لم تنم
فھب لی بجودك فضل العفوعن زللی
یامن الیہ رجاء الخلق فی الحرم
وان کان عفوك یرجوہ ذوخطا
فمن یجود علی العاصین بالنعم

•..........•..........•..........•..........•..........•

## ولایت علی صاحب چھلتی رحمہ اللہ

### برائے حل مطلب

اس دعا کو سات یوم تک لکھ کر دریا میں ڈالے۔

یاحنان. یا منان. یاسلطان. یاغفران. یابدیع السموٰت والارض. یاذوالجلال والاکرام برحمتك یا ارحم الرّاحمین.

.............................

## حضرت شاہ کلیم اللہ جہاں آبادی نور اللہ مرقدہٗ

### دینی و دنیاوی حاجات کے لیے

صبح کی نماز کے بعد دینی و دنیاوی حاجات کے لیے ستر بار یَا وَھَّابُ اور یہ پڑھیں اَللّٰھُمَّ زِدْ نُوْرَنَا وَزِدْ سُرُوْرَنَا وَزِدْ حُضُوْرَنَا وَزِدْ مَعْرِفَتَنَا وَزِدْ طَاعَتَنَا وَزِدْ نِعْمَتَنَا وَزِدْ مَحَبَّتَنَا وَزِدْ عِشْقَنَا وَزِدْ شَوْقَنَا وَزِدْ ذَوْقَنَا وَزِدْ عِلْمَنَا وَزِدْنَا یَا مَوْلَانَا بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

.............................

## حضرت مولانا سید زوار حسین شاہ صاحب نور اللہ مرقدہٗ

### مشکلات سے نجات کے لیے ختم غوث الثقلین

#### حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہ

برائے حصول جمیع مقاصد و حل مشکلات دینی و دنیاوی مجرب ہے۔ اول و آخر درود شریف سو مرتبہ درمیان میں

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ

صرف پانچ سو مرتبہ روزانہ پڑھنا چاہیے۔ حتیٰ کہ مقصد حاصل ہو جائے اور مشکلات حل ہو جائیں۔ اس ختم کا ثواب بروح پرفتوح حضرت ممدوح رحمہ اللہ کو بخش کر اپنی مشکلات کے حل کے لیے بواسطہ جناب ایشاں بارگاہ الٰہی جل شانہ سے استدعا کرے۔ ان شاء اللہ مشکل دور ہوگی۔

### مصیبت سے نجات

مصیبت سے نجات کے لیے سورۂ فاتحہ اس طرح پڑھے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کی میم کو الحمد کے لام سے ملا دے۔ اتوار کے دن فجر کی سنت اور فرض کے درمیانی وقفہ میں شروع کرے۔ پہلے دن ستر بار اور دوسرے دن ساٹھ بار اور تیسرے دن پچاس بار، اسی طرح ہر روز دس بار کم کرتا جائے یہاں تک کہ ہفتہ کے دن دس بار پڑھے۔ ان شاء اللہ جو حاجت ہوگی، پوری ہوگی۔ جو مصیبت ہوگی، دور ہو جائے گی۔

.............................

## مولانا محمد موسیٰ خان روحانی بازی نور اللہ مرقدہٗ

### ہر مشکل و پریشانی سے نجات کے لیے قصیدہ طوبیٰ کا عمل

قصیدہ طوبیٰ حضرت رحمہ اللہ کا ایک خاص منظوم کلام ہے جو کہ اسماء الحسنیٰ پر مشتمل ہے۔ یہ ایک کتاب کی صورت میں شائع ہوا ہے۔ اس کو پڑھنے کے بہت زیادہ فوائد ہیں۔ ہر مشکل و پریشانی و مصیبت کے دفع کے لیے اس کا پڑھنا بہت مجرب ہے۔ یہ ہمارے ادارے سے قیمتاً دستیاب ہے۔

### ہر مشکل و پریشانی سے نجات کے لیے قصیدہ حسنیٰ کا عمل

قصیدہ طوبیٰ کی طرح قصیدہ حسنیٰ حضرت رحمہ اللہ کا ایک خاص منظوم کلام ہے جو اسماء النبی ﷺ پر مشتمل ہے۔ یہ ایک کتاب کی صورت میں شائع ہوا ہے۔ اس کو پڑھنے کے بہت زیادہ فوائد ہیں۔ ہر مشکل و پریشانی و مصیبت کے دفع کے لیے اس کا پڑھنا بہت مجرب ہے۔ یہ ہمارے ادارے سے قیمتاً دستیاب ہے۔

.............................

**نوٹ** جس بزرگ کے تجویز کردہ عمل کریں، ان کو ایصال ثواب ضرور پہنچائیں۔ ان شاء اللہ، ان کا روحانی فیض آپ کو ملے گا۔ خ

# بندش لگوائیں

اگر آپ کے درج ذیل مسائل میں سے کسی مسائل کا شکار ہیں تو بندش کا عمل کروائیں۔ انشاء اللہ مسئلے سے نجات مل جائے گی۔

| | |
|---|---|
| ناجائز تعلقات ہیں...... جدائی کروائیں | بندش لگوائیں |
| کہیں خاص جگہ ہی نکاح کروانا ہے | بندش لگوائیں |
| کہیں خاص جگہ پر نکاح نہیں ہونا چاہیے | بندش لگوائیں |
| غلط محبت میں مبتلا ہے...... ختم کروائیں | بندش لگوائیں |
| طلاق کا ڈر ہے...... طلاق انشاء اللہ نہ ہوگی | بندش لگوائیں |
| شدید محبت کرے...... ملے بغیر چین نہ آئے | بندش لگوائیں |
| مرد/عورت کو کسی خاص سے زنا کے لئے روکنا | بندش لگوائیں |
| مرد/عورت کو کلی طور پر ہر کسی سے زنا سے روکنا | بندش لگوائیں |
| حمل باندھنا کہ حمل نہ ٹھہرے | بندش لگوائیں |
| ظالم کی معاش/ترقی/صحت بند ہوجائیں | بندش لگوائیں |
| چوری/مار پیٹ/گالیاں دینے کی عادت ختم ہو | بندش لگوائیں |
| نشہ/شراب نوشی وغیرہ کی عادت سے چھٹکارا | بندش لگوائیں |
| کسی خاص شہر/ملک/جگہ نہ جاسکے | بندش لگوائیں |
| غلط عامل کا ہر قسم کا عمل باندھنا | بندش لگوائیں |
| مخالف اور ہر کسی کی اپنے حق میں زبان بندی | بندش لگوائیں |

**نوٹ** شریعت کے دائرے میں رہتے ہوئے عمل کیا جاتا ہے۔
ناجائز کاموں کے لئے ہرگز رابطہ نہ فرمائیں۔
یہ عمل بغیر ہدیہ نہیں کیا جاتا۔

**رابطہ**
مولانا علی آفاق **0321-4168008**
مولانا محمد عرفان **0321-4168008**

# روحانی طلسماتی تیل

## (خاص الخاص دم شدہ)

○ جسم میں کہیں بھی درد ہو ○ اکڑاؤ ہو ○ چوٹ لگ گئی ہو ○ ورم آ گیا ہو ○ جوڑوں میں درد ہو ○ ریاحی دردیں ہوں ○ پٹھوں میں درد ہو ○ بچے یا بڑے کی پسلیوں میں درد ہو ○ پنڈلیوں میں درد ہو ○ اعصابی درد ہو ○ سردی کی وجہ سے درد ہو ○ ہڈیوں میں درد ہو ○ موچ آ گئی ہو۔

غرض کہ آپ کو کہیں بھی درد ہو...... دار العمل چشتیہ کا تیار کردہ روحانی طلسماتی تیل ضرور آزمائیں ان شاء اللہ آپ کو یقینی فائدہ ہوگا۔

روحانی عمل: جنات کے حاضری کے مریض/جادو کے مریض/جسمانی دردوں (جوڑوں کے درد)/دماغی اثرات وغیرہ کے لئے نسخہ اکسیر۔

**قیمت: 200 روپے (110 ML)**

روحانی دکان: **042-3503371, 0322-4773786**
**darulamal.org/ruhanishop**

# شاہی (ہربل ہیلتھ ٹانک)

☆ خون کی کمی سے پیدا ہونے والے امراض کی لاثانی دوا ☆ مرد، عورت اور بچوں کیلئے یکساں مفید ☆ شاہی اپنے اجزاء اور فولاد کی شمولیت سے جگر کے افعال کی درستی اور تقویت جگر کے لئے ایک بے مثل مرکب ہے، جو مروجہ اس قسم کے مرکبات میں ایک امتیازی خصوصیت کا حامل ہے۔ ☆ شاہی فواکہات (Fruits) بیش بہا جواہرات (Minerals) مفرح اور مقوی ادویات کا وہ لاجواب مجموعہ ہے۔ جس میں حیاتین (Vitamins) اور Calcium کی کافی مقدار شامل ہے۔ ☆ شاہی اجزاء خون کی پیدائش اور قلت خون (Anemia) میں طب یونانی کی بے مثال دوا ہے۔ اس کے استعمال سے خون کے سرخ ذرات اور سفید ذرات صحیح توازن سے بڑھنے لگتے ہیں، رگوں میں خون صالح دوڑنے لگتا ہے اور رنگت نکھر آتی ہے۔

**300 گرام پیکنگ ---- 300 روپے 150 گرام پیکنگ ---- 170 روپے**

مکتبہ العارف: **042-35033371, 0322-4773786**
**Web: darulamal.org/matabalaarif**

# مفتیان وعلمائے کرام کے پریشانیوں سے نجات کے لئے مجرب اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج ،دار العمل چشتیہ، لاہور

## حضرت مولانا شیخ محمد محدث تھانوی نور اللہ مرقدہٗ

### برائے حل مشکلات

سورۂ قریش یعنی لایلاف کو مداومت سے ستر بار روزانہ پڑھے، ان شاء اللہ مشکل حل ہو گی۔

### برائے حل مشکلات

حل مشکلات کے لئے اسم ذات اللہ کو چار ہزار پانچ سو (4500) مرتبہ، ہر رات میں روزانہ پڑھنا اکسیر ہے۔

•.........•.........•.........•.........•

## حضرت مولانا عاشق الٰہی میرٹھی نور اللہ مرقدہٗ

### ہر حاجت پوری، خصوصاً رزق کے متعلق

سورۃ الواقعہ کو ایک ہی مجلس میں اکتالیس بار (۴۱) پڑھنے سے حاجت پوری ہو۔ بالخصوص جو رزق سے متعلق ہو۔

(یہ عمل اگر حالات زیادہ خراب ہیں تو لگاتار ہر شب جمعہ کو تین ماہ تک کیا جائے اور پھر چھوڑ دیا جائے۔ ان شاء اللہ حالات بہتر ہو جائیں گے۔ عام حالات میں ہر ماہ دو بار یہ عمل کرنا کافی رہتا ہے۔ خ)

•.........•.........•.........•.........•

## حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی نور اللہ مرقدہٗ

### ہر قسم کی حاجت وکشائش رزق

جو لوگ پریشانی میں مبتلا ہوتے تھے، ان کو اکثر آپ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ نماز عشاء کے بعد سوتے وقت پڑھنے کے لئے تعلیم فرماتے تھے۔ اور اگر اس وقت نہ ہو سکے تو جس وقت بھی ممکن ہو سکے۔ اور ایک دفعہ نہ ہو سکے تو متفرق اوقات میں اس تعداد کو پورا کر کے دعا مانگ لیا کریں۔ اور اگر پانچ سو مرتبہ نہ ہو سکے تو ایک سو مرتبہ ضرور پڑھ لیا کریں۔

اور اگر سائل بہت ہی زیادہ پریشان ہوتا تو تعداد اٹھا دیتے اور یوں فرماتے تھے ”چلتے پھرتے، اٹھتے بیٹھتے، وضو بے وضو...... اس کو جتنا ہو سکے پڑھتے رہو“ سینکڑوں نے اس پر عمل کیا اور کامیاب ہوئے۔

•.........•.........•.........•.........•

## شیخ الاسلام حضرت مولانا حسین احمد مدنی نور اللہ مرقدہٗ

### سخت مشکل اور ضروری کام کے لئے

مندرجہ ذیل کلمات پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ بعد نماز عشاء روزانہ پڑھے۔ اول وآخر درود شریف ایک سو بار پڑھے۔ جب تک کام پورا نہ ہو، پڑھتا رہے۔ پڑھنے میں پابندی کرے، ناغہ نہ کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، ہر مشکل آسان اور ہر کام پورا ہو جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں:

يَا خَفِيَّ الْأَلْطَافِ أَدْرِكْنِيْ بِلُطْفِكَ الْخَفِيِّ

### ہر قسم کے خطرات اور مشکلات کو دور کرنے کے لئے

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ

روزانہ پانچ تسبیح پڑھ لیا کریں۔ ایک مجلس میں یا مجالس متعددہ میں۔

•.........•.........•.........•.........•

## حضرت مولانا محمد یٰسین صاحب رحمہ اللہ

### برائے ہر مہم وحاجت

يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَا بَدِيْعُ۔ بارہ سو (۱۲۰۰) مرتبہ

بارہ (۱۲) روز تک پڑھے۔

## برائے ہر اہم حاجت

سورۂ یٰسین مہینہ کے پہلے یکشنبہ کے روز بعد نماز صبح طلوع آفتاب سے پہلے اس طرح پڑھے کہ جب اس سورت میں پہلے مبین پر پہنچے تو پھر از سرِ نو سورت شروع کرے۔ اور جب دوسری مبین پر پہنچے تو پھر از سرِ نو شروع کرے۔ جب تیسرے مبین پر پہنچے تو از سرِ نو شروع کرے۔ اس سورت میں سات مرتبہ لفظ مبین آیا ہے۔ اس طرح سات مرتبہ یہ سورت پڑھی جائے گی اور عمل طلوع آفتاب سے پہلے ختم کیا جائے۔ کم از کم سات روز یہ عمل بلاناغہ جاری رکھے۔

## بلاؤمصیبت سے نجات کے لئے

سورۂ قریش ستر (۷۰) مرتبہ اور **یَا سَلَامُ** سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھے۔

## حضرت مولانا مفتی محمد شفیع نوراللہ مرقدہٗ

### ہر حاجت پوری ہو، ہر مشکل سے نجات

سات یوم تک روزانہ سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اپنے مقصد کی دعا کریں۔ ان شاء اللہ کیسی ہی مشکل ہو، حل ہو گی۔ کوئی بھی حاجت ہو، پوری ہو گی۔

### ہر مشکل اور حاجت کے لئے

جو شخص بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو بارہ ہزار (۱۲۰۰۰) مرتبہ اس طرح پڑھے کہ ہر ہزار پورا کرنے کے بعد درود شریف کم از کم ایک مرتبہ ضرور پڑھے اور اپنے لئے اور اپنے مقاصد کے لئے دعا کرے۔ پھر ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر درود شریف پڑھنے کے بعد دعا کرے۔ اسی طرح بارہ ہزار مرتبہ پڑھنے کے بعد درود شریف پڑھ کر دعا کرے۔ اس طرح بارہ ہزار کی تعداد پوری کر لے۔ اور بارہ مرتبہ دعا مانگے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ہر مشکل آسان ہو گی اور ہر حاجت پوری ہو جائے گی۔

## حضرت مولانا محمد ابراہیم صاحب دہلوی رحمہ اللہ

### ہر ضرورت اور حاجت پوری ہو

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۭ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝

(سورۃ التغابن: ۱۳)

اس مبارک آیت کا ہمیشہ ایک ہزار مرتبہ پڑھنا، ہر ایک ضرورت اور حاجت کو پورا کرنے کے لئے اکسیر اعظم ہے۔

### کوئی حاجت اٹکی نہ رہے

جو کوئی ہر فرض نماز کے بعد **یَا رَافِعُ** اکیس (۲۱) مرتبہ ہمیشہ پڑھے گا، ان شاء اللہ، اس کی کوئی حاجت اٹکی نہ رہے گی۔

### مصیبت دور ہو

بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا بَدِيْعُ

ستر ہزار (۷۰۰۰۰) مرتبہ باوضو روبقبلہ بیٹھ کر پڑھے۔ ان شاء اللہ، مصیبت رفع ہو۔

### رنج و مصیبت سے نجات

جس شخص کو کوئی رنج یا مصیبت پیش آئے، ایک سو تیس (۱۳۰) مرتبہ **یَا صَبُوْرُ** کو پڑھ کر جنابِ الٰہی میں دعا کرے۔ ان شاء اللہ، رنج و مصیبت سے نجات نصیب ہو گی۔

## حضرت مولانا محمد عمر پالن پوری نوراللہ مرقدہٗ

### غیب سے مدد کا دروازہ کھلنے کے لئے

وَاُفَوِّضُ اَمْرِيْٓ اِلَى اللّٰهِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ

بعد نماز عشاء، ایک سو ایک (۱۰۱) دفعہ پڑھنے سے غیب سے مدد کا دروازہ کھلتا ہے۔

### غیب سے مدد کا دروازہ کھلنے کے لئے

يَفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝ بِنَصْرِ اللّٰهِ ۭ يَنْصُرُ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ

وَهُوَ الْعَزِيزُ الرَّحِيمُ ۝ (الروم ۵)

ہر جائز مراد کے لئے اور ہر مشکل کی آسانی کے لئے اس آیت کو ایک سو تیرہ (۱۱۳) دفعہ پڑھیں۔

•.........•.........•.........•.........•.........•

## حضرت مولانا قاری سید صدیق احمد باندوی قدس سرہٗ

### گھریلو پریشانیوں سے نجات کا عمل

ایک صاحب کے گھر کے حالات بہت خراب تھے اور برابر حضرت کی خدمت میں اپنے حالات لکھ کر دعاء کی درخواست کرتے رہتے اور بسا اوقات دوسروں کے خط میں بھی اپنی پریشانیاں لکھتے اور کوئی حل چاہتے۔ حضرت نے ان کے لئے جواب تحریر فرمایا:

مکرمی زید کرمکم السلام علیکم

آپ ان سے تاکید کردیں کہ نماز کی پابندی کریں اور کسی نماز کے بعد اول و آخر درود شریف کے ساتھ **یَا رَحِیْمُ** ایک سو پچیس (۱۲۵) بار پڑھ کر دعاء کرلیا کریں۔ اللہ پاک فضل فرمائے۔

صدیق احمد

### جملہ پریشانیوں کے لئے

ایک مدرسہ کے ذمہ دار نے مدرسہ سے متعلق بڑی پریشانیاں لکھیں۔ یہ بھی لکھا کہ مدرسہ کافی مقروض ہے۔ زمین بھی مدرسہ کے لئے لینا ہے۔ کوئی نظم نہیں۔ اس کے علاوہ بھی شخصی اور مدرسہ کی پریشانیاں لکھی تھیں۔ حضرت رحمہ اللہ نے جواب تحریر فرمایا:

مکرمی زید کرمکم السلام علیکم ورحمۃ اللہ

دعاء کررہا ہوں۔ اللہ پاک تمام مقاصدِ حسنہ میں کامیاب فرمائے۔ روزانہ سورۂ یٰسین شریف کا ختم کرایا جائے اور دعاء کی جائے۔ ان شاء اللہ غیب سے سامان ہوگا۔

صدیق احمد

### پریشانیوں کے دور ہونے کا وظیفہ

مکرمی السلام علیکم

دعاء کررہا ہوں۔ اللہ پاک تمام پریشانیاں دور فرمائے۔ ہر نماز کے بعد اول و آخر درود شریف کے ساتھ **یَا سُبُّوْحُ یَا قُدُّوْسُ** ایک سو پچیس (۱۲۵) بار پڑھ کر دعاء کرلیا کیجئے۔

صدیق احمد

### بڑی سے بڑی پریشانی کا علاج

ایک صاحب نے بہت ہی زیادہ پریشانیوں کا اظہار کیا اور لکھا کہ حضرت اب آپ ہی بتلایئے کہ میں کیا کروں؟ حضرت رحمہ اللہ نے جواب تحریر فرمایا:

مکرمی زید کرمکم السلام علیکم

پریشانی کا علاج خدا سے دعاء ہے۔ جس دن فرصت ہو، دو رکعت نفل پڑھ کر اسی مجلس میں قبلہ رو ہو کر پانچ سو بار درود شریف پڑھ کر دعاء کریں۔ **یَا عَزِیْزُ یَا لَطِیْفُ** ایک سو گیارہ (۱۱۱) بار پڑھا کریں۔ ان شاء اللہ پریشانی دور ہوگی۔

صدیق احمد

### مختلف قسم کی پریشانیوں اور مرادوں کے لئے

ایک صاحب نے مختلف قسم کی تمام پریشانیاں لکھیں اور بڑی مایوسی ظاہر کی۔ حضرت رحمہ اللہ نے جواب تحریر فرمایا:

مکرمی زید کرمکم السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

دعاء کررہا ہوں، اللہ پاک فضل فرمائے اور تمام پریشانیاں دور فرمائے۔ ایک مجرب عمل مشائخ کا تحریر کررہا ہوں۔ جس دن فرصت ہو، دو رکعت نفل پڑھ کر اسی جگہ قبلہ رو بیٹھ کر پانچ سو بار درود شریف پڑھ کر اپنے تمام حالات کے لئے دعاء کرلیا کیجئے۔

ہر نماز کے بعد اول آخر درود شریف کے ساتھ **یَا فَتَّاحُ** ایک سو پچیس (۱۲۵) بار پڑھ کر دعاء کرلیا کیجئے۔

صدیق احمد

•.........•.........•.........•.........•

## حضرت مولانا عبدالحلیم زروبوی رحمۃ اللہ علیہ

### برائے حاجات

درود شریف تین سو پینسٹھ (۳۶۵) بار اور مندرجہ ذیل کلمات بھی تین سو پینسٹھ (۳۶۵) بار پڑھے۔

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ لَا مَلْجَأَ وَلَا مَنْجَأَ مِنَ اللّٰہِ اِلَّا اِلَی اللّٰہِ۔

یہ عمل عصر کے وقت بہتر ہے۔

## عمل برائے حل ہر مشکل

درود شریف ایک سو مرتبہ، حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ پانچ سو مرتبہ، درود شریف ایک سو مرتبہ۔ پڑھ کر دعا مانگے۔

............•............•............•............•............•

## حضرت مولانا محمد افضل نقشبندی رحمہ اللہ

## برائے نجات از مصائب

سورۂ یٰسین تین بار اس طرح پڑھیں کہ جب پہلے مبین پر پہنچیں تو اپنی مشکل دور ہونے کی دعا کریں۔ پھر ابتداء سے سورت کو پڑھیں اور دوسرے مبین پر پہنچ کر دعا مانگیں۔ اس طرح سات مبینوں پر دعا مانگیں اور آٹھویں بار سورت شروع کر کے ختم کریں۔ یہ ایک بار ہوا۔ اس طرح تین بار کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ سات یوم میں کیسی ہی مشکل ہوگی، اللہ تعالیٰ نجات عطا فرمائیں گے۔

## سخت مشکل سے نجات

آیت کریمہ کو بارہ روز تک روزانہ بارہ ہزار (۱۲۰۰۰) مرتبہ پڑھے۔ ان شاء اللہ، بڑی سے بڑی مشکل سے نجات ملے گی۔

## مشکل سے نجات

آیت کریمہ کو چالیس روز تک روزانہ بارہ سو (۱۲۰۰) مرتبہ پڑھے۔ ان شاء اللہ، جو بھی مشکل ہوگی، حل ہوگی۔

## بڑی سے بڑی مشکل اور پریشانی سے نجات

یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ

چالیس روز تک روزانہ وقت مقررہ پر سات ہزار بار پڑھے۔ ان شاء اللہ، کیسی ہی سخت سے سخت اور نہ حل ہونے والی مشکل ہو، اللہ تعالیٰ کے فضل سے حل ہوگی۔

## ایک ہی نشست میں مشکل سے نجات

سورۂ واقعہ کو ایک ہی نشست میں اکتالیس بار پڑھیں، ان شاء اللہ جو بھی مشکل ہوگی، اس سے نجات ملے گی۔

## پریشانیوں سے نجات

دو رکعت نماز پڑھیں اور سلام کے بعد قبلہ رخ دو زانو بیٹھ کر سورۂ الم نشرح کو ایک سو باون (۱۵۲) بار پڑھیں اور اپنی پریشانی سے نجات کی دعا کریں۔ ان شاء اللہ پریشانی دور ہوگی۔

............•............•............•............•............•

## فقیہ العصر حضرت مولانا مفتی محمد فرید صاحب رحمہ اللہ

## ہر قسم کی پریشانی اور رزق کی فراوانی کے لیے

نماز عصر کے بعد اول و آخر تین بار درود شریف پڑھ کر اٹھارہ مرتبہ یہ دعا پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ رَحْمَتَكَ اَرْجُوْ فَلَا تَكِلْنِیْ اِلٰی نَفْسِیْ طَرْفَةَ عَیْنٍ وَ اَصْلِحْ لِیْ شَأْنِیْ كُلَّهٗ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ

............•............•............•............•............•

## حضرت مولانا ظفر احمد قادری صاحب رحمۃ اللہ

## ہر حاجت اور مشکل کے لیے

حاجت پوری ہونے اور مشکلات سے نجات کے لیے یہ عمل بہت مجرب ہے۔ سورۂ فاتحہ سات بار اور یہ درود شریف دو سو مرتبہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِالنَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَ اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ اور پانچ سو بار یَا خَفِیَّ اللُّطْفِ اَدْرِكْنِیْ بِلُطْفِكَ الْخَفِیِّ۔ سورۂ فاتحہ سات بار اور مذکورہ درود شریف دو سو بار اور یا قاضی الحاجات (ایک سو) پڑھے اور اپنی حاجت گڑگڑا کر اللہ تعالیٰ سے مانگے۔ بہت جلد امید بر آوے گی۔

............•............•............•............•............•

## حضرت مولانا شاہ معین القضاۃ صاحب رحمۃ اللہ

### وظیفہ مشکل کشا

روزانہ نماز تہجد ادا کرکے پڑھیں۔ یہاں تک کہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوجائیں۔ ہر آیت کو سو سو مرتبہ پڑھیں اور سجدے میں جاکر دعا کریں۔

1. لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ
2. رَبِّ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ
3. وَاُفَوِّضُ اَمْرِيْٓ اِلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ
4. حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ
5. يَا رَبِّ اَنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ

•..........•..........•..........•..........•

## شیخ الحدیث حضرت مولانا منظور اللہ دامت برکاتہم

### ہر قسم کی پریشانی اور مشکلات کے حل کے لئے

جو لوگ کسی عام پریشانی کا ذکر کرتے یا خاص پریشانی مثلاً کاروباری بندش کی شکایت کرتے تو ایسے لوگوں کو اکثر حضرت حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ بعد دُرُود تعلیم فرماتے۔

•..........•..........•..........•..........•

## حضرت مفتی محمد اشرف صاحب (کرناٹک، انڈیا)

### دو حضرت کا پیارا

"الحی القیوم"۔ یہ اسم اعظم ہے۔ ہر نماز کے بعد یہ اسم اعظم جتنی زیادہ مرتبہ پڑھ سکیں، ضرور پڑھیں۔ نماز کے بعد جب بھی فرصت ملے پڑھیں۔ اس کے پڑھنے سے ایسے فائدے حاصل ہوں گے جن کا قیاس و تصور بھی نہیں کیا جاسکتا۔ کم سے کم اس کا پڑھنے والا زیادہ دیر تک کسی مشکل میں نہیں رہ سکتا اور اس کی ضرورت پوری ہونے میں زیادہ وقت نہیں لگے گا۔

ہر نماز کے بعد "يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ" ستر (۷۰) مرتبہ پڑھیں۔ کیسی ہی کٹھن مشکل کیوں نہ ہو، ان شاء اللہ بہت جلد دور ہو جائے گی۔

•..........•..........•..........•..........•

## حضرت مولانا محمد مسعود ازہر مدظلہ

### شہدائے کرام کی سکھائی ہوئی عجیب پرتاثیر دعا

علامہ ابن النحاس ابو زکریا محمد بن ابراہیم شہید رحمہ اللہ نے اپنی معروف جہادی کتاب "مشارع الاشواق" میں ایک ایمان افروز، دلچسپ اور عجیب واقعہ لکھا ہے اور اس واقعہ میں ایک پراثر دعا کا تذکرہ فرمایا ہے۔ یہ واقعہ بندہ کی تالیف فضائل جہاد کامل کے صفحہ ۶۱۴ سے لے کر ۶۲۴ پر موجود ہے، وہاں سے ملاحظہ فرمالیں۔ خلاصہ اس کا یہ ہے کہ سات ڈاکوؤں نے اپنے گناہوں سے توبہ کی اور مجاہد بن گئے۔ انہوں نے رومیوں کے خلاف زبردست جنگیں لڑیں اور بار بار انہیں ذلت و شکست سے دوچار کیا۔ پھر ایک لڑائی میں یہ ساتوں گرفتار ہوگئے۔ رومی بادشاہ نے انہیں اسلام چھوڑنے پر مجبور کیا اور مال و شباب کی بڑی بڑی پیشکشیں کیں مگر اللہ تعالیٰ کے وہ مخلص بندے ایمان پر ثابت قدم رہے۔ رومیوں نے ان میں سے چھ کو بے دردی کے ساتھ شہید کردیا۔ ساتواں مجاہد جو ان کا امیر تھا، اسے بادشاہ کے وزیر نے مانگ لیا تاکہ وہ اسے اپنی حسین و جمیل لڑکی کے ذریعے فتنہ میں ڈال دے اور یہ بہادر شخص ان کے کام آئے۔ وزیر نے مجاہد کو ایک پرتعیش مکان میں ٹھہرایا اور اپنی لڑکی اس کے ساتھ چھوڑ دی۔ وہ مجاہد لڑکی کے ہاتھوں کیا گرفتار ہوتا، وہ لڑکی الٹا اس کی عفت و عبادت دیکھ کر اپنا دل ہار بیٹھی اور اسلام کی طرف مائل ہوگئی۔ موقع پاکر دونوں بھاگ نکلے۔ سفر لمبا اور پرخطر تھا۔ اچانک ان کے پاس چھ گھڑ سوار آئے۔ مجاہد نے دیکھا تو وہ اس کے اپنے چھ شہید ساتھی تھے۔ ان شہداء نے مجاہد سے ایک دعا کہلوائی۔ ابھی اس نے دعا پڑھی ہی تھی کہ سینکڑوں میل کی مسافت طے ہوگئی اور وہ مسلمانوں کے ملک پہنچ گئے۔ جہاں ان کی شادی ہوئی اور اللہ تعالیٰ نے

انھیں سات بیٹے عطا فرمائے۔ وہ پرتاثیر دعا یہ ہے:

یَا صَمَدًا لَّا یَظْلِمُ۔ یَا قَیُّوْمًا لَّا یَنَامُ۔ یَا مَلِکًا لَّا یُرَامُ۔ یَا عَزِیْزًا لَّا یُضَامُ۔ یَا جَبَّارًا لَّا یَظْلِمُ۔ یَا مُحْتَجِبًا لَّا یُرٰی۔ یَا سَمِیْعًا لَّا یَشُکُّ۔ یَا عَادِلًا لَّا یَجُوْرُ۔ یَا دَائِمًا لَّا یَزُوْلُ۔ یَا حَلِیْمًا لَّا یَلْهُوْ۔ یَا قَیُّوْمًا لَّا یَفُوْتُ۔ یَا غَنِیًّا لَّا یَفْتَقِرُ۔ یَا مَنِیْعًا لَّا یُغْلَبُ۔ یَا شَدِیْدًا لَّا یَضْعُفُ۔ یَا صَادِقًا لَّا یُخْلِفُ۔ یَا بَاسِطَ الْیَدَیْنِ بِالْجُوْدِ وَ یَا مَنْ هُوَ فِیْ مُلْکِهٖ مَحْمُوْدٌ۔ یَا عَلِیَّ الْمَکَانِ۔ یَا رَفِیْعَ الشَّانِ۔ یَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ۔ یَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ۔

## سورۂ اخلاص کا مجرب عمل برائے ہر مقصد

باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں۔ پہلی مرتبہ پڑھنے سے پہلے بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ لیں۔ پھر باقی بغیر بسم اللہ کے پڑھیں۔ عمل کے اول و آخر میں سات سات مرتبہ درود شریف پڑھ لیں۔ آخر میں اپنے مقصد کی دعا کریں۔ بہت طاقتور اور بعض اہل علم نے اسے "اسم اعظم" قرار دیا ہے۔

..........•..........•..........•..........•

## حضرت مولانا سید محمد ابراہیم الباز کی

### ہر قسم کی پریشانیوں کا حل..... اسماء بدریین

شیخ الحدیث حضرت مولانا زکریا رحمہ اللہ اور دیگر اکابرین کا مجرب عمل ہے کہ اہل بدر کے وسیلہ سے مانگی جانے والی دعائیں قبول ہوتی ہیں۔ ہر پریشانی سے نجات ملتی ہے۔

اس کو پڑھنے کا یہ طریقہ ہے کہ۔

1 ....صبح و شام، اول و آخر تین مرتبہ درود شریف کے ساتھ ایک مرتبہ اسماء بدریین کا ورد کریں۔ اور پڑھ کر اپنی پریشانیوں سے نجات کی دعا کریں۔

2 ....دعا کرتے وقت پوری توجہ اور آہ و زاری کے ساتھ ان کا وسیلہ دے کر دعا مانگیں۔

3 ....شروع نام میں نبی کریم ﷺ کے نام کے ساتھ ﷺ اور ہر ایک صحابی کے نام کے ساتھ "رضی اللہ عنہ" ضرور پڑھیں۔

اسماء بدریین ایک کتابچہ کی شکل میں ہے۔ یہ ہمارے ادارے سے دستیاب ہے۔ جو منگوانا چاہیں، 0322-4773786 پر رابطہ کریں۔

..........•..........•..........•..........•

## حضرت مولانا مفتی احسان اللہ شائق مدظلہ

### ہر حاجت پوری ہو

اگر کسی شخص کو کوئی حاجت درپیش ہو تو اسے چاہیے کہ اسماء الحسنیٰ کو روزانہ اکتالیس (۴۱) مرتبہ چالیس (۴۰) دن تک پڑھے اور آخری روز اللہ کے حضور سجدہ ریز ہو کر اپنی حاجت پیش کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس وظیفہ کی برکت سے اس کی حاجت پوری ہو گی۔

..........•..........•..........•..........•

## حضرت حافظ قاری احسان اللہ صاحب مدظلہ

### ہر مقصد میں کامیابی

جو شخص خاص مقصد رکھتا ہو لیکن اپنے ارادے اور مقصد میں کامیاب نہ ہوتا ہو تو عشاء کی نماز کے بعد ایک سو بار سورۂ بقرہ کی آخری آیات امن الرسول سے آخر تک پڑھے۔ اور اس کے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے اور اپنے مقصد میں کامیابی کی دعا کرے تو ان شاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہو گی۔ اگر کسی مسجد میں بیٹھ کر عمل کیا جائے تو زیادہ بہتر ہے۔

### ہر مشکل سے نجات

اگر کوئی شخص مشکلات میں پھنس گیا ہو اور کسی طرح جان نہ چھوٹتی ہو تو اول و آخر چالیس مرتبہ درود شریف اور درمیان میں تین سو بار سورۂ توبہ کی آخری دو آیات پڑھیں۔ اس عمل کو چالیس یوم پابندی سے پڑھیں۔ اس عمل کے دوران حسب حیثیت صدقہ خیرات بھی کرتے رہیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ چالیس دن کے اندر اندر ہی حالات بہتر ہوتے جائیں گے۔ مشکلات

حل ہونا شروع ہو جائیں گی۔ بیماریاں دور ہو جائیں گی اور پریشانیاں از خود ختم ہو جائیں گی۔ مجرب عمل ہے۔

مولانا ارشد حسن ثاقب مدظلہ

## حل مشکلات کے لئے

جو آدمی پیر کے روز طلوع آفتاب کے وقت سورۃ الکافرون دس بار پڑھ کر کسی مشکل کے حل یا مقصد کے حصول کے لئے دعاء مانگے گا، اللہ تعالیٰ اس کی وہ مشکل حل اور مقصد پورا فرما دیں گے۔

## قضائے حاجات کے لئے بامؤکل عمل

اگر آپ کا کوئی کام اٹک گیا ہو اور حل ہونے نہیں دے رہا یا کوئی بڑی مصیبت آپڑی ہے اور ٹلنے کا نام نہیں لیتی تو اکیس (۲۱) دن تک سورۃ الاخلاص عشاء کے بعد ایک بار پڑھیں اور آخر میں یہ کلمات کہیں:

اللّٰهم انی اسئلك یااحد یافرد یاصمد یامن لم یتخذ صاحبة ولا ولدا یامن لم یلد ولم یولد ولم یکن له کفوا احد۔ اسئلك بحق اسمآئك العظام وانبیآئك الکرام ان تسخرلی خدام هذه السورة العظیمة عبدك عبدالرحمٰن وعبدك عبدالصمد وعبدك عبدالواحد یکونون لی عونا علی قضآء حوآئجی۔ العجل العجل۔ الوحا الوحا۔ الساعة الساعة۔ بارك الله فیکم وعلیکم وصلی الله علی سیدنا محمد وعلی آله وصحبه وسلم۔

الوحا سے پہلے دعاء ہے، جو رب کریم سے مانگی جاتی ہے اور الوحا سے آخر تک آپ اس سورۃ کے موکلات کو مخاطب کریں گے۔

ف: اکیس دن عمل کر لینے کے بعد ہفتے میں ایک بار اگر اسے دہراتے رہیں تو آپ کے کام خود بخود حل ہوتے جائیں گے اور سورت کے موکلات آپ کی خدمت کی بجا آوری پر مامور رہیں گے۔ اگر ہفتہ وار عمل برقرار نہ رکھ سکیں تو آئندہ جب بھی ضرورت پڑے، جمعہ کے دن سے شروع کر کے جمعرات کے دن تک عمل کر لیں۔ ان شاء اللہ سات دن کا عمل ہی کافی ہو جائے گا۔

## حل مشکلات کا عمل

بسم اللہ شریف کے توسل سے دعا مانگنے کا ایک اور بھی طریقہ بزرگان دین سے نقل چلا آرہا ہے۔ اس مخصوص دعاء میں بسم اللہ شریف کو شامل کر کے اس کے وسیلے اور برکت سے اپنی حاجات اللہ تعالیٰ کے سامنے رکھی جائیں تو بہت جلد پوری ہوتی ہیں۔ دو رکعت نماز نفل قضائے حاجت پڑھ کر اول و آخر درود شریف حسب توفیق پڑھ کر درمیان میں ایک سو اٹھارہ (۱۱۸) بار یہ دعاء پڑھیں اور آخری جملہ: وصلی اللہ...... سے پہلے جہاں جگہ خالی چھوڑی گئی ہے، وہاں اپنے مقصد کی دعاء اپنی زبان میں پوری عاجزی و انکساری اور خشوع وخضوع سے مانگ کر آگے دعاء مکمل کریں۔ ان شاء اللہ ہر مقصد پورا اور ہر حاجت روا ہوگی۔ دعا یہ ہے:

بسم الله الرحمن الرحیم۔ اللّٰهم انی اسئلك بفضل بسم الله الرحمن الرحیم وبحق بسم الله الرحمن الرحیم وبهیبة بسم الله الرحمن الرحیم وبمنزلة بسم الله الرحمن الرحیم۔ ارفع قدری ویسر امری واشرح صدری یامن هو کٓهٰیٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ الٓمٓ الٓمٓصٓ الٓمٓرٰ الٓمٓ الله لآ اله الا هو الحی القیوم بسر الهیبة والقدرة والجبروت العظمة اجعلنی من عبادك المتقین واهل طاعتك المحبین۔ وصلی الله علی سیدنا محمد وعلی آله وصحبه اجمعین۔

## حل مشکلات

جو شخص فجر کے بعد اس آیت کا روزانہ چالیس (40) بار ورد رکھے، اللہ تعالیٰ اس کی ہر مشکل آسان فرماتے ہیں اور اس کے تمام کام خود بخود ہوتے چلے جاتے ہیں۔ آیت یہ ہے:

ثم انزل علیکم ...... بذات الصدور (آل عمران ۱۵۴)

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف** سات سلام اور چہل کاف کا عمل "پیرانِ پیر غوث اعظم حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ" سے منقول ہے۔ یہ عمل سایہ اور جادو کا خاص توڑ ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کے لئے صرف اجازت کی ضرورت ہے۔ اجازت نقد حدیہ کے ساتھ مشروط ہے۔ اجازت حاصل کرنے کے بعد اس عمل کے ذریعے سے جنات، جادو ٹونہ اور نظر بد کا علاج کیا جاسکتا ہے۔ چہل کاف کے عامل اور اہل خانہ پر جادو اور سایہ اثر نہیں کرتا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سب محفوظ رہتے ہیں بشرطیکہ وہ اجازت لیتے وقت پہلے سے جادو اور جنات کے مریض نہ ہوں۔

چہل کاف وہ عمل ہے جو عاملین میں بہت مقبول ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔ شرط یہ ہے کہ اس عمل کا ماہرانہ استعمال کرنا آتا ہو۔ اسلحہ تو بہت لوگوں کے پاس ہوتا ہے مگر اچھی طرح چلانا کسی کسی کو ہی آتا ہے۔ یہی روحانی اسلحہ کا بھی معاملہ ہوتا ہے۔ اگر اسلحہ کو صحیح استعمال نہ کرنا آتا ہو یا پھر بوقت ضرورت پاس نہ ہو، بیشک سامنے رکھا ہو، تو دشمن مار جائے گا۔ اس لئے دنیاوی اسلحہ کی طرح روحانی اسلحہ کو بھی ہر وقت لوڈ رکھنا چاہئے تاکہ بوقت ضرورت فوری استعمال کیا جاسکے۔

**اجازت لینے کے بعد کیا عمل ہوگا** اس عمل کے لئے کسی چلہ کشی کی شرط نہیں ہے۔ اجازت لینے کے بعد آپ کو سات سلام اور چہل کاف کی ایک معمولی تعداد روزانہ (جب تک عمل رکھنا چاہیں) پڑھنی ہوتی ہے۔ اس کے پڑھنے سے آپ کی روزانہ حاضری لگتی رہے گی اور اس عمل کے پیچھے جنات آپ کی بوقت ضرورت مدد کریں گے۔ اس عمل کے پیچھے چونکہ جنات کی ایک بڑی تعداد ہے، اور وہ سب ہی جادو اور جنات کے علاج کرنے میں ماہر ہونے کے ساتھ دیگر دنیاوی کاموں میں بھی معاون ہوتے ہیں۔ اس لئے روزانہ پڑھتے رہنے سے وہ بھی مدد کو تیار رہتے ہیں۔

اس کی مثال ایسی ہے کہ جب پولیس کی ضرورت پڑتی ہے تو 15 پر کال کی جاتی ہے۔ کون آتا ہے؟ اس کا کوئی نہیں سوچتا، بس آنا چاہئے۔ اسی طرح جب اجازت یافتہ پڑھتا ہے تو اس کی کال بھی چہل کاف والوں کو جاتی ہے اور وہ آتے ہیں اور جس کام کے لئے پڑھا گیا ہوتا ہے، اس میں معاونت کرتے ہیں۔ اگر کسی کی نظر کھلی ہو تو اس کو جنات واضح نظر بھی آتے ہیں۔

**اجازت کون لے** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں، جو لوگ اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو اور جنات سے متاثرہ لوگوں کا علاج سیکھ کر علاج کرنے والے افراد، خود کو اور اپنے گھر والوں کو جادو اور جنات سے خود عمل کر کے نجات دلانے والے افراد۔

**اجازت کے لئے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فن عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔

darulamal.org/ruhanidarsgah

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد حدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد حدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**نقد ھدیہ مع اعمال کی کاپی -/5100 روپے، علاوہ ڈاک خرچ**

رابطہ روحانی درسگاہ (فون دفتر) 042-35033371 (موبائل دفتر) 0343-7772772 مولانا محمد عرفان 0321-4661681

# عاملین کاملین کے مشکلات سے نجات کے لئے مجرب اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دار العمل چشتیہ، لاہور

## خواجہ احمد دیربی رحمۃ اللہ علیہ

### برائے برآمد حاجات

اور بعض خواص سورۂ یٰسین سے یہ ہے کہ جو شخص گرفتار زنداں ہو یا قرضدار یا کسی سے خائف ہو اور وہ اس سورۂ کو اس نیت سے تین بار تلاوت کرے تو قید سے اس کی خلاصی اور خوف سے امن ہوگا اور دین (قرض) ادا ہوگا اور اسی طرح جمیع مہمات میں اس سورت کو سات بار تلاوت کرے اور اس دعا کو بھی سات بار پڑھے بعد قرأت مرتبہ اولی کے۔ خواہ بعد قراۃ ہر مرتبہ کے ایک ایک مرتبہ یہ دعا بھی پڑھے اور وہ کلمات یہ ہیں۔

يَاَيُّهَا الْجَمَاعَةُ الْمُسَخَّرُوْنَ الْمُطِيْعُوْنَ بِهٰذِهِ السُّوْرَةِ الْمُبَارَكَةِ بِحَقِّ اَنْبِيَاءِ اللّٰهِ تَعَالٰى وَاَوْلِيَائِهٖ وَبِحَقِّ خَالِقِكُمْ اجْعَلُوْا كَلِمَتِيْ سَارِيَةً وَقَوْلِيْ مَسْمُوْعًا مَقْبُوْلًا اِكْفُوْا فِيْ مُهِمَّاتِيْ وَامْدُدُوْنِيْ وَاَعِيْنُوْنِيْ فِي الْاُمُوْرِ كُلِّهَا الْكُلِّيَّةِ وَالْجُزْئِيَّةِ بِحَقِّ اِنَّهٗ مِنْ سُلَيْمٰنَ وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلْوَحَا اَلْعَجَلَ اَلسَّاعَةَ۔

ترجمہ: جماعت تابع و مطیع اس سورۂ مبارک کے بحق انبیاء اللہ و اولیاء اللہ کے و بحق اپنے خالق کے، میرے کلمات کو جاری کرو، میرے قول کو مسموع و مقبول کرو اور میری مہمات میں میری کفالت کرو اور امداد و اعانت کرو میری جمیع امور کلی و جزئی میں۔ بحق آیت انہ من سلیمان وانہ بسم اللہ الرحمن الرحیم کہ یہ نوشتہ ہے سلیمان کی جانب سے اور مضمون اس کا یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم کے بشتابی تمام اور بہت جلد اور اسی وقت۔

●..........●..........●..........●

## حضرت مولانا سید ابرار اللہ شاہ صاحب رحمہ اللہ

### ہر مشکل سے نجات کے لئے یالطیف کا ایک روزہ عمل

جب کوئی مصیبت یا پریشانی میں مبتلا ہو تو مسجد میں پہنچ کر دو رکعت نماز برائے اجابت قبول پڑھے۔ بعد سلام کے ایک ہزار مرتبہ اسی اسم کا ذکر کرے۔ اسی طرح پندرہ نیت (نمازوں) میں پندرہ بار ایک ایک ہزار یہ اسم پڑھے۔ اور سولہویں مرتبہ ۱۶۴۱ مرتبہ پڑھے اور اپنے پروردگار سے جو مقصود ہے، دعا مانگے۔ اسی وقت ان شاء اللہ دعا قبول ہوگی۔ اور جو مشکل ہو گی، ان شاء اللہ اس سے نجات مل جائے گی۔

### ہر مشکل سے نجات کے لئے تین روزہ عمل

بدھ، جمعرات اور جمعہ...... تین یوم روزہ رکھے۔ پھر جمعہ کا غسل کر کے جامع مسجد جا کر مساکین اور غرباء کو صدقہ تقسیم کرے۔ مؤدب قبلہ رو بیٹھ کر (بعد نماز جمعہ) اس عمل کو پڑھنا شروع کرے۔ جس قدر پڑھ سکے، پڑھے۔ عمل یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۚ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۚ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۚ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ

اَلَّذِيْ عَنَتْ لَهُ الْوُجُوْهُ وَخَشَعَتْ لَهُ الْاَصْوَاتُ وَوَجِلَتِ الْقُلُوْبُ مِنْ خَشْيَتِهٖ اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّيَ وَتُسَلِّمَ عَلٰى سَيِّدِنَا

مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمْ وَاَنْ تَقْضِیَ حَاجَتِیْ۔

یہاں پر جو بھی مشکل ہو، اس سے نجات کا نام لے یا کوئی حاجت ہو، اس کا نام لے، ان شاء اللہ، وہ مشکل دور ہو گی، وہ حاجت پوری ہو گی۔ نہایت موثر ہے۔ نااہلوں سے پوشیدہ رکھیں۔

## ہر مشکل آسان ہو

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ۔ شبانہ روز میں جو وقت فرصت کا ہو، نکال کر ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ روزانہ پڑھے۔ عجیب وغریب بات پیدا ہو گی۔ جس شخص سے جو بات آپ کہیں گے، وہ پوری کرے گا اور کثرت مال سے مالا مال ہو جائے گا۔ ہر مشکل آسان ہو گی۔

## حل المشکلات

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

اس آیت کریمہ کو دو ہزار تین سو پچھتر (۲۳۷۵) بار بعد نماز عشاء، تاریک مکان میں تنہا پڑھیں اور اپنے پاس پانی کا ایک برتن بھر کر رکھ لیں۔ ہر سیکڑہ پر ہاتھ پانی میں ڈال کر ہاتھ منہ پر مل لیا کریں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف۔ مطلب کا خاص دل میں خیال رکھیں۔ بعد ختم عجز و انکساری سے دعا مانگ لیا کریں۔ ان شاء اللہ، ایک ہفتہ میں کام ہو گا۔

اگر اول ہفتہ خالی جائے، دوسرے ہفتہ میں اسی طرح عمل کریں۔ مقصد حل ہو گا۔ اور اگر کچھ رکاوٹ پیدا ہو رہی ہے اور دوسرا ہفتہ بھی خالی گیا۔ تیسرا ہفتہ ان شاء اللہ، کبھی خالی نہیں جا سکتا۔ کامیابی اور پھر کامیابی اور ہزار کامیابی۔

کاش البرنی مرحوم

## اسم ذات ہر مقصد کے لیے

ایک نہایت مجرب اور زود اثر طریقہ درج کیا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ غالب تر ہے۔ اس کو ہی اگر منظور نہ ہو تو اس کا کوئی علاج نہیں۔ لیکن اس عمل کا اثر اس طرح یقینی ہے، جس طرح مشرق سے آفتاب کا نکلنا۔ جو آپ کا مقصد ہو۔ ملازمت، ترقی، اولاد، تسخیر وغیرہ، غرضیکہ ایسا مقصد ہو جو پورا نہ ہوتا ہو تو بحکم تعالیٰ پورا ہو گا۔

عمل یہ ہے کہ اسم ذات اللہ کو اس طرح لکھیں۔ ا ل ل ہ۔ سفید اور عمدہ کاغذ کے ٹکڑوں پر علیحدہ علیحدہ لکھا کریں۔ یعنی ہر کاغذ کے ٹکڑے پر ایک اسم، یہ اسم ایک لاکھ مرتبہ لکھا جائے گا۔ اب آپ اپنے وقت اور فرصت کا لحاظ کرتے ہوئے جس قدر روزانہ لکھ سکیں، لکھیں۔ ایک لاکھ کو اتنے دنوں پر تقسیم کر لیں مثلاً 40 دن یا 60 دن یا 90 دن میں۔ غرض کہ جس قدر ایام میں آپ آسانی کے ساتھ ایک لاکھ کی تعداد ختم کر سکیں، اتنی تعداد روزمرہ لکھا کریں۔ پھر ہر ٹکڑہ کو آٹے میں لپیٹ کر دریا میں ڈال دیا کریں (جاری پانی ہونا اور اس میں مچھلیاں ہونا شرط ہے)۔ اس امر کی ضرورت نہیں کہ روزمرہ گولیاں دریا میں ڈالی جائیں۔ بلکہ کئی کئی روز کی جمع کر کے ایک دن بھی ڈال سکتے ہیں۔ مگر احتیاط رہے کہ کوئی پرزہ ضائع نہ ہو جایا کرے۔

لکھنا اور گولیاں بنانا سب باطہارت ہو۔ یہ عمل عروج ماہ میں پیر یا بدھ یا جمعہ کے دن لکھنا شروع کریں اور جس روز سے لکھنا شروع کریں، اسی روز سے اسم اللہ چار ہزار چار سو چوالیس (۴۴۴۴) مرتبہ روزانہ آخری دن تک پڑھا کریں۔ لکھنے اور پڑھنے میں اسم اللہ کے حرکات وسکنات زیر زبر پیش صحیح ادا ہونا ضروری ہے۔ و کی پیش خوب واضح کر کے پڑھیں۔ خیال رہے کہ جلدی میں ہ منہ سے صاف نہ نکلے۔ اسی طرح لکھنے میں حرکات ساتھ لگائیں۔ یوں ا ل ل ہ۔

ایک کاغذ پر لکھتے چلے جائیں۔ پھر ہر اسم کو علیحدہ علیحدہ کر لیں۔ شرط یہ ہے کہ چاقو یا قینچی یعنی لوہے اور دھار دار آلے سے علیحدہ نہ کریں۔ قلم بھی لوہے کا نہ ہو۔ قلم و دوات نئی ہوں اور اسے کسی اور کام میں قطعی استعمال نہ کریں۔ زعفران سے لکھا کریں تو زیادہ بہتر ہے۔ خدا چاہے تو ایک مرتبہ بہتا ہوا دریا بھی رک جائے گا۔ اس عمل میں کوئی خاص پرہیز نہیں۔ صرف حرام سے بچیں اور حتی الامکان نماز کی پابندی کریں۔ جھوٹ بولنے اور حرام کھانے سے پرہیز کریں۔ بس یہی شرائط ہیں۔

## مصائب سے نجات

جب کوئی شخص کسی مصیبت اور تکلیف میں گرفتار ہو، مثلاً بے روزگاری، قرض، مہلک بیماری، مقدمہ، غرض کوئی تکلیف ہو، تو نئے چاند میں پہلے پیر کے دن صبح کی نماز سنت پڑھ کر ستر مرتبہ الحمد شریف پڑھیں۔ ہر مرتبہ بسم اللہ سے شروع کریں۔ اس طرح کہ الرحیم کی میم کو الحمد للہ سے ملا کر پڑھے یعنی یعنی مل حمد للہ کر کے پڑھے۔ پھر فرض ادا کریں۔ اب سفید کاغذ پر زعفران سے الحمد شریف لکھیں۔ جہاں انعمت علیہم لکھیں۔ اس کے آگے اپنا مطلب لکھیں۔ پھر باقی سورۃ پوری کریں۔ اب اس کو تہہ کر کے تعویز بنا کر صاف سفید کپڑے میں سی کر پاس رکھ لیں۔ چاہے گلے میں ڈالیں، بازو بند بنوائیں یا جیب میں رکھیں۔ اگلے دن منگل کو پھر نماز فجر کی سنت اور فرض کے درمیان ساٹھ 60 مرتبہ الحمد پڑھیں۔ بدھ کے دن اسی طرح 50 مرتبہ جمعرات کے دن 40 مرتبہ۔ جمعہ کے دن 30 مرتبہ۔ ہفتہ کو 20 مرتبہ۔ اتوار کو 10 مرتبہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ ایک ہفتہ میں غیب سے کامیابی کے سامان پیدا ہوں گے۔ اگر کسی وجہ سے ابھی اثر معلوم نہ ہو تو عمل کو پلٹ دیں اور جاری رکھیں۔ یعنی اس کے بعد پیر کو 20 مرتبہ، منگل کو 30 مرتبہ، بدھ کو 40 مرتبہ، جمعرات کو 50 مرتبہ، جمعہ کو 60 مرتبہ، ہفتہ کو 70 مرتبہ پڑھیں۔ جب بھی انعمت علیہم پر پہنچا کریں تو ذرو دے کر کہا کریں اور مطلب کا دل میں تصور رکھیں۔ ان شاء اللہ سو فیصد کامیابی ہوگی۔ دو باتیں اور ذہن میں رکھیں۔ ایک تو الحمد کے ورد کے اول آخر روزانہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھا کریں، دوسرا کام ہونے کے بعد فاتحہ شیرینی پر پیغمبر ﷺ خدا کے نام کی دلوائیں۔ اگر ترقی اور اسباب آمدن یا رزق کی ضرورت ہو تو اتوار کے دن سے عمل شروع کریں۔

## حل المشکلات

یہ عمل بھی بے روزگاروں، مقروضوں، ناحق مقدمہ میں پھنسے ہوؤں کے لئے ہے۔ کسی کے ظلم سے بچنے کے لئے یا کسی آنے والی مصیبت سے بچنے کے لئے فیض اٹھائیں۔ وہ لوگ جو روپیہ صرف کرنے کے باوجود اور سفارشوں کو کام میں لانے کے باوجود ناکام رہے ہیں، وہ تھوڑی سی محنت کر کے دیکھیں۔ اللہ کی طرف رجوع ہو تو کوئی وجہ نہیں کہ مقصد کو نہ پائیں۔

چاند چڑھنے پر جو پہلا اتوار آئے، اس کو گزار کر جو رات آئے گی، اس رات کا یہ عمل ہے۔ ماہ کی کوئی تخصیص نہیں۔ چاند کے جس ماہ میں عمل کرنا ہو، اس رات کو تین بجے اٹھ کر غسل کریں۔ اور احرام کی طرح صرف ایک چادر بدن پر اوڑھ لیں، جو سفید رنگ کی ہو اور سلی ہوئی قطعی نہ ہو۔ وضو کر کے دو رکعت نماز بہ نیت تہجد گزاریں۔ اس طرح چھ رکعت ختم کریں۔ اس کے بعد بارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر کھیعص کفایتنا حمعسق حمایتنا چار سو تہتر بار (۴۷۳) پڑھیں۔ اس کے بعد پھر بارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ سارے عمل میں یہ بات لازمی ہے کہ نماز اور درود شریف چھوڑ کر عمل پڑھتے وقت زبان تالو سے چمٹی رہے، علیحدہ نہ ہو۔ ممکن ہے شروع میں عادت اور مشق نہ ہونے کی وجہ سے کسی وقت زبان تالو سے علیحدہ ہو جائے تو کوئی ہرج نہیں۔ علیحدہ ہو جائے تو پھر لگا لیا کریں۔

البتہ کثرت سے ایسا ہونا عمل میں خلل کا باعث ہوگا۔ جب عمل ختم ہو جائے تو بھی مصلیٰ سے نہ اٹھیں اور جب تک صبح کی نماز کا وقت نہ ہو جائے، نہ اٹھیں۔ اس وقفہ میں درود شریف پڑھ سکتے ہیں۔ پھر نماز فجر ادا کریں۔ اور اپنے مقصد کی دعا مانگیں۔ چودہ دنوں کا یہ عمل ہے۔ روزانہ ایک ہی وقت پر کریں۔ کامل یقین اور صدق دل سے عمل کریں۔ ان شاء اللہ چودہ دنوں میں خداوند کریم کوئی نہ کوئی غیب سے ضرور سامان پیدا کر دے گا۔ ایک وقت میں صرف ایک مقصد کے لئے کریں۔ چودہ دنوں کے بعد حسب توفیق شیرینی پر ختم بنام رسول اکرم ﷺ، انبیائے کرام علیہم السلام، صحابہ کرام، شہداء و اولیاء کرام کے نام کا دلائیں۔ اور جب کام ہو جائے، پھر دلائیں۔ اگر چودہ دنوں کے بعد معلوم ہو کہ اس مقصد کے ہاتھ آنے میں اللہ میاں کے ہاں سے دیر معلوم ہو رہی ہے تو عمل مذکور کے چار الفاظ بلا تعداد اٹھتے بیٹھتے ورد رکھیں تا کہ عمل میں تواتر رہے اور گوہر مقصد ہاتھ آئے۔ فیصلوں والے معاملات کا انتظار کرنا چاہئے جو یقیناً سائل کے حق میں ہی ہوگا۔

•••••

غلام الرسول میمن عاقلی نقشبندی صاحب

## مصیبت سے نجات ملے

اگر کسی مصیبت کے وقت اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر پاس رکھی جائے اور ان آیات کا ورد رکھا جائے تو اس ممکنہ مصیبت سے نجات ملے گی۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۶۱۳۰ | ۲۶۲۳۸ | ۲۸۴ | ۱۷۸۹۹۷۸ | ۲۲۹۴ |
| ۱۷۸۹۹۷۶ | ۲۲۹۵ | ۶۱۳۸ | ۲۶۲۳۶ | ۲۸۷ |
| ۲۶۲۴۴ | ۲۸۵ | ۱۷۸۹۹۷۹ | ۲۲۹۳ | ۶۱۳۱ |
| ۲۲۹۶ | ۶۱۳۹ | ۲۶۲۳۷ | ۲۸۳ | ۱۷۸۹۹۷۷ |
| ۲۸۶ | ۱۷۸۹۹۷۵ | ۲۲۹۳ | ۶۱۳۲ | ۲۶۲۳۵ |

إِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ ۝ (البقرۃ:۱۵۶)

وَمَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا ۙ فَإِنَّ اللّٰهَ شَاكِرٌ عَلِيمٌ ۝

(البقرۃ:۱۵۸)

## معاملات میں آسانی اور حاجات پوری ہوں

اگر اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیات لکھ کر اسے اپنے پاس رکھا جائے اور ان آیات کو ورد میں رکھا جائے تو تمام معاملات میں آسانی ہو جمیع حاجات پوری ہوں اور یہ وفق بمنزلہ اسم اعظم ثابت ہوگا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۳۹۹ | ۱۳۹۹۱ | ۱۹۸ | ۱۰۳۷۳۵۷ | ۳۸۳ |
| ۱۰۳۷۳۵۵ | ۳۸۶ | ۳۳۹۷ | ۱۳۹۸۹ | ۲۰۱ |
| ۱۳۹۸۷ | ۱۹۹ | ۱۰۳۷۳۵۸ | ۳۸۴ | ۳۵۰۰ |
| ۳۸۷ | ۳۳۹۸ | ۱۳۹۹۰ | ۱۹۷ | ۱۰۳۷۳۵۶ |
| ۲۰۰ | ۱۰۳۷۳۵۴ | ۳۸۵ | ۳۵۰۱ | ۱۳۹۸۸ |

الٓمّٓ ۝ اللّٰهُ لَآ إِلٰهَ إِلَّا هُوَ ۙ الْحَيُّ الْقَيُّومُ ۝

(آل عمران:۱-۲)

## آسانیاں حاصل ہوں

اگر کسی کے اسباب راہ مسدود ہو گئے ہوں تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف اس آیت کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اور اس آیت کو ورد میں رکھے تو اس کے لئے آسانیاں پیدا ہوں گی۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۷۹۵ | ۷۳۰۹ | ۱۰۹ | ۳۸۳۶۲۷ | ۳۳۵۷ |
| ۳۸۳۶۲۵ | ۳۳۶۰ | ۱۷۹۳ | ۷۳۰۷ | ۱۱۲ |
| ۷۳۰۵ | ۱۱۰ | ۳۸۳۶۲۸ | ۳۳۵۸ | ۱۷۹۶ |
| ۳۳۶۱ | ۱۷۹۴ | ۷۳۰۸ | ۱۰۸ | ۳۸۳۶۲۶ |
| ۱۱۱ | ۳۸۳۶۲۴ | ۳۳۵۹ | ۱۷۹۷ | ۷۳۰۶ |

إِنَّ رَبِّي لَطِيفٌ لِّمَا يَشَآءُ ۚ إِنَّهُ هُوَ الْعَلِيمُ الْحَكِيمُ

(یوسف:۱۰۰)

## مشکل سے نکلنے کے لئے

جب کسی مشکل امر میں آدمی پھنس جائے اور حل کی کوئی صورت نہ دکھائی دے تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر وہ گلے میں پہنے اور بعد از صلوٰۃ الوتر اس آیت کو تین سو تیرہ (۳۱۳) بار پڑھے تو اللہ پاک اس کی مشکل کو آسان کر دے گا اور مصیبت اس سے دور ہو جائے گی۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۳۵۳ | ۵۳۰۳ | ۱۳۳ | ۳۶۶۰۳۸ | ۱۳۷۷۳ |
| ۳۶۶۰۳۶ | ۱۳۷۷۶ | ۱۳۵۱ | ۵۳۰۱ | ۱۳۶ |
| ۵۳۹۹ | ۱۳۴ | ۳۶۶۰۳۹ | ۱۳۷۷۴ | ۱۳۵۴ |
| ۱۳۷۷۷ | ۱۳۵۲ | ۵۳۰۲ | ۱۳۲ | ۳۶۶۰۳۷ |
| ۱۳۵ | ۳۶۶۰۳۵ | ۱۳۷۷۵ | ۱۳۵۵۰ | ۵۳۰۰ |

إِنَّمَآ إِلٰهُكُمُ اللّٰهُ الَّذِي لَآ إِلٰهَ إِلَّا هُوَ ۚ وَسِعَ كُلَّ شَيْءٍ عِلْمًا ۝ (طٰہٰ:۹۸)

## عمل بدوح برائے حصول حاجات

یہ عمل کفایات حاجات ہے۔ اگر کوئی چاہے کہ تسخیر خلق ہو، حصول اولاد ہو یا مدارج دنیوی رفع ہوں یا بیماری سے نجات ہو یا ہم اور غم دور ہوں یا اطباء کی لاشفائی کا مسئلہ ختم ہو یا ہزیمت دشمن ہو یا فلاں شخص مطیع ہو تو اس عمل کو کیا جائے۔ ناکامی کا منہ کبھی نہ دیکھے گا۔ ان شاء اللہ

عمل یہ ہے:

تین دن کے لئے خلوت اختیار کرے اور روزہ رکھے۔ دن نوچندی جمعہ، ہفتہ و اتوار ہوں۔ جمعہ کی صبح کو فجر کی نماز پڑھ کر بعدہٗ چار رکعت نماز نفل (اشراق کے وقت) بہ نیت حاجت مطلوبہ پڑھے۔ پھر گیارہ بار آیت الکرسی، گیارہ بار سورۂ نصر، گیارہ بار ایاك نعبد و ایاك نستعین پڑھ کر سر کو سجدے میں رکھ کر ایک ہزار مرتبہ یا بدوح پڑھے اور سر سجدے سے اٹھا کر دو سو اکیس (۲۲۱) بار یہ پڑھے:

سَوْ هِیْ ءُ سَوْ هُوْ ءُ سَوْ اَجَلْ سَوْ اللّٰهُ

سَوْ پِرِیْنْ سَوْ پَسَاهُ سَوْ وَیْرِیْ سَوْ وَاهِرُوْ

پس اپنی حاجت طلب کریں اور کلمہ پڑھ کر اٹھ کھڑے ہوں اور یہی عمل رات کو عشاء کے بعد بھی کیا جائے۔ پورا طریقہ اوپر والا ہے۔

صرف دو سو اکیس (۲۲۱) بار والی عبارت کی جگہ یہ عبارت اسی تعداد میں پڑھی جائے گی:

وَ یُوْمُر اُدُوْنَائی مِسْنَائی بَاوْزَراحُ مِسْعِیْرُ لَامُوْا هُوْ فِیْعُ

مَهْر یَارَانْ مِیْلر پِیُوْتْ جِمَنَاوِشْ دَاتْ لَامُوْا

ان شاء اللہ تین دن میں مقصد پورا ہو جائے گا۔

•..........•..........•..........•..........•

## سید شاہ گیلانی مرحوم

## ہر مراد کا حصول

نماز پنجگانہ کے بعد دعائے ذیل چند بار پڑھا کرے۔ ان شاء اللہ حصول مراد ہوگی۔ طریقہ یہ ہے کہ دعا کو ہر دفعہ شروع کرنے سے پہلے اپنی دونوں ہتھیلیاں بند کر لے۔ اور جب لفظ قیوم پر پہنچے تو دائیں ہتھیلی کھول دے اور جب لفظ مستعان پر پہنچے تو بائیں ہتھیلی کھول دے۔

یَااَللّٰهُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَاسَمِیْعُ یَابَصِیْرُ یَاحَلِیْمُ یَاوَدُوْدُ یَامُسْتَعَانُ کٓهٰیٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ.

## دعائے حاجت

شب جمعہ کو اکتالیس (۴۱) دانہ گندم پر اکتالیس (۴۱) بار یہ دعا پڑھ کر پھونکیں۔ ہر دانہ پر ایک بار۔ پڑھ کر چھت پر ڈال دیں تاکہ پرندے کھا جائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، جس حاجت کے لئے پڑھے گا، ضرور پوری ہوگی۔ دعا یہ ہے: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لا اله الا الله بعونك و قدرتك لا اله الا الله بحقك و حرمتك لا اله الا الله فرجاً فرجني من امری فرجاً مخرجاً ربنا یا ارحم الراحمین.

•..........•..........•..........•..........•

## سید علی حسین شاہ صاحب (لاہور)

## دفع ہر مصیبت و آفات

اگر کسی پر ایسی کوئی آفت آ جائے جو کسی بھی طریقے سے جان نہ چھوڑتی ہو تو روزانہ بعد نماز عشاء، سورۂ ناس کو ان کلمات سمیت اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اپنے گھر کے کونوں میں دم کیا کریں۔ اور پڑھنے کے فوراً بعد اللہ تعالیٰ سے خصوصی دعا کیا کریں۔ اللہ کے فضل سے اس نورانی عمل کی بدولت چند دنوں کے اندر مصیبت اور اس آفت کا خاتمہ ہوگا، جس میں کوئی بھی بہت زیادہ مبتلا ہو۔

اس عمل میں زیادہ قوت پیدا کرنے کے لئے اپنے نام کے حروف ابجد کے مطابق پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ. قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ﴿۱﴾ مَلِكِ النَّاسِ ﴿۲﴾ اِلٰهِ النَّاسِ ﴿۳﴾ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ﴿۴﴾ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ﴿۵﴾ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ﴿۶﴾ . وبحق سبحان الله القدیم الذی لم یزل. سبحان الله العظیم الذی لم یجهل. سبحان الجواد الذی لم یبخل. سبحان الحکیم الذی لم یعجل. برحمتك یا ارحم الراحمین.

## ہزار حاجات کا حل

اس عمل کو خصوصاً ایسے افراد کریں جو ہر وقت پاک وصاف اور باوضو رہتے ہیں کیونکہ اگر کوئی اس عمل کو پلیدی حالت یا پرہیز گاری کے بغیر کرے گا تو نقصان کے علاوہ اور کئی قسم کے نقصانات بھی ہو سکتے ہیں۔ جو کوئی بھی یہ چاہے کہ اس کی حاجات وقت سے پہلے پوری ہو جایا کریں تو وہ دو رکعت نماز اس طرح پڑھے کہ سورہ فاتحہ کے بعد پہلی رکعت میں سورۂ کافرون دس مرتبہ پڑھے۔ دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد، سورۂ اخلاص دس مرتبہ پڑھے۔ چار رکعت نماز کو اسی طرح پڑھے اور بعد سلام، سجدے میں جا کر دس مرتبہ درود ابراہیمی پڑھے اور دس مرتبہ تیسرا کلمہ شریف اور دس مرتبہ اس دعا کو پڑھے۔ اللہ کے حکم سے دنیا میں ایسی کوئی بھی شے باقی نہیں رہے گی جو اس فرد کے پاس نہ ہو اور کوئی بھی مصیبت یا مشکل میں اس عمل کو کرنے والا کبھی گرفتار نہیں ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ربنا اتنا فی الدنیا حسنۃ و فی الاخرۃ حسنۃ وقنا عذاب النار

## ہر مقصد میں کامیابی

اس عمل کو ایسے افراد کریں جو کسی انتہائی مشکل میں گرفتار ہو گئے ہوں یا کسی کی کوئی عزت نہ کرتا ہو یا کوئی انسان دنیا میں مرتبہ اونچا کرنا چاہے یا کوئی بڑی سے بڑی مشکل ہو۔ اللہ کے فضل سے، اس عمل کی بدولت ہر وہ کام ممکن بن جائے گا جو پہلے ناممکن ہونے کی حیثیت رکھتا ہوگا۔ یہ عمل نہایت ہی مجرب ہے اور کئی مرتبہ کا آزمودہ ہے۔ اگر کوئی اسے صرف عشاء کی نماز کے بعد روزانہ چالیس دنوں تک سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھ لے تو اس کا عامل بن جائے گا۔ پھر جس مقصد کی خاطر بھی سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے گا تو اسی وقت کام ہوگا۔ ویسے ہر مقصد کیلئے جب تک مقصد پورا نہ ہو تو اسے روزانہ بعد نماز عشاء ایک سو ایک (۱۰۱) کی تعداد میں پڑھا جا سکتا ہے اور اپنے کام کی مکمل نیت باندھے۔ اللہ کے حکم سے سات دنوں کے اندر کام ہوگا۔ اس نقش کو اپنے اس مقصد کی خاطر زعفران سے سفید کاغذ پر لکھ کر بازو پر باندھے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ بسم اللہ بابنا تبارک حیطاننا یس سقفنا کھیعص کفایتنا حمعسق حمایتنا فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم

| ک | ہ | ی | ع | ص | ح | م | ع | س | ق |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہ | ی | ع | ص | ح | م | ع | س | ق | ک |
| ی | ع | ص | ح | م | ع | س | ق | ک | ہ |
| ع | ص | ح | م | ع | س | ق | ک | ہ | ی |
| ص | ح | م | ع | س | ق | ک | ہ | ی | ع |
| ح | م | ع | س | ق | ک | ہ | ی | ع | ص |
| م | ع | س | ق | ک | ہ | ی | ع | ص | ح |
| ع | س | ق | ک | ہ | ی | ع | ص | ح | م |
| س | ق | ک | ہ | ی | ع | ص | ح | م | ع |
| ق | ک | ہ | ی | ع | ص | ح | م | ع | س |
| ک | ہ | ی | ع | ص | ح | م | ع | س | ق |

## حاجت پوری ہو

اگر کسی کو کوئی بھی حاجت یا ضرورت ہو تو وہ رات کو تہجد کے وقت اس عمل کو ایک ہزار کی تعداد یا اس سے بھی زیادہ کی تعداد میں پڑھے۔ اللہ کے حکم سے اگلے دن وہ کام پورا ہو جائے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم سبحان اللہ القادر القاہر القوی الکافی۔

## مشکل آسان ہو

عاملان باعمل وحکمائے روحانیت فرماتے ہیں کہ مناجات مندرجہ ذیل ہمہ کارہائے مشکلات کی آسانی کیلئے تیر بہدف کام کرتی ہے لیکن جب تک اس کی زکوٰۃ ادا نہ کی جائے گی، تب تک اس کا صحیح اثر واقع نہیں ہوگا۔ اس کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ اسے سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھے اور اسے سوا لاکھ کی

تعداد میں سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر آٹے میں بند کر کے گولیاں بنا کر دریا میں بہائے۔ یہ اس کی زکوۃ ہو جائے گی۔ اب اس کا وہ فرد عامل بن گیا ہے۔ اس کے بعد دنیاوی کوئی بھی کام ہو تو اس کو روزانہ بعد نماز عشاء چالیس مرتبہ پڑھ کر دعا کرے اور اگلے دن صبح اس کی چالیس گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دے۔ اس کا کام پورا ہوگا۔

سبحان اللہ بھر غم یار توئی

سبحان اللہ بھر کشائش کار توئی

سبحان اللہ بحرمت کن فیکون

سبحان اللہ مرادمن حاصل کن

•.............•.............•.............•.............•

## حضرت مولانا محمد حسین قریشی ہاشمی رحمۃ اللہ علیہ

### برائے حل المشکلات

سورۃ قریش کو ایک ہزار بار چالیس یوم پڑھنے سے بفضل خدا ہر مشکل حل ہو جاتی ہے۔

### سورۃ اخلاص برائے حل المشکلات

سورۃ اخلاص کو اگر اس طریقے سے پڑھا جائے تو اللہ ﷻ کے فضل سے ضرور کامیاب ہو جائے گا۔ طریقہ یہ ہے کہ دو رکعت نفل نماز درمیان مغرب و عشاء اس طریقے سے پڑھے کہ بعد سورۃ فاتحہ کے سورۃ اخلاص پڑھے۔ جب اللہ الصمد پڑھے تو اس کو بار بار تکرار کرے۔ یہاں تک کہ دل بے قرار ہو جائے۔ پھر باقی ماندہ سورت پڑھ کر رکعت پوری کرے۔ اسی طریقے پر دوسری رکعت پڑھے۔ کم سے کم گیارہ روز کرے۔ اگر چالیس روز کیا جائے تو بے حد فائدہ ہوگا۔ بعد نماز کے، اپنا مطلب کھول کر بیان کرے اور نہایت خشوع سے ہاتھ اٹھا کر، عاجزی کے ساتھ، اللہ ﷻ کے حضور بیان کرے۔ ان شاء اللہ مطلب حل ہوگا۔

### آیت کریمہ برائے حل المشکلات

بعد نماز عشاء آیت کریمہ کو گیارہ سو مرتبہ چالیس یوم تک پڑھے۔ اول و آخر جو بھی درود شریف یاد ہو، پڑھے۔ جس کام کے واسطے پڑھے گا، بفضل خدا، پورا ہوگا۔

### سورۃ مزمل کا خاص عمل برائے قضائے حاجات

نصف رات کو اٹھ کر اپنی حاجت کاغذ پر لکھ کر ایک کانہ چیرے اور اس کے شگاف میں اس کاغذ کو رکھے اور منہ کے آگے گاڑ لے۔ پھر سر ننگا کر کے پہلے گیارہ دفعہ درود شریف پڑھے اور پھر سورۃ مزمل کو اکتالیس مرتبہ پڑھے۔ پڑھنے سے پہلے دو رکعت نماز ضرور پڑھ لے۔ ان شاء اللہ، حاجت پوری ہوگی۔

•.............•.............•.............•.............•

## حضرت سید سبطین حیدر شاہ گیلانی

### سورۃ اخلاص برائے حل المشکلات

یہ عمل ہمارے بزرگ دوست سید صاحب کا تجربہ شدہ ہے۔ آپ فرماتے ہیں کہ اگر کسی کو کوئی تکلیف ہو یا کوئی مشکل پیش آجائے بلکہ سخت ترین مشکل کے لیے عمل کرے، عام مشکل کے لیے نہ کرے یا جس کا کوئی حل نظر نہ آتا ہو تو پھر اس عمل کو کام میں لائے۔ آپ فرماتے ہیں کہ آدھی رات کو کم از کم ساڑھے بارہ، ایک بجے اٹھ کر غسل کرے اور لکڑی کی چوکی پر بیٹھ کر اول و آخر ایک سو مرتبہ درود پاک پڑھے اور ایک سو مرتبہ سورۃ اخلاص بمعہ موکلات ورد کرے تو ان شاء اللہ پہلے ہی دن مشکل حل ہو جائے گی لیکن پرہیز جلالی جمالی ضرور رکھے اور روزہ بھی رکھے۔ اگر روزہ نہ رکھ سکے تو پھر عمل کو کام میں نہ لائے۔ پہلے دن سو مرتبہ درود پاک، پھر سو مرتبہ سورۃ اخلاص۔ دوسرے دن پھر دو سو مرتبہ سورۃ اخلاص اور دو سو بار درود ابراہیمی اول آخر پڑھے۔ تین دن اسی طرح ہی عمل کرے۔ ان شاء اللہ تین دن کے اندر کامیابی حاصل ہوگی۔

سورۃ شریف یہ ہے:

یا احد یا صمد یا ملك عهد الصمد

بسم الله الرحمن الرحيم قل هو الله احد الله الصمد

لم یلد ولم یولد ولم یکن له کفوا احد۔

یہ عمل بدھ والے دن شروع کرے اور صرف تین دن میں مکمل کرے۔ اگر تین دن میں فائدہ حاصل نہ ہو تو پھر آئندہ بدھ پھر سے عمل شروع کرنے سے پہلے کوئی میٹھی چیز بچوں میں تقسیم کرے، پھر عمل شروع کرے۔ اگر کسی کا کوئی استاد ہے تو ان سے اجازت حاصل کرے اور عمل کرے ورنہ ہم سے رجوع کیا جاسکتا ہے۔ عمل کرنے کے لیے تنہائی کا ہونا ضروری ہے۔

## برائے قضائے حاجات

جو کوئی صبح کی نماز کے بعد ایک سو مرتبہ نہایت ذوق وشوق کے ساتھ اس دعا کو پڑھے گا، ان شاء اللہ ہفتہ بھر کے اندر اپنی مراد کو پہنچ جائے گا۔ اگر ہفتے کے اندر اندر اس کی مراد برنہ آئے تو پھر اپنی کوئی خطا سمجھے، اس میں کوئی شک نہیں۔ اعتقاد درست رکھنا شرط اعظم ہے۔ انہوں نے فرمایا کہ ہم کو یہ وظیفہ حضور اکرم ﷺ کی طرف سے عطا ہوا تھا۔ اس سے ہزاروں کے فائدے ہوئے ہیں لیکن نماز شرط ہے۔ اس کے ساتھ پنجگانہ ضرور ادا کریں اور وظیفہ کے ساتھ ہر مرتبہ بسم اللہ ضرور پڑھیں، زیادہ سودمند ہوگا۔ وظیفہ یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم یاقدیم یادائم یاقائم یاحی یاقیوم یافرد یاوتر یااحد یاصمد یامن الیه المصیر یامن لم یلد ولم یولد ولم یکن له کفوا احد۔

•..........•..........•..........•

فاروق جان سموں (کراچی)

## تین دن کا خاص عمل

بعد نماز عشاء، چار رکعت نفل پڑھیں۔ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد تین بار آیت الکرسی۔ دوسری میں تین بار سورۂ اخلاص۔ تیسری میں تین بار سورۂ فلق اور چوتھی میں تین بار سورۂ ناس۔ بعد سلام کے گیارہ بار درود شریف، ایک ہزار بار "یاودود" گیارہ بار درود شریف۔ پھر دعا مانگیں۔ ان شاء اللہ، تین دن میں کامیابی ہوگی۔

•..........•..........•..........•

سید مزمل حسین شاہ صاحب (لاہور)

## ہر مشکل سے نجات، ہر حاجت پوری ہو

313 مرتبہ آیت الکرسی پڑھنے سے ہر طرح کی مشکلات سے نجات ملتی ہے، ہر حاجت پوری ہوتی ہے۔

## مشکل حل ہو

اگر کسی شخص کو کوئی مشکل پیش آگئی ہو تو چاہیے کہ سات روز تک یا ستائیس روز تک باوضو اکیس مرتبہ روزانہ پڑھے۔ اول وآخر تین تین بار درود شریف پڑھے۔ ان دنوں میں گوشت کھانا ترک کردے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مشکل حل ہوگی۔

## قضائے حاجات اور حل المشکلات

ترک حیوانات کرکے ایک ہفتہ پڑھے۔ ان شاء اللہ مراد حاصل ہوگی۔ اس دوران گوشت، انڈہ، مچھلی نہ کھائے۔ کوئی ایک اناج کھائے تو بہتر ہے۔

پڑھنے کا طریقہ درج ذیل ہے

| دن | تعداد | وظیفہ |
|---|---|---|
| اتوار | ایک ہزار مرتبہ | یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ |
| پیر | ایک ہزار مرتبہ | یَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ |
| منگل | ایک ہزار مرتبہ | یَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ |
| بدھ | ایک ہزار مرتبہ | یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ |
| جمعرات | ایک ہزار مرتبہ | یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ |
| جمعہ | ایک ہزار مرتبہ | یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ |
| ہفتہ | ایک ہزار مرتبہ | لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ |

•..........•..........•..........•

ملازم حسین (اسلام آباد)

## مشکلات کا روحانی حل

اگر کوئی شخص مشکل میں پھنسا ہو اور وہ مشکل اس سے حل نہ ہوتی ہو بلکہ دن بدن بڑھتی جاتی ہو تو جمعرات کی رات کو کسی اچھی ساعت میں باوضو بیٹھ کر اسم "یا فتاح" تین ہزار ایک سو (۳۱۰۰) مرتبہ پڑھے۔ اور اتنی ہی بار مندرجہ ذیل نقش لکھے۔ اور صبح کے وقت آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں بہادے۔ ان نقوش میں صرف ایک نقش اپنے پاس رکھے۔ ان شاء اللہ مشکل دور ہوگی۔ یہ عمل رمضان شریف میں کرنا ہے۔ نقش مکرم یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۴ | ۱۵۹ | ۱۶۶ |
| ۱۶۵ | ۱۶۳ | ۱۶۱ |
| ۱۶۰ | ۱۶۷ | ۱۶۲ |

## ہر مشکل کے لیے فتح نامہ

گیارہ مرتبہ سورۃ اخلاص، اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھیں۔ پھر اس تعویذ پر دم کر دیں۔ تعویذ جیب میں رکھیں یا دائیں بازو پر باندھیں۔ ان شاء اللہ، ہر مشکل حل ہوگی۔ تعویذ یہ ہے:

یا میکائیل — ۷۸۶ — یا جبرائیل

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یلد | لم | الصمد | اللہ | احد | اللہ | ھو | قل |
| ولم | یلد | لم | الصمد | اللہ | احد | اللہ | ھو |
| یولد | ولم | یلد | لم | الصمد | اللہ | احد | اللہ |
| ولم | یولد | ولم | یلد | لم | الصمد | اللہ | احد |
| یکن | ولم | یولد | ولم | یلد | لم | الصمد | اللہ |
| لہ | یکن | ولم | یولد | ولم | یلد | لم | الصمد |
| کفوًا | لہ | یکن | ولم | یولد | ولم | یلد | لم |
| احد | کفوًا | لہ | یکن | ولم | یولد | ولم | یلد |

یا عزرائیل — یا اسرافیل

# امنت باللہ کا خاص عمل

**تعارف** امنت باللہ کا عمل ایک خاص عمل ہے، جس کے پیچھے مسلمان جنات کی بہت بڑی بڑی جماعتیں کام کرتی ہیں۔ ان جنات کا تعلق زیادہ تر مدارس سے ہے۔ کوئی حافظ ہے تو کوئی قاری۔ کوئی عالم ہے تو کوئی شیخ الحدیث۔ اسی لئے یہ جنات ایسے افراد کی معاونت زیادہ کرتے ہیں جن کا تعلق بھی مدارس سے ہوتا ہے یا پھر وہ دین سے جڑے ہوں اور دین کا کام کر رہے ہوں۔

اس عمل کا بڑا فائدہ یہ ہے کہ یہ عرب ممالک میں بہت اچھا کام کرتا ہے۔ پاکستان سے بیٹھے عرب ممالک کا کام ہو جیسے سعودی عرب میں کوئی مریض ہے تو صرف مریض کے لئے پڑھنے سے اس کا فائدہ ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ اس کے پیچھے جو بڑے جنات ہیں، ان کا پیچھے سے تعلق سعودی عرب کے بڑے جنات سے ہے۔ اور پاکستان میں ان کی ایک بڑی جیل ٹھٹھہ کی طرف ہے جہاں سرکش قسم کے جنات اور شیاطین کو قید کیا جاتا ہے۔

**اجازت کون لے؟** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، علمائے کرام اور مفتیانِ عظام، دین سے جڑے افراد۔

**اجازت لینے کے فائدے** امنت باللہ کے پیچھے جو جنات ہیں، اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کر سکتا ہے۔ اس عمل سے ہر جائز کام لیا جا سکتا ہے، مختصراً چند درج ذیل ہیں: • ہر قسم کے جادو کا علاج • ہر طرح کی بندش سے نجات • ہر طرح کے جنات سے نجات • مسلط جن کو حاضر کرنا • جنات کو جلانا • جنات کو بوتل میں بند کرنا • جگہ سے جادو جنات نکالنا • روحانی تشخیص • محبت اور حاضری مطلوب • زبان بندی اور جدائی • مختلف بیماریوں کا علاج • تسخیر و شادی کے لئے • ہر جائز مقصد کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے۔

**اجازت کے لئے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا پہلے سے فنِ عملیات سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔ جتنا دیندار ہوگا، اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔ **نقد ھدیہ مع اعمال کی کاپی -/6100 روپے، علاوہ ڈاک خرچ / کوریئر چارجز**

**جنات کی جماعت** اجازت لینے سے صرف اس عمل کو استعمال کیا جا سکتا ہے۔ اگر کوئی چاہتا ہے کہ مجھے جنات کی جماعت ملے اور خاص میرے لئے ہو تو اس کے لئے چلہ کرنا شرط ہے۔ چلہ کی کامیابی پر مسلمان مردوں اور عورتوں پر مشتمل جماعت حاصل ہوتی ہے جو عامل کے ہر جائز کام میں غیبی معاونت کرتی ہے۔ اگر عامل کی نظر کھلی ہو تو وہ آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے۔ ورنہ کسی بھی ایسے بچے، مرد یا عورت کے ذریعے آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے، جس کی نظر کھلی ہو۔ چلہ بہت آسان ہے۔ کوئی پرہیز نہیں۔ نہ ہی کسی قسم کا ڈر اور خوف اور نہ ہی رجعت ہوتی ہے۔

رابطہ روحانی درسگاہ (فون دفتر) 042-35033371 (موبائل دفتر) 0343-7772772 مولانا محمد عرفان 0321-4661681

darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah.blogspot.com, info@darulamal.org

# استاذ مکرم ماہر علومِ مخفی صوفی پیر حکیم غلام سرور شباب صاحب مدظلہ کے ہر قسم کی پریشانیوں اور مشکلات سے نجات کے مجرب اعمال

خالد مقبول حفظہ اللہ

## مصیبت سے نجات

جو کوئی کسی بڑی مصیبت میں گرفتار ہو، شدت کی تکلیف ہو اور اس پر غموں کے اندھیرے چھائے ہوں۔ اس کے لئے ضروری ہے کہ مندرجہ ذیل شعر کو روزانہ (37) بار پڑھا کرے اور مندرجہ ذیل نقش کے چاروں طرف یہ شعر تحریر کر کے نقش کو لوبان کا بخور دے کر اپنے پاس رکھے تو بہت جلد مصیبتوں پریشانیوں اور غموں سے نجات پائے اور اللہ تعالیٰ اسے خوشیوں سے ہمکنار فرمائے۔

وَخَلِّصْنِیْ مِنْ کُلِّ ھَوْلٍ وَشِدَّۃٍ

فَاَنْتَ رَجَاءُ الْعٰلَمِیْنَ وَلَوْ طَغَتْ

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۳ | ۸۶ | ۸۳ | ۸۰ |
| ۸۴ | ۷۹ | ۷۴ | ۸۵ |
| ۷۸ | ۸۱ | ۸۸ | ۷۵ |
| ۸۷ | ۷۶ | ۷۷ | ۸۲ |

•..........•..........•..........•..........•

## نماز حل المشکلات

نماز عشاء کے بعد چھ رکعت نماز دو، دو کر کے اس طرح پڑھیں کہ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد بارہ مرتبہ سورۃ اخلاص اور دوسری رکعت میں گیارہ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں۔ سلام کے بعد پھر دو رکعت نفل، پہلی رکعت میں الحمد کے بعد چودہ مرتبہ سورۃ اخلاص اور دوسری میں تیرہ مرتبہ سورۃ اخلاص۔ سلام کے بعد دو رکعت نماز، پہلی رکعت میں الحمد کے بعد سولہ مرتبہ سورۃ اخلاص اور دوسری میں پندرہ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں۔

نماز کے بعد ہزار (1000) مرتبہ استغفر اللہ ربی من کل ذنب واتوب الیہ اول وآخر گیارہ (11) مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ یہ نماز پندرہ دن بلاناغہ پڑھیں۔ اللہ نے چاہا تو بہت جلد مشکلات رفع ہو جائیں گی۔

•..........•..........•..........•..........•

## مشکلات کا حل

یہ عمل بے روزگاروں، مقروضوں، ناحق مقدمہ میں پھنسے ہوئے لوگوں کے لئے ہے۔ کسی کے ظلم سے بچنے کے لئے یا کسی آنے والی مصیبت سے بچنے کے لئے فیض اٹھائیں۔ وہ لوگ جو روپیہ صرف کرنے کے باوجود اور سفارشوں کو کام میں لانے کے باوجود ناکام رہے ہیں۔ وہ تھوڑی سی محنت کر کے دیکھیں۔ اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کریں تو کوئی وجہ نہیں کہ مقصد کو نہ پائیں۔ چاند چڑھنے پر جو پہلا اتوار آئے اس کو گزار کر جورات آئے گی، اس رات کا یہ عمل ہے ماہ کی کوئی تخصیص نہیں۔ چاند کے جس ماہ میں عمل کرنا ہو اس رات کو تین بجے اٹھ کر غسل کریں اور احرام کی طرح صرف ایک چادر بدن پر اوڑھ لیں، جو سفید رنگ کی ہو اور سلی ہوئی ہرگز نہ ہو۔ وضو کر کے دو (2) رکعت نماز بہ نیت تہجد گزاریں۔ اسی طرح چھ رکعت ختم کریں۔ اس کے بعد بارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر کھیعص کفایتنا حمعسق حمایتنا چار سو تہتر (473) مرتبہ پڑھیں۔ اس کے بعد بارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ سارے عمل میں یہ بات لازمی ہے کہ نماز اور درود شریف چھوڑ کر عمل پڑھتے وقت زبان تالو سے چمٹی رہے۔ علیحدہ نہ ہو۔ ممکن ہے شروع میں عادت اور مشق نہ ہونے کی وجہ سے کسی وقت زبان تالو سے علیحدہ ہو جائے تو کوئی حرج نہیں۔ علیحدہ ہو جائے تو پھر لگا لیا کریں۔ البتہ کثرت

۳...... بعد نماز عشاء، کامل تنہائی، باطہارت جسم ولباس، دو رکعت نماز نفل قضائے حاجت ادا کریں۔ پہلی رکعت میں بعد فاتحہ گیارہ بار اور دوسری رکعت میں دس بار سورۂ الم نشرح پڑھیں۔ بعد سلام اندھیرا کرلیں۔ چار زانو یا دوزانو بیٹھ جائیں۔ توجۂ کاملہ کے ساتھ گیارہ بار درود ناریہ پڑھیں۔ اور بسم اللہ شریف پڑھ کر گیارہ سو بار آیہ رب المشرق والمغرب لا الہ الاھو فاتخذہ وکیلا پڑھیں۔ بعد ختم، گیارہ بار درود ناریہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ ایک ہفتہ میں بڑی سے بڑی مشکل سے نجات حاصل ہوجائے گی۔

## حل مشکلات کے لیے سورۂ فاتحہ کے اعمال

۱...... جملہ مصائب سے نجات حاصل کرنے کا عمل

کیسی ہی مشکل کا وقت ہو اور کوئی راہ نجات کی نظر نہ آتی ہو تو سورۂ فاتحہ مندرجہ ذیل طریقے سے پڑھئے۔ ان شاء اللہ سات روز میں نجات ہوجائے گی۔

نوچندی شب جمعرات سے علیحدہ کمرے میں سورۂ فاتحہ گیارہ بار پڑھیں۔ ایاک نعبد وایاک نستعین پڑھ کر ایک سو(۱۰۰) بار مندرجہ ذیل دعا پڑھیں۔ پھر سورۂ فاتحہ آگے اھدنا الصراط المستقیم سے شروع کریں۔ ہر بار اسی مقام پر ایک سو(۱۰۰) بار دعا پڑھیں۔ اس دعا کے ساتھ بسم اللہ شریف نہیں پڑھنا۔ دعا یہ ہے:

اَقْوِیْ مُعِیْنِیْ وَ اَهْدِیْ دَلِیْلِیْ بِحَقِّ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ۔

اسی طرح گیارہ بار سورۂ فاتحہ پڑھیں۔ اول وآخر طاق بار درود شریف پڑھیں اور ہر بار بسم اللہ پڑھ کر شروع کریں۔ ان شاء اللہ بہت جلد مراد پائیں گے۔

۲...... مصائب سے نجات حاصل کرنے کا طریقہ

کامل تنہائی میں رات ایک بجے کے بعد دو رکعت نماز نفل قضائے حاجت پڑھیں۔ گیارہ بار درود شریف پڑھ کر سورۂ فاتحہ شروع کردیں۔

جب آیت الرحمن الرحیم پڑھ چکیں تو فوراً بعد مندرجہ ذیل دعا گیارہ بار کامل توجہ سے پڑھ کر آگے سورۂ فاتحہ پڑھیں۔ دعا یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الرَّحِیْمُ وَ اَنَا الْخَاطِیْ فَمَنْ یَّدْعُ الْخَاطِیْ اِلَّا الرَّحِیْمُ یَارَبِّ ارْحَمْنِیْ۔

اسی طرح اکتالیس بار سورۂ فاتحہ پڑھیں اور اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف۔ ان شاء اللہ ایک ہفتہ میں بڑی سے بڑی مصیبت سے نجات حاصل ہوجائے گی۔

## سورۂ الم نشرح کا عمل برائے حل المشکلات

سورہ الم نشرح ایک دوست کو پانچ سو بار پڑھنا بتایا۔ تیسرے روز اس کی بہت بڑی مشکل حل ہوگئی۔

## سورۂ رحمٰن کا عمل برائے حل المشکلات

بعد نماز عشاء تنہائی میں توجہ کاملہ کے ساتھ دو رکعت نماز نفل پڑھ کر سورۂ رحمٰن گیارہ بار پڑھیں اور سو جائیں۔ ان شاء اللہ، بہت جلد آپ کی مشکل حل ہوجائے گی۔ اول وآخر درود شریف طاق اعداد میں ضرور پڑھیں۔

## بسم اللہ الرحمن الرحیم کا عمل برائے حل المشکلات

### موت کے علاوہ ہر مشکل اور ہر مرض کا علاج

دو رکعت نماز نفل قضائے حاجت پڑھیں۔ رکعت اول میں بعد فاتحہ تین بار اور رکعت دوم میں دو بار سورۂ اخلاص پڑھیں۔ بعد سلام نماز تین بار درود شریف پڑھ کر بسم اللہ شریف دو ہزار بار اور درود شریف تین بار پڑھیں۔ پانی بیمار کے لئے پڑھنا ہے تو پانی پر دم کریں۔ ورنہ اپنے مطلب کی مختصر دعا مانگ کر پھر دو نفل حسب سابق پڑھ کر دو ہزار بار بسم اللہ شریف پڑھیں۔

علیٰ ھذا القیاس دو نفل دو ہزار بار بسم اللہ شریف۔ دو نفل دو ہزار بار بسم اللہ شریف۔ اس طرح بارہ ہزار بار بسم اللہ شریف، بارہ نفلوں کے ساتھ پڑھیں۔ بیمار کے لئے پانی پر دم کرنا ہے تو یہ پانی تین روز یا سات روز پلائیں۔ پھر نیا پانی پڑھ دیں۔ اگر کوئی حاجت ہے تو متواتر تین روز پڑھیں۔ ان شاء اللہ کامیاب ہوں گے۔

## امدادِ غیبی

دوست کے گھر بیٹھا تھا۔ پنجاب سے ٹیلیفون آیا۔ دوست کی بیوی نے ٹیلی فون سنا اور کہا "میرے استاد بیٹھے ہیں۔ ان سے بات کرو۔" یہ کہہ کر ٹیلیفون مجھے تھما دیا۔ ٹیلیفون پر مالکہ مکان کی بہن ہچکیوں سے رو رہی تھی۔ پوچھنے پر بتایا کہ میں بذریعہ ٹیلیفون اس عزیز لڑکے سے بات کر رہی تھی، جس سے شادی کرنا چاہتی ہوں۔ بھائی آ گیا۔ اس نے ٹیلیفون توڑ دیا اور کہا اس لڑکے کو اور تجھے، دونوں کو قتل کر دوں گا۔ اگرچہ میں نے حلفیہ بتایا کہ سوائے ٹیلیفون رابطہ کے، اس لڑکے سے کوئی تعلق نہیں۔ مگر بھائی نہیں مانتا۔ دو روز سے گھر میں کھانا بھی نہیں کھا رہا۔ میں اور بھابھی، دونوں پریشان ہیں۔ یہ عمل ٹیلیفون پر لڑکی کو بتایا۔ پانچ دن کے بعد لڑکی کا ٹیلیفون آیا کہ بھائی نے معاف کر دیا اور اب پہلے سے زیادہ پیار کرنے لگا ہے۔

المختصر...... اس دعا میں بڑی تاثیر ہے۔ مختلف طریق سے پڑھوایا۔ سب ہی کامیاب ہوئے۔ شرط ہے تو صرف اتنی کہ انسان یقینِ کامل کے ساتھ پڑھے۔ ان شاء اللہ کامیاب ہوگا۔ اس دعا کے الفاظ شاھد ہیں کہ انسان بارگاہِ ایزدی میں صدقِ دل سے استغاثہ پیش کرے۔

جب دل میں درد ہو گا نکلیں گے آپ آنسو
دامن میں آگ رکھ کر کیسے دھواں چھپاؤں

دعا یہ ہے:

يَا غِيَاثُ اَغِثْنِىْ بِرَحْمَتِكَ۔

## امدادِ غیبی حاصل کرنے کا خاص اور مجرب طریقہ

دو رکعت نماز قضائے حاجت چھت پر یا صحن میں پڑھیں۔ خاتمہ نماز کے بعد مصلے پر ننگے سر کھڑے ہو کر گیارہ بار درود شریف، تین سو تیرہ (۳۱۳) بار يَا غِيَاثُ اَغِثْنِىْ بِرَحْمَتِكَ اور فوراً بعد اکیاون (۵۱) بار مندرجہ ذیل دعا پڑھیں:

اَغِثْنِىْ اَغِثْنِىْ بِفَضْلِكَ اَغِثْنِىْ بِرَحْمَتِكَ اَغِثْنِىْ بِرَاْفَتِكَ اَغِثْنِىْ بِلُطْفِكَ اَغِثْنِىْ بِجَمِيْعِ اَسْمَآئِكَ وَ صِفَاتِكَ وَ بِجَمَالِكَ وَ جَلَالِكَ اَغِثْنِىْ يَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ۔ درود شریف گیارہ بار۔

ان شاء اللہ بہت جلد آپ کو مصیبت اور غموں سے نجات حاصل ہوگی۔ مشکل سے مشکل کام آسانی سے پورے ہوں گے۔ کامل توجہ اور پختہ یقین سے پڑھیں۔

## ہر طرح کی مشکل سے نجات

علیحدہ اور صاف پاکیزہ کمرے میں رات بارہ بجے کے بعد دو رکعت نماز نفل قضائے حاجت پڑھیں۔ نماز ختم کر کے گیارہ گیارہ بار اول و آخر درود شریف اور درمیان میں کم از کم تین سو تیرہ (۳۱۳) بار ورنہ گیارہ سو (۱۱۰۰) بار کامل توجہ کے ساتھ مندرجہ ذیل شعر پڑھ کر دایاں گھٹنا کھڑا کر کے اس پر دایاں گال رکھ لیں اور اپنی حاجت با آواز دل بارگاہ الٰہی میں پیش کریں۔ ان شاء اللہ گیارہ دن میں کامیاب ہوں گے۔

فَسَهِّلْ يَا اِلٰهِىْ هٰذَا صَعْبٍ
بِحُرْمَتِ سَيِّدِ الْاَبْرَارِ سَهِّلْ

## کیا آپ کے گھر پر جادو اور جنات کے اثرات ہیں؟

موجودہ دور میں جادو اور جنات کے اثرات ایک ایسی مسلمہ حقیقت ہے جس کو کسی طرح بھی جھٹلایا نہیں جا سکتا۔ ان کا ہونا اور برے اثرات مرتب کرنا، ایک عام بات ہوگئی ہے۔ افسوس ہے کہ بہت سے لوگ متاثر ہوتے ہیں، ان کے گھر بھی متاثر ہوتے ہیں مگر صحیح علاج کی طرف نہیں آتے۔ خود ہی علاج کرتے رہتے ہیں اور آخر کار جب معاملہ حد سے تجاوز کر جاتا ہے تب کسی روحانی معالج سے رجوع کرتے ہیں۔ خدارا! اثرات کے معاملے میں سستی نہ کریں۔

### گھروں پر اثرات ہونے کی صورت میں درج ذیل علامات ہوتی ہیں

✿ گھر والوں کا آپس میں لڑنا ✿ بے برکتی ہونا ✿ بچوں کا پڑھ نہ سکنا ✿ بچوں کا نافرمان ہونا ✿ بیماریوں کا گھر سے نہ جانا ✿ گھر سے باہر سکون ملنا ✿ چھوٹی چھوٹی بات پر لڑائیاں ہونا ✿ گھر کے افراد میں غصہ کی زیادتی ہونا ✿ پیسہ کا نہ آنا یا آکر خرچ ہو جانا ✿ چیزوں کا خراب ہوتے رہنا ✿ مسلسل نقصانات ہونا ✿ پُرسکون نیند نہ آنا ✿ گھر کے کسی حصے سے خوف آنا ✿ کیڑے مکوڑوں کی زیادتی ہونا ✿ خون یا پانی کے چھینٹے پڑنا ✿ گھر کے اندر یا باہر گندگی، گوشت، دال، چاول، مرا ہوا پرندہ وغیرہ پڑے ملنا ✿ کسی کسی وقت یا خاص جگہ سے خوشبو یا بدبو آنا ✿ کسی خاص حصے میں جائیں تو بوجھ پڑنا یا جسم کا پکڑے جانا وغیرہ وغیرہ

اگر خدانخواستہ آپ کے گھر میں درج بالا علامات میں سے کچھ علامتیں ہیں تو آپ کا گھر متاثر ہے۔

**گھر سے جادو جنات کے اثرات دور کروانے کیلئے رابطہ فرمائیں۔**


روحانی علاج گاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور

0300-8439477 مولانا محمد عرفان 0321-4661681

darulamal.org/ruhaniilajgah, info@darulamal.org


## ہر طرح کے مہلک، جان لیوا اور دیرینہ امراض کا روحانی علاج کرنا سیکھیں.....فون پر یا دور سے دم کریں

آج کے دور میں جو امراض دیکھنے میں آ رہے ہیں، وہ پہلے نہیں تھے۔ اور یہ امراض تیزی سے پھیلتے جا رہے ہیں۔ لوگ جسمانی علاج معالجہ پر لاکھوں روپے خرچ کرتے ہیں۔ جب کہ روحانی علاج میں خرچ بہت معمولی ہوتا ہے۔ آج کوئی بھی گھر ایسا نہیں جس میں بیمار افراد نہ ہوں۔ اس لئے ضرورت اس بات کی ہے کہ ایسا عمل سیکھا جائے، جس کی مدد سے ہر طرح کے امراض کا علاج کیا جا سکے۔ اسی ضرورت کے پیش نظر دار العمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ، عوام کے لئے ایک نورانی عمل پیش کر رہی ہے، جس کو سیکھ کر عام فرد بھی اس قابل ہو جاتا ہے کہ وہ ہر طرح کے مہلک، خطرناک اور جان لیوا امراض سے لے کر معمولی امراض کا علاج بذریعہ دم کر سکتا ہے۔ یہ دم وہ فون پر بھی کر سکتا ہے۔ اور تصور میں بھی دور کے مریضوں کو دم کر سکتا ہے۔

روحانی علاج کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ اس میں کسی قسم کا کوئی نقصان نہیں۔ اور جو علاج دیا جاتا ہے، وہ ایک ہی وقت میں کئی افراد بھی کر سکتے ہیں۔ یعنی جو روحانی دوا دی جائے گی، وہ گھر کے بھی افراد استعمال کر سکتے ہیں۔ اس طرح جو مریض ہوں گے، ان کا علاج شروع ہو جائے گا، جو نہیں ہوں گے، ان کی قوت مدافعت مضبوط ہوگی۔ نیز جو جسمانی علاج کروا رہے ہوں گے، وہ علاج بھی جلد کام کرے گا اور اس سے کوئی نقصان نہیں ہوگا۔ ان شاء اللہ

**اس عمل کو ہر کوئی سیکھ سکتا ہے۔ طلباء کرام کے لئے فیس 1600 روپے ہے۔ باقی تمام کے لئے فیس 2100 روپے ہے۔**


روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور

فون دفتر: 042-35033371 موبائل دفتر: 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

# عالم باعمل، عامل کامل حضرت مولانا خواجہ محمد یٰسین صاحب دامت برکاتہم العالی کے مشکلات اور پریشانیوں سے نجات کے لئے مجرب اعمال

## پریشانیوں سے نجات

غم وتنگی دور کرنے کا نسخۂ مجرب۔ اگر غم وفکر میں پریشان ہے، حیرت وقلق میں، تو یہ دعا پڑھے: لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَرَبُّ الْاَرْضِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ

**طریقہ:** ہر رات یکصد وگیارہ بار (111) اول آخر درود شریف ہفت ہفت بار پڑھے۔ یہ دعا معظم قیدی کی رہائی کیلئے بھی اسم اعظم کا درجہ رکھتی ہے۔

**(حوالہ: لغات الحدیث شرح بخاری شریف، مشکوٰۃ شریف ص 212، مجمع شرح حسن حصین ص 180، کتاب الادعیہ والتعویذات از قطب الارشاد حضرت مولانا محمد عبداللہ صاحب بہلوی شریف ثم شجاع آبادی ص 8)**

**فوائد:** گھریلو پریشانیاں، مالی پریشانیاں، کاروباری پریشانیاں، ذہنی پریشانیاں، قرض کی پریشانیاں...... غرضیکہ ہر قسم دینی ودنیوی پریشانیوں کے ازالہ کیلئے خاتم النبیین حضرت محمد ﷺ کا ارشاد گرامی تمام پریشانیوں کے ازالہ کیلئے اکسیر اعظم، تیر بہدف ہے۔ یہ وظیفہ مجرب وبار بار آزمودہ ہے۔

## پریشانیوں سے نجات...... حل مشکلات

ظاہری باطنی دشمنوں سے مقدمات میں فتح وکامیابی، مالی پریشانیوں سے نجات، لاینحل مشکلات سے نجات۔ روزانہ باوضو ایک وقت مقرر کرکے سورۂ قریش ایک سو ایک (۱۰۱) بار، اول آخر درود شریف گیارہ بار پڑھ کر عاجزی سے دعا مانگ لیا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ کے اندر اندر تمام پریشانیاں دور ہو جائیں گی۔ تمام مشکلات سے نجات مل جائے گی۔ اطعمھم پر رزق فراخ کی نیت ہو اور آمنھم من خوف پر دشمنوں حاسدین کا تصور کرکے پڑھ لیا کریں۔ چلتے پھرتے بھی پڑھ سکتے ہیں۔ **(عطیہ سراج السالکین حضرت مولانا محمد عبداللہ صاحب بہلوی قدس سرہ العزیز)**

## تمام پریشانیاں دور...... رزق ہی رزق، پیسے ہی پیسے

عطیہ امام الاولیاء شیخ التفسیر حضرۃ مولانا احمد علی صاحب لاہوریؒ، خزینۃ الاسرار ص ۵۵ حضرت شیخ (مولانا غلام حبیب صاحب چکوال والےؒ) کو حضرۃ لاہوریؒ کا عطا کردہ وظیفہ۔ حضرتؒ فرمایا کرتے تھے کہ یہ وظیفہ درحقیقت ایک چیک تھا جو بمنزلہ کیش کے مجھے ملا۔ اس کی برکت سے جو چاہتا، مل جاتا۔ اور حج کے موقعہ پر لاکھوں روپے راہ خدا خرچ فرماتے۔ **وظیفہ یہ ہے** ہر نماز کے بعد اول آخر ایک ایک مرتبہ درود شریف ابراہیمی نماز والا اور درمیان میں سات مرتبہ سورۂ قریش پڑھیں۔ تحدیث نعمت کے طور پر عرض ہے کہ بندہ ناچیز غلام یاسین عفا اللہ عنہ کو ۱۳۸۶ھ میں حضرت بہلویؒ نے خاص اجازت بخشی۔ اسی روز سے تاحال بندہ کے معمولات میں سے ہے اور اللہ تعالیٰ نے ہر تنگی، ہر پریشانی، ہر مشکل سے بچایا۔ اللہ کا کروڑوں اربوں شکر ہے کہ اس نے گوناگوں نعمتوں سے نوازا ہے۔ الحمد للہ ثم الحمد للہ۔

## پریشانیوں سے نجات، فتوحات ودست غیب

عطیہ پیر ومرشد اکابر علمائے حق حضرۃ مولانا حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ۔

**وظیفہ:** يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ نَسْتَغِيْثُ

بعد نماز عشاء، باطہارت کاملہ، روبقبلہ، تین سو تیرہ (313) مرتبہ، اول

وآخر درود ابراہیمی گیارہ بار بلاناغہ پڑھے۔ یِرَحْمَتِكَ أَسْتَغِيثُ بھی پڑھ سکتے ہیں۔

**فوائد:** حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس وظیفے کے پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ تمام غموں اور پریشانیوں سے نجات عطا فرمادیتے ہیں اور روزگار کی وجہ سے پریشان لوگوں پر رزق کے دروازے کھل جاتے ہیں۔ رزق بارش کی طرح برسے گا۔ مالی پریشانیاں دور ہو کر فرحت وفراوانی حاصل ہوجاتی ہے۔ اگر اس کا رزق سمندر کی لہروں میں ہوگا تو وہاں سے بھی اس کو حاصل ہوجائے گا۔ ہر طرف سے رزق دوڑتا ہوا اس کے گھر داخل ہوگا۔ فتوحات ہی فتوحات ہوں گی۔ اس طرح رزق پہنچے گا کہ اس کو وہم وگمان بھی نہ ہوگا۔ بلکہ سکون قلب اس کے بغیر حاصل ہوتا ہی نہیں ہے اور لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ کثرت سے پڑھا کریں۔ مشکلات اور پریشانیوں کے حل میں یہ انتہائی مجرب ہے کیونکہ رسول رحمت ﷺ کا ارشاد گرامی ہے "لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ جنت کے خزانوں میں سے ہے اور ننانوے بیماریوں کا علاج ہے۔ سب سے چھوٹی مرض فقروفاقہ اور محتاجی ہے"۔ حالانکہ سب بے روزگاری اور فقروفاقہ ومہنگائی میں گھرے ہوئے ہیں، جس کا حل فرمان نبوی ﷺ ہے۔ روزانہ پانچ سو بار پڑھیں۔ اول آخر گیارہ بار درود شریف۔

## قضائے حاجات، غم و پریشانیاں دور

عطیہ مولانا محمد موسیٰ خان صاحب رحمۃ اللہ علیہ روحانی بازی، شیخ التفسیر والحدیث، جامعہ اشرفیہ، لاہور

اگر کسی کو کوئی ایسی حاجت ہو جو کسی بھی طرح سے پوری نہ ہوتی ہو تو ایسی صورت میں چاہئے کہ وہ جمعہ کے دن دو رکعت نماز نفل اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے۔ پھر نماز کی ادائیگی کے بعد گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھے اور گیارہ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے۔ اس کے بعد ایک ہزار مرتبہ یہ کلمات مبارک کہے۔ اس کے بعد اپنی حاجت کیلئے دعا مانگے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ضرور حاجت پوری ہوگی۔ قضائے حاجت کیلئے یہ عمل بہت مفید ہے۔ کلمات مبارکہ یہ ہیں يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَا بَدِيْعُ۔ خلوص دل سے پڑھے۔ حافظ ثناء اللہ صاحب رحمہ اللہ (ہلوکی، لاہور والوں) نے بھی اس فقیر غلام یاسین کو فرمایا کہ حضرت مولانا محمد موسیٰ خان صاحب قدس سرہ العزیز نے مجھے اس طرح پڑھنے کا بتلایا جو بہت مجرب ہے۔

## تمام پریشانیوں سے نجات، تمام مشکلات حل، ہر مقصد پورا

تمام مشائخ، تمام اکابر اولیاء اللہ کا تیر بہدف مجرب المجرب کامیاب عمل۔ روزانہ بارہ دن ایک وقت مقرر کرکے پاکیزہ کامل طہارت کے ساتھ چودہ مرتبہ اول آخر درود شریف نماز والا اور يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَا بَدِيْعُ بارہ سو (۱۲۰۰) مرتبہ پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں، یکسوئی کے ساتھ، عاجزی اور زاری سے دعا مانگ لیا کریں۔ جس مقصد کیلئے پڑھیں گے، کامیاب ہوں گے۔

## ختم خواجگان چشت کا طریقہ

ہر مشکل اور مہم کے واسطے۔ پہلے وضو کرکے قبلہ کی طرف منہ کرکے بیٹھے، پہلے دس بار درود شریف (اگر نماز والا درود شریف ابراہیمی پڑھے، تو بہتر ہے) ورنہ جو درود شریف آسانی سے پڑھ سکے، پڑھے۔ اس کے بعد تین سو ساٹھ (360) بار لَا مَلْجَاءَ وَلَا مَنْجَاءَ مِنَ اللهِ إِلَّا إِلَيْهِ پڑھ کر سورۃ الم نشرح تین سو ساٹھ (360) بار پڑھے۔ پھر یہی دعائے مذکور لَا مَلْجَاءَ وَلَا مَنْجَاءَ مِنَ اللهِ إِلَّا إِلَيْهِ تین سو ساٹھ (360) بار اور درود شریف دس بار پڑھ کر ختم کرے اور اپنی مراد خدا سے مانگے۔ اسی وقت اس کی دعا قبول ہوگی۔ (کلیات امدادیہ ص 65، عملیات اکابر ص 37)

مولانا محمد ادریس انصاریؒ نے فرمایا مجھے اس ختم خواجگان چشتیہ کی اجازت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ سے ملی۔ مولانا ادریس صاحبؒ فرماتے تھے آخر میں درود شریف بھی تین سو ساٹھ مرتبہ پڑھیں۔ بندہ ناچیز فقیر یاسین کو بھی اس طرح اجازت فرمائی۔ یہ شرح صدر مقاصد دینی ودنیاوی حل مشکلات کیلئے اکسیر اعظم کا حکم رکھتا ہے۔

## حل مشکلات کے واسطے درود شریف ناریہ

اس کا نام درود ناریہ تفریجیہ بھی ہے۔ سرعت تاثیر میں مثل شعلہ ناریہ کے ہے اور اس کی مقدار 4444 بار ہے۔ درود یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ صَلٰوةً كَامِلَةً وَّسَلِّمْ سَلَامًا تَامًّا عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ تَنْحَلُّ بِهِ الْعُقَدُ تَنْفَرِجُ بِهِ الْكُرَبُ وَتُقْضٰى بِهِ الْحَوَائِجُ وَ تَنَالُ بِهِ الرَّغَائِبُ وَ حُسْنُ الْخَوَاتِمِ وَ يُسْتَسْقَى الْغَمَامُ بِوَجْهِهِ الْكَرِيْمِ وَ عَلٰى آلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ فِيْ كُلِّ لَمْحَةٍ وَّ نَفَسٍ بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ۔

نیز یہ اصل درود شریف ہے (اسرار الحق ص ۲۲۵)

تفریج وکروب وتحصیل مطلوب کیلئے عدد مذکور کے ساتھ بہت مفید ہے۔ ہر دن گیارہ بار پڑھنا وسعت رزق کیلئے مجرب ہے۔ جو شخص اس کو بعد نماز کے گیارہ بار پڑھے گا، وہ مراتب اعلیٰ کو پہنچے گا۔ اسی طرح ہر صبح کو اکتالیس بار پڑھنا موجب فلاح وکامیابی ہے۔ اور ہر روز سو بار پڑھنے سے بے شمار فوائد حاصل ہوں۔ امام قرطبیؒ نے پڑھنا، اس کا واسطے تحصیل امر مہم عظیم یا دفع بلائے عظیم کے 4444 بار لکھا ہے، حافظ الدنیا حافظ ابن حجر عسقلانیؒ نے بھی خواص اس عدد 4444 کے ذکر کیے ہیں اور کہا ہے فانہ اکسیر فی سبب التاثیر

**فوائد 8** یہ درود شریف سخت جلالی ہے۔ اکیس، بائیس یا تئیس آدمی باوضو کامل طہارت سے اپنے مقصد کا ارادہ کر کے فجر کی نماز کے متصل بعد پڑھیں 4444 بار۔ بلا کم وبیش پڑھ کر دعا مانگیں۔ اسی وقت مقصد حاصل ہوگا۔ یہ درود وہ آدمی پڑھیں، جنہوں نے پہلے یاد کر لیا ہوا ہو۔ پڑھنے میں کافی دیر لگتی ہے۔

## نماز قضاء حاجات وحل مشکلات

عطیہ شیخ الاسلام سید حسین احمد مدنیؒ۔ یہ نماز بہت مجرب ہے۔ شب جمعہ کو کرلیں تو بہت مفید ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ہر آفت سے حفاظت اور ہر حاجت پوری ہوگی۔ نماز یہ ہے:

چار رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کرے۔ پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۚ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ ۙ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ ۭ وَكَذٰلِكَ نُـْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ سو مرتبہ پڑھ کر رکعت پوری کرے۔ دوسری رکعت میں الحمد کے بعد رَبِّ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ سو مرتبہ پڑھ کر رکعت پوری کرے۔ تیسری رکعت میں الحمد کے بعد سو مرتبہ وَاُفَوِّضُ اَمْرِيْٓ اِلَى اللّٰهِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ پڑھے۔ چوتھی رکعت میں الحمد کے بعد سو مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھ کر نماز پوری کرے۔ بعد نماز کے سر سجدے میں رکھ کر سو مرتبہ رَبِّ اَنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ پڑھے۔ اپنی حاجت اور ضرورت اور مقصد کیلئے عاجزی اور زاری سے دعا مانگے۔

(از مولانا استاد الحدیث مفتی خلیق احمد اعوان صاحب فرزند حقی (دام) حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہیدؒ ص 55-56 کتاب الداء والدعاء ص 101)

**تنبیہ 8** ہر رکعت میں آیۂ مبارکہ پڑھنے سے قبل ایک بار سورۃ اخلاص پڑھ کر پھر سو مرتبہ آیت مبارکہ پڑھیں۔ ابوحنیفہ عصر حضرت مفتی کفایت اللہ صاحبؒ کا فتویٰ بھی ہے کہ یہ نماز بڑی عمدہ ہے اور فقہاء حضرات کی تصریح کے مطابق پہلے ایک بار سورۃ اخلاص پڑھ کر پھر ان آیات مبارکہ کو پڑھیں، بڑا مجرب عمل ہے۔

## پریشانیوں سے نجات

اگر قافلہ جانے والوں کو رہزنوں سے خطرہ ہے یا کسی کو کسی سخت دشمن سے ڈر ہے یا دشمن اچانک سامنے آگیا ہے، رزق کی پریشانی ہے، قرض ادا کرنے کی پریشانی ہے تو سورۃ قریش اچانک کے وقت جتنا ہو سکے پڑھے۔ اور دوسرے معاملے میں یکصد ویک (۱۰۱) بار، اول آخر درود شریف تین تین بار، پڑھ کر عاجزی سے دشمن کے دفع کی دعا کرے۔ ان شاء اللہ دفع ہو جائے گا۔ مگر لفظ آمنھم من خوف پر اس کا تصور کرتا رہے (الجنۃ ص 92)

# دارالعمل چشتیہ

**1 شعبہ نشر و اشاعت:** اسلامی، تصوف، روحانی وعملیاتی طبی وتربیتی کتب، رسائل، پمفلٹ و پوسٹرز کی اشاعت۔ (darulamal.org/publications)

**ماھنامہ خزینۂ روحانیات:** ہر ماہ شائع ہونے والا ایک ایسا رسالہ ہے۔ جو روحانی وعملی علوم کے شائقین کے لئے علوم کا خزانہ ہے۔ روحانی علوم نہایت دلچسپ اور مفصل انداز میں بیان کئے جاتے ہیں۔ ایک خالص روحانی علوم کا حامل مجلّہ جو قدم بہ قدم عامل کی رہنمائی کرتا ہے اور آپ کو روحانی دنیا کا تعارف کرواتا ہے اور رابطہ سکھاتا ہے۔ نیز اسلامی معلومات، تصوف، اولیاء اللہ کے حالات، نفسیاتی مسائل اور ان کے حل، نفسیاتی بیماریوں کی معلومات وعلاج، معاشرتی مضامین برائے اصلاح عوام، ذہن وجسم کے لئے تربیتی مضامین اور طبی مضامین (ہومیوپیتھی، حکمت، بائیوکیمک، علاج بالغذا وغیرہ) بھی دیے جاتے ہیں جو کہ عوام کیلئے نہایت مفید ہیں۔ (darulamal.org/magazines/ruhani)

**2 روحانی درسگاہ:** یہ شعبہ روحانی وعملی علوم سکھانے کا شعبہ ہے۔ الحمدللہ کثیر تعداد میں طالبین علوم روحانیات، روحانی علوم سیکھ رہے ہیں۔ ابتداء سے انتہا تک تمام منازل نگرانی میں طے کروائی جاتی ہیں۔ روحانی تشخیص کرنا، جادو اور جنات کا علاج کرنا، حب وبغض کے عملیات، جسمانی بیماریوں کا روحانی علاج، حصارات اور دفاع کے کثیر اعمال، دشمن سے نمٹنے اور نجات کے اعمال، علم الاعداد، علم النقوش، علم الساعات اور بہت کچھ سکھایا جاتا ہے۔ جو لوگ چلہ کشی نہیں کر سکتے ان کے لئے نقد صدقہ ادا کر کے سکھانے کا بھی انتظام ہے اور کثیر اعمال ہیں جو نقد صدقہ ادا کر کے حاصل کئے جا سکتے ہیں۔ نیز روحانی عاملین جو بنیادی درجہ حاصل کر چکے ہوں، ان کو بڑے با متوکل اعمال بھی سکھائے جاتے ہیں۔ شرعاً جائز کئی اعمال بھی سکھائے جاتے ہیں جو تجربے میں بہت مفید ثابت ہوئے ہیں۔

(darulamal.org/ruhanidarsgah)

**3 روحانی علاج گاہ:** شریعت اسلامی کی حدود کے اندر رہتے ہوئے اور کفر وشرک سے بچتے ہوئے قرآنی آیات، مسنون دعاؤں، اکابرین سے ثابت شدہ اعمال ووظائف اور شرعاً جائز عملیات سے ہر قسم کی مشکلات ومسائل کے حل کے لئے کوشش کی جاتی ہے۔ خاص کر جنات اور جادو کا علاج جس میں آج کل عوام وخواص کی اکثریت مبتلا ہے۔ جادو واپس لوٹانا، ہر قسم کی بندش کا توڑ، لڑائی جھگڑے، شادی نہ ہونا، پسند کی شادی، اولاد کا نہ ہونا، معاشی مسائل، تعلیمی مسائل، گھریلو مسائل، نوکری کے مسائل، دشمن کے مسائل، اولاد کی نافرمانی اور غلط راہ پر چلنا، ناجائز تعلقات کی جدائی وغیرہ۔ الغرض اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے تمام مسائل وپریشانیوں کا ممکنہ حل کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ (darulamal.org/ruhaniilajgah)

**4 مطب العارف:** جسمانی بیماریوں کے علاج کا شعبہ ہے۔ ہومیوپیتھک، بائیوکیمک، طب یونانی، ریکی، کلر تھراپی، اروما تھراپی، سپریچوئل ہیلنگ، ہپناٹزم، سائیکو تھراپی اور طب روحانی سے مریض کا علاج کیا جاتا ہے۔ مختلف شعبوں کے ماہرین علاج کرتے ہیں۔ شفا منجانب اللہ۔ (darulamal.org/matabalaarif)

**5 مکتبۃ العارف:** روحانی، طبی، دینی اور متفرق کتب ورسائل کی اشاعت کی جاتی ہے۔ نیز مختلف موضوعات پر کتب خصوصی رعایت پر بھی دستیاب ہیں۔ خصوصاً عملیات پر ایک بہت بڑا ذخیرہ شائع شدہ، قلمی بیاضیں، فوٹوسٹیٹ پرانی کتب بھی دستیاب ہیں۔ (darulamal.org/bookshop)

**6 لائبریری:** مختلف مسالک کے اسلامی، روحانی، طبی، رسائل اور پمفلٹ وغیرہ بھی موجود ہیں۔ خصوصاً عملیاتی کتب کا ایک عظیم ذخیرہ موجود ہے۔ جس میں شائع شدہ، قلمی بیاضیں، فوٹوسٹیٹ کتب ہیں جو عربی، فارسی، اردو اور انگریزی زبان پر مشتمل ہیں۔ نیز کثیر تعداد میں ماہنامے اور مختلف مجلے قدیم اور جدید بھی موجود ہیں۔ اگر کسی کو کوئی خاص کتاب مطلوب ہو تو اس کی فوٹو کاپی یا scan کاپی مناسب قیمت پر مہیا کی جاتی ہے۔ (darulamal.org/library)

**7 شعبہ آڈیو و ویڈیو:** محافل قراءت، حدر، ترتیل، مصری قراء کرام کی تلاوتیں، حمد ونعت، بیانات، مکمل قرآن مجید مع ترجمہ، تراویح، مشاعرے وغیرہ پر مشتمل کیسٹس، سی ڈیز CDs، ڈی وی ڈیز DVDs کی ریلیز وفروخت کی جاتی ہے۔ (darulamal.org/multimedia)

**8 آئی ٹی:** 30 سے زائد قرآنی فونٹس اور 1000 سے زائد اردو، عربی، فارسی فونٹس کی کلیکشن موجود ہے۔ نیز اپنی مرضی کا فونٹ اپنی مرضی کے Inpage میں سیٹ کیا جاتا ہے۔

(darulamal.org/it)

**9 روحانی دکان:** روحانی علاج وچلہ کشی میں استعمال ہونے والی اشیاء کی فراہمی کی جاتی ہے۔ مثلاً چھپے ہوئے تعویذات ونقوش، مختلف اقسام کی اگربتی، زعفران، مشک، نیز مختلف خوشبو اور کوائی کے بخور اور بخور دان، عربی وانڈین عطورات کی زبردست ورائٹی، آک، کسوٹی، الواح وغیرہ۔ (darulamal.org/ruhanishop)

**10 ٹرسٹ:** دینی وفلاحی کاموں میں معاونت کا شعبہ ہے۔ صدقات، عطیات اور زکوٰۃ کو اس کے صحیح مصرف میں خرچ کیا جاتا ہے۔ مستحق افراد کی کفالت کی کوشش کی جاتی ہے۔ نیز مختلف حوائج ومسائل میں غرباء سے تعاون کیا جاتا ہے۔ (darulamal.org/trust)

**11 شعبہ شادی:** سنی مسلک کے لوگوں کے لئے رشتے کروانے کا شعبہ ہے۔ طرفین کا رابطہ کروا کر ازدواجی رشتے میں منسلک کروانے کی کوشش کی جاتی ہے۔ صرف رجسٹریشن فیس ایک ہزار (1000) روپے ہے۔ رشتہ طے ہونے کی کوئی فیس نہیں۔ جو جس کی خوشی ہو، وہ ادارے کے ٹرسٹ میں جمع کروا سکتا ہے۔ نیز صرف فون پر رابطہ کروایا جاتا ہے، نہ ساتھ جاتے ہیں، نہ ہی کوئی ذمہ داری لی جاتی ہے۔ (darulamal.org/matrimonial)

رابطہ 0343-7772772, 0322-4773786

پوسٹ بکس نمبر 9118، پوسٹ کوڈ 54570، لاہور۔ فون نمبر 042-35033371 E-mail: info@darulamal.org

# مشکلات اور پریشانیوں سے نجات کیلئے اسماء الحسنیٰ کے اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دار العمل چشتیہ، لاہور

## یا اللہ کا عمل ہر مشکل کے حل کے لیے

ایک نشست میں ایک زانو ہو کر ایک ہزار (۱۰۰۰) بار **یا اللہ** پڑھنے سے اللہ تعالیٰ جو بھی مشکل ہو، اس کو حل فرمائیں گے۔

•..........•..........•..........•..........•

## یا رحمٰن کا عمل، مصیبت دور کرنے کے لیے

بعد نماز عشاء یا تہجد، دو رکعت نفل مشکل دور ہونے کی نیت سے پڑھیں۔ اس کے بعد گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ **یا رحمٰن** پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف۔ ان شاء اللہ، جو بھی مصیبت ہوگی، دور ہو گی۔

•..........•..........•..........•..........•

## مصیبت سے نجات

رات کو بعد نماز عشاء دو رکعت نماز برائے دفع مصیبت پڑھے۔ پھر کلام ہذا اکیس (۲۱) مرتبہ جس کے پہلے و بعد میں اکیس اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنا مطلب دل میں رکھ کر سو جائے۔ ان شاء اللہ، مصیبت سے نجات ملے گی۔ کلام یہ ہے: یَا رَحْمٰنُ بِحَقِّ مَجْمَعَ الْبَحْرَیْنِ

•..........•..........•..........•..........•

## ہر مشکل کے حل کے لیے

جو شخص اسم **خَالِقُ** کو پانچ ہزار ایک سو پندرہ (۵۱۱۵) بار خالی مکان میں پڑھے اور مشکل سے نجات کی دعا کرے۔ ان شاء اللہ، بہت جلد حاجت پوری ہوگی۔

•..........•..........•..........•..........•

## ہر مشکل کے حل کے لیے یا وھاب کا وظیفہ

وضو کے بعد دو رکعت نماز حاجت پڑھیں اور پھر سجدہ میں جا کر ایک سو بار **یَا وَھَّابُ** پڑھیں۔ اگر ممکن ہو تو صحن میں یہ عمل کریں یعنی سر پر آسمان ہو۔ چالیس یوم میں وہ مشکل دور ہو جائے گی۔ ان شاء اللہ

•..........•..........•..........•..........•

## سخت اور بڑی مشکل کے حل کے لیے

اگر کوئی شخص کسی بڑی اور سخت مشکل میں گرفتار ہو جائے تو اس کی خلاصی کے لئے اس کے متعلقین اکیس ہزار (۲۱۰۰۰) مرتبہ **یَا فَتَّاحُ** کو سات یوم بلا ناغہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ، وہ شخص مشکل سے نکل جائے گا۔

•..........•..........•..........•..........•

## ہر پریشانی سے نجات کے لیے یا فتاح کا عمل

ہر فرض نماز کے بعد تین سو تیرہ (۳۱۳) یا گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ **یَا فَتَّاحُ** پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف۔ ان شاء اللہ، ہر پریشانی سے نجات ملے گی۔

•..........•..........•..........•..........•

## ہر پریشانی دور ہو

دو رکعت تحیۃ الوضو ادا کر کے ایک سو مرتبہ **یا لطیف** پڑھ کر دعا مانگیں۔ ان شاء اللہ پریشانی دور ہو گی۔

•..........•..........•..........•..........•

## ہر مشکل و پریشانی کے حل کے لیے یا لطیف کا عمل

ہر فرض نماز کے بعد ایک سو انتیس (۱۲۹)، تین سو تیرہ (۳۱۳) یا گیارہ

سو (۱۱۰۰) مرتبہ **یالطیف** پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں۔ جیسی مشکل ہو، اسی تعداد میں پڑھا جائے۔ یعنی زیادہ بڑی ہو تو زیادہ تعداد، معمولی ہو تو کم تعداد کا انتخاب کریں۔ اول و آخر کوئی سا درود شریف سات یا گیارہ مرتبہ پڑھ لیں۔

•............•............•............•............•

## ہر قسم کی تکالیف دور کرنے کے لیے

جو شخص اسم **اَلْغَفُوْرُ** کو تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ پڑھے گا، اس کی تمام تکالیف اور رنج و غم دور ہوں گے۔

•............•............•............•............•

## مشکل سے نجات کے لیے

**یَا کَبِیْرُ اَنْتَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَا تَھْتَدِیْ الْعُقُوْلُ بِوَصْفِ عَظْمَتِہٖ یَا کَبِیْرُ**

مشکل سے نجات کے لیے تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ پڑھے۔

•............•............•............•............•

## ہر پریشانی سے حفاظت و نجات

چلتے پھرتے **یاوکیل** پڑھنے سے جو بھی پریشانی ہو، اس سے نجات مل جاتی ہے اور آئندہ پریشانیوں سے حفاظت بھی رہتی ہے۔

•............•............•............•............•

## ہر مشکل کے حل کے لیے

**یاحی یاقیوم** کی کثرت کرنا، ہر مشکل کے حل کے لیے مجرب ہے۔

•............•............•............•............•

## سخت ترین مشکل سے نجات کے لیے یا قیوم کا تین روزہ عمل

سخت ترین مشکل میں ایک فرد یا تین افراد مل کر اکیس ہزار (۲۱۰۰۰) مرتبہ روزانہ تین یوم تک **یَا قَیُّوْمُ** کا ورد کریں۔ ان شاء اللہ جلد مشکل آسان ہوگی۔

•............•............•............•............•

## اللہ الصمد کا عمل برائے حل المشکلات

عروج ماہ میں اتوار کی رات سے آغاز کرنا ہے۔ روزانہ ستر (۷۰) مرتبہ **ایاک نعبد و ایاک نستعین** اور ستر (۷۰) مرتبہ **اللہ الصمد** پڑھ کر کھڑے ہو کر اس دعا کو اکیس (۲۱) بار پڑھیں

**اللّٰھم یامغیث اغثنی**

ان شاء اللہ اکیس یوم کے اندر اندر مشکل دور ہوگی۔ اول و آخر سات بار کوئی سا درود شریف۔ وظیفہ کی مدت اکیس یوم ہے۔ اگر اکیس یوم سے پہلے مشکل حل ہو جائے تو بھی اکیس یوم پورے پڑھنا ضروری ہیں۔

•............•............•............•............•

## اللہ الصمد سے سات یوم میں مشکل حل ہو

نئے چاند کی شب اتوار کو بعد نماز عشاء کوئی وقت مقرر کر کے یہ عمل شروع کریں۔ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف اور پانچ ہزار (۵۰۰۰) مرتبہ **اللہ الصمد** پڑھیں۔ پھر اکیس مرتبہ یہ عمل پڑھیں:

"بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ الصمد یا اللہ یا اللہ یا اللہ بحرمت محمد رسول اللہ محمد رسول اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم"۔ پھر اپنی مشکل دور ہونے کا سوال کریں۔ ان شاء اللہ سات یوم میں ہی پریشانی سے نجات ملے گی۔

•............•............•............•............•

## اللہ الصمد کا عمل ہر مشکل کے حل کے لیے

ہر فرض نماز کے بعد تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں۔ ہر مشکل آسان ہوگی۔

•............•............•............•............•

## مشکل آسان کرنے کے لیے

جو شخص مشکل کے وقت اکتالیس (۴۱) مرتبہ اس اسم **یَا قَادِرُ** کو پڑھ لے، اس کی مشکل آسان ہو جائے گی۔

## ہر مشکل سے نجات کے لیے

یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَام بعد نماز عشاء، ایک سو مرتبہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ ہر مشکل آسان ہوگی۔

## یاباقی سے ہر مشکل کا حل

**یَا بَاقِیُ** کو ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ جو بھی مشکل ہوگی، بفضل تعالیٰ حل ہوگی۔

## یاصبور سے ہر مشکل کا حل

**یَا صَبُوْرُ** کو ایک ہزار مرتبہ روزانہ، سات دن تک پڑھیں۔ جو بھی مشکل ہوگی، بفضل تعالیٰ حل ہوگی۔

## مشکلات سے نجات کے لیے

یَادَائِمَ بِلَا فَنَاءٍ وَّلَا تَدَالَ لِمُلْکِہٖ وَبَقَایِہٖ یَادَائِمُ

مشکلات سے نجات کے لیے تین روزے رکھے اور فجر کی نماز کے بعد تین سو (۳۰۰) مرتبہ یہ دعا پڑھے۔

## ہر مصیبت و پریشانی سے نجات

سات روز تک روزانہ سات سو (۷۰۰) مرتبہ **یا وکیل یا کفیل** پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے مشکلات سے نجات کی دعا مانگیں۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔

## ہر مشکل کے حل کے لیے

**یا رحمٰن یا سلام** کو چار سو انتیس (۴۲۹) مرتبہ روزانہ صبح و شام پڑھنا ہر مشکل کے حل کے لیے مجرب ہے۔

## ہر پریشانی سے نجات کا ایک خاص عمل

فجر کی نماز کے بعد قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھ جائیں اور ایک سو (۱۰۰) بار کوئی بھی درود شریف پڑھیں۔ پھر پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ لاحول ولاقوۃ الا باللہ پڑھیں۔ پھر درج ذیل ترتیب سے یہ اسماء الحسنیٰ پڑھیں

یَا فَتَّاحُ ............ ایک سو (۱۰۰) بار

یَا وَهَّابُ ............ ایک سو (۱۰۰) بار

یَا رَزَّاقُ ............ ایک سو (۱۰۰) بار

یَا مُعِزُّ ............ ایک سو (۱۰۰) بار

یَا سَلَامُ ............ ایک سو (۱۰۰) بار

اس عمل کو کر کے اپنی مشکل سے نجات کے لیے دعا مانگے۔ ان شاء اللہ، بہت جلد مشکل سے نجات ہو جائے گی۔

## برائے دفع پریشانی

اگر کوئی ایسی پریشانی میں مبتلا ہو کہ کسی علاج سے دفع نہ ہو تو جمعہ کے دن، عصر کی نماز پڑھ کر غروب آفتاب تک یا اللہ یا رحمٰن یا رحیم تنہائی میں ورد کرنے سے پریشانی سے نجات مل جائے گا۔ مجرب ہے۔

## مشکلات سے نجات

مشکلات سے نجات کے لیے ستر (۷۰) مرتبہ درج ذیل عمل کو رات کے وقت قبلہ رو بیٹھ کر پڑھیں:

یا حی یا حلیم یا عزیز یا کریم

اس سخت کام کو آسان کر

بحق ایاک نعبد و ایاک نستعین

# فہرست کتب مکتبہ العارف

**نادر کتب عملیات، تعویذات، وظائف، حاضرات، رمل، جفر، نجوم، پامسٹری، جنات، جادو، آسیب وغیرہ (فوٹوسٹیٹ مجلد)**

روحانی، عملیاتی، طبی اور تصوف کے موضوع پر فوٹوسٹیٹ کتب کی مکمل فہرستیں طلب فرمائیں۔ اور جلدی اپنا آرڈر بک کروائیں۔

| نام کتاب | تعارف کتاب | صفحات | اشاعت | قیمت |
|---|---|---|---|---|
| اصطلاح العملیات | (سید رضی حسین جونپوری) | 112 | | 190 |
| الدر النظیم فی خواص القرآن العظیم (اردو) | (ابو محمد عبداللہ یمنی) قرآنی سورتوں کے آداب وخواص، حروف، اسمائے حسنیٰ، تعویذ بنانے کا طریقہ، بعض آیات کے خصوصی اعمال۔ | 172 | لاہور 1332ھ | 285 |
| اعمال حب وتسخیر | (ترجمہ مولوی عبدالعزیز کامل) حکیم امام الدین اوران کے ہم عصر بزرگوں کے اعمال | 66 | لاہور | 190 |
| اسرار اسم اعظم | (حضرت خواجہ حسن نظامی) اس کتاب میں خواجہ صاحب نے اپنے خصوصی اوراد ووظائف اور تعویذات درج کر دیئے ہیں۔ | 144 | لاہور | 250 |
| اعمال رزق حلال | (فیصل حمید) مجرب اعمال وسعت رزق، حصول ملازمت، ترقی، ادائیگی قرض، وسعت کاروبار، بندش کاروبار، برکت دکان، دفع افلاس وغیرہ | 72 | دتی | 225 |
| اعمال قیرفت | عداوت، جدائی، دشمنی کے اعمال کا نایاب مجموعہ | 77 | قلمی کا عکس | 375 |
| الحمر الاحمر | (راجہ فیصل حمید) عملیات، جفر اور نجوم کے باہمی پیوند سے تیار شدہ انتہائی قیمتی اور مجرب الواح، ہفت کواکب کے عملیات کا خزانہ مکمل حل کے ساتھ | 121 | قلمی کا عکس | 350 |
| بیاض اکسیر العین زاہدی | (حافظ زاہد محمود جمال لاہوری) | | | 300 |
| بیاض نینوی | (حاجی احمد نینوی) طب وحکمت اور عملیات کی قدیم ترین بیاض | 186 | قلمی کا عکس | 375 |
| کشکول مجددی | (حکیم صوفی محمد فاروق جان مجددی) تعویذات ونقوش کا مجموعہ | 44 بڑا سائز | قلمی کا عکس | 375 |
| گلشن اسرار لاہوت وناسوت | عملیات کی اٹھارہ عجیب وغریب کتابوں کا ترجمہ اردو میں | 426 | لاہور 1344ھ | 600 |
| گلدستہ مجربات وعملیات | (حافظ زاہد محمود سلامتپوری) المعروف اکسیر طب وعملیات | 400 | قلمی کا عکس | 750 |
| مجرب اعمال وتعویذات | بیماریوں کے روحانی علاج، سورتوں کے خواص، کاروبار میں ترقی، حصول برکات کے اعمال اور ہر قسم کی ضرورت کے نقوش۔ | 80 | پرانی کتاب قلمی کا عکس | 280 |
| مجربات کاملین ملائکۃ الافلاک (کامل 3 حصے یکجا) | (ابو محمد کاشف میاں شفیق حسین قادری چشتی) مجرب اعمال پر ایک جامع کتاب | 401 | بہاولپور | 640 |



# مشکلات اور پریشانیوں سے نجات کیلئے قرآنی کے اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دارالعمل چشتیہ، لاہور

## ہر مشکل مہم کے لیے تسمیہ کا عمل

نمازِ عصر کے بعد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم قبلہ کی طرف منہ کر کے اذان مغرب تک پڑھتا رہے۔ جب مؤذن اذان شروع کرے۔ یہ سجدہ میں چلا جائے اور اپنی حاجت سجدے میں عرض کرے۔ جب مؤذن اذان مغرب ختم کرلے تو یہ اپنے سر کو سجدے سے اٹھائے اور ہاتھ اٹھا کر درود شریف پڑھے اور مومن مرد و عورت کے لئے دعائے خیر کر کے نمازِ مغرب میں شامل ہو جائے۔ یہ عمل بلاناغہ روزانہ کرنا ہے۔ اس عمل کے دوران کسی سے بات نہ کرے اور نہ کسی دوسری طرف متوجہ ہو۔ یہ عمل مسجد میں کرے تو زیادہ بہتر ہے۔ اس طرح مغرب کی جماعت بھی ضائع نہیں ہوگی۔

## ہر مشکل کے حل کے لیے

ہر فرض نماز کے بعد ایک سو مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنی مشکل سے نجات کی دعا مانگیں۔ ان شاء اللہ، ایک ہفتہ کے اندر ہی مشکل سے نجات مل جائے گی۔

## مشکل سے نجات کے لیے سورۂ فاتحہ کے اعمال

①..... ہر مشکل اور اہم کام کے لئے سورۂ فاتحہ معہ بسم اللہ شریف کے چالیس (۴۰) بار روزانہ پڑھنا مجرب ہے۔ لیکن فجر کی نماز کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اس ترکیب سے پڑھنا عظیم تاثیر رکھتا ہے۔

اعوذ باللہ السمیع العلیم من الشیطن الرجیم۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ الحمد للہ رب الغلمین۔ الرحمن الرحیم۔ اس جگہ الرحمن الرحیم کو دو مرتبہ کہے اور اپنے دلی مقصد کا خیال کرے۔ پھر سورۃ مذکورہ پوری کرلے۔ اور جب لفظ آمین پر پہنچے تو تین مرتبہ آمین کہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، ہر مشکل حل ہوگی اور ہر مقصد میں کامیابی ہوگی۔ پابندی شرط ہے۔

②..... دینی یا دنیاوی مقصد میں کامیابی اور بڑی سے بڑی مشکل کے حل کے لئے سورۃ الفاتحہ (الحمد مکمل بمعہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم) باوضو ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ہر مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی اور بڑی سے بڑی مشکل چاہے، دین کی ہو یا دنیا کی، حل ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

③..... تو چندی اتوار سے عمل کا آغاز کریں۔ کوئی ایک وقت مقرر کر کے سورۂ فاتحہ کو بسم اللہ کے میم کے ساتھ ملا کر، ستر (۷۰) مرتبہ پڑھیں۔ اوّل و آخر سات بار درود شریف۔ اور دعا مانگیں۔

روز اسی وقت پر دس کم کر کے پڑھیں۔ ہفتہ کے روز دس (۱۰) بار پڑھا جائے گا۔ یہ ایک بار عمل مکمل ہوا۔ اس طرح لگاتار پانچ بار کریں۔ ان شاء اللہ، جو بھی مشکل یا پریشانی ہوگی، حل ہوگی۔

④..... سورۂ فاتحہ کو نماز فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اکتالیس بار چالیس یوم تک پڑھیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے جو بھی پریشانی یا مشکل ہوگی، وہ دور ہو جائے گی۔

⑤..... درج ذیل ترکیب سے سات یوم تک، ایک وقت، قبلہ رو کھڑے ہو کر پڑھیں۔ ان شاء اللہ ساتویں دن مقصد پورا ہوگا۔

اتوار کے دن..... اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ① پانچ سو دو (۵۰۲) مرتبہ اور آمین سو مرتبہ۔

پیر کے دن..... الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ② پانچ سو چھپن (۵۵۶) مرتبہ اور آمین سو مرتبہ۔

منگل کے دن ...... مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ دو سو گیارہ (۲۱۱) مرتبہ اور آمین سو مرتبہ۔

بدھ کے دن ...... اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ آٹھ سو چھتیس (۸۳۶) مرتبہ اور آمین سو مرتبہ۔

جمعرات کے دن ...... اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ایک ہزار چالیس (۱۰۴۰) مرتبہ اور آمین سو مرتبہ۔

جمعہ کے دن ...... صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ اور آمین سو مرتبہ۔

ہفتہ کے دن ...... غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ چار ہزار ستر (۴۰۷۰) مرتبہ اور آمین سو مرتبہ۔

## سورۂ بقرہ کا عمل ہر مشکل کے حل کے لیے

سورۂ البقرہ سات مرتبہ جس مشکل کے حل کی نیت سے پڑھیں گے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، اس میں کامیاب ہوں گے۔

## مشکل حل ہو جائے

اگر کسی پر کوئی ایسی مشکل آن پڑی ہو کہ جس سے نکلنے اور بچنے کی اسے کوئی راہ دکھائی نہ دیتی ہو اور اس وجہ سے وہ بہت زیادہ پریشان ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد اکہتر (۷۱) مرتبہ مندرجہ ذیل آیت مبارکہ پڑھے۔

اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ

﴿سُوْرَةُ الْبَقَرَة: ۲۵۷﴾

پڑھنے کے بعد مشکل کے حل کے لئے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ سات یوم تک بلاناغہ ہر نماز کے بعد یہ عمل کرے۔ ان شاء اللہ چند دنوں میں ہی مشکل حل ہو جائے گی۔ پروردگار عالم پردہ غیب سے ایسے اسباب پیدا فرما دے گا کہ جس سے مشکل حل ہو جائے گی اور پریشانی راحت میں بدل جائے گی۔

## سخت مشکل کے حل کے لیے سورۂ انعام کا عمل

ایک جلسہ میں اکتالیس (۴۱) بار سورۂ انعام پڑھیں۔ ان شاء اللہ، کیسی ہی مشکل و پریشانی ہو، ختم ہو جائے گی۔

## سورۂ توبہ سے ہر مشکل سے نجات

جس شخص کو سخت مشکل درپیش ہو تو سورۂ التوبہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مشکل حل ہو گی۔

## سورۂ یونس سے مشکلات کا حل

سورۂ یونس کو تیرہ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں۔ ان شاء اللہ، جو بھی مشکل و پریشانی ہو دور جائے گی۔ تین دن لگاتار پڑھیں۔ بہتر وقت شب بدھ، شب جمعرات اور شب جمعہ ہے۔

## ہر مشکل کے حل کے لیے سورۂ مریم کا عمل

جو کوئی سورۂ مریم روزانہ پڑھنے کا معمول بنا لے، اس کی ہر مشکل دور ہو گی۔

## جائز حاجت اور پریشانی سے نجات

اگر کسی کی نیک اور جائز حاجت ہو یا کسی پریشانی میں مبتلا ہو تو وہ ہر نماز کے بعد صدق دل اور خلوص نیت کے ساتھ تنہائی میں بیٹھ کر اللہ تعالیٰ سے یہ دعا اکیس مرتبہ مانگے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی اس کی حاجت پوری ہو جائے گی اور مشکل سے نجات مل جائے گی۔ قرآن پاک کی سورہ قصص میں مذکور یہ دعا حضرت موسیٰ علیہ السلام نے مانگی تھی اور اللہ تعالیٰ سے رزق طلب فرمایا تھا۔ یہ مقبول اور پُر اثر دعا ہے: رَبِّ اِنِّيْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَيَّ مِنْ

خَيْرٍ فَقِيْرٌ ﴿سُوْرَةُ الْقَصَصِ: ۲۴﴾

## پریشانیوں سے نجات کے لیے سورۂ یٰس کے اعمال

۱ ...ایسی مشکل جو آسان نہ ہوتی ہو اور بہت پریشانی ہو تو پچیس (۲۵) مرتبہ سورۂ یٰس پڑھ کر بارگاہِ الٰہی میں دعا مانگے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، مشکل آسان ہوجائے گی۔

۲ ...سورۂ یٰسین کو اکتالیس مرتبہ روزانہ بدھ سے جمعہ تین دن پڑھیں۔ وحدت مکان اور وحدت زمان اس میں شرط ہے۔ پڑھتے وقت اپنے سرین کو زمین سے نہ اٹھائیں۔ عمل ختم ہونے پر اس طرح دعا مانگی جائے:

"الٰہی بحرمت حضرت محمد الرسول ﷺ اور برکت خواجگان چشت میری مشکل حل فرما"۔

## ہر پریشانی سے نجات کے لیے

اَللّٰهُ لَطِيْفٌۢ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ ﴿سُوْرَةُ الشُّوْرٰى: ۱۹﴾

اگر ہر روز ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھے تو جو بھی پریشانی ہوگی، ختم ہوجائے گی۔

## ہر مشکل کے حل کے لیے سورۂ ملک کا مجرب ختم

سورۂ ملک کو ایک ہی جلسہ میں اکتالیس (۴۱) بار پڑھیں۔ ان شاء اللہ، جملہ مشکلات حل ہوں گی۔

## پریشانیوں سے نجات کے لیے سورۂ مزمل کے اعمال

۱ ...سورۂ مزمل کو نمازِ فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان گیارہ بار پڑھیں۔ اول و آخر سات بار درود شریف۔ اسی عمل کو نمازِ عشاء کے فرضوں کے بعد یعنی فرضوں اور سنتوں کے درمیان پڑھیں۔ ان شاء اللہ، چند روز میں جو بھی مشکل ہوگی، اللہ تعالیٰ کے فضل سے دور ہوگی۔

۲ ...سورۂ مزمل کو بروز منگل، ستاون (۵۷) بار پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف۔ پھر اپنی پریشانی دور ہونے کے لیے دعا کریں۔

۳ ...جو کوئی مصیبت کی حالت میں سورۂ مزمل کو پڑھے گا تو رب العزت اس سے اس کی مصیبت کو دور فرمادے گا۔

۴ ...روزانہ بعد از نمازِ فجر، سورۂ مزمل کو اس طرح پڑھیں کہ اس سورت میں چار جگہ آنے والی ان چار آیات کو تین تین بار پڑھیں۔

پہلی: رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا ۝۹

دوسری: وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ

تیسری: يَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ

چوتھی: وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝۲۰

عمل پورے ہوتے ہی حاجات پوری ہوں گی۔ ان شاء اللہ۔

## ہر مشکل کے حل کے لیے

بعد نمازِ مغرب دو رکعت نفل پڑھیں۔ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد پندرہ بار سورۂ زلزال پڑھیں۔ سلام کے بعد دعا کریں۔ ان شاء اللہ، جو بھی مشکل ہوگی، دور ہوگی۔ مدت زیادہ سے زیادہ چالیس یوم۔

## ہر پریشانی سے نجات کے لیے سورۂ قریش کا عمل

سورۂ قریش ایک سو مرتبہ بعد نمازِ عشاء ایک ہی نشست میں پڑھا کرے۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ پریشانی سے نجات ملے گی۔

## پریشانیوں سے نجات کے لیے سورۂ اخلاص کے اعمال

۱ ...اول غسل کر کے پاکیزہ لباس پہنیں۔ ہاتھ میں سرخ عقیق یا فیروزہ کی

انگوٹھی ہو (اگر نہ ملے تو نہ پہنے)۔ خلوت میں بیٹھے اور کسی سے بات نہ کرے۔ دو رکعت نماز حاجت پڑھے اور سورۂ الحمد کے بعد جو سورت چاہے، پڑھے۔ بعد میں اناسی (۷۹) بار سورہ الم نشرح پڑھے۔ پھر ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔ اس کے بعد ایک سو (۱۰۰) مرتبہ درود شریف پڑھے اور سات دفعہ سورۂ فاتحہ پڑھے۔ پھر سجدے میں جائے اور حضور قلب سے اپنی حاجت درگاہِ باری تعالیٰ میں عرض کرے۔ ان شاء اللہ جو بھی دعا مانگی جائے گی، مقبول ہوگی۔ عمل کی ابتداء شب جمعہ کو کی جائے۔ اگر بتی سلگائیں۔ اگر جمعرات کو روزہ بھی رکھ کر عمل کریں تو بہتر ہے۔

۲..... سات روز تک ہر روز نمازِ فجر کے بعد ایک سو بار سورۂ اخلاص پڑھیں۔ سلام کے بعد کسی سے بات نہیں کرنی۔ ان شاء اللہ ایک ہفتہ میں مشکل دور ہوگی۔

۳..... اٹھارہ (۱۸) روز تک ہر روز تین مرتبہ سورۂ اخلاص اس طرح پڑھے کہ اللہ الصمد کی ہزار مرتبہ تکرار کرے۔ ہر روز سورۂ اخلاص پڑھنے کے بعد ایک مرتبہ سورۂ فتح کی آیت ۲۹ پڑھے۔ خلوت میں باطہارت قبلہ کی طرف منہ کرکے پڑھے۔ ان شاء اللہ مشکل حل ہوگی۔ آیت یہ ہے:

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۭ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّاۗءُ عَلَي الْكُفَّارِ رُحَمَاۗءُ بَيْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا ۡ سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ۭ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ ۚ وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ ۚ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْــــَٔهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰي سُوْقِهٖ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ۭ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا ۝

۴..... اکتالیس مرتبہ اکتالیس روز تک سورۂ اخلاص پڑھ کر تیرہ بار یہ دعا پڑھیں:

يَا مُفَتِّحُ فَتِّحْ يَا مُفَرِّجُ فَرِّجْ يَا مُسَبِّبُ سَبِّبْ يَا مُيَسِّرُ يَسِّرْ يَا مُسَهِّلُ سَهِّلْ يَا مُدَبِّرُ دَبِّرْ يَا مُتَمِّمُ تَمِّمْ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

اللہ تعالیٰ کے حکم سے جو بھی مشکل ہوگی، دور ہوجائے گی۔

۵..... سورۂ اخلاص کو روزانہ ایک ہزار (۱۰۰۰) بار پڑھیں تو جو مشکلات بھی ہوں، بفضل تعالیٰ حل ہوں گی۔

•..........•..........•..........•

## آیت کریمہ کے اعمال برائے حل المشکلات

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ڰ اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ ۙ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ ۭ وَكَذٰلِكَ نُــۨجِي الْمُؤْمِنِيْنَ ۝ (الانبیاء:88-87)

کسی بھی مشکل سے نجات کے لئے اس آیت کا ورد بہت مجرب ہے۔ اس کے دو طریقے لکھے جاتے ہیں

۱..... آیت کریمہ کو سوا لاکھ مرتبہ اجتماعی حالت میں ایک مجلس میں پڑھا جائے۔ اور پھر دعا کی جائے۔

۲..... ایک شخص اس آیت کو اکیلے تین سو بار بعد نماز عشاء اندھیرے کمرے میں بیٹھ کر باوضو اور قبلہ رو ہوکر پڑھے۔ ایک پیالہ پانی کا پاس رکھے۔ اور تھوڑی تھوڑی دیر بعد اس پانی میں اپنا ہاتھ ڈال کر بدن اور منہ پر پھیرتا رہے۔ تین روز یا سات روز یا چالیس روز تک اسی ترتیب سے پڑھے۔

•..........•..........•..........•

## صلوٰۃ کن فیکون

یہ نماز خاص رازوں میں سے ایک راز ہے۔ یہ اولیاء اور صوفیاء کے ہاں تو ملتی ہے، مگر عاملین اور عوام کو زیادہ معلوم نہیں ہے۔ اس نماز کی خاصیت یہ ہے کہ ایک ہی بار پڑھ کر جس مشکل سے نجات کی دعا مانگی جاتی ہے، اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے اس سے نجات عطا فرماتے ہیں۔ طریقہ یہ ہے:

شب جمعہ کے اخیر پہر میں دو رکعت نماز خلوت میں پڑھی جائے۔ اول رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ انعام آیت ۹۳ تک پڑھی جائے۔ پھر

رکعت کو مکمل کریں۔ دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ انعام آیت ۹۴ سے آخر تک پڑھی جائے۔ سلام کے بعد ایک سو مرتبہ نبی کریم ﷺ اور ان کی آل پر درود بھیجیں۔ پھر اپنے مقصد کا اللہ ﷻ سے سوال کریں۔

•..........•..........•..........•..........•

## ہر مشکل کے حل کے لئے

نماز فجر کے بعد یہ عمل پڑھ کر دعا مانگیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہو گی اور تمام پریشانیاں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ختم ہو جائیں گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ وَ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ ۔ وَ اُفَوِّضُ اَمْرِیْۤ اِلَى اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ ۔ فَوَقٰىهُ اللّٰهُ سَیِّاٰتِ مَا مَكَرُوْا ۔ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۔ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ ۙ وَ نَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ ؕ وَ كَذٰلِكَ نُـْۨجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ۔ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِیْلُ ۔ فَانْقَلَبُوْا بِنِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ وَ فَضْلٍ لَّمْ یَمْسَسْهُمْ سُوْٓءٌ ۔ مَا شَآءَ اللّٰهُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ مَا شَآءَ النَّاسُ ۔ مَا شَآءَ اللّٰهُ وَ اِنْ كَرِهَ النَّاسُ ۔ حَسْبِیَ الرَّبُّ مِنَ الْمَرْبُوْبِیْنَ ۔ حَسْبِیَ الْخَالِقُ مِنَ الْمَخْلُوْقِیْنَ ۔ حَسْبِیَ الرَّازِقُ مِنَ الْمَرْزُوْقِیْنَ ۔ حَسْبِیَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ ۔ حَسْبِیْ مَنْ هُوَ حَسْبِیْ ۔ حَسْبِیْ مَنْ لَّمْ یَزَلْ حَسْبِیْ حَسْبِیْ مَنْ كَانَ مُذْ كُنْتُ لَمْ یَزَلْ حَسْبِیْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَ هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ۔

•..........•..........•..........•

## ہر مشکل سے نجات کی خاص نماز

ہر طرح کی جائز حاجت کے لئے یہ عمل بہت ہی پُر اثر ہے۔ چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک سو مرتبہ یہ آیت پڑھیں:

لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۚۖ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ ۙ وَ نَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ ؕ وَ كَذٰلِكَ نُـْۨجِی الْمُؤْمِنِیْنَ

دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک سو مرتبہ یہ پڑھے

رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَ اَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ

تیسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک سو مرتبہ یہ پڑھے

وَ اُفَوِّضُ اَمْرِیْۤ اِلَى اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ

چوتھی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک سو مرتبہ یہ پڑھے

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِیْلُ

رکوع و سجود مکمل کر کے جب سلام پھیرے تو ایک سو مرتبہ یہ پڑھے

رَبِّ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ

بفضلِ باری تعالیٰ، جو بھی اللہ تعالیٰ سے مانگے گا، اسے حاصل ہو گا۔

•..........•..........•..........•..........•

## ہر حاجت پوری ہو، ہر مشکل کا حل ہو

جتنے مفرد مقطعات حروف قرآن شریف میں ہیں، ان سب کو انگشتری پر کندہ کرا کر جو شخص اپنے پاس رکھے گا تو ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی سب حاجتیں پوری ہوں گی، ہر مشکل حل ہو گی اور زندگی بخیر و خوبی بسر ہو گی۔

# دارالعمل چشتیہ ٹرسٹ

ان تمام صاحب حیثیت مسلمان بہن بھائیوں سے جو دردمند دل رکھتے ہیں، گذارش ہے کہ نقد اور اجناس کی صورت میں اللہ تعالیٰ کی عطا کی ہوئی نعمتوں سے ان مسلمان بہنوں، بھائیوں اور بچوں کی مدد کریں جو ان نعمتوں سے محروم ہیں۔

دارالعمل چشتیہ ٹرسٹ درج ذیل شعبہ جات میں مستحق مسلمان بہنوں اور بھائیوں کی مدد کے لئے آپ کے تعاون کا طلبگار ہے۔

فی الحال مندرجہ ذیل شعبوں میں ادارہ اپنی خدمات فراہم کر رہا ہے۔

### تعلیم

ایسے طلباء و طالبات جو تعلیم جاری رکھنا چاہتے ہیں لیکن وسائل نہ ہونے کی بناء پر مشکلات کا شکار ہیں ان کو فیس، درسی کتب وغیرہ فراہم کرنا۔

### علاج

ایسے خواتین و حضرات جو بیمار ہیں اور مالی مشکلات کی وجہ سے اپنا علاج معالجہ نہیں کروا سکتے۔ ان کو علاج معالجہ کے لئے وسائل مہیا کرنا۔

### لباس

ہمارے بہت سے ایسے بہن بھائی ہیں، جو پہننے کے لئے کپڑے نہیں بنا سکتے۔ ایسے بہن بھائیوں کو نیا یا استعمال شدہ لباس فراہم کرنا۔

### خوراک

اس مہنگائی کے دور میں جن غریب گھرانوں میں اشیائے خورد و نوش کی قلت ہے، ان گھرانوں غذائی اجناس فراہم کرنا۔

### شادی

شعبۂ شادی میں غریب گھروں کی بیٹیوں کی شادی کے لئے امداد کی جاتی ہے۔ نیز معزز اور شریف گھرانوں کے رشتے بھی کروائے جاتے ہیں۔

### مالی امداد

مستحق مقروض افراد جن کے قرض ادا کرنے کی کوئی سبیل نہیں، ان کی تحقیق کی بعد امداد کی جاتی ہے۔ اس شعبہ میں نقد رقوم کی بہت ضرورت ہے۔

نقد عطیات پاکستان میں میزان بینک کی کسی بھی برانچ میں بنام خالد مقبول، اکاؤنٹ نمبر 02127660000077 علامہ اقبال ٹاؤن برانچ، لاہور میں جمع کروائے جاسکتے ہیں۔ اجناس کی صورت میں عطیات دفتر دارالعمل چشتیہ، 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور پر بھجوائے جاسکتے ہیں۔ رابطہ 042-35033371, 0322-4773786

Web: darulamal.org/trust, E-mail: info@darulamal.org

◆ مہربانی فرما کر عطیہ دیتے وقت یہ تحریر فرمائیں کہ آپ کس مد (یعنی زکوۃ، صدقہ، خیرات یا کوئی اور) میں عطیہ دے رہے ہیں۔

◆ طلب کرنے پر مستحق افراد کا نام و پتہ دیا جاتا ہے۔ ◆ اللہ تعالیٰ معاونین کی جملہ شرعی حاجات پوری فرمائے اور مشکلات دور فرمائیں۔ (آمین)

# مشکلات اور پریشانیوں سے نجات کیلئے درود شریف کے اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دار العمل چشتیہ، لاہور

## دس دن میں پریشانی اور سختی سے نجات

اس درود شریف کو دس رات، روزانہ ایک ہزار بار پڑھا جائے۔ اچھی خوشبو جلا کر پڑھنا ہے۔

اللھم صل علی سیدنا محمد وعلی الہ وصحبہ اجمعین الحبیب الشفیع الرؤوف الرحیم الذی اخبر عن ربہ الکریم

اللہ ﷻ آپ کو کرب و سختی سے نکال دے گا، آپ کی حالت اچھی کر دے گا، آپ کا مقصد آپ کو حاصل ہوگا۔ ان شاء اللہ

• • • • • • •

## بڑی سے بڑی مصیبت سے نجات اور ناگہانی حادثہ سے حفاظت کا نایاب درود شریف

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ وَكَرِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ وَشَفِيْعِ الْاُمَّةِ الَّذِيْ اَرْسَلْتَهٗ رَحْمَةً لِّلْعَالَمِيْنَ ۝ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَوْلَادِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ ۝ وَعَلٰى اَزْوَاجِهِ الطَّاهِرَاتِ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝ اَفْضَلَ صَلَاةٍ وَاَزْكٰى سَلَامٍ وَاَنْمٰى بَرَكَةٍ عَدَدَ مَا فِيْ عِلْمِكَ ۝ وَزِنَةَ مَا فِيْ عِلْمِكَ ۝ وَمِلْءَ مَا فِيْ عِلْمِكَ ۝ وَمِدَادَ كَلِمَاتِكَ وَمَبْلَغَ رِضَاكَ ۝ وَصَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ وَكَرِّمْ كَذٰلِكَ كُلِّهٖ اَفْضَلَ صَلٰوةٍ وَاَزْكٰى سَلَامٍ وَاَنْمٰى بَرَكَاتٍ عَلٰى جَمِيْعِ الْاَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ ۝ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَاَصْحَابِ كُلٍّ مِّنْهُمْ وَالتَّابِعِيْنَ ۝ وَعَلٰى كُلِّ وَلِيِّ اللّٰهِ فِي الْعَالَمِيْنَ ۝ وَسَائِرِ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنَ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ ۝ عَدَدَ مَا عَلِمَ اللّٰهُ ۝ وَزِنَةَ مَا عَلِمَ اللّٰهُ ۝ وَارْحَمْنَا اِلٰهَنَا بِحُرْمَتِهِمْ اَجْمَعِيْنَ ۝ وَاشْفِنَا وَعَافِنَا مِنْ كُلِّ اٰفَةٍ وَّعَاهَةٍ ۝ وَاعْفُ عَنَّا ۝ وَعَامِلْنَا بِلُطْفِكَ الْجَمِيْلِ ۝ وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا بِذُنُوْبِنَا مَنْ لَّا يَرْحَمُنَا ۝ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۝

ترجمہ: ”اے اللہ! صلوٰۃ وسلام اور برکتیں اور کرامتیں نازل فرما ہمارے آقا اور ہمارے نبی مکرم حضرت محمد ﷺ پر، جو آپ کے بندے اور رسول نبی امی ہیں۔ نبی رحمت ہیں۔ شفیع امت ہیں۔ جن کو آپ نے رحمۃ للعالمین بنا کر بھیجا اور آپ ﷺ کی آل واصحاب، اولاد و ذریت اور آپ ﷺ کے اہل بیت طیبین و طاہرین پر اور آپ ﷺ کی ازواج مطہرات امہات المومنین پر نازل فرما۔ آپ ﷺ پر سب سے افضل رحمت، سب سے پاکیزہ تر سلام اور سب سے بڑی برکت، تعداد میں ان چیزوں کے جو آپ کے علم میں ہیں، وزن میں ان چیزوں کے جو علم میں ہیں اور ان چیزوں کی بھرتی کے مطابق جو آپ کے علم میں ہیں، آپ کے کلمات کی روشنائی اور آپ کی رضا کے منتہا کے مطابق، اسی طرح صلوٰۃ وسلام اور برکتیں اور کرامتیں نازل فرما، افضل پاکیزہ تر سلام اور سب سے بڑی برکتیں تمام انبیاء و مرسلین پر اور ہر ایک کی آل وازواج اور اصحاب واتباع پر اور تمام اولیاء اللہ پر جہانوں میں اور تمام اہل ایمان پر خواہ اولین میں سے ہوں یا آخرین میں، تعداد میں ان چیزوں کے جو اللہ تعالیٰ کو معلوم ہیں اور وزن میں ان تمام چیزوں کے جو اللہ تعالیٰ کو معلوم ہیں اور ہم پر رحمت نازل فرما۔ یا الٰہی! ان سب حضرات کی برکت سے ہمیں شفاء اور عافیت عطا فرما، ہر آفت اور مصیبت سے۔ ہمیں معاف فرما اور ہمارے ساتھ اپنے لطفِ جمیل کے مطابق معاملہ فرما اور ہمارے گناہوں کی نحوست سے ایسے لوگوں کو ہم پر مسلط نہ فرما جو ہم پر رحم نہ کریں۔ اے ارحم الراحمین! اپنی رحمت سے ان دعاؤں کو

قبول فرما"۔

**فائدہ** اگر کوئی شخص کسی ایسی مصیبت میں گرفتار ہو جائے جس سے خلاصی کی راہ دکھائی نہ دیتی ہو تو وہ یہ درود شریف بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب اکیس (۲۱) بار پڑھ کر دعا کرلے تو اللہ تعالیٰ غیب سے محض اپنے لطف وکرم کے ساتھ خلاصی عطا فرما دیتے ہیں۔ نیز اگر کوئی اس درود شریف کو ہر نماز کے بعد پابندی سے کم از کم ایک بار پڑھ لیا کرے تو اچانک حادثات اور ناگہانی آفات سے محفوظ رہتا ہے۔

(ذریعۃ الوصول حوالہ نمبر ۱۲۶)

•..........•..........•..........•

## ہر قسم کی مشکل اور حاجت برآری کے لیے عمدہ درود شریف

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا ھُوَ اَھْلُهٗ وَمُسْتَحِقُّهٗ۔

ترجمہ: "اے اللہ! رحمت نازل فرما حضرت محمد ﷺ پر جیسا کہ آپ ﷺ اس کے اہل اور اس کے مستحق ہیں"۔

فائدہ: اگر کسی کو کوئی دشوار کام پیش آجائے اور کسی بھی طرح حل ہوتا دکھائی نہ دے یا کوئی جائز حاجت پوری نہ ہو رہی ہو تو اس کو چاہئے کہ لوگوں کے سونے کے بعد تازہ وضو کر کے پاک جگہ قبلہ رخ بیٹھ جائے اور یہ درود شریف ایک ہزار مرتبہ بسم اللہ شریف کے ساتھ پڑھے، اس کے بعد ہزار مرتبہ کلمہ طیبہ مع بسم اللہ شریف پڑھ کر نہایت گڑگڑا کر مطلوبہ کام کے لئے دعا کرے ان شاء اللہ العزیز بہت جلد کام ہو جائے گا۔ مجرب المجرب ہے۔

(ذریعۃ الوصول حوالہ نمبر ۱۳۰)

•..........•..........•..........•

## تین روز میں مشکل حل ہو

اَللّٰھُمَّ صَلِّ صَلٰوۃً کَامِلَۃً وَّسَلِّمْ سَلَامًا تَامًّا عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الَّذِیْ تَنْحَلُّ بِهِ الْعُقَدُ وَتَنْفَرِجُ بِهِ الْکُرَبُ وَتُقْضٰی بِهِ الْحَوَائِجُ وَ تُنَالُ بِهِ الرَّغَائِبُ وَحُسْنُ الْخَوَاتِمِ وَ یُسْتَسْقَی الْغَمَامُ بِوَجْهِهِ الْکَرِیْمِ وَ عَلٰی اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ فِیْ کُلِّ لَمْحَۃٍ وَّ نَفَسٍ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ۔

کسی مشکل کے حل کیلئے تین (۳) روز تک تین سو تیرہ (۳۱۳) بار روزانہ قبل از خواب توجہ کاملہ سے پڑھیں۔ ان شاء اللہ کامیاب ہوں گے۔

•..........•..........•..........•

## درود تنجینا سے مشکلات کا حل

اَللّٰھُمَّ صَلِّ علی سیدنا محمد صلوۃ تنجینا بھا من جمیع الاھوال والآفات وتقضی لنا جمیع الحاجات وتطھرنا بھا من جمیع السیات و ترفعنا بھا عندک اعلی الدرجات وتبلغنا بھا اقصی الغایات من جمیع الخیرات فی الحیات و بعد الممات انک علی کل شئی قدیر۔

مشکلات کے حل کے لئے اکتالیس (۴۱) بار پڑھیں۔ ان شاء اللہ سب مشکلیں حل ہوں گی۔

•..........•..........•..........•

## ہر مشکل سے نجات

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الطَّاھِرِ الزَّکِیِّ صَلٰوۃً تَحُلُّ بِهَا الْعُقَدُ وَتُفَکُّ بِهَا الْکُرَبُ صَلٰوۃً تَکُوْنُ لَکَ رِضًی وَّلِحَقِّهٖ اَدَاءً وَّ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

خشوع و خضوع کے ساتھ ہر مشکل سے نجات کے لئے گیارہ بار پڑھیں۔

•..........•..........•..........•

## پریشانی سے نجات کے لیے درود شریف خضری

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَ اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ وَ بَارِکْ وَسَلِّمْ

کتنی بھی سخت پریشانی لاحق ہو یا قرض میں مبتلا ہو یا کسی لڑکے لڑکی کی شادی نہ ہو رہی ہو تو اس درود شریف کو طالب لڑکی یا لڑکے کے نام کے اعداد کے مطابق اکیس روز یا چالیس روز پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ قرض سے

سبکدوشی حاصل ہوگی اور سخت مہمات حل ہوں گی۔ اور لڑکی یا لڑکے کے بے شمار رشتہ وپیغام آئیں گے اور جلد سے جلد کامیابی حاصل ہوگی۔

جو شخص مشکل میں ہو، اس کے نام کے عدد کے مطابق درود شریف پڑھیں۔

•.........•.........•.........•.........•

## مشکلات کا حل

امورات دین اور کشائش وفراخی معاش وترقی رزق کے لئے ہزار بار بلاناغہ رات دن میں پڑھیں، بہت مفید اور نہایت مجرب ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ صَلَوَاتِكَ بِعَدَدِ مَعْلُوْمَاتِكَ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ عَلَیْهِ

•.........•.........•.........•.........•

## مشکل مہم آسان ہو

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ ذَرَّةٍ اَلْفَ اَلْفِ مَرَّةٍ وَّاٰلِهٖ وَ بَارِكْ وَسَلِّمْ

اگر کوئی مہم یا مشکل پیش آجائے، تو چند روز ایک ہزار ایک مرتبہ اس درود شریف کو پڑھیں۔

•.........•.........•.........•.........•

## مشکلات کا حل

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ حَبِیْبِكَ اِنِّیْ مُشْتَاقٌ بِنُوْرِ جَمَالِكَ وَرَسُوْلِكَ یَا اللّٰهُ یَا اللّٰهُ یَا اللّٰهُ

ظہر کے وقت تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ پڑھا کرے۔ ان شاء اللہ جو بھی مشکل ہوگی، دور ہوگی۔

•.........•.........•.........•.........•

## سخت مشکل سے نجات

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُطَاهِرِیْنَ وَالْمُرْسَلِیْنَ وَالْمُرْشِدِیْنَ۔

سات یا گیارہ روز اس درود شریف کو پانچ سو اکیاون (۵۵۱) مرتبہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ سخت سے سخت مشکل حل ہوگی۔

•.........•.........•.........•.........•

## ہر دشواری دور ہو

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ حَسَنٍ وَّالْحُسَیْنِ وَ عَلِیٍّ وَّ فَاطِمَةَ وَاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اگر کسی کو کسی بھی دشواری کا سامنا ہو تو اس درود شریف کو چند روز پڑھے۔ ان شاء اللہ دشواری دور ہو کر ہر کام میں آسانی حاصل ہوگی۔

## پریشانی سے نجات کے لیے درود شریف خضری

صل اللہ علی حبیبہ محمد والہ وسلم

بعد از نماز عشاء یا تہجد کے بعد گیارہ تسبیح پڑھیں۔

•.........•.........•.........•.........•

# کیا آپ چاہتے ہیں کہ مصیبتوں بلاؤں، آفتوں اور پریشانیوں سے محفوظ رہیں

آج ہر انسان پریشان ہے۔ پریشانیوں سے محفوظ رہنے کے لئے رسول اکرم ﷺ کا ارشاد ہے: "بَادِرُوْا بِالصَّدَقَةِ فَاِنَّ الْبَلَاءَ لَا یَتَخَطَّاھَا"
ترجمہ "مصیبت آنے سے پہلے صدقہ دے دو کیونکہ (صدقہ دیوار کی طرح آڑے آجاتا ہے اور) مصیبت اس کو پھاند کر نہیں آسکتی"۔ (مشکوٰۃ ص 167)

اور اگر خدانخواستہ آپ کسی بیماری، پریشانی یا مصیبت میں مبتلا ہوگئے ہیں تو حضرت محمد ﷺ کا ارشاد پاک ہے:

"اَلصَّدَقَةُ تَرُدُّ الْبَلَاءَ" ترجمہ "صدقہ کرو کیونکہ صدقہ بلاؤں یعنی مصیبتوں کو کھا جاتا ہے"۔ (ارواء الحجین)

تجربہ ہے کہ صدقہ دینے سے پریشانیاں دور ہوجاتی ہیں ورنہ کم از کم ان میں کمی ضرور آتی ہے اور مزید آنے والی پریشانیوں سے حفاظت رہتی ہے۔ آج کل ہر طرف آفات اور بلاؤں کا دور دورہ ہے۔ بے شک یہ ہمارے گناہوں ہی کی شامت اعمال ہے۔ آنے والا وقت زیادہ پریشان کن نظر آرہا ہے۔ ہم لوگ ہر ممکن تدبیر کرتے ہیں۔ بیمار ہیں تو اچھے سے اچھا ڈاکٹری علاج۔ روحانی مسئلہ ہے تو عامل سے رجوع کرتے ہیں۔ مقدمہ کا معاملہ ہے تو اچھا وکیل کرتے ہیں۔ مگر آقائے دو جہاں ﷺ کے بتائے ہوئے ارشادات پر عمل نہیں کرتے۔ مسلمان بہن بھائیوں کیلئے مخلصانہ مشورہ ہے کہ ہر ہفتہ، پندرہ دن یا مہینے میں کم از کم ایک بار حسب توفیق صدقہ دیا کریں۔ صدقہ دینے کے لئے مناسب یہ ہے کہ گھر کے تمام افراد کا فی کس اور ایک حصہ اپنے مال و اسباب کا صدقہ کریں۔ مثلاً آپ کے گھر میں کل چار افراد ہیں۔ دو میاں بیوی اور دو بچے۔ آپ 50 روپے فی کس صدقہ کرنا چاہتے ہیں تو 50 روپے کے حساب سے چار افراد کے 200 روپے ہوئے اور 50 روپے مال و اسباب کا صدقہ ہوا۔ کل ملا کر 250 روپے ہوئے۔ اسی طرح اپنی استطاعت کے مطابق صدقہ دینے کی عادت بنالیں اور **باقاعدگی کے ساتھ صدقہ دیا کریں**۔ جو لوگ 50 روپے فی کس سے زیادہ دے سکتے ہیں وہ زیادہ دیں اور جو کم دے سکتے ہیں وہ کم دیں، مگر دیں ضرور۔ ان شاء اللہ بہت سی موجودہ اور آنے والی مصیبتوں سے حفاظت رہے گی کیونکہ عرصے سے بہت سے لوگوں کا یہی تجربہ ہے۔

اگر کسی کا خیال ہے کہ صدقہ کرنے سے رقم یا مال کم ہوجاتا ہے تو وہ آنحضرت ﷺ کا یہ ارشاد مبارک ذہن نشین کرلے۔

"مَا نَقَصَتْ صَدَقَةٌ مِنْ مَالٍ" ترجمہ "صدقہ کرنا مال کو کم نہیں کرتا"۔ (مسلم، مشکوٰۃ)

تجربہ شاہد ہے کہ ہر مصیبت کو دور کرنے میں صدقہ، دعا اور استغفار کو خصوصی دخل ہے۔ صدقات کا صحیح مصرف دینی کام یا مستحق افراد ہیں۔ دارالعمل چشتیہ ٹرسٹ ایک معتبر دینی و فلاحی ادارہ ہے۔ جس میں علماء سے مشاورت کے ساتھ صدقات و زکوٰۃ وغیرہ کو صحیح مصرف میں خرچ کیا جاتا ہے۔ ادارہ مکمل تحقیق (جو ممکن ہوسکتی ہے) کے بعد فقط مستحق افراد (دین داروں) کی مدد کرتا ہے اور آپ کے عطیے کو آخرت کے Bank میں Transfer کرنے کے فرائض بخوبی انجام دے رہا ہے۔ نیز مستحق افراد کا نام و پتہ بھی طلب کرنے پر بتایا جاتا ہے۔ عطیات دینے والے احباب کے لئے خصوصی دعائیں بھی کی جاتی ہیں۔ اگر مناسب سمجھیں تو اپنی مشکل سے بھی آگاہ فرمادیں تاکہ آپ کی اس پریشانی سے نجات کے لئے ہمیں دعا کی بھی خوب توفیق ہو۔ اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ کے غصے کو بجھانے اور ان کی رضا حاصل کرنے مع دنیوی و اخروی کامیابیوں اور پریشانیوں سے نجات کا نسخہ کیمیا یہی ہے کہ انفاق فی سبیل اللہ خوب کیا جائے۔ ہمارا ادارہ آپ کے لئے اور بالخصوص امت مسلمہ کے جملہ مصائب سے نجات کے لئے دعا گو رہے گا۔

نقد عطیات (صدقات، زکوٰۃ خیرات، فطرانہ فدیہ، کفارہ، قربانی کی رقم وغیرہ وغیرہ) پاکستان میں میزان بینک کی کسی بھی برانچ میں بنام خالد مقبول، اکاؤنٹ نمبر 0212010037763 علامہ اقبال ٹاؤن برانچ، لاہور میں جمع کروائے جاسکتے ہیں یا بذریعہ منی آرڈر یا خود دفتر آکر جمع کرواسکتے ہیں۔ مزید تفصیلات کے لئے رابطہ فرمائیں: **042-35033371, 0322-4773786, 0332-4487877**

# مشکلات، پریشانیوں اور مصیبتوں سے نجات کیلئے اسماء النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دارالعمل چشتیہ، لاہور

## سیدنا حامدؐ صلی اللہ علیہ وسلم

(اللہ تعالیٰ کی تعریف کرنے والے)

جو شخص ہر وقت پریشان رہتا ہو اور وہ چاہے کہ اس کی تمام پریشانیاں دور ہو جائیں تو وہ روزانہ نماز فجر کے بعد ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے۔ ان شاء اللہ، ذہنی و دماغی پریشانی دور ہو جائے گی اور ہمیشہ خوش و خرم رہے گا۔

•.............•.............•.............•.............•

## سیدنا عاقبؐ صلی اللہ علیہ وسلم

(پیچھے والے یعنی آخری پیغمبر)

ہر طرح کی مشکلات سے نجات کی غرض سے روزانہ نماز عشاء کے بعد دو سو (۲۰۰) مرتبہ پڑھے تو ان شاء اللہ تعالیٰ، بہت جلد مشکل دور ہوگی۔

•.............•.............•.............•.............•

## سیدنا نبیؐ صلی اللہ علیہ وسلم

(خبر دینے والے)

ہر نماز کے بعد باسٹھ (۶۲) مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لینے سے اللہ تعالیٰ کا خصوصی فضل و کرم حاصل ہوتا ہے۔ معرفت کی دولت مل جاتی ہے۔ ہر مشکل دور ہو جاتی ہے۔

•.............•.............•.............•.............•

## سیدنا مزملؐ صلی اللہ علیہ وسلم

(کملی والے۔ چادر اوڑھنے والے)

ہر طرح کی مشکل کے خاتمے کے لئے سات یوم تک بلا ناغہ نماز تہجد کی ادائیگی کے بعد ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو ان شاء اللہ تعالیٰ مشکل آسان ہو جائے گی۔

•.............•.............•.............•.............•

## سیدنا حجۃؐ صلی اللہ علیہ وسلم

(دلیل)

کسی بھی پریشانی سے نجات کے لئے چالیس یوم تک بلا ناغہ روزانہ چار سو گیارہ (۴۱۱) مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، جو بھی پریشانی ہو گی، دور ہو جائے گی۔

•.............•.............•.............•.............•

## سیدنا مرتضیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

(محبوب اور پسند کیے گئے۔ برگزیدہ)

اگر کوئی مشکل یا پریشانی لاحق ہو گئی ہو تو سات یوم تک بلا ناغہ روزانہ باوضو حالت میں چودہ سو پچاس (۱۴۵۰) مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو ان شاء اللہ تعالیٰ پریشانی اور مشکل ختم ہو جائے گی۔

•.............•.............•.............•.............•

## سیدنا شکورؐ صلی اللہ علیہ وسلم

(شکر گزار۔ بہت زیادہ شکر کرنے والا)

جو کوئی کسی ایسی پریشانی میں مبتلا ہو کہ جس کے باعث شدید ذہنی دباؤ کا شکار ہو تو وہ ہر نماز کے بعد ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھ لے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، چند دنوں میں پریشانی ختم ہو جائے گی۔

•.............•.............•.............•.............•

# ساحروں اور دشمن پر ان کا جادو واپس پلٹنا سیکھیں

جب سحر مسلسل کا معاملہ ہو تو مریض علاج کرواتا رہتا ہے اور دشمن وار کرتا رہتا ہے اس طرح مریض کی حالت مکمل ٹھیک نہیں ہو پاتی۔ ایسی صورت میں دشمنوں کے اعمال ان پر واپس کر دینا ایک مجرب طریقہ ہے۔ اس پر مستقل عمل کرنے سے مریض کی سحر سے جان چھوٹ جاتی ہے اور آئندہ بہت حد تک حفاظت بھی رہتی ہے۔ شرعاً جادو کا پلٹنا جائز ہے۔

فیس **5000** روپے ہے

## واپسی سحر کورس

کورس کی مدت **3** ماہ ہے

اس کورس میں ایسے عملیات سکھائے جاتے ہیں جن کی مدد سے ساحروں اور دشمنوں پر ان کے کیے ہوئے اعمال واپس پلٹے جاتے ہیں۔ یہ کورس صرف عاملین کے لیے ہے۔ عام آدمی یا غیر عامل اگر واپسی کے اعمال کسی ساحر یا جادوگر پر کرے گا تو اس کا شدید نقصان دیکھنے میں آیا ہے۔

**وقت کی کمی کے باعث جو افراد چلہ نہیں کر سکتے، وہ نقد صدقہ -/10000 دے کر مختلف واپسی سحر کورس کے اعمال کی اجازت حاصل کر سکتے ہیں۔**

روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772
Web: darulamal.org/ruhanidarsgah, E-mail: info@darulamal.org

# حصار کا خاص عمل جس میں ملائکہ پڑھنے والے کی حفاظت کرتے ہیں

آج کل "حفاظت" بہت ضروری ہو گئی ہے۔ حفاظت کے بغیر کوئی انسان محفوظ نہیں۔ جہاں آسمانی و زمینی آفتوں کا معاملہ ہے وہیں نہ نظر آنے والی مخلوق "جنات و شیاطین" سے حفاظت بہت ضروری ہے۔ حیرت ہے کہ پتہ ہونے کے باوجود کہ شیطان ہمارا کھلا دشمن ہے، ہم اس سے حفاظت کا کوئی انتظام نہیں کرتے۔ اسی طرح جنات اور جادو کا ہونا سند سے ثابت ہے۔ اور کسی کو اس میں اختلاف نہیں۔ لیکن ادھر سے بھی ہم بہت غافل ہیں۔ اور جو حضرات روحانی علاج معالجہ کرواتے ہیں، ان کو عموماً یہ شکایت ہوتی ہے کہ دوبارہ اثر ہو جاتا ہے۔ ان سب حضرات کے لیے یہ عمل ایک خاص تحفہ ہے۔ اس کے پڑھنے والے کی حفاظت فرشتے کرتے ہیں۔ اور جنات، شیاطین اور جادو کے شر سے انسان محفوظ رہتا ہے۔

**تنبیہ:** یاد رکھیں کہ جو لوگ یہ عمل کریں، ان کو چاہیے کہ ہر ممکن گناہوں سے پرہیز کریں۔ کیونکہ اس عمل میں کامیابی کسی کی کوشش ہے کیونکہ ملائکہ گناہگار لوگوں کی اس طرح مدد نہیں کرتے جس طرح متقین کی کرتے ہیں۔ آسانی سے سمجھ میں آنے والی بات ہے کہ جو لوگ اللہ تعالیٰ کو راضی رکھیں، اور جو لوگ ناراض رکھیں، وہ دونوں برابر نہیں ہو سکتے۔ اور فرشتے ان لوگوں کو زیادہ عزیز رکھیں گے جو اللہ تعالیٰ کو عزیز رکھتے ہیں اور ناراض نہیں کرتے یا بہت کم کرتے ہیں۔

اس عمل کا عامل بننے کے لیے اجازت حاصل کرنے کے بعد ایک ماہ کا چلہ کرنا پڑتا ہے۔ چلہ بوقت تہجد کیا جاتا ہے۔ رمضان کریم میں ہی بندے نے کئی سال قبل اس کا عمل کیا تھا۔ رمضان میں عمل کی طاقت کئی گنا بڑھ جاتی ہے۔ اسی لیے جو احباب یہ عمل کرنا چاہیں، وہ رابطہ فرمائیں۔

اجازت کا ہدیہ: ممبران کے لیے **1600** روپے، غیر ممبران کے لیے **2100** روپے

**نوٹ:** اجازت لینے والے آگے کسی اور کو اجازت دینے کے مجاز نہیں ہیں

روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور
فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

# مشکلات، پریشانیوں سے نجات کیلئے ختم جمیع خواجگان نقشبندیہ قدس اللہ اسرارہم

حضرت مولانا سید زوار حسین شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ

یہ ختم شریف قضائے حاجات کے لئے دوسرے سلاسل میں بھی معمول ہے۔ طریقہ اس کا یہ ہے کہ اول ہاتھ اٹھا کر سورۂ فاتحہ ایک مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے کہ یا اللہ اس ختم خواجگان کو قبول فرمالے اور جن بزرگوں کی طرف یہ ختم منسوب ہے، ان کو اس کا ثواب پہنچادے۔ اس کے بعد

| | |
|---|---|
| سورۂ فاتحہ مبارک مع بسم اللہ | سات بار |
| درود شریف | ایک سو بار |
| سورۂ الم نشرح مع بسم اللہ | اناسی (۷۹) بار |
| سورۂ اخلاص مع بسم اللہ | ایک ہزار بار |
| سورۂ فاتحہ مبارک مع بسم اللہ | سات بار |
| درود شریف | ایک سو بار |
| یا قاضی الحاجات | ایک سو بار |
| یا کافی المہمات | ایک سو بار |
| یا دافع البلیات | ایک سو بار |
| یا شافی الامراض | ایک سو بار |
| یا رافع الدرجات | ایک سو بار |
| یا مجیب الدعوات | ایک سو بار |
| یا ارحم الراحمین | ایک سو بار |

ہر اسم شریف کے اول میں ایک دفعہ اللّٰھم ملائے اور یا ارحم الراحمین سے پہلے ایک دفعہ برحمتک ملائے اور کہے یا اللہ اس ختم شریف کا ثواب اپنے فضل وکرم سے ان بزرگوں کو، جن کی طرف یہ منسوب ہے اور ان کے پیران طریقت کو اپنے نبی کریم ﷺ تک اور ان کے خلفاء وخدام کو خصوصاً جمیع حضرات نقشبندیہ قدس اللہ اسرارہم کی ارواح مبارکہ کو پہنچادے۔

## بعض بزرگان سلسلۂ نقشبندیہ کے ختم شریف

ختم شریف حضرت مولانا سید زوار حسین شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ

وَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ۚ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا

پانچ صد بار، اول وآخر درود شریف یک صد بار۔

1 ختم حضرت خواجہ محمد سعید قریشی ہاشمی رحمۃ اللہ علیہ

وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ

پانچ سو مرتبہ اول وآخر درود شریف سو سو مرتبہ۔

2 ختم حضرت خواجہ محمد فضل علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ

ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ

پانچ سو مرتبہ، اول وآخر درود شریف سو مرتبہ۔

3 ختم حضرت خواجہ سراج الدین شاہ رحمۃ اللہ علیہ

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

پانچ سو مرتبہ، اول وآخر درود شریف سو مرتبہ

4 ختم حضرت خواجہ محمد عثمان دامانی رحمۃ اللہ علیہ

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ

پانچ سو مرتبہ، اول وآخر درود شریف سو سو مرتبہ۔

5 ختم حضرت خواجہ دوست محمد قندھاری رحمۃ اللہ علیہ

رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ

پانچ سو مرتبہ، اول وآخر درود شریف سو سو مرتبہ۔

6 ختم حضرت خواجہ احمد سعید رحمۃ اللہ علیہ

يَارَحِيْمُ كُلِّ صَرِيْخٍ وَّمَكْرُوْبٍ وَّغِيَاثَهٗ وَمَعَاذَهٗ يَارَحِيْمُ

پانچ سو مرتبہ، اول و آخر درود شریف سو مرتبہ۔

**7** ختم حضرت شاہ عبداللہ غلام علی مجدد دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

يَا اَللّٰهُ يَارَحْمٰنُ يَارَحِيْمُ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

پانچ سو مرتبہ، اول و آخر درود شریف سو مرتبہ۔ اور ہر سینکڑے کے بعد ایک مرتبہ اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِيْ حُبَّكَ وَحُبَّ مَنْ يُّحِبُّكَ وَحُبَّ عَمَلٍ يُّبَلِّغُنِيْ اِلٰى حُبِّكَ پڑھے۔

**8** ختم مرزا مظہر جان جاناں رحمۃ اللہ علیہ

يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ

پانچ سو مرتبہ، اول و آخر درود شریف سو مرتبہ۔ اور ہر سینکڑے کے بعد ایک مرتبہ اَصْلِحْ لِيْ شَاْنِيْ كُلَّهٗ وَلَا تَكِلْنِيْ اِلٰى نَفْسِيْ طَرْفَةَ عَيْنٍ پڑھے۔

**9** ختم حضرت خواجہ محمد معصوم فاروقی رحمۃ اللہ علیہ

لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ

پانچ سو مرتبہ، اول و آخر درود شریف سو مرتبہ۔ اور ہر سینکڑے کے بعد ایک مرتبہ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ پڑھے۔

**10** ختم حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی شیخ احمد فاروقی سرہندی رحمۃ اللہ علیہ

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

پانچ سو مرتبہ، اول و آخر درود شریف ایک سو مرتبہ۔

**11** ختم خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ

يَابَاقِيْ اَنْتَ الْبَاقِيْ

پانچ سو مرتبہ، اول و آخر درود شریف سو مرتبہ اور ہر سینکڑے کے بعد ایک مرتبہ كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ وَّيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ پڑھے۔

**12** ختم حضرت خواجہ شاہ بہاؤالدین نقشبند بخاری رحمۃ اللہ علیہ

يَاخَفِيَّ اللُّطْفِ اَدْرِكْنِيْ بِلُطْفِكَ الْخَفِيِّ

پانچ سو مرتبہ، اول و آخر درود شریف سو مرتبہ

**13** ختم حضرت محبوب سبحانی شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ

پانچ سو مرتبہ، اول و آخر درود شریف سو مرتبہ اور ہر سینکڑے کے بعد ایک مرتبہ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ پڑھے۔

**14** ختم حضرت خیر الخلق سید الاولین والآخرین سیدنا و مولانا محمد رسول اللہ ﷺ۔ تین سو تیرہ مرتبہ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ صَلٰوةً تُنْجِيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيَاةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

**نوٹ** ان میں سے ہر ختم شریف کو پڑھتے وقت اول ہاتھ اٹھا کر سورۃ فاتحہ ایک مرتبہ پڑھ کر کہے کہ یہ ختم شریف فلاں بزرگ کا ہے، یا اللہ اس کو قبول فرمالے اور اس کا ثواب ان بزرگ کو پہنچادے۔ پھر ختم شریف پڑھے۔ اس کے بعد ہاتھ اٹھا کر سورۃ فاتحہ ایک مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے کہ اس ختم کا ثواب اپنے فضل و کرم سے فلاں بزرگ کو اور ان کے پیران طریقت کو نبی کریم ﷺ تک اور ان کے خلفاء و خدام کو پہنچادے۔ اس کے بعد ان بزرگ کے وسیلے سے جو دعا چاہے مانگے۔

**فائدہ** ان سب ختمات شریف کے پڑھتے وقت تھوڑا سا پانی کسی برتن میں رکھ لیا جائے اور بعد ختم کے تمام شرکاء ختم اس پر دم کریں۔ یہ پانی شفائے امراض کے لئے عجیب چیز ہے۔

# خوشحال زندگی کیلئے صدقہ بہترین عمل

مرتب: مولانا محمد اسحٰق ملتانی مدظلہ

## صدقہ کی دو قسمیں

ایک عام صدقہ کہ صدقے کرنے والے کو اس کا ثواب مل جاتا ہے لیکن اس کا ثواب ہمیشہ جاری نہیں رہتا۔ مثلاً کسی ضرورت مند کو کھانا کھلا دیا، کسی بیمار کے علاج معالجہ کیلئے پیسے دے دیئے وغیرہ۔ یہ صدقہ بھی عبادت ہے۔ اس کا بڑا ثواب ہے۔ اس میں حسب استطاعت حصہ لیتے رہنا چاہیے۔

صدقہ کی دوسری قسم صدقہ جاریہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی رضا کیلئے کوئی تا دیر قائم رہنے والی خیر اور دیر تک فائدہ پہنچانے والی چیز دوسروں کیلئے مقرر کر دی جائے تو اس کو "صدقہ جاریہ" کہتے ہیں۔ عام طور پر صدقہ جاریہ ہمیشہ کیلئے ہوتا ہے اور ہمیشہ اس کو ثواب ملتا رہتا ہے۔ صدقہ کرنے والا دنیا سے چلا گیا لیکن کام ایسا کر گیا کہ اب اس کے مرنے کے بعد بھی وہ جاری ہے تو اس کو ثواب برابر ملتا رہے گا۔ ایسے صدقہ کو صدقہ جاریہ کہتے ہیں۔

ایک حدیث شریف میں صدقہ جاریہ کی سات مثالیں بیان کی گئی ہیں۔ چنانچہ فرمایا گیا سات آدمی ایسے ہیں جنہیں ان کے (صدقات واعمال) کا اجر موت کے بعد ان کی قبر میں دیا جاتا ہے (وہ یہ ہیں)

1. جو شخص علم سکھائے۔
2. نہر بنائے۔
3. کنواں کھودے۔
4. درخت لگائے۔
5. مسجد بنادے۔
6. قرآن پاک ترکہ میں چھوڑ جائے۔
7. ایسا لڑکا چھوڑ جائے جو اس کی موت کے بعد اس کیلئے استغفار کرتا رہے۔ (بیہقی فی شعب الایمان)

یہ سات آدمی ایسے ہیں کہ جب وہ دنیا سے چلے جائیں گے اور اپنی اپنی قبروں میں پہنچ جائیں گے، تب بھی ان کے کئے ہوئے صدقات جاریہ کا ثواب برابر ان کیلئے جاری رہے گا۔

دنیا فانی اور آخرت باقی ہے۔ ہمیں اس فانی دنیا میں رہ کر اپنی ہمیشہ ہمیشہ کی آخرت کی زندگی کو بنانا ہے اور وہ اللہ تعالیٰ کے بتائے ہوئے، اس کی رضا کے کاموں میں لگنے اور ان کی فکر کرنے سے بنے گی۔ اور اللہ تعالیٰ کو راضی کرنے والے کاموں میں جہاں نماز، روزہ، حج وعمرہ، نوافل واذکار وغیرہ ہیں، وہاں ایک بہترین عمل صدقہ بھی ہے۔ اس لئے اللہ تعالیٰ کے راستے میں صرف اس کی رضا کی خاطر اخلاص کے ساتھ اس کے دیئے ہوئے مال میں سے کچھ نہ کچھ خیر کے کاموں میں لگاتے رہنا چاہیے۔

صدقہ کی آسان ترکیب یہ ہے کہ ہر شخص اپنی آمدنی کا کچھ حصہ اللہ کی راہ میں صدقہ کرنے کیلئے مخصوص کرلے، چاہے ایک فیصد ہو یعنی سو روپے پر ایک روپیہ، ایک ہزار روپے پر دس روپے اور اس قدر صدقہ وہ باقاعدگی سے ادا کرتا رہے اور اتنا معمولی صدقہ ہر شخص بآسانی دے سکتا ہے۔ لہٰذا نفلی صدقہ دینے کا کچھ نہ کچھ دائمی معمول بنانا چاہیے۔

صدقہ کی مختلف صورتیں ہیں۔ ان میں سے بعض کے متعلق حدیث شریف میں فرمایا گیا کہ ہر مسلمان پر صدقہ کرنا لازم اور ضروری ہے۔ صحابہ کرامؓ نے عرض کیا کہ اگر وہ نہ پائے تو؟

حضور ﷺ نے فرمایا "وہ اپنے ہاتھ سے مزدوری کرے اور خود کو بھی نفع پہنچائے اور صدقہ بھی کرے"۔ صحابہ کرامؓ نے عرض کیا کہ "اگر وہ یہ بھی نہ کر سکے تو؟" آپ ﷺ نے فرمایا "وہ کسی پریشان حالت شکستہ حاجت مند کی مدد کر کے صدقہ کا ثواب حاصل کرے"۔ صحابہؓ نے عرض کیا "اگر وہ یہ بھی نہ کر سکے تو؟" آپ ﷺ نے فرمایا "وہ خیر کا حکم کرے یا فرمایا نیکی کا حکم دے"۔ صحابہؓ نے عرض کیا کہ "اگر وہ یہ نہ کر سکے تو؟" آپ ﷺ نے فرمایا "وہ کسی کو تکلیف دینے سے باز رہے، اس کیلئے یہی صدقہ ہے"۔

(اللہ تعالیٰ ہم سب کو صدقہ کرنے کی توفیق عطا فرمائیں۔ ح خ)

# معمہ اسم اعظم۔۔۔فتح مقدمات لاعلاج امراض قرضداری اور حل المشکلات کا خاص عمل

فقیر امتیاز حسین سروری (کوئٹہ)

تاثیرات اسمائے الٰہی اور آیات قرآنی کے اثبات میں بہت کچھ اسناد و تحقیق موجود ہے۔ جیسا کہ فرمایا اکابرین نے کہ ''تاثیرات الاسماء حق''۔ یہی مومنین کامل الیقین کا عقیدہ ہے۔ بعض منکرین اسمائے حسنہ اور آیات قرآنی وغیرہ کا انکار کرتے ہیں اور ان کو فعل عبث سمجھتے اور کہتے ہیں کہ ان میں کچھ تاثیر نہیں۔ ان کے پڑھنے سے کیا ہوگا۔ ہمارا تو خدا پر توکل ہے۔ وہ راہ حق کو چھوڑ کر گمراہی کا راستہ اختیار کیے ہوئے ہیں اور اپنے دلائل کو ثابت کرنے کے لیے مختلف قسم کی جاہلانہ تقریریں کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اس جہل سے بچائے اور صراط مستقیم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے **وننزل من القرآن ما هو شفاء** اور جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ **من لم يتشف بالقرآن فلا شفاه الله** اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین با اتباع رسول کریم ﷺ آیات قرآنی و ادعیہ ماثورہ پڑھ کر اکثر بیماروں پر دم کیا کرتے تھے اور علماء نے اس بارے میں بہت کچھ لکھا ہے اور مشائخ امت محمدیہ ﷺ نے آیات قرآنی سے صدہا قسم کے اعمال ترتیب دیئے ہیں اور زکوۃ دینے کے طریقے اپنے مریدوں اور طالب علموں کو تعلیم فرمائے ہیں۔ ایسے امر بین سے انکار اچھا نہیں ہے۔ ہر ذی عقل و ذی شعور اس بات سے آشنا ہے کہ حق تعالیٰ نے کوئی ایسی چیز نہیں بنائی جس میں تاثیر نہ ہو اور وہ محض عبث ہو۔ احجار، اشجار، اثمار، حیوانات، نباتات، ہوا، پانی، مٹی غرضیکہ ہر چیز اپنی اپنی جداگانہ تاثیر رکھتی ہے۔

دعاء ماثورہ، اسمائے حسنہ اور آیات قرآنیہ تو اشرف و اعلیٰ کائنات ہیں تو پھر ان میں تاثیرات ہونے میں کیا شک رہ جاتا ہے؟ بلاشبہ ان کی تاثیرات، کیفیات، نفع اور ضرر عام طور پر آئے روز مشاہدہ ہوتے رہتے ہیں اور قیامت تک یہ سلسلہ جاری رہے گا۔ اللہ جل شانہ نے فرمایا ہے: ''قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ اَيًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى''۔ اخلاص نیت سے آیات قرآنی پڑھنا اور اپنی حاجات اللہ جل شانہٗ سے طلب کرنا یا کسی مشکل وقت میں اسمائے حسنہ یا کوئی قرآنی عمل پڑھنا، سو یہ بھی استقامت باللہ اور رجوع الی اللہ ہی تو ہے کہ جس کی اسناد متواتر کتاب اللہ اور حدیث رسول اللہ ﷺ اور اجماع امت محمدیہ ﷺ سے پائی جاتی ہے تو پھر ایسے اعتراض کرنا، باعث گمراہی اور روحانی علوم سے ناواقفیت نہیں تو اور کیا ہے؟

یاد رہے! ہر امر میں ترتیب و ترکیب کو بڑا دخل ہے۔ بغیر ترکیب کے کوئی کام درست نہیں ہو سکتا مثلاً اطباء نے مریضوں کے لیے نسخہ جات ترتیب دیئے ہیں۔ مگر اس کے ساتھ ہی اوقات، پرہیز اور ترتیب بھی بتا دی۔ جس کے خلاف کرنے سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ اگر کوئی ناواقف شخص بغیر کسی تشخیص مرض کے اور دوا کی تاثیر کے، محض نسخہ نقل کر کے دے تو اس کے استعمال سے، بجائے فائدہ کے، نقصان لازم آئے گا۔ اسی لیے مثل مشہور ہے نیم حکیم خطرہ جان نیم ملا خطرہ ایمان۔ الغرض کوئی بھی شے بدون ترکیب کے تیار نہیں ہو سکتی۔ ایسے ہی عملیات پڑھنے اور تعویذات لکھنے میں ترکیب اور ترتیب کو ضروری قرار دیا گیا ہے تاکہ عامل و شاغل کی محنت برباد نہ ہو جائے۔ ترکیب خاص کے ساتھ جو تعویذ و نقش وغیرہ لکھا جائے گا وہ ضرور موثر ہوگا۔ اللہ رب العزت کسی کی محنت کو ضائع نہیں فرماتے۔ اب اگر یہ کہا جائے کہ ہم نے بہت عمل پڑھے اور تعویز لکھے مگر کوئی اثر ظاہر نہ ہوا تو یہ بھی اس کا اپنا قصور ہی ہوگا کیونکہ عمل کی قبولیت کے واسطے دو امر بہت ضروری ہیں: ایک صدق مقال دوسرا اکل حلال۔ یہ دونوں امور، عوام تو درکنار فی

زمانہ خواص میں بھی مفقود ہیں اور بغیر ان امور کے عملیات کیسے موثر ہوں گے؟

جو عامل خود اس کے لائق نہ ہو، وہ ناواقفی سے عمل کر کے بد اعتقاد ہو کر طعن و تشنیع کر رہا ہو۔ اگرچہ اللہ رب العزت نے سب امور جو ہوئے ہیں، اور جو ہونے ہیں سب لوح تقدیر پر لکھ دیے ہیں۔ مگر اس کے ساتھ ہی یہ بھی فرما دیا کہ اُدْعُونِي أَسْتَجِبْ لَكُمْ۔ عقلمند کو چاہیے کہ محنت و کوشش سے ہرگز غافل نہ ہو اور اپنی حاجت کو برابر درگاہِ الٰہی میں عرض کرتا رہے۔

مگر اس کے ساتھ ہی محض اپنی ترکیب و تدبیر پر ہی بھروسہ نہ ہو بلکہ اس رب ذوالجلال کی عظمت پر کامل یقین رکھے کہ دوا ہو یا دعا، بغیر حکم الٰہی کے کچھ اثر نہیں کرتی۔ لَا تَتَحَرَّكُ ذَرَّةٌ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ تَعَالٰی۔ کبھی ایک ہی دوا سے فائدہ ہوتا ہے اور کبھی اسی سے نقصان ہو جاتا ہے۔ نفع اور ضرر سب کچھ خدا کے اختیار میں ہے، کسی کو کچھ دخل نہیں۔ اگر دوا یا عمل سے کسی کو فائدہ نہ ہو رہا ہو تو اُسے چاہیے کہ وہ دوبارہ، سہ بارہ تکرار کرے اور اپنی غلطی کو ڈھونڈے کہ کہاں کمی رہ گئی یا استادِ کامل سے رجوع کرے کیونکہ بلا ترکیب و ترتیب کامیابی کی امید عبث ہے۔ جیسا کہ آج کل کم فہم آدمی عملیات کی کتابیں اٹھائے پھرتے ہیں اور ناجائز امور کے لیے قرآنی اعمال پڑھتے ہیں یا ایمان کو گنوا کر سفلی و مشرکانہ اعمال پڑھتے ہیں۔ ایسے تمام امور میں خود بھی مصیبت میں مبتلا ہو جاتے ہیں اور مخلوق خدا کو بھی زحمت میں ڈال دیتے ہیں اور اپنے ایمان اور اعتقاد کے ساتھ دوسروں کے ایمان و اعتقاد کو بھی ضائع کر دیتے ہیں۔

چاہیے تو یہ تھا کہ اصول کے مطابق اخلاص نیت سے بارگاہِ الٰہی میں عاجزی و انکساری کے ساتھ فریاد گزار ہوتا کہ اللہ تعالیٰ اس کی دعا و مناجات قبول فرما کر عمل میں تاثیر پیدا کرتا۔ اگر تمام امور کو ملحوظ رکھتے ہوئے بھی تاثیر ظاہر نہ ہو تو اللہ کی مرضی پر صبر کرنا چاہیے کیونکہ انسان بہت سے کاموں کو اپنے لیے اچھا جانتا ہے مگر درحقیقت، وہ اس کے لیے برے ہوتے ہیں اور جن کو وہ برا جانتا ہے وہ اس کے لیے اچھے ہوتے ہیں۔ اس لیے مومن مسلمان کی یہ شان ہونی چاہیے کہ وہ اپنے مولا کی مرضی کے سامنے سرِ بسجود ہو جیسا کہ اللہ تعالیٰ سورہ بقرہ میں فرماتے ہیں:

وَعَسٰٓى اَنْ تَكْرَهُوْا شَيْـًٔا وَّهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۚ وَعَسٰٓى اَنْ تُحِبُّوْا شَيْـًٔا وَّهُوَ شَرٌّ لَّكُمْ ﴿سُوْرَۃُ الْبَقَرَة: ٢١٦﴾

## اسمِ اعظم

اسم اعظم، شب قدر، ساعتِ جمعہ یا خط تقدیر کے مثل پوشیدہ ہے۔ کوئی بھی شخص قطعی یہ نہیں کہہ سکتا کہ اسم اعظم صرف یہ ہے۔ مگر محققین اور بزرگان دین نے اپنی اپنی تحقیق اور رائے کے مطابق الگ الگ اسم اعظم بیان کیے ہیں۔ اکثر عاملین کاملین و صالحین و زاہدین و عابدین بلکہ عامۃ المسلمین صدیوں سے اسم اعظم کی تلاش میں سرگرداں ہیں۔ کتنی ہی کتابیں تصنیف کی گئیں اور اکثروں نے اس کی تلاش میں کتب تفسیر و حدیث کے مطالعہ میں زندگیاں صرف کر دیں مگر کسی ایک نقطہ پر سب کی رائے مرکوز نہ ہو سکی۔ عوام تو عوام، خواص اور عالم روحانیت والے بھی اس امر پر متفق نہ ہو سکے کہ یہی حقیقی اسم اعظم ہے۔ لہٰذا ان ہی اقوال بزرگان دین کی روشنی میں آج قارئین خزینہ روحانیات کی خدمت میں معمہ اسم اعظم جو حضرت سعد الدین حمویؒ نے بزبان فارسی بطریق جفر نا اہل سے مخفی رکھا اور اسی معمہ اسم اعظم کو حضرت میاں فقیر اللہ علوی شکارپوریؒ (شیخ و مرشد احمد شاہ ابدالی، شاہ افغانستان) نے اپنی مشہور زمانہ کتاب قطب الارشاد ۱۳۱۶ھ، جسے مکتبہ امیر حمزہ، کانسی روڈ کوئٹہ نے شائع کیا، کے صفحہ نمبر ۶۴۵ پر لکھا ہے:

حضرت شیخ سعد الدین حموی قدس سرہ فرمودہ اند کہ ہر کہ سورہ یٰس شریف را باذن مرشد کامل تلاوت نماید بری کہ داشتہ باشد بسرعت بر آید و در سورت یٰس سہ جائیست کہ چون بدان برسد ہرچہ خواہد شود کہ آنرا علمای این فن ہر مزد ایما نوشتہ اند کہ ہر ناکس بران وقوف نیابد زیرانکہ چون ازان واقف کردند کارہائی ناشایستہ پیش و در ہلاکت خلق کوشند بنا بران بزرگان افشای آن نکردہ اند و این فقیر بحکم مرشد یکمرتبہ در عمل آوردہ بود مرشد این فقیر نیز بحکم مرشد خویش یکبار در عمل آوردہ بودند و ایضاً منع است کہ

جز طالب حق را نگفت۔

جای اول: واقع است درمیان دو کلمه که مجموع حروف ہر دو کلمہ و ابواب بہشت است و کلمہ اوّل

چہار حرف است و ہر یکحرف بعد دیگری تکرار یافته و حروف کلمه ثانی او مکرر نیست اگرچه حرف اول از و در کلمه اول تکرار یافته و حرف ثانی حرف از کلمه است در اعداد و حرف ثالث بازای حرف اول است در مرتبه ثانیه از اعداد جمل و حرف الرابع مثل مجموع حرف اوّل و ثالث است۔

اشاره ثانیه: واقع است در سه کلمه که حروف مجموع این کلمات بعددی ابواب نیران است و حرف اوّل و سابع یکمثل اند یعنی در تشبیه مماثلند چنانچه ثانه و سادس و ثالث و خامس و حرف رابع مرکز است بر مجموع را و او حرفیست که با زبر و بنیات مطابق اسم اعظم است بلکه اسم اعظم از وست واد حرفیست که رتبه خاتم ولایت دارد و دائر حرف با و منتہی میشود و از بینات او کلمه آخر با اوّل پیوند دو دیگر آن عمل از وی آید که در وقت انضمام با کلمات از مقلوب نیز مطلق عمل آید و ہمان حروف حاصل شوند بغیر کم و زیاده۔

اشاره ثالثه: واقع است در پنج که مجموع حروف این کلمات بعدد تمام ابواب مذکوره است بیکی زیاده و حروف کلمتین که موقع اشارت اول است بعینها بر ترتیب کلمه اول و ثانی است غیر مرتب درین کلمات مندرج اند و عدد نقاط که درین کلمات است جمیع جہات را احاطه کرده است نصفی فوقانیه و نصفی تحتانیه و ضاہر است که اسما حسنی دران جلوه می نمائیند یکی در اول و یکی در آخر و در تسطیر دی دو اسم با اتفاق علما اندراج یافته که اسم اعظم آن است و اسماء دیگر ازان استنباط میتوان نموده که بعجی الباری المومن الحلیم است و باقی علی ہذا القیاس و زیاده ازین افشا مرا نکرده اند و بعدد دانستن این موضع از مرشد اکملی بر ہرچه خواہی بر حصول آن قدرت یابی۔

## حل و تشریح

اگر کوئی شخص ایک بار سورہ یٰسٓ شریف سجدے میں اس طرح پڑھے اور جو مقامات رمز و اشارے میں لکھے ہوئے ہیں، وہ سو سو بار تکرار کرے تو تمام مقاصد کے لیے راقم کا مجرب و آزمودہ ہے۔ تو جان لے کہ اس سورۂ شریفہ میں تین محل اشاروں کے مقامات ہیں، جو رمز و اشارے میں لکھے ہیں کہ اگر ان امور کا افشا ہو جائے اور مخلوق ان سے واقف ہو جائے تو کارہائے عظیم رونما ہوں اور کوئی بھی شخص نافرمانی نہ کرے۔

**پہلا اشارہ 8** دو کلموں کے درمیان واقع ہے کہ ہر دو کے حروف کا مجموعہ بہشت کی تعداد کے مطابق ہے۔ پہلے کلمہ کے چار حروف ہیں کہ ہر حرف نے دوسرے کے بعد تکرار کیا ہوا ہے اور دوسرے کلمہ کے چاروں حروف ہی غیر مکرر ہیں۔ اگرچہ ان میں سے ایک حرف کا پہلے کلمہ میں تکرار موجود ہے اور دوسرا اور تیسرا حرف پہلے کلمہ کے حرف اول کے مقابل ہے جو مراتب اعدادِ جمل کے مرتبہ ثانیہ میں ہے۔ اور چوتھا حرف، پہلے اور تیسرے حرف کے مجموعہ مثل ہے جو امام مبین نکلا۔

**دوسرا اشارہ 8** تین کلموں کے درمیان واقع ہے کہ ان حروف کا مجموعہ ابواب کی تعداد سے باہر ہے۔ پہلا اور ساتواں حرف ہم مثل ہے۔ چنانچہ دوسرا اور چھٹا، تیسرا اور پانچواں ہم مثل ہیں اور چوتھا حرف ان حروف کے مجموعے کا مرکز ہے اور وہ ایک ایسا حرف ہے کہ وہ زبر و بینہ کے ساتھ اسم اعظم کے مطابق ہے کہ اس سے اسم اعظم مراد ہے اور حروف کا دائرہ اس پر تمام ہو جاتا ہے اور اس کا بینہ ہا آخر اول سے ملا ہوا ہے اور اس میں دوسری علامت یہ ہے کہ کلمات کے انضمام کا عمل اگر مقلوبی طور پر کیا جائے تو پھر بھی وہی کلمات پیدا ہو جاتے ہیں جو یہ ہیں کل فی فلک۔

**تیسرا اشارہ 8** پانچ کلموں کے درمیان واقع ہے کہ ان کلموں کے حروف کا

مجموعہ تمام ابواب مذکورہ کی تعداد کے مطابق ہے اور ایک زیادہ ہے اور دو کلموں کے حروف جو پہلے اشارہ کے مقام پر ہیں، بعینہٖ پہلے اور دوسرے اشارے کی ترتیب پر غیر مرتب ان کلمات میں مندرج ہیں اور ان کلمات کے نقاط تمام جہات کو احاطہ کئے ہوئے ہیں۔ نصف نقاط بالائی ہیں اور نصف نقاط زیریں ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ اس اسم اعظم کے اول و آخر میں جلوہ گر ہیں۔ جو یہ ہے: سلام قولا من رب رحیم۔

قارئین خزینہ روحانیات یہ عمل نہایت زود اثر ہے اور خود راقم السطور کا تجربہ شدہ ہے۔ جیسی بھی سخت سے سخت حاجت ہو، اس عمل کو کرنے سے باذن اللہ ضرور حل ہو جاتی ہے۔ اس عمل کی مزید تفصیل ہماری آئندہ آنے والی کتاب انوار العملیات میں آپ کو ملے گی۔

## عمل یٰسین

یہ ختم شریف نہایت مجرب ہے اور ہر جائز حاجت یا کوئی ایسی مہم، جس کے پوری ہونے کی کوئی امید نظر نہ آتی ہو، خواہ وہ کوئی لاعلاج بیماری ہو یا قرضداری یا فتح مقدمات ہو یا رشتہ کا مسئلہ...... الغرض کوئی بھی حاجت ہو، اس کے لیے نہایت زود اثر عمل ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ بروز جمعہ بعد از نماز فجر درود شریف سو مرتبہ پھر سورہ یٰسین (لفظ یٰسین ہر بار تین دفعہ) آخر میں درود شریف پھر سو مرتبہ پڑھ کر سجدہ میں جا کر اللہ رب العزت سے اپنی حاجت طلب کریں۔ اسی طرح یہ عمل سات روز تک دہرائیں۔ مگر ہر دفعہ جب اس سورہ شریف کو پڑھیں تو امام مبین، ومحضرون، ویسبحون پر اپنی حاجت کو تصور میں لائیں اور آیت سلام قولا من رب رحیم کو ۱۳ یا ۳۳ مرتبہ دہرائیں اور ہر مرتبہ اپنی حاجت کا تصور کریں۔ جب یہ سورۃ شریف ختم ہو جائے تو یہ دعا پڑھیں:

سُبحَانَ الْمُفَرِّجِ عَن کُلِّ مسجونٍ سُبحَانَ الْمُتَنفِسِ عَن کُلِّ مَدیُونٍ سُبحَانَ العَالِمِ عَن کُلِّ مَکنُونٍ. سُبحَانَ مَن جَعَلَ خَزَائِنَهُ بَیْنَ الْکَافِ وَ النُّونِ سُبحَانَ مَن اِذَآ اَرَادَ شَیْئًا اَن یَّقُوْلَ لَهٗ کُن فَیَکُوْنُ. فَسُبْحٰنَ الَّذِیْ بِیَدِهٖ مَلَکُوْتُ کُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ. اَللّٰهُمَّ افتح لی اَبْوَابَ رَحمتك وَ اَبْوَابَ خَزَائِنِ بِفَضْلِكَ وَ کَرَمِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ بحق سورۃ یٰسین۔

پھر اس کے بعد دس منٹ تک خشوع و خضوع سے اپنے مقصد کی دعا مانگیں۔

سورہ یٰسین شریف کے مجرب ترین تین سو سے زیادہ عملیات جو پہلی بار منظر عام پر آ رہے ہیں (عملیات سورہ یٰسین)، ان شاء اللہ جلد آپ کے ہاتھوں میں ہو گی۔ مصنف فقیر امتیاز حسین سروری۔

## مصیبت زدہ کو تسلی دینے پر اجر

1 نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ”جس نے کسی مصیبت زدہ کو تسلی دی، اس کے لیے اس کے مثل اجر ملے گا (جو اس مصیبت زدہ کو ملے گا)۔“

([illegible] 1073)

2 نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ”جو مومن بندہ اپنے بھائی کی مصیبت پر اس کی تعزیت کرے گا (یعنی تسلی دے گا) تو اللہ تعالیٰ اس کو قیامت کے دن عزت کا لباس پہنائیں گے“۔

([illegible] 1601)

3 نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ”جس شخص نے کسی ایسی عورت کی تعزیت کی، جس کا بچہ فوت ہو گیا ہو تو اس کو جنت میں داخل کیا جائے گا اور جنت کی چادر اوڑھائی جائے گی“۔ ([illegible] 1076)

اللہ تعالیٰ ہمیں عمل کی توفیق نصیب فرمائیں۔ آمین

(انتخاب: بنت مفتی محمد عبید اللہ زاہد) (ماہنامہ [illegible] مارچ 2014)

# "خاص الخاص عمل" لوح حل المشکلات

محمد اسد اللہ سلیمانی، جھنگ

قارئین کی خدمت میں اپنا خاص اور صدری عمل لوح حل المشکلات لے کر حاضر خدمت ہوں۔ آج ہر انسان مختلف مسائل اور مشکلات میں گرفتار ہے لیکن ان مسائل اور مشکلات میں گرفتار ہونے کی وجہ ہمارے ہی ایسے اعمال ہیں، جن کی وجہ سے ہم دن بدن پریشانیوں میں مبتلا ہیں۔ اگر ہم اللہ تعالیٰ کے حکم پر چلیں اور قرآن وسنت رسول اللہ ﷺ پر عمل کریں تو ہماری مشکلات ختم ہو سکتی ہیں اور ہمیں دنیا اور آخرت میں کامیابی نصیب ہوگی۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ خود ہی قرآن پاک میں فرماتا ہے کہ مجھ سے ہی مانگو، میں قبول کرتا ہوں۔ بہر حال جو انسان بھی کلام الٰہی پر عمل کرتا ہے تو اس کی مشکلات غائبانہ طریقے سے دور ہوتی رہتی ہیں۔

قارئین! میں نے ایسے لوگ بھی دیکھے جو ذکر الٰہی کرتے رہتے ہیں اور بظاہر ان کے پاس کچھ بھی نہیں ہوتا لیکن جب کسی چیز کی ضرورت ہو یا کسی مشکل میں گرفتار ہوں تو ذکر الٰہی کی وجہ سے ان کا مسئلہ حل ہو جاتا ہے اور ایسے لوگ دوسروں کی مشکلات بھی اللہ تعالیٰ کا ذکر کر کے دعا کرتے ہیں تو پریشان حال لوگوں کی مشکل اللہ تعالیٰ دور فرما دیتا ہے۔ ایسے مشاہدات تو قارئین آپ نے بھی کیے ہوں گے۔ جو اللہ والے ہوتے ہیں، ان کی زبان میں اللہ تعالیٰ نے ایسی تاثیر رکھی ہوتی ہے کہ وہ جس کیلئے دعا کرتے ہیں، اللہ پاک قبول فرماتا ہے۔ ایسے مشاہدات تو میں نے بھی کیے ہوئے ہیں۔ ایک وجہ اور بھی میں یہاں لکھتا چلوں کہ مشکلات میں زیادہ تر لوگ گرفتار وہی ہوتے ہیں جو حسد کرتے ہیں کیونکہ حسد وہ بلا ہے جو نیکیاں انسان کی ہوتی ہیں، وہ بھی کھا جاتی ہے اور حسد کی وجہ سے اندر ہی اندر جلتا رہتا ہے۔ کیونکہ حسد کرنے والا شخص دوسرے کو ترقی کرتا دیکھ نہیں سکتا ہے۔ کیونکہ ایسے بیوقوف لوگوں کی عقل میں یہ بات نہیں بیٹھتی کہ ترقی دینے والا تو اللہ تعالیٰ ہے تو پھر دوسرے کو ترقی کرتا دیکھ کر کیوں جلتا ہے۔ لیکن ایسے کم عقل کو بات سمجھ آئے گی تو حسد کرنا چھوڑے گا۔ بہر حال اللہ تعالیٰ ہمیں ایسی چیزوں سے بچائے جو دنیا اور آخرت میں ہمارے لیے مشکلات کا باعث بنے۔ قارئین میں جو لوح حل المشکلات پیش کر رہا ہوں، اس سے آپ ہر مسئلہ دور کرنے میں مدد لے سکتے ہیں مثلاً کاروبار میں ترقی، شادی میں رکاوٹ، قرضہ کی ادائیگی، بیماریوں سے بچنے، تسخیر خلائق ومحبوب، میاں بیوی میں لڑائی جھگڑے کا خاتمہ، بیرون ملک سفر، روزگار کے حصول وترقی، مقدمات میں فتح یابی، مال ودولت میں اضافہ، امتحان والیکشن میں کامیابی، سحر جادو ٹونے، کالے علم سایہ آسیبی اثرات کے علاوہ ہر مسئلہ کے حل کیلئے مجرب عمل ہے۔

طریقہ استعمال یہ ہے کہ لوح مبارکہ کے گیارہ عدد تعویز اچھے وقت میں نوچندی جمعرات کو مشک وزعفران سے تیار کر لیں۔ اب روئی میں علیحدہ علیحدہ لپیٹ کر رکھ لیں۔ اسی رات نماز عشاء کے بعد کمرہ میں لوبان کا بخور جلائیں۔ پھر چراغ میں میٹھا تیل ڈال کر روئی والا تعویز یعنی چراغ میں روشن کرنا ہے۔ منہ آپ کا مشرق کی جانب ہو اور مصلے پر اپنا "خصوصی حصار" کر کے بیٹھنا ہے۔ اور نیاز بھی ساتھ ہو۔ اب چراغ کی لو پر نظر رکھ کر عبارت عمل 1100 بار پڑھنا ہے۔ عمل تمام ہونے کے بعد اسی کمرہ میں سو جائیں اور نیاز بچوں میں بانٹ دیں۔ اسی طرح تین، پانچ، سات، نو حد گیارہویں رات چراغ کی لو پر ایک بزرگ نظر آئیں گے، جو آپ کو کہیں گے کہ آپ کا مسئلہ حل ہو جائے گا۔ بزرگ یہ الفاظ کہہ کر چلے جائیں گے اور ان شاء اللہ آپ کو جو بھی مشکل ہوگی، وہ اگلے روز دور ہو جائے گی۔ یہ ایسا عمل ہے جو آپ کو کہیں سے بھی، کسی قیمت پر نہیں ملے گا۔ لیکن میری اجازت کے بغیر فائدہ نہ دے گا اور فیض اٹھانے والوں کو چاہیے کہ مجھ خواجہ محمد اسد اللہ سلیمانی چشتی قلندری حفظہ اللہ کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔ یہ عمل میری زیر طبع کتاب "تسخیر ارواح وحصول انعام" سے لیا گیا ہے۔ عبارت عمل یہ ہے: **عزمت واقسمت علیکم اجب یا جبرائیل یادودائیل یا افتحائیل یا تنکائیل مقصد بحق یابدوح العجل الساعۃ الوحا۔**

لوح مبارک یہ ہے

جبرائیل ۷۸۶ دردائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب بائیل | و وائیل | و وائیل | ح حائیل |
| ح حائیل | و وائیل | و وائیل | ب بائیل |
| و وائیل | ب بائیل | ح حائیل | و وائیل |
| و وائیل | ح حائیل | ب بائیل | و وائیل |

تنکائیل — یہاں عبارت عمل لکھیں — رفتمائیل

# ستاروں کی گردش و نحوست دور کرنا

محمد ساحل صاحب (کراچی)

جب ہر کام بن کر بگڑ جاتا ہو، ہر کوشش ناکام ہوتی ہو اور کوئی بھی حل سمجھ میں نہ آتا ہو تو اس عمل کو کرنا چاہیے۔

ایک پاؤ بیسن لیں اور اس کو آٹے کی طرح سخت گوندھ لیں۔ اور پانچ گرام مختلف رنگوں کے ستارے لیں، جو خواتین اپنے کپڑوں میں خوبصورتی کے لئے لگاتی ہیں۔ ان ستاروں کو بیسن میں اچھی طرح ملا لیں۔ اب اس بیسن کی چنے کے برابر چھوٹی چھوٹی گولیاں بنالیں۔ یہ کام جمعہ کے دن کرنا ہے۔ ان گولیوں کو سائے میں خشک کرلیں۔ رات کو پاک حالت میں باوضو ہوکر گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ آیت کریمہ ان گولیوں پر دم کریں۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

ہفتہ کو گھر کے کسی بھی فرد سے ان گولیوں کو اپنے اوپر سے سات بار اتروائیں اور ان گولیوں کو کسی بھی ایسے پانی میں، جس میں مچھلیاں ہوں، دریا ہو یا سمندر، اپنے ہاتھ سے تھوڑی تھوڑی ڈالیں اور گھر آجائیں۔ تین ہفتہ اس عمل کو کریں۔ ان شاء اللہ آپ کی ہر قسم کی گردش ختم ہوجائے گی۔ دعاؤں میں یاد رکھیں۔

## بقیہ: بسم اللہ کا خاص عمل

600 چھ سو مرتبہ پیر کے دن پڑھے۔

200 دو سو مرتبہ منگل کے دن پڑھے۔

800 آٹھ سو مرتبہ بدھ کے دن پڑھے۔

1000 ایک ہزار مرتبہ جمعرات کے دن پڑھے۔

800 آٹھ سو مرتبہ جمعہ کے دن پڑھے۔

4000 چار ہزار مرتبہ ہفتہ کے دن پڑھے۔

ہر روز مندرجہ بالا تعداد کے مطابق پڑھ کر اپنے مقصد کے حصول اور مشکلات سے نجات میں کامیابی کیلئے دعا کریں۔ یہ ایک ہفتے کا عمل ہے۔ ان شاء اللہ ایک ہفتے کے اندر آپ کی حاجت پوری ہوجائے گی۔ اگر مشکل حل ہوجائے، تب بھی عمل پورا ہفتہ پڑھیں۔ اگر بالفرض شامتِ اعمال یا کسی اور قدرتی وجہ سے مشکل حل نہ ہو تو تین ہفتے تک اس عمل کو جاری رکھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ضرور بالضرور اللہ پاک آپ پر کرم فرمائیں گے۔ احقر، عاصی، گنہگار کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔ میرے اور خالد مقبول صاحب اور ہمارے اساتذہ کے حق میں دعائے مغفرت ضرور کریں۔ اللہ تعالیٰ کی ذات ہمیں صراط المستقیم پر چلنے کی توفیق عطا کرے۔ وآخر دعوانا عن الحمد اللہ رب العلمین!

## بقیہ: پریشانیوں سے نجات

اور اگر غریب و بے روزگار ہے تو اس کو اکتالیس بار اول آخر درود شریف تین تین بار پڑھے اور کلمہ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ پر اپنی بھوک کے اور غریبی کے دفع کا تصور کرتا رہے اور سنتوں اور نوافل میں بھی پڑھتا رہے تو ہر بلا سے امن و امان میں رہے گا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

پریشانیوں کے ازالہ اور غم و فکر کے دور کرنے کا، رزق فراخ و کشادہ ہونے کا اور گھر کو امن و امان کا گہوارہ بنانے کا بہترین تحفہ ہے۔ سورۂ قریش کے کرشمات پڑھنے والے پر خود ظاہر ہوں گے۔

(حوالہ کتاب الا دعیہ ص 22)

اگر کسی مصیبت کا آدمی شکار ہوگیا تو اس سورت مبارکہ کی تلاوت سے بہت جلدی چھٹکارا حاصل کرے گا۔ تمام وظائف محض اللہ تعالیٰ کی رضا کیلئے پڑھے۔ اللہ تعالیٰ ان کی برکات سے پریشانیوں سے نجات دیدیں گے۔

تلك عشرة كاملة

منجانب عبدہ فقیر حقیر پر تقصیر ناچیز محمد یاسین خواجہ، کرم علی والا

# حل المشکلات کے تین خاص اعمال

عدیل احمد (پشاور)

## سورۂ یٰسین کا خاص عمل

پیارے قارئین کیلئے حل المشکلات کے موضوع پر ایک اچھوتا اور تجربہ شدہ عمل پیش کر رہا ہوں۔ یہ عمل میں نے ہر اس اڑی مشکل میں استعمال کیا جو بظاہر ناممکن نظر آتی تھی۔ جس کو کوئی مشکل پیش ہو، وہ بذات خود یا پھر 2-3 بندوں کو اکٹھا کر کے سورۃ یٰسین کو 72 مرتبہ پاک جگہ پر پاک چادر بچھا کر اپنی مشکل کو مدنظر رکھ کر پڑھے۔ عمل کے دوران سوا کلو میٹھے زردہ بنا کر اس میں سے بغیر کچھ چکھے وہیں رکھ دے۔ جب سورت کی تعداد پوری ہو جائے تو اپنی مشکل اور تکلیفوں کے حل کے لئے دعا کریں اور ڈھکن اٹھا کے دیکھ لیں۔ ان چاولوں پر انسانی ہاتھ نما پنجے کے نشان ہوں گے۔ جس کا مطلب ہے کہ آپ کا کام 40 دن کے اندر ہو جائے گا۔ اگر خدانخواستہ ہاتھ کا نشان نہ ہو تو 40 دن ٹھہر کے پھر یہ عمل کریں۔ اللہ رب العزت کی ذات آپ کے مسائل ضرور حل کر دے گی۔ سورت کے اول و آخر 11 مرتبہ درود شریف پڑھنا مت بھولیں۔ یہ عمل مجھے ایک بزرگ قاریہ عورت سے ملا تھا، جو ہمارے شہر پشاور میں آج بھی بچوں کو قرآن شریف کی تعلیم دیتی ہے۔

## اللہ الصمد کا خاص عمل

قارئین کرام! مندرجہ ذیل وظیفہ جو مجھے پیر سید مست شاہ چشتی صاحب سے ملا ہے، جو ہمارے شہر پشاور میں ابھی بھی قیام پذیر ہیں۔ وہ اللہ الصمد کے بڑے عامل تھے۔ انہوں نے اپنے وقت میں اس مقدس نام کی برکت سے درجہ ولایت حاصل کیا تھا۔ مگر گردش حالات کی وجہ سے اب وہ مقام کھو بیٹھے ہیں۔ فی زمانہ لوگ رزق کی برکت کی وجہ سے زیادہ پریشان نظر آتے ہیں، بہ نسبت دوسری مشکلات کے۔ میں ان کا ایک عطیہ آپ کو پیش کر رہا ہوں۔ روزانہ 500 مرتبہ اول و آخر 11 مرتبہ درود شریف ورد زبان رکھیں۔ مالی پریشانیوں سے نجات ملے گی۔ وظیفہ یہ ہے:

”یا عزیز ما عزیز در چشم عام و خاص بحق لا الہ اللہ محمد رسول اللہ“

کاروبار میں وسعت، مالی پریشانیوں سے نجات ملے گی۔ رزق میں تسخیر ہونا شروع ہو جائے گی۔

## بسم اللہ شریف کا خاص عمل

موجودہ زمانے میں ہر انسان پریشان نظر آتا ہے۔ کوئی کسی مسئلے میں الجھا ہوا ہے تو کوئی کس مسئلے میں۔ میری نظر میں ان مسائل کی بنیادی وجہ قرآن و سنت سے دوری اور گناہوں کا ارتکاب ہے، جس کی وجہ سے انسان ”ان الا انسان لفی خسر“ کے شایانِ شان نظر آتا ہے۔ اس لئے پہلی فرصت میں کوئی بھی بزرگانِ دین یا کسی عامل کا دیا ہوا عمل کرنے سے پہلے انسان کو اپنی ذات کا محاسبہ کرنا چاہئے۔ اس کے بعد کسی عمل، وظیفے یا ورد پر ذات کو موقوف کرے۔ اپنی ذات کا احتساب کرنے کے بعد یعنی جہاد اکبر کے بعد مندرجہ ذیل قرآنی عمل سے رہنمائی لیں اور اپنے مسائل بذریعہ دعا خود حل کریں۔ رب العزت کا ارشاد ہے قرآن پاک میں کہ ”اس ذات کو پکارو اس کے اچھے اچھے ناموں سے“۔ اسی لئے میں آپ کو آج بسم اللہ الرحمن الرحیم کے عمل سے متعارف کروا رہا ہوں۔ بسم اللہ شریف کو اس کی تعداد یعنی جتنی بتا رہا ہوں، ویسے ہی پڑھیں۔ اللہ کی ذات آپ پر کامیابیوں کے دروازے کھول دے گی۔

ہر قسم کی حاجت روائی کی غرض سے اتوار کے دن سے بسم اللہ الرحمن الرحیم کو اس طرح پڑھیں کہ صبح کے وقت نماز فجر سے فارغ ہو کر دو رکعت نفل برائے حاجت (اشراق کے وقت پڑھیں)۔ نفل سے فارغ ہو کر ہر روز درج ذیل تعداد کے حساب سے پڑھے۔ نہ کم کرے نہ زیادہ۔ اور اول و آخر درود شریف بھی پڑھیں۔

500 پانچ سو مرتبہ اتوار کے دن پڑھے۔

(بقیہ ص 92)

## جنات، آسیب، عفریت، شیاطین وغیرہ سے لڑنے اور ان کو جلانے کا خاص عمل
## ہر قسم کے جادو کو ختم کرنے اور جادو کو واپس کرنے کا خاص عمل
## ہر قسم کی نظرِ بد اور لاعلاج امراض کا علاج کرنے کا خاص عمل



# ھانڈی کا عمل

الحمدللہ دار العمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ نے جادو، جنات و شیاطین کا علاج کرنے والے عاملین کے لئے ھانڈی کے مختلف اعمال ترتیب دیئے ہیں، جن کی مدد سے با آسانی جادو اور جنات کے متاثرہ مریضوں کا جلد علاج کیا جاسکتا ہے۔ یہ اعمال صرف وہی عاملین کر سکتے ہیں، جن کے حصار مضبوط ہوں۔ ورنہ رجعت کا خطرہ رہتا ہے۔ ہم ان عاملین کی طرح نہیں جو یہ دعوے کرتے ہیں کہ ہم سے سیکھنے والوں کو رجعت نہیں ہوتی۔ ہم واضح کرتے ہیں کہ جو غلط استعمال کرے گا، اس کو رجعت ضرور ہوگی۔ اسی لئے اعمال کے ساتھ ساتھ مختلف ھدایات تفصیل سے دی گئی ہیں جن پر عمل کر کے رجعت سے بچا جاسکتا ہے اور ھانڈی کے اعمال کے سلسلے میں بہت تفصیل دی گئی ہے جس کو پڑھ کر، ھانڈی کے اعمال کا صحیح طریقہ آ جائے گا اور عمل کرنے میں غلطی کا امکان بھی نہ ہونے کے برابر ہوگا۔ ہم ان عاملین کی طرح نہیں جو تفصیل اس لئے نہیں بتاتے کہ اگر ایک بار ہی سب بتا دیا تو "ہمارے پاس کون آئے گا"۔

دو طرح سے ھانڈی کے اعمال سکھائے جاتے ہیں۔

**درجہ اول ھدیہ:-/5500 روپے**

**درجہ دوم ھدیہ:-/10500 روپے**

**درجہ اول** اس میں سات اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ ان اعمال سے جادو، جنات، نظرِ بد، شیاطین، دیو، پری، بھوت، چڑیل اور اسی طرح کی دیگر نقصان دہ مخلوق کے اثرات کا علاج کر سکتے ہیں۔ اسی طرح لاعلاج بیماریوں کا بھی علاج کر سکتے ہیں۔

**درجہ دوم** اس میں کل دس اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ دو خاص الخاص اعمال ہیں جو سخت سے سخت جادو، بڑے بڑے شیاطین، جنات اور جادوگروں کو سبق سکھانے اور ان کا خاتمہ کرنے کے لئے ہیں۔ ان کی تعداد چاہے جتنی بھی ہو۔ آخر میں ھانڈی کا ایک خاص عمل دیا گیا ہے جو محبت، مفرور کو واپس لانے، رشتہ کے لئے ہاں کروانے میں مفید ہے۔

ان تمام اعمال کے لئے کچھ ریاضتیں بھی کروائی جاتی ہیں تاکہ عامل کے پیچھے جنات کی غیبی مدد بھی شامل رہے۔ صرف طریقے نہیں بتائے جاتے۔

**روحانی درسگاہ**

مزید تفصیل اور ھانڈی کے اعمال سیکھنے کے لئے رابطہ کریں **رابطہ** مولانا محمد عرفان (ناظم درسگاہ) 0321-4661681

www.darulamal.org/ruhanidarsgah / (042) 35033371
E-mail: info@darulamal.org / (0343) 7772772

# مشکلات اور پریشانیوں سے نجات کے لئے خاص علوی اعمال

مرتب: سید عامر علوی، لاہور

## ہر مشکل دور ہونے کے لئے قصیدہ غوثیہ کا عمل

ہر طرح کی مشکل کے لئے قصیدہ غوثیہ کو روزانہ ایک بار، چالیس یوم تک پڑھیں۔ ان شاء اللہ، کیسی ہی مشکل ہوگی، حل ہو جائے گی۔ عمل چالیس یوم پورا کریں، چاہے مشکل پہلے ہی حل ہو جائے۔

## قصیدہ بردہ کے شعر کا عمل

کوئی بھی مشکل ہو، گیارہ روز تک بعد نماز عشاء یہ شعر چالیس بار پڑھ کر دعا مانگیں۔ بفضل خدا، مشکل دور ہوگی۔

فَسَهِّلْ يَا اِلٰهِيْ كُلَّ صَعْبٍ
بِحُرْمَةِ سَيِّدِ الْاَبْرَارِ سَهِّلْ

## حضور غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کے مبارک گیارہ ناموں سے مشکلات سے نجات اور مقاصد میں کامیابی

اگر کسی کو کوئی سخت مہم درپیش ہو تو اسمائے گرامی ذیل گیارہ بار پڑھے اور ہر روز گیارہ بار اضافہ کرتا جائے۔ جب تک کہ اس کی مراد پوری نہ ہو۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ہفتہ عشرہ میں مہم پوری ہوگی اور مشکل سے نجات ملے گی۔ وقت اور جگہ متعین ہو اور ایک ہی نشست ہو۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

1. الٰہی بحرمتِ پیران پیر سید محی الدین عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ
2. الٰہی بحرمتِ مخدوم عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ
3. الٰہی بحرمتِ مولانا عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ
4. الٰہی بحرمتِ سلطان عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ
5. الٰہی بحرمتِ شاہ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ
6. الٰہی بحرمتِ سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ
7. الٰہی بحرمتِ قطب ربانی عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ
8. الٰہی بحرمتِ مسکین عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ
9. الٰہی بحرمتِ درویش عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ
10. الٰہی بحرمتِ شاہ شاہان عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ
11. الٰہی بحرمتِ غوث دوراں عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ

## دعائے مغنی سے ہر مشکل دور ہو

اس دعا کو ہر جائز مقصد کے لئے پڑھا جاتا ہے۔ جب کوئی مشکل پیش آئے تو پاک وصاف پوشاک پہن کر اس دعائے مکرم کو برہنہ سر، خشوع و خضوع کے ساتھ پڑھے۔ اور اللہ تعالیٰ سے اپنی مشکل دور ہونے کی دعا کرے۔

(دعائے مغنی کافی طویل ہے، وظائف کی کتب میں مل جائے گی۔ ع)

# جادو اور جنات کا علاج سیکھنے والوں کے لئے خصوصی کورس

آج کل جادو اور جنات کے اثرات بہت زیادہ ہو گئے ہیں۔ نہ کوئی عام بندہ محفوظ ہے نہ خاص۔ خصوصاً بڑے بڑے بزرگوں، مشائخ، مفتیان و علمائے کرام پر بے شمار حملے ہو رہے ہیں۔ جہاں انسان عامل ہیں، وہیں جنات عامل بھی وار کر رہے ہیں۔ شیطان ابلیس بڑے بڑے شیاطین کو بڑوں کے پاس بھیجتا ہے۔ نتیجہ یہ کہ خانقاہیں، مدارس، دینی جماعتیں وغیرہ...... سب بری طرح متاثر ہو رہی ہیں اس لئے جادو اور جنات کا علاج سیکھنا بہت ضروری ہے۔ خصوصاً گھر والوں اور قریبی لوگوں کے لئے تاکہ خدانخواستہ اثر ہونے کی صورت میں صحیح علاج کیا جا سکے۔ ورنہ مریض کسی غلط عامل کے ہتھے چڑھ جائے گا اور مالی، بدنی اور سب سے بڑھ کر ایمانی نقصان کروا لے گا۔ اور اس کا ذمہ دار کون ہوگا؟ سوچئے!!!

اس کورس میں چودہ چلے کروائے جاتے ہیں۔ پہلے چھ چلوں کے بعد والے چلوں میں غیبی مخلوق کی آمد شروع ہو جاتی ہے۔ اور اختتام سے پہلے پہلے غیبی مخلوق کی ایک بڑی جماعت معاون کے طور پر عامل کے ساتھ کام کرنے لگتی ہے۔ عموماً دس چلوں کے بعد ہی عامل جادو اور جنات کا مضبوط علاج کرنے کے قابل ہو جاتا ہے۔

جو حضرات پہلے سے عامل ہیں، اور مزید مضبوط ہونا چاہتے ہیں، وہ کم وقت میں یہ کورس کر سکتے ہیں۔ نیز جو حضرات مکمل کورس کرنا چاہتے ہیں اور وقت کی کمی ہے، وہ نقد صدقہ ادا کر کے اجازت لے سکتے ہیں۔ اس صورت میں چند چلے کرنے ہوں گے۔ مزید تفصیل کے لئے رابطہ فرمائیں۔

مولانا محمد عرفان 0321-4661681

## علماء اور مفتیان کرام کے لئے خصوصی رعایتی فیس -/5,000 روپے

## عام فیس -/10,000 روپے


روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

# نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے قیمتی ارشادات

مرتب: مولانا محمد عرفان صاحب

حضرت انسؓ سے مروی ہے انہوں نے کہا میں نے حضور ﷺ سے عرض کیا ''یارسول اللہ ﷺ! میں ایک روٹی خیرات کروں۔ آپ ﷺ کے نزدیک یہ زیادہ پسندیدہ ہے یا یہ کہ سو رکعت نماز پڑھوں؟'' آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''ایک روٹی کا خیرات کرنا میرے نزدیک دو سو رکعت نفل نماز سے زیادہ پسندیدہ ہے''۔ پھر میں نے عرض کیا ''ایک لقمہ حرام کا چھوڑنا آپ کے نزدیک زیادہ پسندیدہ ہے یا ہزار رکعت ادا کرنا؟'' آپ ﷺ نے فرمایا: ''ایک لقمہ حرام کا چھوڑنا میرے نزدیک دو ہزار رکعت نفل نماز سے بھی زیادہ پسندیدہ ہے''۔ پھر میں نے کہا ''یارسول اللہ ﷺ! غیبت کا چھوڑنا آپ کو زیادہ پسند ہے یا دو ہزار رکعت ادا کرنا؟'' آپ ﷺ نے فرمایا: ''غیبت کا چھوڑنا تو میرے نزدیک دس ہزار رکعت نفل سے بھی زیادہ پسندیدہ ہے''۔ حضرت انسؓ نے کہا ''بیوہ کی حاجت کا پورا کرنا آپ کو زیادہ پسند ہے یا دس ہزار رکعت ادا کرنا؟'' آپ ﷺ نے فرمایا: ''بیوہ کی حاجت کا پورا کرنا میرے نزدیک تیس ہزار رکعت نفل سے بھی زیادہ پسندیدہ ہے''۔ پھر میں نے کہا ''یارسول اللہ ﷺ! اپنے اہل وعیال کے ساتھ بیٹھنا افضل ہے یا مسجد میں بیٹھنا؟'' آپ ﷺ نے فرمایا: ''اپنے اہل وعیال کے ساتھ ایک ساعت بیٹھنا میرے نزدیک میری اس مسجد میں اعتکاف کرنے سے بھی افضل ہے''۔ پھر میں نے کہا ''اپنے اہل وعیال پر خرچ کرنا آپ کے نزدیک افضل ہے یا راہ خدا میں خرچ کرنا'' آپ ﷺ نے فرمایا: ''تمہارا ایک درہم اپنے اہل وعیال پر خرچ کرنا میرے نزدیک راہ خدا میں ایک اشرفی کے خرچ کرنے سے افضل ہے''۔ پھر میں نے کہا ''یارسول اللہ ﷺ! اپنے والدین سے سلوک کرنا آپ کے نزدیک زیادہ پسندیدہ ہے یا ہزار برس کی عبادت؟'' آپ ﷺ نے فرمایا ''اے انس! جاء الحق وزهق الباطل ان الباطل كان زهوقا (یعنی حق آیا اور باطل مٹ گیا بیشک باطل مٹنے والا ہے)۔ والدین سے سلوک کرنا میرے اور خدا کے نزدیک دو ہزار برس کی عبادت سے بھی زیادہ پسندیدہ ہے''۔

حضرت ابوذرؓ نے حضور ﷺ سے عرض کیا ''یارسول اللہ ﷺ! مجھے کچھ وصیت کیجئے''۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں تمہیں خدا سے ڈرنے کی وصیت کرتا ہوں کیونکہ یہ سارے امور کی اصل ہے''۔ میں نے عرض کیا ''یارسول اللہ ﷺ! اور وصیت کیجئے''۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تلاوت قرآن اور ذکر اللہ اپنے اوپر لازم کرلو کیونکہ زمین میں یہ تمہارے لئے نور ہوگا اور آسمان میں تمہارے ذکر و یاد کا باعث ہوگا''۔ میں نے عرض کیا ''یارسول اللہ ﷺ! اور وصیت کیجئے''۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''زیادہ ہنسنے سے پرہیز رکھا کرو کیونکہ یہ دل کو مردہ کردیتا ہے اور چہرہ کا نور دور کردیتا ہے''۔ میں نے عرض کیا ''یارسول اللہ ﷺ! اور وصیت کیجئے''۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''حق بات کہا کرو، اگرچہ تلخ ہو''۔ میں نے عرض کیا ''اور کچھ وصیت کیجئے''۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''خدا کے بارے میں کسی ملامت کرنے والے کی ملامت کا اندیشہ نہ کرو''۔ میں نے عرض کیا ''اور وصیت کیجئے''۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''خاموش زیادہ رہا کرو کیونکہ زیادہ خاموشی شیطان کو بھگاتی ہے اور تمہارے دین پر تمہاری مددگار ہوتی ہے''۔

نبی کریم ﷺ کے درج بالا تمام ارشادات صرف پڑھنے کے لئے نہیں بلکہ اپنی زندگی میں اپنانے کے لئے ہیں۔ ہر ارشاد کو بغور اور بار بار پڑھیں اور اپنا جائزہ لیں کہ کیا آپ کا اس ارشاد پر عمل ہے؟ اگر نہیں تو آج سے عزم کرلیں کہ اس ارشاد پر لازمی عمل شروع کریں گے۔ اور صرف اپنے لئے ہی نہیں، اپنے اہل وعیال کو بھی ان پر عمل کروائیں گے۔

موجودہ دور کے والدین کی حد سے زیادہ یہ کوتاہی دیکھنے میں آرہی ہے کہ بچوں کو آپ ﷺ کے قیمتی ارشادات نہیں سناتے اور نہ ہی سمجھاتے ہیں۔ اور سب سے بڑھ کر آپ ﷺ کی اہمیت اور آپ ﷺ کے انمول ارشادات کی اہمیت نہیں بتاتے۔ اسی وجہ سے دیگر افراد کے اقوال تو ان کو معلوم ہوتے ہیں، مگر نبی کریم ﷺ کے نہیں۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو ہدایت عطا فرمائیں۔

# اللہ تبارک وتعالیٰ کے محبوب کون؟

قاری محمد ممتاز صاحب

## محبوبیت کی شرط اول

قُلْ إِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّونَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُونِي يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوبَكُمْ ۗ وَاللّٰهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ﴿آل عمران:۳۱﴾

''کہہ دو، اگر تم اللہ سے محبت رکھتے ہو تو میری تابعداری کرو تاکہ تم سے اللہ محبت کرے اور تمہارے گناہ بخشے اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے''۔

إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُحْسِنِينَ ﴿البقرۃ:۱۹۵﴾

''بے شک اللہ نیکی کرنے والوں کو دوست رکھتا ہے''۔

إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ التَّوَّابِينَ ﴿البقرۃ:۲۲۲﴾

''بے شک اللہ توبہ کرنے والوں کو دوست رکھتا ہے''۔

فَإِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِينَ ﴿آل عمران:۷۶﴾

''بے شک اللہ پرہیزگاروں کو دوست رکھتا ہے''۔

وَاللّٰهُ يُحِبُّ الصَّابِرِينَ ﴿آل عمران:۱۴۶﴾

''اور اللہ ثابت قدم رہنے والوں کو دوست رکھتا ہے''۔

إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَوَكِّلِينَ ﴿آل عمران:۱۵۹﴾

''بے شک اللہ توکل کرنے والوں کو پسند کرتا ہے''۔

إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُقْسِطِينَ ﴿المائدۃ:۴۲﴾

''بے شک اللہ انصاف کرنے والوں کو دوست رکھتا ہے''۔

وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِينَ ﴿التوبہ:۱۰۸﴾

''اور اللہ پاک رہنے والوں کو پسند کرتا ہے''۔

إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الَّذِينَ يُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِهِ صَفًّا كَأَنَّهُمْ بُنْيَانٌ مَرْصُوصٌ ﴿الصف:۴﴾

''بے شک اللہ تو ان کو پسند کرتا ہے جو اس کی راہ میں صف باندھ کر لڑتے ہیں گویا وہ سیسہ پلائی ہوئی دیوار ہیں''۔

# تمام عالم اسلام کو سنت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم پر عمل کرنا چاہیے

## اگر ہم قرآن پاک پر عمل نہ کر پائے تو تباہی و بربادی ہمارا مقدر ہوگی

محمد علیم نظامی (لاہور)

لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ (سورۃ الاحزاب)

ترجمہ: ''یقیناً تمہارے لیے رسول اللہ ﷺ کی حیات طیبہ میں اچھا نمونہ ہے''۔ آج تک جتنے بھی انبیاء کرام علیہم السلام اس دنیا میں تشریف لائے، ان کی زندگیاں تمام انسانوں کے لیے مشعل راہ ہیں۔ ہم آخری نبی ﷺ کی آخری اُمت ہیں اس لئے اب قیامت تک ہمارے لئے مثالی اور قابل تقلید زندگی جو تمام زندگی کے شعبوں پر محیط ہے، وہ صرف اور صرف نبی آخر الزمان سیدنا محمد ﷺ کی پاکیزہ اور مبارک زندگی ہے۔

جن لوگوں نے آپ ﷺ کی حیات مبارکہ اور آپ کے بعد آپ ﷺ کے نظام حیات کو اپنایا تو وہ دنیا اور آخرت میں کامیاب وکامران ہوئے اور جنہوں نے اس نظام کو پس پشت ڈال دیا، وہ لوگ تو ہمارے سامنے ہیں۔ جو ہر طرح کی ضرورت کے لیے غیر مسلموں کے ہاتھوں کی طرف دیکھتے ہیں۔

آج اگر مسلمان قوم تباہی و بربادی کی طرف گامزن ہے تو اس کی سب سے بڑی اور اہم وجہ ایک ہی ہے اور وہ سنتِ نبوی ﷺ سے ہماری دوری ہے۔ لوگوں نے خود کو مختلف فرقوں میں بانٹ لیا اور اس کو اپنی پہچان بنالیا لیکن ایک بات جو ہمیشہ میرے ذہن میں رہتی ہے کہ لوگ یہ کیوں نہیں سوچتے کہ ہم سب مسلمان ہیں؟ کیونکہ نبی کریم ﷺ کا کوئی فرقہ نہ تھا، وہ بھی تو مسلمان تھے اور ان کا دین اسلام تھا۔ پھر ہم کیوں فرقوں میں مبتلا ہو کر ایک دوسرے سے نفرت کرتے ہیں؟

ہمارا دین اسلام ایک مکمل ضابطۂ حیات ہے اور آپ ﷺ کی سنت ہمارے لیے اچھا نمونہ ہے تو کیوں نہ ہم قرآن اور سنت نبوی ﷺ کے مطابق چل کر ٹھیک ہو جائیں۔ کیوں نہ تمام فرقوں اور گروہوں کو چھوڑ کر سچے مسلمان بن جائیں کیونکہ اس میں دنیا اور آخرت کی کامیابی ہے۔ اس افراتفری کے دور میں، جب ہر انسان سکون کی تلاش میں مارا مارا پھر رہا ہے، وہ سکون کے لیے ہر بڑے سے بڑے طریقے اپنانے کو تیار ہے۔

اکثر لوگ تو یہ کہتے ہیں کہ موسیقی روح کی غذا ہے جبکہ روح کی غذا صرف اللہ کا ذکر ہے۔ تجربہ کر کے دیکھ لیں کہ جتنا سکون اللہ کا ذکر اور اس کی عبادت کرنے میں ہے، دنیا کی کسی چیز میں نہیں۔ جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ (ترجمہ) ''سن رکھو دلوں کا اطمینان تو اللہ کے ذکر میں ہے''۔ ہم دنیا کو حاصل کرنے کے لئے سخت محنت کر رہے ہیں اور آخرت کو مقدر پر چھوڑ بیٹھے ہیں لیکن دنیا تو مقدر سے ملتی ہے اور آخرت کی طرف جانے کے لیے مسلسل محنت کی ضرورت پڑتی ہے۔

کہتے ہیں کہ دنیا سے ہر کوئی خالی ہاتھ جائے گا۔ میرے نزدیک یہ بات غلط ہے۔ وہ مال واسباب سے خالی جائے گا اور عمل کے اعتبار سے نہیں۔ دنیا تو آخرت کی کھیتی ہے۔ جو اس دنیا میں بویا جائے گا، وہ آخرت میں کاٹنا پڑے گا۔ آخرت کی زندگی میں تو صرف فیصلہ ہوگا کہ ہم دنیا سے کیا لائے؟ اگر ہم نیک اعمال لے کر جائیں گے تو کامیاب ہوں گے اور اگر خالی ہاتھ جائیں گے تو صرف فیصلہ ہوگا اور سزا مقدر بن جائے گی۔ مثال کے طور پر ہم اپنے بچوں کو سکول کا ہوم ورک تو بڑی توجہ سے کراتے ہیں، ٹیوشن پر بھیجتے ہیں تاکہ ہمارے بچے کامیاب ہوں اور ان کا استاد ان کو سزا نہ دے۔ لیکن وہ ہوم ورک جو ہمارے مالک نے ہمیں دیا، اس پر تو کوئی توجہ نہیں دیتے اور نہ اس کے لیے ٹیوشن لیتے ہیں۔ کیا اس مالک یا استاد کا ہمیں خوف نہیں کہ اگر ہم وہاں کامیاب نہ ہوئے تو ذلت و ناکامی ہمارا مقدر بن جائے گی؟

اللہ تعالیٰ نے ہمیں قرآن مجید جیسی مقدس اور پاکیزہ کتاب عطا کی ہے اور نبی کریم ﷺ اس کا عملی ثبوت ہیں۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا تھا کہ ''میں تم لوگوں میں دو ایسی چیزیں چھوڑ کر جا رہا ہوں کہ اگر تم ان پر عمل کرو گے تو کامیاب رہو گے۔ اور وہ ہیں کتاب اللہ اور سنت''۔ تو کیا ہم ان پر عمل کر رہے ہیں؟ کیا ہم جو نماز پڑھتے ہیں اس طرح نماز پڑھنے کا حق ادا

(باقی ص 30)

## مکتبۃ العارف کی جانب سے اس ماہ کی منتخب اسلامی کتب پر 50% خصوصی رعایت

اس کے علاوہ ہر قسم کی اسلامی کتب بھی تقریباً 50% ڈسکاؤنٹ پر طلب فرمائیں۔ **ڈاک خرچ بذمہ خریدار**

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| خطبات سیرۃ النبی ﷺ | مولانا اشرف علی تھانویؒ | 315 |
| خطبات جہاد (2 جلد) | مولانا مسعود اظہر | 660(200) |
| خطبات توحید | مولانا محمد طیب | 300 |
| بزم شامزئی کی تقریریں (2 جلد) | مفتی نظام الدین شامزئی | 730 |
| گلدستہ تقاریر | | 300 |
| خطیب اعظم | مولانا عطاء اللہ شاہ بخاریؒ | 250 |
| سیدنا خالد بن ولیدؓ | سید امیر احمد | 250 |
| سیدنا علی المرتضیٰؓ کے شب و روز | مولانا محمد حذیفہ لاہوری | 330 |
| سیدنا عثمان غنیؓ کے شب و روز | مولانا محمد حذیفہ لاہوری | 330 |
| حجیت اجماع | مولانا عزیز الرحمن عظیمی | 140 |
| نیک صحبت کے خوشگوار اثرات | الشیخ ابو عبداللہ المصطفیٰ | 220 |
| عبادات نبوی ﷺ اور جدید سائنس | محمد انور بن اختر | 315 |
| بکھرے جواہر | مولانا ابو وقاص | 380 |
| اصول نصیحت | الشیخ ہانی علی عثمان | 220 |
| غربت کا خاتمہ | مولانا اظہار الحسن محمود | 220 |
| دوزخ کا کھٹکا | مولانا احمد سعید | 150 |
| جنت کی کنجی | مولانا احمد سعید | 150 |
| گناہگار جب اللہ کی طرف پلٹے | محمد انور بن اختر | 245 |
| نیکی اور صلہ رحمی | جمال الدین | 250 |
| دنیا کی آفتیں اور ان کا علاج | الشیخ محمد خالد | 312 |
| موت کا جھٹکا | مولانا محمد سعید | 210 |
| اللہ کا محبوب بننے کا طریقہ | محمد اکرم الحسینی | 245 |
| اکابر کے حکمت بھرے اقوال | حافظ سید امان اللہ شاہ | 140 |
| ستر بڑے گناہ | علامہ الذہبیؒ | 250 |
| کامیاب زندگی اقوال اولیاء کی روشنی میں | ڈاکٹر اعظم رضا تبسم | 250 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| جوانی کی حفاظت کیسے کریں | الشیخ خمیس بن سعید | 224 |
| نوجوانوں سے راز کی باتیں | | 304 |
| ملفوظات شیخ الحدیثؒ | مولانا اسماعیل میمن | 380 |
| راہ علم کا مسافر یعنی طالب علم | | 350 |
| ہم نے شرعی پردہ کیسے کیا؟ | | 400 |
| والدین کا مقام اور آج کی نافرمان اولاد | مولانا حافظ محمد ندیم قاسمی | 240 |
| رزق اولیاء کے پوشیدہ اسباب | مولانا موسیٰ روحانی بازی | 250 |
| اختلاف امت اور صراط مستقیم (اعلیٰ) | مولانا یوسف لدھیانویؒ | 650 |
| جب آنکھیں کھلیں گی | مولانا یوسف لدھیانویؒ | 300 |
| استاد کا کردار | مولانا محمد فاروق | 150 |
| ہمارے پیارے نبی ﷺ | مولانا سعید احمد صدیقی | 180 |
| فقہی پہیلیاں | مفتی محمد ولی | 220 |
| سیرت امیر المومنین حضرت علیؓ | قاضی مظہر حسین | 200 |
| پریشان رہنا چھوڑیں جینا شروع کریں | ڈیل کارنیگی | 225 |
| دوست بنائیں اثر و رسوخ بڑھائیں | ڈیل کارنیگی | 180 |
| میٹھے بول میں جادو | ڈیل کارنیگی | 160 |
| سنت نبویہ ﷺ میں راہ اعتدال | مولانا نعمان عباسی | |
| جہنم والے اعمال کا خوفناک انجام | مفتی عاصم عبداللہ | 350 |
| سنہرے حروف | مفتی عاصم عبداللہ | 320 |
| سیرت النبی ﷺ کی کرنیں | مولانا ابو عکاشہ | 320 |
| بیت الرسول ﷺ میں ایک دن | ابو محمد عبدالمالک | 440 |
| اسم محمد ﷺ | مولانا قاری منصور احمد | 280 |
| تبلیغی جماعت | تقریظ مولانا سلیم اللہ خان | 340 |

# اروحِ مومنین کی مختلف حالتیں

امام جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ

بعض ارواح کو سبز چڑیوں کی پیٹھ پر جگہ دی جاتی ہے۔ یہ جنت میں رہتی ہیں اور جہاں چاہیں وہاں چلی جاتی ہیں۔ یہ وہ شہید ہیں جو جہاد میں قتل کیے گئے اور ان پر کسی کا قرض نہیں ہے اور جن پر کسی کا حق باقی رہ گیا ہے، وہ جنت میں داخل ہونے سے محروم رکھے جائیں گے۔

**روایت** ہے محمد بن عبداللہ سے کہ ایک شخص رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور کہا "یارسول اللہ ﷺ! اگر میں اللہ کی راہ میں شہید ہوں تو مجھ کو کیا بدلہ ملے گا؟" آپ ﷺ نے فرمایا: "جنت"۔ جب وہ لوٹ کر چلا تو آپ ﷺ نے اس کو بلا کر فرمایا "اگر تجھ پر کسی کا قرض نہ ہو۔ یہ حکم جبرئیل علیہ السلام نے ابھی مجھ کو سنایا ہے"۔ بعض ارواح جنت کے دروازہ پر رہیں گی۔ بعض اپنی قبروں میں بند رہیں گی اور ان پر ثواب وعذاب ہوتا رہے گا اور بعض ارواح ساتوں طبقوں کے نیچے قید کی جائیں گی اور عذاب میں گرفتار ہوں گی اور بعض خون کی نہر میں۔ پیغمبر اور شہید جنت میں رہتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے حکم واجازت سے جہاں چاہیں جاتے ہیں۔ ان کے سوا اور لوگوں کی روحیں برزخ میں رہتی ہیں اور ان کا تعلق قبر سے رہتا ہے اور ثواب ملتا ہے یا عذاب ہوتا ہے۔ اسی کو ثواب قبر یا عذاب قبر کہتے ہیں۔

صاحب افصاح نے لکھا ہے کہ ارواح مومنین مختلف حالتوں میں رہتی ہیں۔ بعض چڑیوں کی شکل میں جنت کے درختوں پر رہتی ہیں اور بعض سبز چڑیوں کے اندر اور بعض سفید چڑیوں کے اندر اور بعض قندیلوں میں، جو عرش کے نیچے لٹکتے ہیں اور بعض جنتی آدمی کی صورت میں اور بعض کی صورت نئی طرح کی بنائی جائے گی، ان کے نیک اعمال کے موافق۔ اور بعض دنیا میں سیر کرتی ہیں اور اپنے بدن میں بھی آجاتی ہیں اور بعض میت کی ارواح سے ملاقات کرتی پھرتی ہیں اور بعض ارواح حضرت میکائیل علیہ السلام کی ذمہ داری میں رہتی ہیں اور بعض حضرت آدم علیہ السلام کی ذمہ داری میں ہیں۔ حکیم ترمذی نے لکھا ہے کہ ارواح برزخ میں کسی جگہ مقید نہیں رہتی ہیں بلکہ اس میں چلتی پھرتی ہیں۔ دنیا کے احوال اور ملائکہ کے حالات دیکھتی ہیں اور بعض ارواح کو عرش کے نیچے جگہ دی جاتی ہے اور بعض کو ایسی قدرت دی جاتی ہے کہ جنت میں جہاں چاہیں، اڑ کر چلی جاتی ہیں۔

# دین پر عمل کرنا ہاتھ میں چنگاری لینے کے برابر ہوگا اور بڑے بڑے فتنے ظاہر ہوں گے

حضرت مولانا عاشق الٰہی مہاجر مدنی رحمہ اللہ

حضرت انس ؓ فرماتے ہیں کہ رسول خدا ﷺ نے ارشاد فرمایا: "لوگوں پر **ایک ایسا زمانہ آئے گا کہ دین پر جمنے والا ان میں ایسا ہوگا، جیسے ہاتھ میں چنگاری پکڑنے والا ہو"۔**

یہ زمانہ اس وقت موجود ہے کیونکہ ہر طرف بددینی و بے حیائی اور فحش کاری کی فضا ہے۔ فسق وفجور اور سرکشی کا ماحول ہے۔ اول تو دیندار رہے ہی نہیں اور اگر کوئی دین پر عمل کرنا چاہتا ہے تو دوست احباب، عزیز واقربا آڑے آجاتے ہیں۔ بیوی کہتی ہے کہ تنخواہ میں میرا پورا نہیں پڑتا، دنیا رشوت لے رہی ہے، تم بڑے پرہیز گار بنے ہوئے ہو۔ ہم عمر مذاق اڑا رہے ہیں کہ داڑھی رکھ کر ملا بن گئے۔ دوران سفر ایک شخص نماز پڑھنا چاہتا ہے، مگر اس کے لئے نہ ریل ٹھہر سکتی ہے نہ لاری رک سکتی ہے۔ لیکن اگر کسی کا کچھ دنیوی نقصان ہو جائے تو سب ہمدردی کے لئے حاضر ہیں۔ آج کل دین داری اختیار کرنا ساری دنیا سے لڑائی مول لینے کے مترادف ہے۔ سب کی پھبتیاں سنے، سب کو ناراض کرے، دین بچانے کے لئے دنیا کا نقصان کرے تو دیندار بنے۔ لیکن بہت مبارک ہیں وہ لوگ جنہیں صرف رضائے خداوندی کا خیال ہے اور جو دنیا کو منہ نہیں لگاتے۔ دین کا درد پیدا کرنے اور بددینی کی فضا سے نکلنے کی قوت حاصل کرنے کے لئے خانقاہوں اور دین داروں کی مجلسوں میں شرکت کرنا بہت ہی ضروری ہے۔ جب انسان بددینی کے ماحول سے معصیت اختیار کرسکتا ہے تو دین داری کی فضا میں پہنچ کر نیک بھی بن سکتا ہے۔ اگر کسی وجہ سے دینداروں سے دور ہو تو بددینوں سے بھی دور رہے۔ اسی حقیقت کے پیش نظر رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: "**عنقریب ایسا ہوگا کہ مسلمان کا بہترین مال چند بکریاں ہوں گی جنہیں لے کر پہاڑ کی چوٹیوں اور جنگلوں میں چلا جائے گا (اور اس صورت میں) اپنا دین بچانے کے لئے فتنوں سے بھاگے گا**"۔

# اخلاص

فقیہ ابو اللیث
سمرقندی رحمۃ اللہ علیہ

## صالح کی پہچان

حضرت شقیق بن ابراہیم الزاہد رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے دریافت کیا کہ ''لوگ مجھے نیک کہتے ہیں۔ میں کیسے سمجھوں کہ میں نیک ہوں یا بد؟''

فرمایا ''تین باتوں سے:

اول: اپنے باطن کا حال بزرگوں سے بیان کر۔ اگر وہ اس کو پسند کریں تو نیک ہے ورنہ بد۔

دوم: اپنے دل پر دنیا پیش کر۔ اگر وہ اس کو رد کردے تو تو نیک ہے ورنہ نہیں۔

سوم: خود پر موت کو پیش کر۔ اگر دل اس سے راضی اور خوش ہو تو سمجھ لے کہ تو نیک ہے ورنہ نہیں''۔

اگر کسی کو یہ تینوں باتیں حاصل ہوں تو اسے چاہیے کہ وہ اللہ کا شکر کرے اور اپنی عاجزی کا اظہار کرے۔ کہیں اس کے عمل میں ریا نہ پیدا ہوجائے، جو سارے کئے کرائے پر پانی پھیر دے۔

## تین اہم باتیں

بعض بزرگ جب کسی کو خط لکھتے تو اس میں تین باتیں ضرور لکھتے۔

1۔ جو آخرت کے لئے عمل کرے گا، اللہ تعالیٰ ﷻ اس کے دنیا کے کاموں کو درست فرمادے گا۔

2۔ جو اپنے اور اللہ ﷻ کے درمیان معاملہ درست کرلے گا (یعنی اللہ ﷻ سے اس کا معاملہ اخلاص کا ہوگا) تو اللہ ﷻ اس کے اور لوگوں کے درمیان معاملات کو درست فرمادے گا۔

3۔ جو اپنے باطن کو ٹھیک کرلے گا تو اللہ ﷻ اس کے ظاہر کو ٹھیک کردے گا۔

## تین چیزیں ہلاکت کا سبب ہیں

جب اللہ کسی بندہ کو (اس کے کسی برے عمل کے سبب) ہلاک کرنا چاہتا ہے تو اس کو تین چیزوں میں مبتلا کردیتا ہے۔

1۔ اس کو علم دیتا ہے لیکن عمل کی توفیق سلب کرلیتا ہے۔

2۔ صالحین کی صحبت کا موقع دیا جاتا ہے لیکن ان کے مرتبہ کی معرفت اور اس کی قدر دل سے نکال لی جاتی ہے۔

3۔ نیک کام کرنے کا موقع دیا جاتا ہے لیکن اخلاص سے محروم کردیا جاتا ہے۔

یہ اس کی نیت کی خرابی اور خبث باطن کی وجہ سے ہوتا ہے ورنہ اگر نیت درست ہو تو علم کا نفع، عمل میں اخلاص اور بزرگوں کی قدر ضرور ہوگی۔

## ریاکار کے چار نام

کسی نے عرض کیا ''یارسول اللہ ﷺ! قیامت میں نجات کس کام کی وجہ سے ہوگی؟'' فرمایا: ''اللہ ﷻ کے ساتھ دھوکہ نہ کرو''۔ عرض کیا ''اللہ ﷻ کے ساتھ دھوکہ کرنے کا کیا مطلب ہے؟'' فرمایا ''اللہ ﷻ کے حکم پر صرف اللہ ﷻ کے لئے عمل کرو، غیر اللہ کے لئے نہیں''۔

اللہ ﷻ کے علاوہ کسی اور کے لئے عمل کرنا ہی اللہ ﷻ کے ساتھ دھوکہ کرنا ہے۔ ریا سے بچو کیونکہ ریا شرک ہے۔ ریاکار قیامت میں چار ناموں سے پکارا جائے گا۔ ''یا کافر، یا فاجر، یا غادر (دھوکہ باز)، یا خاسر''۔ تیرا عمل ضائع ہوگیا، تیرا اجر باطل ہوگیا، آج تیرا کوئی حصہ نہیں۔ اور دھوکہ باز اپنے عمل کا بدلہ اسی سے لے، جس کے لئے تو نے عمل کیا تھا۔ اس حدیث کے راوی (صحابی) نے اللہ کی قسم کھاکر کہا یہ بات میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنی ہے۔ کسی نے کیا خواب کہا ہے:

''نیکی کرنے سے، اس کی حفاظت زیادہ سخت ہے''

## نیک عمل کی مثال

ابوبکر واسطیؒ فرماتے ہیں ''نیک عمل کی مثال شیشہ کی سی ہے۔ ذرا سی بے احتیاطی سے شیشہ ٹوٹ جاتا ہے اور پھر درست نہیں ہوتا''۔ (بقیہ ص 25)

# سبق آموز واقعات

مرتب: مولانا علی آفاق صاحب

## درویش کی بددعا

حضرت مفتی الٰہی بخش صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے دہلی کے زمانہ قیام کے چند عجیب وغریب واقعات نقل کیے ہیں۔

شاہ جہاں آباد دہلی کے نواح میں بیروں کے ایک باغ میں ایک درویش کا گذر ہوا۔ اس وقت بیر لگے ہوئے تھے اور پھل آرہا تھا۔ اس درویش نے باغبان سے بیر مانگے۔ باغبان نے ترش روئی کے ساتھ کہا: ''یہاں بیر نہیں، پتھر ہیں، جی چاہے تو کھالے''۔ درویش کو غصہ آگیا اور غضب ناک ہوکر کہا: ''اگر پتھر ہیں تو پھل کے بجائے پتھر ہی اٹھاتا''۔ یہ کہا اور چل دیا۔ اچانک باغبان کی نظر جو بیروں پر پڑی تو تمام بیر پتھر کے بن چکے تھے۔ سخت افسوس کیا۔ لیکن اب افسوس سے کیا فائدہ ہوسکتا تھا؟ لوگ حیرت اور تعجب سے ان بیروں کو، جو پتھر بن گئے تھے، دوسری جگہ لے جاتے تھے۔ اور زہر مہرہ کی طرح امراض میں کام میں لاتے تھے۔ چنانچہ ان میں سے کچھ بیر بادشاہ زمان شاہ عالم کے دربار میں بھی پہنچے۔ بادشاہ نے ان کو استاذ الاساتذہ حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی بارگاہ میں پیش کیا۔ اس وقت اس بندہ گنہگار (مفتی الٰہی بخش صاحبؒ) نے بھی اس کو عبرت کی نگاہ سے دیکھا۔ بڑے سوکھے ہوئے بیر کے برابر سخت پتھر تھا۔ جو دیکھنے میں بالکل بیر معلوم ہوتا تھا۔ اوپر سے گدلا اور اندر سے سفید۔ اصلی بیر سے امتیاز مشکل سے ہوتا تھا۔ ان اللہ علی کل شیء قدیر۔

ف: خلق خدا میں کسی کو بھی حقیر نہیں سمجھنا چاہئے۔ کون جانتا ہے کہ اللہ تعالیٰ عزوجل کے مقبول بندے کس حال میں مل جائیں؟ لہٰذا ہمیشہ خود کو کمتر اور دوسرے کو برتر یا کم ازکم اپنے سے کمتر کو اپنے برابر سمجھیں۔ اگر خدانخواستہ کسی درویش یا فقیر (اس سے پیشہ ور فقیر مراد نہیں ہیں) کی بددعا لگ گئی تو تمام زندگی کفِ افسوس ملتے رہ جائیں گے۔ وماتوفیقی الا باللہ

## ایک بلی کے بچے کے ساتھ سلوک کی وجہ سے مغفرت

حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ (م ۲۶۱ھ) کو کسی نے بعد وفات کے خواب میں دیکھا۔ پوچھا ''آپ کے ساتھ کیا معاملہ ہوا؟'' فرمایا ''جب میں پیش کیا گیا تو پوچھا گیا کہ اے بایزید کیا لائے؟'' میں نے سوچا کہ نماز روزہ وغیرہ سب اعمال تو اس قابل نہیں کہ پیش کروں البتہ ایمان تو بفضلہٖ تعالیٰ ہے۔ اس لیے عرض کیا کہ ''توحید''۔ ارشاد ہوا:

''اماتذکر لیلۃ اللبن'' یعنی دودھ والی رات یاد نہیں؟

قصہ یہ ہوا تھا کہ حضرت بایزید بسطامی رحمہ اللہ کے ایک شب پیٹ میں درد ہوا تو ان کی زبان سے نکل گیا کہ دودھ پیا تھا، اس سے درد ہوگیا۔ اس پر شکایت ہوئی کہ درد کو دودھ کی طرف منسوب کیا اور فاعل حقیقی کو بھول گئے۔ پھر ارشاد ہوا کہ ''اب بتلاؤ کیا لائے؟'' عرض کیا ''اے اللہ! کچھ نہیں''۔ فرمایا کہ ''ایک عمل تمہارا ہم کو پسند آیا ہے۔ ایک مرتبہ بلی کا بچہ سردی میں مر رہا تھا۔ تم نے اس کو لے کر اپنے پاس لٹالیا۔ اس کی وجہ سے بخشتے ہیں''۔ رہ گئی ساری کی ساری بزرگی اور تمام حقائق اور دقائق ومعارف، سب کالعدم ہوگئے۔

## قبروں کے شکستہ ہوجانے کے سبب مغفرت

حضرت تھانوی نور اللہ مرقدہٗ فرماتے ہیں:

''الرحمۃ المہداۃ'' میں ہے کہ ایک نبی علیہ السلام ایک مقبرہ پر گزرے، جس میں نئی سی قبریں بنی ہوئی تھیں۔ پاس گئے تو معلوم ہوا کہ اکثر معذب (عذاب میں) ہیں۔ دعا کی اور آگے گزر گئے۔ کچھ عرصہ کے بعد پھر وہاں گزر ہوا، جبکہ قبریں شکستہ ہوگئی تھیں۔ قریب پہنچے تو معلوم ہوا کہ سب کے سب مغفور اور روح وریحان میں ہیں۔ حیرت ہوئی اور جناب باری میں عرض کیا کہ ''مرنے کے بعد ان کا کوئی عمل تو ہوا نہیں، پھر مغفرت کا سبب کیا ہوا؟'' فرمایا ''جب ان کی قبریں شکستہ ہوگئیں اور کوئی ان کا پوچھنے والا نہ رہا تو مجھے رحم آیا اور مغفرت کردی''۔

# روحانی و مخفی علوم پر کتب کا ذخیرہ

خط و کتابت: مکتبۃ العارف، دارالعمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور
رابطہ: 042-35033371, 0332-4487877, 0322-4773786

## اس ماہ کی منتخب روحانی کتب پیش خدمت ہیں

**ممبران، علماء، عاملین اور خواص کے لئے زبردست ڈسکاؤنٹ**

مکتبے، بُک سٹالز، بُک شاپس، نیوز ایجنسیز خصوصی رعایت حاصل کرنے کے لئے رابطہ فرمائیں۔
روحانی علمی اور اسلامی (PRINTED) کتب کی مکمل فہرستیں طلب فرمائیں۔ اور جلد اپنا آرڈر بک کروائیں۔

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| بارہ ماہ کی نفلی عبادات اور وظائف | میاں یاور حسین | 260 |
| رحمت للعالمین ﷺ کی دعائیں | مرتب: محمد سلیم صدیقی | 150 |
| خواص کامل سورہ مزمل | السید علی حسین شاہ | 100 |
| پتھروں کے اثرات | معظم جاوید | 60 |
| ہپناٹزم | محمد جاوید شیخ | 60 |
| ٹیلی پیتھی | ابو الثاقب قادری | 60 |
| علم الاعداد اور آپ کی شخصیت | صاحبزادہ علیم اقبال | 200 |
| استخارہ اور مشورہ | صوفی محمد ندیم محمدی | 100 |
| خواجہ نظام الدین اولیاء کے اوراد و وظائف مع معمولات | | 150 |
| دلائل الخیرات | سید محمد جزولی | 200 |
| شمع شبستان رضا (اصلی) | احمد رضا خان بریلوی | 500 |
| حصن حصین (کلاں) | امام محمد بن الجزری | 180 |
| حصن حصین (خورد) | امام محمد بن الجزری | 150 |
| جادو کا توڑ | ڈاکٹر ابو علی ارسلان | 150 |
| اسلامی ناموں کا انسائیکلوپیڈیا | ابو طلال انصاری | 160 |
| خواص کامل سورہ رحمن | السید علی حسین شاہ | 100 |
| اعمال قشیری | صوفی محمد ندیم محمدی | 180 |
| اعمال قادری | صوفی محمد ندیم محمدی | 180 |
| اعمال قلندری | صوفی محمد ندیم محمدی | 180 |
| پر اثر تعویذات قلندر | صوفی محمد ندیم محمدی | 150 |
| آسان و مجرب تعویذات غزالی | صوفی محمد ندیم محمدی | 150 |
| پر اثر تعویذات شمس | صوفی محمد ندیم محمدی | 150 |
| تیر بہدف تعویذات الف ثانی | صوفی محمد ندیم محمدی | 150 |
| سورہ کافرون سے علاج | صوفی محمد ندیم محمدی | 100 |
| سورہ فلق سے علاج | صوفی محمد ندیم محمدی | 100 |
| سورہ الناس سے علاج | صوفی محمد ندیم محمدی | 100 |
| سورہ اخلاص سے علاج | صوفی محمد ندیم محمدی | 100 |
| عملیات عشق و محبت | محمد حسیب قادری | 150 |
| عملیات کی پر اسرار دنیا | ناگی پی اے | 200 |
| سچا خواب نامہ یوسفی (مجلد) | سید معظم جاوید | 250 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| سچا خواب نامہ یوسفی مع فالنامہ | سید معظم جاوید | 250 |
| سورہ رحمن سے دینی و دنیوی پریشانیوں کا حل | سید علی حسین شاہ | 100 |
| سورہ مزمل سے دینی و دنیوی پریشانیوں کا حل | سید علی حسین شاہ | 100 |
| برجوں کا انسائیکلوپیڈیا | صاحبزادہ علیم اقبال | 200 |
| برجوں پر مکمل کتاب | مسعود مفتی | 200 |
| علم الاعداد کا انسائیکلوپیڈیا | منصور احمد بھٹی | 250 |
| دست شناسی کا انسائیکلوپیڈیا | محمد زاہد گوگی | 250 |
| ہاتھوں میں تقدیر (تصاویر کے ساتھ) | ایم ایم قادری | 200 |
| پتھروں کے خواص (آپ کے راس نگینے اور پتھر) | صاحبزادہ علیم اقبال | 120 |
| کیرو کی پامسٹری | سرفراز احمد راہی | 50 |
| کیرو پامسٹری گائیڈ | معظم جاوید | 60 |
| برجوں کا انسائیکلوپیڈیا | ابو علی ارسلان | 60 |
| علم الاعداد (غیبی اشارے) | سردار علی صابری | 180 |
| علم النجوم | برکت اللہ چودھری (مرحوم) | 240 |
| عملیات عشق و محبت (الحب و دل پسند) | شوکت علی شاکر | 225 |
| عامل کامل | شوکت علی شاکر، شاہ گیلانی | 390 |
| ہپناٹزم کے کمال ٹیلی پیتھی | پیر فتح اللہ سبحانی مرحوم | 200 |
| تقدیر کی تصویر | محمد فضل شیخ | 180 |
| شمس المعارف | علامہ ابو عباس بونی | 60 |
| جامع الرمل (آئینہ غیب) | پنڈت گردھاری لال | 270 |
| نافع الخلائق | | 300 |
| مقبول عملیات | میاں مقبول | 300 |
| عملیات سنت قرآنی | مولوی اول شاہ رضوی | 240 |
| روحوں سے ملاقات | | 180 |
| بندش رکاوٹ | شوکت علی شاکر | 210 |
| داستان امیر حمزہ، طلسم ہوش ربا | شوکت علی شاکر | 450 |
| شمع شبستان رضا | 8 حصے اقبال احمد نوری | 525 |
| من موہنی الحب، دل پسند انکشاف غیبی | | 270 |
| تلقین مرشد کامل | حضرت محمد صادق قاضی | 210 |
| جواہر خمسہ | | 225 |
| فیس ریڈنگ | مقصود علی | 210 |

**پتہ: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔**

**فون پر رابطہ کر کے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا**

# یاحسیبُ ویاجلیلُ کی برکات

## حضرت مولانا انظر شاہ رحمہ اللہ

### یاحسیب کے خواص اور اثرات

یہ اسم مشترک ہے اوراس کے اعداد اسی (۸۰) ہیں۔

#### بُرے ہمسائے اور دشمن سے حفاظت

اگر کوئی اکتالیس (۴۱) بار وسوسہ کو دور کرنے کے لئے اور برے ہمسایہ کے شر سے اور دشمنوں کی دشمنی سے بچنے کے لئے پڑھے تو محفوظ و مامون رہے۔

#### آنکھ کے زخم اور خوف کا علاج

اور اگر کسی کی آنکھ میں زخم ہوگیا ہو یا کوئی اور خوف طبیعت میں پیدا ہوگیا ہو تو وہ صبح شام ستر (۷۰) مرتبہ ایک ہفتہ تک اس اسم کو پڑھتا رہے۔ اللہ تعالیٰ حفظ وایمان میں رکھیں گے۔ اس کا وظیفہ یہ ہے:

**حسبی اللہ الحسیب**

اوراس کے پڑھنے کی ابتداء چاند کی پہلی جمعرات سے کرے۔ بحکم خدا مراد کو پہنچے۔

#### چور، برے ہمسائے، دشمن اور نظر بد سے حفاظت

جو کوئی چور، برے ہمسایہ، دشمن، نظر بد سے ڈرے تو آٹھ دن تک صبح وشام مذکورہ طریقے سے ستتر (۷۷) مرتبہ روزانہ

**حسبی اللہ الحسیب**

پڑھے۔ اللہ جل مجدہ مامون ومحفوظ رکھے اور جو اثرات ہوں، وہ جاتے رہیں۔ آٹھ دن تک یہ وظیفہ جاری رکھے۔

الحسیب کا نقش معظم:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۱۲ |
| ۲۱ | ۱۸ | ۱۷ | ۲۴ |
| ۱۶ | ۲۳ | ۲۲ | ۱۶ |
| ۲۸ | ۱۳ | ۱۴ | ۲۵ |

### یاجلیلُ کے خواص اور اثرات

یہ اسم جلالی ہے اوراس کے اعداد تہتر (۷۳) ہیں۔

#### اللہ تعالیٰ سے سچی محبت

جو شخص روزانہ سات مرتبہ اس کا وظیفہ پڑھے، اسے اللہ تعالیٰ سے سچی محبت ہوجائے۔

#### جلال اور رعب کے لئے

اور اگر اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے اور درمیان میں ۱۰۰ مرتبہ یہ وظیفہ پڑھے۔ صاحب جلال ہوجائے اور لوگوں پر اس کا رعب چھاجائے۔

#### حصولِ عزت وتعظیم

اور اگر کوئی اس کا نقش مقدس مشک اور زعفران سے لکھ کر اس کا پانی پیے یا اس کا نقش اپنے پاس رکھے تو تمام خلائق میں اس کی توقیر وتعظیم بڑھے اور اس کی عظمت بلند ہو۔

الجلیل کا نقش معظم:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲۴ | ۲۶ | ۱۰ |
| ۱۹ | ۱۷ | ۱۵ | ۲۲ |
| ۱۴ | ۲۱ | ۲۰ | ۱۸ |
| ۲۷ | ۱۱ | ۱۲ | ۲۳ |

# مقطعات کی سورۃ سیزدہم النمل کے خواص......غلام الرسول میمن صاحب

یوم سیزدھم النمل ۲۷

| ۱۱۵۹ | ۴۷۹۶ | ۹۱ | ۳۲۵۷۰۲ | ۲۶۳۲ |
|---|---|---|---|---|
| ۳۲۵۷۰۰ | ۲۶۳۵ | ۱۱۵۷ | ۴۷۹۴ | ۹۴ |
| ۴۷۹۲ | ۹۲ | ۳۲۵۷۰۳ | ۲۶۳۳ | ۱۱۶۰ |
| ۲۶۳۶ | ۱۱۵۸ | ۴۷۹۵ | ۹۰ | ۳۲۵۷۰۱ |
| ۹۳ | ۳۲۵۶۹۹ | ۲۶۳۴ | ۱۱۶۱ | ۴۷۹۳ |

وفق = ۳۳۴۳۸۰

## بخار سے شفاء ہو

اگر کسی کو بخار ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر مریض کو پہننے کے لئے دیا جائے اور ایک وفق اسی طرح اسے عرق گلاب میں دھو کر پلایا جائے تو اس کا بخار اتر جائے گا۔

اَنۡۢ بُوۡرِكَ مَنۡ فِى النَّارِ وَمَنۡ حَوۡلَهَا ؕ وَسُبۡحٰنَ اللّٰهِ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ۝ (النمل: ۸)

## غائب چیز واپس مل جائے

اگر کوئی چیز غائب ہوگئی ہو اور اس کی واپسی مقصود ہو یا کوئی چیز ضائع ہو گئی ہو اور اس کا نعم البدل مطلوب ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اس کو پہنے اور اسی آیت کو ایک سو گیارہ بار پڑھ کر اس کے وسیلہ سے دعا مانگے تو مقصود حاصل ہوگا۔ لیکن اس آیت کو پڑھنے کے بعد سجدہ تعظیمی باری تعالیٰ کی جناب میں کرے کہ یہ آیت، آیت سجدہ ہے۔

اَلَّا يَسۡجُدُوۡا لِلّٰهِ الَّذِىۡ يُخۡرِجُ الۡخَبۡءَ فِى السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ وَيَعۡلَمُ مَا تُخۡفُوۡنَ وَمَا تُعۡلِنُوۡنَ ۝ (النمل: ۲۵)

## غم دور ہوں اور خوشیاں ملیں

اگر ہموم وغموم انسان کو اپنی لپیٹ میں لئے ہوئے ہوں اور ان سے جان ہی نہ چھوٹتی ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اس کو اپنے پاس رکھے اور اس آیت کا کھلا ورد رکھے تو اس کے غم دور ہوں اور خوشی حاصل ہو۔ لیکن اس آیت کو پڑھنے کے بعد سجدہ تعظیمی باری تعالیٰ کی جناب میں کرے کہ یہ آیت، آیت سجدہ ہے۔

اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الۡعَرۡشِ الۡعَظِيۡمِ ۝ (النمل: ۲۶)

## غائب واپس آئے

اگر کسی غائب کو واپس لانا ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اس کے نیچے اس غائب کا نام بمعہ والدہ کے لکھ کر اس کو ہوا میں لٹکائے اور ان آیات کو روزانہ ایک سو آٹھ (۱۰۸) بار بوقت نصف شب پڑھ کر اس کی واپسی کی دعا مانگے تو غائب کی واپسی ہوگی اور جب مقصد حاصل ہو جائے تو اس وفق کو اتار کر کسی درخت میں جہاں پاکیزہ پانی سے سیرابی ہوتی ہو، دھو کر اس کی جڑوں میں ڈال دے۔ یہ حکم اس قسم کے تمام اعمال کے لئے ہیں۔

اِنَّهٗ مِنۡ سُلَيۡمٰنَ وَاِنَّهٗ بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۝ اَلَّا تَعۡلُوۡا عَلَىَّ وَاۡتُوۡنِىۡ مُسۡلِمِيۡنَ ۝ (النمل: ۳۰-۳۱)

## غیبی امداد حاصل ہو

اگر کسی معاملے میں غیبی امداد درکار ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیات لکھ کر اس کو اپنے پاس رکھے اور ان آیات کا کھلا ورد کرے تو اس کو غیبی مدد حاصل ہوگی۔

اَنَا اٰتِيۡكَ بِهٖ قَبۡلَ اَنۡ تَقُوۡمَ مِنۡ مَّقَامِكَ ۚ وَاِنِّىۡ عَلَيۡهِ لَقَوِىٌّ اَمِيۡنٌ ۝ قَالَ الَّذِىۡ عِنۡدَهٗ عِلۡمٌ مِّنَ الۡكِتٰبِ اَنَا اٰتِيۡكَ بِهٖ قَبۡلَ اَنۡ يَّرۡتَدَّ اِلَيۡكَ طَرۡفُكَ ؕ (النمل: ۳۹-۴۰)

## ہر قسم کی آفات سے امان

اگر تمام آفات سے امان مطلوب ہو تو اس وفق کو لکھ کر اسکے (بقیہ 39)

# حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ کے منتخب عملیات

## سر درد، دانت درد اور پیٹ کے درد کا علاج

ایک پاک تختی پر پاک ریت بچھا کر ایک میخ سے اس پر یہ لکھیں:

اَبْجَدْ هَوَّزْ حُطِّیْ

اور میخ کو زور سے الف (ابجد کے الف) پر دبائیں اور مریض اپنی انگلی زور سے درد کی جگہ پر رکھیں۔ عامل ایک دفعہ سورۃ فاتحہ پڑھے اور مریض سے درد کا حال پوچھیں۔ اگر درد باقی ہو تو اسی طرح ''ب'' کو دبائیں۔ ایک ایک حرف پر اسی طرح عمل کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ حروف ختم نہ ہونے پائیں گے اور درد جاتا رہے گا۔

## سانپ، بچھو یا بھڑ وغیرہ کا کاٹ لینا

ذرا سے پانی میں نمک گھول کر جس جگہ کاٹا ہو، اس جگہ ملتے جائیں اور سورۃ کافرون (مکمل) پڑھ کر دم کرتے جائیں۔ بہت دیر تک ایسا ہی کریں۔

## ہر طرح کی بیماری

چینی کی تشتری پر سورۃ فاتحہ اور یہ آیتیں لکھ کر روزمرہ بیمار کو پلایا کریں۔ بہت ہی تاثیر کی چیز ہے۔ آیات شفا یہ ہیں:

وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ. وَإِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ. وَ شِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ. وَ نُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ إِلَّا خَسَارًا. قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ. يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ.

## ہمیشہ لڑکی ہونا

اس عورت کا خاوند یا کوئی دوسری عورت اس کے پیٹ پر انگلی سے کنڈل یعنی دائرہ ستر (۷۰) بار بنائے اور ہر دفعہ میں ''یَا مَتِيْنُ'' کہے۔ ان شاء اللہ لڑکا پیدا ہوگا۔ (کسی نامحرم سے ہرگز یہ عمل نہ کروایا جائے۔ ح)

## ہر قسم کے درد کا علاج

ہر قسم کا درد، خواہ کہیں ہو، یہ آیت بسم اللہ سمیت تین دفعہ پڑھ کر دم کریں اور کسی تیل وغیرہ پر پڑھ کر مالش کریں یا باوضو لکھ کر باندھیں۔

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ؕ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا

## برائے دفع مرگی

آیات ذیل کو لکھ کر گلے میں ڈال دیا جائے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. رَبِّ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الشَّيْطٰنُ بِنُصْبٍ وَّعَذَابٍ. رَبِّ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ. رَبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ.

## ایام ماہواری کی کمی

اگر ایام ماہواری میں کمی ہو اور اس سے تکلیف ہو تو آیات ذیل کو لکھ کر گلے میں اس طرح ڈال دیں کہ تعویذ رحم پر پڑا رہے: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. وَجَعَلْنَا فِيْهَا جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّاَعْنَابٍ وَّفَجَّرْنَا فِيْهَا مِنَ الْعُيُوْنِ لِيَاْكُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖ وَمَا عَمِلَتْهُ اَيْدِيْهِمْ اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ. اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ.

## ایام ماہواری کی زیادتی

اگر کسی کو ایام ماہواری زیادہ آتے ہوں اور اس سے تکلیف ہو تو آیات ذیل کو لکھ کر گلے میں اس طرح ڈال دیں کہ تعویذ رحم پر پڑا رہے: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. وَقِيْلَ يٰۤاَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَى الْجُوْدِيِّ وَقِيْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ

﴿سُوْرَةُ هُوْد: ۴۴﴾

## نظر بد

اگر نظر بد کا احتمال ہو تو آیات ذیل لکھ کر گلے میں ڈال دیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝ (القلم: ۵۱-۵۲)

# استاذ العالمین حضرت حافظ جمیل احمد جمیل سکندرپوری رحمہ اللہ کے مجرب اعمال

## برائے دفع سحر وجادو ٹونہ

الحمد شریف کو ایک سو (۱۰۰) مرتبہ چالیس (۴۰) روز تک پڑھیں۔ ترک حیوانات کریں۔ زکوۃ ادا ہوگی۔ بوقت ضرورت گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مسحور کو پلائیں اور گلے میں باندھیں۔ ان شاء اللہ کیسا ہی سخت جادو، سحر علوی یا سفلی ہوگا، دور ہوگا۔ عزیمت یہ ہے: "اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ"۔ (روزانہ پانی پر دم کر کے دینا ہے۔ اس عمل کو کم از کم اکیس دن تک ضرور کریں۔ اگر اثر باقی رہے تو اکتالیس دن تک عمل جاری رکھیں۔ ح)

## برائے تسخیر زوجین

"اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ" کو پچاس (۵۰) مرتبہ شیرینی پر دم کر کے کھلائیں۔ تسخیر زوجین کے لئے مجرب وآزمودہ ہے۔ (یہ عمل بغیر زکوۃ نکالے نہ کیا جائے۔ فائدہ نہ ہوگا۔ زوجین میں جو غلط ہو، اس کی جائز تسخیر کی نیت سے عمل کیا جائے۔ خصوصاً شوہر کی تسخیر حرام ہے۔ شوہر کی تسخیر کی اجازت صرف اس وقت ہے، جب وہ بیوی کے جائز اور شرعی حقوق کو پورا ادا نہ کر رہا ہو۔ اس وقت بھی صرف جائز حقوق پورا کرنے کی حد تک تسخیر کرنے کی اجازت ہے۔ جب وہ جائز حقوق دینا شروع کردے تو عمل کو بند کر دینا چاہئے۔ ح)

## دفع تعقیم یعنی بانجھ پن

جس روز عورت حیض سے پاک ہو، اس روز گیارہ چھوہارے لے کر ہر ایک پر سورۂ مزمل شریف ایک ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور ایک چھوہارہ روز نہار منہ عورت کو کھلائیں اور مرد ہم بستر ہوتا رہے۔ ان شاء اللہ حمل قرار پائے گا۔

## برائے حب وزبان بندی

اس عزیمت کو تین سو (۳۰۰) مرتبہ پڑھ کر شیرینی یا کسی میوہ پر یا کسی خوشبو یا میٹھے پان پر دم کر کے کھلائیں۔ ان شاء اللہ محبت پیدا ہوگی اور زبان مثل حیوان بستہ ہوگی۔ وہ عزیمت یہ ہے: "یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا قَادِرُ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ یَا وَهَّابُ یَا مُسْتَقِیْمُ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ"۔

# حضرت مولانا مفتی محمد اشرف صاحب (کرناٹک، انڈیا) کے مجرب اعمال

## جو بچہ مٹی کوئلہ کھاتا ہو

جو بچہ کوئلہ مٹی کھاتا ہو تو اس کے لئے یہ بہترین عمل ہے کہ کسی میٹھی چیز پر اللہ کا یہ کلام لکھ کر بچہ کو کھلائیں "فَاصْبِرْ صَبْرًا جَمِیْلًا وَاصْبِرْ نَفْسَكَ مَعَ الَّذِیْنَ یَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِیِّ یُرِیْدُوْنَ وَجْهَهٗ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اصْبِرُوْا وَصَابِرُوْا وَرَابِطُوْا وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ"

**نوٹ** چند روز تک لکھ کر کھلائیں اور دو تین روز تک بچہ کو آزاد چھوڑ دیا جائے اور بچہ کا پیچھا کیا جائے لیکن دور دور رہتے ہوئے۔ تین چار روز ایسا ہی کرتے رہیں اور جب بچہ مٹی وغیرہ کھاتا ہوا دیکھیں تو فوراً سخت تنبیہ کی جائے۔ مسلسل تین روز ایسا ہی کرتے رہیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔

## مثل تیر کے حاجتوں کے حل کا عمل

یہ عمل ان شاء اللہ الکافی، حاجتوں کے حل ہونے میں کافی وافی ہے اور عمل تیز تر اور زود تر ہے۔ اپنی حاجتوں کا خیال رکھتے ہوئے اللہ مشکل کشا کو ان الفاظ میں پکاریں: "اَللّٰهُ كَافِیْ اَلْكَافِیْ اَلْكَافِیْ وَ خَصَصْتُ الْكَافِیْ وَ وَجَدْتُ الْكَافِیْ بِكَافِی الْكَافِیْ وَ كَفَانِی الْكَافِیْ وَنِعْمَ الْكَافِیْ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ"

ان کلمات کو تنہائی میں قبلہ رخ بیٹھ کر باوضو تین سو (۳۰۰) مرتبہ پڑھیں۔ اول وآخر سات مرتبہ درود شریف ملالیں۔ ان شاء اللہ، اللہ الکریم کا کرم ہو جائے گا۔ (اس عمل کو کسی خاص بڑی حاجت کے لئے پڑھیں، عام حاجتوں کے لئے نہیں۔ نیز جب تک حاجت پوری نہ ہو، یہ عمل یقین سے کرتے رہیں۔ ح)

## برائے جنات ودشمنوں سے حصار کیلئے

دشمن خواہ انسانوں میں سے ہو یا جنات میں سے، ان سے حصار وحفاظت کے لئے یہ کریں کہ ایک لکڑی لے کر اس سے حصار کریں یعنی اپنے اردگرد زمین پر حلقہ بنا کر کھینچیں اور آہستہ آہستہ کھینچتے وقت "آیۃ الکرسی" پڑھتے جائیں۔ حلقہ بنانا ختم ہو اور "آیۃ الکرسی" کی تلاوت مکمل ہو۔ اور آپ اس حلقہ کے اندر رہیں۔ ان شاء اللہ المحیط، ہر طرح کی حفاظت میں رہیں گے۔ O

# مجربات امام غزالی رحمہ اللہ

مرتب: محمد عارف

## بیوی عزت کرے اور شوہر کے علاوہ کسی طرف مائل نہ ہو

جو شخص اپنی بیوی کی نظروں میں باعزت ہونا چاہے تو مندرجہ ذیل کلمات کو اپنی بیوی کے پیشانی پر لکھے اور پھر اس کو بیوی کے چہرہ پر پھیر دے تو اس کی بیوی، اس کے علاوہ کسی مرد اور عورت کی طرف مائل نہیں ہوگی اور نہ کوئی اس کے قریب ہوگا۔ کلمات یہ ہیں:

هُوَ اللّٰهُ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ وَ اِبْرَاهِيْمَ عَالِمُ الْغَيْبِ وَ الشَّهَادَةِ

## برائے محبت

اس نقش کو زرد رنگ کے مرغے کے خون سے لکھا جائے۔ نقش یہ ہے:

| ۴ | ۹ | ۲ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

## حاکموں اور وزراء سے ملاقات اور مقصد میں کامیابی اور اپنے خصم پر نفسیاتی دباؤ ڈالنا

یہ تعویذ حاکموں اور وزراء سے کامیاب ملاقات کیلئے مجرب ہے۔ جس شخص کا وزراء سے ملاقات کا ارادہ ہو تو اس کی پیشانی پر مذکورہ (برائے محبت والا) نقش کو بنایا جائے اور اس کے ہندسوں کو اس کی انگلیوں پر لکھا جائے، ہفتہ کے دن پہلی گھڑی میں۔ اور اس پر یہ آیت تلاوت کی جائے:

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ اٰذَوْا مُوْسٰى فَبَرَّاَهُ اللّٰهُ مِمَّا قَالُوْا ۭ وَكَانَ عِنْدَ اللّٰهِ وَجِيْهًا ۝ (الاحزاب ۶۹)

اور نقش کے مقرر کلمات اس کے بائیں ناخون پر لکھے جائیں۔ پھر جس شخص کا وزراء سے ملاقات کا ارادہ ہو، اس کو ملاقات کے لئے بھیج دیا جائے تو مدِ مقابل (وزیر) کی زبان گفتگو کے دوران لڑکھڑائے گی۔

## دشمن کو بیمار یا ہلاک کرنا

طریقہ اس کا یہ ہے کہ دو انگل چوڑا خنجر لو اور اس پر نقش (برائے محبت والا) کے مفرد ہندسے لکھو، مہینہ کی آخری تاریخوں میں، اس شخص کے نام کے ساتھ، جس سے سابقہ پڑ جائے۔ اگر اس کو بیمار کرنے کا ارادہ ہو تو اس چھری کو ہلکی آگ میں ڈال دو اور اگر اس کو قتل کرنے کا ارادہ ہو تو سخت تپش والی آگ میں ڈال دو۔

## بیوی کی مخالفت اور اس کا علاج

اور جس کو اپنی بیوی کی مخالفت کا ڈر ہو تو اس کا نام، اس کی والدہ کے نام کے ساتھ لکھے۔ پھر اس نام اور مندرجہ ذیل کلمات کو اپنے گھر میں رکھ لے تو اپنی بیوی سے ہرگز کوئی بداخلاقی نہیں دیکھے گا، اگرچہ شوہر اس کو آگ میں جلا دے۔ کلمات یہ ہیں:

هُوَ اللّٰهُ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ وَ اِبْرَاهِيْمَ عَالِمُ الْغَيْبِ وَ الشَّهَادَةِ۔

## برائے جلب محبت

مندرجہ ذیل آیات وکلمات کو مہندی کے پانی سے مرغی کے انڈے پر لکھو اور اس کو آگ کی گرم راکھ میں دبا دو تو وہ تیرے پاس آئے گا یا آئے گی مجنون کی طرح۔ آیات اور کلمات یہ ہیں:

سَنَسْتَدْرِجُهُمْ مِّنْ حَيْثُ لَا يَعْلَمُوْنَ ۔ وَاُمْلِيْ لَهُمْ ۭ اِنَّ كَيْدِيْ مَتِيْنٌ۔ (القلم: ۴۴-۴۵)

اللّٰهم هيج وعطف واحرق قلب فلانة بنت فلانة تظهر فى موضع فلان ابن فلانة الساعة العجل الوحا و لا تاكل و لا تشرب و لا تنا م بحق هذه الايات والقرآن العظيم تاتى تاتى الساعة عاجلا عاجلا عاجلا۔

(کلمات لکھتے وقت سورت کا نام اور آیات نمبر نہیں لکھنے۔ خ)

# یکم رجب کو بننے والی ایک کثیر الفوائد خاص لوح

ماہر علوم مخفی صوفی حکیم غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

علم مثل ایک خزانہ کے ہے اور میں نے ایسا خزانہ آپ کے ہاتھوں میں دیا ہے جسے کسی قیمت پر خریدا نہیں جا سکتا۔ ابجد کے ۲۸ حروف میں سے ۱۴ حروف نورانی اور ۱۴ ظلمانی ہیں۔ مقطعات قرآنی میں تمام حروف نورانی ہیں جن کی نسبت علماء نے مختلف صفات اور معنی بیان فرمائے ہیں۔ چونکہ میرا طریق اثرات روحانی سے ہے۔ اس لئے اس نسبت سے بیان کرتا ہوں۔ مختصراً یہ کہ حروف قرآن کی حفاظت کرتے ہیں۔ یہ اللہ تعالیٰ کی مہریں ہیں۔ انا نحن نزلنا الذکر و انا له لحافظون۔ ان کے اسمائے صفات پر ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جبرائیل

قاضی الحاجات مجیب الدعوات الدعوات والاکرام

| کہیعص | حمعسق | الٓمص | الٓمرالعین |
|---|---|---|---|
| یٰس محمد ﷺ | الٓر | حم محص | نعم المولیٰ |
| طسم سبحان | طس ملک | محمد اکبر | طٰہٰ السمیع |
| اللہ باری | ق حق | ق لطیف | ق علی |

ن والقلم وما یسطرون

میکائیل

یکم رجب کو برسہا برس سے میں ایک لوح چاندی کی تختی پر لکھنے کے لئے دیتا چلا آرہا ہوں۔ یہ میری وضع کردہ ہے۔ اس کے خواص درج ذیل ہیں:

اگر کوئی شخص رجب کی پہلی تاریخ کو ساعت اول میں کندہ کرے اور پہنے تو درج ذیل فوائد حاصل ہوں گے:

- ......ڈرپوک ہو تو حوصلہ مند ہو۔
- ......اگر کسی سے ڈر ہو تو امن میں ہو جائے۔
- ......اگر کسی امیر وزیر کے پاس جائے تو وہ اس کی خاطر کرے۔
- ......اگر غصہ کی حالت میں اس کے سر پر رکھے تو اس کا غصہ دور ہو۔
- ......اگر بارش کے پانی سے دھو کر سات دن پئے تو حافظہ اور فہم قوی ہو۔

میں نے ایک دفعہ ایک ایسے شخص کو پہننے کے لئے دی جس کو غلط ٹیکہ لگنے سے بیہوش اور ناطاقتی ہو گئی تھی۔ وہ اچانک گر پڑتا تھا اور دوائیاں اس پر الٹا اثر کرتی تھیں۔ تو وہ چند دن پانی میں ڈال کر پیتا رہا تو تندرست ہو گیا۔

- ......اگر پیاسا اپنے منہ میں رکھے تو پیاس دور ہو۔
- ......اگر اسے بارش کے پانی سے دھو کر سات دن صبح پی لے تو حافظہ اور فہم قوی ہو۔
- ......اگر کوئی کنواری لڑکی اپنے پاس رکھے تو بہت لوگ اس کی شادی کے لئے راغب ہو جائیں۔
- ......اگر مرگی والے پر یہ انگوٹھی رکھ دی جائے تو اسی وقت افاقہ ہو۔
- ......جس عورت کو درد زہ ہو، وہ اس کو پہنے تو فوراً بچہ پیدا ہو۔
- ......اگر لوح پر بخور رکھ کر سحر زدہ کو دھونی دیں تو فوراً سحر زائل ہو۔
- ......جسم کے کسی حصہ سے خون جاری ہو۔ اسے پہنا دیں۔ فوراً خون بند ہو جائے گا۔

موجودہ دور میں یہ ایک عظیم تحفہ ہے۔ ہر گھر میں ایک (باقی صفحہ 30)

# رزق اور کاروبار میں خیر و برکت، آمدنی میں زبردست اضافہ، لوگوں میں مقبولیت، مقدمات میں کامیابی، فتوحاتِ عامہ

مولانا حسن الہاشمی مدظلہ (انڈیا)

## مقدمات میں کامیابی، فتوحات، ترقی رزق، محبت، تسخیر اور مقبولیت عامہ کے لئے ایک نادر طریقہ

رزق اور کاروبار میں خیر و برکت، آمدنی میں زبردست اضافے، باہمی تعلقات میں استحکام اور پختگی، لوگوں میں مقبولیت، مقدمات میں کامیابی اور فتوحات عامہ کے لئے ایسا طریقہ قارئین کے لئے پیش کیا جارہا ہے جو روحانی تجربات کی کسوٹی پر پورا اترتا ہے اور جس کو کرنے کے بعد حیرت انگیز نتائج برآمد ہوتے ہیں۔ یہ طریقہ مخفی خزانوں کا ایک حصہ ہے اور ایک بزرگ کا عطیہ ہے جو روحانی عملیات کے امام اعظم تھے۔ افادیت عامہ کیلئے اس فارمولے کو نقل کیا جارہا ہے۔

قارئین سے درخواست ہے کہ وہ اپنے نام کے پہلے حرف کے مطابق اس فارمولے سے استفادہ کریں اور اس مضمون کی ہر تعداد کو پوری گہرائی کے ساتھ پڑھیں تاکہ استفادہ کرتے وقت کوئی بھول نہ ہوجائے۔

طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے طالب اپنے نام اور اپنی والدہ کے نام کے اعداد برآمد کرے۔ مثلاً طالب کا نام بدرالدین ہے اور اس کی ماں کا نام فاطمہ بانو ہے۔ بدرالدین کے اعداد ۳۰۱ اور فاطمہ بانو کے اعداد ۳۲۹ ہیں۔ دونوں کے مجموعی اعداد ۶۳۰ ہیں۔ اس کے بعد قرآن حکیم میں ب جتنی مرتبہ استعمال ہوا ہے، اس تعداد کو دگنا کرکے شامل کریں گے۔ قرآن حکیم میں ب کی تعداد ۱۱۳۳۸ ہے۔ اس کو دگنا کیا تو تعداد ہوئی ۲۲۶۷۶ ہیں۔ قرآن حکیم میں جن سورتوں کے نام ب سے شروع ہوتے ہیں، ان کے نام اور ان کے حروف کی تعداد یہ ہے:

| | |
|---|---|
| سورۂ بقرہ، اعداد | ۹۳۸۰۰۹ |
| سورۂ بنی اسرائیل، اعداد | ۲۳۵۸۱۸ |
| سورۂ بلد، اعداد | ۲۳۲۸۳ |
| سورۂ بینہ، اعداد | ۳۱۲۲۳ |
| مجموعی اعداد | ۱۲۲۹۳۳۳ |

ب سے شروع ہونے والے اسماء الٰہی اور ان کے اعداد۔

| | |
|---|---|
| یابدوح، اعداد | ۲۰ |
| یاباری، اعداد | ۲۱۳ |
| یاباسط، اعداد | ۷۲ |
| یابصیر، اعداد | ۳۰۲ |
| یاباعث، اعداد | ۵۷۳ |
| یاباطن، اعداد | ۹۲ |
| یابدیع، اعداد | ۸۶ |
| | ۱۳۲۸ |

| | |
|---|---|
| اب تمام اعداد کو جمع کریں | ۶۳۰ |
| | ۲۲۶۷۶ |
| | ۱۲۲۹۳۳۳ |
| | ۱۳۲۸ |
| ٹوٹل | ۱۲۵۳۹۶۷ |
| تفریق کردیں | ۶۰۰ |
| | ۱۲۵۳۳۶۷ |

۴ سے تقسیم کردیں۔ تقسیم کے بعد ۳ باقی رہے۔

نقش میں کسر آرہی ہے، پانچویں خانہ میں ایک عدد کا اضافہ ہوگا۔ پہلے خانہ میں ۱۸۳۴۱/۳ رکھیں گے۔ اس کے بعد ہر خانہ میں ۲۰ (بقیہ ص 37)

# سات دن میں دعوۃ الرشیدیۃ کے خدّام کو تصرف میں لائیں

مرتب: خالد مقبول حفظہ اللہ

یہ دعوت ''دعوۃ رشیدی'' ہے۔ اس کی ریاضت کے لئے سات دن روزے رکھنے ہیں۔ ہر نماز کے بعد اکیس (۲۱) مرتبہ تلاوت کرنا ہے۔

ہر روز اس دعا کو کسی پاک طشتری پر روحانی سیاہی سے لکھیں اور مغرب کی نماز کے بعد عدد مذکورہ کے بقدر دعا کو پڑھیں۔ پڑھتے وقت طشتری سامنے ہو۔ پھر اس طشتری کو پاک برتن میں ڈالیں، جس میں پانی کے ساتھ تھوڑا سا عرق گلاب اور شکر ہو۔ پھر اس کو اسی وقت پی لیں۔

سات یوم میں اس دعا کے خدام آپ کی تصرف میں آجائیں گے۔ اور آپ کا ہر جائز حکم مانیں گے۔

اگر اللہ تعالیٰ نے چاہا اور آپ کو ایک عظیم طاقت عطا کرنے کا فیصلہ کیا تو آپ سات یوم میں کامیاب ہو جائیں گے۔ عمل کی کامیابی کے بعد معمول کیا رکھا جائے گا اور استعمال کیسے کرنا ہے؟ وہ صرف اہل افراد کو ہی بتایا جائے گا۔

## دعوۃ الرشیدیۃ

بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ و باللہ و من اللہ و الی اللہ و لا الہ الا اللہ و ما النصر الا من عند اللہ و لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم. اقسمت علیکم یا معاشر الارواح الروحانیۃ و الملوک الطاھرۃ الزکیۃ و الاشخاص الجوھریۃ و الارواح النورانیۃ بحق حق اللہ و بقدرۃ قدرۃ اللہ و بعظمۃ عظمۃ اللہ و بسلطان سلطان اللہ و بعز عز اللہ و بنور وجہ اللہ و بما جری بہ القلم من عند اللہ الی خیر خلق اللہ محمد صلی اللہ علیہ و سلم ابن عبد اللہ و رسول اللہ. تبارک اسم اللہ و جل ثناء اللہ و لا الہ غیر اللہ حی قیوم بدیع السموات و الارض مالک الملک ذو الجلال و الاکرام عزیز جبار متکبر قہار قوی متین قادر مقتدر شدید البطش شدید العقاب سریع الحساب لا یغلبہ غالب و لا ینجو منہ ھارب. بحول اللہ و قوتہ و عظمۃ اسمائہ و آیاتہ اقسمت علیکم یا ملائکۃ رب العالمین بحق الاسماء التی تکلم بھا ربنا علی السماوات فارتفعت و علی الارض فسطحت و علی الجبال فنصبت و علی العیون فتفجرت و علی الانھار فجرت و علی البحار فزخرت و علی النجوم فازھرت و علی الشمس فاضاءت و علی القمر فاستنار و علی اللیل فاظلم و علی النھار فاضاء و بحق الاسماء التی یحیی بھا اللہ الموتی و یمیت بھا الاحیاء و بحق الاسماء المکتوبۃ علی سرادق العرش و بحق ما فی اللوح المحفوظ من الاسماء و النقش و بحق من رفع السماوات بغیر عمد و بسط الاراضین علی ماء جمد و بقدرۃ اللہ الواحد الاحد الفرد الصمد الذی لم یلد و لم یولد و لم یکن لہ کفوا احد و لم یتخذ صاحبۃ و لا ولدا و بحق من اتخذ ابراھیم خلیلا و کلم موسی تکلیما و خلق عیسی من روح القدس و بعث محمدا بالحق بشیرا و نذیرا و بحق من انشقت من نورہ السماوات و الارض و انارت بہ الشمس و القمر و خضع کل شیء لقدرتہ و یسبح الرعد بحمدہ و الملائکۃ من خیفتہ ذو القدرۃ البالغۃ و العزۃ الشامخۃ نور الانوار و روح الارواح سبوح قدوس رب

الملائکة و الروح الذی تجلی للجبل فصار دکا من خیفت و خر موسی صعقاً من خشیته و ذلت الملوک لعزته و خضعت الرقاب لجلاله و انذهلت العقول لجلاله قاصم الجبابرة و مبید الاکاسرة و قیوم الدنیا و الآخرة جل فی نهایته و عز فی سلطانه الشدید فی بطشه العادل فی حکمه المتعالی فی دنوه و المتدانی فی علوه الرفیع فی شأنه العلی فی مکانه القوی فی سلطنته الدائم فی ازلیته القائم فی ملکه و ابدیته و انه لقسم لو تعلمون عظیم الا ما حضرتم فی حضرتی و اجبتم دعوتی و قضیتم حاجتی.

اجب یا ابا دیباج ملک القرناء و یا طارش ملک العمار و یا ابا ظریف و یا ابا عفیف و یا ابا محمد الغواص و یا ابا الزمازم و یا ام الزمازم و یا ابا عنقود و یا احمر و توکلوا ب( کذا ) بحق حملة العرش العظیم و الکرسی الجسیم و الملائکة المقربین جبریل و میکائیل و اسرافیل و عزرائیل و الانبیاء و المرسلین و الشهداء و الصالحین و بحق التوراة و الانجیل و الزبور و الفرقان العظیم و ما فیهما من الآیات و الذکر الحکیم فانی اقسمت علیکم و انه لقسم لو تعلمون عظیم انه لقرآن کریم فی کتاب مکنون لا یمسه الا المطهرون تنزیل من رب العالمین و هو الاول و الآخر و الظاهر و الباطن و هو بکل شیء علیم هو الذی خلق السماوات و الار فی ستة ایام ثم استوی علی العرش یعلم ما یلج فی الارض و ما یخرج منها و ما ینزل من السماء و ما یعرج فیها و هو معکم اینما کنتم و الله بما تعملون بصیر له ملک السماوات و الارض و الی الله ترجع الامور یولج اللیل فی النهار و یولج النهار فی اللیل و هو علیم بذات الصدور ,هو الله الذی لا اله الا هو عالم الغیب و الشهادة هو الرحمن الرحیم هو الله الذی لا اله الا هو الملک القدوس السلام المؤمن المهیمن العزیز الجبار المتکبر سبحان الله عما یشرکون هو الله الخالق الباریء المصور له الاسماء الحسنی یسبح له ما فی السماوات و الارض و هو العزیز الحکیم.

اجب یا ابا دیباج ملک القرناء و یا طارش ملک العمار و یا ابا ظریف و یا ابا عفیف و یا ابا محمد الغواص و یا ابا الزمازم و یا ام الزمازم و یا ابا عنقود و یا احمر و توکلوا ب( کذا ) بحق من شق سمعکم و بصرکم و خلقکم من نار السموم .اجیبوا سامعین طائعین جمیعا بخیلکم و رجالکم و اناثکم صغیرکم و کبیرکم بحق ما تلوته علیکم و بحق اهیاً شراهیا ادونای اصباؤت ال شدای.و بحق الملک طحیطمیغیلیال الذی خلقه الله تعالی من النور و جعل کلامه کالرعد القاصف و عیناه کالبرق الخاطف و صرخته بکم کالریح العاصف البعید مکانه العظیم شأنه القوی فی جیوشه الروحانیین الهائل المنظر الذی خلقه الله تعالی و جعل له الف رأس فی کل رأس الف وجه فی کل وجه الف فم فی کل فم الف لسان کل لسان یسبح الله تعالی بألف الف لغة لا یشبه بعضها بعضاً بین یدیه عمود من نور اذا هزه لقضاء ربه قطرت منه الف شرارة کل شرارة تحرق من عصی الله و عصی الداعی بأسمائه ینادی بین الکواکب و الابراج سبحانک3 ما اعظم شأنک عجبت لمن ایقن بالموت کیف یفرح.

اجب یا ابا دیباج ملک القرناء و یا طارش ملک العمار و یا ابا ظریف و یا ابا عفیف و یا ابا محمد الغواص و یا ابا الزمازم و یا ام الزمازم و یا ابا عنقود و یا احمر و توکلوا

ب( كذا )بحق ما تلوته عليكم و بحق الاسم المخزون المكنون الذى أوله آل وآخره آل وهو آلِ شَلْع يَخُوِ يَوْ يَيَهِ يَهِ وَآهِ آهِ يَتَكُوِ يتكفاَلِ بصَعْي كَهُي مَمْيَا آلِ مطيعين لك يا آل جل زريا آل ما أعظم إسمك يا آل ما سمع اسمك روح و عصى الا صعق و احترق من نورك يا ذا النور الأعظم اجيبوا و افعلوا ما آمرتكم به قبل ان تنزل عليكم الملائكة بالمحاريق يهتكون استاركم و يقطعون اوصالكم و يخربون ديار كم و يذبحون اولادكم و يحرقون اكبادكم بالنار الحامية نارا حاط بهم سرادقها و ان يستغيثوا يغاثوا بماء كالمهل يشوى الوجوه بئس الشراب وسائت مرتفقا هيا اجيبوا انه من سليمان و انه بسم الله الرحمن الرحيم ان لا تعلوا على و ائتونى مسلمين طائعين لله رب العالمين اجيبوا بحق آه آه الوهيم الوهيم اهيا اهيا واه واه ال خوش ال خوش ياه ياه اينما تكونوا يأت بكم الله جميعا ان الله على كل شيء قدير ان كانت الا صيحة واحدة فاذا هم جميع لدينا محضرون هيا هيا الوحا الوحا العجل العجل الساعة الساعة بارك الله فيكم و عليكم وصلى الله على سيدنا محمد و على آله وصحبه وسلم.

ضروری گذارش: یہ عمل اور اس جیسے تمام اعمال صرف اور صرف علمائے کرام اور عاملین کے لئے ہیں۔ عوام کے لئے ہرگز نہیں۔ نہ ہی بغیر اجازت ایسے عمل کئے جاسکتے ہیں۔ ورنہ بڑے نقصان کا خطرہ ہوتا ہے۔

جو بھی اس دعوت کا عمل کرنا چاہے، وہ پہلے استخارہ کرے۔ پھر ہم سے رابطہ کرے۔ ہماری تسلی ہوگی تو مزید رہنمائی کی جائے گی، ورنہ معذرت کر لی جائے گی۔

اس دعا پر اسی لئے اعراب بھی نہیں لگائے گئے تاکہ نا اہل نہ کرسکیں۔ جن کو اجازت دی جائے گی، ان کو مکمل طریقہ، حدایات اور احتیاطیں اور اعراب لگی "دعوة الرشيدية" دی جائے گی۔ نیز اس کا مکمل ترجمہ بھی دیا جائے گا۔

اس دعوۃ کی مکمل تفصیل ہمارے ادارے کی آنے والی کتاب "خزینۂ دعوات" میں ملاحظہ فرمائیں۔

اس دعا کی دعوت دینے کے لئے مولانا محمد عرفان صاحب (ناظم روحانی درسگاہ) سے بعد ظہر تا مغرب (علاوہ جمعہ و اتوار) موبائل نمبر 0321-4661681 پر خواہش مند حضرات رابطہ کرسکتے ہیں۔

## بقیہ : اخلاص

اسی طرح نیک عمل ریا اور عجب (خود پسندی) سے برباد ہو جاتا ہے۔ پھر باعث اجر نہیں رہتا۔

جس عمل میں ریاکاری کا خطرہ ہو تو انتہائی کوشش کرکے اس کو دور کرے لیکن کوشش کے باوجود اگر دور نہ ہو تو اس کی وجہ سے عمل کو ترک نہ کرے بلکہ استغفار کرتا رہے۔ شاید اللہ ﷻ دوسرے عمل میں اخلاص عطا فرما دے۔

# عام اجازت والے اعمال

مرتب: محمد عارف

## برائے حاجت روائی اور دفع امراض

علامہ بونی رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کیا گیا ہے کہ ایک دعا سورۃ اخلاص پر مشتمل ہے اور چھوٹی سی ہے۔ اگر اس کو صبح و شام تین تین مرتبہ پڑھیں اور اس کے توسل سے حق تعالیٰ سے اپنی حاجت روائی کی دعا کی جائے تو قبول ہوگی۔ مریض اپنے مرض کے دفعیہ کے لیے توسل اختیار کر سکتا ہے۔

وہ دعا یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ. اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلَّمَ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ اَحَدٌ لَاتُسَلِّطْ عَلَیَّ اَحَدًا وَّلَا تُحْوِجْنِیْ اِلٰٓی اَحَدٍ وَّاَغْنِنِیْ یَارَبِّ عَنْ کُلِّ اَحَدٍ بِفَضْلِ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ. اَللّٰہُ الصَّمَدُ. لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ. وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ. یَامَنْ ھُوَ قَدِیْمٌ وَّدَائِمٌ وَیَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَا اَوَّلُ یَا اٰخِرُ اِقْضِ حَاجَتِیْ یَافَرْدُ یَاصَمَدُ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلَّمَ.

ترجمہ: "شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور رحیم ہے۔ ساری تعریف اللہ کے لیے ہے۔ صلوٰۃ و سلام سیدنا محمدؐ اور ان کی آلؑ پر۔ کہہ اللہ ایک ہے، کوئی اس کا مثل نہیں۔ مجھ پر کسی کو مسلط نہ کر اور نہ مجھے کسی کی طرف حاجت مند کر۔ اور اے پروردگار! تو مجھے ہر کسی سے بے نیاز کر دے۔ بفضل سورۃ پاک قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ۔ اے وہ ذات جو قدیم و دائم ہے (یعنی جو ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہے گی) جو حی و قیوم ہے (یعنی جو قائم الحیات ہے اور کبھی فنا نہیں ہوتی اور جو قائم بالذات ہے) اے اول و آخر (یعنی اے وہ ذات جو سب سے پہلے ہے اور سب سے بعد بھی رہے گی) میری حاجت روائی فرما۔ اے فرد (یکتا) اے صمد (بے نیاز) اور صلوٰۃ سلام سیدنا محمدؐ اور ان کی آلؑ پر"۔

## دفع امراض

خواص القرآن میں مذکور ہے کہ اگر مریض کو سورۃ اخلاص بسم اللہ کے ساتھ مٹی کے برتن پر سات مرتبہ لکھ کر اور پھر اس کو دھو کر پلا دی جائے تو ہر مرض سے شفاء ہوگی بشرطیکہ اس کی موت کا وقت نہ آ گیا ہو۔ اگر کاتب ابرار میں سے ہو تو زیادہ بہتر ہے۔

## حضرت علیؓ کی دعا

حضرت علیؓ جب بارگاہ خداوندی میں دعا فرماتے تو اس طرح دعا کرتے تھے۔ یَا کٓھٰیٰعٓصٓ یَاحٰمٓ. عٓسٓقٓ اِغْفِرْلِیْ وَارْحَمْنِیْ۔ اور ارشاد فرماتے: "کہ جو شخص اس اسم کے ساتھ دعا کرے گا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا مقبول ہوگی اور اس کے مقاصد پورے ہوں گے"۔

## حاکم کو مہربان کرنا

کٓھٰیٰعٓصٓ. حٰمٓ. عٓسٓقٓ اگر حاکم خفا ہو۔ اول تین مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ پڑھیں۔ اس کے بعد کٓھٰیٰعٓصٓ کے ہر حرف کو پڑھتا جائے اور دائیں ہاتھ کی انگلی کو ہر حرف پر بند کرتا جائے۔ اسی طرح حٰمٓ. عٓسٓقٓ کے ہر حرف کو پڑھتا جائے۔ پھر کٓھٰیٰعٓصٓ کے ہر حرف کو پڑھتا جائے اور بائیں ہاتھ کی انگلی کو کھولتا جائے۔ اس ترکیب کے بعد نظر بچا کر حاکم کی طرف دم کر دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مہربان ہوگا۔

درج بالا چاروں اعمال حکیم صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ کے تحریر کردہ ہیں۔

# استخارے کا بیان

مرتب خالد مقبول حفظہ اللہ

## استخارہ کے مطابق یا اس کے خلاف کرنے کا حکم

استخارہ کرنے کے بعد جس چیز کی طرف دل کا رجحان ہو اور ظاہری حالات بھی اس کے موافق معلوم ہوں، اسی کو اختیار کر لینا چاہئے۔ تاہم اگر دل کا رجحان کسی ایک جانب ہو رہا ہو لیکن ظاہری حالات و مصلحتوں کی بناء پر کسی دوسری بات میں ترجیح نظر آ رہی ہو تو اسی کو اختیار کر لینا اور اس پر عمل کر لینا چاہئے اور اس بات کو استخارہ کے منافی نہیں سمجھنا چاہئے۔ اللہ جل شانہ کی مدد اس میں بھی شامل حال رہے گی۔ اس کو سمجھنے کے لئے ایک مثال دیتا ہوں۔ ایک شخص استخارہ کرتا ہے کہ فلاں لڑکی سے شادی کروں یا نہیں۔ دو لڑکیوں کے رشتے موجود ہیں۔ استخارہ پہلی والی کے لئے کرتا ہے اور دل مطمئن ہو جاتا ہے۔ مگر ظاہری حالات اور مصلحتیں دوسری والی کی طرف ہیں۔ تو دوسری والی سے شادی کرنا استخارے کے خلاف نہ ہوگا۔ البتہ اگر کسی استخارے میں اللہ کی طرف سے انکار آ جائے تو اس کے خلاف نہ جانا چاہئے۔ ورنہ پھر نقصان ضرور ہوتا ہے۔

ایک اہم اور توجہ طلب بات یہ ہے کہ بعض لوگ اپنے معاملات کے لئے صرف استخارہ ہی کو بنیاد بناتے ہیں اور ایک دوسرے اہم ترین عمل ''مشورے'' کو نظر انداز کر دیتے ہیں۔ حالانکہ مسلمان کو چاہئے کہ جب کسی کام کے لئے استخارہ کرے تو اس کام کے بارے میں اپنے خیر خواہوں، بزرگوں اور اس کام کی سوجھ بوجھ رکھنے والوں سے مشورہ بھی کرے۔ کیونکہ مشورہ حکم قرآنی ہے، مسنون ہے اور احادیث میں مشورہ کی بہت تاکید وارد ہوئی ہے۔ اس لئے پہلے مشورہ کرے اور پھر استخارہ کرے۔ یہی مسنون عمل ہے۔

## ایک ضروری وضاحت

استخارہ و مشورہ کرنے کے باوجود اگر بعد میں نتیجہ بظاہر ناموافق نظر آئے تو آدمی کو استخارہ و مشورہ ترک نہ کرنا چاہئے بلکہ یوں سمجھنا چاہئے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے بڑی برائی سے محفوظ رکھا ہے۔ اور یہی میرے حق میں بہتر تھا جس کی حقیقت اگرچہ ابھی نظروں سے پوشیدہ ہے۔ تاہم قیامت کے دن سب ظاہر ہو جائے گا۔ عالم الغیب جل شانہٗ کی حکمت بالغہ تک ہماری رسائی نہیں۔ اللہ تعالیٰ کا کوئی کام حکمت سے خالی نہیں ہوتا۔

## مختصر استخارہ

اگر کسی کام میں جلدی ہو اور اتنا وقت نہ ہو کہ سات یوم میں استخارہ کیا جائے تو ایک ہی دن میں سات مختلف اوقات میں بھی استخارہ کے نوافل ادا کر کے استخارہ کیا جا سکتا ہے۔ عارف باللہ حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب نور اللہ مرقدہٗ کا ارشاد ہے کہ ''اگر وقت اس سے بھی کم ہو تو صرف دو رکعت نفل پڑھ کر دعائے استخارہ کو سات بار پڑھ لیا جائے''۔

اور اگر کسی کام میں اتنی بھی فراغت نہ ہو یعنی دو نفل کا بھی وقت نہ ہو اور جلدی فیصلہ کرنا ہو تو پھر مندرجہ ذیل دعاؤں میں سے کسی ایک کو کثرت سے پڑھنا چاہئے۔ چاہے زبان سے پڑھیں یا دل ہی دل میں۔ جو کام بہتر ہوگا، اللہ تعالیٰ کی طرف سے خود بخود رہنمائی ہو جائے گی۔ دعائیں یہ ہیں:

اَللّٰھُمَّ خِرْلِیْ وَاخْتَرْلِیْ (ترمذی)

یا اللہ! میرے لئے آپ (صحیح راستہ) پسند کر لیجئے اور میرے لئے آپ ہی انتخاب فرما دیجئے

اَللّٰھُمَّ اھْدِنِیْ وَسَدِّدْنِیْ (صحیح مسلم)

یا اللہ! مجھے ہدایت (رہنمائی) دیجئے اور سیدھے راستے پر کر دیجئے

اَللّٰھُمَّ اَلْھِمْنِیْ رُشْدِیْ (ترمذی)

یا اللہ! میرے دل میں وہ بات ڈال دیجئے جس میں میرے لئے بہتری ہو

(میرا طریقہ یہ ہے کہ پہلی والی دعا سات بار اول و آخر ایک ایک بار درود ابراہیمی پڑھ کر آنکھیں بند کر کے دل کی طرف متوجہ ہوتا ہوں اور اللہ تعالیٰ دل میں صحیح بات ڈال دیتے ہیں۔ خ)

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف** سات سلام اور چہل کاف کا عمل "پیرانِ پیر غوث اعظم حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ" سے منقول ہے۔ یہ عمل سایہ اور جادو کا خاص توڑ ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کے لئے صرف اجازت کی ضرورت ہے۔ اجازت نقد حدیہ کے ساتھ مشروط ہے۔ اجازت حاصل کرنے کے بعد اس عمل کے ذریعے سے جنات، جادو ٹونہ اور نظر بد کا علاج کیا جاسکتا ہے۔ چہل کاف کے عامل اور اہل خانہ پر جادو اور سایہ اثر نہیں کرتا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سب محفوظ رہتے ہیں بشرطیکہ وہ اجازت لیتے وقت پہلے سے جادو اور جنات کے مریض نہ ہوں۔

چہل کاف وہ عمل ہے جو عاملین میں بہت مقبول ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔ شرط یہ ہے کہ اس عمل کا ماہرانہ استعمال کرنا آتا ہو۔ اسلحہ تو بہت لوگوں کے پاس ہوتا ہے مگر اچھی طرح چلانا کسی کسی کو ہی آتا ہے۔ یہی روحانی اسلحہ کا بھی معاملہ ہوتا ہے۔ اگر اسلحہ کو صحیح استعمال نہ کرنا آتا ہو یا پھر بوقت ضرورت پاس نہ ہو، بیشک سامنے رکھا ہو، تو دشمن مار جائے گا۔ اس لئے دنیاوی اسلحہ کی طرح روحانی اسلحہ کو بھی ہر وقت لوڈ رکھنا چاہئے تاکہ بوقت ضرورت فوری استعمال کیا جاسکے۔

**اجازت لینے کے بعد کیا حاصل ہوگا** اس عمل کے لئے کسی چلہ کشی کی شرط نہیں ہے۔ اجازت لینے کے بعد آپ کو سات سلام اور چہل کاف کی ایک معمولی تعداد روزانہ (جب تک عمل رکھنا چاہیں) پڑھنی ہوتی ہے۔ اس کے پڑھنے سے آپ کی روزانہ حاضری لگتی رہے گی اور اس عمل کے پیچھے جنات آپ کی بوقت ضرورت مدد کریں گے۔ اس عمل کے پیچھے چونکہ جنات کی ایک بڑی تعداد ہے، اور وہ سب ہی جادو اور جنات کے علاج کرنے میں ماہر ہونے کے ساتھ دیگر دنیاوی کاموں میں بھی معاون ہوتے ہیں۔ اس لئے روزانہ پڑھتے رہنے سے وہ بھی مدد کو تیار رہتے ہیں۔

اس کی مثال ایسی ہے کہ جب پولیس کی ضرورت پڑتی ہے تو 15 پر کال کی جاتی ہے۔ کون آتا ہے؟ اس کا کوئی نہیں سوچتا، بس آنا چاہئے۔ اسی طرح جب اجازت یافتہ پڑھتا ہے تو اس کی کال بھی چہل کاف والوں کو جاتی ہے اور وہ آتے ہیں اور جس کام کے لئے پڑھا گیا ہوتا ہے، اس میں معاونت کرتے ہیں۔ اگر کسی کی نظر کھلی ہو تو اس کو جنات واضح نظر بھی آتے ہیں۔

**اجازت کون لے** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں، جو لوگ اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو اور جنات سے متاثرہ لوگوں کا علاج سیکھ کر علاج کرنے والے افراد، خود کو اور اپنے گھر والوں کو جادو اور جنات سے خود عمل کر کے نجات دلانے والے افراد۔

**اجازت کے لئے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔

darulamal.org/ruhanidarsgah

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد حدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد حدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**نقد حدیہ مع اعمال کی کاپی -/5100 روپے علاوہ ڈاک خرچ**

# عاملین کے مسائل اور ان کا حل

خالد مقبول حفظہ اللہ

اس مضمون میں عاملین کی طرف سے پوچھے جانے والے سوال، جو ان کی ذات سے متعلق ہوں یا پھر ان کے مریضوں سے متعلق ہوں، تحریر کئے جائیں گے۔ ان سوالات و جوابات کو دینے کا مقصد یہ ہے کہ دوسرے عاملین اور روحانی علاج سے منسلک افراد بھی فیض یاب ہوں۔

## شاگردوں کی نظر کھل گئی، استاد کی نہیں

**سوال** میں نے بہت چلے کئے ہیں۔ الحمدللہ! جادو اور جنات کا علاج کرنا میرے لئے کوئی مشکل نہیں۔ میرے بیس کے قریب شاگرد بھی ہیں۔ ان میں سے چار کی نظر بھی کھل گئی ہے اور وہ مخلوق کو دیکھتے بھی ہیں۔ مگر میری ابھی تک نظر نہیں کھلی۔ میرے شاگرد یہی سمجھتے ہیں کہ میری نظر کھلی ہوئی ہے۔ اگر ان کو حقیقت کا پتہ لگے گا تو میرے لئے شرمندگی کا باعث ہے۔ اس سلسلے میں میری کوئی رہنمائی فرمائیں۔ (رشید، اوکاڑہ)

**جواب** محترم! نظر کھلنے کے بارے میں میری رائے یہ ہے کہ کوئی ایک ایسا آسان سا عمل نہیں، جس کو کر کے یہ چیز حاصل ہو جائے۔ اس کے لئے کئی بار بہت پاپڑ بیلنے پڑتے ہیں اور ایسا بھی ہوتا ہے کہ بہت آسانی سے یہ چیز حاصل ہو جاتی ہے۔ جو افراد پہلے سے جنات یا آسیب کے مریض رہ چکے ہوں، ان کی نظر عموماً جلد کھل جاتی ہے۔

دوسری بات یہ کہ کئی عاملین بہت چلہ کشی کرتے ہیں اور نظر کھولنے کے اعمال کی طرف بعد میں دھیان کرتے ہیں۔ جتنی زیادہ چلہ کشی کی جاتی ہے، اتنی زیادہ نظر کی بندش لگ جاتی ہے۔ پھر نظر کھولنا بہت مشکل ہو جاتا ہے۔

اس سلسلے میں آپ کی رہنمائی کئے دیتا ہوں مگر اس کو ہی حرف آخر نہ سمجھا جائے۔ عام جواب یہی ہے۔ البتہ خاص تو خواص کے لئے ہی ہوتا ہے اور خواص میں ان کو سمجھتا ہوں، جن سے عرصہ سے مجالست ہو۔ اس کے علاوہ نہیں۔ اب جواب کی طرف آتا ہوں۔ باطنی نظر کھولنے کے درج ذیل طریقے ہیں:

1. آپ کے پاس اگر جنات ہیں اور نظر نہیں آتے تو اس میں پریشانی کی بات نہیں۔ کسی بھی ایسے مریض کو تلاش کریں، جس کی نظر کھلی ہوئی ہو۔ جب آپ اس کے سامنے اپنا کلام پڑھیں گے تو آپ والے جنات آ جائیں گے اور مریض کو نظر آئیں گے۔ آپ ان جنات سے پوچھ لیں کہ وہ کیا طریقہ ہے، جس کو کر کے آپ کے جنات، آپ کو بھی نظر آئیں؟ یہ طریقہ صرف آپ کے لئے ہی ہوگا۔ اگر ان کو پتہ نہ ہو تو کہہ دیں کہ اپنے کسی بڑے کو بلا لیں یا طریقہ پوچھ کر بتا دیں۔
2. کسی نقشبندی سلسلے کے بزرگ سے درخواست کریں کہ وہ آپ کے لطائف جاری کروا دیں۔ لطائف جاری ہوتے ہی آپ بہت جلد اپنا مقصود پالیں گے۔
3. کثرت سے مراقبہ کی عادت ڈالیں۔ آپ کی باطنی نگاہ با آسانی کھل جائے گی اور آپ جنات کی دنیا میں داخل ہو سکیں گے۔ مراقبہ کسی تجربہ کار کی نگرانی میں کریں۔
4. کئی ایسے اعمال ہوتے ہیں، جو اللہ ﷻ سے کسی پوشیدہ بات کو جاننے کے لئے ہوتے ہیں۔ آپ خود عامل ہیں، یقیناً جانتے ہوں گے۔ مگر عامل حضرات محنت نہیں کرتے۔ وہ چاہتے ہیں کہ خود سے یہ کام ہو جائے۔ چلہ میں محنت کر لیں گے مگر اللہ ﷻ سے پوچھنے کے لئے اگر لمبا عمل پڑھنا پڑے تو اس کے لئے تیار نہیں۔ آپ اللہ ﷻ سے پوچھیں، اگر وہ مناسب سمجھیں گے تو آپ کو عطا فرما دیں گے۔
5. کچھ ٹوٹکے ہوتے ہیں، جو مختلف کتابوں میں دئے گئے ہیں۔ ان میں ایسے ٹوٹکے جو بخورات والے ہوتے ہیں، جن کو ویران اور ایسی جگہ جلایا جاتا ہے، جہاں جنات کی کثرت ہو، تو جنات کسی بھی روپ میں حاضر ہوتے ہیں۔ آپ ان کو بھی استعمال کر سکتے ہیں۔ رات کا وقت ہو، تنہائی ہو اور یقینی بات ہو کہ وہاں جنات کی کثرت ہے۔

آخری بات یہ کہ جنات صرف انسانی شکل میں نہیں آتے، کئی طرح کی شکلوں میں آتے ہیں۔ اس میں عامل بہت غلطی کرتے ہیں۔

## بقیہ : تمام عالم اسلام کو سنت نبوی ﷺ پر عمل کرنا چاہیے

ہو جاتا ہے؟ کیا ہم روزہ اور حج خالص اللہ کے لیے کرتے ہیں؟ بہت سے لوگ بلکہ اکثر تو صرف دکھاوے کے لیے ہر کام کرتے ہیں۔ ایک چیز جو ہم میں سب سے زیادہ ہے، وہ ہے شرک۔ جب ہم شرک کرتے ہیں، خواہ وہ کسی بھی صورت میں ہو، تو ہم لوگوں کو پتہ بھی نہیں ہوتا کہ وہ شرک ہے جیسے کہ قبروں پر جا کر انہیں پوجتے ہیں اور تمام حاجات مُردوں سے مانگتے ہیں۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے "اس شخص سے بہکا ہوا انسان اور کون ہوگا جو اللہ کو چھوڑ کر ان کو پکارے جو قیامت تک انہیں جواب نہیں دے سکتے۔" تو اگر آج ہم اپنا موازنہ نہ کریں گے کہ ہم کہاں تک عمل کر رہے ہیں؟ اور عمل نہ کیا تو تباہی و بربادی ہمارا مقدر ہوگی۔

## بقیہ : اف یہ پریشر

چہل قدمی کریں، بھنی تلی ہوئی چیزیں باریک آٹے کی بنی ہوئی اشیاء کم سے کم کھائیں۔ دنیا غل غش کی جگہ ہے۔ کبھی نہ کبھی کوئی الجھن پڑ جاتی ہے۔ تمام حالات میں ذات کبریاء کی طرف رجوع رکھنے میں ہرگز تساہل نہ کریں۔ اس نے خود ہی تو فرمایا ہے "الابذکر اللہ تطمئن القلوب" دنیا میں انسان دشوار گزار ساعتوں کو حُسن تدبیر سے گزارنے کیلئے ہی تو بھیجا گیا ہے۔ اپنے آپ کو مطمئن اور پرسکون رکھنے کا ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ دوسروں کو سکھی رکھا جائے۔

## بقیہ : تربوز...... ایک مفید پھل

کا مربہ بنا کر استعمال کیا جاتا ہے اور اس کی تیاری کا وہی عام طریقہ ہے جو پیٹھا یا سیب وغیرہ کا مربہ بنانے کا ہے۔ اگر اس کو مزید لذیذ بنانا ہو تو تربوز اور اناس، دونوں کا اکٹھا مربہ بنالیں۔ اس طرح اس کی افادیت اور لذت بھی بڑھ جائے گی۔

خشک کھانسی کے لئے درج ذیل چاٹ سی بنالیں۔ اس سے اکثر فائدہ ہو جاتا ہے۔ پاؤ بھر تربوز کے پانی میں اتنی ہی چینی ڈال کر اس کا گاڑھا قوام تیار کرلیں۔ پھر اتار کر باریک شدہ گوند کیکر، گوند کتیرا، ست ملٹھی، دانہ الائچی خرد، ہر ایک تولہ ملا کر گھوٹ لیں۔ یہ ایک لعوق سا بن جائے گا۔ حسب ضرورت، اس کا چمچہ بھر چاٹ

لیا کریں۔

## بقیہ : یکم رجب کو بننے والی ایک کثیر الفوائد خاص لوح

لوح ضرور ہونی چاہیئے۔ بلکہ ہر فرد کے پاس ہونی چاہیئے۔

- ......اس کی برکت سے حادثہ سے انسان محفوظ رہتا ہے۔
- ......بچے اغواء سے محفوظ ہو جاتے ہیں۔
- ......سامان میں رکھیں تو چوری نہیں ہوتا۔
- ......زہر خوانی اتفاقیہ ہو جائے تو اس سے موت واقع نہیں ہوتی۔
- ......اگر کسی آسیب زدہ کو پہنا دیں تو جن بھاگ جائے گا۔
- ......ہوائی جہاز میں سفر کرنے والے، ڈرائیور اور عموماً سفر کرنے والوں کی حفاظت ہو۔
- ......جس شخص کے دشمن ہوں اور اسے جان کا خوف ہو۔ اسے بھی گلے میں ڈالنا چاہیئے۔ دشمن کچھ نہ کر سکے گا۔
- ......آج کل سڑکوں کے حادثات سے تو کوئی بھی محفوظ نہیں۔ اس لئے بھی ہر شخص اپنی حفاظت اس سے کر سکتا ہے۔

اس نقش کے پہلے اندر کے خانے لکھیں۔ پھر ضلعے بنائیں۔ پہلے بسم اللہ سے، پھر قولہ الحق ولہ الملک سے، پھر مؤکلات سے، پھر خدام، پھر اوپر مجیب الدعوات والاکرام پھر نیچے ق والقرآن المجید ن والقلم ومایسطرون لکھے۔ پھر چاروں طرف سے بند کرے۔ لوبان کی دھونی جلائے۔ وضو کر کے لکھے اور کمرہ میں تنہا ہو۔ اگر چاندی کے بجائے کاغذ پر لکھے تو سرخ سیاہی سے لکھے۔ میں اس لوح کو زائد النور میں موافق اوقات میں تیار کرتا ہوں۔

## انتقال پُر ملال

ماہنامہ خزینۂ روحانیات کے لکھاری، معروف مصنف، علم الجفر کے ماہر جناب حکیم سرفراز احمد زاہد صاحب کا مورخہ 16 اپریل 2014، کو انتقال ہو گیا۔ قارئین سے گذارش ہے کہ وہ ان کے لئے دُعائے مغفرت فرمائیں۔ ادارہ ان کے اہل وعیال کے غم میں برابر کا شریک ہے۔ (ادارہ)

# دشمن کو برباد کرنے کا خاص عمل

مولانا حسن الہاشمی صاحب مدظلہٗ (انڈیا)

یہ عمل اس وقت جائز ہے جب دشمن فاسق وفاجر اور ظالم ہو اور اس کے فسق وفجور اور ظلم وستم سے لوگ پریشان ہوں۔ اگر کسی نے ذاتی دشمنی نکالنے کے لئے یہ عمل کیا تو عامل کی آخرت برباد ہوگی۔

اس عمل کو چاند کی ۱۲، ۱۳، ۱۴ تاریخ میں نصف شب کے بعد کرنا چاہیے۔ ہر رات غسل کے بعد عمل شروع کرے اور مندرجہ ذیل نقش لکھ کر مصلے کے نیچے، سجدے کی جگہ پر رکھے۔ پھر اس مصلے پر دو رکعت نماز نفل اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ۴۰ مرتبہ سورۃ فیل اور دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ۴۰ مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے۔ جب نماز سے فارغ ہو جائے تو سجدے میں جا کر یا قادر ۳ مرتبہ، یا مقتدر ۳ مرتبہ، یا عزیز ۳ مرتبہ، یا علیم ۳ مرتبہ پڑھے۔ پھر سجدے سے سر اٹھا کر یہ دعا مانگے: اَللّٰھُمَّ خُذْلِیْ حَقِّیْ فلاں ابن فلاں واجعلہ عبرۃً للمعتبرین یاشدید۔ اَللّٰھُمَّ اَھْلِکْہُ کما اھلکت قوم فرعون انک علی کل شیءٍ قدیر۔ دشمن کا تصور ذہن میں رکھیں۔ نقش یہ ہے:

اللہ قہار دائم رب متین قیوم تواب دلیل رقیب

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ق | ا | و | ر | م | ق | ت | و | ر |
| ا | و | ر | م | ق | ت | و | ر | ق |
| و | ر | م | ق | ت | و | ر | ق | ا |
| ر | م | ق | ت | و | ر | ق | ا | و |
| م | ق | ت | و | ر | ق | ا | و | ر |
| ق | ت | و | ر | ق | ا | و | ر | م |
| ت | و | ر | ق | ا | و | ر | م | ق |
| و | ر | ق | ا | و | ر | م | ق | ت |
| ر | ق | ا | و | ر | م | ق | ت | و |

رب قیوم اللہ دائم رقیب متین قہار تواب دلیل

# حروف تہجی اور اعداد نکالنے کے اصول

صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

## حروف تہجی

ہر نام، اسم اور عبارت کے عدد اس جدول کے مطابق لیتے ہیں۔

جدول ابجد

| ا | ب | ج چ | د ڈ | ھ | و | ز ژ | ح | ط | ی | ک گ | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| س | ع | ف | ص | ق | ر ڑ | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

یاد کرنے کیلئے یہ کلمات ہیں۔ ابجد، ہوز، حطی، کلمن، سعفص، قرشت، ثخذ، ضظغ۔ اردو زبان میں مستعمل لفظ پ، چ، ڈ، ڑ، ٹ، گ زائد ہیں۔

مثلاً اللہ کے عدد (ا، ل، ل، ہ) کے ۶۶ ہوئے۔ یہ اعداد جمیل کبیر کہلاتے ہیں۔ علم اعداد جمیع علوم مخفیہ میں مشکل اور افضل ہے۔ کیونکہ اسی سے ہی الواح ونقوش بنتے ہیں۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا: عِلْمُ الْاَعْدَادِ اَجَلُّ الْعُلُوْمِ۔ لہٰذا حروف کے وقف اعداد میں بعض حکمائے سلف نے کمال حاصل کیا تھا اور وہ تصرفات عالم میں دخل رکھتے تھے۔ کوئی بھی علم مخفیہ بغیر علم اعداد کے حاصل نہیں ہوسکتا۔ کسی حکیم کا قول ہے اِنَّ عِلْمَ السِّیْمِیَاءِ جُزْءٌ مِنْ اَعْدَادِ الْوَفْقِ۔ یعنی تمام اسراری علوم، اعدادِ وقف کا جز ہیں۔ جب تک اسماء اور آیات کے اعداد نکالنے کے طریقہ کو نہ سمجھے گا، اعدادِ مقصود حاصل نہیں کرسکتا۔ اس میں بھی اکثر لوگ غلطیاں کرتے ہیں۔

## اعداد نکالنے کا اصول

① ہمزہ کے اعداد اس کے استعمال کی بنا پر لیتے ہیں۔ بعض جگہ یہ الف کی آواز دیتا ہے۔ بعض جگہ ی کی بجائے ہوتا ہے۔ بعض جگہ اس کے عدد نہیں لیے جاتے۔ مثلاً عطاء اللہ میں ہمزہ بجائے الف کے ہے۔ ایک عدد لیں گے ئیل میں ہمزہ بجائے الف کے (ایل) ایک عدد لیں گے۔ نورالنساء میں ہمزہ ساکن ہے۔ کوئی عدد نہ ہوگا۔ رؤف میں ایک ہمزہ ایک واؤ کی بجائے ہے یا پیش کی بجائے۔ کوئی عدد نہ ہوگا۔ رئیس میں ہمزہ یائے مکرر ہے۔ چونکہ کسرۂ ماقبل میں یا اشباع ہے اس لئے دو ی کے عدد بیس لیں گے۔ لیکن رصیئین اور بنیئین میں ی کے عدد دس لئے جائیں گے۔ ہمزہ کو خطِ منحنی کہتے ہیں۔ چونکہ ابجد میں اس کا حرف مقرر نہیں۔ اس لئے خود کوئی قیمت نہیں رکھتا۔ اعداد نکالنے کا قاعدہ یہ ہے کہ مکتوبی حروف کے اعداد لئے جاتے ہیں۔ بولنے میں جو آتے ہیں، ان کا لحاظ نہیں رکھا جاتا۔ مثلاً عبدالرحمٰن میں الف لام بولنے میں نہیں آتا مگر لکھنے میں آتا ہے۔ اس لئے اس کے عدد لیں گے۔ آمنوا میں آخری الف زائد ہے۔ بولنے میں نہیں آتا مگر لکھنے میں آتا ہے۔ اس لیے اس کے عدد لیں گے۔ اس طرح الف وصل مکتوبی ہونے کی وجہ سے عدد لیا جائے گا۔ حالانکہ بولنے میں نہیں آتا۔ مثلاً واقتلوھم کا الف۔

زیر زبر، پیش، مدات، اور کھڑی زیر یا زبر کا کوئی عدد نہیں ہوتا۔ اللہ ایک لام مشدد نہیں بلکہ دو لام لکھے جاتے ہیں۔ عدد ۶۶ ہوں گے۔

سمٰوٰت، اسحٰق، رحمٰن کے الف کے پڑھنے میں آتے ہیں مگر لکھنے میں نہیں آتے۔ ان کے عدد نہ لئے جائیں گے۔

الف مقصورہ کے دس عدد ہوں گے جیسے مرتضیٰ، موسیٰ، عیسیٰ مصطفیٰ وغیرہ مثلاً مرتضیٰ کے عدد م، ر، ت، ض، ی کے ہوں گے۔

تائے طویل کے عدد ۴۰۰ ہوں گے۔ جیسے کائنات، ذات، صفات وغیرہ۔ یہ تا جمع کی ہے۔ مذکر ہے۔ تائے تانیث کو عموماً ہائے مدور (ہ) پر لکھا جاتا ہے۔ جیسے صلوٰۃ زکوٰۃ۔ اس کے صرف پانچ عدد لئے جائیں گے۔ اس

لئے کہ یہ ہائے ہوز قائم مقام تا ہے۔ شاعر لوگ ضرورت سن تاریخی کو مدنظر رکھ کر اس کے بھی ۴۰۰ عدد لے لیتے ہیں اور عملیات میں بھی ۴۰۰ عدد لئے جاتے ہیں۔ نون تنوین مکتوبی نہیں۔ اس لئے اعداد نہ لئے جائیں گے۔ واؤ عاطفہ مثل دل وجان میں و کے عدد لئے جائیں گے۔ یائے معروف جس پر خط منحنی ہو، اس کے بیس عدد لئے جائیں گے۔ اس لئے کہ جب کسرۂ ماقبل اشباع پائے گا تو دوسری یے ہو جائے گی۔ حروف مشدّد، چونکہ تحریر میں ایک ہی بار آتا ہے اس لئے دو مرتبہ محسوب نہ ہوگا۔ جیسے فرخ، ف، ر، خ، کے عدد ۸۸۰ ہوں گے۔

## نام کے اعداد نکالنا

① عورت و مرد کے ناموں کے اعداد نکالتے وقت نام مع والدہ لیا جاتا ہے۔ خواہ کسی عمل میں لکھا ہوا ہو یا نہ ہو۔ والدہ کا نام تخصیص کے لئے ہوتا ہے۔ بعض لوگ حوا کا نام شامل کرتے ہیں، یہ درست نہیں۔ نام معہ والد میں کمزوری رہ سکتی ہے اور شک کی گنجائش باقی رہتی ہے کہ آیا درحقیقت یہ شخص باپ ہے بھی یا نہیں۔ اس امر کو قدرت بہتر جانتی ہے مگر کسی شخص کی والدہ کا حقیقی ہونا، ایک یقینی امر ہے۔ یہی وجہ ہے کہ قیامت کے دن باری تعالیٰ انسانوں کو ان کی ماؤں کے ناموں سے پکارے گا۔ یوں سمجھ لیں کہ محمد حسین نام کے لوگ تو بہت ہوں مگر جب مع والدہ کا نام لیا محمد حسین بن امت الحفیظ۔ تو یہ نام کسی دوسرے کا نہ ہوگا۔ لہٰذا لوح یا عمل کے موکلات کے لئے یہ تخصیص نہایت ضروری ہے۔

② عموماً پیدائشی نام لیا جاتا ہے۔ اکثر صورتوں میں شبہ ہوتا ہے کہ پیدائشی نام کون سا ہے؟ کیونکہ بعض لوگوں کے نام کئی کئی بار بدلے جاتے ہیں۔ بعض اوقات نام کوئی رکھتے ہیں پکارتے کوئی ہیں اور برسوں یہی نام چلتا ہے۔ لہٰذا نام کے لیے یہ یاد رکھیں کہ پیدائش کے بعد سے جو نام قائم رہا یا تبدیل ہو کر قائم رہا تحریر میں آیا، سکول سرٹیفکیٹ میں آیا، وہ گنا جائے گا۔

بعض لوگ نام مختصر کر لیتے ہیں۔ جن سے کاروباری امور سرانجام دیتے ہیں۔ اکثر لوگ بھی اسی نام سے پکارتے ہیں تو تعویذات میں یہ نام نہ چلے گا۔ کیونکہ یہ قائم مقام نام ہوتے ہیں۔ اصل نہیں ہوتے۔ بعض عورتوں کے سسرال میں نام بدل دیئے جاتے ہیں۔ ان کا پیدائشی نام لینا ہوگا اور اگر نام نکاح کے وقت بدلا اور نکاح نامہ میں بھی آ گیا اور پھر یہ رائج ہو گیا تو یہ نیا نام بھی کام دے گا۔ افسران کے نام، جن کی والدہ کے نام نہ معلوم ہو، ان کا مروجہ پورا نام معہ عہدہ لیں تاکہ تخصیص ہو جائے۔ نام اور والدہ کا نام کے درمیان بن یا بنت کے عدد نہیں لئے جاتے۔ نقش کے اندر نام لکھنا ہو تو معہ والدہ ہو، جس میں بن یا بنت نہ لکھیں۔ مگر عزیمت جو نقش کے نیچے لکھی جاتی ہے، اس میں بن یا بنت درمیان میں لکھا جائے گا۔

آدمی کا نام معہ والدہ ہو تو بن لکھتے ہیں۔ عورت کا نام معہ والدہ ہو تو درمیان میں بنت لکھتے ہیں۔

ذات، لقب، کنیت، تخلص وغیرہ کے الفاظ مثلاً سید، شیخ، آغا، مرزا، مولوی، میر وغیرہ نام کا حصہ نہیں ہیں۔ یہ ذات پات اور خاندانی اثر کے تحت ہوتے ہیں۔ اس لئے ان تمام الفاظ کے عدد نام میں شامل نہ کرتے چاہئیں۔ البتہ کوئی افسر یا ایسا شخص ہو جس کی ماں کا نام معلوم نہ ہو تو تخصیص کے لئے پورا نام اور شہرت کیلئے جو لفظ اس کا مل سکے۔ وہ شامل کر سکتے ہیں تاکہ کچھ تو تخصیص ہو سکے۔

# خوابوں کی تعبیر

خالد مقبول حفظہ اللہ

## استاد کا بیٹا سفلی عامل ہے

**خواب** میں نے خواب دیکھا کہ میں اپنے ایک استاد کے گھر جاتا ہوں۔ وہاں ان کے دو بیٹے ہوتے ہیں۔ کمرے میں ایک لڑکا، جس کو میں نہیں جانتا۔ وہ بیٹھا پاخانہ کر رہا ہوتا ہے۔ پوچھنے پر استاد کے بیٹے کہتے ہیں کہ یہ بھائی ہے۔ جب کہ حقیقت میں وہ بھائی نہیں ہے۔ ان کا کوئی بیٹا اس شکل کا نہیں ہے۔ پھر میں واپس آ جاتا ہوں۔ اس کی کیا تعبیر ہے؟

(عبداللہ، قصور)

**تعبیر** آپ کے استاد کے کوئی بیٹے غلط اور سفلی عمل کرتے ہیں۔ آپ نے جو دیکھا، وہ ان کا اصل روپ تھا۔ ان سے بچ کر رہیں۔ واللہ اعلم

## والدہ پر جناتی حملہ

**خواب** میری والدہ کو ایک خواب آیا کہ وہ کھڑی ہیں اور ان کے اوپر لکڑی کی بنی ہوئی کوئی چیز گر گئی۔ صبح حقیقت میں ان کی طبیعت خراب ہو گئی اور سانس بھی کھینچ کر لینا پڑ رہا ہے۔ اس خواب کی کیا تعبیر ہے؟

(ڈاکٹر نعمان، کینیڈا)

**تعبیر** آپ کی والدہ پر کوئی جناتی حملہ ہوا ہے۔ ان کا باقاعدہ علاج کروائیں۔

## بیٹے کی جان کو خطرہ

**خواب** میں نے خواب میں دیکھا کہ میرا چھوٹا بیٹا مجھے کچھ کھلونے اور چیزیں دیتا ہے اور کہتا ہے کہ یہ لے لیں، وہ لوگ اب مجھے مار دیں گے۔ مارنے والے لوگ نظر نہیں آتے اور میرا بیٹا بہت لوگوں کی بھیڑ میں چلا جاتا ہے۔ اس خواب کی کیا تعبیر ہے؟ میں بہت پریشان ہو گئی ہوں۔

(روبینہ، لاہور)

**تعبیر** آپ کے بیٹے پر سخت جادو کا حملہ ہوا ہے۔ اس کا جلد از جلد علاج کروائیں۔ ایک ہفتہ لگاتار سوا پاؤ چھوٹا گوشت ایک لفافے میں ڈال کر اس کے اوپر سے سات بار وار کر چلتے پانی میں بہا دیں۔

## پاؤں کے انگوٹھے پر سانپ کاٹ لیتا ہے

**خواب** میں نے خواب دیکھا کہ میرے پیچھے کچھ سانپ پڑے ہوئے ہیں۔ میں بھاگ رہی ہوں اور وہ پیچھے آ رہے ہیں۔ ایک دیوار پر میں اس طرح چڑھتی ہوں جیسے لٹک جاتے ہیں۔ میں لٹکی ہوئی ہوں اور سوچتی ہوں کہ اب سانپ مجھے نہیں کاٹیں گے۔ اتنے میں ایک سانپ بھی چھلانگ لگاتا ہے اور میرے پاؤں کے انگوٹھے پر کاٹ لیتا ہے۔ اس کی کیا تعبیر ہے؟

(فائزہ، لاہور)

**تعبیر** آپ کے پیچھے جنات پڑ گئے ہیں۔ اپنا جلد علاج کروائیں اور حفاظتی اعمال پابندی سے پڑھیں۔ واللہ اعلم

# آپ کے روحانی مسائل اور ان کا حل

## خالد مقبول حفظہ اللہ

### صحیح طرح بات کرے

**سوال** ڈاکٹر صاحب! میرا بیٹا اپنی بیوی سے صحیح طرح بات نہیں کرتا۔ میں چاہتی ہوں کہ وہ اپنی بیوی سے اچھا سلوک کرے اور صحیح طرح بولے۔ (س، نصیر، سیالکوٹ)

**جواب** اس کے لئے آپ اپنی بہو کو کہیں کہ وہ اپنے خاوند کی بات پر اعتراض نہ کریں اور نہ ہی آگے سے بولیں۔ اگر یہ وہ کام کرسکتی ہیں تو پھر یہ وظیفہ کرلیں: ''یالطیف یاودود'' کو 313 مرتبہ چینی پر پڑھ کر روزانہ یہ چینی کسی طرح اپنے خاوند کو کھلادیا کریں۔ یاد رکھیں کہ تالی دونوں ہاتھوں سے ہی بجتی ہے۔ بیوی کو بھی چاہئے کہ اپنی غلطیوں کو سدھارے۔

### ساس کی شکایتیں

**سوال** میری ساس کا رویہ مجھ سے بہت برا ہے۔ وہ ہر وقت کچھ نہ کچھ میرے خلاف سازش کرتی رہتی ہیں۔ کچھ ایسا کریں کہ میرے شوہر مجھے علیحدہ گھر لے کر دے دیں۔ (روشا کنول، اسلام آباد)

**جواب** آپ نے اپنی ساس کا تو لکھ دیا مگر اپنا کچھ نہ لکھا۔ غور کریں کہ وہ کون سی باتیں ہیں جو ساس کو بری لگتی ہیں اور آپ ان کو چھوڑتی نہیں۔ اپنی غلطیوں کی اصلاح کرنا ہی اصل کام ہے۔ دوسروں کی غلطیوں کی نشاندہی کا کیا فائدہ؟ امید ہے آپ میرا مطلب سمجھ گئی ہوں گی۔ جہاں تک علیحدہ گھر لینے کی بات ہے تو اگر آپ کی ساس اکیلی ہیں اور آپ کے شوہر ہی ان کا سہارا ہیں تو اس خیال کو دل سے نکال دیں۔

ساس کا دل نرم کرنے کے لئے سلم قولا من رب رحیم گیارہ سو مرتبہ رات کو پڑھ کر تصور میں دم کردیا کریں۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف۔ اکیس یوم عمل کرکے اطلاع کریں۔

### بزرگوں سے ملاقات

**سوال** مجھے کوئی وظیفہ بتائیں کہ میں اولیاء کرام سے ملاقات کروں۔ خواب میں یا کسی کے مزار پر جا کر ملاقات کروں۔ (شکیل احمد، سیالکوٹ)

**جواب** آپ نے بہت ہی اہم سوال کرلیا۔ اس کی تمنا تو بہت لوگ کرتے ہیں مگر کامیابی کسی کسی کو ملتی ہے۔ الحمدللہ! ہمارے شاگردوں میں کئی ایسے ہیں، جو مزار پر جا کر بات چیت کرتے ہیں۔ یہ اللہ تعالیٰ کا خاص فضل ہے اور یہ اسی کا کرم ہے۔ بندہ تو بہت گناہ گار ہے۔ خواب میں ملاقات اختیاری نہیں ہوتی۔ مزار پر ملاقات کے سلسلے میں آپ کی مدد نہیں کرسکتا کیونکہ اس کے لئے بہت شرائط ہوتی ہیں اور وہ باتیں خط میں بیان نہیں کی جاتی ہیں اور نہ ہی رسالہ میں شائع کرنی چاہئیں۔ جن لوگوں کو طلب ہوتی ہے، وہ آکر لے جاتے ہیں۔ خواب میں ملاقات کے لئے ایک اپنا تجربہ شدہ عمل لکھ رہا ہوں۔ آپ عمل کریں اور دعا کریں کیونکہ باطن کی صفائی ایسے معاملات میں جتنی ہوتی ہے، اتنی ہی جلد کامیابی بھی ملتی ہے۔

**عمل:** سونے سے پہلے ایک تسبیح ''سبحان اللہ وبحمدہ سبحان اللہ العظیم'' اور ایک تسبیح سورۃ اخلاص کی پڑھ کر سو جائیں۔ کسی بھی صورت میں عمل کے بعد کوئی بات نہیں کرنی ہے ورنہ عمل ضائع ہوجائے گا۔

### ہندو لڑکی پیچھا چھوڑ دے

**سوال** مسئلہ یہ ہے کہ میری سہیلی کا خاوند ایک ہندو لڑکی کے پیچھے پڑا ہوا ہے۔ میں چاہتی ہوں کہ وہ اس کا پیچھا چھوڑ دے۔ (سارہ، کراچی)

**جواب** محترمہ! اپنی سہیلی کے خاوند کی تشخیص کروائیں۔ ممکن ہے کہ اس ہندو لڑکی نے ان پر کوئی عمل کردیا ہو۔ اس لئے صرف علیحدگی کا عمل پڑھنا کافی نہ ہوگا۔ آپ نے سہیلی کے خاوند کا نام اور کوئی تفصیل بھی نہیں دی۔ مکمل ناموں کی تفصیل کے ساتھ دوبارہ خط لکھیں۔

### جلدی کا استخارہ

**سوال** کسی چیز کے متعلق استخارہ کرنا ہو اور فوراً کرنا ہو تو کیا طریقہ ہوگا؟ (چوہدری اکرام حسین، لاہور)

**جواب** اللھم خولی واخترلی۔ سات دفعہ پڑھ کر مراقب ہو کر دل میں غور کریں۔ جواب مل جاتا ہے۔

## دوست بن جائیں

**سوال** میرا مسئلہ کچھ یوں ہے کہ ہم کافی دوست مل کر فٹ بال کھیلتے تھے۔ اتوار کو دو نئے لڑکے آئے۔ جن سے آہستہ آہستہ میری دوستی بڑھنے لگی۔ جس کی وجہ سے میری دوسرے دوستوں سے لڑائی ہونے لگی۔ کوئی حل بتائیں کہ ہم سب دوست بن جائیں اور کبھی نہ لڑیں۔ برائے مہربانی کوئی وظیفہ بتائیں۔ (محمد علی۔ فیصل آباد)

**جواب** روزانہ سلام قولا من رب رحیم (880) مرتبہ پڑھیں۔ چالیس دن پڑھنا ہے۔ ان شاء اللہ آپ کا مقصد حل ہو جائے گا۔

## ذہن کام نہیں کرتا

**سوال** ڈاکٹر صاحب! میرا ذہن کام نہیں کرتا۔ جو کام کرتا ہوں وہ خراب ہو جاتا ہے۔ ایسا پہلے نہیں ہوتا تھا، اچانک ایسا ہوا ہے۔ آپ بتائیں کہ کوئی عمل تو نہیں ہوا؟ (محمد اویس۔ لاہور)

**جواب** آپ اپنا کپڑا چیک کروائیں تاکہ تشخیص ہو سکے۔ روزانہ ایک تسبیح ''لاحول ولاقوۃ الاباللہ'' کی پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔

## بھائیوں کا غلط رویہ

**سوال** ڈاکٹر صاحب! ہم چھ بہن بھائی ہیں۔ تین بھائی اور تین بہنیں۔ دو بڑی بہنوں کی شادی ہو چکی ہے۔ امی فوت ہو چکی ہیں۔ مسئلہ یہ ہے کہ میرے دونوں بڑے بھائی ہمیں بہت تنگ کرتے ہیں۔ ہمیں مارتے پیٹتے رہتے ہیں اور ہم پر طرح طرح کے جھوٹے الزام لگاتے رہتے ہے۔ ایک چار سالہ بھانجی ہمارے ساتھ رہتی ہے۔ اس کے ساتھ بھی ان کا رویہ ٹھیک نہیں ہے۔ ہم ہر وقت ذہنی دباؤ کا شکار رہتے ہیں۔ ابو کے ساتھ بھی ان کا یہی رویہ ہے۔ ڈاکٹر صاحب! میں چاہتا ہوں کہ میری بہن کی جلد از جلد شادی ہو جائے اور وہ اپنے گھر کی ہو جائے اور گھر کے حالات بہتر ہو جائیں۔ مہربانی فرما کر اس سلسلے میں ہماری مدد فرمائیں اور خود بھی دعا کریں۔ مہربانی سے مجھے مکمل تفصیل کے ساتھ ہمارے وظیفے بتادیں۔ (راو عزیز۔ گجرات)

**جواب** آپ سورۃ یٰسین کا وظیفہ مبین در مبین کا بازار سے لے لیں اور 21 دن لگاتار روزانہ ایک بار پڑھ کر کسی میٹھی چیز جیسے چینی وغیرہ پر دم کر کے اپنے بھائیوں کو کھلائیں پھر حالات کی اطلاع کریں۔

## وظیفہ کیسے پڑھا جائے؟

**سوال** آپ نے میرے لئے وظیفہ لکھ کر بھیجا ہے۔ آپ نے یہ نہیں لکھا کہ کتنے دن پڑھنا ہے؟ کس وقت پڑھنا ہے؟ باوضو پڑھنا ہے یا بے وضو پڑھا جا سکتا ہے؟ اس بارے میں وضاحت فرمائیں۔ شکریہ۔ (ڈاکٹر عنایت اللہ۔ شیخوپورہ)

**جواب** آپ نے جو سوال کئے ہیں، ان کے ترتیب وار جواب یہ ہیں:

1۔ کم از کم مدت 21 روز ہے۔ عموماً 41 روز پڑھا جاتا ہے۔

2۔ کوئی ایک وقت ایسا جس میں آپ توجہ سے عمل پڑھ سکتے ہوں اور اسی وقت آپ آئندہ پڑھیں گے۔

3۔ ہر وظیفہ باوضو پڑھا جاتا ہے۔

## بقیہ : مقدمات میں کامیابی، فتوحات وغیرہ

کا اضافہ کریں گے اور ہر خانہ میں چال چلنے سے پہلے ۲۰ مرتبہ ''یا ودود'' پڑھیں گے۔ کسر ہونے کی وجہ سے پانچویں خانہ میں بجائے ۲۰ کے ۲۱ کا اضافہ کریں گے۔ نقش اس طرح بنے گا:

۷۸۶

یا عزیز من کل یا عزیز بحق یا عزیز

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۸۴۸۲ | ۳۱۸۵۴۲ | ۳۱۸۶۰۲ | ۳۱۸۳۴۱ |
| ۳۱۸۵۸۲ | ۳۱۸۳۶۱ | ۳۱۸۴۶۲ | ۳۱۸۵۶۲ |
| ۳۱۸۳۸۱ | ۳۱۸۶۴۲ | ۳۱۸۵۰۲ | ۳۱۸۴۴۲ |
| ۳۱۸۵۲۲ | ۳۱۸۴۲۲ | ۳۱۸۴۰۱ | ۳۱۸۶۲۲ |

معز — ذلیل — یا ودود یا لطیف — یا ودود یا لطیف — حسن — جمال

وکفی باللہ شہیدا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

# غیبی رزق حاصل کرنے کا خاص عمل

**مولانا محمد عرفان**

فتوحات کے دروازہ کھولنے اور فقر و فاقہ کو دور کرنے کے لئے ایک دعا حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ کی تصنیف شدہ تحریر کرتا ہوں، جو کہ یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ یَا مُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ یَا رَحِیْمُ یَا وَدُوْدُ اَغْنِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَ بِطَاعَتِكَ عَنْ مَعْصِیَتِكَ وَ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ

امام صاحب امام غزالی رحمہ اللہ اور تمام علماء دین فرماتے ہیں کہ جو شخص اس دعا کو بعد جمعہ سے پڑھنا شروع کرے گا اور روزانہ ایک سو گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھتا رہے گا تو خدا تعالیٰ اس دعا کے پڑھنے والوں کو مخلوق سے غنی کر دے گا اور ایسی جگہ سے رزق دے گا، جہاں سے اس کو گمان بھی نہ ہوگا اور تمام مخلوق سے بے پرواہ ہو جائے گا۔ مجرب المجرب عمل ہے۔

(اس دعا کو کم از کم چالیس یوم پڑھا جائے اور اس دوران اللہ تعالیٰ کو ناراض کرنے والے اعمال سے بھی بچا جائے۔ ع)

**زندگی کے ہر قدم پر کامیابیوں سے ہمکنار ہونے اور ناکامیوں اور شرور سے حفاظت اور حاسدوں کے حسد سے بے اثر ہونے کیلئے درج ذیل الواح اپنے پاس رکھیں آج ہی رابطہ فرمائیں اور ان الواح کے حیرت انگیز کرشمات ملاحظہ فرمائیں**

## لوح زحل

استحکام وجمعیت کی روحانیت

**تعمیر سلطنت و تعمیرات، امور مملکت اور عوام و استحکام مرتبہ کے لیے**

ستارہ زحل کو ترقی و تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے۔ نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام، خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ اسباب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دینوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرتا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص احتراقی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہیں جو دوام، رفع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح سے ایک لوح زحل کی بھی ہے جس کے مندرجہ ذیل خواص ہیں:

1 نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے 2 نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کیلئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی 3 تسلط بر مخلوق اور استحکام کے لیے تنزلی نہ ہو۔

## لوح شرف شمس

**عروج و ترقی، تسخیر خلائق، حصول شان و شوکت اور عزت کیلئے روحانی تحفہ**

شمس سیارگان فلکی میں سب سے بڑا اور شہنشاہ کا درجہ رکھتا ہے۔ سب سے نورانی اور طاقت ور اثر زمین پر ڈالنے والا ہے۔ زندگی اور روح کی توانائی اسی سے قوت پاتی ہے۔ شمس برج حمل میں حرکت کرتا ہوا جب 19 درجے پر پہنچتا ہے تو اسے شرف ہوتا ہے۔ اس وقت جو تجلی و قوتیں زمین پر اثر انداز ہوتی ہے۔ اگر ان کو ضبط میں لایا جائے تو وہ اپنی طاقت سے حامل کیلئے عظیم ہیبت، رعب اور قوت پیدا کرے گا اور ممتاز حیثیت لائے گا۔ شرف شمس کی لوح جس فرد کے پاس ہو۔ اللہ تعالیٰ اسے عزت و توقیر عطا فرمائے۔ حامل لوح کی شان و شوکت ہر خاص و عام میں بڑھ جاتی ہے۔ حامل لوح کی عزت و شہرت عروج و ترقی کمال بلندیوں تک پہنچ جاتی ہے۔ سب دشواریاں اور مشکلیں حل ہو جاتی ہے۔ عوام الناس مسخر و فرماں بردار ہو کر ہر حکم مانتے ہیں۔ شرف شمس کی لوح خواتین و حضرات سب کے لئے مفید یکساں ہے۔ گورنمنٹ اور پرائیویٹ ملازم، تاجر حضرات، ڈاکٹر، لیڈر، وکلاء سب اس لوح مبارک سے یکساں فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ جن خوش نصیبوں کے پاس شرف شمس کی لوح ہوگی۔ وہ سمجھ لیں کہ دوسرے تمام لوگوں سے مستقبل کی کامیاب زندگی کے حصول کیلئے انہوں نے میدان مار لیا ہے۔ ان شاء اللہ

## لوح شرف مریخ

لوح شرف مریخ حصول قوت و شجاعت، دل کو قوی کرنا، غلبہ بر اعداء، دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے اور موذی جانوروں و آسیب سے تحفظ کیلئے موثر ترین ہے۔

لوح شرف مریخ مقدمات میں فتح یابی، دشمنان سے تحفظ اور فتح و نصرت کے لئے بڑی کارآمد ہے۔ جن میاں بیوی میں تفرقہ ہے۔ یا کسی بڑی جماعت میں عرصہ سے دشمنی و خصومت چلی آرہی ہے۔ یا کسی کو کسی دشمن کا خوف و اندیشہ ہے۔ یا کسی میدان جنگ یا خطرناک مقام پر جانے کا خوف ہے۔ یا کسی بڑی جماعت پر فتح پانی مقصود ہے اور اس سے حفاظت بھی درکار ہے یا مقدمہ میں فتح پانا ہے تو ان تمام مقاصد کے لیے لوح شرف مریخ نہایت قوی الاثر ہے۔ جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی۔ اس کا مقابلہ کرنے والا ہمیشہ ذلیل و خوار ہوگا اور کبھی غلبہ نہ پا سکے گا، ان شاء اللہ تعالیٰ۔ امراض میں لقوہ، قولنج، رعشہ اور بلغمی مزاج کیلئے بھی مفید ہے۔ ان شاء اللہ

## لوح شرف مشتری

**حصول مال و دولت اور اسباب مال کیلئے۔۔۔ خواتین و حضرات کے لیے یکساں مفید**

انتہائی سعد اور پر تاثیر اوقات کا عظیم کارنامہ ہے۔ یہ مالی امور میں خوش بختی کو اس طرح کشش کرتی ہے جیسے مقناطیس لوہے کو۔

اسے دیکھئے، اسے پہنئے اور تمنا دل میں قائم کر کے دعا کیجئے، پہنے رہیے۔ ان شاء اللہ مالی معاملات اور روپیہ کے حصول کے لیے جو اسباب بھی کریں گے ان سے روپیہ ملے گا اور قدرت ایسے اسباب بھی پیدا فرمائے گی جن سے چند سالوں میں زندگی بن جائے گی ان شاء اللہ تعالیٰ۔ اس لوح میں حضرت یوسف علیہ السلام کی دعا ہے جو قرآن پاک میں ہے۔

ترجمہ: ''اے اللہ مجھے اپنے فضل سے غنی کر دے''۔ اگر آپ دولت مند بننا چاہتے ہیں تو اسے پاس رکھیں اور یہ دعا پڑھتے رہیں۔ اس اقتصادی بدحالی کے دور میں اسے اپنے پاس رکھیے ورنہ حال کے تقاضوں کے ساتھ نہ چل سکیں گے۔

**ہدیہ فی لوح 3500 روپے علاوہ کوریئر چارجز — روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور**




اردو کالج کے پروفیسر ظفر صاحب نے اپنا ایک واقعہ مجھ سے بیان کیا۔ انہی کی زبانی سنئے۔ ''مجھے ایک دوست ساڑھے پانچ نمبر کورنگی میں ایک پیر صاحب کے ہاں لے گئے۔ پیر صاحب کا نام پیر چاند شاہ قلندر تھا۔ ان کے متعلق مشہور تھا کہ ان کی ایک آنکھ میں مکہ اور دوسری آنکھ میں مدینہ نظر آتا ہے۔ میرے دوست جو پیر صاحب کے انتہائی معتقد تھے، مجھے اصرار کر کے زیارتِ مکہ و مدینہ کے لئے لے گئے۔ جب میں خانقاہ میں داخل ہوا، محفل سماع جاری تھی۔ محفل جھوم رہی تھی اور نذرانے کے بہانے پیر کے ہاتھ چوم رہی تھی۔ پیر صاحب کی نگاہ اس حقیر پر پڑی۔ برجستہ فرمایا ''ظفر ادھر تشریف لایئے''۔ میں حیران پریشان کہ پیر صاحب سے جان نہ پہچان لیکن موصوف میرے نام سے کیسے واقف ہوگئے؟ میں دوست کے ہمراہ پیر صاحب کے قریب پہنچا۔ پیر صاحب اٹھ کر کھڑے ہوگئے اور بہت زور سے مجھے سینے سے لگا کر رقص کرنے لگے۔ پوری محفل رقص کرنے لگی۔ جب کچھ دیر بعد جوش وجذبات معمول پر آنے لگے تو ارشاد ہوا کہ ''آپ بھی خالی تو نہیں ہیں۔ جو کمی تھی ہم نے پوری کردی''۔

لنگر کے بعد میں نے زیارت مکہ و مدینہ کی درخواست کی۔ ارشاد ہوا ''زیارت کے لئے مرید ہونا شرط ہے''۔ میں فوراً اٹھا اور ایک ڈبہ مٹھائی کا اور ایک ہار پیر صاحب کے لئے لے آیا۔ پیر صاحب نے مجھے اپنا مرید کرلیا۔ سارے معمولات اور اذکار و وظائف ترک کرنے کا حکم دیا۔ فرمایا کہ ''صرف پیر چاند شاہ قلندر کا ورد صبح شام کریں بلکہ ہر وقت پڑھتے رہیں''۔ اس کے بعد زیارت کی منزل آئی۔ پیر صاحب نے پہلے اپنی داہنی آنکھ کو دونوں انگلیوں سے چیر کر کہا کہ ''دیکھو اس میں مدینہ ہے''۔ پھر بائیں آنکھ، بھاڑ کی طرح کھول کر بولے، ''غور سے دیکھو اس میں مکہ ہے''۔ اس عاجز نے درود شریف کا ورد کرتے ہوئے زیارت کی بھرپور کوشش کی، مگر ایک آنکھ میں وحشت اور دوسری آنکھ میں دہشت و حیرانی کے سوا کچھ اور نظر نہ آیا۔

میرا نام ان کو کس طرح معلوم ہوا؟ اس کا انکشاف اس طرح ہوا کہ میرے دوست نے فون پر نام بتادیا تھا جسے اس شعبدے باز جعلی پیر نے بھری محفل میں اپنی غیب دانی کے اظہار کا ذریعہ بنایا۔ یہ شعبدے اور جاہل عوام کی عقیدت مندی دیکھ کر بے ساختہ علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ کا یہ شعر زبان پر آگیا۔

خداوندا یہ تیرے سادہ دل بندے کدھر جائیں
کہ سلطانی بھی عیاری ہے درویشی بھی عیاری

**بقیہ: سورۃ النمل**

ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اس کو اپنے پاس رکھے اور اس آیت کا ورد کرنے کے بعد دعا مانگے تو اسے تمام آفات سے نجات ملے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَسَلٰمٌ عَلٰى عِبَادِهِ الَّذِيْنَ اصْطَفٰى ۔ آٰللّٰهُ خَيْرٌ اَمَّا يُشْرِكُوْنَ (النمل: ۵۹)

# امنت باللہ کا خاص عمل

**تعارف** امنت باللہ کا عمل ایک خاص عمل ہے، جس کے پیچھے مسلمان جنات کی بہت بڑی بڑی جماعتیں کام کرتی ہیں۔ ان جنات کا تعلق زیادہ تر مدارس سے ہے۔ کوئی حافظ ہے تو کوئی قاری۔ کوئی عالم ہے تو کوئی شیخ الحدیث۔ اسی لئے یہ جنات ایسے افراد کی معاونت زیادہ کرتے ہیں جن کا تعلق بھی مدارس سے ہوتا ہے یا پھر وہ دین سے جڑے ہوں اور دین کا کام کر رہے ہوں۔

اس عمل کا بڑا فائدہ یہ ہے کہ یہ عرب ممالک میں بہت اچھا کام کرتا ہے۔ پاکستان سے بیٹھے عرب ممالک کا کام ہو جیسے سعودی عرب میں کوئی مریض ہے تو صرف مریض کے لئے پڑھنے سے اس کا فائدہ ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ اس کے پیچھے جو بڑے جنات ہیں، ان کا پیچھے سے تعلق سعودی عرب کے بڑے جنات سے ہے۔ اور پاکستان میں ان کی ایک بڑی جیل ٹھٹھہ کی طرف ہے جہاں سرکش قسم کے جنات اور شیاطین کو قید کیا جاتا ہے۔

**اجازت کن لے؟** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، علمائے کرام اور مفتیان عظام، دین سے جڑے افراد۔

**اجازت لینے کے فائدے** امنت باللہ کے پیچھے جو جنات ہیں، اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کر سکتا ہے۔ اس عمل سے ہر جائز کام لیا جا سکتا ہے، مختصراً چند درج ذیل ہیں: * ہر قسم کے جادو کا علاج * ہر طرح کی بندش سے نجات * ہر طرح کے جنات سے نجات * مسلط جن کو حاضر کرنا * جنات کو جلانا * جنات کو بوتل میں بند کرنا * جگہ سے جادو جنات نکالنا * روحانی تشخیص * محبت اور حاضری مطلوب * زبان بندی اور جدائی * مختلف بیماریوں کا علاج * تسخیر و شادی کے لئے * ہر جائز مقصد کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے۔

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا پہلے سے فن عملیات سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔ جتنا دیندار ہوگا، اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔ **نقد ھدیہ مع اعمال کی کاپی -/6100 روپے، علاوہ ڈاک خرچ/کوریئر چارجز**

**جنات کی جماعت** اجازت لینے سے صرف اس عمل کو استعمال کیا جا سکتا ہے۔ اگر کوئی چاہتا ہے کہ مجھے جنات کی جماعت ملے اور خاص میرے لئے ہو تو اس کے لئے چلہ کرنا شرط ہے۔ چلہ کی کامیابی پر مسلمان مردوں اور عورتوں پر مشتمل جماعت حاصل ہوتی ہے جو عامل کے ہر جائز کام میں غیبی معاونت کرتی ہے۔ اگر عامل کی نظر کھلی ہو تو وہ آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے۔ ورنہ کسی بھی ایسے بچے، مرد یا عورت کے ذریعہ آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے، جس کی نظر کھلی ہو۔ چلہ بہت آسان ہے۔ کوئی پرہیز نہیں۔ نہ ہی کسی قسم کا ڈر اور خوف اور نہ ہی رجعت ہوتی ہے۔

# زمانہ قدیم کے عاملین و کاملین کے معمولات میں رہنے والی ایک کثیر الفوائد

## عزیمت "قسم ناصور"

قسط-1

ماہر علوم مخفی صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

عزیمت قسم ناصور ایک کثیر الفوائد عزیمت ہے جو زمانہ قدیم کے عاملین و کاملین کا معمول رہی ہے۔ قسم ناصور یہ ہے:

"اَقْسَمْتُ عَلَيْكَ يَانَاصُوْرُ بِيَوْمِ الْبَعْثِ وَ النُّشُوْرِ وَبِحَقِّ النُّوْرِ وَنُوْرِ النُّوْرِ وَمُدَبِّرِ الْاُمُوْرِ وَ اِسْرَافِيْلَ النَّافِخِ فِي الصُّوْرِ حَاجَتِ الْجِنُّ فِي الْقُبُوْرِ وَ زَهَقَتِ الشَّيٰطِيْنُ بِالْحُضُوْرِ وَبِحَقِّ النَّارِ وَالنِّيْرَانِ وَ الْبَرْدِ وَالْوَجْمَانِ وَ كَفَّتَيِ الْمِيْزَانِ وَطَلْعَةِ الشَّمْسِ الْبَهِيَّةِ تَشَعْشَتْ وَالْقَمَرُ دَارَ فِي الدَّيْرَانِ اَقْسَمْتُ عَلَيْكَ يَانَاصُوْرُ بِحَقِّ سُكَّانِ الْجُسُوْرِ اَنْتَ وَ اَعْوَانُكَ وَاَخُوْكَ شَمْعُوْنَ اَجِيْبُوْا بِحَقِّ هٰذِهِ الْاَسْمَآءِ عَلَيْكُمْ وَطَا عَتُهَا لَدَيْكُمْ اَيْنَ زُوَبِعَةِ وَلَوْبِعَةِ وَالْعَفَارِيْتُ الْاَرْبَعَةِ مِيْجَالِ وَلِجِيَالِ وَمِقَالِ وَ عَابِدِ النَّارِ وَعَامِرِ الدَّارِ وَدَمْنَهِيْشِ وَقَفْطِيْشِ وَدَنْدَنْ وَدَنْدَانِ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ بِالشَّيْخِ الْكَبِيْرِ الْقَاعِدِ عَلَى السَّرِيْرِ وَ عَلٰى رَاسِهِ الْاَكْلِيْلُ وَفِيْ حُجْرِهِ الْاِنْجِيْلُ وَبِالشَّيْخِ زَعْزَعَانِ صَاحِبِ الْقُبَّةِ وَ الْمِيْزَانِ طَارَ الْهَوَاءُ طَارَ وَالْبَحْرُ اَزْبَدَ وَ فَارَ فَاَتَانِيْ اِبْلِيْسُ شَيْخُ الْكَفَرَةِ وَ الْمَعَاكِيْسِ فَقُلْتُ لَهٗ اَيْنَ اَمْلَاكُكَ الْقَلَاقِيْسُ يَا مَنْ عَلَيْكَ اللَّعْنَةُ وَالتَّعْكِيْسُ فَقَالَ لِيْ عِنْدَكَ هَلَالِ وَبَلَالِ وَ مُزَلْزِلُ الْجِبَالِ وَهَارُوْتُ وَمَارُوْتُ وَيَا جُوْجُ وَمَاجُوْجُ وَرَسُوْلُ الْجِنِّ يَا قُوْت وَعِيْطُوْشِ وَالْهِلَاسُ وَالْوَاسْوَاسِ الْخَنَّاسِ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ بِالصَّلِيْبِ وَمَاصُلِبَ وَاِبْلِيْسَ اللَّعِيْنِ وَمَا طُلِبَ وَ الْمَوْلٰى قَهَرَكُمْ وَ غَلَبَ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ بِالدَّيْهُوْرِ الْاَعْظَمِ وَبِاللَّيْلِ اِذَا اَظْلَمَ وَ بِالتَّوْرٰىةِ وَ مَا فِيْهَا وَبِالْاِنْجِيْلِ وَمَا يَلِيْهَا وَ بِالزَّبُوْرِ وَمَا يَحْوِيْهَا وَ بِالْوَثَنِ وَالْحَجَرِ وَبِالْقَلَمِ وَمَاجَرٰى وَبِالنَّجْمِ اِذَاهَوٰى وَ بِمَنْ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى وَبِالثَّلٰثَمِائَةِ سِتَّةٍ وَسِتِّيْنَ قَنْدِيْلَ الَّتِيْ تُوْقَدُ فِيْ بَنِيْ اِسْرَائِيْل اَجِيْبُوْا وَاحْضُرُوْا وَلَا تُمْهِلُوْا وَاسْرِعُوْا بِقَضَاءِ حَاجَتِيْ بِحَقِّ طِيْنِيْشِ وَاَطِيْنِيْشِ وَالصلب والصلبان وَبِحَقِّ سِفْرَيْسِ سَبُوْيْسِ بِرَايِسِ بِرَايِيْ بِرَسَيُوْمِ هُوْيِسِ اَخْرِمُوْيِسِ وَبِحَقِّ هٰذَا الْخَاتَمِ وَ مَا فِيْهَا مِنَ السِّرِّ وَ الْاَسْرَارِ بِرَطِيُوْمِ اَجِبْ وَاحْضُرْ يَا نَاصُوْرُ وَاَجْلِبِ الْاَعْوَانَ وَ الْعَفَارِيْتِ الْكِبَارَ اَوْلَادَ الشَّيَاطِيْنِ فَاِنِّيْ زَجَرْتُكُمْ بِاللَّهَبِ وَالنِّيْرَانِ وَالْوَهِيْجِ وَالدُّخَانِ وَ اِنْ عَصَيْتُمْ تَغْضَبُ عَلَيْكُمْ جَمِيْعُ الْقِسِّيْسِ وَالرُّهْبَانُ وَلَيْسَ لَكُمْ مَاءٌ وَ ذِيْ وَ لَا مَلْجَاءٌ وَلَا مَكَانٌ حَتّٰى تَحْضُرُوْا مَجْلِسِيْ هٰذَا فَاِنِّيْ زَجَرْتُكُمْ اَيُّهَا الْقَلَا سَفَةُ وَ الْاَعْوَانُ بِالْاِنْجِيْلِ وَ الصُّلْبَانِ وَ بِيْعَةِ الْاَسْقَفِ وَ تَلَاوَةِ الْمَطْرَانِ وَ اِنْ عَصَيْتُمْ يَتَبَرَّءُ مِنْكُمُ الْجَنْتِلِيق وَالْبَطْرَقَة وَالمعمدان اَجِيْبُوا وَاَنْتُمْ مُطِيْعِيْنَ وَ الْقَادِرُ مُسْرِعِيْنَ وَافْعَلُوْا مَا اَنْتُمْ بِهٖ مَامُوْرِيْنَ مِنْ قَبْلِ اَنْ يَنْزِلَ بِكُمُ السَّخَطُ وَالْغَضَبُ وَيَحِلُّ بِكُمْ سُوْءُ الْمُنْقَلَب وَيُسَلِّطُ عَلَيْكُمُ الشَّرَارُ وَاللَّهَبُ وَ بِحَقِّ هٰذَا الْخَاتَمِ وَمَا حِوَاهِيْرُ اَهِيْرُ وَ طَنُوْهِ طِيْطُوْهِ عَمَارِشِ عَطَارِشِ كَهُوْشِ اَلْوَاحَا اَلْعَجَلُ السَّاعَةَ۔"

بخور اعمال خیر کے لئے یہ ہے

جاوی، لوبان، سندروس، مقل، کزبرہ، میعہ سائلہ۔ تمام کو میعہ سائلہ

ساتھ گوندھ کر سایہ میں خشک کر کے رکھ لیں اور بوقت ضرورت کام میں لائیں۔ بخور اعمال شر کے لئے یہ ہیں: مُرّ، مصبر، حنتیت، کبریت اور بصل کا چھلکا۔ لہسن کا چھلکا وغیرہ۔

خاتم یہ ہے

| ھیوا ھیوا | ھیوروہ ھیوروہ | ھیتہ ھیتہ |
|---|---|---|
| طنوہ طنوہ | طیطوہ طنطوہ | عمارش عمارش |
| کمارش کمارش | عطارش عطارش | کیراش کیروش |

عمل قسم ناصور

## جب کسی کو اپنی طرف متوجہ کرنا چاھیں

خاتم کو اپنی ہتھیلی پر لکھیں اور پھر اس پر سات مرتبہ قسم ناصور تلاوت کریں۔ اور بخور مناسب دیں۔ پھر اس کے بعد مطلوب کے دروازے کے سامنے کھڑے ہو کر ہتھیلی پر ہتھیلی رکھ کر ایک مرتبہ ذیل کی عبارت پڑھیں۔ عبارت یہ ہے:

"تَوَكَّلْ يَانَاصُوْرُ وَ خُذْ عَقْلَ فلاں و فلاں اَنْتَ وَ اَخُوْكَ شَمْعُوْنُ"

اور دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں کو ایک دوسرے پر ماریں اور واپس آ جائیں مگر اس راستہ سے واپس نہ آئیں جس راستہ سے گئے تھے بلکہ دوسرے راستہ سے واپس آئیں۔ پس مطلوب آپ کی طرف متوجہ ہوگا۔ اور ہمیشہ متوجہ رہے گا۔

## اگر محبت پکی اور مضبوط کرنا چاھیں

تو خاتم کو ہرن کی جھلی پر تحریر کریں اور بخور دیں اعمال خیر کا اور قسم ناصور سات مرتبہ اور پھر اسے اپنے سر میں رکھیں یعنی ٹوپی وغیرہ میں رکھیں۔ ان شاء اللہ مراد پوری ہوگی۔

## اگر کسی کو بیوقوف بنانا چاھیں

تو پرانی قبر کی مٹی تھوڑی سی لے کر اس پر سات مرتبہ قسم ناصور پڑھ کر دم کریں اور اعمال شر کا بخور دیں۔ پھر اس مٹی کو دشمن کے گھر میں ڈال دیں، پس وہ بیوقوف ہوجائے گا۔ اگر اس کے سر میں ڈال دیں تو زیادہ قوی اثرات ہوں گے۔

## محبت کے لئے

ایک تانبے کی پلیٹ لیں اور اس پر خاتم کندہ کریں۔ پھر اسے پانی سے بھر دیں اور اس پر قسم ناصور اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ ابھی عدد پورا نہ ہوگا کہ مطلوب کے دل میں محبت پیدا ہوجائے گی۔ اگر مطلوب قریب ہوگا تو حاضر ہوگا۔ پس حاضر ہونے پر وہ پانی اس کے منہ پر چھڑک دیں تو اس کی دیوانگی ختم ہوجائے گی۔

## اگر کسی کا خون جاری کرنا هو

خاتم سیسہ (مربع) کی تختی پر کندہ کریں اور اس پر قسم ناصور اکیس مرتبہ تلاوت کریں اور حب الرشاد کا بخور دیں اور پھر اس کو ایک ڈبیہ میں بند کر دیں اور اوپر موم و شہد لگا دیں۔ پھر اسے جاری پانی یعنی نہر دریا وغیرہ میں ڈال دیں۔ بیشک دشمن کا خون جاری ہوجائے گا اسی وقت۔ اگر خون کو بند کرنا چاہیں تو تختی کو نکال لیں اور کندہ شدہ حروف مٹا دیں اور پانی میں اس تختی کو ڈال کر وہ پانی منزوف کو پلا دیں، وہ فوراً ٹھیک ہوجائے گا۔

## جب کسی کو بخار چڑھانا اور قے کرانا مقصود هو

ایک رہو مچھلی لے کر اس پر خاتم تحریر کریں اور اس کے اردگرد تو کیل۔ پھر ایک کاغذ پر نام دشمن مع والدہ اور اسم ناصور اور اس کے بھائی کا نام یعنی شمعون تحریر کریں۔ پھر اس کاغذ کو مچھلی کے پیٹ میں رکھ کر پیٹ کو دھاگے سے سی دیں۔ اور مچھلی کو کسی پرانی قبر میں دفن کر دیں۔ بے شک دشمن کو بخار شدید اور قے کی بیماری لگ جائے گی۔ جب تندرست کرنا چاہیں تو مچھلی کو نکال کر عبارت کو دھو ڈالیں اور کاغذ کو بھی دھو ڈالیں تاکہ تمام کتابت مٹ جائے پس وہ تندرست ہوجائے گا۔

(جاری ہے)

(اجازت کے لئے مصنف سے رابطہ کیا جائے۔ ع)

# قصیدہ بردہ سے روحانی علاج

قیصر احمد بی اے۔ (کراچی)

قصیدہ بردہ عظیم الشان قصیدہ ہے جو بارگاہِ نبوی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام سے سندِ قبولیت پاکر چاردانگ عالم میں مشہور ہے۔ اس کے مصنف علامہ شرف الدین محمد بوصیری رحمۃ اللہ القوی ہیں۔ قصیدہ بردہ لکھنے کا سبب یہ ہوا کہ ایک روز اچانک آپ پر فالج کا حملہ ہوا۔ حتیٰ کہ نصف حصہ بے حس ہو گیا۔ آپ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ "میرے ضمیر نے مجھے مشورہ دیا کہ ایک قصیدہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعریف میں لکھوں اور اس کے وسیلے سے اپنے لئے شفاء طلب کروں۔ لہٰذا میں نے اس قصیدہ مبارکہ کو لکھا تو خواب میں حضور نبی کریم ﷺ کی زیارت سے مشرف ہوا۔ میں نے آپ ﷺ کو قصیدہ پڑھ کر سنایا تو آپ ﷺ نے خوش ہو کر مجھے چادر عطا فرمائی اور میرے اعضاء پر اپنے نور بھرے ہاتھوں کو پھیرا۔ جب آنکھ کھلی تو میں نے اپنے آپ کو بالکل صحت یاب پایا"۔

اس قصیدے سے افادہ واستفادہ اکثر علماء وبزرگان دین کا معمول رہا ہے۔ اس کے فوائد ان گنت اور مُسَلَّم ہیں جیسا کہ اکثر شارحین نے ذکر فرمایا کہ حضرت سعد فاروقی رحمۃ اللہ تعالیٰ کی آنکھوں میں سخت آشوب چشم ہو گیا۔ قریب تھا کہ نابینا ہو جاتے۔ دریں اثناء ان کی سوئی ہوئی قسمت انگڑائی لے کر جاگ اٹھی اور خواب میں حضور سید عالم نور مجسم ﷺ کی زیارت نصیب ہوئی۔ آپ ﷺ کے لب ہائے مبارکہ کو جنبش ہوئی۔ رحمت کے پھول جھڑنے لگے اور الفاظ کچھ یوں ترتیب پائے کہ فلاں شخص کے پاس جاؤ۔ اس کے پاس قصیدہ بردہ رکھا ہے۔ اسے لے کر آنکھوں پر لگاؤ۔ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ اس شخص کے پاس گئے اور قصیدہ بردہ شریف کو لے کر آنکھوں پر لگایا اور پڑھا۔ الحمد للہ اُن کا مرض بھی جاتا رہا اور آنکھیں پہلے سے بھی زیادہ روشن ہو گئیں۔ (قصیدۃ الشہدۃ، صفحہ ۲-۵)

اس مضمون میں قصیدہ بردہ پڑھنے کے فضائل اور بالخصوص اس سے روحانی علاج کو بیان کیا گیا ہے۔

## 1۔ ضعف قلب ودمہ کے مرض کا علاج

لَوْلَا الْهَوٰى لَمْ تُرِقْ دَمْعًا عَلٰى طَلَلٍ

وَلَا اَرِقْتَ لِذِكْرِ الْبَانِ وَالْعَلَمِ

اگر کسی کو ضعفِ قلب (دل کی کمزوری) ہو یا دل بے انتہا پریشان ہو یا دمہ کا مرض ہو تو اس شعر کے حروف سیب پر لکھ کر کھلائیں تو ان شاء اللہ چند ہی دنوں میں کلی صحت ہو گی۔ سیب پر حروف اس طرح لکھیں:

ل و ل اا ل ہ و ی ل م ت ر ق د م ع ا ع ل ی ط ل ل

و ل اا ر ق ت ل ذ ک ر ا ل ب ا ن و ا ل ع ل م

اور علامہ محمد بن عبداللہ قیصری رحمہ اللہ القوی فرماتے ہیں ہم نے اس کا کئی مرتبہ تجربہ کیا، سچ اور حق پایا۔ (قصیدۃ الشہدۃ۔ ص 19)

## 2۔ ہر جائز حاجت پوری ہونے کا عمل

فَكَيْفَ تُنْكِرُ حُبًّا بَعْدَ مَا شَهِدَتْ

بِهٖ عَلَيْكَ عُدُوْلُ الدَّمْعِ وَالسَّقَمِ

اگر کسی جائز حاجت ومقصد کیلئے اس شعر کو تین مرتبہ پڑھ کر وہ کام شروع کرے تو ان شاء اللہ عزوجل، وہ حاجت پوری ہو۔

## 3۔ دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کا عمل

مَحَضْتَنِى النُّصْحَ لٰكِنْ لَسْتُ اَسْمَعُهٗ

اِنَّ الْمُحِبَّ عَنِ الْعُذَّالِ فِىْ صَمَمِ

اگر کسی شخص کو دشمن کا ڈر ہو یا کسی سے تکلیف واذیت پہنچنے کا خوف ہو تو ایک گول کاغذ کے کنارے کنارے اس شعر کو لکھ کر عمامہ یا ٹوپی میں اس طرح رکھیں کہ یہ شعر پیشانی کی طرف رہے۔ ان شاء اللہ عزوجل، دشمن ذلیل ورسوا ہو اور یہ خود ان کے شر سے محفوظ رہے۔

(قصیدہ الشہدۃ۔ ص 30)

## 4۔ کسی بھی کتاب میں انتہائی مشکل مقام کو حل کرنے کا عمل

وَاسْتَفْرِغِ الدَّمْعَ مِنْ عَیْنٍ قَدِ امْتَلَأَتْ

مِنَ الْمَحَارِمِ وَالْزَمْ حِمْیَةَ النَّدَمِ

اگر دورانِ مطالعہ کوئی ایسا مقام آجائے جو انتہائی مشکل ہو اور باوجود کوشش کے کسی طرح حل نہ ہو تو یہ شعر 119 مرتبہ پڑھیں۔ پھر مطالعہ کریں۔ ان شاءاللہ عزوجل وہ مسئلہ، وہ مقام حل ہو جائے گا۔

(عصیدۃ الشہدۃ۔ص53)

## 5۔ جس مکان میں یہ قصیدہ مبارکہ پڑھا جائے سات چیزوں سے محفوظ رہے گا

۱۔ آسیب وجن وغیرہ اس گھر سے بھاگ جائیں گے۔

۲۔ مرض آبلہ سے نجات ہوگی۔

۳۔ آنکھ میں زخم نہ ہوگا۔

۴۔ وبا سے نجات ملے گی۔

۵۔ مرض برص اور اچانک موت سے نجات ہوگی۔

۶۔ اچانک حادثہ سے حفاظت ہوگی اور ہر بلا سے ان شاءاللہ حفاظت ہوگی۔

۷۔ دین ودنیا کا نقصان نہ ہوگا۔

## 6۔ جملہ حاجات کیلئے مجرب عمل

جو شخص جمعہ کی رات میں ستائیس (۲۷) مرتبہ قصیدہ بردہ شریف پڑھ کر کسی شیرینی پر حضور ﷺ کی نیاز دلائے تو اس کی وہ حاجت ان شاءاللہ پوری ہوگی۔ (از مسودات)

## 7۔ گھر خیر وعافیت کے ساتھ واپس آنے کا عمل

مَا سَامَنِی الدَّهْرُ ضَیْمًا وَاسْتَجَرْتُ بِهٖ

اِلَّا وَنِلْتُ جِوَارًا مِنْهُ لَمْ یُضَمِ

اگر مسافر اس شعر کو ایک کاغذ پر لکھ کر پہلا مصرعہ گھر چھوڑ دے اور دوسرا مصرعہ اپنے پاس رکھے تو ان شاءاللہ عزوجل ہر قسم کی آفات سے محفوظ رہے گا اور گھر خیر وعافیت کے ساتھ واپس آئے گا۔ (عصیدۃ الشہدۃ۔ص14)

## 8۔ ہر قسم کے آسیب سے شفایابی کا بہترین عمل

فَکَیْفَ تُنْکِرُ حُبًّا بَعْدَ مَا شَهِدَتْ

بِهٖ عَلَیْكَ عُدُوْلُ الدَّمْعِ وَالسَّقَمِ

مُحَمَّدٌ سَیِّدُ الْکَوْنَیْنِ وَالثَّقَلَیْنِ

وَالْفَرِیْقَیْنِ مِنْ عَرَبٍ وَّمِنْ عَجَمِ

اگر چینی کے برتن میں یہ اشعار لکھ کر آسیب زدہ کو پلائیں تو چند ہی روز میں ان شاءاللہ شفا ہوگی۔

نوٹ: یہ دونوں اشعار ہر قسم کے آسیب زدہ پر پڑھ کر دم کریں اور اس کا تعویذ لکھ کر گلے میں باندھ دیں۔

## 9۔ لڑکیوں کے نصیب کھولنے کیلئے بے نظیر عمل

جو جمعہ کی رات جبکہ چاند عروج پر رہا ہو، بعد نمازِ عشاء، سترہ (۱۷) بار قصیدہ بردہ شریف پڑھ کر دعا کرے۔ ان شاءاللہ عزوجل مراد پوری ہوگی۔ یہ عمل سات جمعہ کرے۔

## 10۔ سکرات الموت میں آسانی کا عمل

لَوْ نَاسَبَتْ قَدْرَهٗ اٰیَاتُهٗ عِظَمًا

اَحْیَا اسْمُهٗ حِیْنَ یُدْعٰی دَارِسَ الرِّمَمِ

اگر یہ شعر سکرات الموت میں مبتلا شخص پر پڑھا جائے تو اگر وقت پورا ہو چکا ہے تو موت آسانی سے ہوگی ورنہ جلد شفا ہوگی۔

(عصیدۃ الشہدۃ۔ص93)

## 11۔ ظالم وجابر اور خونخوار درندے سے حفاظت کا مجرب عمل

وِقَایَةُ اللّٰهِ اَغْنَتْ عَنْ مُضَاعَفَةٍ

مِنَ الدُّرُوْعِ وَعَنْ عَالٍ مِنَ الْاُطُمِ

اگر ظالم کا خوف ہو یا کسی ایسی جگہ میں ہو، جہاں درندوں کا خوف ہو کہ چیر پھاڑ کھائیں گے تو یہ شعر ے بار یا ۹ بار پڑھ کر شہادت کی انگلی پر دم کرکے حصار کرے۔ ان شاءاللہ عزوجل، دائرہ میں کوئی وحشی درندہ داخل نہ ہو سکے گا اور ظالم وجابر ہر شخص سے بھی محفوظ رہے گا۔ یہ عمل مجرب ہے۔

(عصیدۃ الشہدۃ۔ص 139)

## 12۔دینی ودنیاوی حاجات کیلئے تریاق

هُوَ الْحَبِيبُ الَّذِي تُرْجَى شَفَاعَتُهُ
لِكُلِّ هَوْلٍ مِنَ الْأَهْوَالِ مُقْتَحَمِ

اگر کسی کی دینی ودنیاوی حاجات ہو،اسے چاہئے کہ ایک ہی مجلس میں اس شعرکوایک ہزارمرتبہ پڑھے تو اللہ عزوجل،اس کی حاجات پوری فرمائے گا۔علامہ ابوسعید خدری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں آنَالُ مَا اَتَمَنَّاہٗ ''اس شعرکی برکت سے میری ہرتمنا پوری ہوئی ہے''۔

(عصیدۃ الشہدۃ۔ص 78-77)

## 13۔گناہوں کی عادت سے چھٹکارے کا عمل

وَخَالِفِ النَّفْسَ وَالشَّيْطَانَ وَاعْصِهِمَا
وَإِنْ هُمَا مَحَّضَاكَ النُّصْحَ فَاتَّهِمِ
وَلَا تُطِعْ مِنْهُمَا خَصْمًا وَلَا حَكَمًا
فَأَنْتَ تَعْرِفُ كَيْدَ الْخَصْمِ وَالْحَكَمِ

جوشخص گناہوں کاعادی ہواورنفسانی خواہشات کی وجہ سے توبہ کی طرف مائل نہ ہوتا ہوتواسے چاہیے کہ ان دونوں اشعار کو بعد نماز جمعہ،ایک کاغذ پر لکھ کرعرق گلاب سے دھوکر پی لے اوراسی جگہ قبلہ کی طرف چہرہ کئے بیٹھا رہے اور خضوع وخشوع کے ساتھ بارگاہ الٰہی میں توبہ کرے اور نبی اکرم ﷺ پردرود پاک پڑھتا رہے حتیٰ کہ نمازعصرومغرب وعشاء وہیں پڑھے توان شاءاللہ عزوجل نفس مغلوب وتابع ہوگا۔ (عصیدۃ الشہدۃ۔ص 58)

## 14۔نافرمان جانورکوتابع کرنے اورزبان کی لکنت کا علاج

أَمِنْ تَذَكُّرِ جِيرَانٍ بِذِي سَلَمِ
مَزَجْتَ دَمْعًا جَرَى مِنْ مُقْلَةٍ بِدَمِ
أَمْ هَبَّتِ الرِّيحُ مِنْ تِلْقَاءِ كَاظِمَةٍ
وَأَوْمَضَ الْبَرْقُ فِي الظَّلْمَاءِ مِنْ إِضَمِ
فَمَا لِعَيْنَيْكَ إِنْ قُلْتَ اكْفُفَا هَمَتَا
وَمَا لِقَلْبِكَ إِنْ قُلْتَ اسْتَفِقْ يَهِمِ

ا۔ان تینوں اشعار کو اگرشیشہ کے برتن پر لکھ کر بارش کے پانی سے دھو کرنافرمان جانور کو پلایا جائے تو وہ فوراً تابع ہوجائے گا۔اوراگرکسی نافرمان بیوی کوبھی اسی طرح لکھ کر پانی پلایا جائے تو فرماں بردار ہوجائے گی اورشوہر کی ہربات مانے گی۔حضرت علامہ محمد بن عبداللہ قیصری رحمۃ اللہ القوی فرماتے ہیں ہم نے اس کا تجربہ کیا اوراسے تیر بہدف پایا۔

۲۔اگران تینوں اشعار کو ہرن کی جھلی پر لکھ کرایسے شخص کے بازو پر باندھا جائے جس کی زبان میں لکنت کا مرض ہو تو زبان کی لکنت دور ہوجائے گی اور اللہ عزوجل کی مدد سے وہ فصیح اللسان ہوجائے۔ (عصیدۃ الشہدۃ۔ص 14)

## 15۔مجرب استخارہ

جمعہ کی رات کو بعد از نماز عشاء باوضو ہو کر دو رکعت نماز نفل برائے استخارہ ادا کریں۔پھر مندرجہ ذیل شعر 313 بار پڑھیں اوراول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کراپنے بدن پر دم کریں۔متواتر اسی طرح تین روز کرنے سے جس کام کے متعلق دریافت کرنے کا ارادہ ہوگا،بذریعہ استخارہ ان شاءاللہ معلوم ہوجائے گا۔قیصدہ بردہ شریف کا 36واں شعر یہ ہے۔

هُوَ الْحَبِيبُ الَّذِي تُرْجَى شَفَاعَتُهُ
لِكُلِّ هَوْلٍ مِنَ الْأَهْوَالِ مُقْتَحَمِ

## 16۔دام اُلفت

جنوبی دیوار میں سفید کاغذ پر سیاہ دائرہ جس کا احاطہ یہ ہو،سامنے بیٹھ کر باوضو اگربتی وغیرہ سلگا کراول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کرنظر دائرہ پر جما کر قصیدہ بردہ شریف کا بہترواں یہ شعر

جَاءَتْ لِدَعْوَتِهِ الْأَشْجَارُ سَاجِدَةً
تَمْشِي إِلَيْهِ عَلَى سَاقٍ بِلَا قَدَمِ

یکسوئی ونظر قائم کرکے توجہ سے پڑھنا ہے۔چند یوم میں یہ عبور حاصل ہوجائے کہ شعر پڑھنے کے دوران دائرہ سفید ہوجائے یا (بقیہ ص 48)

# فہرست کتب مکتبہ العارف

**نادر کتب عملیات، تعویذات، وظائف، حاضرات، رمل، جفر، نجوم، پامسٹری، جنات، جادو، آسیب وغیرہ (فوٹوسٹیٹ مجلد)**

روحانی، عملیاتی، طبی اور تصوف کے موضوع پر فوٹوسٹیٹ کتب کی مکمل فہرستیں طلب فرمائیں۔ اور جلد ہی اپنا آرڈر بک کروائیں۔

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| عملیات حروف صوامت | شاہد الیاس سلیمی | 280 |
| تسخیر مہر وقمر (اعمال حزب البحر) | حضرت خواجہ حسن نظامی | 360 |
| محبوب الرمل (ظہیر الرمل) | ظہیر احمد شاہ ظہیری | 240 |
| تحقیق الرمل | ایم محمد صادق | 280 |
| مصداق الرمل | رشی کمبیر سنگھ | 430 |
| کلید دقائق الرمل دوم | منشی چھوٹے لال رمال | 375 |
| قوانین الرمل | مرزا محمود علی شفق رام پوری | 200 |
| میدان الرمل (بڑا سائز) | مولوی سید ابوالحسن | 410 |
| خزینہ رمل | علامہ شاد گیلانی | 170 |
| سیر رمل | علامہ شاد گیلانی | 200 |
| روحانی ایکسرے (علم رمل) | ڈاکٹر شاد گیلانی | 200 |
| آفتاب الرمل (ولدار رمل) | حافظ عبدالستار لکھنوی | 375 |
| امتیاز الرمل (مادہ درخشاں) | امتیاز علی خان مرحوم | 600 |
| ضیاء الرمل | حکیم سید نقیر حسین ضیاء المتقوی | 285 |
| ممتاز الرمل (اصلی جواہر الرمل) | حکیم نور احمد ثاقب ابدالوی | 340 |
| اعمال صالحین | (فیصل حمید نقشبندی قادری) | 750 |
| اسرار غیب (عمل ہمزاد) | | 230 |
| استاد مسمریزم | (سید یاسین علی نظامی) | 430 |
| تاج خوش خیال | (حکیم سید محمود الحسن) | 430 |
| رجوع ہمزاد | (قاضی زاہد جمال عامل) | 230 |
| رموز ہمزاد | حاجی شمس الدین جھنگوی | 240 |
| سرتاج قلمی ڈائری (عامر محمود) | (عامر محمود) | 500 |
| صنم خانہ عملیات | (سید حسن الہاشمی) | 2500 |
| عملیات تسخیر ہمزاد | (حکیم عبدالحمید بیگ) | 300 |
| عمل تسخیر نظر (روحانی مسمریزم) | تسخیر ہمزاد کے عجیب وغریب اعمال | 250 |
| عجائبات الوکل (الوکلی) | (عامل کامل حاجی کمال الدین چشتی) | 300 |
| نوید قسمت مع عمل تسخیر ہمزاد | (حکیم اصغر علی لدھیانوی) | 280 |
| نیرنگ ہمزاد | ہمزاد کے موضوع پر منفرد و مکمل کتاب | 350 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| چھو منتر | غلام سرور شباب | 200 |
| رد سحر (اول) | غلام سرور شباب | 250 |
| پوشیدہ خزانے | محمد اشرف امروہوی (انڈیا) | 300 |
| کتاب المبین (خواص سورہ یسین) | قاری سید محمد کرم حسین | 210 |
| اعمال مجربہ سورہ فاتحہ شریف | محمد عبداللہ خان | 260 |
| بیاض رفاعی | غلام قادر الرفاعی | 430 |
| اصطلاح العملیات | (سید رضی حسین جونپوری) | 190 |
| الدرالنظیم فی خواص القرآن العظیم (اردو) | (ابو محمد عبداللہ یمنی) | 285 |
| اعمال حب وتسخیر | (ترجمہ مولوی عبدالعزیز کامل) حکیم امام الدین اور ان کے ہم عصر بزرگوں کے اعمال | 190 |
| اسرار اسم اعظم | (حضرت خواجہ حسن نظامیؒ) | 250 |
| اعمال رزق حلال | (فیصل حمید) | 225 |
| اعمال قہر وغضب | عداوت، جدائی، دشمنی کے اعمال کا نایاب مجموعہ | 375 |
| الکبریت الاحمر | (راجہ فیصل حمید) | 350 |
| بیاض اکسیر العین زاہدی | (حافظ زاہد محمود جمال لاہوری) | 300 |
| بیاض نیوی | (حاجی احمد نیوی) | 375 |
| کشکول مجددی | (حکیم صوفی محمد فاروق جان مجددی) | 375 |
| گلشن اسرار لاہوت وناسوت | عملیات کی اقسام وعجیب وغریب کتابوں کا ترجمہ اردو میں | 600 |
| گلدستہ مجربات وعملیات | (حافظ زاہد محمود سلامتپوری) | 750 |
| مجرب اعمال وتعویذات | بیماریوں کے روحانی علاج | 280 |
| مجربات کاملین ملائکۃ الافلاک (کامل 3 حصے یکجا) | (ابو محمد کاشف میاں شفیق حسین قادری چشتی) | 640 |
| نسخہ تسخیر سلیمانی | (منشی محمد اسحاق عامل) | 210 |
| مجموعہ مجرب عملیات (حاجت روا) | ایک مکمل سچے عامل کے اعمال روحانی کا مجموعہ | 375 |

# ماضی کے دروازے بند کر دیں

تحریر: نپولین ہل ۔۔۔ تلخیص: نجم الدین

## یہ تحریر آپ کو کامیابی کی طرف قدم بڑھانے میں مدد دے گی

اس دنیا میں کون ہے جو ناکامیوں سے دوچار نہیں ہوتا۔ جب بھی کوئی کام بگڑتا ہے، دل کو بہت دکھ ہوتا ہے۔ مگر اس دکھ کو جی کا روگ بنالینا بھی درست نہیں۔ ماضی کی ناکامیوں اور ان کی ناخوشگوار یادوں کی زنجیروں کو اتار پھینکنے میں ہی دانش مضمر ہے۔ گزری ہوئی تلخ باتوں کو مستقبل کی خوشیوں کے لیے خام مال کے طور پر استعمال کرنے کا نام ہی زندگی ہے۔ جو لوگ کامیابی کی ذہنیت رکھتے ہیں، وہ ماضی پر کڑھنے کی بجائے اپنے حال کی خامیوں کو دور کر کے، ان سے سبق سیکھتے ہیں۔

میں نے بچپن وائز کاؤنٹی، ورجینیا میں گزارا تھا۔ میں نے ایک بار ریفل ٹکٹ خریدا جو صرف 25 سینٹ کا تھا۔ خوش قسمتی (یا بدقسمتی؟) سے انعام میں گھوڑا نکل آیا۔ گاؤں میں رہنے والے کو گھوڑا مل جائے! اس سے بڑی خوشی کس بات کی ہو سکتی تھی؟ میں بھی خوشی سے پھولا نہیں سما رہا تھا۔ گھوڑے کو لے کر میں گھر پہنچا۔ اسے خوب جی بھر کر چارہ کھلایا۔ گھوڑا ابھی جیسے کئی دن کا بھوکا تھا، کھاتا چلا گیا۔ اس کے بعد اس نے قریبی تالاب سے خوب سیر ہو کر پانی پیا۔ بس پھر کیا تھا، اس کی طبیعت بگڑ گئی اور چند ہی گھنٹوں میں اسے موت نے آلیا۔ اس کی تدفین کے انتظامات پر پانچ ڈالر خرچ ہوئے۔ گھوڑا مرا سو مرا، ساتھ ساتھ میرے مزید پانچ ڈالر لے گیا۔ اس واقعے کو نہ صرف یہ کہ میں نے بھلا دیا بلکہ پھر کبھی لاٹری کا ٹکٹ نہیں خریدا۔ یوں میں نے کئی گھوڑوں کی تدفین کے اخراجات سے اپنے آپ کو بچا لیا۔ انعام میں نکلا ہوا گھوڑا مر کر مجھے یہ پیغام دے گیا کہ انسان کو صرف اپنے زور بازو پر ہی بھروسہ کرنا چاہیے۔

### مصیبت رحمت ہے

آپ کے لیے شاید یہ بات بہت حیرت انگیز ہو مگر حقیقت یہی ہے کہ ہر مصیبت، ہر مشکل، ہر بحران کے پردے میں قدرت نے آپ کے لیے سکھ رکھا ہے۔ اگر آپ کے پاس دیکھنے والی آنکھ ہے تو کسی بھی پریشان کن صورتحال میں پنہاں خوشی آپ کو بھی دکھائی دے سکتی ہے۔

یاد رکھیے کہ دولت اور ذہنی سکون کی منزل کی جانب لے جانے والا راستہ ماضی کی ناخوش گوار یادوں کے قبرستان سے ہو کر نہیں گزرتا۔

جو لوگ ہر معاملے میں حالات کا رونا روتے ہیں اور نوحہ گری کو اپنی عادت بنالیتے ہیں، ان کے خیالات سے تازگی ختم ہو جاتی ہے۔ وہ بہت محدود ہو کر سوچنے لگتے ہیں۔ ان کے جذبات اور احساسات بھی اس سے متاثر ہوتے ہیں۔

ہر انسان بہت سی ناکامیوں سے دوچار ہوتا ہے۔ اگر ناکامیوں پر کڑھتے رہنے کی عادت بنالی جائے تو پھر اور بہت سی اہم سرگرمیوں کے لیے وقت نہیں بچتا۔ ہر ناخوش گوار یاد کو مٹانے کا آسان ترین طریقہ یہ ہے کہ اسے وقت کے سپرد کر دیا جائے۔

### وقت جادوگر ہے

دکھ، مصیبت، پریشانی...... ہر ایک عارضے کا بہترین تدارک ''وقت'' ہے۔ گزرتا ہوا وقت ہر شے کو اپنے ساتھ لے جاتا ہے۔ ناخوش گوار یادیں، وقت گزرنے کے ساتھ ہی مٹتی ہیں۔ اگر انسان گزرے ہوئے واقعات پر جلنا اور کڑھنا چھوڑ دے تو رفتہ رفتہ وقت آپ کا حامی ہو جاتا ہے۔ یہ وقت ہی ہے جو بیتے دنوں کی یادوں کو آپ کے ذہن سے مٹا کر خوشیوں کی راہ ہموار کرتا ہے۔

ابراہم لنکن نے اسٹور کیپر کی حیثیت سے کام کیا اور ناکام رہے۔ ایک انجینئرنگ بیورو میں انہوں نے کام کیا تو اتنے ناکام رہے کہ ان کا قرضہ شیرف نے سروے کے آلات فروخت کر کے ادا کیا۔ تنگ آ کر انہوں نے خانہ جنگی میں انڈین نسل کے لوگوں سے مل کر لڑنے کا فیصلہ کیا۔ وہ کپتان

بنے، مگر کارکردگی بہت خراب رہی اور آخر کار انہیں گھر بھیج دیا گیا۔ انہوں نے جس لڑکی سے محبت اور منگنی کی، وہ مر گئی۔ یہ غم انہیں لے بیٹھا، مگر بہت جلد انہوں نے خود کو سنبھالا، انہوں نے وکالت شروع کی اور رفتہ رفتہ کامیاب ہوتے چلے گئے اور دنیا نے دیکھا کہ آگے چل کر وہ امریکا کے صدر منتخب ہوئے۔ اگر انہوں نے ناکامیوں سے مایوس ہو کر کوششیں ترک کر دی ہوتیں تو آج انہیں کوئی نہ جانتا۔

مشکل حالات ہی انسان کو اپنی صلاحیتوں سے آگاہ ہونے کی ترغیب دیتے ہیں۔ جس طرح آگ میں تپ کر سونا کندن بنتا ہے، بالکل اسی طرح بحرانی کیفیت صلاحیتوں اور استعداد کے لیے آزمائش کا موقع فراہم کرتی ہے۔

## ایک دروازہ بند ہونے پر.....

جب کبھی کسی کو نوکری سے نکالا جاتا ہے، تب یہ جملہ ضرور سننے کو ملتا ہے۔ فرض کیجیے، آپ کو بلا جواز نوکری سے نکال دیا جاتا ہے۔ ظاہر ہے کہ اس کے نتیجے میں سابق آجر کے لیے آپ کے دل میں غصہ بھی ہے اور نفرت بھی۔ آپ کی باتوں سے یہ غصہ چھلک پڑتا ہے اور کیوں نہ چھلکے کہ یہ فطری بات ہے۔ آپ نئی نوکری کی تلاش میں ہیں مگر کامیاب نہیں ہو پا رہے۔ کون سی چیز آپ کی راہ میں دیوار بن رہی ہے؟ سابق آجر کے لیے آپ کے دل میں جو نفرت ہے، جو غصہ ہے، وہی آپ کی راہ مسدود کر رہا ہے۔ کوئی بھی آجر ایسے کسی بھی شخص کو ملازم رکھنا پسند نہیں کرے گا، جس کے دل میں سابق آجر کے لیے نفرت ہو کیونکہ وہ جانتا ہے کہ ایسا شخص اپنی کڑوی کسیلی باتوں سے دفتر کے ماحول کو گندا کرے گا۔

اگر آپ کہیں ملازمت کرتے ہیں تو اس بات کو ہمیشہ ذہن میں رکھیے کہ وقتاً فوقتاً دل دکھانے والی باتیں ہوتی رہیں گی۔ آجر صاحبان اپنے مفاد کے لیے ملازمین کے مفاد کو زد میں لانے سے عام طور پر گریز نہیں کرتے۔ اس کھیل میں یہ ہوتا رہتا ہے۔ انسانی مزاج کچھ ایسا ہی واقع ہوا ہے۔ آپس کے تعلقات سے تھوڑی بہت خراشیں تو آتی ہی ہیں۔ اگر آپ خواہ مخواہ ان خراشوں کو کریدتے رہیں گے تو انہیں مکمل زخم اور پھر ناسور بننے میں زیادہ وقت نہیں لگے گا۔

اگر آپ اپنے آپ کو ضائع ہونے سے بچانا چاہتے ہیں تو جلد از جلد ان منفی باتوں سے چھٹکارا حاصل کیجیے۔

## بقیہ : قصیدہ بردہ سے روحانی علاج

غائب ہو جائے اور اتنی مشق ہو جائے کہ دائرہ غائب کرنے یا سفید دیکھنے پر مکمل کنٹرول ہو جائے تو عامل کو حیرت انگیز قوت اس طرح حاصل ہو جائے گی کہ راہ چلتے ذی روح پر توجہ و یکسوئی مکمل رکھ کر شعر پڑھنا شروع کرے تو معمول راہ گیر اسی لمحہ اپنی راہ سے ٹوٹ کر عامل کے پاس حاضر ہو جائے گا۔ اور حکم کی مکمل تعمیل کرے گا۔ (آزمودہ است)

نوٹ: جو شخص حرام کاری کیلئے عمل کو غلط طریقہ سے استعمال میں لائے گا، وہ اپنے گناہ و آخرت کا خود ذمہ دار ہوگا۔ حلال و جائز کیلئے عمل کو استعمال کرنے کی اجازت ہے۔ مثلاً شادی، بیاہ یا کسی سے اپنی بات منوانا وغیرہ وغیرہ۔

میں نے اور میرے کئی مہذب دوستوں نے اس کا کئی مرتبہ تجربہ کیا، سچ اور حق پایا۔ (ختم شد)

# بچوں کی اخلاقی تربیت کیسے کریں؟

مولانا عبد المعبود صاحب مدظلہ

سابقہ شماروں میں دو بری عادتوں ''جھوٹ کی عادت'' اور ''چوری کی عادت'' کا ذکر ہو چکا ہے۔ اب مزید آگے پڑھیے:

## بدزبانی کی عادت

گالی گلوچ، بدزبانی اور فحش گوئی..... ان قبیح ترین عادات میں سے ہیں جو بچوں میں عام طور پر جلد رائج ہو جاتی ہیں۔ اس کا سبب دو بنیادی باتیں ہیں:

**برا نمونہ:** جب بچہ ماں باپ کی زبان سے گالی گلوچ سنے گا تو لازمی طور پر وہ بھی ان کلمات کی نقل اتارے گا۔ پھر بری باتیں، گالیاں اور جھوٹ ہی اس کے منہ سے نکلے گا۔

**بری صحبت:** جب بچہ گلیوں میں، سڑکوں پر، آزاد چھوڑ دیا جائے گا، برے بدکردار لڑکوں کے ساتھ اس کی نشست و برخاست ہوگی۔ پھر ان کی زبان سے لعن طعن، گالی گلوچ اور گندی باتیں سنے گا اور ان کی بری صحبت کی وجہ سے یہ برائیاں اس میں بھی اتر جائیں گی۔

اس لئے ماں باپ اور تربیت کرنے والوں پر لازم ہے کہ اپنی اولاد کے لئے نہایت پیار بھرا، میٹھا انداز، شائستہ زبان، پیار سے اور اچھے الفاظ سے بہترین نمونہ پیش کریں اور ساتھ ہی یہ بھی لازم اور ضروری ہے کہ اپنے ان جگر گوشوں کو گلیوں میں، سڑکوں پر کھیلنے والے گندے لوگوں کی صحبت اور بدترین ساتھیوں کی رفاقت سے بچائیں۔

والدین کا یہ بھی فریضہ ہے کہ بچوں کو زبان کی آفات اور برے نتائج، جو انسانی شخصیت کے لئے مضر اور نقصان دہ ہیں اور اس کے وقار کو مجروح کرتے ہیں، سے آگاہ کریں۔ اور حضور انور ﷺ کی اس سلسلہ میں مبارک احادیث بتائیں اور سکھائیں تاکہ بچہ ان بری عادات سے بچ سکے۔

1۔ رحمت عالم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

سباب المسلم فسوق وقتاله کفر

''مسلمان کو گالی دینا فسق ہے اور اس کو قتل کرنا کفر ہے''۔

2۔ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''مومن نہ طعنہ دینے والا ہوتا ہے، نہ لعنت کرنے والا، نہ فحش گو، گندی اور بیہودہ باتیں کرنے والا''۔

3۔ حضور انور ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''کبیرہ گناہوں میں سے سب سے بڑا گناہ یہ ہے کہ انسان اپنے ماں باپ پر لعنت بھیجے''۔ آپ ﷺ سے پوچھا گیا ''اے اللہ کے رسول ﷺ! کوئی شخص اپنے ماں باپ پر کسی طرح لعنت بھیج سکتا ہے؟'' آپ ﷺ نے فرمایا ''جب ایک شخص کسی کے والد کو گالی دیتا ہے تو وہ اس کے جواب میں اس کے والد کو گالی دے گا۔ اور ایک شخص کسی کی ماں کو گالی دے تو وہ اس کے جواب میں اس کی ماں کو گالی دے گا''۔

## بے راہ روی اور آزادی

اس دور میں جو بدترین چیز مسلمان لڑکوں اور لڑکیوں میں بہت زیادہ پائی جاتی ہے، وہ بے حیائی اور آزادی ہے۔ بہت سے قریب البلوغ اور نوجوان لڑکوں اور لڑکیوں کو دیکھیں، وہ اندھی تقلید کے پیچھے بری طرح پڑے ہوئے ہیں اور گمراہی اور آزادی کے سیلاب میں ڈوب رہے ہیں۔

ایسے بہت سے نوجوان لڑکوں اور لڑکیوں کا مقصود حیات صرف یہ ہے کہ وہ ظاہر کے اعتبار سے ''ہپی'' بن جائیں۔ ان کی چال میں لڑکھڑاہٹ، گفتگو میں فحاشی اور بے حیائی جھلکتی ہے۔ نشے میں بدمست، کسی آزاد اور آوارہ لڑکی کی تلاش میں سرگرداں ہوں گے۔ جس کے قدموں میں اپنی مردانگی ذبح کر دیں گے۔ اس طرح ایک بے حیائی سے دوسری بے حیائی اور ایک فساد سے دوسرا فساد جنم لے گا۔ اور آخر کار ایک ایسے ہولناک گڑھے میں گر جاتے ہیں جو ان کی تباہی و بربادی کا سبب بن جاتا ہے۔

اللہ ﷻ سب والدین کو اولاد کی صحیح تربیت کرنے کی توفیق دیں۔

# ہپناٹزم کے عجیب تجربات

شاد گیلانی مرحوم

## جنت کی سیر

دوران ہپناٹزم میں نے اپنے آپ کو ہدایت دی کہ میں اس نیند کے عالم میں دس منٹ تک جنت کی سیر کروں گا۔

اس تصور کے ساتھ ہی میں نے یہ بھی کہا کہ 3 تک گننے سے میری روح جنت میں پہنچ جائے گی۔ میں جھوٹ نہیں کہہ رہا، جھوٹے پر خدا کی لعنت ہے۔ آپ یقین کیجئے کہ میں نے دس منٹ تک ایسا منظر دیکھا جس کی مثال دنیا کے کسی خطے سے نہیں دے سکتا۔ ایسی دلفریب جگہ دیکھی، ایسی دلفریب! کہ وہاں سے واپس آنے کو دل ہی نہیں چاہتا تھا۔

دس منٹ تک فی الواقعہ میں جنت کے کسی مقام پر پہنچ گیا تھا، جس کا نشہ آج تک میرے دماغ پر مسلط ہے۔

## وہم پیدا کرنا

آپ کسی کو ہپناٹائز کر کے اسے کہیں کہ جب میں 5 تک گنوں گا تو آپ آنکھیں کھول دیں گے اور رہیں گے نیند میں ہی......!

اور پھر آپ اپنے باپ مرحوم یا فلاں مرحوم رشتہ دار کی روح سے ملاقات کریں گے اور اس سے باتیں بھی کریں گے۔ دس منٹ تک آپ اس سے باتیں کریں گے۔

یہ ہدایت دے کر معمول کو جگا دیں۔ آپ اسے واقعی کسی سے باتیں کرتے ہوئے دیکھیں گے اور جس مردہ یا زندہ انسان کا نام آپ نے لیا ہو گا۔ وہ مثالی جسم میں اس کے سامنے ہوگا اور وہ اسے اچھی طرح دیکھ رہا ہوگا اور اگر معمول ہوشیار اور قابل آدمی ہے تو اس کی باتیں بھی آسانی سے سن اور سمجھ سکے گا، مگر جگائیں نہیں، بلکہ معمول کی صرف آنکھیں کھلوا کر ججشن (Suggestion) دیں۔

## منفی وہم

سوئے ہوئے معمول کو ہدایت دیں کہ میں ''جب 3 تک گنوں گا تو آپ ویسے تو نیند میں رہیں گے، مگر آنکھیں کھول دیں گے اور تم میرا باقی جسم دیکھ سکو گے، مگر میرا سر نہ دیکھ سکو گے''۔

یا اس کے علاوہ اور جو کچھ کہنا چاہیں تو...... معمول پر بالکل ویسا ہی اثر پڑے گا اور معمول جاگنے پر فی الواقعہ آپ کا سر نہ دیکھ کر تعجب میں پڑ جائے گا یا خوف زدہ ہو جائے گا۔

اگر معمول خوف زدہ ہو تو اسے تسلی دیں اور پھر آنکھیں بند کرنے کا حکم دیں، تا کہ اس کے دل میں پیدا شدہ دہشت حقیقی طور پر جاگنے کے بعد بھی قائم رہے۔

## ہدایت بعد از نوم

نیند کی حالت میں معمول کو ہدایت دیں کہ جب آپ جاگیں گے تو یہ کام کریں گے!...... مجھے سلام کریں گے...... یا مجھے یہ چیز تحفہ میں دیں گے۔ اور جاگنے پر میرے الفاظ آپ کو یاد نہ رہیں گے کہ میں نے آپ کو کیا کہا تھا، مگر یہ حکم ضرور مانو گے۔ جاگنے پر معمول یقیناً ویسا ہی کام کرے گا۔

جیسا کہ ابتداء میں میں لکھ آیا ہوں، ایک معمول کو میں نے دوران خواب کہا کہ تم میرے بھائی کے خلاف گواہی ہرگز نہ دے سکو گے اور ویسا ہی ہوا۔

## فریب دینا

نیند کے دوران معمول سے کہیں کہ ''میں جلتا ہوا سگریٹ آپ کے جسم سے مس کر رہا ہوں، جس کی تکلیف آپ کو ضرور ہوگی''۔

اور اپنی انگلی کا سرا اس کے جسم سے مس کر دیں۔ آپ یقین کیجئے! انگلی کے مس ہونے پر اس کو جلتے سگریٹ کی تکلیف محسوس ہوگی۔ بلکہ جلد پر جلنے کا نشان بھی پڑ جائے گا۔

اسی طرح نیند کے عالم میں معمول کی آنکھیں کھلوا کر اسے تنکا دکھایئے اور کہیے کہ یہ شہتیر ہے تو یہ تنکا واقعی اسے شہتیر ہی نظر آئے گا۔ (جاری ہے)

# اُف یہ پریشر



حکیم غلام یزدانی قریشی

اللہ نہ کرے کہ آپ کسی پریشر میں آجائیں۔ اگر آپ کسی پریشر میں خدانخواستہ آبھی جائیں تو فوراً پناہ طلب کریں۔ پریشر ڈالنے والا اگر مال دار ہو تو آپ کو اس کے کہنے کے مطابق اٹھنا، بیٹھنا، چلنا، پھرنا پڑے گا۔ البتہ کھانے پینے کے معاملے میں کچھ نہ کچھ رعایت ہوگی، مگر وہ بھی چھپ چھپا کر۔ اگر آپ کسی موٹر وغیرہ کی بھوں بھاں کی زد میں آگئے تو فوراً ایک طرف ہو جانے کے ساتھ ساتھ کانوں پر ہاتھ دھر لیجئے یا کانوں کے سوراخوں میں روئی ٹھونس دیجئے۔ آپ اس کو نہ ڈانٹ سکتے ہیں، نہ گھور سکتے ہیں۔ دیکھئے تو ہر ہسپتال کے مین گیٹ کے باہر کتنا خوش خط اور موٹے حروف میں لکھا ہوتا ہے "ہارن نہ بجائیں"۔ بھلا کبھی کسی نے اس کی طرف توجہ دی ہے۔ عمل کرنا تو کجا، اگر کوئی ان شوریدہ سر لوگوں کو اس جانب توجہ دلائے تو وہ یہ کہہ کر آگے بڑھ جاتے ہیں "اجی! اسی لئے تو ہم نے اپنی گاڑی سے بانسری نکال دی ہے اور ہارن بھی زور زور سے بجاتے ہیں کہ اللہ کی مخلوق اپنا بچاؤ کرلے، راستے سے ہٹ جائے"۔ ایسے بے پرواہ لوگوں کی انہی حرکتوں سے کبھی نہ کبھی ان کے اپنے سر میں درد اور کان ضرور پھٹنے کو آتے ہوں گے لیکن کیا کیا جائے کہ بقول علامہ اقبال "کارواں کے دل سے احساس زیاں جاتا رہا"۔ تکلیف دہ کرخت آوازیں کئی ایک بیماریوں کا پیش خیمہ بھی ہوتی ہے مثلاً دماغ کی قوت برداشت کم ہو جاتی ہے، نسیان اور ذہنی پراگندگی سوار رہتی ہیں، بہرے پن کی شکایت محسوس ہوتی ہے۔ اور یہ پڑھنے لکھنے والے لوگ تو توجہ اور یکسوئی سے محروم ہو جاتے ہیں۔ ان حالات میں تو مٹھی بھر بادام کی گریاں کھانا، ان کا روغن سر پر لگانا بھی کام نہیں دیتا۔ اگر کبھی پیٹ پریشر کا شکار ہو جائے تو قے یا اسہال کے بغیر خلاصی نہیں ہوتی اس لئے رہبر اعظم ﷺ نے پیٹ بھر کر نہ کھانے کی ترغیب دی ہے کہ اس طرح تن بدن سکھی رہتے ہیں۔ آج کل تو اپنے بھی پریشر برداشت نہیں کرتے۔ البتہ اگر اچھی بری بات ذہن نشین ہو جائے تو شاید بات بن جائے۔ بدقسمتی سے پریشر کی ایک یہ صورت بھی ہوا پا گئی ہے کہ یہ ہائی پریشر کے حامل لوگ دوسروں کو اپنے ذہن کے مطابق ادھر ادھر کر دیتے ہیں۔ غم واندوہ کا پریشر بھی آج کل عام ہے بلکہ یہ اس قدر ہے کہ اچھے بھلے لوگ بھی بعض اوقات حواس کھو بیٹھتے ہیں۔ حالانکہ یہ ایک باشعور انسان کو زیب نہیں دیتا۔ دنیا تو پریشانیوں کا گہوارہ ہے۔ انسان کو خود بااصول و باخدا ہونا چاہئے۔ یہ دو ایسے ہتھیار ہیں کہ انسان ہر آنے والی تکلیف کو اس سے چت کر سکتا ہے۔ بلاشبہ اللہ تعالیٰ نے ایسی ادویات بھی پیدا فرمائی ہیں، جن کے استعمال سے صحت بحال ہو جاتی ہے۔ خواہ مخواہ دوا استعمال رکھنے سے قوت مدافعت کم ہو جاتی ہے۔ اگر خدانخواستہ سر میں درد ہونے لگ جائے تو مغز بادام 7 عدد، چھوٹی الائچی 3 عدد، پاؤ بھر دودھ میں گھوٹ کر چھان لیں اور ابال کر مناسب ٹھنڈا کرکے شیرینی ملا کر پی لیں۔ کان کی قوت سماعت کم ہو جائے تو کڑوے باداموں کا تیل ٹپکائیں۔ اگر پیٹ پر دباؤ ہو تو ایک دو وقت کھانا نہ کھائیں۔ قوت ہاضمہ کو درست کرنا مقصود ہو تو درج ذیل اشیاء کا سفوف بنالیں۔ سالن پر چھڑک کر استعمال کریں یا کھانے کے بعد لیں۔

اجزاء...... دانہ الائچی کلاں، دانہ الائچی خورد، پودینہ خشک، انار دانہ، سونٹھ، کالا زیرہ...... ہم وزن۔ اگر خون کا دباؤ بڑھ جائے تو درج ذیل ادویہ کا سفوف بنالیں اور استعمال کریں۔ برادہ صندل سفید، دھنیا خشک، سفید زیرہ، چھوٹی الائچی سالم، گلاب کے پھول کی پنکھڑیاں، گل منڈی کے خشک پھول، ہم وزن۔ اگر کسی وجہ سے غصہ کی سی کیفیت پیدا ہو جائے تو آرام کیجئے۔ مناسب ٹھنڈا پانی پیجئے۔ ٹھنڈے پانی سے منہ دھولیں۔ قبض بھی پریشر کو بڑھانے کی ایک بڑی صورت ہے۔ رفع قبض کیلئے ریشہ دار سبزیات کا استعمال زیادہ کریں، سیر کیا کریں، علی الصبح تازہ پانی پیا کریں، رات کو اسپغول کا چھلکا دودھ کے ساتھ لیں، ہلکی پھلکی ورزش کریں، رکوع کی حالت میں کئی بار جائیں اور پھر سیدھے کھڑے ہو جائیں۔

(بقیہ صفحہ 30)

# نوجوان لڑکیوں کی شادیوں کا مسئلہ

انتخاب: محمد علیم صاحب

آج مسلم معاشرہ جن سنگین اور بھیانک مسائل سے دوچار ہے، ان میں ایک مسئلہ نوجوان لڑکیوں کی شادیوں کا ہے۔ پاکستان، ہندوستان اور دیگر اسلامی ممالک میں لاکھوں لڑکیاں ایسی ہیں جن کی شادی نہیں ہو سکی حالانکہ ان کی عمریں 35-30 سال سے تجاوز کر چکی ہیں۔ اس کی وجہ صرف یہ ہے کہ ہم اللہ کی شریعت سے منہ موڑے ہوئے ہیں۔ آیئے اس سلسلے میں اللہ تعالیٰ کے احکامات اور اپنی حالت کا جائزہ لیں:

## لڑکیوں کی تعلیم و تربیت

اسلام نے لڑکیوں کی پرورش اور ان کی تعلیم و تربیت پر زور دیا ہے۔ ایک روایت میں ہے کہ "جس نے تین لڑکیوں کی پرورش کی، ان کی تعلیم و تربیت کی، ان کی شادیاں کیں اور ان کے ساتھ حسن سلوک کیا تو اس کے لیے جنت ہے"۔ (ابوداؤد 5147)

مغرب کی اندھی تقلید میں حجاب کی پابندیوں کو نظر انداز کر کے مخلوط تعلیم میں عورتوں کو مردوں کے ساتھ اسکولوں اور کالجوں میں پڑھایا جاتا ہے۔

کوٹھی، بنگلہ اور آرائش زندگی کی بلندی کے مقصود حیات نے لوگوں میں حلال و حرام، جائز و ناجائز کا فرق مٹا دیا ہے۔ جب کہ معیار زندگی کی بلندی کی کوئی حد مقرر نہیں لیکن اسی خواہش نے اصلی سکون اور راحت ختم کر دی ہے۔

لڑکی کو اعلیٰ تعلیم دلوانے کے بعد کوئی رشتہ معیار پر پورا نہیں اترتا۔ معیاری رشتہ کی تلاش میں لڑکیوں کی شادی کی عمریں گزر جاتی ہیں۔ کسی کی تعلیم کم ہے اور کسی کے پاس دولت کم ہے۔ کسی کا حسب و نسب معیاری نہیں ہوتا۔ گویا آج کے دور میں ایک بہت بڑا فتنہ معیاری رشتہ کی تلاش ہے جبکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں دینداری کی بنیاد پر رشتہ کرنے کا حکم دیا ہے۔

آج مسلمان دنیوی تعلیم کے پیچھے اس طرح پڑے ہوئے ہیں کہ دینی تعلیم کا خیال بھی ان کے ذہن میں نہیں آتا۔ جب شادی ہوتی ہے تو یہ بھی پتہ نہیں ہوتا کہ حقوق الزوجین کیا ہیں؟ اور ان کی کمی بیشی کی وجہ سے رشتے ٹوٹ بھی جاتے ہیں۔

## مہر

نکاح کے لیے مہر دینا واجب ہے لیکن آج بعض اوقات مہر کی رقم اتنی زیادہ مقرر کی جاتی ہے کہ نکاح کرنا مشکل ہو جاتا ہے۔ مہر اتنا ہی ہونا چاہیے جتنا مرد آسانی سے ادا کر سکے۔

آج ہمارے معاشرہ کا رواج ہے کہ ہم شادی میں لاکھوں خرچ کرتے ہیں لیکن نکاح کے وقت مہر ادا نہیں کرتے اور کئی تو ایسے ہیں کہ ان کے مرنے کے بعد ان کا مہر ان کی بیوی سے زبردستی معاف کروا دیتے ہیں جو شریعت میں بالکل غلط ہے۔

## غیر ضروری اخراجات

آج ہم اگر اپنی شادیوں کے اخراجات پر نظر ڈالیں تو ایسے لگتا ہے کہ ہم صرف فضول خرچی کرنے کے لیے کما رہے ہیں۔ کم از کم چھ یا سات قسم کے پکوان ہوتے ہیں، سینکڑوں ہزاروں مہمانوں کی دعوت ہوتی ہے، ایک ایک لباس ہزاروں کا ہوتا ہے جو صرف ایک دن کے لیے بنوایا جاتا ہے۔ غیر شرعی رسموں کی وجہ سے ایک دوسرے کو تحفہ تحائف دینے کے چکر میں لوگ قرض میں مبتلا ہو جاتے ہیں اور جو تحفہ دینے کی استطاعت نہ رکھتا ہو تو وہ پھر جھوٹ کا سہارا لیتے ہیں اور شادی سے غیر حاضر ہو جاتے ہیں۔ خاص طور سے جو لوگ خلیجی ممالک جاتے ہیں، یہ تک نہیں سوچتے کہ ہم جو قربانی دے کر اپنے گھر سے دور رہ کر جو کچھ کماتے ہیں، اسے کس طرح ضائع کر رہے ہیں۔

ارشاد باری تعالیٰ: "اور تم اپنے رشتہ داروں کو، غریب مسکینوں کو اور مسافروں کو، ان کا حق دو اپنی دولت کو فضول خرچ مت کرو"

(سورۃ بنی اسرائیل آیت نمبر 26)

نیز ارشاد ہے: ''فضول خرچی کرنے والا شیطان کا بھائی ہے اور شیطان اپنے خدا کا ہمیشہ سے ناشکرا رہا ہے''

(سورۃ بنی اسرائیل آیت نمبر 27)

## جہیز

اسلام میں جہیز کے مطالبہ کا کوئی تصور نہیں۔ یہ ہندوانہ رسم ہے جو مسلمانوں کے اندر پھیل گئی ہے۔ آج مسلم معاشرہ میں بھی یہ چیز عام ہے کہ جہیز میں جوڑے، نقد رقم، کار، موٹر سائیکل اور دیگر چیزوں کا مطالبہ کیا جاتا ہے۔ اور جو لڑکی جہیز میں مطلوبہ چیزیں نہیں لاتی، اسے طعن وتشنیع سے لے کر مار کٹائی بلکہ طلاق کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

غریب لوگ بھی اپنی اور اپنی لڑکی کی عزت قائم رکھنے کے لیے ادھار بلکہ سود پر رقم لیتے ہیں اور ساری زندگی اس کی ادائیگی کرتے رہتے ہیں لیکن اعلیٰ قسم کا جہیز اس لیے تیار کرتے ہیں کہ ان کی لڑکی کو سسرال میں طعنے نہ سننے پڑیں اور وہ ہنسی خوشی زندگی بسر کر سکے۔ اور سسرال والوں کے ظلم سے بچ سکے۔ اس معاملے میں معاشرہ بے حس ہو چکا ہے۔ الا ماشاء اللہ۔ اس ظلم کے خلاف کوئی موثر کوشش نظر نہیں آتی۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''لوگ جب ظالم کو ظلم کرتے ہوئے دیکھیں اور اسے نہ روکیں تو قریب ہے اللہ تعالیٰ ان سب کو اپنے عذاب کی لپیٹ میں لے لے''۔ (ابوداؤد 4338، ترمذی 2168)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم اپنے بھائی کی مدد کرو، وہ ظالم ہو یا مظلوم''۔ ایک صحابی نے عرض کیا ''یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! جب وہ مظلوم ہو تو میں اس کی مدد کروں گا لیکن یہ فرمایئے اگر وہ ظالم ہو تو اس کی مدد کیسے کروں؟'' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اس کو تم ظلم کرنے سے روک دو۔ یہی اس کی مدد ہے''۔ (بخاری 2443)

آج معاشرہ میں جہیز کے نام پر جو ظلم وفساد ہو رہا ہے، اس کو روکنے کے لیے کتنا جامع ارشاد ہے کہ اخلاق وجرات سے کام لے کر ظالم کو ظلم کرنے سے روکو۔ کمزور عورتوں پر ظلم کرنے والوں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان یاد رکھنا چاہیے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ظلم کرنے سے بچو اس لیے کہ ظلم قیامت کے دن اندھیروں کا سبب ہوگا''۔ (مسلم 2578)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ ظالم کو مہلت دیتا ہے لیکن جب اس کی گرفت فرماتا ہے تو اسے نہیں چھوڑتا''۔

(بخاری 4686، مسلم 2583)

ارشاد باری تعالیٰ ہے: ''بیشک جو لوگ ایمان لائے اور اچھے کام کیے وہ ساری خلقت میں بہتر ہیں''۔ (سورۃ البینۃ آیت 7)

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہمیں جہنم کے عذاب سے محفوظ رکھے اور ہمیں معاشرہ میں ہونے والے ہر ظلم کو روکنے کی توفیق دے۔

آمین یارب العالمین۔

## بقیہ: عیادت کے لیے 12 مشورے

صرف جلد صحت یابی کی دعا کر کے واپس آجانا چاہیے۔ مختصر ملاقاتوں سے بیمار تھکتا نہیں ہے اور یہ احساس بھی رہتا ہے کہ اسے فراموش نہیں کیا گیا۔

# عیادت کے لئے 12 مشورے

## حکیم محمد اویس مرزا

### کسی مریض کی مزاج پرسی سے پہلے پڑھنے والا مضمون

بیمار کی عیادت کا مقصد یہ ہونا چاہیے کہ یہ ملاقات اس کے لیے مفید اور سہارا ثابت ہو اور باہمی طور پر ہمدردی و انسانیت کے جذبات کا اظہار ہو۔ اس طرح کی ملاقات بیمار کی صحت یابی کے لیے مفید ثابت ہوتی ہے۔ لیکن عام طور پر صورت حال اس کے برعکس ہے کہ ملاقاتیوں کی کثرت بیمار پر نفسیاتی و جسمانی منفی اثر ڈالتی ہے۔ جس کی وجہ سے مریض کی صحت یابی دیر سے ہوتی ہے۔

نازک صورت حال میں ملاقاتیوں کا رویہ فیصلہ کن ہوتا ہے، جس کی اصلاح کی اشد ضرورت ہے۔ اس ضمن میں چند رہنما اشارے دیے جا رہے ہیں تاکہ عیادت فائدہ مند ہو جائے:

1۔ بیمار کے کمرے میں داخل ہوتے وقت اپنے دل میں مریض کے لیے نیک جذبات رکھیں اور چہرے پر ایسے تاثرات لائیں جن سے باہمی اعتماد کی فضا پیدا ہو۔

2۔ بیمار سے ملاقات کے وقت اسے صحت یابی کی امید دلائیں اور چہرے پر ایسے تاثرات پیدا نہ ہونے دیں کہ آپ بے انتہا فکر مند ہیں۔

3۔ بیمار کے بستر سے دور بیٹھیں۔ یہ خیال رہے کہ پلنگ کو ٹھوکر نہ لگے کہ ذرا سا بھی ہلنا جلنا بیمار کے لیے خطرناک ہو سکتا ہے۔

4۔ کمرے میں ایسی نشست پر بیٹھیں جہاں آپ مریض کی نگاہوں کے سامنے بہ آسانی ہو سکیں تاکہ اسے آپ کو دیکھنے کے لیے جھکنا، مڑنا یا گھومنا نہ پڑے۔ یہ خیال رہے کہ آپ سے گفتگو کے دوران اس کے منہ پر براہ راست روشنی نہ پڑے۔

5۔ بیمار پر شور و غل اور گریہ منظر کا شدید احساس و اثر ہوتا ہے۔ مریض کے سامنے زور زور سے بولنے اور قہقہہ لگانے سے احتراز کریں۔

6۔ بیمار کے پاس اچھی خبریں لے کر جائیں اور پریشان کن باتوں سے اجتناب کریں۔ کسی کے مرنے کی خبر ہرگز نہ دیں اور نہ کسی کی طبیعت خراب ہونے کی اطلاع دیں۔ مریض کو مالی اور معاشی مشکلات کی اطلاع بھی نہ پہنچائیں۔

7۔ بیمار کو ہرگز مشورہ نہ دیں کہ اس کا علاج کس طرح ہونا چاہیے اور نہ کسی ایسے مریض کا ذکر کریں جو کسی غیر مستند طریقہ علاج سے صحت یاب ہو گیا ہو۔ بیمار کے معالج کی برائیاں اس کے اور اس کے گھر والوں کے سامنے مت کریں۔

8۔ آپ کی موجودگی کے دوران ڈاکٹر جب بھی کمرے میں داخل ہو تو اخلاق کا تقاضا ہے کہ آپ کمرے سے باہر آ جائیں۔

9۔ بیمار سے ملاقات کا وقت دس منٹ سے زیادہ نہ رکھیں۔ بعض اوقات بیمار آپ کو دیر تک روکنا بھی چاہ سکتے ہیں اور آپ کے رکنے پر اصرار بھی کر سکتے ہیں، لیکن اس کے باوجود آپ زیادہ دیر نہ ٹھہریں۔ ہسپتال میں بستر پر پابند کر دیے گئے مریضوں پر بیماری کا غلبہ ہوتا ہے اور ان کو انتہائی آرام کی ضرورت ہوتی ہے۔ بہر حال تھوڑی دیر کی ملاقات بحالی صحت کا باعث ہو سکتی ہے۔ ہسپتالوں میں کام کرنے والے یہ بات اچھی طرح جانتے ہیں کہ زیادہ ملاقاتیوں والے مریضوں کا ہسپتال میں عرصہ قیام بھی زیادہ ہوتا ہے اور ان میں اموات کی شرح بھی زیادہ ہوتی ہے۔

10۔ اگر کسی وقت آپ بیمار کے پاس جائیں اور وہاں دوسرے ملاقاتی ہوں تو انتظار کر لیں یا آپ واپس آ جائیں۔ پھر کسی دوسرے وقت جائیں تاکہ بیمار پر بوجھ نہ پڑے۔ اکثر ماہرین کا اس بات پر اتفاق ہے کہ آج کل ہسپتالوں کی اصل خرابی بکثرت ملاقاتیوں کو بے روک ٹوک آنے کی اجازت ہے۔ بے آرامی مرض کو بڑھا دیتی ہے۔ مریض کے لیے زیادہ ملاقاتیوں سے بڑھ کر بے آرامی کی کوئی بات نہیں۔

11۔ بیمار کے عزیز و اقارب کو ملاقات سے زیادہ اس بات کا اہتمام کرنا چاہیے کہ مریض کے اہل خانہ کو اگر کسی تعاون کی ضرورت ہے تو وہ بہم پہنچایا جائے۔ مثلاً بیمار کے بچوں کو اسکول چھوڑنا اور گھر کا سودا سلف لانا وغیرہ۔

12۔ بیمار سے رخصت کے وقت جذباتی نہیں ہونا چاہیے۔ (بقیہ ص 53)

# مفید اور مضر غذائیں

استاذ الحکماء حکیم محمد عبداللہ رحمہ اللہ

## ضعفِ دماغ کے لیے

**مفید غذائیں:** مکھن، بالائی، بکری کا دودھ (خصوصاً بکری کو مغزیات کھلا کر حاصل کردہ دودھ)، بکری کا بھیجا، بادام شیریں (چھلے ہوئے)، خشخاش، ناریل (کھوپا) اور دوسرے تمام مغزیات، دھنیا، سونف، سیب، انڈہ، مرغی، ٹماٹر، جو اور چاول۔

**مضر غذائیں:** بینگن اور تمام ترش اشیاء۔

**علاوہ ازیں:** رات کی کم خوابی، کھانے کے فوراً بعد دماغی کام اور کثرت مباشرت۔

## آنکھ کی بیماریوں کے لیے

**مفید غذائیں:** پیاز، سونف، شلجم، گاجر، مغز بادام، مغز اخروٹ وغیرہ۔

**مضر غذائیں:** تمام ترش، قابض اور گرم اشیاء۔

## دل کی بیماریوں کے لیے

**مفید غذائیں:** جو، الائچی خورد، بادام شیریں (چھلے ہوئے)، پستہ، منقیٰ، کشمش، آم شیریں، انگور، سنگترہ شیریں، گاجر، مالٹا، سیب، شہتوت شیریں، بہی، شلجم، کدو لانبا، پالک، خرفہ کا ساگ، تندرست گائے اور بکری کا دودھ، بالائی۔

**مضر غذائیں:** ادرک، بھنڈی، بینگن، چائے، کریلا، گوبھی ہر قسم، مسور۔ اس کے علاوہ ہر قسم کی گرم و ثقیل اشیاء۔

## سینہ اور پھیپھڑوں کی بیماریوں کے لیے

**مفید غذائیں:** پالک، پیٹھا، پیلو، جو، تندرست بکری اور گائے کا دودھ۔ اُبلے ہوئے انڈے کی زردی، شہد میں ملا کر دورانِ نمونیا میں دیں۔

**مضر غذائیں:** آلو بخارا، برف، چھاچھ ترش، لیموں اور دوسری تمام ترشیات۔

## معدہ کی بیماریوں کے لیے

**مفید غذائیں:** باجرہ، ماش، مسور، پالک، پیٹھا، پیلو، خرفہ کا ساگ، ٹماٹر، شلجم، کدو لانبا، گنا، انار، امرود (نرم و گداز)، سونف، الائچی کلاں، کالی مرچ، انڈا نیم برشت اور تھوڑی مقدار میں چائے۔

**مضر غذائیں:** جوار، چنا، آلو، بھنڈی، بینگن، پیاز، توری، کدو گول، ترش و سخت سیب، کیلا، سخت ناشپاتی اور برف۔

## تلی و جگر کی بیماریوں کے لیے

**مفید غذائیں:** انجیر، جامن، ناشپاتی، پیٹھا، شلجم، مولی، اونٹنی کا دودھ، دال مسور، روان۔

**مضر غذائیں:** تمام چکنی اشیاء، گھی اور مرغن غذائیں۔

## آنتوں کی بیماریوں کے لیے

**مفید غذائیں:** انار شیریں (خصوصاً اسہال و پیچش کے لیے)، بہی، بھیڑ کا دودھ، دہی میٹھا اور ہر مفید معدہ غذا۔

**مضر غذائیں:** اربر، باجرہ، کچنار، تمام ثقیل اور مضر معدہ غذائیں۔

## رحم کی بیماریوں کے لیے

**مفید غذائیں:** مونگ، بکری کا دودھ، بکری، مرغی، بٹیر، تلیر اور تیتر کا شوربہ، خربوزہ (تھوڑی مقدار میں)، پالک، کدو لانبا، گندل کا ساگ، خرفہ کا ساگ، شلجم۔

**مضر غذائیں:** باجرہ، ماش، چنا، موٹھ، گوبھی ہر قسم، مٹر، مولی، کچنار، بینگن، کدو گول، کھیرا، کیلا، گاجر، سیب، ناشپاتی، بیر، بڑا گوشت اور بھینس کا دودھ۔

## جلد اور خون کی بیماریوں کے لیے

**مفید غذائیں:** انگور، بیر (تھوڑی مقدار میں)، شہتوت، شلجم، مولی، گھی،

چاول، عناب کے تازہ بیر، بیسنی روٹی بلا نمک گھی سے یا شہد سے۔

**مضر غذائیں:** سرخ مرچ اور تمام ترش اشیاء۔

## ضعف باہ کے لیے

**مفید غذائیں:** اخروٹ، پستہ، چلغوزہ، چھوہارہ، کھجور، تل، بادام شیریں (مقشر)، سیب، آم، انگور، کیلا، لسوڑھے (جریان واحتلام کے لیے)، چنا، پیاز، پیٹھا، بھنڈی، شلجم، لانبا کدو، بھیڑ کا دودھ، مسور، ماش، مونگ۔

**مضر غذائیں:** لیموں اور تمام ترش اشیاء۔ نیز زیادہ ٹھنڈی اشیاء۔

**علاوہ ازیں:** جملہ نفسانی محرکات مثلاً فحش صحبت، فحش خیالات، فحش لٹریچر اور سینما وغیرہ۔

## ضعف اعصاب کے لیے

**مفید غذائیں:** انڈے کا حلوہ، نیم برشت انڈا، مونگ، جو، چائے (تھوڑی مقدار میں)، شوربہ گوشت بکری، کبوتر، مرغابی، بٹیر، تیتر اور مرغی، تندرست گائے یا بکری کا دودھ، انگور، سنگترہ شیریں، مالٹا، سیب، خربوزہ (تھوڑی مقدار میں)، بادام شیریں (مقشر)، خرفہ کا ساگ، پالک، ٹماٹر، پودینہ، کدو لانبا اور شلجم۔

**مضر غذائیں:** افیون، برف، آلو، بھنڈی، بینگن، توری، کدو گول، گوبھی ہر قسم، لیموں، مٹر، مسور اور ناشپاتی۔

**نوٹ** خوب یاد رکھئے کہ انسان کی زندگی کے بقاء کے لیے ہوا اور پانی کے بعد غذا کا درجہ ہے۔ انسانی جسم کو قوت صرف غذا ہی سے پہنچتی ہے اور بدن میں حرارت غریزی (جسم کی طبعی گرمی جس کی اساس پر حیات قائم ہے) کی لہریں صرف غذا ہی کے ذریعے ابھرتی ہیں۔ لہٰذا غذا کے معاملے میں کبھی لاپرواہی نہ برتئے۔ ایسی لاپرواہی زندگی کے ساتھ ایک مہلک کھیل کھیلنے کے مترادف ہوگی!

(آج کل جس طرح تیزی سے بیماریاں پھیل رہی ہیں، اس کی ایک بڑی وجہ خوراک بھی ہے۔ اس اہم مضمون کو خود بھی پڑھیں اور دوسرے احباب کو بھی دیں تاکہ کم از کم بیماریوں میں مبتلا ہوں۔ ر۔خ)

# ماہنامہ خزینہ روحانیات کی ایجنسیز کی تفصیل

1. اختر بک سٹال: چیمہ کلینک نزوالہ چوک فیصل آباد۔ 0313-7091558
2. الفتح نیوز ایجنسی: دکان نمبر 106، مہران مرکز سکھر۔ 0300-9313528
3. اطلس نیوز ایجنسی: پشاور۔ 091-2573666, 0314-9007293
4. کمبائنڈ نیوز ایجنسی: راولپنڈی۔ 051-5505194
5. عامر توئسوی بک ڈپو: میزان چوک، کوئٹہ۔ 0345-8312362
6. اقبال نعمانی بک سنٹر: صدر، کراچی۔ 0332-2177934
7. سلطان نیوز ایجنسی: اخبار مارکیٹ لاہور۔ 0423-7249813
8. طیبہ بک ڈپو: سپلائی بازار، ایبٹ آباد۔ 0331-9381998
9. مکتبہ ظفر، اٹک۔ 0321-5247893
10. رہبر نیوز ایجنسی، صدر کراچی۔ 0333-2168390
11. مہران نیوز ایجنسی، حیدرآباد۔ 0315-2063470
12. محمدی نیوز ایجنسی، لاری اڈہ، میانوالی۔ 0321-6077778
13. بھائی بھائی بک ڈپو، مون مارکیٹ، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔
14. حاجی برادرز بک سیلرز، چکوال۔ 0306-5785684
15. خالد بک سنٹر، مسلم بازار، گجرات۔ 0333-8421027
16. مہر آباد نیوز ایجنسی، ساہیوال روڈ، پاکپتن۔ 0333-6954044
17. شیخ محمد حسین نیوز ایجنسی: فوارہ چوک جھنگ صدر۔ 0477-626420
18. زمیندار نیوز ایجنسی: جناح روڈ ساہیوال۔ 0344-6804050
19. پاکستان نیوز ایجنسی، رائیونڈ۔ 35390737
20. چودھری امانت علی اینڈ سنز، رحیم یار خان۔ 0300-9672343
21. الکریم نیوز ایجنسی، اوکاڑہ۔ 0345-7526419
22. حبیب لائبریری، میلاد چوک، واہ کینٹ۔ 0301-5497007
23. اشفاق نیوز ایجنسی، ملتان۔ 0300-6301461
24. عبدالرحمان ٹریڈرز، چنیوٹ۔ 0332-2544447
25. الہلال بک ڈپو، عارفوالا۔ 0457-832899
26. علی گڑھ بک ڈپو، گوجرانوالہ۔ 0333-8242203
27. بلال خوشبو محل، حضرو۔ 0314-2192166

# جادو اور جنات کا علاج سیکھنے والوں کے لئے خصوصی کورس

آج کل جادو اور جنات کے اثرات بہت زیادہ ہو گئے ہیں۔ نہ کوئی عام بندہ محفوظ ہے نہ خاص۔ خصوصاً بڑے بڑے بزرگوں، مشائخ، مفتیان و علمائے کرام پر بے شمار حملے ہو رہے ہیں۔ جہاں انسان عامل ہیں، وہیں جنات عامل بھی وار کر رہے ہیں۔ شیطان ابلیس بڑے بڑے شیاطین کو بڑوں کے پاس بھیجتا ہے۔ نتیجہ یہ کہ خانقاہیں، مدارس، دینی جماعتیں وغیرہ...... سب بری طرح متاثر ہو رہی ہیں اس لئے جادو اور جنات کا علاج سیکھنا بہت ضروری ہے۔ خصوصاً گھر والوں اور قریبی لوگوں کے لئے تاکہ خدانخواستہ اثر ہونے کی صورت میں صحیح علاج کیا جا سکے۔ ورنہ مریض کسی غلط عامل کے ہتھے چڑھ جائے گا اور مالی، بدنی اور سب سے بڑھ کر ایمانی نقصان کروا لے گا۔ اور اس کا ذمہ دار کون ہو گا؟ سوچئے!!!

اس کورس میں چودہ چلے کروائے جاتے ہیں۔ پہلے چھ چلوں کے بعد والے چلوں میں غیبی مخلوق کی آمد شروع ہو جاتی ہے۔ اور اختتام سے پہلے پہلے غیبی مخلوق کی ایک بڑی جماعت معاون کے طور پر عامل کے ساتھ کام کرنے لگتی ہے۔ عموماً دس چلوں کے بعد ہی عامل جادو اور جنات کا مضبوط علاج کرنے کے قابل ہو جاتا ہے۔

جو حضرات پہلے سے عامل ہیں، اور مزید مضبوط ہونا چاہتے ہیں، وہ کم وقت میں یہ کورس کر سکتے ہیں۔ نیز جو حضرات مکمل کورس کرنا چاہتے ہیں اور وقت کی کمی ہے، وہ نقد صدقہ ادا کر کے اجازت لے سکتے ہیں۔ اس صورت میں چند چلے کرنے ہوں گے۔ مزید تفصیل کے لئے رابطہ فرمائیں۔

مولانا محمد عرفان 0321-4661681

**علماء اور مفتیان کرام کے لئے خصوصی رعایت فیس -/5,000 روپے**

**عام فیس -/10,000 روپے**

روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور
فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org



# تربوز ایک مفید پھل

حکیم غلام یزدانی قریشی

قدرت کا نظام اپنا اور عجیب وغریب ہے۔ دن وہی رات وہی مگر ہر ایک کے آنے جانے سے نہ جانے روزانہ کتنی تبدیلیاں ہوتی رہتی ہیں۔ جب اللہ تبارک وتعالیٰ اپنا ایک راز انسان پر واضح کرتا ہے تو وہ اس کے دیئے ہوئے عقل وفکر سے کام کو آگے بڑھاتا ہے مگر افسوس کہ انسان اس کو اپنا کمال کہنے لگتا ہے۔ وہ نادان یہ نہیں کہتا کہ یہ سب کچھ اُس خدائے بزرگ وبرتر کا دیا ہوا ہے۔ اس نے کمال مہربانی سے اپنی کمزور ومحتاج مخلوق کو اس کی ضروریات پوری کرنے اور زندگی میں آسودگی پیدا کرنے کے لئے اس کو دیا ہے۔ ایک مرتبہ پورے پاکستان میں سردی کی لہر دوڑ رہی تھی۔ کہیں بارش، کہیں آندھی، کہیں گھن گرج اور اولے۔ اللہ کے بندے پریشانی میں مبتلا تھے کہ اب گندم، دیگر فصلوں اور باغات کا کیا بنے گا؟ تو دوسرے ہی دن گرمی اور تپش نے آگھیرا۔ گندم کی کٹائی اور برداشت بڑی خوبی کے ساتھ ہوگئی۔ آم کے پیڑ پر چھوٹے چھوٹے آم نظر آنے لگے اور یہ امید بندھ چلی کہ قدرت ہمیں اپنی نعمتوں سے محروم نہیں کرے گی۔ ہم نے تو اسے بھلا دیا ہے لیکن وہ ہمیں نہیں بھولا۔ آخر وہ مالک وخالق تو ہوا۔ وہ خبر گیری نہیں کرے گا تو اور ہمارا کون ہے جو ہماری خیر خواہی چاہے؟

اس تمازت اور گرمی سے پیدا ہونے والی تکالیف و پریشانیوں کا بندوبست بھی اس نے فرما دیا۔ گرمی کی حدت اور شدت سے جب ہم تڑپ نہ جائیں اور ناتوانی کی وجہ سے ناشکری کا اظہار نہ ہوجائے۔ اس کے بچاؤ کے لئے ہم خرما وہم ثواب کی شکل میں **تربوز** نام کا ایک پھل بیل کے ساتھ عطاء فرمادیا اور گرمی کے حوالے سے گرم علاقے میں ہی مہیا کیا اور پھر 20-20 کلو تک کا بڑا اور وزنی، رس دار اور میٹھا اور ریگستانی علاقہ میں زیادہ عمدہ۔

تربوز مزاج کے لحاظ سے تیسرے درجہ میں سرد وتر ہوتا ہے۔ ماہ اپریل سے ستمبر تک یعنی شان دار گرمیوں کے دنوں میں شاندار تدارک۔ اس کا چھلکا سخت گہرے وہلکے سبز رنگ کا ہوتا ہے جو کہ مویشیوں کے کھانے کے کام آتا ہے اور اس طرح گرمی اور لو کے اثرات سے وہ محفوظ ہوجاتے ہیں۔ گودا ابتداء میں قدرے سخت اور پھر پکنے کے ساتھ ساتھ سرخ اور نرم پڑتا جاتا ہے اور میٹھا بھی ہو جاتا ہے۔ اس کے بیجوں کا مغز بھی بڑے کام کی چیز ہے۔ کچھ لوگ یونہی اور کچھ اس کو گھوٹ کر پانی ملا کر بطور سردائی استعمال کرتے ہیں اور واقعی اس سے فرحت حاصل ہوتی ہے۔ اور اگر اس میں چھوٹی الائچی اور قدرے زیرہ سفید بھی ڈال کر گھوٹ لیا جائے تو اور بھی سکون بخش مشروب بن جاتا ہے۔ تربوز چونکہ سرد تاثیر رکھتا ہے، اس لئے گرم امراض مثلاً گھبراہٹ، پیشاب کی جلن، خشکی، خون کے دباؤ، یرقان، حرارت، جگر جیسے امراض میں استعمال کیا جاتا ہے۔ بوڑھے اور سرد مزاج لوگوں کو تربوز کے استعمال میں احتیاط کرنی چاہئے یعنی اگر کھائیں تو کم اور کالی مرچ، کالا زیرہ، سونٹھ، نمک ملا کر استعمال کریں۔ تربوز میں گلوکوز، فولاد، پوٹاشیم، کیلشیم، فاسفورس، نشاستہ، حیاتین الف، ب اور ج پائے جاتے ہیں۔ گردوں سے ردی مادہ خارج کرنے کے لئے اس کا کھانا یا پانی پینا بڑا کار آمد ہے۔ کچھ لوگ تربوز کا گودہ نکال کر خول سر پر رکھ لیتے ہیں اور اس طرح گرمی کے اثر کو دور کرتے ہیں۔ اس کے بھی خاصے اثرات ہیں۔ ماہرین لکھتے ہیں کہ ایک دو کلووزن کے عمدہ تربوز سے ایک جگہ ٹکڑا کاٹ کر نکالیں۔ اس خلا میں برادہ فولاد اور مجیٹھ 5-5 تولے باریک ملا کر بھر دیں اور اوپر اس ٹکڑے سے اس کو بند کردیں اور اناج مثلاً جو کے ڈھیر میں دبا دیں۔ 21 دن کے بعد نکال کر تربوز کا سارا گودہ نکال کر پانی نچوڑ لیں۔ پانی کے وزن کے برابر چینی ڈال کر شربت پکالیں۔ یہ ایک قسم کا شربتِ فولاد ہوگا۔ روزانہ 1 تولہ صبح وعصر کے بعد استعمال کریں۔ دل کی زائد دھڑکن، بواسیر، خون کی کمی، ضعفِ جگر، ورم کے لئے بہت مفید ہے۔ اگر صرف تربوز کے گودے کو نچوڑ کر اس کے پانی میں چینی ملا کر اس کا شربت بنا لیا جائے اور تھوڑی سی الائچی خورد بھی شامل کرلیں تو یہ شربت گھبراہٹ، پیشاب کی جلن اور تیز لو لگنے کی تکلیف میں نفع بخش ہے۔ خشک کھانسی کے لئے درج ذیل چاٹ سی بنالیں۔ اس سے اکثر فائدہ ہو جاتا ہے۔ پاؤ بھر تربوز کے پانی میں اتنی ہی چینی ڈال کر اس کا گاڑھا قوام تیار کرلیں۔ پھر اتار کر باریک شدہ گوند کیکر، گوند کتیرا، ست ملٹھی، دانہ الائچی خورد...... ہر ایک تولہ ملا کر گھوٹ لیں۔ یہ ایک لعوق سا بن جائے گا۔ حسبِ ضرورت اس کا چمچہ بھر چاٹ لیا کریں۔

تربوز عام طور پر موسم گرما میں بکثرت پایا جاتا ہے۔ وہ علاقے جو زیادہ گرم خشک ہیں مثلاً سعودی عرب، افریقہ اور پاک وہند کے بعض علاقے وغیرہ، میں اس کی سال بھر ضرورت محسوس ہوتی ہے۔ اس لئے تربوز نیم پختہ (بقیہ صفحہ 30)

# شہوانی جذبات میں اضافے کی وجوہات

## حکیم محمد عمران مغل

ماہنامہ الشریعہ (گوجرانوالہ 2013 کے شمارے میں چھپنے والا)

کچھ عرصہ قبل کنگ ایڈورڈ میڈیکل کالج لاہور کے نیک دل ڈاکٹر صاحبان یہ دیکھ کر تڑپ کر رہ گئے کہ ہمارے معاشرے میں نئی نسل کے ساتھ کیا ہو رہا ہے اور اسے کیسی خوراک کھلائی جا رہی ہے۔ انہوں نے دنیا بھر سے چیدہ چیدہ ڈاکٹر صاحبان کو اکٹھا کر کے اس پر غور و خوض کیا۔ ان کی کوشش رنگ لائی اور شہید صدر ضیاء الحق کو دنیا بھر کے ان ڈاکٹر صاحبان کی میزبانی کا شرف حاصل ہوا۔ جنرل صاحب کو بتایا گیا کہ گوالے چوپایوں کا دودھ دوہنے سے پہلے اسے ایک انجکشن لگاتے ہیں جس سے جانور فوراً سارا دودھ پھینکنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ ڈاکٹروں نے ضیاء مرحوم کی خدمت میں یہ بھی عرض کیا کہ اس دودھ پر پلنے والا کوئی بچہ جب بالغ ہو گا تو رات کو اسے اپنے شہوانی جذبات کی تسکین کے بغیر نیند نہیں آئے گی۔ اس انجکشن کا نام آکسی ٹاکسین ہے اور یہ بے حد استعمال جاتا ہے۔

اس کے علاوہ ایک دوسرا کیمیاوی مرکب جسے عرف عام میں وٹامن اے اور وٹامن ڈی کا مرکب کہا جاتا ہے، یعنی ڈالڈا گھی، وہ بھی یہی اثرات پیدا کرتا ہے۔ صابر ملتانی مرحوم نے فرمایا تھا کہ ڈالڈا گھی استعمال کرنے والی قوم ایک دن روئے گی۔ رنگ برنگے کولڈ ڈرنکس اور گرمیوں میں دودھ سوڈے کا استعمال اس پر مزید ہے۔ قرشی دواخانہ کے نامی گرامی معالجین نے اس دودھ کو زہر کا پیالہ بتایا ہے۔ پھر ہفتہ ہفتہ کے پکے ہوئے باسی پکوان جنہیں فریزر میں محفوظ کر لیا جاتا ہے، جبکہ ان کی افادیت ختم ہو چکی ہوتی ہے۔ چار گھنٹے تک رکھا جانے والا دودھ اپنی اصلیت کھو دیتا ہے۔ اب تو پیکٹ کا دودھ آ گیا ہے جس میں پتہ نہیں کیسے کیسے کیمیاوی مادے ملائے جاتے ہیں۔ فصلوں میں کھاد ملائی جا رہی ہے۔ عام شنید یہی ہے کہ جب سے ڈالی گئی کھاد، تب سے صحت ہوئی برباد۔ شوگر کے مرض نے بھی تب سے ہی سر اٹھایا ہے۔

جہاں تک ہو سکے، ان اشیاء سے بچیں۔ میں نے جن حضرات کو ڈالڈا کی بجائے چوپایوں کی چربی اور سرسوں کے تیل سے تیار شدہ کھانا کھانے کا کہا، انہیں شروع میں تو کچھ تکلیف محسوس ہوئی، لیکن رفتہ رفتہ وہ کافی بہتری محسوس کر رہے ہیں۔ پرہیز کے ساتھ ساتھ کسی اچھے معالج یا دواخانہ کی تیار کردہ جوارش جالینوس آدھا چمچ کسی کھانے کے بعد عرق سونف یا پانی سے استعمال کرتے رہیں۔ ان شاء اللہ زندگی کی گاڑی رواں دواں رہے گی۔ کھانے کے ساتھ دہی لازماً استعمال کیا جائے۔

# ورزش سے بلڈ پریشر میں کمی

مرتب: مولانا علی آفاق صاحب

دنیا میں ہائی بلڈ پریشر کا عارضہ بڑھتا جا رہا ہے۔ پانچ کروڑ امریکی (آبادی کا 23 فیصد) 140/90 یا اس سے زیادہ بلڈ پریشر میں مبتلا ہیں۔ بلند فشار خون کی یہ شرح فالج، حملہ قلب اور گردوں کی ناکامی کا سبب بن سکتی ہے۔ ایک اور مطالعے سے یہ بات سامنے آئی ہے کہ ڈپریشن کے شکار نوجوانوں اور ادھیڑ عمر افراد کے مقابلے میں بلڈ پریشر میں اضافہ بوڑھوں کے لئے زیادہ مہلک ثابت ہوتا ہے۔ اس مرض کی موثر دواؤں کی تلاش اور تیاری کا سلسلہ جاری ہے لیکن دواؤں کے علاوہ دیگر تدابیر کے ذریعے سے اس پر قابو پانے کی کوششیں بھی جاری ہیں۔

ان میں ورزش ایک زیادہ موثر اور قابل اعتماد تدبیر کے طور پر اپنی افادیت منوا رہی ہے۔

ہندوستان میں قائم یوگا مراکز کی رپورٹوں سے ثابت ہو رہا ہے کہ روزانہ ڈیڑھ گھنٹے کی یوگا ورزشوں سے خون میں مضر قلب کولیسٹرول کی سطح کم ہونے کے علاوہ بلڈ پریشر اور ذیابیطس کا مرض بھی قابو میں آجاتا ہے۔ ایک سال تک یہ ورزشیں کرنے والے افراد ذیابیطس سے نجات پا جاتے ہیں۔ اسی طرح ان کے لئے گردوں کے امراض کا خطرہ بھی ختم ہو جاتا ہے۔ جاپان کے قومی ادارۂ صحت و غذائیت میں ہونے والے تجربات نے یہ بھی ثابت کیا ہے کہ ہر ہفتے محض 60 سے 90 منٹ تک ورزش کرنے والے افراد کا بلڈ پریشر نمایاں طور پر کم ہو گیا۔

اس ادارے کے کازوکوایشی کاوانکاتا اور ان کے ساتھیوں نے بہ ظاہر بالکل صحت مند، لیکن ہائی بلڈ پریشر میں مبتلا 207 مرد و خواتین کا ٹیسٹ کیا۔ ان میں سے کوئی بھی باقاعدگی سے ورزش نہیں کرتا تھا۔ ان افراد کو پانچ گروپس میں تقسیم کر کے ورزشیں کروائی گئیں۔ ایک گروپ نے کوئی ورزش نہیں کی۔ جب کہ دیگر نے مختلف اوقات تک ہوازا (ایروبک) ورزشیں کیں۔ یہ ورزشیں ہفتے میں دو گھنٹے سے زیادہ عرصے تک کرائی گئیں۔ ان میں شامل جن چار گروپس نے فی ہفتہ 60 سے 90 منٹ تک ورزشیں کیں، ان کے بلڈ پریشر میں نمایاں کمی ہوئی۔ تحقیق کاروں کے مطابق اس سے زیادہ عرصے تک ورزش کرانے سے ان گروپس (ورزشی) کے اوپر اور نیچے کے بلڈ پریشر میں کوئی نمایاں کمی نہیں ہوئی۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ جو لوگ یہ اصرار کرتے ہیں کہ وہ ورزش نہیں کر سکتے، ہر ہفتے محض 60-90 منٹ ورزش کر کے بھی بلڈ پریشر سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔ یہ تحقیق ان کے لئے یقیناً حوصلہ افزا ثابت ہوگی اور وہ فی ہفتہ ایک سے ڈیڑھ گھنٹے کی ورزش کر کے اپنی صحت بہتر بنا سکتے ہیں۔

تحقیق کے مطابق اتنی مقدار کی فی ہفتہ ورزش کی وجہ سے ہائی بلڈ پریشر میں 12 پوائنٹس کمی اور نچلے بلڈ پریشر میں 8 پوائنٹس کی کمی ہوگئی۔

امریکن جرنل آف ہائپرٹینشن کے ایڈیٹر ڈاکٹر مائیکل نے اس رپورٹ پر تبصرہ کرتے ہوئے کہا کہ یہ ایک بڑی اہم تحقیق ہے جس سے ثابت ہو گیا کہ بلڈ پریشر کم کرنے کے لئے ورزش زیادہ دیر تک کرنا ضروری نہیں ہے۔ ہفتے میں 4-5 روز بھی آدھے گھنٹے یا اس سے زیادہ ورزش کرنا بے حد مفید ثابت ہو سکتا ہے۔ اس سے بلڈ پریشر کے علاوہ امراض قلب، سرطان، ذیابیطس اور موٹاپے کے خطرات اور نقصانات سے تحفظ حاصل ہو سکتا ہے۔ ان فوائد کے علاوہ ورزش، جوڑوں اور عضلات کو بھی توانا اور صحت مند رکھتی ہے۔ خون کی رگیں لچک دار رہتی ہیں اور خون میں آکسیجن کے جذب ہونے سے دماغی اور اعصابی صلاحیتیں اور توانائی نہ صرف برقرار رہتی ہے، بلکہ اس میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ بعض لوگ ورزش کے دوران گرنے یا چوٹ لگنے سے ڈرتے ہیں، ان کو دل سے خوف نکال دینا چاہیے۔

# معروف روحانی سکالر علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری صاحب کی اب تک شائع ہونے والی کتب کی تفصیل

| نمبر شمار | نام کتاب | موضوع کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| 1 | روحِ سحر حصہ اول | سحر، جادو، ٹونہ، مسان، کالے علم اور تعویذات کے بد اثرات کو ختم کرنے کے مستند طریق عملیات پر مبنی لاثانی تصنیف | 250/= |
| 2 | روحِ سحر حصہ دوم | جادو ٹونہ، کالے علم، سفلی اعمال، بیر بگلا کی چوکی اور گندے انسان کے بد اثرات کو جڑ سے ختم کر دینے والے قوی الاثر اعمال پر انمول تصنیف | 125/= |
| 3 | روحِ سحر حصہ سوم | برسوں کے لاعلاج مسحور و معمول افراد کے لیے ایک مژدہ جانفزا، روحِ سحر کے مجرب و مستند ترین نقوش پر مشتمل لاثانی تصنیف، کالے علم، جادو ٹونہ، سفلی اعمال کی چیرہ دستیوں اور ستم نوازیوں نیز گندے انسان کے بد اثرات کو جڑ سے ختم کرنے کے لیے ایک ضرب کلیمی | 250/= |
| 4 | آسیبی قوتوں سے نجات | ارواح خبیثہ، جنات و بھوت پریت کی شر انگیزیوں سے تحفظ اور تمام تر آسیبی امراض کے شافی و کافی علاج پر لاجواب و بے مثال شہرہ آفاق تصنیف | 100/= |
| 5 | چھو منتر | سینہ بسینہ منتقل ہونے والے منتروں کے سربستہ رازوں کا انکشاف۔ محبوب و مطلوب کو مسخر و دیوانہ بنانے اور موہ لینے کے صدری گُر جو چھو منتر میں ہی آپ کو مل سکیں گے | 100/= |
| 6 | فیضان القرآن | تسخیر خلائق، فتوحات، شفائے امراض، قضائے حاجات، تسخیر ارواح، حل المشکلات، غلبہ بر دشمنان، عزت و وقار، ترقی روزگار اور کامیابی و کامرانی کے مجرب قرآنی اعمال و نقوش پر لاجواب و شہرہ آفاق تصنیف | 300/- |
| 7 | مصباح الارواح | اشارات و اطلاعات، حاضرات الارواح، تسخیر موکلات و جنات، ملکۂ الہامات و شاہ جنات، تسخیر پریاں، شیاطین، تسخیرات ارواح خبیثہ مطلوبہ، تسخیر ملوک سعد اور ان کی عفریت و ذریت کے مستند اعمال پر لاجواب و شہرہ آفاق لاثانی تصنیف | 200/= |
| 8 | روحانی خطوط | سالکین و کاملین اور نامور حکماء کرام کے خاص الخاص عملیات و تعویذات اور تجربات کا گلدستہ جو انہوں نے اپنے خاص احباب کو بذریعہ خط عطا فرمایا | 225/= |
| 9 | نقش لوح محفوظ | حروف مقطعات نورانیہ کی عاملانہ، صوفیانہ و عارفانہ شرح و تشریح، تفسیر و معانی اور حروف نورانیہ سے متعلقہ زکات کے مستند طریق، شرف کواکب اور شعبہ ہائے زندگی کے مسائل کے حل سے متعلقہ مختلف اعمال و نقوش، تعویذات و علم لدنی کے گنج ہائے گراں مایہ پر مشتمل بے مثال و لاجواب تصنیف | 300/= |
| 10 | فیضان الحروف | جفر و ابجد سے کام لینے کے سری قوانین، حروف کی حقیقت و تاثیر، خواص و اصول، قوت جاذبہ، روحانیات اور طلسمات، اعمال و نقوش اور الواح پر مبنی لاثانی و انمول تصنیف | 350/= |
| 11 | ریکی ہیلنگ کورس | کائناتی شفائے مرکزی "متبادل طریقۂ علاج" جو جسمانی، روحانی، ذہنی اور نفسیاتی امراض کے لیے پوری دنیا میں جاری و ساری ہے۔ ریکی ہیلنگ پر اردو میں پہلی بے مثال لاثانی تصنیف | 200/= |
| 12 | پیرانارمل علوم کا خلاصہ | ہپناٹزم، یوگا، کلر تھراپی، ایرو تھراپی، میگنٹ تھراپی، مائنڈ پاور، پرانک پاور، این ایل پی اور دیگر ماورائی علوم پر مستند تحقیقی مقالہ، اردو میں پہلی تصنیف | 250/= |
| 13 | معراج معرفت | طالب عشق حقیقی، سلوک و معرفت، طالب مولیٰ، راہ فقر کے مسافر اور راہ طریقت پر گامزن ہونے والے مبتدی حضرات کے لیے مشعل راہ، مرشد کامل کا درجہ رکھنے والی لاثانی تصنیف لطیف | 200/= |
| 14 | شاہراہ طریقت | اکابر اولیاء کرام کی تعلیمات پر مبنی بصیرت افروز مرقع، مرشدان طریقت کے لیے پیر کامل کا درجہ رکھنے والی تصنیف | 250/= |
| 15 | جہان تصوف | تصوف کی دنیا میں ایک گراں قدر اضافہ جسے رہتی دنیا تک یاد رکھا جائے گا۔ تصوف کے انمول موتیوں کا ایک خوبصورت گلدستہ جس کی خوشبو ہر صوفی و سالک کی روح کو معطر کرتی ہے | 300/= |
| 16 | کلید رموز مخفی | زمانہ قدیم کی عبرانی، سریانی اور عربی نایاب دعوات مثلاً دعوت برہتیہ، دعوت جلجلوتیہ، دعوت عظمیٰ، دعوت اسم اعظم، دعوت قسم، دعائے سیفی، دعائے قرشیہ، دعائے شیخ، دعائے عجیب الاثر، حاضری مطلوب اور تسخیر مطلوب کے اعمال، اسمائے مخفی اور دعوت صمدیہ کی تشریح و شرح و وضاحت اور ان کے نایاب ترین اعمال، اور سلیمانی اور تسخیر ارواح کے صدری اعمال اور طلسمات، ابن عربی و ابن سینا پر مبنی ایک ایسی تحقیق جسے آنے والی کئی صدیوں تک یاد رکھا جائے گا۔ روحانی علوم و فنون کے وہ مخفی خزینے جن کی متلاشیان روحانیت کو برسوں سے تلاش تھی۔ | 500/= |
| 17 | مکاشفات اسرار | علوم مصریہ، بابلیہ، یونانیہ اور عربیہ کے تناظر میں اسرار الحروف، الواح، الجواہر، علم الاوفاق، جفر، فال، زائچہ اور ریاضات و دعوات پر مبنی جامع الفوائد نادر کتاب (مصنف: فقیر غلام رسول عاقل نقشبندی، لاڑکانہ) | 360/= |
| | مکمل سیٹ 17 کتب | | 4260/= |

حال ہی میں شائع ہونے والی کتب "کلید رموز مخفی" اور "جہان تصوف" ہیں۔ آج ہی اپنے آرڈر سے آگاہ فرمائیں۔

بذریعہ ڈاک کتب پر ڈاک خرچ الگ ہے

خیر اندیش

علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری

ادارہ فیضان روحانیات پاکستان، اسلام نگر حویلی لکھا ضلع اوکاڑہ پنجاب

0333-6974734,0300-4967412,www.roohaniyat.com

# جادو کے اثرات کو زائل کرنے کا دم

محمد نوراللحام

مریض پر سے جادو کا اثر ختم کرنے کے لیے عامل کو چاہیے کہ وہ وضو کرے۔ پھر اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل کرنے کے لیے دو رکعت نفل نماز پڑھے۔ پھر اللہ سے ہدایت کی امید رکھتے ہوئے دعا کرے۔ جادو کو ختم کرنے والا دم پانی پر کیا جائے۔ پھر اس پانی میں سے کچھ مریض پی لے اور باقی پانی سے نہا لے۔ اس دم کا طریقہ کار یہ ہے کہ عامل ابتداء میں درود ابراہیمی پڑھے جو کہ درج ذیل ہے:

اللّٰھم صل علی محمد و علی آل محمد کما صلیت علی ابراھیم و علی آل ابراھیم و بارک علی محمد و علی آل محمد کما بارکت علی ابراھیم و علی آل ابراھیم فی العالمین انک حمید مجید.

پھر کہے بسم اللہ بسم اللہ بسم اللہ بسم اللہ بسم اللہ بسم اللہ بسم اللہ بسم اللہ بسم اللہ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

اس کے بعد پڑھیں

❶..... بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ۝ (الفاتحہ:1-7)

❷..... اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ۝ (البقرۃ:255)

❸..... قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ۝ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ۝ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ۝ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ۝ (الکافرون:1-6)

❹..... قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ۝ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ۝ (الاخلاص:1-4)

❺..... قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ۝ (الفلق:1-5)

❻..... قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ۝ مَلِكِ النَّاسِ۝ اِلٰهِ النَّاسِ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ۝ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ۝ (الناس:1-6)

❼..... فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ۝ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ۝ (یونس:81-82)

❽..... وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اَنْ اَلْقِ عَصَاكَ فَاِذَا هِيَ تَلْقَفُ مَا يَاْفِكُوْنَ۝ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ۝ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ۝ وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ۝ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۝ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ۝ (الاعراف:117-122)

❾..... وَاَلْقِ مَا فِيْ يَمِيْنِكَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوْا اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى۝ فَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سُجَّدًا قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ هٰرُوْنَ وَمُوْسٰى۝ (طٰہٰ:69-70)

❿..... وَقَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا۝ (الفرقان:23) [21 مرتبہ پڑھیں]

⑪...... قَالَ هٰذَا رَحْمَةٌ مِّنْ رَّبِّيْ ۚ فَاِذَا جَآءَ وَعْدُ رَبِّيْ جَعَلَهٗ دَكَّآءَ ۚ وَكَانَ وَعْدُ رَبِّيْ حَقًّا ﴿الکہف:۹۸﴾

⑫...... وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ۚ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا ﴿الاسراء:۸۱﴾

⑬...... بَلْ نَقْذِفُ بِالْحَقِّ عَلَى الْبَاطِلِ فَيَدْمَغُهٗ فَاِذَا هُوَ زَاهِقٌ ۚ وَلَكُمُ الْوَيْلُ مِمَّا تَصِفُوْنَ ﴿الانبیاء:۱۸﴾

(۲۱ مرتبہ پڑھیں)

عامل مذکورہ آیات کو مخصوص تعداد میں پڑھے جو کہ آیات کے ساتھ ذکر کی گئی ہے۔ پھر آخر میں دوبارہ درود ابراہیمی پڑھے اور اس کے بعد درج ذیل دعا کرے:

اعصمت برب الملکوت و توکلت علی الحی الذی لا یموت رب اصرف سحر الساحرین و کید الکائدین و بلاء و أذی شیاطین الانس و الجن عن (فلاں) انک علی کل شیء قدیر و بالاجابة جدیر

عامل یہ مکمل عمل پانی پر اس طریقے سے دم کرے کہ اس کی سانس پانی میں جا رہی ہو۔ پھر مریض اس پانی میں سے کچھ پی لے اور بقیہ پانی کے ساتھ اس طرح نہائے کہ پانی کا کوئی قطرہ زمین پر نہ گرے یعنی کھلے برتن میں نہائے تاکہ پانی برتن کے اندر ہی رہے۔ پھر کپڑے بدلنے کے بعد اس پانی کو کسی چھوٹے برتن میں ڈال کر کسی کھیت یا پاک جگہ پر انڈیل دے۔ غسل کے پانی میں بیر کے پتے ملانا مستحب ہے۔



# ماہنامہ خزینۂ روحانیات کی ایجنسیز کی تفصیل

1. اختر بک سٹال: چیمہ کلینک نزاوالہ چوک فیصل آباد۔ 0313-7091558
2. الفتح نیوز ایجنسی: دکان نمبر 106، مہران مرکز سکھر۔ 0300-9313528
3. اطلس نیوز ایجنسی: پشاور۔ 091-2573666, 0314-9007293
4. کمبائنڈ نیوز ایجنسی: راولپنڈی۔ 051-5505194
5. عامر تونسوی بک ڈپو: میزان چوک، کوئٹہ۔ 0345-8312362
6. اقبال نعمانی بک سنٹر: صدر، کراچی۔ 0332-2177934
7. سلطان نیوز ایجنسی: اخبار مارکیٹ لاہور۔ 0423-7249813
8. طیبہ بک ڈپو: سپلائی بازار، ایبٹ آباد۔ 0331-9381998
9. مکتبہ ظفر، اٹک۔ 0321-5247893
10. رہبر نیوز ایجنسی، صدر کراچی۔ 0333-2168390
11. مہران نیوز ایجنسی، حیدر آباد۔ 0321-3060477
12. محمدی نیوز ایجنسی، لاری اڈہ، میانوالی۔ 0321-6077778
13. اقبال بک کارنر، وحدت روڈ، لاہور۔ 0333-4714660
14. زمیندار نیوز ایجنسی: جناح روڈ ساہیوال۔ 0344-6804050
15. حبیب لائبریری، میلاد چوک، واہ کینٹ۔ 0301-5497007
16. اشفاق نیوز ایجنسی، ملتان۔ 0300-6301461
17. چودھری امانت علی اینڈ سنز، رحیم یار خان۔ 0300-9672343
18. وقاص نیوز ایجنٹ، حاصل پور۔ 0306-5507693
19. اسلامی کتب خانہ، تونسہ شریف۔ 0331-6464456
20. مقبول عام کتب خانہ: اردو بازار، اٹک۔ 057-2613289
21. طاہر نیوز ایجنسی، دیپالپور۔ 0300-4059957
22. عابد بک سنٹر، ریلوے چوک، کوٹ ادو۔ 0333-6002048
23. باؤجی نیوز ایجنسی، تحصیل ظفروال، ضلع نارووال۔ 033-8749464
24. ہلال بک ڈپو، سیالکوٹ۔ 0321-7120318
25. خالد بک سنٹر، مسلم بازار، گجرات۔ 0333-8421027
26. طاہر نیوز ایجنسی، بورے والا۔ 0331-8857137
27. شفاء خانہ طبی اسلامی اینڈ حجامہ سنٹر، ضلع غذر۔ 0344-5419941

# روحانی مسائل اور ان کا حل

خالد مقبول حفظہ اللہ

## سود کا نقصان

**سوال** میرے اوپر بینکوں کا بہت قرضہ ہے اور کاروبار میں بہت رکاوٹیں ہیں۔ مجھے کوئی عمل یا وظیفہ بتائیں کہ میرے گھر پر اور کاروبار میں برکتیں و رحمتیں نازل ہوں۔ ساتھ ہی یہ بھی بتائیں کہ کیا کسی نے میرے اوپر کچھ کیا تو نہیں؟ (سلیم شیخ، کراچی)

**جواب** آپ نے لکھا ہے کہ آپ پر بینکوں کے قرضے ہیں اور کاروبار میں بہت رکاوٹیں ہیں۔ بھائی! میں نے اپنی مختصر سی زندگی میں کوئی بھی ایسا فرد نہیں دیکھا جو سودی قرضے میں مبتلا ہو اور پریشانیاں اس کے گھر ڈیرہ نہ ڈال کر بیٹھی ہوں۔ یہ ایسا گناہ ہے جس میں مبتلا شخص کے خلاف اللہ جل شانہ اور اس کے رسول ﷺ نے اعلانِ جنگ کیا ہے۔ آپ مجھے صرف اتنا بتا دیں کہ اگر اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول اللہ ﷺ کسی شخص کے خلاف اعلانِ جنگ کر دیں تو کیا اس شخص کے گھر برکتیں اور رحمتیں نازل ہو سکتی ہیں؟ جس نے برکتیں اور رحمتیں بھیجنی ہیں، اس کو تو آپ نے سخت ناراض کیا ہوا ہے۔ اس وقت تو سب سے بہتر عمل یہ ہے کہ کثرت سے رو رو کر اللہ تعالیٰ سے معافی مانگی جائے اور سودی معاملات سے ہمیشہ کے لئے توبہ کر لی جائے اور رو رو کر سود سے نجات کی دعا مانگی جائے۔ کوئی بھی وظیفہ ہو یا تعویذ یا عمل، اثر تو اللہ تعالیٰ ہی ڈالتے ہیں۔ روزانہ دو رکعت صلوٰۃ التوبہ پڑھیں اور دو رکعت صلوٰۃ الحاجت پڑھیں۔ ایک ہفتہ کے اندر اندر آپ کو خواب آئے گا۔ وہ مجھے آپ فون پر بتائیں۔ مگر یاد رکھیں کہ سچی توبہ اور رو رو کر، خوب گڑگڑا کر دعا مانگنی ہے اور توبہ کرنی ہے۔ اس خواب میں آپ کو نجات کے راستے کا پتہ چلے گا۔ دوسری بات کہ آپ کے اوپر کسی نے کچھ کیا ہے یا نہیں تو اس کے لئے آپ اپنی پاسپورٹ سائز تصویر اور پہنا ہوا کپڑا بھجوا دیں۔ بھجوانے سے قبل فون پر بات کر کے اچھی طرح سمجھ لیں تو بہتر ہو گا۔ اگر تصویر نہ بھیجنا چاہیں تو کوئی حرج نہیں مگر کپڑا بھیجنا لازمی ہے۔ میری باتوں کا برا نہ منایئے گا۔ سود سے توبہ کئے بغیر آپ پر رحمتیں برسنا اصولاً ناممکن ہے۔

## بہن راضی ہو جائے

**سوال** میری چھوٹی بہن مجھ سے نفرت کرتی ہے۔ وجہ میری ہی غلط حرکتیں ہیں۔ مجھے کوئی ایسا عمل بتائیں کہ وہ مجھ سے راضی ہو جائے۔

(روشن شاہ، فیصل آباد)

**جواب** آپ 111 بار "یالطیف" پڑھ کر بہن کی طرف دم کر دیا کریں۔ 21 دن یہ عمل کر کے اطلاع کریں۔ کوئی ایک وقت مقرر کر لیں۔ اور جن غلط حرکتوں کی وجہ سے ناراضگی ہے، وہ آئندہ نہ کرنے کا عہد کریں اور بہن سے معافی مانگیں۔

## مشکلات کا حل

**سوال** مجھے کوئی ایسا عمل بتائیں کہ میری مشکلیں حل ہو جائیں۔

(صادق تنولی، مانسہرہ)

**جواب** ان آیات کو ہر نماز کے بعد 33 مرتبہ اور عشاء کے بعد 313 مرتبہ پڑھ کر اپنی مشکلات حل ہونے کی دعا مانگیں۔ آیات یہ ہیں:

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ ۖ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ (التوبہ ۱۲۸-۱۲۹)

ان آیات میں اللہ تعالیٰ نے عجیب و غریب تاثیر رکھی ہے۔ جن لوگوں نے اس وظیفہ کو پڑھا ہے، وہی اس کا اثر جانتے ہیں۔

## ظالم جیٹھ

**سوال** میں اپنے جیٹھ کے ہاتھوں بہت تنگ ہوں۔ ان لوگوں نے ہم سے بہت زیادتی کی ہے۔ آپ کچھ پڑھنے کو بتائیں کہ ان میں ہمت ہی نہ رہے تنگ کرنے کی۔ گھر میں ایک شادی بھی آ رہی ہے۔ وہ بھی آرام سے ہو

جائے اور کوئی مسئلہ ان لوگوں کی طرف سے نہ بنے۔

(محمد ظہیر الاسلام، اسلام آباد)

**جواب** نماز فجر سے قبل یعنی سنت پڑھنے کے بعد فرضوں سے قبل گیارہ دفعہ یہ دعا پڑھیں: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ لِيْ اَعْدَائِيْ كَمَا سَخَّرْتَ الرِّيْحَ لِسُلَيْمَانَ بْنِ دَاوٗدَ عَلَيْهِمَا السَّلَامُ وَلَيِّنْهُمْ كَمَا لَيَّنْتَ الْحَدِيْدَ لِدَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَذَلِّلْهُمْ كَمَا ذَلَّلْتَ فِرْعَوْنَ لِمُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ. اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

ان شاء اللہ تعالیٰ، آپ کے دشمن آپ کی مخالفت چھوڑ دیں گے، ورنہ ذلیل ہوں گے۔

## دکان میں برکت ہو

**سوال** میرا مسئلہ یہ ہے کہ میری دکان نہیں چلتی۔ گاہک نہیں آتا اور اگر آجائے تو بغیر خریداری کے چلا جاتا ہے۔ اس لئے گھر کے اخراجات پورے نہیں ہوتے اور گھر میں تنگی بہت ہے، کچھ سمجھ نہیں آتی۔ مہربانی فرما کر میرے اس مسئلہ کا کچھ حل نکالیں۔ (مقبول احمد، گجرات)

**جواب** آپ ''یا مغنی اور سورۃ مزمل'' کا وظیفہ پورے چالیس یوم کریں۔ طریقہ آپ کو ارسال کر دیا گیا ہے اور ساتھ ہی دکان و مکان کی خیر و برکت وحفاظت کے دو تعویذ بھی آپ کو ارسال کر دیئے ہیں۔ دکان میں برکت کے لئے سورۃ البقرۃ کی کیسٹ والا عمل بھی چالیس دن دکان پر کریں۔ اگر ممکن نہ ہو تو سورۃ یٰسین کا کیسٹ والا عمل روزانہ صبح دکان پر کریں۔ ان شاء اللہ، برکت ہوگی۔

دکان میں اگر کوئی ایسا سامان ہے، جس پر تصویر ہو تو کوشش کریں کہ اس طرح رکھیں کہ تصویر چھپ جائے، سامنے نظر نہ آئے۔ ورنہ رحمت کے فرشتے داخل نہ ہوں گے۔

## باہر کے ملک جانا

**سوال** میں نے باہر کے ملک جانے کیلئے دو دفعہ کوشش کی مگر میں ناکام رہا۔ آپ بتائیں کہ میرے کس ملک میں جانے کے امکانات ہیں اور یہ میرے لئے کیسا رہے گا؟ (خالد شیخ، لاہور)

**جواب** محترم! بندے کے پاس ایسا کوئی علم نہیں کہ قبل از وقت غیب کی خبریں فوری پتہ کر کے بتا سکوں کہ آپ کس ملک میں جائیں گے یا کس کے امکانات ہیں۔ اس کیلئے واحد حل یہی ہے کہ خود آپ اللہ تعالیٰ سے پوچھیں کیونکہ وہی غیب جانتے ہیں اور ان کے سوا کوئی نہیں جانتا۔ سب حساب یا اندازے ہوتے ہیں اور مستقبل کے بارے میں کسی بھی حساب یا اندازے پر یقین کرنا گناہ کبیرہ ہے۔ اور حد درجہ یقین سے ایمان زائل ہونے کا خطرہ ہے۔ افسوس کہ آج کل یہ مرض عام ہے کہ لوگ اپنے مستقبل کے بارے میں جاننے کے لئے بہت فکر مند رہتے ہیں۔ آپ سونے سے پہلے دو رکعت نماز استخارہ کی نیت سے پڑھیں اور 812 بار ''یَا خَبِیْرُ'' پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں۔ ان شاء اللہ، آپ کو تین سے سات دنوں میں خواب میں اشارہ مل جائے گا۔

## پوشیدہ مخلوق کو دیکھنے کے لئے

استاذ العالمین حضرت مولانا حسن الہاشمی دامت برکاتہم العالی نے تحریر فرمایا ہے کہ مشک و زعفران کے ساتھ کسی چینی کی پلیٹ میں سورۃ فاتحہ کے الگ الگ حروف لکھیں۔ اس کے بعد بارش کے پانی اور عرق گلاب سے اس کو دھولیں۔ اور پھر پانی سے سرمہ اصفہانی کو کھرل کریں۔ اس سرمے میں سفید مرغ اور کالی مرغی کا پتہ پیس کر کھرل کریں۔ جب سرمہ تیار ہو جائے تو سلائی پر تین مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کر کے آنکھوں میں لگائیں تو تمام پوشیدہ مخلوق نظر آئے گی۔

**نوٹ** اگر اس عمل کو کرنے سے آنکھوں کو کسی قسم کا نقصان ہوا یا پوشیدہ مخلوق کو دیکھنے سے ذہنی توازن برقرار نہ رہا یا اور کوئی نقصان ہوا تو ادارہ ہرگز ذمہ دار نہ ہوگا۔ (ادارہ)

# تسخیر کے مجرب المجرب اعمال

مرتب: محمد عارف

## تمام عالم.....عامل کے پاس مسخر ہو

اگر کوئی شخص اس نقش مثلث کو عروج ماہ، بروز اتوار، ساعتِ شمس میں لکھ کر اپنے پاس رکھے تو تمام عالم، اس عامل کے لئے مسخر ہو، کمال رجوعات ہوں گی۔ جہاں جائے گا، باعزت رہے گا۔ مجرب ہے۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | اللہ | اللہ | اللہ | |
|---|---|---|---|---|
| اللہ | ۱۰۰۵ | ۱۰۱۰ | ۱۰۰۳ | اللہ |
| اللہ | ۱۰۰۴ | ۱۰۰۶ | ۱۰۰۸ | اللہ |
| اللہ | ۱۰۰۹ | ۱۰۰۲ | ۱۰۰۷ | اللہ |
| | ۱۳۳ | ۱۳۳ | ۱۳۳ | |

نوٹ یہ تعویذ ایسے عامل یا بزرگ سے تیار کرائے، جو اسم ذات کا بہت ورد کرتے ہوں یا عامل ہوں۔ ان شاء اللہ، پھر مطلوبہ مقصد حاصل ہوگا۔

## عمل تسخیر حکام

اگر کسی شخص کا کسی حاکم وقت سے کوئی جائز کام ہو جبکہ وہ حاکم کسی بھی طرح کام کرنے پر آمادہ نہ ہوتا ہو یا یہ اس حاکم کے سامنے جانے سے گھبراتا ہو یا اس پر کوئی ناجائز مقدمہ بنا دیا گیا ہو اور اس کو خطرہ ہو کہ کہیں مقدمے کا فیصلہ اس کے خلاف نہ ہو جائے اور اسے ناحق سزا ہو جائے تو حاکم اور قاضی کو تسخیر کرنے کے لئے درود شریف کا یہ عمل نہایت آزمودہ اور مجرب ہے اور متعدد اولیائے کرام سے منقول ہے۔

عمل کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو حالت میں قبلہ رو ہو کر بیٹھے، نماز فجر کی ادائیگی کے بعد گیارہ سو مرتبہ درود شریف نہایت توجہ اور یکسوئی کے ساتھ پڑھے۔ اگر نماز فجر کے بعد نہ پڑھ سکتا ہو تو پھر نماز عشاء کے بعد پڑھے۔

جب تک مطلوبہ مقصد پورا نہ ہو، ہر روز بلاناغہ یہ عمل کرے۔ عمل کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی مقصد پورا ہو جائے گا۔ حکام کو تسخیر کرنے اور مقدمات میں انصاف کے حصول کیلئے یہ عمل بہت ہی پر اثر ہے۔ اللہ تعالیٰ درود شریف کی برکت سے دعا قبول فرمالیتا ہے۔

## عزت و وجاہت و تسخیر عالم

جو کوئی دین و دنیا میں عزت و وجاہت اور تسخیر عالم کا خواہشمند ہو تو ایسا شخص غروب آفتاب کے وقت غسل کرے اور بعد از نماز مغرب اس طرح عمل شروع کرے۔ اپنے پاس خوشبو سلگائے اور اول و آخر درود ذیل ایک سو ایک (101) مرتبہ اور درمیان میں اسم حسنیٰ "یَا بَارِئُ" کا گیارہ ہزار بار ورد کرے۔ ان شاء اللہ العزیز چالیس یوم کے عمل سے مخلوق عالم تسخیر ہو گی اور اس کے ہر حکم کو بجالائے گی اور اس کی عزت و وجاہت میں بے حد اضافہ ہوگا۔ حاکم وقت اگر یہ عمل کرے تو بہت ہی نامور ہو جائے۔ درود پاک یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ الْحَبِيْبِ الْعَالِي الْقَدْرِ الْعَظِيْمِ الْجَاهِ بِقَدْرِ عَظَمَةِ ذَاتِكَ

## مطلوب طالب کا فرمانبردار ہو جائے

اگر کسی کو رجوع کرنا اور الفت کرنا منظور ہو تو آیہ شریفہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ کو چار سو پچاس دفعہ رجوع کرنے کی نیت سے پڑھے۔ امید ہے کہ مطلوب طالب کی فرمانبرداری سے ایک دم باہر نہ ہوگا۔

ترکیب اس عمل کے پڑھنے کی یہ ہے کہ آدھی رات کو اٹھ کر پورا وضو کر کے چار رکعتیں پڑھے اور ہر ایک رکعت میں سورہ الحمد ایک دفعہ اور یہ آیت چار سو پچاس دفعہ۔ پھر سلام پھیر کر بیٹھے اور نو سو پچاس دفعہ اس آیت کو پڑھے اور پڑھتے وقت یہ تصور کرے کہ گویا مطلوب کو اس آیہ شریف کے ذریعے سے اپنی طرف کھینچ رہا ہے۔

یہ عمل تین دفعہ اس طرح ہوتا ہے جیسا کہ پہلے مذکور ہوا ہے۔

# زمانہ قدیم کے عاملین و کاملین کے معمولات میں رہنے والی ایک کثیر الفوائد

## عزیمت "قسم ناصور"

قسط نمبر 2

ماہر علوم مخفی صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

عزیمت قسم ناصور ایک کثیر الفوائد عزیمت ہے جو زمانہ قدیم کے عاملین وکاملین کا معمول رہی ہے۔ پچھلے شمارے میں چند خواص کا ذکر کیا گیا تھا، مزید ملاحظہ فرمائیں۔ قسم ناصور کے لئے پچھلا شمارہ ملاحظہ کریں۔

### کسی زانی مرد کی شہوت باندھنے کے لئے

سات عدد سوتی دھاگے تار لے کر ان کو اکٹھا کریں ایک ایک مرتبہ قسم ناصور پڑھ کر ایک ایک گرہ دھاگے کو لگادیں اس طرح کہ کل سات گرہ ہوجائیں۔ اور ہر گرہ پر ایک مرتبہ یہ توکیل بھی لازمی پڑھنا ہوگی۔ توکیل یہ ہے۔"یَا نَاصُوْرُ بحفظ ذَکر فلاں ابن فلاں" پھر اس گرہ والے دھاگہ کو کسی پرانی قبر میں دفن کردیں۔ قبر ایسی ہو جس کی کوئی زیارت نہ کرتا ہو۔ اللہ کے حکم سے وہ کسی بھی عورت سے جماع نہ کر سکے گا۔ ہمیشہ کے لئے مربوط ہوجائے گا۔

### اگر کسی کو اپنی محبت میں مبتلا کرنا چاہیں

تو ایک سرخ کاغذ پر خاتم تحریر کریں ساتھ نام طالب اور مطلوب کے پھر اس پر قسم ناصور 45 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور تعویذ کو اپنے پاس رکھیں، بہت جلد مطلوب اپنے طالب کے پاس پہنچ جائے گا۔ اور ہمیشہ محبت کرتا رہے گا۔

### جب کسی کو اپنی طرف بلانا اور متوجہ کرنا چاہیں

تو اس کے قدموں کی مٹی حاصل کریں اور اس کا استعمال شدہ کپڑا بھی حاصل کریں، کپڑے پر خاتم اور توکیل تحریر کریں اور مٹی کو کپڑے میں رکھ کر قسم ناصور 21 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر کپڑے کا فلیتہ بنا کر نئے چراغ میں خالص روغن زیتون ڈال کر روشن کریں اور مٹی کو مطلوب کے گھر میں ڈال دیں۔ پس مطلوب محبت میں دیوانہ ہو کر حاضر ہوگا۔

### بغض اور عداوت و نفرت کے لئے

ایک مٹی کے نئے پیالے پر خاتم تحریر کریں اور خاتم کے نیچے ہر دو فریق کا نام بھی تحریر کریں۔ پھر اس پر قسم ناصور 21 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور پھر اس کو پانی سے دھو کر وہ پانی ان کے گھروں میں ڈال دیں۔ ان کے درمیان نفرت، عداوت اور بغض پیدا ہوجائے گا۔ کبھی بھی اتفاق اور محبت سے نہ رہ سکیں گے۔

### اگر کسی میاں بیوی میں طلاق کا عمل کرنا چاہیں

تو ایک مٹی کے نئے پیالے میں خاتم تحریر کریں اور پھر اسے انار کی ٹہنی پر آویزاں کر کے ایک شاخ کھجور کی لے کر اس پر 21 مرتبہ قسم ناصور پڑھ کر دم کریں اور ہر مرتبہ پیالہ پر ماریں۔ پھر اعمال شر کا بخور دیں اور پھر پانی سے دھو کر وہ پانی ان کے گھر میں چھڑک دیں۔ اللہ کے حکم سے میاں بیوی میں طلاق ہوجائے گی۔ بہت ہی تھوڑے عرصہ کے اندر اندر۔

### اگر طالب و مطلوب میں محبت مضبوط کرنا چاہیں

تو ایک سرخ کاغذ پر خاتم تحریر کریں ساتھ نام طالب و مطلوب کے اور اس پر قسم ناصور 21 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور پھر اس کو کسی شیریں پھل دار درخت کی سبز شاخ پر باندھ دیں۔ تاکہ ہمیشہ ہوا میں لہراتا رہے۔ ان شاء اللہ طالب اور مطلوب میں محبت اور زیادہ مضبوط ہو جائے گی اور ہمیشہ استحکام رہے گا۔ اور کبھی بھی ایک دوسرے سے جدا نہ ہوں گے۔

### کسی بھی مقصد کے لئے ہاتف غیبی کو بھیجنا

اگر کسی کو عاجز اور ذلیل کر کے اپنے پاس حاضر کرنا چاہیں اور اس سے اپنی مرضی کے مطابق جو جی چاہے کام لینا چاہیں تو اس مقصد کے لئے ہاتف سے مدد حاصل کی جا سکتی ہے۔ جابر سے جابر انسان بھی عاجز ہو کر

حاضر ہوگا اور عامل کے ہر حکم کی تعمیل کرے گا۔ طریقہ یہ ہے کہ نماز عشاء کے بعد قسم ناصور کو 21 مرتبہ تلاوت کریں اور ہر مرتبہ ایک بار قسم کے ساتھ توکیل بھی تلاوت کریں توکیل یہ ہے۔

"توکلوا یاناصورانت و اخوک شمعون و امضوا الی فلان ابن فلانۃ اِذ عجّوہ و ازجعوہ"

یہاں تک کہ عاجز اور ذلیل ہو کر حاضر ہو اور آپ کا ہر مطلب پورا کرے جو کچھ آپ اسے کہیں۔ چند راتوں میں ہی مقصد پورا ہو جائے گا۔

## اگر مطلوب کو حاضر کرنا چاہیں

تو نقش مندرجہ ذیل صورت میں سرخ کاغذ پر تحریر کریں اور درمیان کے خانہ میں ایک سوئی چبھو دے اور اس کو انار کی شاخ میں آویزاں کر دے اور بخور دے اعمال خیر کا مگر اس سے قبل اس پر 21 مرتبہ قسم ناصور پڑھ کر دم کریں اور پھر آویزاں کریں۔ اگر مطلوب اسی شہر میں ہے تو اسی روز طالب کے پاس حاضر ہو جائے گا۔ اگر دور ہے تو سہولت کے مطابق ضرور حاضر ہوگا۔ نقش کی صورت یہ ہے:



نقش کی مندرجہ بالا صورت اعمال شر میں استعمال ہوتی ہے۔ اور اسے اعمال شر میں ترش پھل دار درخت پر آویزاں کیا جاتا ہے اور اعمال خیر میں شیریں پھل دار درخت پر آویزاں کیا جاتا ہے۔ بشرطیکہ عمل بادی ہو۔ اگر عمل ترابی ہو تو مٹی یعنی پرانی قبر یا مطلوب کے گھر کی چوکھٹ وغیرہ میں دفن کریں۔ اگر عمل آبی ہو تو پانی میں دھو کر چھڑک دیا جائے یا دھو کر پلایا جائے۔ اور اگر عمل ناری ہو تو آگ کے قریب دفن کیا جائے۔

## دعوت ناصور تاکہ قسم کا خادم مسخر ہو جائے

جب آپ اس قسم کے خادم کی تسخیر کا ارادہ کریں تو ایک مکان خلوت کا تلاش کریں۔ جس میں آپ کے علاوہ کوئی دوسرا فرد نہ جائے۔ بخور اعمال خیر و شر کا روزانہ بوقت ریاضت روشن کرنا ہوگا اور روزانہ نصف رات کے وقت قسم ناصور ایک ہزار 1000 مرتبہ پڑھنا ہوگی۔ اس سے قبل اصراف عامر کا عمل سات روز تک اس مکان میں ضرور تلاوت کریں تاکہ اصراف آپ کے عمل میں کسی طرح کی مداخلت نہ کریں۔ یہی اساتذہ عظام کا مستند طریقہ ہے۔ قسم ناصور اور اس کے جملہ اعمال سے کماحقہٗ فائدہ حاصل کرنے کے لئے اس کی خاص شرط ہے۔ جس کے بغیر اس کے اعمال میں کامیابی ممکن نہیں۔ اگر اس شرط کا خیال نہ رکھا جائے تو عمل کی رجعت بھی یقینی ہے۔ یہاں نااہل سے پوشیدہ رکھنے کے لئے درج نہیں کر رہا کیونکہ نااہل کو اچھے برے کی تمیز نہیں ہوا کرتی۔ جو احباب ناصور کے جملہ اعمال میں مکمل کامیابی حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ وہ بندہ ناچیز سے اجازت اور خاص شرط حاصل کرلیں۔ تاکہ ان کی شب و روز کی محنت ضائع نہ ہو۔ اکیس 21 روز تک تلاوت کریں۔ کسی بھی روز ناصور حاضر ہوگا اور پوچھے گا کہ" تو کیا چاہتا ہے؟" آپ اس سے اپنے اور دیگر لوگوں کے کاموں میں مدد اور معاونت کا معاہدہ کرلیں۔ اور پھر اس کے معاہدہ کا پاس رکھیں۔ اور کبھی بھی خلاف ورزی نہ کریں۔ پس وہ ہمیشہ مددگار اور معاون رہے گا۔ قسم ناصور کے جملہ اعمال و نقوش میں اور تمام خواتم کے جملہ فوائد فوراً حاصل ہوں گے۔

## کسی کو اپنی طرف متوجہ کرنا

اگر کسی کو اپنی محبت میں دیوانہ کر کے اپنی طرف متوجہ کرنا اور حاضر کرنا چاہیں۔ تو مندرجہ ذیل طلسم ایک سرخ کاغذ پر تحریر کریں اور اس پر 21 اکیس مرتبہ قسم ناصور پڑھ کر دم کریں۔ اور اسے آگ کے قریب دفن کر دیں تاکہ آگ کی گرمی اسے برابر پہنچتی رہے پس مطلوب بہت جلد حاضر

ہوگا آپ کی محبت میں دیوانہ اور پاگل ہوکر حاضر ہوگا۔ پس جب حاضر ہوجائے تو مندرجہ ذیل خاتم جو پہلے ہی ایک کاغذ پر لکھی ہو۔ پانی سے دھوکر مطلوب کے چہرے پر چھڑک دیں۔ بے شک اسے افاقہ ہوگا۔ اگر ایسا نہ کیا گیا تو مطلوب پاگل ہوجائے گا۔ طلسم اور خاتم یہ ہے:

الاکان علیک

اجب یا میمون و جلب وهیج

واحرق قلب کذا و کذا بحق یا ناصور

اتریوش

| ۳۰ | ۱۰۰ | ۸ | ۲۴۰ |
|---|---|---|---|
| ۸۰ | ۱۰ | ۶ | ۴۰ |
| ۴۰ | ۸۰ | ۱۱ | ۶۰ |
| و | ۷ | ۸ | ۶۰ |

## جب لوگوں میں عداوت پیدا کرنا چاہیں

تو ان لوگوں کے مستعمل کپڑے کا ٹکڑا لے کر اس پر مندرجہ ذیل خاتم تحریر کریں اور مندرجہ ذیل طلسم کاغذ کے تین ٹکڑوں پر تحریر کریں۔ اب طلسم اور تینوں تعویذوں کو جلا دیں اور جلاتے وقت تین مرتبہ قسم ناصور پڑھ کر راکھ پر دم کریں۔ اور ہر مرتبہ یہ توکیل بھی تلاوت کریں۔ توکیل یہ ہے:

"تَوَكَّلُوْا يَا نَاصُوْرُ بِالْفِرَاقِ بَيْنَ كذا و كذا وَ كَذَا وَ شَتِّتْ شَمْلَهُمْ وَفَرِّقْ جَمْعَهُمْ"

پھر اس راکھ کو پانی میں بھگو کر ان کے گھروں میں ڈال دیں۔ اللہ کے حکم سے جدائی اور عداوت پیدا ہوجائے گی۔ ان تمام لوگوں میں جن کا نام اس عمل میں شامل ہوگا۔ خاتم یہ ہے:

اتریوش

| ۳۰ | ۱۰۰ | ۸ | ۲۴۰ |
|---|---|---|---|
| ۸۰ | ۱۰ | ۶ | ۴۰ |
| ۴۰ | ۸۰ | ۱۱ | ۶۰ |
| و | ۷ | ۸ | ۶۰ |

طلسم یہ ہے

توکلوا یا خدام هذه الاسماء و بحق هذا الفال المرصود الطلسم

(جاری ہے)

(اجازت کے لئے مصنف سے رابطہ کیا جائے۔ ع)

# دارالعمل چشتیہ (لاہور) کے مجرب اعمال

| عمل | تفصیل |
| --- | --- |
| چہل کاف کا عمل | ❖ ہر قسم کے جادو اور جنات کا علاج کرنے کا بہت مجرب عمل ہے ❖ اس کے عامل پر آسانی سے جادو اور جنات اثر انداز نہیں ہوتے ❖ اجازت ملتے ہی جنات کی ایک بڑی جماعت غائبانہ طور پر تعاون شروع کر دیتی ہے، جس کا اجازت لینے والے ہزاروں افراد کا تجربہ ہے ❖ اجازت کے ساتھ دوسرے کئی اعمال کی بھی اجازت دی جاتی ہے تاکہ عامل کو کوئی کمی نہ رہے جیسے جسمانی بیماریوں کا روحانی علاج، حب و بغض و زبان بندی و دشمن سے متعلق اعمال، روحانی تشخیص کے مجرب اعمال، جنات کو جلانے کے اعمال، مکان سے ہر قسم کا جادو اور جنات کا اثر نکال کر اس کو کیل کرنے کا طریقہ، جادو کو واپس کرنا، فراخی کاروبار اور دیگر مقاصد کے اعمال۔ |
| امنت باللہ کا عمل | ◆ اس عمل کی اجازت ملنے کے بعد جنات اور جادو کے علاج میں غائبانہ موکلین کی ایک جماعت عامل کے ساتھ تعاون کرتی ہے ◆ جنات کو بوتل میں بند کرنا، جنات کو بذریعہ موکلین جیل میں قید کروانا، حب، جدائی، شادی، ہر قسم کی بیماریوں کا روحانی علاج، گھر کی ہر قسم کے جنات و جادو سے حفاظت، چوری شدہ سامان کی اطلاع و واپسی اور دیگر مقاصد کے اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ |
| هانڈی کا خاص عمل | ◆ ہانڈی کا عمل سخت سے سخت جادو اور جنات کے علاج میں استعمال کیا جاتا ہے ◆ جس طرح جسمانی علاج میں بڑے علاج ہوتے ہیں، اسی طرح یہ بھی روحانی علاج میں ایک بڑا علاج ہے۔ اس کو عام استعمال نہیں کرنا چاہیے ◆ جگہ اور مریض پر سے بحکم رب العالمین ہر قسم کے جادو اور جنات کا اثر ختم ہو جاتا ہے ◆ تیز اعلاج بیماروں کے لئے بھی انتہائی مجرب عمل ہے۔ |
| خزینہ مجربات | ● بکری کے صدقہ کا خاص عمل جس کو کرنے سے جس کام یا مریض کے علاج میں رکاوٹ آ رہی ہو، اس میں بہت آسانی ہو جاتی ہے، نیز بڑے سے بڑے جنات و جادو کے علاج میں صدقہ کا عمل کرنے سے عامل اور مریض، دونوں رجعت سے محفوظ رہتے ہیں ● سوئیوں والا خاص عمل جس کو کرنے سے ہر قسم کا بخار، ٹی بی، ٹائی فائیڈ وغیرہ ختم ہو جاتا ہے۔ ڈاکٹرز حیران رہ جاتے ہیں ● مختلف جسمانی بیماریوں کے روحانی علاج ● جب ڈاکٹرز آپریشن کا کہہ دیں تو بغیر آپریشن ولادت کا خاص عمل ● مقدمہ جیتنے کا مجرب عمل ● نکاح و حب کے اعمال کے ساتھ اور بھی کئی مقاصد کے اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ |
| حزب البحر | ■ ولی کامل شیخ ابوالحسن شاذلی نوراللہ مرقدہ پر الہام ہوئی مجرب دعا جو ایک عرصہ سے اولیائے کرام علمائے کرام اور عاملین کے معمولات میں شامل ہے۔ اس دعا کے پڑھنے کے بیشمار فوائد ہیں۔ خاص کر دیکھا گیا ہے رزق میں فراخی آنا شروع ہو جاتی ہے ■ حزب البحر کے مختلف اعمال سکھائے جاتے ہیں، تاکہ ہر کوئی صحیح طریقے پر فائدہ اٹھا سکے ■ زکوٰۃ صغیر و کبیر -- دونوں اعمال کی زکوٰۃ خاص دنوں میں نکلوائی جاتی ہے۔ اجازت سے ایک خاص تاثیر پیدا ہو جاتی ہے۔ |

حزب البحر کے علاوہ تمام اعمال نقد صدقے کے ساتھ شروع ہوں۔ نقد صدقہ ادا کر کے درج بالا اعمال کی اجازت لی جا سکتی ہے

رابطہ روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور

مولانا عرفان صاحب
(0321) 4661681

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور 54570 فون: 35033371 (042) موبائل: 7772772 (0343)

Web: darulamal.org/ruhanidarsgah, E-mail: info@darulamal.org

# حل المشکلات و شفاء امراض مشاہدات و تجربات

تحریر: محمد کوکب جمیل ہاشمی

اللہ تبارک وتعالیٰ جل شانہ کی نازل کردہ کتاب قرآن مجید فرقان حمید جہاں زندگی کے لیے مکمل لائحہ عمل فراہم کرتی ہے، وہاں اس کی مقدس سورتیں اور آیات ہمارے لیے شفائے امراض، حل المشکلات، حفاظت، برکت، عزت و قار جیسی نعمتوں اور فیوض کا خزانہ لیے ہوئے ہیں اور تمام عالم اسلام ان سے بھرپور استفادہ کر رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ کی یہ کتاب جو نبی آخر الزمان حضرت محمد ﷺ پر نازل ہوئی، اپنے اندر دعاؤں کا قیمتی سرمایہ لیے ہوئے ہے۔ اور یہ دعائیں اگر پورے اہتمام، التزام اور دعاؤں کے آداب و تقاضوں کے مطابق خشوع و خضوع، توبہ و استغفار اور کامل یقین و اعتقاد کے ساتھ کی جائیں تو کبھی فوراً اور کبھی بعد میں ان کی ایسی تاثیر و فوائد دیکھنے میں آتے ہیں کہ جن سے نہ صرف شفائے امراض اور مشکلات کا حل اور دیگر مسائل سے چھٹکارا مل جاتا ہے بلکہ ایمان بھی تازہ ہو جاتا ہے۔ ہمارے معاشرے میں بے شمار ایسے علمائے دین اور عاملین موجود ہیں جو فی سبیل اللہ قرآنی آیات اور احادیث سے ثابت وظائف و تسبیحات کے ذریعے سے دکھی انسانیت کی خدمت کر رہے ہیں اور خصوصاً ان لوگوں کے لیے اللہ کی رحمت خاص اور فضل و کرم سے بہت مددگار و معاون ثابت ہو رہے ہیں، جو خود عدم واقفیت اور جہالت کے باعث وظائف و اوراد کا کما حقہ اہتمام نہیں کر سکتے۔ اللہ تعالیٰ ایسے روحانی عاملین کی مساعی جمیلہ کو قبول فرمائے اور انہیں اجر و ثواب عطا فرمائے۔ (آمین)

عاملین کے علاوہ عام افراد بھی اگر درود شریف اور تسبیحات پر مداومت کریں تو اللہ تعالیٰ ان کی دعاؤں کو قبول فرماتے ہیں اور ان کی زبان سے نکلی ہوئی باتوں کو بھی مستحسن کر دیتے ہیں۔

احقر اس بات پر کامل یقین رکھتا ہے کہ اللہ رب العزت کے حضور عجز و انکساری اور عبادت گزاری کے ساتھ تسبیح و تہلیل کر کے دعاؤں کا اہتمام کیا جائے تو اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کو مستجاب الدعوات لوگوں میں شامل کر لیتے ہیں۔

احقر خود نہ تو عامل و عالم ہے اور نہ سالک و صالح لوگوں کی صحبت میں رہا ہے اور یہ فضیلت حاصل نہ ہونے کے باعث خود کو اس درجے کی دعا و وظائف میں مشغول نہیں پاتا جو کہ روحانی عاملین کے معمولات میں شامل ہوتی ہیں۔ تاہم احقر کو اللہ تعالیٰ نے یہ شرف ضرور عطاء کیا ہے کہ ان تسبیحات و درود کی مداومت نے دعاؤں میں ایسی تاثیر پیدا کر دی ہے کہ اکثر و بیشتر استفادہ کرنے والوں کی جانب سے ستائش و اعتقاد کے جذبات کا اظہار ہوتا ہے اور یہ چیز اللہ کی بیکراں رحمت اور فضل و کرم پر بھرپور ایمان کی دلیل ہے کیونکہ سب کچھ اسی ذات باری تعالیٰ اور اس کے محبوب نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے طفیل سے ہے۔

ذیل میں احقر ایسے چند واقعات و مشاہدات کا ذکر کرنا چاہتا ہے جو محض تائید ایزدی اور اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی رحمت سے وقوع پذیر ہوئے۔ اس میں بندے کا اپنا کوئی کمال نہیں۔ بندے کی والدہ انتہائی نیک، دیندار اور پرہیز گار خاتون تھیں۔ انہوں نے پہلے لاہور میں اور بعد میں راولپنڈی منتقلی کے بعد، بہت سارے بچوں بچیوں کو قرآن پڑھایا۔ ہمارے والد کے انتقال کے بعد سے وہ مسلسل تسبیح و تہلیل میں مشغول رہتی تھیں۔ اسی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے انہیں یہ وصف عطا فرما دیا تھا کہ اکثر انہیں خواب کے ذریعے اپنے سے دور اولاد کی تکلیف و پریشانی کا علم ہو جاتا تھا۔ اپنی والدہ کو مسلسل تسبیحات میں مشغول دیکھ کر اور والد کے انتقال (1973ء) کے بعد سے اس بندے نے بھی اوراد اور درود کو اختیار کر لیا اور تب سے اب تک الحمد اللہ تسبیحات و ادعیاء کے تواتر نے ایک ایسا وصف پیدا فرما دیا کہ کبھی اس شغل

میں تعطل ہو جائے تو یوں لگتا ہے جیسے کچھ کھو گیا ہو۔

یہ ذکر ہے ان دنوں کا، جب ہم ملک شام میں پاکستانی سفارتخانے میں متعین تھے۔ وہاں ایک مقامی فرد صفائی ستھرائی کے کاموں پر مامور تھا۔ ایک دن وہ آفس آیا تو وہ بہت رنجیدہ و پریشان تھا۔ استفسار پر اس نے بتایا کہ اس کا ایک شیر خوار بچہ بیمار ہے اور ڈاکٹر نے اسے سرطان کے عارضے میں مبتلا ہونے کی خبر دی ہے۔

بندے کے علم میں موذی امراض سے شفایابی سے متعلق ایک وظیفہ تھا جو کہ حسب ذیل ہے۔ (حوالہ ماہنامہ خزینہ علم و عمل شمارہ مارچ 2008 صفحہ 50 اول و آخر 3 بار یہ درود شریف پڑھیں)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ دَاءٍ وَّدَوَاءٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ

درمیان میں سات بار سورہ الفاتحہ بمع بسم اللہ اور تین بار سورہ اخلاص پڑھیں اور اس کا ثواب حضرت علامہ مخدوم ہاشم سندھی رحمہ اللہ کو بخشیں اور مریض پہ دم کریں۔ نیز اگر مرض پرانا ہو اور شدت اختیار کر گیا ہو تو مذکورہ درود شریف اول و آخر سو (100) بار پڑھیں۔

متعلقہ اہلکار نے اس وظیفے کی پابندی کی اور الحمد اللہ اس کا بچہ چند ماہ میں صحت یاب ہو گیا۔

شام میں قیام کے دوران ہی ایک پاکستانی اہلکار اپنے بچے کی ملازمت نہ ہونے پر پریشان تھے۔ ان کا بیٹا پاکستان میں اپنی تعلیم مکمل ہونے کے بعد بیروزگار تھا۔ انہوں نے احقر سے دعا کی درخواست کی۔ بندے نے دعا کے ساتھ انہیں ایک وظیفہ پڑھنے کے لئے بتایا جو ہم نے حضرت تھانوی رحمہ اللہ کی کتاب اعمال قرآنی میں پڑھا تھا۔ وہ وظیفہ حسب ذیل ہے:

آدھی رات کے وقت باوضو گھر یا مسجد کے صحن میں 3 بار سجدہ کر کے ہاتھ اٹھا کر سو بار اسم مبارک الوھاب پڑھیں۔ 3 دن یا 7 دن تک یہ کرتے رہیں۔ مذکورہ اہلکار نے یہ وظیفہ پڑھا اور وظیفہ مکمل ہوتے ہی ان کے صاحبزادے کو ملازمت مل گئی۔

شام سے واپس آنے کے بعد ہم ایک بار بذریعہ ٹرین کراچی سے اسلام آباد آ رہے تھے۔ رات کے وقت ہمارے کمپارٹمنٹ کے ساتھ والے کمپارٹمنٹ میں ایک شیر خوار بچہ مسلسل روئے جا رہا تھا۔ بچے کے والدین جتن کرتے رہے مگر بچہ خاموش نہ ہوا...... بندہ خود اس معاملے پہ بہت پریشان ہوا۔ پھر مجھے خیال آیا کہ شاید بچہ کو نظر لگ گئی ہو۔ اس لئے کیوں نہ اسے نظر بد سے حفاظت کا دم کر دیا جائے...... چنانچہ احقر نے آیت الکرسی اور چاروں قل پڑھے اور بچے کا تصور کرتے ہوئے اپنی نشست پہ بیٹھے بیٹھے بچے کی سمت پھونک دیا۔ ایسا کرنا تھا کہ بچہ یکدم خاموش ہو گیا اور پھر وہ بچہ پرسکون نیند سو گیا۔

ہم ایک بار پھر دفتری احکامات کے تحت باہر گئے۔ اس بار ہماری تعیناتی پاکستانی سفارتخانے مسقط (عمان) میں ہوئی۔ وہاں بھی اللہ کی رحمت سے بہت سے لوگوں کا بھلا ہوا۔

ایک بار سفارتخانے کے پاکستانی سکیورٹی گارڈ کے سر میں شدید درد ہوا۔ وہ احقر کے پاس آیا تو احقر نے یہ دعائیں پڑھ کر اسے دم کیا۔

لَا يُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا يُنْزِفُوْنَ ﴿سُوْرَةُ الْوَاقِعَة: ١٩﴾ (3 بار)

يُسَبِّحُ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۚ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ ۖ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿سُوْرَةُ التَّغَابُن: ١﴾ (3 بار)

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ۗ وَمَا اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ﴿سُوْرَةُ بَنِيْ اِسْرَآءِيْلَ: ١٠٥﴾ (3 بار)

قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۖ قُلِ اللّٰهُ ۚ قُلْ اَفَاتَّخَذْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ لَا يَمْلِكُوْنَ لِاَنْفُسِهِمْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا ﴿سُوْرَةُ الرَّعْد: ١٦﴾ (3 بار) (اعمال قرآنی)

ان وظائف کو پڑھ کر دم کرنا تھا کہ فوراً اس کے سر کا درد ٹھیک ہو گیا۔ اسی طرح سفارتخانے کا ایک اور اہلکار داڑھ کے شدید درد میں مبتلا تھا۔ وہ درد کی شدت سے سخت بے چین تھا۔ وہ احقر کے پاس آیا تو احقر نے یہ دم کیا۔ مریض کو کہا کہ وہ متاثرہ داڑھ کو داہنے ہاتھ کی شہادت کی انگلی سے پکڑے اور بات کرتے وقت بھی اسے مت چھوڑے۔ پھر سورہ فاتحہ 7 بار مع بسم اللہ پڑھی اور مریض سے پوچھا کہ اس کا نام کیا ہے؟ مریض نے اپنا نام بتا دیا۔

پھر سورہ الفاتحہ 7 بار مع بسم اللہ پڑھی اور اس کی والدہ کا نام دریافت کیا۔ مریض نے والدہ کا نام بتایا تو سورہ الفاتحہ مع بسم اللہ 7 بار پڑھی اور مریض سے سوال کیا کہ اسے کہاں درد محسوس ہو رہا ہے؟ مریض نے جواب دیا کہ اسے داڑھ میں درد ہو رہا ہے۔ایک بار پھر 7 بار سورہ الفاتحہ مع بسم اللہ پڑھی اور مریض سے اس کی عمر کی بابت سوال کیا۔ مریض نے اپنی عمر بتادی۔ایک بار پھر سورہ الفاتحہ مع بسم اللہ 7 بار پڑھی اور مریض سے پوچھا کہ کیا اس کی داڑھ کا درد اللہ کے حکم سے ٹھیک کردوں؟ مریض نے اثبات میں جواب دیا۔ایک بار اور سورہ الفاتحہ مع بسم اللہ 7 بار پڑھی اور مریض کو دم کیا اور اسے ہدایت کی کہ جاؤ آرام کرو بلکہ کچھ دیر کے لئے سو جائے۔ان شاء اللہ درد جلد ٹھیک ہو جائے گا۔ ابھی اسے یہ ہدایت دی ہی تھی کہ وہ تیزی سے اٹھا اور خوشی سے جھومتے ہوئے بولا کہ اسے محسوس ہو رہا ہے جیسے کسی نے درد کش (Pain Killer) انجکشن لگا دیا ہے۔ اللہ اللہ، یہ ہے قرآنی سورتوں کا اعجاز جو بڑی سے بڑی اور سخت سے سخت تکلیف اور مشکل کو رفع کر دیتی ہیں۔

ایک اور دلچسپ واقعہ قارئین کی نذر ہے۔ ملاحظہ کیجئے۔

مسقط میں ایک اللہ دتہ نامی شخص گزشتہ 30 یا 35 سال سے گاڑی میں سکول کے بچوں اور دفتر کے لوگوں کو پک اینڈ ڈراپ کیا کرتا تھا۔ عمانی قوانین کے مطابق کوئی غیر ملکی یہ کام نہیں کر سکتا تھا۔ اپنی گاڑی سے پک اینڈ ڈراپ کی سہولت صرف عمانی شہریوں کو حاصل تھی۔ ایک دن اللہ دتہ ایئر پورٹ سے کچھ مزدوروں کو شہر کے اندر لا رہا تھا کہ راستے میں شرطہ (پولیس) نے اسے روک لیا اور عمانی قانون کی خلاف ورزی پر اس کا چالان کر کے گاڑی کو ضبط کر لیا۔ اللہ دتہ کے روزگار کا واحد ذریعہ اس کی گاڑی تھی۔۔۔۔ضبط ہو جانے پر وہ بہت پریشان ہوا۔ اسے یہ بھی فکر لاحق تھی کہ کہیں اسے قانون کی خلاف ورزی کی پاداش میں جیل نہ بھیج دیا جائے یا پھر اسے پاکستان واپس نہ بھیج دیا جائے۔ خیر بعد از جرمانہ، معاملہ حل ہو گیا اور اسے گاڑی واپس مل گئی۔ لیکن اللہ دتہ کو یہ فکر لاحق تھی کہ اگر اس نے اس گاڑی سے دوبارہ اپنا کاروبار شروع کیا تو دوبارہ اس کی پکڑ ہو سکتی ہے۔ اس لئے اس نے اپنی اس گاڑی کو فروخت کر کے نئی گاڑی خریدنے کے بارے میں سوچا۔۔۔۔مگر وہ شش و پنج میں تھا کہ کیا کرے۔ بالآخر اس نے احقر سے کہا کہ اس کے لئے استخارہ کریں کہ پتہ چل سکے کہ پرانی گاڑی فروخت اور نئی گاڑی خریدی جائے یا نہیں۔ چنانچہ دو استخارے کیے۔ ایک پرانی گاڑی بیچنے سے متعلق اور دوسرا نئی گاڑی خریدنے کے لئے۔ اول الذکر استخارہ کیا تو اشارہ ملا کہ پرانی گاڑی کو فروخت کر دینا درست ہے۔ لیکن جب نئی گاڑی خریدنے سے متعلق استخارہ کیا تو جواب نفی میں آیا۔ اللہ دتہ کو نتائج سے آگاہ کیا تو وہ کہنے لگا کہ یہ کیسے ممکن ہے کہ وہ پرانی گاڑی بیچ کر نئی گاڑی نہ خریدے۔ وہ گاڑی نہ خریدنے کی صورت میں کہاں سے کمائے گا اور کہاں سے کھائے گا۔۔۔۔ہم نے اسے بتایا کہ گاڑی کے نہ خریدنے میں ضرور کوئی مصلحت ہو گی کیونکہ اللہ تعالیٰ غیب کا حال جانتا ہے۔ مگر اللہ دتہ کو فکر معاش نے مجبور کیا اور اس نے جلد ہی نئی گاڑی خرید لی۔ اس نے ہمیں فون پر نئی گاڑی خریدنے کی نوید سنائی اور کہا کہ وہ ہمیں اگلے دن دفتر ڈراپ نہیں کر سکے گا کیونکہ وہ نئی گاڑی کی رجسٹریشن کرانے کے لئے جائے گا۔ چنانچہ اگلے روز وہ ہمیں پک (pick) کرنے نہیں آیا۔ ہم اپنے سفارتخانے دوسرے انتظام سے پہنچے اور اپنے کام میں مشغول ہو گئے۔ ابھی کچھ دیر ہی گزری تھی کہ ہمیں اللہ دتہ کے بیٹے کا فون آیا۔ وہ کہہ رہا تھا کہ اللہ دتہ کا انتقال ہو گیا۔۔۔۔وہ رجسٹریشن کے دفتر میں موجود تھا کہ اسے ہارٹ اٹیک ہوا اور پھر وہیں وہ اس دار فانی سے رخصت ہو گیا۔ یہ خبر جہاں سخت رنج و غم کا باعث بنی۔ وہاں یہ گتھی بھی سلجھی کہ نئی گاڑی نہ خریدنے کا اشارہ استخارے میں کیوں آیا تھا کیونکہ نئی گاڑی سے کاروبار اس کے نصیب میں نہ تھا اور دوسرا نقطہ یہ تھا کہ استخارے کے بعد مشورے کے برعکس کام کیا جائے تو کسی صورت فائدہ نہیں ہوتا۔ استخارہ گھر میں اس طرح کیا جائے:

دو رکعت نماز نیت استخارہ شروع کی جائے کہ پہلی رکعت میں جب سورۃ فاتحہ پڑھیں تو ایاک نعبد و ایاک نستعین پہ پہنچ کر اس کی تکرار شروع کر دی جائے۔ یہاں تک کہ پورا وجود دائیں یا بائیں جانب مڑ جائے اور اسی تکرار کے دوران وجود دوبارہ اپنی اصلی حالت پہ لوٹ آئے اور پھر دونوں رکعتوں

میں سورۃ الاخلاص پڑھ کر نماز ختم کر لی جائے۔ اگر آپ کا جسم دائیں طرف مڑ جائے تو یہ مثبت اشارہ سمجھا جاتا ہے جبکہ بائیں طرف مڑنے کو منفی اشارے سے تعبیر کیا جاتا ہے۔

ہماری تعیناتی سفارتخانے میں صرف دو سال سے کچھ زائد عرصے کے لئے تھی کیونکہ اس کے بعد ہم نے ریٹائر ہو جانا تھا۔ ہم پاکستان واپسی کی تیاری میں تھے کہ سفارتخانے کی ایک خاتون ورکر سخت پریشانی کے عالم میں احقر کے پاس آئیں۔ وہ روتے ہوئے بیان کر رہی تھیں کہ اس کا شوہر اسے طلاق دینا چاہتا ہے اور اس کی وجہ اس کی ساس کی ضد ہے کہ اس کا شوہر دوسری شادی محض اس لیے کرے کہ پہلی بیوی سے کافی سال گزرنے کے باوجود کوئی اولاد نہیں تھی۔ ہم نے محترمہ کو تسلی دی اور اسے پڑھنے کے لیے کچھ وظائف بتائے۔ ہمارے پاس اس بارے میں بہت سے وظائف موجود تھے۔ صحیح یاد نہیں کہ احقر نے انہیں کون کون سے وظائف پڑھنے کو بتائے تھے لیکن جب ہم پاکستان لوٹے تو قریباً ایک سال گزرا تھا کہ ہمیں اطلاع ملی کہ وہ محترمہ ایک بیٹے کی والدہ بن چکی ہیں۔ سبحان تیری قدرت کہ تیری ذات پاک کتنی مہربان ہے اور اپنے بندوں کو کس طرح نوازتی ہے۔ سبحان اللہ العظیم۔

اگر چہ اور بھی بہت سارے واقعات لوح ذہن پہ نقش ہیں تاہم مختصراً دو مزید واقعات نذر قارئین ہیں۔

مسقط سے پاکستان واپس آنے سے پہلے ہمیں پتے کے درد کی شدید تکلیف ہوئی۔ ہمیں ہسپتال میں داخل کر لیا گیا۔ ڈاکٹر نے پتے میں پتھری کی تشخیص کی اور آپریشن کے ذریعے پتہ نکالنے کا کہا۔ تکلیف اس قدر زیادہ تھی کہ فوری طور پر سرجری ضروری تھی۔ چنانچہ جس روز ہماری سرجری ہونی تھی، اس روز صبح ہی سے ہم نے درود شریف، آیات شفاء، درود شفاء، چاروں قل اور مزید کچھ آیات شفائے امراض سے متعلق پڑھنا شروع کر دیں۔ جس سرجن نے ہمارا آپریشن کرنا تھا۔ وہ بھارتی ہندو تھا اور اس کا معاون ایک عراقی ڈاکٹر تھا۔ ڈاکٹر نے ہمیں بے ہوش کر کے آپریشن کیا اور پتہ نکال دیا۔ ہمیں جب ہوش آیا تو عراقی ڈاکٹر ہمارے بیڈ کے پاس کھڑا تھا۔ وہ ہماری طرف بڑھا اور مبارکباد دینے کے بعد وہ گویا ہوا کہ "مسٹر کوکب! یہ میری زندگی کا پہلا آپریشن ہے جو اتنی مہارت اور کامیابی کے ساتھ ہوا کہ اس کی مثال نہیں ملتی۔ بلکہ ہندو سرجن اس امر پہ سخت متعجب تھا کہ آپریشن اتنے پرسکون انداز میں ہوا کہ کہیں بھی کوئی مشکل پیش نہیں آئی اور سب سے حیرت کی بات یہ ہوئی کہ دوران آپریشن ماسوائے چند قطروں کے خون بالکل ضائع نہیں ہوا"...... اس ہندو ڈاکٹر نے کہا کہ ایسا ہونا اس کے لیے معجزے سے کم نہیں۔ تب ہم نے عراقی ڈاکٹر کو بتایا کہ یہ سب کچھ اللہ کے کلام اور وظائف و دعاؤں کی برکت سے ہوا ہے۔ ہم نے آیات شفاء جو کہ قرآن میں موجود ہیں اور اکثر و بیشتر روحانی رسائل و کتب میں موجود ہیں کے علاوہ بہت سے دیگر وظائف بھی پڑھے جو کہ حسب ذیل ہیں۔

یَابَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَابَدِیْعُ (ایک تسبیح)

یَابَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالشِّفَاءِ یَابَدِیْعُ (ایک تسبیح)

یَاشَافِیَ الْاَبْرَارِ مُقِیْمًا سَیِّدًا (ایک تسبیح)

اَسْاَلُ اللّٰهَ الْعَظِیْمَ رَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ اَنْ یَّشْفِیَنِیْ (ایک تسبیح)

درود شفاء (ایک تسبیح) بمع اول و آخر درود شریف۔

چونکہ یہ مضمون طوالت اختیار کر گیا ہے اس لئے باقی تفصیل پھر کبھی ضبط تحریر میں لائی جائے گی۔

## بقیہ: مریض پر مسلط شدہ مخلوق کو دفع کرنے کے اعمال

روحانی تکلیف بڑھ جاتی ہے اور علاج کا کچھ فائدہ نہیں ہوگا۔

**عمل نمبر 2:**

اگر مرض کا شدید حملہ ہو۔ کسی دوا سے فائدہ نہ ہو رہا ہو تو پیپل کے گیارہ عدد پتے لا کر مریض کے سر پر رکھ دیں اور چاروں قل شریف ایک ایک دفعہ پڑھ کر پتوں پر پھونک دیں اور سر سے پتے ہٹا کر جلا دیں۔ یہ ترکیب مسلسل گیارہ دنوں تک کریں۔ مریض دوران علاج کسی قسم کا گوشت نہ کھائے اور نہ ہی کسی مرنے والے کے گھر جائے۔

# عطریات کی دنیا میں ایک مستند اور معیاری نام العارفی عطریات

## ہر قسم کی عربی، انڈین، فرنچ عطریات مناسب، متوسط اور اعلیٰ کوالٹی میں تھوک و پرچون نرخوں پر حاصل کریں

موسم گرما کے آغاز پر العارفی عطورات کی جانب سے زبردست سیل، تمام خوشبویات درج ذیل ہول سیل ریٹس پر طلب فرمائیں

### اعلیٰ کوالٹی عطورات

قیمت فی تولہ (12 ML) درج ذیل ہیں

1 غلاف کعبہ: 340 | 2 عود الشمس: 340 | 3 عود متوسط: 140 | 4 عود سپر: 700 | 5 استنبول گلاب: 230

6 اصیل سپر: 230 | 7 مسک سلک سپر: 680 | 8 فریش روز: 100 | 9 رضوان: 380 | 10 حبیبی: 450

11 سلور عود: 210 | 12 رحاب: 150 | 13 SJ Roses: 260 | 14 Red Roses: 240 | 15 Shalis Man: 250

16 عود خلیج: 260 | 17 عود علوی: 950 | 18 عود مثالی: 650 | 19 مخلط عود: 680 | 20 مسکی روز: 680 | 21 مہزومہ: 330

22 مسک مدینہ: 780 | 23 White Musk: 170 | 24 طیبہ: 200 | 25 شمسہ سپر: 250

**اس کے علاوہ اعلیٰ عود بھی:** عود ہندی، عود کمبوڈی، عود لاؤسی، عود فاخرہ، عود ملکی، عود مجر، عود موتق، عود العدن وغیرہ

**دیسی ہندی عطورات:** مشک عنبر، روح خس، روح گلاب، روح موتیا، روح مجموعہ، دربار، صندل وغیرہ

**عطر تسخیر** جو بھی خوشبو سونگھے، وہ آپ کے حق میں ہوتا جائے
قیمت: 200

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0322-4773786
روحانی دکان، دار العمل چشتیہ، لاہور
darulamal.org/ruhanishop, info@darulamal.org

## پروفیسر ارشد جاوید (ایم اے نفسیات امریکہ) کی علم نفسیات پر تحریری کتب جو ہر روز کی اشد ضرورت ہیں آج ہی طلب فرمائیں

1. خوشیوں بھری زندگی کیسے؟ رعائتی قیمت: 280
2. سیکس ایجوکیشن سب کے لیے رعائتی قیمت: 245
3. ازدواجی خوشیاں مردوں کے لیے رعائتی قیمت: 315
4. ازدواجی خوشیاں خواتین کے لیے رعائتی قیمت: 315
5. کامیاب شخصیت بنیادی خوبیاں رعائتی قیمت: 280
6. کامیابی کے اصول رعائتی قیمت: 315
7. تعلیمی کامیابی رعائتی قیمت: 245
8. روزمرہ کے آداب رعائتی قیمت: 112
9. مسلمانوں کا ہزار سالہ عروج رعائتی قیمت: 150
10. متاثرین صدمہ کی نفسیاتی بحالی رعائتی قیمت: 188
11. خوشحالی کچھ مشکل نہیں رعائتی قیمت: 225

مکتبۃ العارف 042-35033371, 0322-4773786

## مطب العارف لایا آپ کے لیے پیام صحت شربات

سخت اور جھلساتی گرمی میں ٹھنڈک اور صحت کی ترقی کا آزمودہ راز

1. شربت انار قیمت: 155،150
2. شربت بزوری قیمت: 155،190
3. شربت انجبار قیمت: 190
4. شربت بنفشہ قیمت: 190
5. شربت دینار قیمت: 200
6. شربت شہتوت قیمت: 200
7. شربت صندل قیمت: 140
8. صندل نقرہ قیمت: 155
9. شربت عناب قیمت: 190
10. شربت گلاب قیمت: 140
11. شربت مصفی خون قیمت: 200
12. شربت نیلوفر قیمت: 190
13. شربت مالٹا قیمت: 160
14. شربت جان ثمر قیمت: 160
15. جام روح قیمت: 155
16. شربت الائچی قیمت: 155

مطب العارف 042-35033371, 0322-4773786

# مگوں میں تقسیم زندگی

جاوید چوہدری

اس نے سب سے گندا مگ اٹھالیا، وہ مگ کو ہونٹوں تک لے کر آیا، ایک لمبا سپ لیا، آنکھیں بند کر کے طویل سانس لی اور پروفیسر صاحب کی طرف دیکھ کر بولا ’’سر آپ کی کافی بہت شاندار ہے‘‘۔ بوڑھے پروفیسر نے باقی لوگوں کی طرف دیکھا، تمام لوگوں نے مگ ہاتھوں میں اٹھا رکھے تھے اور پروفیسر کی طرف دیکھ رہے تھے۔ پروفیسر نے ان سے پوچھا ’’کافی کیسی ہے؟‘‘ تمام لوگوں نے مگوں کی طرف دیکھا اور شائستگی کے ساتھ بولے ’’اچھی ہے سر‘‘۔ پروفیسر نے پوچھا ’’میٹھا کیسا ہے؟‘‘ وہ طالب علم فوراً بولا ’’مناسب ہے۔‘‘ ایک نے ملازم کی طرف مڑ کر کہا ’’مجھے دو چمچ چینی اور لادو‘‘ جبکہ باقی تمام لوگ کندھے اچکا کر خاموش بیٹھے رہے۔ پروفیسر نے اس کی طرف دیکھا، وہ بولا ’’سر کافی میں چینی نہیں تھی اور میں پھیکی کافی پسند کرتا ہوں‘‘۔ پروفیسر نے ستائش بھری نظروں سے اس کی طرف دیکھا۔

یہ تمام لوگ زندگی میں کامیاب تھے۔ ان میں سے کچھ انجینئر تھے، کچھ ڈاکٹر تھے، کچھ بزنس مین تھے، کچھ بیوروکریٹس تھے اور دو سیاستدان تھے۔ یہ چالیس سال کے پیٹے میں تھے اور یہ زندگی میں جو کچھ کرنا چاہتے تھے، یہ کر چکے تھے لیکن اس تمام تر کامیابی کے باوجود ان کی زندگی میں کسی چیز کی کمی تھی۔ یہ مضطرب تھے، یہ بے چین تھے اور ان کی زندگی بے کیف تھی۔ یہ لوگ اک دن اکٹھے بیٹھے، انہوں نے اپنے مسائل ڈسکس کیے اور اس کے بعد فیصلہ کیا۔ یہ اپنے پروفیسر کے پاس جاتے ہیں، یہ ان سے اپنی بے کیف زندگی ڈسکس کرتے ہیں اور پروفیسر صاحب جو مشورہ دیں، یہ اس پر عمل کریں گے۔ یہ پروفیسر کے پاس پہنچ گئے۔ پروفیسر ایک مطمئن انسان تھے۔ یہ ایم اے کے بعد کالج میں لیکچرار بھرتی ہوئے، پی ایچ ڈی کی، کالج سے یونیورسٹی آئے، اپنی ایک سٹوڈنٹ کے ساتھ شادی کی، تین بچے پیدا ہوئے اور یہ مزے سے زندگی گزار رہے ہیں۔ یہ سب لوگ پروفیسر صاحب کے پاس پہنچ گئے۔ پروفیسر کے پاس اس وقت ایک اور سٹوڈنٹ بھی بیٹھا تھا۔ یہ پروفیشن کے لحاظ سے فوٹو گرافر تھا اور سماجی رتبے میں ان سب سے کم تھا۔ اس کے پاس بڑی گاڑی تھی، بڑا گھر تھا اور نہ ہی لمبی چوڑی تنخواہ تھی لیکن اس کے باوجود یہ ایک خوشگوار زندگی گزار رہا تھا۔ یہ لوگ پروفیسر کو اپنے مسائل بتا رہے تھے، پروفیسر بڑے غور سے ان کی گفتگو سن رہا تھا۔ نوکر اس دوران کافی کی ٹرے لے آیا۔ ٹرے میں مختلف قسم کے مگ تھے، کوئی مگ خوبصورت تھا، کوئی قیمتی تھا، کوئی لمبا تھا اور کوئی چھوٹا تھا اور ان میں ایک مگ بدصورت اور ٹوٹا ہوا بھی تھا۔ نوکر ٹرے ایک ایک صاحب کے پاس لے جا رہا تھا اور وہ اپنی مرضی کا مگ اٹھا لیتا تھا۔ یہ ٹرے جب فوٹو گرافر کے پاس پہنچی تو اس نے بدصورت ترین مگ اٹھا لیا۔ لمبا سپ لیا اور سرشاری کے عالم میں بولا ’’سر آپ کی کافی بہت شاندار ہے‘‘ جبکہ دوسرے لوگ مگ ہاتھ میں اٹھا کر چپ چاپ ایک دوسرے کی شکلیں دیکھنے لگے۔ پروفیسر نے گفتگو روک کر فوٹو گرافر سے پوچھا ’’ٹرے میں ہر قسم کا مگ تھا، ٹرے میں لمبے مگ بھی تھے، شوخ رنگ والے بھی تھے اور قیمتی بھی تھے لیکن تم نے ان میں سے بدصورت اور ٹوٹا ہوا مگ کیوں پسند کیا؟‘‘ فوٹو گرافر نے مسکرا کر پروفیسر کی طرف دیکھا اور بولا ’’سر لیکن کافی تو سب میں ایک جیسی تھی‘‘۔ پروفیسر کے چہرے پر مسکراہٹ آ گئی۔ فوٹو گرافر نے اپنے مگ کی طرف اشارہ کیا اور اس کے بعد ڈاکٹر صاحب کی طرف اشارہ کیا۔ ڈاکٹر صاحب کے ہاتھ میں سب سے شاندار مگ تھا۔ اس نے اس کے بعد ملک صاحب، مہر صاحب اور چودھری صاحب کے مگوں کی طرف اشارہ کیا۔ ان سب کے مگ بھی شوخ، خوبصورت اور قیمتی تھے۔ اور اس کے بعد اس نے پروفیسر صاحب کے مگ طرف اشارہ کیا اور بولا ’’جناب ہم سب کے مگ مختلف ہیں لیکن ان میں ایک چیز کامن (common) ہے اور وہ چیز کافی ہے‘‘۔ وہ رکا اور اس کے بعد بولا ’’اگر ہم مگوں میں سے کافی نکال دیں تو یہ تمام مگ بے معنی ہو جائیں گے، یہ مگ کتنا ہی خوبصورت، قیمتی اور شاندار کیوں نہ ہو، ہم اسے اٹھانا پسند نہیں کریں گے‘‘۔ وہ رکا اور دوبارہ بولا ’’ہم نے جب کافی ہی پینی ہے تو پھر مگ کا سائز، رنگ اور برانڈ کی کیا حیثیت ہے۔ چنانچہ میں نے وہ مگ اٹھا لیا جس کی طرف ان میں

سے کوئی شخص ہاتھ نہیں بڑھا رہا تھا''۔ وہ خاموش ہو گیا۔ پروفیسر نے قہقہہ لگایا اور تمام لوگوں کو مخاطب کر کے بولا ''تم سب کا بھی مسئلہ ہے، تم زندگی میں ''بیسٹ ون'' کی تلاش میں رہتے ہو تم سب کو شہر کی خوبصورت خاتون چاہیے، تمہیں قیمتی ترین گاڑی چاہیے، تمہارا بینک بیلنس بھی ''سیون ڈیجٹ'' میں ہونا چاہیے، تمہارا گھر بھی شاندار ہونا چاہیے اور تمہیں سٹیٹس، اختیار اور عزت میں بھی منفرد ہونا چاہیے چنانچہ تم زندگی کی ٹرے سے ہمیشہ بیسٹ مگ اٹھاتے ہو اور یہ بھول جاتے ہو تم یہ مگ اٹھا کیوں رہے ہو کیونکہ جب مگ ہاتھ میں آتا ہے اور تمہیں لذت محسوس نہیں ہوتی تو تم حیرانی سے دائیں بائیں دیکھتے اور تمہیں زندگی بے کیف سی محسوس ہونے لگتی ہے''۔ پروفیسر صاحب نے فوٹو گرافر کی طرف دیکھا اور بولے ''لیکن یہ شخص زندگی کو سمجھ گیا ہے، یہ زندگی کے ریپر، زندگی کے لیبل اور شوخ و شنگ رنگوں کی طرف نہیں جاتا، یہ مگ کے اندر موجود زندگی کی لذت کو محسوس کرتا ہے۔ لہٰذا اس کے پاس کچھ بھی نہیں لیکن یہ اس کے باوجود خوش بھی ہے اور مطمئن بھی''۔

میں نے یہ واقعہ برسوں پہلے سیلف ہیلپ سیریز کی کسی کتاب میں پڑھا تھا اور یہ ہمیشہ ہمیشہ کیلئے میرے ذہن کی دیواروں سے چپک گیا اور میں نے اس کے بعد جب بھی کوئی مگ اٹھایا تو کافی کی خوشبو، جھاگ اور اس سے اٹھتی ہوئی مسرت کو دیکھ کر اٹھایا۔ اس کے رنگ روغن اور سائز پر توجہ نہیں دی۔ ہماری زندگی بے شمار مگوں میں تقسیم ہوتی ہے۔ ہمارے مکان ایک مگ ہیں، ہمارے دفتر، ہماری جابز، ہماری گاڑیاں، ہمارے سماجی تعلقات، ہمارے معاشرتی مرتبے اور ہمارے بیوی اور بچے یہ بھی مگ ہیں۔ اور ہم لوگ اکثر اوقات مگوں کا رنگ روغن، قد کاٹھ، قیمت اور معیار دیکھ کر انہیں پسند یا ناپسند کرتے ہیں۔ ہم میں سے کوئی شخص ان مگوں کے اندر جھانک کر نہیں دیکھتا۔ ہم میں سے کوئی نہیں دیکھتا ان مگوں کے اندر کافی بھی ہے یا یہ خالی ہیں۔ اور اگر کافی ہے تو اس کی مقدار کتنی ہے، اس کا ذائقہ کیسا ہے اور یہ بنی کیسی ہے؟ خوشی ہمارے کپ، ہمارے مگ کی کافی ہوتی ہے اور ہم اس خوشی کیلئے مگوں کے درمیان ٹھنڈے کھاتے ہیں اور ہم مگوں اور کپوں کے درمیان ٹھنڈے کھاتے ہوئے ہمیشہ خوشی کے عنصر کو بھول جاتے ہیں۔ ہمیں بڑی گاڑی چاہیے۔ ضرور لینی چاہیے لیکن کیا یہ گاڑی ہمیں خوشی بھی دے گی، ہم نے یہ کبھی نہیں سوچا، ہمیں اگر بڑی گاڑی کے بعد خوشی ملتی ہے تو ہمیں یہ گاڑی ضرور خریدنی چاہیے۔ اسی طرح ہمارا سوشل سرکل وسیع، شاندار اور مضبوط ہونا چاہیے۔ لیکن سوال یہ ہے کہ کیا یہ سوشل سرکل ہمیں خوشی دے رہا ہے؟ اگر ہاں تو ہمیں اس سرکل کو مزید سے مزید پھیلانا چاہیے اور اگر ہم شاندار، طاقتور اور مضبوط لوگوں کے درمیان بیٹھ کر بھی اداس، پریشان اور کنفیوژ ہیں تو پھر ہمیں اس سرکل سے فوراً نکل جانا چاہیے۔ اور اگر ہمارا کام، ہماری جاب اور ہمارا بزنس بھی ہمیں خوشی اور اطمینان نہیں دے رہا تو پھر ہمارا سیون ڈیجٹ اکاؤنٹ، ہماری فیکٹریاں اور ہماری ترقیاں بھی بے معنی ہیں۔ لہٰذا ہمیں یہ کپ بھی واپس ٹرے میں رکھ دینا چاہیے۔ ہم لوگ اگر زندگی میں خوشی دیکھ کر فیصلے کریں تو ہمارا ہر مگ ہمیں مسرت اور اطمینان دے گا لیکن اگر ہم مگوں کا رنگ، روغن، معیار، برانڈ اور قیمت دیکھ کر فیصلہ کرتے ہیں تو زندگی کا ہر مگ ہمیں پہلے سے کہیں زیادہ اداس اور پریشان کر جاتا ہے۔ پروفیسر کا فوٹو گرافر شاگرد، ان کے تمام کامیاب شاگردوں کے مقابلے میں زیادہ سمجھدار تھا۔ وہ زندگی کی سب سے بڑی حقیقت کو سمجھ گیا تھا اور یہ ہمیشہ کافی دیکھ کر مگ اٹھاتا تھا، مگ کی شکل دیکھ کر نہیں۔ چنانچہ یہ کچھ نہ پا کر بھی خوش تھا جبکہ دوسرے لوگوں نے زندگی کے خوبصورت ترین مگ اٹھا رکھے تھے، مگر سب کچھ حاصل کر کے بھی اداس تھے۔

## بقیہ : اولاد کی سرزنش اور تربیت کے طریقے

ارشاد باری تعالیٰ ہے: ''اے مومنو! خود کو اور اپنے اہل عیال کو آتش دوزخ سے بچاؤ''۔ (التحریم ۶)

اس آیت کے تقاضوں کو یوں پورا کیا جاسکتا ہے کہ جن لوگوں پر اولاد کی تربیت اور دیکھ بھال کی ذمہ داریاں عائد ہوتی ہیں، انہیں چاہیے کہ وہ اپنی اس ذمہ داری کو کما حقہ پورا کریں اور رسول اللہ ﷺ کے اس ارشاد کا عملی نمونہ پیش کریں: ''مرد اپنے گھر میں نگہبان ہے اور اس سے اس کے بارے میں پوچھا جائے گا''۔ (بخاری و مسلم)

# اولاد کی سرزنش اور تربیت کے طریقے

مولانا عبدالمعبود صاحب مدظلہٗ

## سرزنش میں احتیاط

والدین کو چاہئے کہ اپنے بچوں کی تربیت واصلاح میں ایسے انداز اور طریقے اختیار کریں جو سرور دو عالم ﷺ نے صحابہؓ کی تربیت کے لئے اختیار فرمائے تھے۔ آپ ﷺ تربیتی طریقوں میں دانائی اور حکمت کو پیش نظر رکھتے تھے۔ آپ ﷺ ایسے الفاظ اور روش اختیار کرنے سے گریز فرماتے جس سے مخاطب کی دل شکنی ہو یا کوئی غلط تاثر قبول کرلے۔ اس میں بے اطمینانی کی کیفیت پیدا ہو یا وہ کسی غلط عمل کا مرتکب ہوجائے۔

یوں ہی اگر کسی بچے سے کوئی غلطی سرزد ہوجائے تو والدین اسے سب بچوں کے سامنے ڈانٹ ڈپٹ نہ کریں، بلکہ علیحدگی میں مثبت انداز میں نہایت دل سوزی اور محبت سے سمجھائیں تاکہ نہ تو اس کے جذبات کو ٹھیس پہنچے اور نہ ہی وہ احساس کمتری کا شکار ہو۔

سفر حج میں حضرت فضل بن عباسؓ حضور انور ﷺ کی سواری پر آپ ﷺ کے پیچھے بیٹھے ہوئے تھے۔ ایک عورت آپ ﷺ سے کوئی مسئلہ پوچھنے آئی۔ وہ عورت حضرت فضلؓ کو دیکھنے لگی اور حضرت فضل رضی اللہ عنہ اسے دیکھنے لگے۔ حضور انور ﷺ نے اپنے ہاتھ سے حضرت فضل رضی اللہ عنہ کا چہرہ دوسری طرف کردیا۔

(صحیح بخاری، ج ۱، ص ۲۰۵ کتاب المناسک)

اس موقع پر زبان سے کوئی بات کہنا مصلحت وحکمت کے خلاف تھا۔ دونوں میں سے کسے مخاطب کیا جائے؟ کن الفاظ کا استعمال کیا جائے؟ اگر نہایت احتیاط کے ساتھ الفاظ استعمال کئے جاتے، تب بھی جذبہ خودداری کو ٹھیس لگنے کا اندیشہ تھا۔ لہٰذا حضور انور ﷺ نے نہایت حکیمانہ طریقہ اختیار فرمایا۔

## ٹی وی کی تباہ کاریاں

گھروں میں تفریح کا بڑا کام اب ٹیلی ویژن اور کمپیوٹر گیمز سے لیا جاتا ہے۔ بعض والدین تو بچوں کی تربیت کا کام بھی ٹی وی کے سپرد دیتے ہیں۔ بچے ہر دوسرے کام اور ماحول سے بے نیاز گھنٹوں ٹی وی پروگراموں کو بیٹھے دیکھتے رہتے ہیں۔ فی الواقع تفریحی پروگراموں میں سب سے زیادہ نقصان دہ، ٹی وی پروگرام ہی ہیں۔ یہ وقت زیادہ لیتے ہیں اور اس دوران بچوں کی نگرانی بھی نہ ہونے کے برابر ہوتی ہے۔ والدین مطمئن رہتے ہیں کہ بچے ان کی آنکھوں کے سامنے گھر کی چاردیواری میں محفوظ ہیں۔ وہ اس بات سے قطعی بے خبر ہیں کہ اس دوران ننھے منے ذہنوں پر کیا اثرات مرتب ہو رہے ہیں؟ ان کی شخصیت کس سانچے میں ڈھل رہی ہے؟ ٹی وی پروگرام بچے پر مثبت اور منفی، دونوں قسم کے اثرات ڈالتے ہیں۔

اولاد کے بگاڑ میں جنسی فلموں اور جرائم سے بھرپور فلموں کا بھی ہاتھ ہوتا ہے جو نوعمر لڑکے اور لڑکیوں کو ہمیشہ ہمیشہ کے لئے بدکار، مجرم، بداخلاق اور شخصی انحطاط کا شکار بنا دیتی ہیں۔ آج کل سینما ہالوں اور ٹیلی ویژن اسکرین پر جو جاسوسی کے کارنامے اور بے حیائی کے مناظر دکھائے جاتے ہیں، ان کا بچوں پر اچھا اثر کبھی بھی مرتب نہیں ہوسکتا۔ گندے رسالے، ناول اور جنس کو بھڑکانے والے غلیظ افسانے وغیرہ نوعمر لڑکے اور لڑکیوں کو ہمیشہ ہمیشہ کے لئے تباہ اور برباد کردیتے ہیں۔ ان سب میں جنس، جذبات، اخلاقی بے راہ روی اور جرائم کاری کا مواد بھرا ہوا ہے، جنہیں پڑھ لینے کے بعد بچے تو کیا بڑے لوگوں کے اخلاق بھی بگڑ جاتے ہیں۔

اس لحاظ سے اسلام کے نقطۂ نظر کے مطابق، والدین کی ذمہ داری اور بھی بڑھ جاتی ہے۔ ان کا فرض ہے کہ وہ اپنی اولاد کی تربیت صحیح خطوط پر کریں اور ان کے حقوق کو پورا کریں۔

اولاد کو گندی فلموں اور گندے ناولوں سے بچانا، والدین کے فرائض میں شامل ہے۔ ان پر یہ فرض ہے کہ خود کو اور اپنی اولاد کو ہر ایسے کام سے بچائیں جو خدا کے غضب اور دخولِ جہنم کا سبب ہو۔

(بقیہ ص 48)

# ہپناٹزم کے عجیب تجربات

شاد گیلانی مرحوم

## دل کا راز معلوم کرنا

نیند کے عالم میں معمول سے اس کا سب قلبی راز پوچھ سکتے ہیں بعد میں اسے کہہ دیں کہ "جو کچھ آپ سے پوچھا گیا ہے، جاگنے پر آپ کو قطعی یاد نہ رہے گا"۔

## بے حسی پیدا کرنا

معمول کو خوب غافل کر دیں اور اسے کہہ دیں کہ اس کے بازو میں قوت لامسہ نہیں ہے یا بازو کے کسی مقام پر پنسل سے گول نشان لگا دیں اور کہیں کہ اس مقام کو میں نے سُن کر دیا ہے۔ اس مقام پر اب کوئی تکلیف محسوس نہ ہوگی۔ اس کے بعد آپ اس مقام پر سوئی سالم کی سالم چبھو دیں گے تب بھی اس کو درد محسوس نہ ہوگا۔ کسی عضو کا آپریشن کرنا مطلوب ہو تو ایک اور تکنیک برتیے۔ مریض کو گہری نیند میں مبتلا کر کے خالی رومال معمول کے ناک کے قریب لے جایئے اور اسے کہیے کہ تمہیں کلوروفارم سنگھایا جا رہا ہے، اب تم بالکل بے ہوش ہو جاؤ گے اور آدھ گھنٹہ تک مطلقاً بے ہوش رہو گے۔

اس کے بعد معمول یقیناً کلوروفارم کے نشے میں آ جائے گا، اس حالت میں اس کا ہر چھوٹا بڑا آپریشن آسانی سے ہو سکتا ہے۔

## ٹیلیفون پر ہپناٹائز کرنا

اس مشق کے واسطے ایسے شخص کو تلاش کریں جس پر آپ پہلے کئی بار عمل کر چکے ہوں۔ معمول سے کہیں کہ ٹیلیفون کا ریسیور کان سے لگا کر کرسی پر بیٹھ جائے۔ (اگر کھڑا رہے گا تو متاثر ہو کر گر پڑے گا)

پھر اسے وثوق سے کہیں کہ ایک منٹ کے اندر اندر وہ گہری نیند میں ڈوب جائے گا۔

اب آپ کا سر بھاری ہو رہا ہے

اب آپ پر نیند کا غلبہ ہے

اب آپ سو جانا چاہتے ہیں

آپ سو رہے ہیں

آپ سو چکے ہیں

آپ گہری نیند سو چکے ہیں، سخت گہری نیند

## ڈاک کے ذریعہ ہپناٹائز کرنا

اس تجربہ کے لئے کسی ایسے شخص کو منتخب کریں جس پر آپ ۲، ۳ بار عمل تنویم کر چکے ہوں اور جو آپ سے بہت زیادہ متاثر ہو۔ ایک کاغذ کے ٹکڑے پر جلی حروف میں لکھیں

چند سیکنڈ میں آپ سو جائیں گے

تمہارے سر میں گرانی ہے، تم سو رہے ہو، تم سو چکے ہو

"شاد گیلانی"...... اپنا نام جلی حروف میں لکھیں تاکہ آپ کے نام سے متاثر ہو کر وہ فی الفور ہپناٹائز ہو جائے۔

## جانوروں کو متاثر کرنا

جانوروں کی آنکھوں میں گھور کر دیکھئے، کم از کم 15 منٹ تک...... (مگر یہ مشق وہی کر سکتا ہے جس نے آنکھوں کی مشقوں پر عبور حاصل کر لیا ہو) اس کے بعد اس کے نتھنے پکڑ کر سر پیچھے کی طرف کھینچیے اور لمبے لمبے سانس لے کر اس کے کان میں پھونکیے، یہ عمل ۲، ۳ بار کرنے سے وہ جانور آپ کے تابع ہو جائے گا، جدھر آپ جائیں گے وہ آپ کے پیچھے پیچھے دوڑے گا۔

درندوں پر بھی یہ عمل ہو سکتا ہے، اگر آپ درندوں کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر 5 منٹ تک دیکھ لیں گے تو درندہ آپ پر کبھی حملہ نہ کر سکے گا۔

یہ ساری باتیں آنکھوں کی بے پناہ مقناطیسی قوت حاصل کرنے کے بعد ہی حاصل ہو سکتی ہے۔

## عرصہ تک غافل رکھنا

معمول پر خواب غفلت طاری کر دیں۔ اسے کہہ دیں کہ آپ چار دن رات غفلت کی نیند سوتے رہیں گے اور اس دوران نہ آپ کو بھوک لگے گی نہ پیاس اور نہ ہی کمزوری ہوگی۔

پھر ہر روز دن میں ۴ بار اسے یہی ہدایت کرتے رہیں کہ تم خواب غفلت میں فلاں دن تک سوتے رہو گے۔ اس دوران نہ بھوک لگے نہ پیاس اور کمزوری بھی نہ ہوگی۔ یقین کیجئے کہ ایسا ہوگا اور معمول مدت معینہ تک بلاشبہ خواب غفلت میں رہے گا اور اسے کوئی نقصان بھی نہ پہنچے گا۔

# خاندان کی خوشی کا راز..... اپنے ساس سسر کے ساتھ ان بن سے نپٹنا

مہناز نگہت (انڈیا)

جینی کہتی ہے: مائیکل کی ماں مجھے نیچا دکھانے کا کوئی موقع ہاتھ سے نہیں جانے دیتی۔ دوسری طرف میرے ماں باپ بھی میرے شوہر کو بالکل پسند نہیں کرتے۔ وہ اُس کے ساتھ بہت بری طرح پیش آتے ہیں۔ اسی لئے ہم دونوں ایک دوسرے کے والدین کے ساتھ ملنے سے گھبراتے ہیں۔

مائیکل کہتا ہے: میری ماں کا خیال تھا کہ کوئی بھی اور عورت اُس کے بچوں کی اچھی طرح دیکھ بھال نہیں کر سکتی۔ اس لئے اُس نے پہلے دن سے ہی میری بیوی جینی میں نقص نکالنے شروع کر دیے۔ جینی کے ماں باپ بھی میرے ساتھ ایسا ہی کرتے تھے۔ وہ ہمیشہ مجھے نیچا دکھانے کی کوشش کرتے تھے۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ میں اور جینی اپنے اپنے ماں باپ کی طرفداری کرتے اور ایک دوسرے کو جلی کٹی سناتے تھے۔

ساس سُسر کے ساتھ ان بن کو اکثر مزاحیہ انداز میں پیش کیا جاتا ہے۔ مگر حقیقت میں یہ ایک سنجیدہ معاملہ ہے۔ انڈیا کی ایک خاتون رینا بیان کرتی ہے: "میری ساس کئی سال تک ہم میاں بیوی کے درمیان دراڑ ڈالنے کی کوشش کرتی رہی۔ میں اپنی ساس کو تو کچھ نہیں کہہ سکتی تھی، اس لئے اپنا سارا غصہ اپنے شوہر پر نکال دیتی تھی۔ میرا شوہر ہمیشہ اسی کشمکش میں رہتا تھا کہ ایک اچھا شوہر بن کر بیوی کا ساتھ دے یا پھر ایک اچھے بیٹے کا فرض نبھائے اور اپنی ماں کا ساتھ دے۔"

مگر سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ بعض ساس سُسر اپنے شادی شدہ بچوں کی زندگی میں دخل اندازی کیوں کرتے ہیں؟ اس مضمون کے شروع میں جینی کا ذکر کیا گیا ہے۔ اُس کے خیال میں اس مسئلے کی ایک وجہ یہ ہے کہ "ساس سُسر کو یہ بات ایک آنکھ نہیں بھاتی کہ اُن سے عمر اور تجربے میں کم کوئی شخص آ کر اُن کے بیٹے یا بیٹی کی ذمہ داری سنبھال لے"۔ اس سلسلے میں رینا کا شوہر دلیپ کہتا ہے کہ "بہت سی تکلیفیں اُٹھا کر اپنے بچوں کو پالنے والے ماں باپ یہ محسوس کرنے لگتے ہیں کہ اب اُن کی کوئی وقعت نہیں رہی۔ انہیں یہ فکر ستاتی ہے کہ اُن کا بیٹا یا بیٹی ابھی ناسمجھ ہے۔ اس لئے اُسے ازدواجی زندگی کے مسائل سے نپٹنا نہیں آتا"۔

لیکن سچ تو یہ ہے کہ بعض اوقات شوہر اور بیوی خود ہی ساس سُسر کو اپنے معاملے میں مداخلت کرنے کی اجازت دیتے ہیں۔ اس سلسلے میں آسٹریلیا کے رہنے والے مائیکل اور لیانہ کی مثال پر غور کریں۔ مائیکل بیان کرتا ہے: "لیانہ کے خاندان کے سبھی افراد ایک دوسرے کے بہت قریب تھے اور ہر معاملے پر آپس میں کھل کر بات کرتے تھے۔ ہماری شادی کے بعد بھی لیانہ ضروری فیصلے کرنے کے لئے میری بجائے اکثر اپنے باپ سے مشورہ لیتی تھی۔ اگرچہ اُس کا باپ اچھا مشورہ دیتا تھا تو بھی مجھے یہ بات بالکل پسند نہیں آتی تھی کہ جو فیصلے ہم دونوں کو مل کر کرنے چاہئیں، وہ اُن کے لئے کسی اور کے پاس جائے"۔

واقعی ساس سُسر کے ساتھ اَن بن ازدواجی بندھن کو خطرے میں ڈال دیتی ہے۔ کیا آپ بھی کسی ایسے ہی مسئلے کا سامنا کر رہے ہیں؟ آپ اپنے ساس سُسر کے ساتھ کیسے گزارہ کر رہے ہیں؟ آئیں دو حالتوں کا جائزہ لیں اور دیکھیں کہ آپ ان سے کیسے نپٹ سکتے ہیں۔

## پہلی صورتحال

آپ کا جیون ساتھی اپنے ماں باپ سے بہت پیار کرتا ہے۔ سپین کا رہنے والا لوئس نامی شوہر کہتا ہے: "میری بیوی کا خیال تھا کہ اگر ہم اُس کے والدین سے کہیں دُور گھر لے کر رہیں گے تو اس سے ظاہر ہوگا کہ وہ اُن سے محبت نہیں کرتی۔ لیکن جب میرے والدین ہمارے بیٹے کی پیدائش

کے بعد ہر روز اُسے ملنے آتے تھے تو میری بیوی بہت ناراض ہوتی تھی۔ اسی بات کو لے کر ہم میں اکثر جھگڑا ہوتا تھا۔"

**قابلِ غور بات:** ازدواجی بندھن میں بندھنے کے بعد شوہر اور بیوی ایک نیا خاندان بناتے ہیں جو اُن کے ماں باپ کے خاندان سے بالکل الگ ہوتا ہے۔ اس کے باوجود شوہر اور بیوی دونوں کو اپنے والدین کی عزت کرنی اور اُن کو توجہ دینی چاہئے۔ لیکن اگر آپ کو محسوس ہوتا ہے کہ آپ کا جیون ساتھی آپ سے زیادہ اُن کو توجہ دیتا ہے تو پھر آپ کیا کر سکتے ہیں؟

**آپ کیا کر سکتے ہیں؟:** اس صورتحال پر دانشمندی سے غور کریں۔ کیا واقعی آپ کا جیون ساتھی اپنے ماں باپ سے بہت پیار کرتا ہے جب کہ آپ اپنے ماں باپ کے اتنے قریب نہیں ہیں؟ اگر ایسا ہے تو یہ بات اس صورتحال پر کتنا گہرا اثر کرتی ہے؟ کیا آپ حسد کرنے لگے ہیں؟

ان سوالوں کے جواب دینے کے لئے یہ بہت ضروری ہے کہ آپ صاف دلی سے اپنا جائزہ لیں۔ اگر ساس سُسر کی وجہ سے آپ دونوں میں اکثر جھگڑا ہوتا ہے تو دراصل آپ کے ساس سُسر نہیں بلکہ آپ کی اپنی شادی شدہ زندگی میں کوئی مسئلہ ہے۔

شادی میں اکثر مسائل کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ شوہر اور بیوی معاملات کو ایک نظر سے نہیں دیکھتے۔ کیا آپ مسائل کو اپنے ساتھی کی نظر سے دیکھنے کی کوشش کر سکتے ہیں؟ میکسیکو میں رہنے والے آڈریان نامی شوہر نے ایسا ہی کیا۔ وہ کہتا ہے کہ "میری بیوی کے والدین کے گھر کا ماحول اچھا نہیں تھا۔ اس لئے میں اپنے ساس سُسر سے زیادہ میل جول نہیں رکھتا تھا۔ ایک وقت آیا کہ میں نے اُن کے ساتھ تعلقات بالکل ہی ختم کر دیے۔ اس سے ہم دونوں میاں بیوی میں جھگڑے ہونے لگے کیونکہ میری بیوی اپنے خاندان، خاص طور پر اپنی ماں کو چھوڑنا نہیں چاہتی تھی۔"

آخر کار آڈریان کو اس مسئلے کا مناسب حل مل گیا۔ وہ بیان کرتا ہے: "میں جانتا ہوں کہ میری بیوی کا اپنے والدین سے زیادہ میل جول اُس پر برا اثر ڈالتا ہے لیکن اگر میں اُسے اُن سے بالکل ہی نہ ملنے دوں تو اس سے اور بھی زیادہ مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔ لہٰذا، میں نے اپنے ساس سُسر کے ساتھ مناسب تعلقات قائم رکھنے کی کوشش کی ہے۔"

**عملی مشورہ:** آپ دونوں مل کر لکھیں کہ آپ کو ساس سُسر کے سلسلے میں کون سے بنیادی مسائل کا سامنا ہے؟ آپ کچھ ایسے شروع کر سکتے ہیں "میرا خیال ہے کہ۔ ۔ ۔" اس کے بعد اپنے صفحے ایک دوسرے کو دے دیں۔ اب دونوں مل کر سنجیدگی سے غور کریں کہ آپ ان مسائل کو کیسے حل کر سکتے ہیں؟

## دوسری صورتحال

آپ کے ساس اور سُسر ہمیشہ آپ دونوں کی زندگی میں دخل اندازی کرتے اور آپ کی مرضی کے بغیر ہی مشورے دیتے رہتے ہیں۔ قازقستان کی نیلہ نامی ایک عورت کہتی ہے کہ "شادی کے پہلے سات سال ہم اپنے سُسرال والوں کے ساتھ رہے۔ میرے ساس سُسر ہمیشہ اس بات پر جھگڑا کرتے تھے کہ ہم اپنے بچوں کی صحیح طرح دیکھ بھال نہیں کرتے۔ اس کے علاوہ انہیں میرا کھانا پکانا اور صفائی کرنا بھی پسند نہیں تھا۔ میں نے اپنے شوہر اور ساس سُسر سے اس مسئلے پر بات کی مگر جھگڑا مزید بڑھ گیا۔"

**قابلِ غور بات:** شادی کے بعد آپ اپنے ماں باپ کے اختیار کے تحت نہیں رہتے۔ لیکن ہم پہلے لکھ چکے ہیں کہ شوہر اور بیوی دونوں کو والدین کی عزت کرنی چاہئے۔ لیکن اگر آپ کے والدین یا پھر ساس سُسر زبردستی اپنی بات منوانے کی کوشش کرتے ہیں تو آپ کیا کریں گے؟

**آپ کیا کر سکتے ہیں؟:** ٹھنڈے دماغ سے یہ سمجھنے کی کوشش کریں کہ اُن کے دخل اندازی کرنے کی وجہ کیا ہے؟ اس مضمون کے شروع میں ہم نے مائیکل کے بارے میں پڑھا تھا۔ وہ اس سلسلے میں بیان کرتا ہے: "بعض اوقات والدین محض یہ ظاہر کرنا چاہتے ہیں کہ بچوں کو ابھی بھی اُن کی ضرورت ہے۔" پس کبھی کبھار ایسا بھی ہوتا ہے کہ والدین جان بوجھ کر مداخلت نہیں کرتے۔ لہٰذا اس نصیحت پر عمل کرنے سے اس مسئلے پر قابو پایا جا سکتا ہے کہ "اگر کسی کو دوسرے سے شکایت ہو تو ایک دوسرے کی بات برداشت کرے اور ایک دوسرے کے قصور کو معاف کرے۔"

تاہم، اگر ساس سُسر کی مداخلت کی وجہ سے آپ دونوں میاں بیوی میں جھگڑا ہونے لگتا ہے تو پھر کیا کیا جانا چاہئے؟

بعض شادی شدہ جوڑے سمجھ گئے ہیں کہ اُنہیں اپنے والدین کو کس حد تک مداخلت کرنے کی اجازت دینی چاہئے۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ آپ والدین کو اپنے ذاتی معاملات میں بولنے سے بالکل ہی منع کر دیں۔ اکثر آپ اپنی بات چیت یا کاموں سے یہ ظاہر کر سکتے ہیں کہ آپ کا جیون ساتھی آپ کی زندگی میں کتنی زیادہ اہمیت رکھتا ہے۔ مثال کے طور، جاپان سے ماسایوکی نامی ایک شوہر کہتا ہے: "اگر والدین اپنی سوچ کا اظہار کرتے بھی ہیں تو فوراً اُن سے متفق نہ ہو جائیں۔ یاد رکھیں کہ آپ ایک نئے خاندان کی بنیاد ڈال رہے ہیں۔ اس لئے پہلے یہ جاننے کی کوشش کریں کہ آپ کا ساتھی اُن کے مشورے کے بارے میں کیسا محسوس کرتا ہے؟"

**عملی مشورہ:** اپنے ساتھی کے ساتھ بات کریں کہ کس طرح والدین کی طرف سے مداخلت اُن کی شادی شدہ زندگی میں لڑائی جھگڑے کا باعث بن رہی ہے۔ ایک بار پھر دونوں مل کر بیٹھیں اور لکھیں کہ آپ کن حالات میں اُنہیں مداخلت کرنے کی اجازت نہیں دیں گے۔ آپ جو بھی فیصلہ کرتے ہیں اُس پر قائم رہیں۔ لیکن یہ سب کچھ کرتے وقت اپنے والدین کے ساتھ احترام سے پیش آنا کبھی نہ بھولیں۔

ساس سُسر کے جذبات کو سمجھنے سے بھی بہت سے جھگڑوں پر قابو پایا جا سکتا ہے۔ اس کے علاوہ، اُن کے ساتھ نااتفاقی کو اپنی ازدواجی زندگی میں خرابی پیدا کرنے کی اجازت ہرگز نہ دیں۔ اس سلسلے میں جینی بیان کرتی ہے: "بعض اوقات ہم دونوں میاں بیوی اپنے والدین کو لے کر بہت جذباتی ہو جاتے تھے۔ یہ بات صاف ظاہر تھی کہ اپنے اپنے والدین کی خامیوں کے بارے میں بات چیت کرنا ہم دونوں کے لئے بہت ہی تکلیف دہ تھا۔ لہٰذا، اپنے لڑائی جھگڑوں پر قابو پانے کے لئے سب سے پہلے ہم نے ایک دوسرے کو اپنے ساس سُسر کی کمزوریوں کے طعنے دینا بند کر دیئے۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا ہے کہ ہم دونوں ایک دوسرے کے بہت قریب آ گئے ہیں"۔

## اہم نوٹ

- ......نام بدل دیئے گئے ہیں۔
- ......اگر والدین کسی طرح کی سنگین بدچلنی میں پڑ گئے ہیں اور وہ اسے چھوڑنا نہیں چاہتے تو اس سے خاندانی تعلقات مزید خراب ہو سکتے ہیں۔ ایسی صورت میں بہتر ہوگا کہ اُن کے ساتھ کم سے کم میل جول رکھیں۔
- ......بعض اوقات آپ کو اپنے والدین یا ساس سُسر کے ساتھ کُھل کر بات کرنی پڑ سکتی ہے۔ ایسی صورت میں نرم لہجے میں بات کریں اور عزت واحترام سے پیش آئیں۔

## خود سے پوچھیں

- ......میرے ساس سُسر میں کونسی اچھی خوبیاں ہیں؟
- ......میں اپنے جیون ساتھی کو نظرانداز کئے بغیر کیسے اپنے والدین کو عزت دے سکتا ہوں؟

## اقوالِ زریں

- ...خالی پیٹ شیطان کا قید خانہ ہے اور بھرا ہوا پیٹ اس کا اکھاڑا ہے۔ (حضرت حسن بصری رحمہ اللہ)
- ...حکومت اور عورت کی محبت کو چھوڑنا صبر سے زیادہ کڑوا ہے۔ (حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ)
- ...جو کام تو کرتا ہے، اس کے کرنے سے پہلے شریعت کا حکم معلوم کر لیا کر۔ (ندائے غیب)
- ...جس گھر میں قرآن مجید پڑھا جاتا ہے، فرشتوں کو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جس طرح زمین والوں کو ستارے دکھائی دیتے ہیں۔ (حدیث حسان)
- ...دوست اس کو سمجھ جو تنہائی میں تیرے عیب تجھ پر ظاہر کر کے تجھے تنبیہ کرے۔ اور تیرے پیچھے لوگوں میں تعریف کرے اور مصیبت میں تیری ہمراہی کرے۔ (خلیفہ مامون الرشید رحمہ اللہ)

(محمد عارف)

زندگی کے ہر قدم پر کامیابیوں سے ہمکنار ہونے اور ناکامیوں اور شرور سے حفاظت اور جملہ مقاصد میں بامراد ہونے کیلئے درج ذیل الواح اپنانا نہ بھولیں، برکتی آج ہی رابطہ فرمائیں اور ان الواح کے ہدیہ سے آگاہی حاصل فرمائیں

## لوح شرف مریخ

لوح شرف مریخ حصول قوت وشجاعت، دل کو قوی کرنا، غلبہ براعداء، دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے اور موذی جانوروں وآسیب سے تحفظ کیلئے موثر ترین ہے۔

لوح شرف مریخ مقدمات میں فتح یابی، دشمنان سے تحفظ اور فتح ونصرت کے لئے بڑی کارآمد ہے۔ جن میاں بیوی میں تفرقہ ہے۔ یا کسی بڑی جماعت میں عرصہ سے دشمنی وخصومت چلی آرہی ہے۔ یا کسی کو کسی دشمن کا خوف واندیشہ ہے۔ یا کسی میدان جنگ یا خطرناک مقام پر جانے کا خوف ہے۔ یا کسی بڑی جماعت پر فتح پانی مقصود ہے اور اس سے حفاظت بھی درکار ہے یا مقدمہ میں فتح پانا ہے تو ان تمام مقاصد کے لیے لوح شرف مریخ نہایت قوی الاثر ہے۔ جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی۔ اس کا مقابلہ کرنے والا ہمیشہ ذلیل وخوار ہوگا اور کبھی غلبہ نہ پاسکے گا، ان شاء اللہ تعالیٰ۔ امراض میں القوہ۔ قولنج۔ رعشہ اور بلغمی مزاج کیلئے بھی مفید ہے۔ ان شاء اللہ

## لوح شرف مشتری

حصول مال ودولت اور اسباب مال کیلئے ۔۔۔۔ خواتین وحضرات کے لیے یکساں مفید

انتہائی سعد اور پرتاثیر اوقات کا عظیم کارنامہ ہے۔ یہ مالی امور میں خوش بختی کو اس طرح کشش کرتی ہے جیسے مقناطیس لوہے کو۔

اسے دیکھئے، اسے پہنیے اور تصور دل میں قائم کرکے دعا کیجئے، پہنے رہیے۔ ان شاء اللہ مالی معاملات اور روپیہ کے حصول کے لیے جو اسباب بھی کریں گے ان سے روپیہ ملے گا اور قدرت ایسے اسباب بھی پیدا فرمائے گی جن سے چند سالوں میں زندگی بن جائے گی ان شاء اللہ تعالیٰ۔ اس لوح میں حضرت یوسف علیہ السلام کی دعا ہے جو قرآن پاک میں ہے۔

ترجمہ: "اے اللہ مجھے اپنے فضل سے غنی کردے"۔ اگر آپ دولت مند بننا چاہتے ہیں تو اسے پاس رکھیں اور یہ دعا پڑھتے رہیں۔ اس اقتصادی بدحالی کے دور میں اسے اپنے پاس رکھیے ورنہ حال کے تقاضوں کے ساتھ نہ چل سکیں گے۔

ہدیہ فی لوح 3500 روپے علاوہ کوریئر چارجز

روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور

042-35033371, 0322-4773786, 0332-4487877 darulamal.org/ruhanishop

## روحانی طلسماتی تیل

## (خاص الخاص دم شدہ)

○ جسم میں کہیں بھی درد ہو ○ اکڑاؤ ہو ○ چوٹ لگ گئی ہو ○ ورم آگیا ہو ○ جوڑوں میں درد ہو ○ ریاحی دردیں ہوں ○ پٹھوں میں درد ہو ○ بچے یا بڑے کی پسلیوں میں درد ہو ○ پنڈلیوں میں درد ہو ○ اعصابی درد ہو ○ سردی کی وجہ سے درد ہو ○ ہڈیوں میں درد ہو ○ موچ آگئی ہو۔

غرض کہ آپ کو کہیں بھی درد ہو...... دارالعمل چشتیہ کا تیار کردہ روحانی طلسماتی تیل ضرور آزمائیں ان شاء اللہ آپ کو یقینی فائدہ ہوگا۔

روحانی تیل: جنات کے حاضری کے مریض رجادو کے مریض رجسمانی دردوں (جوڑوں کے درد) روحانی اثرات وغیرہ کے لئے نسخہ اکسیر۔

قیمت: 200 روپے (110 ML)

روحانی دکان: 042-3503371, 0322-4773786

darulamal.org/ruhanishop

## آلۂ یکسوئی

حضرت انسان علم الخیال کی اتھاہ گہرائیوں کو سمجھنے کی کوشش صدیوں سے کررہا ہے مگر جن علماء نے قوت خیال کو سمجھ لیا، انہوں نے بہت سے علوم کی بنیاد رکھی۔ اگر یہ کہا جائے کہ تمام روحانی علوم میں قوت خیال ہی کلید اعظم ہے تو بے جا نہ ہوگا۔ قوت خیال تمام دنیاوی طاقتوں سے زبردست طاقت ہے۔ اجتماع خیالات سے ہی قوت ارادی اور تصور پختہ ہوتا ہے۔ پوشیدہ قلبی طاقتوں میں کامل عروج حاصل کرنے کے لیے خیالات کو کنٹرول کرکے نگاہ کو ایک نقطہ پر مرکوز کرنا نہایت ضروری ہوتا ہے اس کے بغیر یکسوئی کی کامل طاقت حاصل نہیں ہوسکتی۔ قیام نگاہ ہی اصل راز ہے۔

آلہ یکسوئی بڑی محنت سے تیار کیا گیا ہے۔ جو خیالات کو کنٹرول کرکے نگاہ کو ایک نقطے پر مرکوز کردیتا ہے اور انسان کے اندر غیب میں دیکھنے والی نگاہ کو متحرک کرکے ماورائی دنیا کو سامنے لے آتا ہے۔ عملیات میں یقینی کامیابی کے لیے آج ہی آلہ یکسوئی براہ راست ہم سے طلب فرمائیں۔ طریقہ استعمال تفصیلاً ہمراہ ارسال کیا جائے گا۔

قیمت 800 روپے علاوہ ڈاک خرچ قیمت بذریعہ کوریئر 950 روپے

منگوانے کا پتہ: روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور

رابطہ: 042-35033371, 0322-4773786

# میگنٹ تھراپی

حکیم غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

میگنٹ تھراپی ایک ایسا موثر طریقہ علاج ہے، جس میں ادویات کے بغیر صرف مقناطیس کے ذریعے علاج کیا جاتا ہے۔ میگنٹ تھراپی کے ذریعے جسمانی اور نفسیاتی امراض کا علاج بھی ممکن ہے۔ میگنٹ تھراپی کے کئی طریقے ہیں۔ مثلاً مختلف امراض کے علاج کے لئے جسم کے مختلف حصوں پر نہایت چھوٹے مقناطیس، آکوپنکچر پوائنٹس پر چپکا کر مرض کا علاج کیا جاتا ہے۔ جسم انسانی کے قریب لا کر یا پھر مقناطیسی اثرات کو کسی دوسرے غیر حیاتی مادہ میں جذب کر کے مثلاً مقناطیسی آب حیات کے ذریعے یا مقناطیسی دودھ کے ذریعے وغیرہ۔ یہ طریقہ علاج بھی بہت مقبول ہے۔ انٹرنیشنل انسٹیٹیوٹ آف پیرانارمل سائنسز میں میگنٹ تھراپی کی باقاعدہ کلاسز ہوتی ہیں۔

## میگنٹ کیا ہے؟

میگنٹ دراصل ایک ایسا دھاتی ٹکڑا ہے جس کے دونوں کنارے ایک دوسرے کے مخالف ہوتے ہیں۔ جنہیں قطب یا پول (Pole) کہا جاتا ہے۔ ان میں ایک پول مثبت (+) اور دوسرا منفی (-) ہوتا ہے۔ مثبت سرے کو نارتھ پول (North Pole) یا قطب شمالی اور منفی سرے کو ساؤتھ پول (South Pole) یا قطب جنوبی کا نام بھی دیا جاتا ہے۔

## مقناطیس کے انسانی زندگی پر اثرات

ہم دیکھتے ہیں کہ مقناطیس کے انسان زندگی پر کیا اثرات ہوتے ہیں۔ پرانے زمانے سے ہی انسان مقناطیسی قوت کی حیرت انگیز طاقت کا قائل رہا ہے۔ اب تقریباً نصف صدی سے میگنٹ تھراپی پر بہت زیادہ کام ہوا ہے اور مقناطیسی قوت کو بہت سی بیماریوں کے لیے استعمال کیا جا رہا ہے۔ اگر مقناطیسی فیلڈ، پودوں کو دی جائے یا انسانوں کو دی جائے تو ان کی صحت اچھی ہو جاتی ہے۔

آج کے جدید دور میں سائنسدانوں اور ماہرین طب نے اس بات کا پتہ لگایا ہے کہ انسانی جسم میں بھی مقناطیسی لہریں پیدا ہوتی ہیں اور اس کو ناپا جا سکتا ہے۔

انسان کے خون میں مختلف دھاتیں ہوتی ہیں۔ جب انسان کے ساتھ مقناطیس لگایا جاتا ہے تو یہ خون کو کشش کرتا ہے اور اس کی لہریں خون میں شامل ہو جاتی ہیں۔ اس سے بدن انسانی میں پیدا ہونے والی بیماریاں ٹھیک ہو جاتی ہیں۔ میگنٹ تھراپی نہ صرف انسانوں بلکہ حیوانات اور نباتات پر بھی اپنے مثبت اثرات پیدا کرتی ہے۔

## ہدایات برائے مقناطیسی طریقہ علاج

- مقناطیسی علاج کے لئے سب سے بہتر وقت صبح کا ہوتا ہے، ناشتہ سے پہلے۔ اگر ایسا ممکن نہ ہو تو پھر شام کو کھانے سے پہلے یہ علاج کیا جا سکتا ہے۔
- مقناطیسی علاج سے کوئی ٹھنڈی چیز آدھا گھنٹہ پہلے یا بعد میں نہیں کھانی چاہئے۔ کیونکہ مقناطیس جسم کو گرم کر دیتا ہے۔ اس لیے اچھا ہے کہ اس وقت کوئی گرم چیز کھائی یا پی جائے مثلاً گرم دودھ یا چائے وغیرہ۔
- مقناطیسی علاج کے فوراً بعد غسل نہیں کرنا چاہئے۔ بہتر یہ ہے کہ غسل کرنے کے بعد علاج کرنا چاہئے۔
- پیٹ بھر کر کھانے کے بعد فوری طور پر مقناطیس کا طریقہ علاج استعمال نہیں کرنا چاہئے۔ وہ اس لیے کہ متلی اور قے آنے کا خطرہ ہوتا ہے۔

## مقناطیسی علاج میں احتیاطیں

میگنٹ تھراپی مندرجہ ذیل حالات میں مناسب نہیں ہے:

- عورتوں کے لیے حمل کے دوران۔
- دل کے بائی پاس آپریشن کے افراد کے لیے۔
- ایسے تمام افراد جنہوں نے Pacemaker لگایا ہوا ہے۔
- ایسے تمام افراد جنہوں نے مصنوعی جوڑ لگائے ہوں۔

مذکورہ تمام حالات میں مقناطیس اور مقناطیسی بیلٹ (بقیہ ص 16)

# وزن کم کریں...... صحت نہیں

حکیم ڈاکٹر محمد علی ملک صاحب

شادی شدہ افراد کی اکثریت مٹاپے کا شکار ہونے لگی ہے۔ انتہائی خوشی یا محبت میں کامیابی کا نتیجہ بھی لوگ خوشی کے اظہار، یہاں تک کہ محبت کے اظہار کا مطلب بھی کچھ یوں لینے لگے ہیں کہ اس کا فوری اثر مٹاپے کی صورت میں نکلتا ہے۔ مثلاً جی بھر کے کھانا، طرح طرح کے مرغن کھانے، ہر وقت تواضع کی فکر میں رہنا، بیٹھے لیٹے ٹی وی دیکھنا اور کھاتے رہنا۔ اس طرح ان کے پیٹ کے حجم میں اضافہ ہوتا رہتا ہے۔

کسی دوست، عزیز نے اظہار محبت کرنا ہے تو بھی کھانا کھلا کر، کسی نے مبارک دینی ہے تو ہوٹل پر بلا کر، رات گئے مرغن اور بھرپور کھانوں کے بعد شادی شدہ جوڑے بیچارے واک کے قابل رہ ہی کب جاتے ہیں کہ کیلوریز جلائیں اور مٹاپے سے حفاظت پائیں۔ غیر شادی شدہ افراد خود کو فِٹ رکھنے کی قدرے سنجیدگی سے کوشش کرتے ہیں۔ کیا محض زندگی کے ساتھی کی تلاش کے بعد صحت مند لائف اسٹائل چھوڑ دینا چاہیے اور کسی کاہل اور ست الوجود کی طرح اپنے آپ کو ڈی شیپ ہونے دیا جائے۔ مٹاپا جتنی جلدی آتا ہے اتنی ہی دیر سے جاتا ہے۔

## صحت اور طویل العمری کا راز

اچھی صحت اور طویل العمری کا راز جاننا ہو تو سادہ طرز زندگی اختیار کر لیجیے۔ جدید طرز زندگی نے تو ویسے بھی مسائل میں اضافہ کر دیا ہے۔ مناسب مقدار میں غذائیت سے بھرپور ناشتا جسم کی لازمی ضرورت ہے۔ اگر آپ رات کا کھانا نو بجے سے ساڑھے دس بجے کے درمیان کھا لیتے ہیں اور پھر سوتے وقت اسنیکس نہیں لیتے تو پھر صبح بیدار ہونے پر سات، ساڑھے سات بجے ہلکی ہلکی بھوک کا احساس ہونا چاہیے۔ وقت پر ناشتا کرنے سے جسم میں انسولین لیول ٹھیک رہتا، میٹابولزم سست نہیں ہوتا اور نارمل انداز میں کام کرتا رہتا ہے۔

## وقت پر ناشتا...... ہر مسئلے کا حل ہے

وقت پر ناشتا کرنا بہت اہم ہے۔ وقت پر کھانا اور پانی کا استعمال صحت مند زندگی کی طرف ایک مزید قدم ہے۔ رات گئے دیر تک جاگنا اور صبح حوائج ضروری سے پوری طرح فارغ ہوئے بغیر میدے سے بنی اشیاء پیٹ میں پہنچا کر دکان یا دفتر کا رخ کرنے سے معدے اور جگر کی صحت کے ساتھ ساتھ آنتوں کا فعل بھی بری طرح متاثر ہوتا ہے۔

نیند پوری لیں۔ صحت کی بحالی کے لیے سب سے پہلے نیند پوری لینے کی کوشش کیجیے۔ شروع میں آپ بستر میں جلد لیٹنے کے باوجود سو نہیں سکیں گے لیکن اس پر عمل کرتے رہیں۔ بستر پر لیٹ کر گہرے سانس لیں۔ ذہن کو خالی رکھنے کی کوشش کریں، روٹھی ہوئی نیند اپنے آپ مان جائے گی۔

بہت ساری خواتین میرے پاس آتی ہیں اور نیند نہ آنے کی شکایت کرتی ہیں۔ رات رات بھر جاگتی ہیں۔ نیند نہیں آتی تو دوائیاں کھاتی ہیں۔ دوائیاں کھا کھا کر اور مصنوعی نیند لے کر وہ اپنی زندگی کا سارا رس کھو بیٹھتی ہیں۔ چلنے پھرنے میں سستی ہی نہیں، نقاہت محسوس کرتی ہیں۔ جسم بڑھ چکا ہوتا ہے۔ ایسے میں گھر، بچے اور شوہر ہر چیز بری لگتی ہے۔

1. آپ اپنے کھانے پینے کی روٹین بنالیں۔ سونے سے پہلے چاول اور مرغن غذا کا استعمال کرنے کے بجائے ہلکی پھلکی غذا کھائیں۔ سونے سے ڈیڑھ دو گھنٹے قبل نیم گرم دودھ کا استعمال کریں۔
2. سونے سے پہلے چہل قدمی کریں۔ جسم تھکا ہو تو نیند آجاتی ہے۔ بہترین چیز عشاء کی نماز اچھے طریقے سے ادا کرنا ہے۔
3. ایسے مریض، جنھیں نیند کا مسئلہ درپیش تھا، صرف یہی تین چیزیں اُن کی روٹین میں شامل ہونے سے وہ ماشاء اللہ بہت پُرسکون ہیں اور جلد سونے لگے ہیں۔ آپ بھی نوٹ فرمالیں:

ا۔ نمازِ عشاء کی ادائیگی پورے رکوع و سجود کے ساتھ

ب۔ سونے سے قبل غسل کرنا

ج۔ نیم گرم دودھ پینا

د۔ سورۂ رحمٰن کی تلاوت سنتے ہوئے سونا

ر۔ درود پاک پڑھتے ہوئے لیٹنا

یہ سارے کام بے حد پاکیزہ ہیں۔ خیالات کی آلودگی، صحت اور نیند کی دشمن ہے۔ ہر رات ۶ سے ۸ گھنٹے کی نیند سے آپ کے جسم کے تمام نظام بحال ہونے لگیں گے۔ بھرپور نیند لینے کے بعد صبح کے وقت آدھے گھنٹے کی ورزش کو اپنا معمول بنا لیجیے۔ اس سے آپ ذہنی اور جسمانی...... دونوں طور پر آسودہ رہنے لگیں گے۔ جسم کی سستی دور اور دماغ تر وتازہ ہو جائے گا۔ نیز جسم میں فاضل چربی کے کم ہونے سے پھیپھڑوں کے علاوہ قلب پر رہنے والا دباؤ بھی بتدریج ہٹتا چلا جائے گا۔



## ہر طرح کے مہلک، جان لیوا اور دیرینہ امراض کا روحانی علاج کرنا سیکھیں......فون پر یا دور سے دم کریں

آج کے دور میں جو امراض دیکھنے میں آ رہے ہیں، وہ پہلے نہیں تھے۔ اور یہ امراض تیزی سے پھیلتے جا رہے ہیں۔ لوگ جسمانی علاج معالجہ پر لاکھوں روپے خرچ کرتے ہیں۔ جب کہ روحانی علاج میں خرچ بہت معمولی ہوتا ہے۔ آج کوئی بھی گھر ایسا نہیں جس میں بیمار افراد نہ ہوں۔ اس لئے ضرورت اس بات کی ہے کہ ایسا عمل سیکھا جائے، جس کی مدد سے ہر طرح کے امراض کا علاج کیا جا سکے۔ اسی ضرورت کے پیش نظر دار العمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ، عوام کے لئے ایک نورانی عمل پیش کر رہی ہے، جس کو سیکھ کر عام فرد بھی اس قابل ہو جاتا ہے کہ وہ ہر طرح کے مہلک، خطرناک اور جان لیوا امراض سے لے کر معمولی سے معمولی امراض کا علاج بذریعہ دم کر سکتا ہے۔ یہ دم وہ فون پر بھی کر سکتا ہے۔ اور تصور میں بھی دور کے مریضوں کو دم کر سکتا ہے۔

روحانی علاج کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ اس میں کسی قسم کا کوئی نقصان نہیں۔ اور جو علاج دیا جاتا ہے، وہ ایک ہی وقت میں کئی افراد بھی کر سکتے ہیں۔ یعنی جو روحانی دوا دی جائے گی، وہ گھر کے بھی افراد استعمال کر سکتے ہیں۔ اس طرح جو مریض ہوں گے، ان کا علاج شروع ہو جائے گا، جو نہیں ہوں گے، ان کی قوت مدافعت مضبوط ہوگی۔ نیز جو جسمانی علاج کروا رہے ہوں گے، وہ علاج بھی جلد کام کرے گا اور اس سے کوئی نقصان نہیں ہوگا۔ ان شاء اللہ

**اس عمل کو ہر کوئی سیکھ سکتا ہے۔ علمائے کرام کے لئے فیس 1600 روپے ہے۔ عام کے لئے فیس 2100 روپے ہے۔**

روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور

فون دفتر: 042-35033371 موبائل دفتر: 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

# آم موسم گرما کا دل پسند لذیذ پھل

حکیم غلام یزدانی قریشی

موسم گرما کا عمدہ اور لذیذ، جاذب نظر ایک پھل ''آم'' بھی ہے۔ کیا کیا جائے کہ آج کل کے مہنگائی کے دور میں آم، عام آدمی کی قوت خرید سے باہر ہے۔ آندھیوں کی وجہ سے آم کی فصل متاثر ہو جائے تو یہ خسارہ بھی عام آدمی کو ہی برداشت کرنا پڑتا ہے۔ خدا نہ کرے کہ چاہنے والا کوئی دل اس نعمت سے محروم رہے۔ اللہ تعالیٰ سب کچھ پیدا کرنے والا، سب کچھ کا مالک ہے اور پالن ہار بھی۔ اسی لئے کسی کو کچا، کسی کو پکا، مہیا کر کے ساری مخلوق کی ضروریات پوری کرتا ہے۔

آم کا پودا شروع سے ہی اپنی خوبیوں سے نوعِ انسانی کو نوازنا شروع کر دیتا ہے۔ جوان ہو کر جب پھول دینے لگتا ہے تو اس کے پھولوں کو چند دن تک ہاتھوں پر مسلا جاتا رہے تو کہتے ہیں زہریلے جانور کے کاٹے پر ہاتھ پھیرنے سے، اس کے اذیت ناک اثرات جاتے رہتے ہیں۔ جب پھل نکل آئے اور اس کی گٹھلی ابھی کچی ہو تو پھل میں دبا کر اس کا رس چینی ملا کر پئیں تو اس سے گرمی کے اثرات زائل ہو جاتے ہیں۔ خشک بور کا سفوف ۲ ماشے بھر کھاتے رہنے سے مرض جریان کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ جب آم بڑا ہو جائے تو کاٹ کر اس کی گٹھلی پھینک دیں۔ چھیل کر خشک کریں اور پیس لیں۔ کھانوں میں اسے ڈال کر استعمال کرنا، غذا کو لذیذ اور ہاضم بناتا ہے۔ اسی طرح کچے آموں کو کاٹ کر اس کا اچار بھی بناتے ہیں۔ یہ بھی ایک لذیذ اور ہاضم خوراک ہے۔ البتہ اس کا زیادہ استعمال نزلہ، کھانسی، گلے کی خرابی کا موجب بن جاتا ہے۔ اچار بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ کچے آموں کی چار پھانکیں بنا کر گٹھلی نکال دیں۔ ایک سیر پھانکوں میں ۲ چھٹانک نمک، ۲ تولے ہلدی، ایک چھٹانک میتھی کا بیج، نصف چھٹانک کلونجی، نصف چھٹانک سونف، نصف چھٹانک کالی مرچ، نصف چھٹانک سرخ مرچ باہم ملا کر دردرا کر لیں اور پھانکوں سمیت روغنی یا پتھر کے کسی برتن میں ڈال کر چند دن دھوپ میں رکھ دیں۔ گاہے بگاہے ہلاتے رہیں۔ چند دن میں سب کچھ گھل مل جائے گا اور آم کی پھانکیں قابل استعمال ہو جائیں گی۔

آم سے تیار ہونے والی ایک اور شے آم کی چٹنی ہے۔ یہ بھی بڑی لذیذ اور مزیدار ہوتی ہے۔ سارا سال کام آتی ہے۔ دستر خوانوں پر اکثر استعمال میں لائی جاتی ہے۔ ہاضم اور بڑی چٹپٹی ہوتی ہے۔ چٹنی تیار کرنے کے لئے آم دھو کر چھیل لیں۔ اس کی کاشیں بنائیں۔ اگر یہ دو پونڈ ہوں تو ان میں ایک اونس گرم مصالحہ، ڈیڑھ اونس سرخ مرچ، ایک اونس سبز ادرک، چار اونس پیاز، ایک اونس لہسن...... سب پوٹلی میں باندھ کر مناسب مقدار پانی کے ساتھ ڈال کر گلائیں۔ جب کاشیں خوب گل جائیں تو ٹھنڈا کر کے پوٹلی نچوڑ کر پھینک دیں۔ دو اونس نمک اور دو پونڈ چینی ڈال کر آگ پر دوبارہ رکھ کر پکائیں۔ آٹھ اونس سرکہ بھی ڈال دیں۔ جب چاشن خوب تیار ہو جائے تو اتار کر ٹھنڈا کر کے کھلے منہ کی بوتلوں میں بھر لیں اور مضبوط کارک لگا کر محفوظ کر لیں۔ بوقت ضرورت استعمال کریں۔ جب تک تازہ آم ملتے رہیں، ان سے فائدہ اٹھاتے رہنا چاہئے۔

پیوندی آم کی مشہور قسمیں مالدہ، دسہری، لنگڑہ، رٹول، ثمر بہشت، چونسہ ہے۔ یہ خوشبودار تو ہوتے ہیں لیکن دیر ہضم ہوتے ہیں۔ رس بھی ان میں کم ہوتا ہے۔ زیادہ مقدار میں کھائے بھی نہیں جا سکتے۔ تخمی آم رس دار اور ہاضم ہوتے ہیں۔ بعض ذائقے کے لحاظ سے خاصے میٹھے اور بعض کھٹے میٹھے ہوتے ہیں۔ ایسے آم چوس کر کھانے چاہئیں۔ اسکواش وغیرہ بھی ایسے ہی آموں کا بنتا ہے۔ آموں کا ملک شیک بنا کر استعمال کرنے کا بھی عام رواج ہے۔ یہ بھی مقوی غذا ہے۔ آم ویسے کھانے سے پہلے ٹھنڈے پانی میں کچھ دیر کے لئے بھگو دیں، پھر یہ پانی الٹ کر زیادہ ٹھنڈے پانی میں کچھ دیر کیلئے بھگو دیں، پھر استعمال میں لائیں۔ اس طرح ان کی طبعی گرمی بھی کم ہو جاتی ہے۔

آم کی ڈنڈی کی جگہ لیس دار مادہ ہوتا ہے۔ یہ بڑا تیز ہوتا ہے۔ خراش پیدا کرتا ہے۔ اگر چوس کر کھاتے ہوں تو اس حصہ کو نچوڑ کر یہ تیز مادہ ضائع کر کے استعمال کریں۔ اگر کاٹ کر کھاتے ہیں تو ٹھنی کی جگہ کچھ نیچے تک

کاٹ دیں۔ کچا آم سرد اور خشک ہوتا ہے۔ پکا ہوا آم طبعی طور پر گرم وتر ہوتا ہے۔ آم میں نشاستہ اور روغنی اجزاء کے علاوہ فاسفورس، کبریت، فولاد، کیلشیم، پوٹاشیم، گلوکوز، وٹامنز اے بی، ج، د اور سی بھی پائے جاتے ہیں۔ آم چہرے کے رنگ کو نکھارتا ہے۔ عمدہ خون پیدا کرتا ہے۔ قبض کشا ہے۔ پیشاب آور بھی ہے۔ بلغم کو پتلا کر کے خارج کرتا ہے۔ دمہ کے مریضوں کو پتلے رس کے میٹھے آم استعمال کرنا چاہئیں اور برف زدہ بھی نہ ہوں۔ آم مقوی باہ بھی ہے۔ آموں کی گٹھلی کے مغز کو بھون کر استعمال کرنے سے دست آنے رک جاتے ہیں۔ آم کی لکڑی بھی بڑے کام کی چیز ہے۔ جلانے کے علاوہ آم کی لکڑی سے ہر قسم کا فرنیچر بھی تیار کیا جاتا ہے۔ فرنیچر ہلکا بھی ہوتا ہے اور پائیدار بھی۔

اللہ تعالیٰ نے اپنی مخلوق کے لئے طرح طرح کی نعمتیں پیدا فرمائی ہیں۔ ہر نعمت اپنی جگہ پر قابل قدر اور اہم ہے اور پھر ہر خطہ کو الگ الگ خصوصیت بھی عطاء کی ہے۔ ہر نعمت کسی خاص علاقے سے خصوصی نسبت رکھتی ہے۔ ہر سرزمین میں پیدا اور پرورش پانے والے پھل کی خوبیاں اور عمدگی اپنی ہی ہوتی ہے۔ مثال کے طور پر ضلع ملتان اور مظفر گڑھ میں پیدا ہونے والے آم اپنی نظیر آپ ہیں۔ ان علاقوں میں آم بکثرت بھی پیدا ہوتا ہے اور دنیا کے دوسرے ممالک کو برآمد بھی کیا جاتا ہے۔



## بقیہ: لیکوریا کا ہومیو علاج

**پلساٹیلا ۳۰، ۲۰۰-(Pulsatila-30,200)**

لیکوریا جو دودھ جیسا ہو، جس کے ساتھ شدید جلن اور خراشدار درد ہوتا ہو۔ لیکوریا کچھ دن رہ جائے تو شرمگاہ اور لب سوج جائیں اور شدید دکھن محسوس ہو۔ مریضہ جب لیٹتی ہے تو لیکوریا میں زیادتی ہو جاتی ہے۔ ایسا لیکوریا جو عموماً حیض کے بعد آئے، کے لیے مفید دوا ہے۔

**جیلسی میم ۳۰-(Gelsemium-30)**

ایسا لیکوریا جو سفید رنگ کا ہو، جس کے ساتھ رحم اور کمر میں شدید درد رہتا ہو۔ بکثرت لیکوریا جو دن رات پرنالے کی طرح بہتا رہے، کے لیے مفید دوا ہے۔

**چائنا ۳۰-(China-30)**

ایسی خواتین، جن کا وضع حمل یا استحاضہ کے مرض کی وجہ سے بہت زیادہ خون ضائع ہو گیا ہو اور انتہائی کمزور ونحیف ہو گئی ہوں، کے لیکوریا کے لیے مفید دوا ہے۔

**سی پیا ۳۰، ۲۰۰-(Sepia-30,200)**

یہ دوا ہر قسم کے لیکوریا کے لئے مجرب ہے۔ نوجوانی، زمانہ حمل اور سن یاس، ہر دور کے لیکوریا کے لیے اکسیر دوا ہے۔ اس دوا کی مریضہ کے چہرے پر نیلے یا بھورے رنگ کے نشانات نمایاں ہو جاتے ہیں۔ بالخصوص ناک پر بھورے رنگ کے نشانات نمایاں ہوں تو یہ دوا انتہائی مفید ہوتی ہے۔

**کاربو ویج ۳۰، ۲۰۰-(Carbo Veg-30,200)**

بکثرت، پتلا، بدبودار اور خراشدار یا خون ملا لیکوریا کے لیے مفید دوا ہے۔ ایسا لیکوریا، جو شرمگاہ اور رانوں کو چھیل دے۔ اس دوا کی مریضہ کو ہاضمے کی شکایات کا بھی سامنا رہتا ہے۔

(خواتین کے ہر قسم کے امراض کے لئے، ادارے کے پتہ پر، ہومیو لیڈی ڈاکٹر اُم نافع سے رابطہ کر سکتی ہیں۔)

# مطب العارف (زنانہ و اطفال)

دواخانے، مطب، میڈیکل سٹورز خصوصی رعایت حاصل کرنے کے لئے رابطہ فرمائیں۔

## امراض نسواں

### ماہواری (حیض)

ماہواری (حیض) کا خون صحت کی حالت میں 12 سے 13 سال کی عمر کے درمیان بلوغت میں آنا شروع ہوجاتا ہے۔ جو ماہ بہ ماہ باقاعدگی سے آتا ہے، جس کی مدت 3 سے 7 روز ہوتی ہے۔ ان ایام کے علاوہ خون کا آنا قدرتاً بند ہوجاتا ہے۔ زمانہ حمل میں خاص طور پر دودھ پلانے کی مدت میں بھی حیض کا خون اکثر نہیں آتا۔ اگر ایام میں بے قاعدگی ہوجائے تو مختلف بیماریاں پیدا ہوجاتی ہیں۔

**علامات و اسباب:**

حیض کی بے قاعدگی یا مشکل سے آنے کے مختلف اسباب ہیں۔ خاص سیلان الرحم (لیکوریا)، خصیۃ الرحم کی سوزش، ایام میں سردی لگ جانا، بارش میں بھیگنے یا کثرت فطری عمل سے بھی یہ شکایت پیدا ہوجاتی ہے۔ خون کی کمی اور امراض جگر بھی اس کا سبب بنتے ہیں۔ حیض یا تو ابتداء سے آتا ہی نہیں یا کچھ عرصے آکر بند ہوجاتا ہے۔ ایام کے دوران اعضاء شکنی اور بے چینی ہوتی ہے۔ پیڑوں کے مقام پر گرانی، کمر، کولہے اور رانوں میں درد ہوتا ہے۔

نسخہ: مدت علاج 15 روز...... قیمت مکمل کورس: 770

### کثرت حیض

اس مرض میں خون زیادہ اور بے قاعدگی سے آتا ہے۔ جس کی وجوہات ہوسکتی ہیں۔ ایک یہ کہ ایام مقررہ میں زیادتی ہوجائے۔ مثلاً عام حالت میں ایام 5 دن مقرر ہیں تو 8 یا 10 ہوجائیں یا دوسری حالت میں ایام مقررہ کے علاوہ کسی وقت بھی خون جاری ہوجائے۔ اس حالت کو طبی اصطلاح میں استحاضہ کہتے ہیں۔

**علامات و اسباب:**

گرم اشیاء کا بکثرت استعمال، رحم کے بعض امراض مثلاً سوزش رحم، حمل کا گر جانا، رحم کا ٹل جانا یا ایام ماہواری میں غیر فطری عمل سے بھی یہ مرض ہو جاتا ہے۔ اس مرض کے نتیجہ میں خون کے زیادہ اخراج کی وجہ سے کمزوری ہو جاتی ہے۔ چہرے کا رنگ زرد ہو جاتا ہے، خون نکلتے وقت سوزش اور جلن ہوتی ہے۔ پیشاب کی رنگت زردی مائل سرخ ہوتی ہے۔ کمر اور ناف میں درد اور نظام ہضم خراب ہو جاتا ہے۔

نسخہ: مدت علاج 15 روز...... قیمت مکمل کورس: 820

### سیلان الرحم (لیکوریا)

سفید پانی کا آنا، خواتین کی اکثریت آج کل اس مرض میں مبتلا ہے۔ اگر اس مرض کا جلد علاج نہ کیا جائے تو اس سے ضعف اعضائے رئیسہ اور دیگر شکایات کے باعث استقرار حمل کی صلاحیت متاثر ہوتی ہے۔ اس مرض میں رحم کی مخاطی جھلی سے سفید زردی مائل رطوبت خارج ہوتی رہتی ہے۔

**علامات**

رحم کے ورم، رحم کے ٹل جانے، حیض کی بندش، چھوٹی عمر میں حمل ہونے، اندام نہانی کے ورم یا سوزش کی وجہ سے عام جسمانی کمزوری، خون کی کمی اور جنسی امراض کے باعث بھی یہ مرض ہو جاتا ہے۔ فطری عمل کی کثرت سے بھی یہ مرض ہو جاتا ہے۔

**اسباب:**

کمر میں درد، پیڑوں میں بوجھ اور درد کی شکایات، بھوک کا نہ لگنا، طبیعت میں سستی، کام میں جی نہ لگنا، عام جسمانی کمزوری کے علاوہ پیشاب بار بار آنے کی شکایت ہو جاتی ہے۔ ماہواری درد و تکلیف سے آتی ہے۔ اندام نہانی میں خارش ہوتی ہے۔ سفید چھاچھ کی طرح یا زردی مائل رطوبت خارج ہوتی ہے۔ جوڑوں میں درد ہوتا ہے اور قبض کی شکایت بھی ہو جاتی ہے۔

نسخہ: مدت علاج 15 روز...... قیمت مکمل کورس: 715

# تھکن
## کئی بیماریوں کا آئینہ

عمران ساجد

یہ ایک بات ہمیشہ یاد رکھیے کہ کم خوری بھی تھکاوٹ کو جنم دے سکتی ہے اور غذاؤں کا غلط انتخاب بھی جسمانی مسائل پیدا کرسکتا ہے۔ مناسب ومتوازن غذا سے خون میں شکر کی مقدار معمول پر رہتی ہے اور اگر مقدار میں کمی بھی واقع ہوجائے تو جسم سستی کا شکار نہیں ہوتا۔ خواتین کے ایام کے دنوں میں اخراج خون کے باعث خواتین میں خون کی کمی ہوجاتی ہے اور یہی کمی تھکن کا بنیادی سبب بنتی ہے۔ جب جسم میں خون کی کمی ہوجائے تو فولاد کی کمی کا خطرہ بھی بڑھ جاتا ہے اور اس طرح خواتین ایک بڑے خطرے کی زد میں آجاتی ہیں۔ اس صورت حال میں خون کے سرخ خلیات کی زیادہ ضرورت ہوتی ہے۔ کیوں کہ یہ خلیات جسم کے عضلات اور بافتوں کو آکسیجن فراہم کرتے ہیں۔

اگر جسم میں خون کی کمی سے فولاد کی کمی کا خطرہ درپیش ہو تو خواتین کو چاہیے کہ وہ فولاد فراہم کرنے والی غذائیں زیادہ کھائیں۔ ان غذاؤں میں کم چربی والا بکری کا گوشت، کلیجی، دلیا اور وہ سبزیاں اور پھل جن میں فولاد پایا جاتا ہے، شامل ہیں۔ جذبات میں بے چینی کی کیفیت بھی تھکن پیدا کرسکتی ہے۔ سر کا درد اور بھوک میں کمی اس تھکن کی عام علامتیں ہیں۔ اگر پندرہ دن سے زیادہ تھکاوٹ اور کمزوری برقرار رہے تو فوری طور پر معالج سے رجوع کرنا چاہیے۔

قدرت نے ہمارے گلے میں ایک چھوٹا سا غدہ رکھا ہے۔ یہ غدہ ہضم و جذب کے نظام کو قابو میں رکھتا ہے۔ جب یہ غدہ غیر فعال ہوجاتا ہے تو ہضم وجذب کا نظام بھی سست روی کا شکار ہوجاتا ہے۔ نتیجتاً ہمارا جسم بھی چاق وچوبند نہیں رہتا اور جسمانی وزن میں بھی اضافے کا خطرہ بڑھ جاتا ہے۔

کیفین کے بارے میں ہم سب جانتے ہیں کہ یہ جسم میں تحریک اور ارتکازی قوت پیدا کرتی ہے، مگر اس کی زیادتی دل کی رفتار، فشار خون اور ہیجانی کیفیت کو بھی بڑھا سکتی ہے، بلکہ جدید تحقیق کے مطابق اس کی زیادتی کچھ لوگوں میں تھکن بھی پیدا کرسکتی ہے۔ پیشاب کی نالی کے انفیکشن کی بظاہر علامت بھی تھکن پیدا کرسکتی ہے۔ لہٰذا اس کے ٹیسٹ سے بیماری کی تشخیص کے بعد فوراً علاج شروع کردینا چاہیے۔ اگر آپ مسلسل ایسی تھکن کی گرفت میں ہیں، جس کی آپ وضاحت نہ کرسکیں تو دیر نہ کیجئے فوراً معالج سے رجوع کیجئے۔ آپ کی تھکن کی وجہ آپ کے جسم میں پانی کی قلت بھی ہوسکتی ہے، لہٰذا اگر آپ کو بار بار پیاس محسوس ہوتی ہے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ آپ کے جسم میں پانی کی کمی ہورہی ہے۔ دن بھر خوب پانی پئیں تاکہ آپ کے پیشاب کی گہری رنگت ہلکی ہوجائے۔ اگر تھکن آپ کی روزمرہ کی جسمانی سرگرمیوں کی راہ میں حائل ہورہی ہو تو اس بات کا اندیشہ ہے کہ کہیں آپ کا دل کمزور نہ ہورہا ہو۔ اس لئے آپ فوری دل کے معالج سے ملاقات کا اہتمام کرلیجئے۔ ہم اپنی طرز زندگی میں تبدیلی کرکے، ادویہ اور علاج معالجے کے بہتر طریقوں سے فائدہ اٹھا کر اپنی جسمانی تکالیف اور تھکن پر قابو پاسکتے ہیں اور اپنی توانائی کو قابو میں رکھ سکتے ہیں۔

## بیوٹی ٹپس

1. لیموں کا رس ناخنوں پر ملنے سے ان کی سختی اور کھردراپن ختم ہوجاتا ہے۔ اس کا چھلکا انگلیوں کے پوروں پر ملتے رہنے سے ان کی قدرتی چمک قائم رہتی ہے اور حسن بھی دوبالا ہوجاتا ہے۔
2. پودینے کے تازے پتے لے کر ان کو سفید سرکہ میں ملا کر پیسٹ بنالیں اور پھر اس کو چہرے پر لگائیں۔ تمام داغ دھبے آہستہ آہستہ صاف ہوجائیں گے۔
3. ایک چائے کا چمچ سرکہ میں چار چمچے پانی ملا کر چہرے پر لگانے سے چھائیاں ختم ہوجاتی ہیں۔
4. چہرے کی فوری freshness کیلئے گاجر کو ابال کر پیس لیں اور چہرے پر 15 منٹ کے لئے لگا کر لیٹ جائیں۔ چہرہ شاداب ہوجائے گا۔
5. پکے ہوئے پپیتے کا ایک چھوٹا ٹکڑا کاٹ کر اس کے گودے سے پانچ منٹ تک چہرے پر مساج کریں۔ چہرے پر گودے کو مساج کے بعد دس منٹ لگا رہنے دیں۔ اس کے بعد چہرہ دھولیں اور رگڑ کر خشک کریں۔ ([illegible])

# لیکوریا (سیلان الرحم) کا ہومیو علاج

لیڈی ہومیوڈاکٹر اُمِ نافع

لیکوریا بذاتِ خود کوئی مرض نہیں ہے کیونکہ ایک صحت مند عورت کو مخصوص حالات میں یہ سیلان ہونا ضروری ہوتا ہے۔

لیکوریا میں رحم سے سفید رنگ کی رطوبت ہر وقت خارج ہونے لگتی ہے۔اس کی وجہ سے عورت اندر ہی اندر آہستہ آہستہ کھوکھلی ہوتی رہتی ہے۔ اس لئے اس کو کبھی نظر انداز نہیں کرنا چاہیے۔لیکوریا عمر کے کسی بھی حصے میں ہوسکتا ہے۔ چاہے وہ کم سنی ہو یا سن یاس کا زمانہ۔اس کی وجہ سے چہرہ زرد اور جلد بے رونق ہوجاتی ہے۔ آنکھوں کے گرد حلقے، کمر درد، سستی، کام سے جلدی تھک جانا، بھوک نہ لگنا، افسردگی اور ایام ماہواری کی خرابیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔

## لیکوریا ہونے کی وجوہات

کم عمر بچیوں میں پیٹ کے کیڑوں کی وجہ سے یا پھر رحم کی نالی میں کسی چیز کے داخل کرنے سے ہوسکتی ہے۔ گرم چیزوں کے بکثرت استعمال سے، رحم کی سوزش، جنسی تحریک ابھارنے والے لٹریچر کا پڑھنا، رحم کی رسولی، آرام پسندی، اسقاط حمل کی وجہ سے بھی لیکوریا ہوسکتا ہے۔

## لیکوریا کا ہومیو علاج

اگر آپ کو لیکوریا ہے تو علامات کے مطابق دوا استعمال کی جاسکتی ہے۔ 30 طاقت کی دوا کے تین چار قطرے ایک گھونٹ پانی میں ڈال کر دن میں چار دفعہ لیں۔ 200 طاقت کی خوراک دن میں ایک دفعہ۔ اگر علامات برقرار رہیں تو ادارے کے ''شعبہ جسمانی علاج'' میں خط لکھیں یا پھر قریبی ڈاکٹر سے رابطہ کریں۔

**آرسینک البم۔۳۰، ۲۰۰(Arsenic Album-30,200)**

تیز سوزش پیدا کرنے والا اور جلد کو زخمی کرنے والے لیکوریا کے لیے مفید دوا ہے۔

**اوا ٹیسٹا-3x(Ova Testa-3x)**

سیلان رحم کسی بھی طرح کا ہو، یہ دوا مجرب کا درجہ رکھتی ہے۔ عموماً سیلان گاڑھا سفید رنگ کا ہوتا ہے، جس سے بدبو آتی ہے۔ مریضہ کو ایسے محسوس ہوتا ہے کہ جیسے کمر کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیے گئے ہیں۔

**اپیس میلی فیکا۔۳۰(Apis Melifica-30)**

لیکوریا خراش دار اور زیادہ مقدار میں خارج ہو، جس کے ساتھ شہد کی مکھی کے ڈنگ مارنے جیسے درد ہوں۔ لیکوریا، جس کے ساتھ مریضہ کو پیشاب مشکل اور تکلیف سے آئے۔

**ایسکیولس ہپ۳۰، ۲۰۰-(Aesculis Hip-30,200)**

لیکوریا میں خارج ہونے والے مواد کا رنگ گہرا، پیلا، گاڑھا اور لیسدار ہوتا ہے۔ مریضہ کی کمر اور کولہے میں کافی درد ہوتا ہے۔ ایسی خواتین کو بواسیر کا عارضہ بھی لاحق ہوتا ہے۔

**ایلوز۔۳۰(Aloe-30)**

بوڑھی خواتین کا لیکوریا جو جیلی کی مانند ہو تو شافی دوا ہے۔ حیض کی بجائے لیکوریا بہتا ہو تو بھی مفید ہے۔

**بوریکس۳۰، ۲۰۰-(Borex30,200)**

لیکوریا جو انڈے کی سفیدی جیسا اور بغیر کسی خراش وجلن کے خارج ہو تو یہ دوا مفید ثابت ہوتی ہے۔

**بربیرس ولگیرس۳۰-(Berberis Vulgaris-30)**

تیز ایست کے ساتھ پایا جانے والا لیکوریا، جس کے ساتھ رحم اور اس کے ارد گرد درد ہو۔ جس کی وجہ سے سوزش، جلن اور خارش بھی پائی جائے تو مفید دوا ہے۔

**بیلا ڈونا۳۰، ۲۰۰-(Belladona-30,200)**

لیکوریا جو بلغم کی طرح سفید رنگت کا ہو، کے لئے بہترین دوا ہے۔

(بقیہ ص 59)

# معروف روحانی سکالر علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری صاحب کی اب تک شائع ہونے والی کتب کی تفصیل

| نمبر شمار | نام کتاب | موضوع کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| 1 | رد سحر حصہ اول | سحر، جادو، ٹونہ، مسان، کالے علم اور تعویذات کے بد اثرات کو ختم کرنے کے مستند طریق عملیات پر مبنی لاثانی تصنیف | 250/= |
| 2 | رد سحر حصہ دوم | جادو ٹونہ، کالے علم، سفلی اعمال، بیر بگلا کی چوکی اور گندہ مسان کے بد اثرات کو جڑ سے ختم کر دینے والے قوی الاثر اعمال پر انمول تصنیف | 125/= |
| 3 | رد سحر حصہ سوم | برسوں کے لاعلاج مسحور و معمول افراد کے لیے ایک مژدہ جانفزا، رد سحر کے مجرب و مستند ترین نقوش پر مشتمل لاثانی تصنیف۔ کالے علم، جادو ٹونہ، سفلی اعمال کی بیڑیوں اور ہتھکڑیوں اور تم نوازیوں نیز گندہ مسان کے بد اثرات کو جڑ سے ختم کرنے کے لیے ایک ضرب کلیمی | 250/= |
| 4 | آسیبی قوتوں سے نجات | ارواح خبیثہ، جنات، بھوت پریت کی شر انگیزیوں سے تحفظ اور تمام تر آسیبی امراض کے شافی و کافی علاج پر لاجواب و بے مثال شہرہ آفاق تصنیف | 100/= |
| 5 | چھو منتر | سینہ بسینہ منتقل ہونے والے منتروں کے سربستہ رازوں کا انکشاف۔ محبوب و مطلوب کو مسخر و دیوانہ بنانے اور موہ لینے کے صدری گر جو چھو منتر میں ہی آپ کو مل سکیں گے | 100/= |
| 6 | فیضان القرآن | تسخیر خلائق، فتوحات، شفائے امراض، قضائے حاجات، تسخیر ارواح، حل المشکلات، غلبہ بر دشمنان، عزت و توقیر، ترقی روزگار اور کامیابی و کامرانی کے مجرب قرآنی اعمال و نقوش پر لاجواب و شہرہ آفاق تصنیف | 300/- |
| 7 | مصباح الارواح | اشارات و اشغالات، حاضرات الارواح، تسخیر موکلات و جنات، ملکہ الجنات و شاہ جنات، تسخیر پریاں، شیاطین، تسخیرات ارواح خبیثہ و مطلوبہ، تسخیر ملوک سبعہ اور ان کی عفریت و ذریت کے مستند اعمال پر لاجواب و شہرہ آفاق لاثانی تصنیف | 200/= |
| 8 | روحانی خطوط | عاملین و کاملین اور نامور حکمائے کرام کے خاص الخاص عملیات و تعویذات اور تجربات کا گلدستہ جو انہوں نے اپنے خاص احباب کو بذریعہ خط عطا فرمایا | 225/= |
| 9 | عکس لوح محفوظ | حروف مقطعات نورانی کی عالمانہ و صوفیانہ و عارفانہ شرح و تشریح و تفسیر و معانی اور حروف نورانیہ سے متعلقہ زکوات کے مستند طریق، شرف کواکب اور شعبہ ہائے زندگی کے مسائل کے حل سے متعلقہ مختلف اعمال و نقوش و تعویذات اور علم لدنی کے گہرے رازوں پر مشتمل بے مثال و لاجواب تصنیف | 300/= |
| 10 | فیضان الحروف | حروف ابجد سے کام لینے کے سری قوانین، حروف کی حقیقت و تاثیر، خواص و اعمال، قوت جاذبہ، روحانیات اور طلسمات، اعمال و نقوش اور الواح پر مبنی لاثانی و انمول تصنیف | 350/= |
| 11 | ریکی ہیلنگ کورس | کائناتی شفائی انرجی "متبادل طریقہ علاج" جو جسمانی، روحانی، ذہنی اور نفسیاتی امراض کے لیے پوری دنیا میں جاری و ساری ہے۔ ریکی ہیلنگ پر اردو میں پہلی بے مثال لاثانی تصنیف | 200/= |
| 12 | پیرانارمل علوم کا خلاصہ | ہپناٹزم، یوگا، کلر تھراپی، ریکی، میگنٹ تھراپی، مائنڈ پاور، ریکی پاور، این ایل پی اور دیگر ماورائی علوم پر مستند تحقیقی مضامین پر مبنی اردو میں پہلی تصنیف | 250/= |
| 13 | معراج معرفت | طالب عشق حقیقی، سلوک و معرفت، طالب مولیٰ، راہ فقر کے مسافر اور طریقت پر گامزن ہونے والے مبتدی حضرات کے لیے مشعل راہ، معرفت کامل کا درجہ رکھنے والی لاثانی تصنیف لطیف | 200/= |
| 14 | شاہراہ طریقت | اکابر اولیاء کرام کی تعلیمات پر مبنی بصیرت افروز مرقع، مرشدان طریقت کے لیے پیر کامل کا درجہ رکھنے والی تصنیف | 250/= |
| 15 | جہان تصوف | تصوف کی دنیا میں ایک گراں قدر اضافہ جسے رہتی دنیا تک یاد رکھا جائے گا۔ تصوف کے انمول موتیوں کا ایک خوبصورت گلدستہ جس کی خوشبو ہر صوفی و سالک کی روح کو معطر کرتی ہے | 300/= |
| 16 | کلید رموز مخفی | زمانہ قدیم کی عبرانی، سریانی اور عربی نایاب دعوات مثلاً دعوت برہتیہ، دعوت جلجلوتیہ، دعوت مغلظہ انصار، دعوت قسم باصور، دعائے قریش، دعائے شیخ، دعائے عجیب الاثر، حاضری مطلوب اور تسخیر مطلوب کے اعمال، اسمائے مخفیہ اور دعوت صمدیہ کی مکمل شرح و تشریح و وضاحت اور ان کے نایاب ترین اعمال، رسائل اور تسخیر ارواح کے صدری اعمال اور طلسمات، ابن عربی و ابن سینا پر مبنی ایک ایسی تحقیق جسے آنے والی کئی صدیوں تک یاد رکھا جائے گا۔ روحانی علوم و فنون کے وہ مخفی خزینے جن کی متلاشیان روحانیت کو برسوں سے تلاش تھی۔ | 500/= |
| 17 | مکاشفات اسرار | علوم مصریہ، بابلیہ، یونانیہ اور عربیہ کے تناظر میں اسرار الحروف، الواح، الجواہر، علم الاوفاق، جفر، اعداد اور ریاضات و دعوات پر مبنی جامع الفوائد و نادر کتاب (مصنف: فقیر غلام رسول عاشق نقشبندی، اوکاڑہ) | 360/= |
| | مکمل سیٹ 17 کتب | | 4260/= |

حال ہی میں شائع ہونے والی کتب "کلید رموز مخفی" اور "جہان تصوف" ہیں۔ آج ہی اپنے آرڈر سے آگاہ فرمائیں۔

بذریعہ ڈاک کتب پر ڈاک خرچ الگ ہے

خیر اندیش

علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری

ادارہ فیضان روحانیات پاکستان، اسلام نگر حویلی لکھا ضلع اوکاڑہ پنجاب

0333-6974734, 0300-4967412, www.roohaniyat.com

# فہمِ ختمِ نبوت، خط و کتابت کورس

**سکول و کالجز و دینی مدارس کے طلباء طالبات نیز تمام خواتین و حضرات کیلئے شاندار موقع**

داخلہ جاری ہے — (داخلہ بذریعہ ایس ایم ایس بھی ہو سکتا ہے) — مفت

خط کتابت کے ذریعے گھر بیٹھے عقیدۂ ختمِ نبوت سے مکمل آگاہی اور منکرین ختم نبوت کے عقائد و نظریات سے واقفیت حاصل کریں۔ داخلہ کیلئے سادہ کاغذ پر اپنا نام، ولدیت، تعلیم و پیشہ، فون نمبر اور ڈاک کا مکمل پتہ لکھ کر ارسال کریں۔ ایک لفافہ میں صرف ایک ہی درخواست بھیجیں۔ کورس مکمل کرنے پر ایک خوبصورت سند، جبکہ نمایاں کارکردگی پر شرکاء کو خصوصی تحائف دیئے جائیں گے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ

**رابطہ: دفتر مجلس احرارِ اسلام**
جامع مسجد سیدنا ابوبکر صدیقؓ
محلہ صدیق آباد ... (قریب ... چیچہ وطنی)

فون / فیکس: **0543-412201**
ڈاکٹر محمد عمر فاروق **0300-5780390**
(مولانا) تنویر الحسن **0300-4716780**

## روحانی علوم کی کتب کا عظیم ذخیرہ

عملیات پر ایک بہت بڑا ذخیرہ شائع شدہ، قلمی یادداشتیں، فوٹو سٹیٹ نئی و پرانی کتب ..... (عربی، فارسی، اردو اور انگریزی زبانوں) میں برائے فروخت ہیں۔ قرآنی علاج، روحانی علاج، دعائیں، درود شریف، اسماء الحسنیٰ، اسماء النبی ﷺ، اعمال اولیاء، عملیات، تعویذات، وظائف، جادو اور جنات، شیاطین، ہمزاد، موکلات، غیبی طاقتوں کی تسخیر، حاضرات، طلسمات، پتھر و نگینے، علم الاعداد، علم الحروف، علم الساعات، علم الجفر، علم النجوم، دست شناسی، قیافہ شناسی، تل شناسی، لکھائی شناسی اور دیگر بہت سے روحانی علوم پر کتابوں کا ایک عظیم ذخیرہ موجود ہے۔ تفصیل کے لئے ویب سائٹ دیکھئے۔ مسلسل اضافے کی وجہ سے تمام فہرستیں ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ویب سائٹ پر Upload کر دی جائیں گی۔ کمپیوٹر فارمیٹ پی ڈی ایف میں بھی عملیات و تعویذات پر مختلف زبانوں میں ایک وسیع ذخیرہ موجود ہے۔ جو کتاب برائے فروخت نہ ہو، اس کو سکین کر کے طلب کرنے پر مہیا کیا جاتا ہے۔

**مزید تفصیلات کے لیے رابطہ کریں:** مکتبۃ العارف، پوسٹ بکس 9119، لاہور
darulamal.org/bookshop 0322-4773786

## "انسان کا کام تدبیر کرنا ہے نتیجہ مرتب کرنا صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کے اختیار میں ہے۔ لہٰذا رجوع الی اللہ کبھی نہ چھوڑیں"

**سفر اور رزق کی بندش:-** کاروبار نہ چلنا، ملازمت کا نہ ملنا یا مل کر چھوٹ جانا، کاموں کے بنتے بنتے بگڑ جانا، بیرون ملک جانے میں رکاوٹ اور بندش کا سامنا۔

**گھریلو مسائل:-** خاوند، بیوی اور بچوں میں ناچاقی اور طلاق تک نوبت۔

**رشتوں کی بندش:-** جوان اولاد کے رشتے نہ ملنا، پسند نہ آنا یا پسند کے بعد انکار ہو جانا، منگنی کے بعد نکاح یا نکاح کے بعد رخصتی میں رکاوٹ۔

**صحت کی بندش:-** بیماری کا علاج کے باوجود ٹھیک نہ ہونا یا بار بار بیمار ہونا، تمام لیبارٹری ٹیسٹ کے درست ہونے کے باوجود بھی صحت کا بحال نہ ہونا۔

**اولاد کی بندش:-** اولاد کا نہ ہونا یا پیدا ہو کر مر جانا، پیدائشی طور پر بچوں میں مختلف قسم کی بیماریاں پیدا ہونا، صرف لڑکیاں ہی پیدا ہونا، نرینہ اولاد کیلئے۔

**اولاد کے مسائل:-** نافرمانی، بدزبانی، دیگر غلط عادات اور سوسائٹی کے شکار افراد۔

**معاشرتی مسائل:-** قرض کی ادائیگی، کسی شخص کا جائز کام میں رکاوٹ بننا، قرض واپس نہ کرنا، دشمن ہو جانا، پیسے یا چیزیں مثلاً دکان، مکان پر قبضہ کر لینا وغیرہ۔

**تدبیر ہماری — تقدیر تمہاری**

کشائش رزق، بندش کاروبار، بندش رشتہ و ہر قسم کی بندش اور تمام پریشانیوں کے حل کیلئے اعتماد سے رابطہ فرمائیں۔

**نوٹ:** ملاقات کیلئے فون پر وقت ضرور طے کر لیں

**خیر و برکت:-** گھر، دکان، فیکٹری اور دفتر کی خیر و برکت کیلئے

طبیبِ روحانی و جسمانی
**مولانا ڈاکٹر علی آفاق**
(ڈی۔ ایچ۔ ایم۔ ایس)

Mobile: 0300-9428460, 0343-1443313
E-mail: aliafaq80@gmail.com
C/77، ماڈل ٹاؤن لاہور۔

## عملیات سیکھنے اور مسائل و پریشانیوں کے روحانی حل کے لئے
## معروف روحانی معالج عامل مقبول صاحب سے ملاقات کریں

ہر قسم کی بندشوں کے توڑ...... سخت سے سخت جادو اور جنات سے نجات...... تعلیمی، معاشی، ازدواجی، گھریلو، خاندانی، سسرال وغیرہ کے مسائل کا حل...... دشمنی، عدالت، مقدمات، جیل، جائیداد، جگہ پر قبضہ وغیرہ کے مسائل سے نجات، لاعلاج قسم کی بیماریوں سے نجات اور دیگر مسائل و پریشانیوں سے نجات اور ہر جائز اور ممکن حاجات کے حصول کے لئے اعتماد سے رابطہ کریں۔

وقت کی کمی کی پیش نظر ملاقات اور فون کے اوقات مخصوص ہیں۔ مہربانی فرما کر ان اوقات کے علاوہ فون کرنے کی زحمت نہ فرمائیں۔

اوقات ملاقات: شام 4 بجے......... 7 بجے (صرف اتوار)

فون کے اوقات: دوپہر 2 بجے......... 4 بجے (علاوہ جمعہ و اتوار)

ای میل: spiritualist77@gmail.com

موبائل: 0323-4435861 (فون مصروف ہونے پر SMS کریں)

## گھر بیٹھے ”اسم اعظم کورس“ کریں

اسم اعظم کو عموماً صرف نام کے اعداد نکال کر ہی معلوم کیا جاتا ہے اور بہت سے پہلو نظر انداز کر دیئے جاتے ہیں جن کی وجہ سے اس اسم اعظم کا خاطر خواہ فائدہ نہیں ہوتا۔ اسم اعظم معلوم کرنے کے لئے کئی پہلو مدنظر رکھنے پڑتے ہیں۔ تب جا کر اسم اعظم صحیح طور پر معلوم ہوتا ہے۔ اس کورس کو کرنے کے بعد آپ ماہرانہ طور پر اسم اعظم معلوم کر سکیں گے۔ اسم اعظم کو استعمال کرنا، پڑھنا اور اس کی مختلف طرح سے چلہ کشی کرنے کے طریقے بھی سیکھ سکیں گے۔ کورس کی فیس: روحانی درسگاہ کے طالب علموں کے لئے 2100 روپے، رسالے کے ممبران کے لئے 2600 روپے، غیر ممبران کے لئے 3100 روپے۔

نوٹ: صرف موجودہ ممبران اور طالب علم رعایت لے سکتے ہیں۔

**روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور**

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

## منزل کے عمل کے عامل بنیں

منزل کا عمل جادو، جنات، نظر بد، شیطانی اثرات سے نجات اور حفاظت کا خاص عمل ہے۔ اسی طرح دیگر آفات و حادثات سے بھی حفاظت ہوتی ہے۔ اس عمل کا عامل ہر کوئی بن سکتا ہے۔ عامل بن کر درج ذیل بیماریوں کا بھی علاج کر سکتے ہیں: • اختلاج قلب • قیام حمل • اسقاط حمل سے حفاظت • بلڈ پریشر • پیٹ کی تکلیف • بخار • ٹی بی • پاگل پن • دمہ • شوگر • فالج • ٹی بی • لقوہ • کینسر • مرگی • ہسٹریا • یرقان۔

نقد صدقے کے ساتھ اجازت: برائے طلبائے کرام اور ممبران 1600 روپے برائے عوام 2100 روپے۔ چلہ کشی میں علمائے کرام اور ممبران کیلئے فیس نہیں۔

**روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور**

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

## عاملین کیلئے حب کے خاص اور مجرب اعمال کی بیاض

عاملین یہ بات بخوبی جانتے ہیں کہ حب کے اعمال کے لوگ دعوے تو بہت کرتے ہیں، مگر کئی بار ایسا ہوتا ہے کہ ”کھودا پہاڑ، نکلا چوہا“۔ کئی عامل بہت چکر لگوانے پر بھی اصل عمل نہیں دیتے۔

دارالعمل چشتیہ کی طرف سے ایسے حب کے متلاشی عاملین کے لئے ایک روحانی تحفہ جس میں چند ایسے اعمال ہیں جو عرصہ سے ہمارے استعمال میں ہیں اور کئی اعمال کے پیچھے باقاعدہ مخلوق بھی ہے۔ مخلوق ہمارے پاس رہے گی، عامل صرف اس سے استفادہ کر سکیں گے۔

بیاض کے حصول کے لئے نقد ہدیہ ادا کرنا شرط ہے۔ اجازت یافتہ عامل ان اعمال کو اعتماد سے استعمال کر سکتے ہیں۔ یہ بیاض ہر کسی کو نہیں دی جائے گی۔ جس پر اطمینان ہوا، صرف ان عاملین کو ہی دی جائے گی۔ عوام اجازت کے لئے رابطہ نہ کریں۔ (ہدیہ گیارہ ہزار روپے)

مولانا عرفان: 0321-4661681 مولانا علی: 0321-4168008

# خواتین کے لئے ''بغیر فیس'' عملیات سیکھنے کا موقع

دارالعمل چشتیہ (لاہور) کی روحانی درسگاہ کی طرف سے خواتین کے لئے خوشخبری۔ بغیر کسی فیس، نقصان اور خوف کے مختلف اعمال کی عاملہ بنیں۔ خود، اپنے گھر والوں اور دیگر ماؤں، بہنوں اور بیٹیوں کے کام آئیں۔ فی الحال یہ اعمال درسگاہ کی طرف سے سکھائے جا رہے ہیں:

| | |
|---|---|
| ......آیت الکرسی | ......حصار (بنیادی) |
| ......معوذتین | ......نظر بد ختم کرنے کا عمل |
| ......سورۃ فاتحہ | ......یا حافظ یا حفیظ |
| ......یا لطیف یا ودود | ......زبان بندی |

**روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور**

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org



**Quantum Energy Pendant Rs. 5500**

ایک حیرت انگیز چیز ہے جس کے بیشمار فوائد ہیں۔ مختصراً درج ہیں: سوجن کو کم کرتی ہے، خون کے بہاؤ کو بہتر کرتی ہے، بلڈ پریشر کو کنٹرول کرتی ہے، مدافعتی نظام میں بہتری، وائرسز اور بیکٹیریا کو تباہ کرنے کی صلاحیت کی توانائی میں اضافہ، DNA کو نقصان پہنچنے سے تحفظ فراہم کرنا، عمر بڑھنے کے عمل کو سست کرنا، کینسر کے خلیات کے خلاف جنگ میں مدد، جسم کے biofield کو مضبوط کرنا، الیکٹرومیگنیٹک شعاؤں سے حفاظت، توجہ اور مراقبہ کرنے کی صلاحیت میں اضافہ اور بہت کچھ۔

طریقہ استعمال بہت آسان ہے۔ مختلف قسم کی بیماریوں کا علاج بھی کیا جا سکتا ہے۔ ڈبے میں دو Pendant ہیں۔ ایک مرد کے لئے، دوسرا عورت کے لئے۔ رابطہ: 0343-7772772

## عطریات کی دنیا میں ایک مستند اور معیاری نام العارفی عطریات

ہر قسم کی عربی، انڈین، فرنچ عطریات مناسب، متوسط اور اعلیٰ کوالٹی میں تھوک و پرچون نرخوں پر حاصل کریں

### دیسی انڈین عطورات

◄◄ روح خس اعلیٰ روح خس متوسط ◄◄ خس ◄◄ روح مجموعہ ◄◄ مجموعہ ◄◄ روح گلاب ◄◄ صندل اعلیٰ ◄◄ وردصندل ◄◄ صندل ◄◄ روزشمامہ ◄◄ روح موتیا ◄◄ موتیا مشک عنبر ◄◄ مشک ◄◄ جاسمین ◄◄ کچی کلی ◄◄ عطر گلاب ◄◄ فریش روز ◄◄ زعفرانی شمامہ ◄◄ محسن شمامہ ◄◄ شمامۃ العنبر ◄◄ شمامہ جدید ◄◄ شمامہ ◄◄ مسک الحرم ہندی ◄◄ جنت الفردوس ◄◄ حجرا سود ہندی ◄◄ عودالعبیر ◄◄ عود لاؤسی ◄◄ عود مخلط العتیق ◄◄ عود ہندی ◄◄ دھن العود ◄◄ عودالشمس ◄◄ رات کی رانی ◄◄ دربار ◄◄ عبیر ہندی ◄◄ جنت الفردوس (اعلیٰ) ◄◄ روح گلاب متوسط

### اعلیٰ عربی عطورات

◄◄ مخلط الحرم ◄◄ ہبہ ◄◄ عطر المقام ◄◄ صفاء ◄◄ عطر کعبہ ◄◄ شمس الملوک ◄◄ مسک الحرم ◄◄ فل سعودی ◄◄ عطر گل ◄◄ بخور العرب ◄◄ صدف ◄◄ حجراسود عربی ◄◄ الانصار ◄◄ فخر ◄◄ مسک الہند (اعلیٰ) ◄◄ عودابیض ◄◄ سلطان سپر ◄◄ برکہ ◄◄ وردۃ ◄◄ وردۃ استنبولی ◄◄ مشک ابرار ◄◄ فواکہ مکہ ◄◄ مخلط الملکی ◄◄ حنین ◄◄ سلورعود ◄◄ العبیر ◄◄ تبوک ◄◄ عفاف ◄◄ مسک کعبہ ◄◄ زعفران ◄◄ دہنی ◄◄ مخلط رئیسی ◄◄ اریجہ ◄◄ الحجاب ◄◄ شمسہ ◄◄ زم زم ◄◄ مسک الہند (اوسط) ◄◄ معزومہ ◄◄ باب عبدالعزیز ◄◄ الخلیج ◄◄ فواکہ فرانس ◄◄ سلطان فرانس ◄◄ اصیل ◄◄ افشاں ◄◄ شادا

**روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور**

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0332-4487877

darulamal.org/ruhanishop, info@darulamal.org

ہیں "قلت یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دلنی علی عمل ید خلنی الجنۃ قال لاتغضب"

ایک دن میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا "مجھے کسی ایسے عمل کے بارے میں بتائیں جس کی بدولت میں جنت میں داخل ہو جاؤں" تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "تم غضب نہ کرو"۔

ایک اور حدیث میں ہے: "ماغضب احد الاشفی علی جھنم"۔ "جو شخص غضب ناک ہوتا ہے، وہ جہنم کے کنارے تک پہنچ جاتا ہے"۔

ان تمام احادیث کے بعد ایک حدیث جو مومن کیلئے بشارت بھی ہے اور جنت میں سرکار دو عالم ﷺ کے پڑوس کے حصول کیلئے گارنٹی کی حیثیت رکھتی ہے۔ پیارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا

الغضب جمرۃ من النار من اطفاء ھا کان معی فی الجنۃ

"غصہ جہنم کا ایک انگارہ ہے جو اسے بجھادے گا، وہ میرے ساتھ جنت میں ہوگا"۔

یاد رہے! غصہ ایک آتشیں قوت ہے جسے اللہ تعالیٰ نے اپنی خاص حکمت کے تحت انسان کے ضمیر میں رکھا ہے تاکہ انسان نقصان پہنچانے والی چیزوں سے بچ سکے۔ اور غصے کی آگ انسانی طبیعت میں اسی طرح موجود ہے جیسے راکھ میں آگ موجود ہوتی ہے۔ اس آگ کی غذا یہ ہے کہ انسان اپنے مخالف سے انتقام لے۔ جیسے ہی انسان کو کوئی نقصان پہنچتا ہے تو یہ آگ فوراً بھڑک اٹھتی ہے۔ جس کے نتیجے میں رگوں میں گردش کرتے خون کی رفتار تیز ہو جاتی ہے۔ اس کا اثر چہرے کی سرخی کے طور پر ظاہر ہوتا ہے۔

انسانی دماغ چونکہ سوچ اور فکر کا مرکز ہے، جب انسان بے شمار غصہ کرتا ہے تو اس کے نتیجہ میں سوچ اور فکر کی صلاحیت مفقود ہو جاتی ہے۔

یہی نہیں اگر مدِ مقابل کمزور ہو تو اس کو نقصان پہنچا کر وبالِ جان کا معاملہ پیدا کر سکتے ہیں اور اگر مدِ مقابل بہت طاقتور ہے تو انتقام نہ لے سکنے کی مایوسی غصے میں شامل ہو جاتی ہے، جس کا اثر دل پر پڑتا ہے۔ اس طرح خون کا دباؤ دل پر بڑھ جاتا ہے اور ہارٹ اٹیک ہونے کا خدشہ بھی ہوتا ہے۔ اور اگر مدِ مقابل ہم مرتبہ ہو تو دل کی بجائے خون کا دباؤ جسم کے دیگر اعضاء کی طرف بڑھ جاتا ہے۔ اس طرح طبیعت میں اضطراب کی سی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے جو انسان کو پریشان کئے رکھتی ہے۔ نتیجتاً انسان کے کام کرنے کی، سوچنے کی صلاحیت کمزور پڑ جاتی ہے۔

یاد رہے! غضب اور ناراضگی اگر افراط کے ساتھ ہو تو تب بھی یہ عنصر انسانی صحت اور دیگر معاملات حیات کے لئے نقصان کا باعث ہے اور اگر تفریط کے ساتھ ہو تب بھی یہ عنصر معاملات حیات میں بگاڑ کا باعث ہے۔ البتہ اس کی درمیانی صورت ہے کہ اعتدال سے اس طرح چلے کہ شریعت اور عقل دونوں کے تابع ہو۔ اگر کسی موقع پر شریعت اور عقل اس کو ابھاریں، جیسے حرمت رسول ﷺ کا معاملہ ہے یا اسے دبائیں تو دونوں صورتوں میں انسان کو اپنے اوپر اتنا قابو ہو کہ حلم وعفو کے وقت ان صفات سے خود کو متصف کرے۔

شریعت کے معاملے میں میں نے بات کی تو اس سلسلہ کو آپ یوں سمجھ لیں، حدیث کی روشنی میں بیان کرتا ہوں۔

کان رسول اللہ لایغضبہ لدنیا فاذا غضبہ الحق لم یعرفہ احد ولم یقیم لغضبہ شی حتی ینتصر لہ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کبھی بھی کسی دنیاوی معاملے میں غصہ نہیں فرماتے تھے۔ البتہ حق کی خاطر آپ ﷺ غضبناک ہو جاتے تھے اور اس وقت کوئی آپ ﷺ کو پہچان نہیں سکتا تھا اور آپ ﷺ کا غضب اس وقت ختم ہوتا، جب باطل ختم ہو جاتا۔

اگر سیرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا مطالعہ کریں تو ایسے کثیر واقعات ملتے ہیں کہ آپ ﷺ اپنے پیارے صحابہؓ کی اصلاح کی خاطر ان سے منہ موڑ لیتے یا شرع اللہ کی جانب کسی بات پر آپ ﷺ امت کو سبق دینے کے لیے صحابہؓ سے ناراض ہوتے تو یہ شرعی معاملے تھے۔ جیسے غصہ کرنا اولاد کو فرائض کی پابندی کروانے پر، دین سکھانے پر۔ ان معاملات میں بین الافراط والتفریط۔ اعتدال کے ساتھ غصہ اچھا ہے اور اس امر کا متقاضی بھی ہے۔

ان مذکورہ امور کو اگر انسان عمل میں لے آئے تو گویا اس کا غصہ اور غضب بھی عبادت شمار ہوگا۔ لیکن دوسری طرح کا غضب، جس سے عزت داغ دار ہو، عظمتِ انسان پامال ہو، زبان گالی گلوچ کی گندگی سے ملوث ہو، ایسے غصے کے متعلق حضرت علیؓ سے حضور ﷺ کا یہ ارشاد نقل ہے:

وانہ لیکتب جبارا ...... "اور بے شک غصہ کرنے والے کا نام جباروں کے ساتھ لکھا جاتا ہے"۔

اس کے برعکس اگر انسان غضب پر قابو رکھے تو وہ اس انعام (باقی صفحہ ۔۔)

# اخلاق حسنہ کی اہمیت و عظمت

انتخاب: مولانا محمد عرفان صاحب

اللہ تبارک وتعالیٰ نے مسلمانوں کو ایک بڑی دولت اور نعمت سے نوازا ہے۔ جو پورے دین کو جامع اور اس کی تبلیغ کا بہترین ذریعہ ہے۔ وہ نعمت اور دولت اخلاق ہے۔ ہمارے نبی حضرت محمد رسول اللہ ﷺ اخلاق کے اعلیٰ معیار پر فائز تھے۔ چنانچہ آپ ﷺ کی زندگی کی رازدار اور آپ ﷺ کی زوجہ محترمہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہے کہ "کان خلقہ القرآن"۔ "آپ کے اخلاق کا نمونہ قرآن کریم ہے"۔ آپ ﷺ نے اپنے ہر قول و فعل سے ثابت کیا کہ آپ ﷺ دنیا میں اخلاق حسنہ کی تکمیل کے واسطے تشریف لائے تھے۔ چنانچہ ارشاد ہے:

"بعثت لاتمم مکارم الاخلاق" (مسند احمد ج۲ ص۳۸۱)

ترجمہ: "میں اخلاق حسنہ کی تکمیل کے واسطے بھیجا گیا ہوں"۔

پس جس نے جس قدر آپ ﷺ کی تعلیمات سے فائدہ اٹھا کر اپنے اخلاق کو بہتر بنایا، اسی قدر آپ ﷺ کے دربار میں اس کو بلند مرتبہ ملا۔ صحیح بخاری کتاب الادب میں ہے:

"ان خیارکم احسنکم اخلاقا" (بخاری ج۲ ص۸۹۲)

ترجمہ: "تم میں سب سے اچھا وہ ہے، جس کے اخلاق سب سے اچھے ہوں"۔

حاکم کی روایت میں ہے کہ: "قیامت کے دن ترازو میں سب سے زیادہ جو چیز بھاری ہوگی، وہ اخلاق حسنہ ہے۔ حسن اخلاق والا انسان اپنے اخلاق حسنہ سے دائمی روزہ دار اور دائمی نماز کا درجہ حاصل کرسکتا ہے"۔

مصنف ابن شیبہ میں ہے: "لوگوں کو قدرت الٰہی سے جو چیز عطا ہوئی، ان میں سب سے بہتر اچھے اخلاق ہیں"۔

ترمذی شریف میں ہے کہ: "مسلمانوں میں سے اس کا ایمان مکمل ہے جس کے اخلاق سب سے اچھے ہیں"۔

بیہقی میں روایت ہے کہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا: "تم میں میرا سب سے پیارا اور نشست میں سب سے زیادہ نزدیک وہ ہے جو تم میں خوش خلق ہو اور مجھے ناپسند اور قیامت میں مجھ سے دور وہ ہوں گے جو تم میں بد اخلاق ہوں گے"۔

حضور ﷺ کی ساری زندگی اخلاق حسنہ سے عبارت تھی۔ قرآن کریم نے خود گواہی دی "انک لعلیٰ خلق عظیم" (بلاشبہ آپ اخلاق کے بڑے مرتبہ پر فائز ہیں)۔

انسان کے حالات سے واقف بیوی سے بڑھ کر دنیا میں کون ہوسکتا ہے۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا جو آپ ﷺ کی زوجیت میں پچیس سال رہیں، آغاز وحی کے زمانہ میں آپ ﷺ کو ان الفاظ میں تسلی دیتی تھی "ہرگز نہیں، خدا کی قسم! خدا آپ کو کبھی غمگین نہیں کرے گا۔ آپ صلہ رحمی کرتے ہیں۔ مقروض کا بار اٹھاتے ہیں۔ غریبوں کی اعانت کرتے ہیں۔ مہمانوں کی ضیافت کرتے ہیں۔ حق کی حمایت کرتے ہیں۔ مصیبتوں میں لوگوں کے کام آتے ہیں"۔

(بخاری ج۱ ص۳)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: "آپ ﷺ کی عادت کسی کو برا بھلا کہنے کی نہ تھی۔ برائی کا بدلہ برائی سے نہیں دیتے تھے بلکہ درگذر فرماتے"۔

لہٰذا ہم پر فرض ہے۔ خصوصاً انبیاء کرامؑ کے نائبین کو چاہئے کہ وہ لوگوں کے ساتھ اچھے اخلاق سے پیش آئیں۔ اگر کسی سے کوئی غلطی سرزد بھی ہوجائے تو درگذر کرنے والے بنیں۔ معذرت کو قبول کرنے والے بنیں۔ جیسے امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

اقبل معاذیر من یأتیک معتذرا ان بر عندک فیما قال او فجرا
لقد اطاعک من یرضیک ظاهرة ولقد اجلک من یعصیک مستترا

ترجمہ: "معذرت کرنے والے کی معذرت کو قبول کرلے، چاہے تمہارے خیال میں وہ بھلا ہو یا برا ہو، ظاہر میں تجھے راضی رکھنے والا تیرا مطیع ہے اور جرم کرتے وقت تجھ سے گھبرانے والے کے دل میں تیرا رحم ہے"۔

اب اللہ کے کلام کی طرف آتے ہیں، اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:

"خذ العفو وأمر بالعرف واعرض عن الجاهلين"۔

تفسیر ابن کثیر رحمہ اللہ میں ہے کہ جب یہ آیت نازل ہوئی تو حضور اکرم ﷺ نے حضرت جبرئیل علیہ السلام سے اس آیت کا مطلب پوچھا۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے دریافت کیا، پھر فرمایا: اس آیت میں آپ کو یہ حکم دیا گیا ہے:

"ان اللہ امرک ان تعفو عمن ظلمک وتعطی من حرمک وتصل من قطعک"۔

ترجمہ: "بے شک اللہ آپ حکم دیتا ہے کہ جو آپ پر ظلم کرے، آپ اسے معاف فرمادیں۔ جو آپ کو محروم رکھے، آپ اسے عطا کریں اور جو آپ سے قطع تعلق کرے، آپ اس سے صلہ رحمی سے پیش آئیں"۔

غزوہ احد میں جب حضور ﷺ کے چچا حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کو شہید کیا گیا اور بڑی بے دردی سے ان کے اعضاء کاٹ کر لاش کی بے حرمتی کی گئی تو نبی کریم ﷺ نے لاش کو اس ہیئت میں دیکھ کر فرمایا کہ جن لوگوں نے حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ ایسا معاملہ کیا ہے، میں ان کے ستر آدمیوں کے ساتھ ایسا معاملہ کر کے چھوڑوں گا۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔ جس میں آپ ﷺ کو یہ بتایا گیا کہ آپ ﷺ کا یہ مقام نہیں، آپ ﷺ کے شایان یہ ہے کہ عفوودرگذر سے کام لیں۔ لہذا عفو سے مراد لوگوں کے اعمال واخلاق میں سرسری اطاعت کو قبول فرمالیا کریں، زیادہ تجسس وتفتیش میں نہ پڑیں اور ان کی خطاؤں سے عفوودرگذر کریں، ظلم کا انتقام نہ لیں۔ چنانچہ آپ ﷺ کے اعمال واخلاق ہمیشہ اسی سانچے میں ڈھلے رہے، جس کا پورا مظاہرہ اس وقت ہوا جب مکہ فتح ہوا تو "لا تثریب علیکم الیوم" کا عمومی اعلان فرمایا اور آپ ﷺ کے جانی دشمن جو آپ ﷺ کے قبضہ میں آئے، ان سب کو آزاد کر دیا۔

دوسرا جملہ اس آیت مبارکہ کا "وامر بالمعروف" ہے۔

عرف بمعنی معروف ہر اچھے اور مستحسن کام کو کہتے ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ جو لوگ آپ ﷺ کے ساتھ برائی اور ظلم سے پیش آئیں، آپ ﷺ ان سے انتقام نہ لیں، بلکہ معاف کر دیں مگر ساتھ ان کو نیک کام کی ہدایت بھی کرتے رہیں گویا برائی کا بدلہ نیکی سے، ظلم کا بدلہ صرف انصاف سے نہیں بلکہ احسان سے دیں۔

تیسرا جملہ "واعرض عن الجاھلین"

جس کے معنی جاہلوں سے آپ ﷺ کنارہ کش ہو جائیں۔ مطلب یہ کہ ظلم کا انتقام چھوڑ کر آپ ﷺ ان کے ساتھ خیر خواہی اور ہمدردی کا معاملہ کریں اور نرمی کے ساتھ ان کو حق بتلائیں۔ مگر بہت سے جاہل ایسے ہوتے ہیں جو اس شریفانہ معاملہ سے متاثر نہیں ہوتے۔ اس کے باوجود جہالت اور سختی سے پیش آتے ہیں تو پھر آپ ﷺ ان کی دل خراش اور جاہلانہ گفتگو سے متاثر ہو کر ان ہی جیسی گفتگو نہ کریں، بلکہ ان سے کنارہ کش ہو جائیں۔ پس جو اللہ پاک اور رسول اعظم ﷺ کی خوشنودی حاصل کرنا چاہتے ہیں، وہ برے اخلاق سے دور رہیں اور اخلاق حسنہ کے پیکر بنیں تو دنیا کے محبوب اور دنیا والوں کے بھی محبوب بنیں گے۔

# رہبر شریعت وطریقت حضرت مولانا سید محمود صندلی مدظلہ کے عملیات

## کاروبار ورزق حلال میں برکت

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔

جَاءَتْ لِدَعْوَتِهِ الْاَشْجَارُ سَاجِدَةً

تَمْشِيْ اِلَيْهِ عَلٰى سَاقٍ بِلَا قَدَمٍ

**ترکیب:** شب جمعہ کو ایک ہزار بار اس طرح پڑھیں کہ ہر دس کے بعد یہ شعر پڑھیں:

مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا

عَلٰى حَبِيْبِكَ خَيْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ

**استعمال:** بوقت ضرورت گیارہ مرتبہ پڑھ لیا کریں۔ اول آخر گیارہ دفعہ درود شریف قادری۔ (چونکہ یہ عمل کاروبار اور رزق میں برکت کا ہے، اس لئے گیارہ مرتبہ روزانہ کا معمول بنایا جائے۔ خ)

## کئی بڑے امراض کا علاج

فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان تمام حروف تہجی (الف سے یا تک) اکتالیس (۴۱) بار پڑھیں اور ہر بار الف سے یا تک ایک سانس میں پڑھیں۔

یہ خصوصی طور پر دمہ، کھانسی، سانس کے امراض، نزلہ، زکام وغیرہ کا علاج ہے اور آنکھوں کی روشنی کے لئے بھی مفید ہے۔

اکتالیس (۴۱) بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔ یا اپنی ہتھیلی پر دم کر کے اسے بدن پر پھیر دیں۔ (کئی امراض کے لئے پڑھنا ہو تو بیشک اپنے اوپر دم کریں یا بدن پر پھیریں۔ اگر کسی مخصوص مرض جیسے دمہ کے لئے پڑھنا ہو تو ہاتھوں پر دم کر کے مقام مرض پر پھیر لیں۔ خ)

## تلی بڑھ جانے کا علاج

ذلک تخفیف من ربکم ورحمۃ (البقرہ:۱۷۸)

یہ آیت بسم اللہ الرحمن الرحیم سمیت لکھ کر تلی کی جگہ باندھ دیں۔

**فائدہ:** درج بالا اعمال کی عام اجازت ہے۔ خ

# یا مجیب اور یا واسع کی برکات

حضرت مولانا انظر شاہ صاحب رحمہ اللہ

## یا مُجِیبُ کے خواص اور اس کے اثرات

یہ اسم جمالی ہے اور بعض کے نزدیک مشترک ہے اور اس کے اعداد پچپن (۵۵) ہیں۔

### تمام آفات سے حفاظت

اگر کوئی اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے، تمام آفات سے بچا رہے۔

### دعا قبول ہو

اگر کوئی بکثرت پڑھ کر اپنے لئے دعا کرے، اس کی دعا قبول ہو۔

### نفس و شیطان کے مکر و فریب سے حفاظت

اگر کوئی ۱۰۰ مرتبہ آدھی رات کے بعد بلا ناغہ پڑھا کرے، اپنے نفس اور شیطان کے مکر و فریب سے بچنے کا جذبہ مضبوطی سے اختیار کرے اور حفظ الٰہی میں رہے۔

### دشمن سے حفاظت

اور اگر کوئی ۴۰ مرتبہ اپنے آپ کو دشمن سے بچانے کے لئے پڑھے، محفوظ و مامون رہے۔

### مال و دولت کی حفاظت

اگر کوئی اس اسم پاک کو سات مرتبہ پڑھ کر اپنے مال و اسباب پر دستک دے اور اپنی شہادت کی انگلی سے اپنے مکان کا حصار کر دے، اللہ تعالیٰ اس کی نگہبانی کرے اور مال و دولت محفوظ رہے۔

المجیب کا نقش معظم

نقش حرفی

۷۸۶

| ب | ی | ج | م |
|---|---|---|---|
| ج | م | ب | ی |
| م | ج | ی | ب |
| ی | ب | م | ج |

نقش عددی

۷۸۶

| ۲ | ۱۰ | ۳ | ۴۰ |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۴۰ | ۲ | ۱۰ |
| ۴۰ | ۳ | ۱۰ | ۲ |
| ۱۰ | ۲ | ۴۰ | ۳ |

## یا واسِعُ کے خواص اور اثرات

یہ اسم جمالی ہے اور بعض کے نزدیک مشترک ہے اور اس کے اعداد ایک سو سینتیس (۱۳۷) ہیں۔

### قناعت و برکت نصیب ہو

جو شخص اس اسم پاک کو بار بار پڑھے، قناعت و برکت نصیب ہو۔ خوب ترقی ہو۔

### دل کو اطمینان نصیب ہو

جو کوئی بعد نماز ظہر ۶۰ مرتبہ اس کا وظیفہ پڑھے، اس کا دل کھل جائے اور ہر قسم کا اطمینان نصیب ہو۔

### رزق میں وسعت ہو

جو کوئی ۷۰ مرتبہ روزانہ بلا ناغہ پڑھا کرے، اس کے رزق میں وسعت ہو۔

### غنائے ظاہری و باطنی حاصل ہو

جو شخص اس کو بار بار پڑھے، غنائے ظاہری و باطنی حاصل (بقیہ ص ۹)

# مقطعات کی سورۃ پارہ دہم العنکبوت کے خواص.....غلام الرسول عائلی

یوم پانزدھم العنکبوت ۲۹

| ۸۲۲۱ | ۲۶۰۶۱۳ | ۶۷ | ۴۳۱۹ | ۹۷۸ |
|---|---|---|---|---|
| ۷۰ | ۴۳۱۷ | ۹۷۶ | ۸۲۲۴ | ۲۶۰۶۱۱ |
| ۹۷۹ | ۸۲۲۲ | ۲۶۰۶۱۴ | ۶۸ | ۴۳۱۵ |
| ۲۶۰۶۱۲ | ۶۶ | ۴۳۱۸ | ۹۷۷ | ۸۲۲۵ |
| ۴۳۱۶ | ۹۸۰ | ۸۲۲۳ | ۲۶۰۶۱۰ | ۶۹ |

وفق = ۲۷۴۱۹۸

## چوری کا پتہ لگانا

اگر کسی چوری کا پتہ لگانا ہو تو غیر مستعمل سرکنڈے کو صاف کر کے اس کو ایک طرف سے چیر دیں، اور چیرا ہوا پہلو اوپر کی طرف رکھیں اور اس کے چیرے ہوئے مقام کے تھوڑے نیچے کی طرف اس وفق کو لکھ کر باندھیں اور مشتبہ افراد کے نام لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ اب ایک نام کو اس سرکنڈے کے چیرے ہوئے حصے میں پھنسا دیں اور ایک کوزہ گلی آب نارسیدہ میں پاکیزہ پانی بھر کر اس میں سرکنڈا ڈال دیں اور دو پرہیزگار اشخاص کا انتخاب کریں کہ وہ اپنی دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی پر ہر دو اطراف سے رکھیں اور اس آیت کو بسم اللہ شریف کے بعد پڑھتے جائیں اور عامل بھی ساتھ ہی پورے انہماک کے ساتھ اس سورۃ کے مقطعاتی کلمات کو پڑھتا جائے۔ جب چور کا نام اس میں ڈالا جائے گا تو کوزہ تھوڑی ہی دیر میں گھومنا شروع ہو جائے گا کہ اس کو سنبھالنا مشکل ہو جائے گا۔ یہ ایک ایسا عظیم طریقہ ہے جو کبھی اس معاملے میں خطا نہیں کرتا۔

وَلَقَدْ فَتَنَّا الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَلَيَعْلَمَنَّ اللّٰهُ الَّذِيْنَ صَدَقُوْا وَلَيَعْلَمَنَّ الْكٰذِبِيْنَ ﴿۳﴾

## کسی شخص کے سینے کا راز معلوم کرنا

اگر کسی شخص کے سینے کا راز معلوم کرنا ہو تو اس وفق کو لکھ کر اپنے دائیں ہاتھ پر باندھیں اور اس سوتے ہوئے شخص کے سینے پر ہاتھ رکھ کر اس سے سوال پوچھیں، وہ درست جواب دے گا۔ یہ بہت ہی راز کی بات ہے۔ سوچ سمجھ کر اس کو کریں اور حد سے نہ گزر جائیں۔ کہیں اس طرح نہ ہو کہ آپ کو پچھتانا پڑے۔ میں بہت ڈرتے ہوئے اس کو درج کر رہا ہوں۔ اس عمل کا اذنِ عام (عام اجازت) قطعاً نہیں ہے۔ اس کے لئے آپ کو ہمیشہ اجازت لینی پڑے گی اور ہر وہ اہل علم اس کو اجازت دینے کا مجاز ہے جو کہ عادل ہو، شرعی امور سے واقفیت رکھتا ہو، عواقب کے بارے میں ادراک رکھتا ہو اور اللہ سے ڈرتا ہو، جو تجاوز کرنے والوں کو پسند نہ کرتا ہو۔

اَوَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَعْلَمَ بِمَا فِيْ صُدُوْرِ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۰﴾

## مخالف نقصان نہ پہنچا سکیں

اگر مفسدوں کی حرکات سے خدشہ ہو کہ وہ نقصان پہنچانے کی سازش کریں گے اور نقصان پہنچے گا تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اپنے پاس رکھیں اور اس آیت کا ورد کریں تو مفسدوں کے شر سے نجات مل جائے گی۔

رَبِّ انْصُرْنِيْ عَلَى الْقَوْمِ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿۳۰﴾

## بقیہ : صحت بخش غذا کھائیے

میں ڈبو کر تلی ہوئی چیزوں سے پرہیز کیجیے۔ کیوں کہ ان میں چکنائی بہت ہوتی ہے اور یہ تقویت بخش بالکل نہیں ہوتیں۔ کھانے پینے کی عادات کو ایک دم بدلنا مشکل ہے، لہٰذا اچھی باتیں ایک ایک کر کے اپنائیے۔ یہ بات بھی یاد رکھیے کہ اپنی پسند کے کھانے پینے کی چیزوں کو مکمل طور پر ترک کر دینا ضروری نہیں۔ البتہ ان کی مقدار کم کر دیجیے اور جو چیزیں آپ کھا پی رہے ہیں۔ ان کی افادیت اور غذائیت پر نظر رکھیے۔ اگر یہ احتیاط آپ کے وزن میں کمی کر کے جسم کو متناسب بنا دے تو یہ سودا مہنگا نہیں ہوگا۔

# حضرت مولانا سید زوار حسین شاہ صاحب رحمۃ اللہ کے عملیات

## آسیب کا علاج

کلمات ذیل کو لکھ کر گلے میں ڈال دیا جائے۔ اس عمل کا نام حرز ابی دجانہ ہے۔ نہایت مجرب ہے۔

"بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ بِسْمِ اللّٰهِ هٰذَا كِتَابٌ مِنْ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ اِلٰى مَنْ طَرَقَ الدَّارَ مِنَ الْعُمَّارِ وَالزُّوَّارِ وَالسَّائِحِيْنَ اِلَّا طَارِقًا يَّطْرُقُ بِخَيْرٍ يَا رَحْمٰن. اَمَّا بَعْدُ فَاِنَّ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْحَقِّ سَعَةً فَاِنْ تَكُ عَاشِقًا مُوْلِعًا اَوْ فَاجِرًا مُقْتَحِمًا اَوْ رَاعِيًا حَقًّا مُبْطِلًا هٰذَا كِتَابُ اللّٰهِ يَنْطِقُ عَلَيْنَا وَعَلَيْكُمْ بِالْحَقِّ اِنَّا كُنَّا نَسْتَنْسِخُ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ اُتْرُكُوْا صَاحِبَ كِتَابِيْ هٰذَا وَانْطَلِقُوْا اِلٰى عَبَدَةِ الْاَوْثَانِ وَالْاَصْنَامِ وَاِلٰى مَنْ يَّزْعَمُ اَنَّ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ تُغْلَبُوْنَ حٰمٓ لَا تُنْصَرُوْنَ حٰمٓعٓسٓقٓ تَفَرَّقَ اَعْدَاءُ اللّٰهِ وَبَلَغَتْ حُجَّةُ اللّٰهِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ"

## حمل گرنے سے محفوظ رہے

ایک دھاگہ کسم کا رنگا ہوا عورت کے قد کے برابر لیں۔ اس میں نو گرہ لگائیں اور ہر گرہ پر یہ آیت پڑھ کر پھونکیں۔ ان شاء اللہ، حمل نہ گرے گا اور اگر کسی وقت دھاگہ نہ ملے تو کاغذ پر لکھ کر پیٹ پر باندھ دیں۔ آیت یہ ہے:

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ ۝ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ۝

## برائے خیر و برکت

امورات دین اور کشائش و فراخی معاش و ترقی رزق کے لئے ایک ہزار بار بلاناغہ رات دن میں پڑھیں۔ بہت مفید اور نہایت مجرب ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ صَلَوَاتِكَ بِعَدَدِ مَعْلُوْمَاتِكَ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ عَلَيْهِ

## بقیہ : ہپناٹزم کے عجیب تجربات

نیچے آرہا ہے اور جوں جوں نیچے آرہا ہے، آپ اور زیادہ نیند میں ڈوبتے جارہے ہیں۔ آپ کا ہاتھ اپنی اصلی حالت پر آچکا ہے...... آپ مکمل طور پر گہری نیند میں ڈوب چکے ہیں۔

آپ دیکھیں گے کہ اس تکنیک سے 75 فیصد انسان ہپناٹائز ہوجائیں گے اور آپ کے بس میں ہوں گے۔ جو اس تکنیک سے اثر پذیر نہ ہوئے ہوں، ان کو خاموشی سے اٹھ جانے کا اشارہ کردیں تاکہ وہ باہر چلے جائیں۔ اگر یہ لوگ نہ جاسکیں تو خاموشی سے بیٹھے رہیں۔

میں نے مجمع کو ہپناٹائز کرنے کی کوشش نہیں کی...... مگر تکنیک صحیح ہے۔ اصول یہ ہے کہ چونکہ ہر شخص الگ الگ مقصد لے کر آتا ہے، اس لئے انفرادی طور پر اس پر عمل کرنا اچھا ہوتا ہے تاکہ اس کے مقصد کے پیش نظر اس سے گفتگو کی جاسکے۔ پورے مجمع کو سلا کر سب کے مقاصد کا الگ الگ بیان ان کو نہیں دیا جاسکتا۔ اس لئے یہ صرف شعبدہ بازی ہی ہے۔ اس کے سوا اور کوئی فائدہ نہیں۔ البتہ عامل کی شہرت ضرور ہوجائے گی۔

## بقیہ : کرشماتِ جفر

دو نقش تیار کئے جائیں گے۔ ایک طالب کے پاس رہے گا اور ایک طالب کے گھر میں لٹکے گا۔ دونوں نقش ہرے کپڑے میں پیک ہوں گے۔ ان دونوں نقش کو نوچندی اتوار میں تیار کریں ورنہ پھر عروج ماہ میں مشتری یا شمس کی ساعت میں تیار کریں۔

جو تیار نہ کرسکیں، وہ ہماری روحانی علاج گاہ سے بنوالیں۔ (ادارہ)

# روحانی و مخفی علوم پر کتب کا ذخیرہ

خط و کتابت: مکتبۃ العارف، دار العمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور
رابطہ: 042-35033371, 0332-4487877, 0322-4773786

## اس ماہ کی منتخب روحانی کتب پیش خدمت ہیں

**ممبران، علماء، عاملین اور خواص کے لئے زبردست ڈسکاؤنٹ**

کتب خانے، بک سٹالز، بک شاپس، نیوز ایجنسیز خصوصی رعایت حاصل کرنے کے لئے رابطہ فرمائیں۔
روحانی طبی اور اسلامی PRINTED کتب کی مکمل فہرستیں طلب فرمائیں۔ اور جلد ہی اپنا آرڈر بک کروائیں۔

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| اعوذ باللہ سے مشکلات کا حل | قاری محمد شہزاد | 50 |
| سورہ یٰسین سے مشکلات کا حل | سید محمد اطہر شاہ | 50 |
| آیات قرآنی سے مشکلات کا حل | سید محمد اطہر شاہ | 50 |
| درود تنجینا سے مشکلات کا حل | حافظ محمد علی ارسلان | 50 |
| سورہ مزمل سے مشکلات کا حل | سید محمد اطہر شاہ | 50 |
| کلمہ طیبہ سے مشکلات کا حل | سید محمد اطہر شاہ | 50 |
| چہار قل سے مشکلات کا حل | طاہر ابدال طاہر | 50 |
| نماز سے مشکلات کا حل | طاہر ابدال طاہر | 50 |
| دعائے جمیلہ سے مشکلات کا حل | قاری مظہر اقبال | 50 |
| عملیات استخارہ بمعہ فالنامہ قرآنی | ڈاکٹر حشمت جاہ | 75 |
| عملیات حاجت روائی | ڈاکٹر حشمت جاہ | 75 |
| عملیات مشکل کشائی | ڈاکٹر حشمت جاہ | 75 |
| عملیات روزگار | ڈاکٹر حشمت جاہ | 75 |
| عملیات تسخیرات | ڈاکٹر حشمت جاہ | 75 |
| نگینے بولتے ہیں | ڈاکٹر حشمت جاہ | 90 |
| طب روحانی | ڈاکٹر حشمت جاہ | 60 |
| فن جادوگری | صفدر شاہین | 50 |
| عالم ارواح | صفدر شاہین | 40 |
| فن دست شناسی | مترجم: ایس عثمانی | 120 |
| سچا یوسفی خواب نامہ تعبیر نامہ | صفدر شاہین | 150 |
| جادو کا توڑ خود کیجئے | مفتی محمد حسام اللہ شریفی | 200 |
| سورہ فاتحہ سے مشکلات کا حل | اقبال احمد مدنی | 40 |
| آپ کی مشکلات کا حل قرآنی سورتوں سے | فخر الدین الگیلانی | 120 |
| میرے والد ماجد اور ان کے مجرب عملیات | مفتی محمد شفیع | 60 |
| طب روحانی | مولانا محمد ابراہیم دہلوی | 80 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| آسان مجرب عملیات | مولانا محمد زاہد مظاہری | 200 |
| الحزب الاعظم | مولانا بدر عالم | 110 |
| 12 مہینوں کے فضائل واحکام | مفتی عبدالشکور | 240 |
| بسم اللہ کے فضائل واحکام | علامہ عبدالحی لکھنوی | 320 |
| تعبیر الرؤیا (کلاں) | علامہ ابن سیرین | 500 |
| تعبیر الرؤیا (خورد) | علامہ ابن سیرین | 160 |
| جنات کے حالات واحکام | قاضی بدر الدین شبلی حنفی | 400 |
| حزب البحر | | 25 |
| حصن حصین (اعلیٰ) | مولانا عاشق الٰہی | 200 |
| خواب اور تعبیر | علامہ اسماعیل نابلسی | 660 |
| خوابوں کی تعبیر | علامہ خلیل بن شاہین | 500 |
| درود وسلام کا مقبول وظیفہ | مولانا زکریا | 30 |
| حسبنا اللہ سے مشکلات کا حل | سید ابوالاسد وارثی | 36 |
| سورۃ الفاتحہ سے مشکلات کا حل | سید ابوالاسد وارثی | 40 |
| دعاؤں کی ڈائری (فضیلت کی راتیں عبادت کے دن) | ڈاکٹر جہانگیر | 150 |
| اسم اعظم | | 225 |
| دوران سال 12 ماہ کی نفلی عبادات مسنونہ | امیر علی خان | 120 |
| روزانہ کی نفلی نمازیں | امیر علی خان | 120 |
| نظر وحسد | شیخ عابد بن عبداللہ الجہنی | 20 NET |
| مستند مجموعہ وظائف | مولانا شفیق خان بستوی | 108 NET |
| عملیات غفرانی | مولانا سید محمود الحسن | 100 |
| وظائف اکابر | حافظ شفیق الاسلام | 260 |
| القول الجمیل شرح شفاء العلیل | شاہ ولی اللہ محدث دہلوی | 100 |
| الاسماء الحسنیٰ | محمد ایوب سپرا | 180 |
| مجموعۂ وظائف | مولانا عاشق الٰہی | 75 |
| آپ کے مسائل اور ان کا روحانی علاج | عشرت گورداسپوری | 200 |

پتہ: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔
فون پر رابطہ کر کے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا

# درود شریف کے اعمال

مرتب: محمد عارف

## دل کی سختی دور کرنے کیلئے

اگر کوئی شخص سخت دل ہو تو اس کے لئے ایک گلاس پانی لے کر اس پر ایک سو ایک بار درود ابراہیمی کو پڑھ کر دم کر کے اسے یہ پانی پلا دیا جائے تو اس سے اس کے دل کی سختی نرمی میں بدل جائے گی اور اس میں مہربانی کا عنصر نمایاں نظر آئے گا۔ درود ابراہیمی یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔

## رسول اللہ ﷺ کی محبت کیلئے

اگر کوئی شخص اس درود شریف کو بلا ناغہ ہر نماز کے بعد کم از کم ایک بار اور زیادہ جتنی بار ہو سکے پڑھے گا تو چند روز کے بعد اسے معلوم ہو جائے گا کہ رسول اکرم ﷺ کی محبت اس کے دل میں سرایت کر گئی ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ حُسْنِہٖ وَجَمَالِہٖ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ شَیْءٍ فِی الدُّنْیَا وَ الْاٰخِرَۃِ مِنْ کُوَاۃِ اللّٰہِ وَ سَلَامُہٗ وَ ثَنَاءٍ وَ اَنْبِیَآئِہٖ وَ رُسُوْلِہٖ وَ جَمِیْعِ خَلْقِہٖ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَ اِمَامِ الْمُتَّقِیْنَ وَ خَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ وَ قَائِدِ الْغُرِّ الْمُحَجَّلِیْنَ وَ شَفِیْعِ الْمُذْنِبِیْنَ وَ رَسُوْلِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَ ذُرِّیَّتِہٖ وَ اَھْلِ بَیْتِہٖ وَ اَحْبَابِہٖ وَ اَحْفَادِہٖ وَ عَشِیْرَتِہٖ وَ عِتْرَتِہٖ وَ اَزْوَاجِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

## اولاد کو عزت ملنا

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ الْعَالَمِیْنَ حَبِیْبِکَ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ صَلٰوۃً اَنْتَ لَھَا اَھْلٌ وَ بَارِکْ وَسَلِّمْ کَذٰلِکَ

جو شخص صبح و شام سات سات مرتبہ اس درود شریف کو پابندی سے پڑھے تو اس کی برکت سے اللہ تعالیٰ اس کی اولاد کو باعزت رکھے گا۔

## برائے دیدارِ محبوب

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ مِّائَۃَ اَلْفِ اَلْفِ مَرَّۃٍ وَّ بَارِکْ وَسَلِّمْ

جس کسی کا محبوب ناراض ہو اور اپنا دیدار نہ کرواتا ہو تو اس کے دیدار کے لئے یہ عمل زود اثر ہے۔

اس مقصد کے لئے اول و آخر درود پاک ہزارہ گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے اور درمیان میں گیارہ مرتبہ سورۃ اخلاص ایک ہی سانس میں پڑھے۔ پڑھتے ہوئے محبوب کا تصور رکھے۔ پھر کمال دیکھے۔

# رمضان المبارک کے دو خاص تحفے

## 1 اللہ

پہلے گیارہ روز سوا لاکھ کے کھلے ورد کی نیت کر کے پڑھیں۔ ہر وقت پڑھتے رہیں اور ساتھ ممکن ہو تو لکھتے رہیں ورنہ جو مناسب طریقہ آپ کو لگے، اس سے حساب رکھیں۔ تہجد کے وقت چار ہزار چار سو چوالیس (۴۴۴۴) مرتبہ خانہ کعبہ کا مراقبہ کر کے پڑھیں۔ مراقبہ میں یہ تصور کریں کہ خانہ کعبہ کے اوپر اللہ کے نور کی بارش ہو رہی ہے اور خانہ کعبہ پر سے ہوتے ہوئے اس نور کے قطرے آپ پر بھی گر رہے ہیں۔ اگر اس تصور میں سر درد ہونے لگے تو مراقبہ کے بغیر تعداد پوری کریں۔ روزانہ رات کو ایک نشست میں پڑھنا ہے۔ باقی دن میں جتنا مرضی پڑھیں۔ کوشش کریں کہ اس دوران بڑے گوشت سے پرہیز کریں۔ اگر کسی قسم کا گوشت نہ کھائیں تو بہت اچھا ہے۔ جو بھی کیفیات اور خواب نظر آئیں، کسی کو ہرگز نہ بتائیں۔ اپنے شیخ و مرشد کو بتائیں یا پھر بندے کو لکھ کر بھیج دیں۔ پڑھنا "اللہ" ہے، "یا اللہ" نہیں پڑھنا۔ نیز اللہ کی تشدید پر دھیان دے کر پڑھیں۔

## 2 صلی اللہ علیہ وسلم

تیرھویں (۱۳) روزے سے سوا لاکھ کے کھلے ورد کی نیت کر کے پڑھیں۔ پندرہ (۱۵) دن یا سترہ (۱۷) دن کی نیت کریں۔ پندرہ دن کے حساب سے ستائیسویں (۲۷) روز ختم ہوگا۔ روزانہ اکتیس سو (۳۱۰۰) مرتبہ بوقت تہجد، حضور ﷺ کے روضہ مبارک کا مراقبہ کر کے پڑھیں۔ مراقبہ میں یہ تصور رکھیں کہ روضہ مبارک کے اوپر اللہ کے نور کی بارش ہو رہی ہے اور روضہ مبارک پر سے ہوتے ہوئے اس نور کے قطرے آپ پر بھی گر رہے ہیں۔ اگر اس تصور میں سر میں درد ہونے لگے تو مراقبہ کے بغیر تعداد پوری کریں۔ روزانہ رات کو ایک نشست میں پڑھنا ہے۔ باقی دن میں جتنا مرضی پڑھیں۔ کوشش کریں کہ اس دوران بڑے گوشت سے پرہیز کریں۔ اگر کسی قسم کا گوشت نہ کھائیں تو بہت اچھا ہے۔ جو بھی کیفیات اور خواب نظر آئیں، کسی کو ہرگز نہ بتائیں۔ اپنے شیخ و مرشد کو بتائیں یا پھر بندے کو لکھ کر بھیج دیں۔

دعاگو خالد مقبول عفا اللہ عنہ، پوسٹ بکس، 9119 لاہور۔ spiritualist77@gmail.com

# کرشماتِ جفر

## مقدمات میں کامیابی، ترقی رزق، محبت و تسخیر، فتوحات اور مقبولیت عامہ کے لیے ایک نادر تحفہ

حضرت مولانا حسن الہاشمی مدظلہ

رزق میں خیر و برکت، آمدنی میں اضافے، باہمی تعلقات میں پختگی، لوگوں میں مقبولیت اور فتوحات عامہ کے لئے ایک ایسا طریقہ قارئین کے لئے پیش کیا جارہا ہے جو روحانی تجربات کی کسوٹی پر پورا اترتا ہے اور جس کے حیرت انگیز نتائج برآمد ہوتے ہیں۔

یہ طریقہ پوشیدہ اور مخفی خزانوں کا ایک حصہ ہے جسے افادیت عامہ کے لئے نقل کیا جارہا ہے۔ اس روحانی طریقے کی کل 28 قسطیں پیش کی جائیں گی۔ اب تک 17 قسطیں پیش کی جاچکی ہیں۔ اس ماہ 18ویں قسط پیش کی جارہی ہے۔ ان تمام قسطوں سے اپنے نام کے پہلے حروف کے مطابق استفادہ کریں۔ قارئین اس سلسلے کی ہر قسط کا مطالعہ پوری گہرائی کے ساتھ کریں تاکہ استفادہ کرتے وقت کوئی بھول چوک نہ ہوجائے۔

طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے طالب اپنے نام اور اپنی والدہ کے نام کے اعداد برآمد کرے۔ مثلاً طالب کا نام علیم احمد ہے اور والدہ کا نام عائشہ خاتون ہے۔ علیم احمد کے اعداد ۲۰۳ اور عائشہ خاتون کے اعداد ۱۴۳۴ ہیں اور دونوں کے مجموعی اعداد ۱۶۳۷ ہیں۔ چونکہ علیم احمد کے نام کا پہلا حرف ع ہے اس لئے قرآن حکیم میں حرف ع جتنی بار استعمال ہوا ہے، اس کو ۷ سے ضرب دے کر حاصل ضرب کو شامل کریں گے۔

قرآن حکیم میں حرف ع ۹۲۲۰ مرتبہ آیا ہے۔ اس تعداد کو جب ۷ سے ضرب دیا تو حاصل ضرب ۶۴۵۴۰ ہوگئی۔ قرآن حکیم میں جن صورتوں کے نام حرف ع سے شروع ہوتے ہیں وہ کل ۵ سورتیں ہیں۔ پہلی سورۂ عنکبوت، دوسری سورۂ عبس، تیسری سورۂ علق، چوتھی سورۂ عادیات، پانچویں سورۂ عصر ہے۔ سورہ عنکبوت کے اعداد ۲۷۵۲۹۷ ہیں۔ سورۂ عبس کے اعداد ۱۴ ۵۱۳ ہیں۔ سورۂ علق کے اعداد ۲۲۵۴۱ ہیں۔ سورۂ عادیات کے اعداد ۱۳۳۵۴ ہیں۔ سورۂ عصر کے اعداد ۴۷۴۰ ہیں۔ پانچوں سورتوں کے مجموعی اعداد ۳۶۷۲۴۶ ہیں۔

جو اسماء الٰہی حرف ع سے شروع ہوتے ہیں، ان کی تعداد بھی ۵ ہے۔ یاعزیز...... اعداد ۹۴، یاعادل...... اعداد ۱۰۴، یاعلی...... اعداد ۱۱۰، یاعلیم...... اعداد ۱۵۰، یاعظیم...... اعداد ۱۰۲۰۔ پانچوں کے مجموعی اعداد ۱۴۷۸ ہیں۔ کل اعداد یہ ہوئے:

| | |
|---|---|
| نام مع والدہ | ۱۶۳۷ |
| حروف ع کے اعداد مع ضرب | ۶۴۵۴۰ |
| سورتوں کے مجموعی اعداد | ۳۶۷۲۴۶ |
| اسماء الٰہی کے کل اعداد | ۱۴۷۸ |
| ٹوٹل | ۴۳۴۹۰۱ |
| اس میں سے وضع کئے | ۶۰۰ |
| حاصل تفریق | ۴۳۴۳۰۱ |

حاصل تفریق کو ۴ سے تقسیم کیا۔

حاصل تقسیم ۱۰۸۵۷۵ کو پہلے خانہ میں رکھ کر ہر خانہ میں ۲۰ عدد کا اضافہ کریں گے۔ نقش میں کسر ہے۔ اس لئے ۱۳ویں خانہ میں ۲۱ کا اضافہ کریں گے۔ نقش اس طرح بنے گا:

قول ۷۸۶ الحق

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۵۷۵ | ۱۰۸۸۳۶ | ۱۰۸۷۷۵ | ۱۰۸۷۱۵ |
| ۱۰۸۷۹۵ | ۱۰۸۶۹۵ | ۱۰۸۵۹۵ | ۱۰۸۸۱۶ |
| ۱۰۸۶۷۵ | ۱۰۸۷۳۵ | ۱۰۸۸۷۶ | ۱۰۸۶۱۵ |
| ۱۰۸۸۵۶ | ۱۰۸۶۳۵ | ۱۰۸۶۵۵ | ۱۰۸۷۵۵ |

الملک و کفیٰ باللہ شہیدا محمدٌ رسول اللہ [illegible]

صلی اللہ علیہ وسلم

## غلام الرسول ماثلی نقشبندی کی شاہکار کتب طلب فرمائیں

1. جامع مکاتیب الرسول ﷺ (جلد اول دوم)

عام قیمت: 1200 رعائتی قیمت: 840

رسول اللہ ﷺ کے سرکاری وغیر سرکاری خطوط پر مشتمل ایک عہد ساز دستاویز جو سات ہزار سے زائد مستند عربی وانگریزی کتب سے مستخرج کر کے ترتیب دی گئی ہے

2. جامع الاسماء والصفات عام قیمت: 450 رعائتی قیمت: 340
3. تخریج حدیث اسماء اللہ الحسنیٰ عام قیمت: 250 رعائتی قیمت: 190
4. مکاشفات اسرار عام قیمت: 360 رعائتی قیمت: 305
5. مکاشفات نور عام قیمت: 600 رعائتی قیمت: 475

مکمل سیٹ منگوانے پر مزید خصوصی رعایت کی جائے گی

مکتبۃ العارف 042-35033371, 0322-4773786

## مشرق وسطیٰ کے مشہور ماہر علم الاشراقیات

### کاش البرنی کی شہرہ آفاق کتب آپ کی منتظر ہیں (مطبوعہ انڈیا)

1. عددوں کی حکومت (حصہ اول دوم) قیمت: 420
2. الساعات (حصہ اول دوم) قیمت: 420
3. پتھروں کے سحری خواص قیمت: 250
4. آثار النجوم (حصہ اول) قیمت: 275
5. جذب القلوب قیمت: 150
6. رجوع ہمزاد قیمت: 225
7. بچے اور ستارے قیمت: 280
8. المختصر قیمت: 150
9. رموز الجفر قیمت: 310
10. تعلقات قیمت: 150
11. عامل کامل (حصہ اول دوم)
12. قواعد عملیات

مکتبۃ العارف: 042-35033371, 0322-4773786

Web: darulamal.org/bookshop

## گھر بیٹھے "اسم اعظم کورس" کریں (بذریعہ ڈاک)

اسم اعظم کو عموماً صرف نام کے اعداد نکال کر ہی معلوم کیا جاتا ہے اور بہت سے پہلو نظر انداز کر دیئے جاتے ہیں جن کی وجہ سے اس اسم اعظم کا خاطر خواہ فائدہ نہیں ہوتا۔ اسم اعظم معلوم کرنے کے لئے کئی پہلو مدنظر رکھنے پڑتے ہیں۔ تب جا کر اسم اعظم صحیح طور پر معلوم ہوتا ہے۔ اس کورس کو کرنے کے بعد آپ ماہرانہ طور پر اسم اعظم معلوم کر سکیں گے۔ اسم اعظم کو استعمال کرنا، پڑھنا اور اس کی مختلف طرح سے چلہ کشی کرنے کے طریقے بھی سیکھ سکیں گے۔ کورس کی فیس: روحانی درسگاہ کے طالب علموں کے لئے 2100 روپے، رسالے کے ممبران کے لئے 2600 روپے، غیر ممبران کے لئے 3100 روپے۔

نوٹ: صرف موجودہ ممبران اور طالب علم رعایت لے سکتے ہیں۔

**روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور**

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

## جملہ پریشانیوں بیماریوں کے اسباب روحانی حل کے لئے بہترین کتب

### 1 علاج قرآنی

قرآن وحدیث سے بیماریوں کا علاج

وظائف وعملیات کا نادر مجموعہ، جس میں قرآن کریم اور صحیح احادیث سے جملہ امراض کا علاج بیان کیا گیا ہے۔ ہر مسلمان گھرانے کی اہم ضرورت

تالیف: الشیخ سعید بن علی القحطانی عام قیمت: 160 روپے

### 2 نظر بد کی حقیقت اور اس کا علاج

مرتب: ابن اسحٰق غفاری پسند فرمودہ: مفتی حبیب اللہ عام قیمت: 80 روپے

### 3 روحانی طب

حروف تہجی کی ترتیب کے مطابق

روحانی طب سے چند نفسیاتی، معاشرتی اور جسمانی بیماریوں کا علاج

مصنف: ڈاکٹر سید امجد علی جعفری عام قیمت: 120 روپے

مکتبۃ العارف 042-35033371, 0322-4773786

darulamal.org/bookshop, info@darulamal.org

# دعوۃ سورۃ الم نشرح ...... برائے فراخیٔ رزق، مقبولیت، زبان بندی، دشمنوں سے حفاظت، امراء کا رجوع

مرتب
خالد مقبول حفظہ اللہ

امام غزالی رحمہ اللہ کا قول ہے کہ "مجھے تعجب ہے کہ جو فقر (غربت) میں مبتلا ہو اور وہ سورۃ الم نشرح نہ پڑھے"۔

یہ دعوۃ سورۃ الم نشرح کی ہے۔ اس کے کئی فوائد ہیں۔ چند یہ ہیں:

فراخی رزق میں بہت نافع ہے، پڑھنے والے کو مقبولیت عطا ہوتی ہے، مخالفین اور حاسدوں کی زبان بند ہو جاتی ہے، دشمنوں سے حفاظت ہوتی ہے اور امراء کا رجوع ہوتا ہے، امراء بات مانتے ہیں۔

## دعوۃ کا طریقہ

طریقہ یہ ہے کہ صبح کی نماز کے بعد نو (۹) بار سورۃ الم نشرح کو پڑھ کر ایک بار "خاص دُعا" کو پڑھے۔ وہ خاص دعا یہ ہے:

بسم الله الرحمن الرحيم وصلى الله على سيدنا محمد وعلى اله وصحبه وسلم اللهم إنى أسالك بألم نشرح لك صدرك أن تشرح صدرى بالاسم الذى شرحت به قلب سيدنا محمد صلى الله عليه وسلم يا مؤمن يا مهيمن ياالله بحق سيدنا محمد صلى الله عليه وسلم الذى خاطبته بقولك ووضعنا عنك وزرك ياالله أسالك بكلامك القديم ونبيك الكريم من أنزلت عليه الذى انقض ظهرك و أسالك ياالله يا ظاهر يا باطن لم يخف عليك حالى يا من لا تدركه الأبصار وهو يدرك الأبصار احفظنى من أبصار الظالمين وا كفنى شر خلقك أجمعين ياالله أسالك بأسمك الذى رفعت به قدر عبدك وخلاصة خلقك وسيد رسلك فلا تذكر إلا ويذكر معك وأنزلت عليه مظهر عظيم نعمتك ورفعنا لك ذكرك يا رافع يا ذاكر اذكرنى بذكر الذاكرين الذين يذكرون الله قياماً وقعودا وعلى جنوبهم ويتفكرون فى خلق السمٰوات والأرض ربنا ما خلقت هذا باطلا سبحانك فقنا عذاب النار ياالله قنى شر الظالمين واكفنى شر الحاسدين بحرمة سيد خلق الله أجمعين سيدنا محمد خاتم النبيين الذى أنزلت عليه فان مع العسر يسرا إن مع العسر يسرا يا من قرن عسرين بيسرين اجعل لى من كل ضيق فرجا ومن كل هم و كرب مخرجا بحق سيدنا محمد صلى الله عليه وسلم أفضل الكائنات وسيد أهل الأرض والسماوات الذى أنزلت عليه هذه الآيات فإذا فرغت فانصب والى ربك فارغب أسالك بسيدنا محمد صلى الله عليه وسلم وبإخوانه المسلمين والنبيين والملائكة أجمعين وال سيدنا محمد وصحبه والتابعين وسائر عباد الله الصالحين أن تكف عنى أبصار الظالمين وتكفينى شر الأعداء والحاسدين وان تسخر لى روحانية هذه السورة لجلب الأرزاق وعطف القلوب علىّ وان ترزقنى المساتر وتدفع عنى المضار ياالله يا لطيف ياالله يا حفيظ ياالله يا باسط ياالله يا ودود يا حى ياقيوم يا ذا العرش المجيد يا فعال لما يريد يا ذا البطش الشديد افردنى لك ولا تسلط على جبارا من خلقك ولا شقيا انك على كل شىء قدير۔

أسالك بعزك الذى لا يرام وملكك الذى لا يضام ياالله أسالك بنور وجهك الذى عم الوجود ياالله أسالك

بقدرتك التي قدرت بها على جميع خلقك ياالله برحمتك استغيث يا غياث المستغيثين وذا النون إذ ذهب مغاضبا فظن أن لن نقدر عليه فنادى في الظلمات أن لا اله إلا أنت سبحانك إني كنت من الظالمين فاستجبنا له ونجيناه من الغم و كذلك ننجي المؤمنين.

أقسمت عليك بحياة ذات من أقسمت به سيدنا محمد صلى الله عليه وسلم أن ترزقني البركة والنعمة والتوبة والروح والحياء والمحبة وأدخلني مدخل صدق وأخرجني مخرج صدق واجعل لي من لدنك سلطانا نصيرا اللهم إني أسألك بكل مخصوص وهو لك وبكل خصوصية هي لك وبجودك الفياض عليهم أن ترزقني الكمال وإصلاح الحال والسعد والإقبال أنا وأهلي وأولادي وأصحابي وعافنا من كل علة واحفظنا من كل مصيبة وبلية ورزية يا صاحب المواهب السنية يا باسط اليدين بالرحمة والعطية وصلى الله على سيدنا محمد خير البرية وعلى اله وصحبه وسلم.

**عمل کے لئے خاص ہدایات:**

- ......اس عمل کو کرنے کے لئے اجازت لینا ضروری ہے۔ دعا کو سمجھ کر اور ترجمے کے ساتھ پڑھنے سے صحیح فائدہ ہوگا۔
- ......رمضان المبارک اس عمل کے لئے بہترین مہینہ ہے۔
- ......عمل کے اوّل و آخر نو بار درود شریف پڑھیں۔
- ......دوران عمل، گناہوں سے حتی الامکان اجتناب کریں۔ فرائض میں ہرگز کوتاہی نہ کریں ورنہ فائدہ نہ ہوگا۔ حرام میں مبتلا نہ ہوں۔
- ......اس عمل کو نوچندی پیر، جمعرات یا جمعہ کو شروع کریں۔
- ......عمل کے پہلے اور آخری دن روزہ رکھیں۔
- ......عمل کے اختتام پر شیرینی پکا کر تقسیم کریں۔
- ......مزید ہدایات اور مدت عمل، اجازت کے وقت بتائی جائے گی۔

# تین دن میں سورۂ کوثر کے علوی خادم "عبدالکریم" کو تسخیر کریں

خالد مقبول حفظہ اللہ

(ادارے کی آنے والی کتاب "خزینۂ تسخیرات" سے منتخب عمل)

تسخیر موکلات، جنات، ہمزاد یا سورتوں کے خدام وغیرہ کے اعمال، عملیات کے شعبے کے سب سے مشکل اعمال ہیں۔ اور اس میں کامیابی کسی کسی کو ملتی ہے۔ آج کل ہر کوئی تسخیر تو کرنا چاہتا ہے، مگر ریاضت و پرہیز کرنے کو تیار نہیں۔ یہاں تک چاہتے ہیں کہ تسخیر کوئی اور کرے اور ان کو بطور ہدیہ دے دے۔ اس طرح کی بچگانہ سوچ والوں کی اس خواہش کی زندگی بھر تکمیل نہیں ہوتی اور نہ ہوگی اور نہ ہونی چاہیے۔ اس لئے کہ یہ لوگ اہل ہی نہیں۔ اہل صرف وہ لوگ ہیں، جو سخت محنت کرتے ہیں۔ اور جو محنت کرتا ہے، اس کو اللہ ﷻ اس کا صلہ بھی دیتے ہیں۔ تسخیر کرنے کے وہ کون سے اصول ہیں جن کو کرنے سے تسخیر کے عمل میں یقینی کامیابی ملتی ہے؟ وہ اصول کتابوں میں نہیں ملتے، اساتذہ کی خدمت کر کے ملتے ہیں۔ کیونکہ ہر مخلوق کی تسخیر کے لئے الگ الگ راز ہوتے ہیں۔ میری دعا ہے کہ صرف اور صرف اہل اور لالچ سے پاک افراد ہی کو اللہ ﷻ کامیابی عطا فرمائیں۔

اب عمل کا طریقہ لکھا جاتا ہے۔

**طریقہ عمل** عمل کا آغاز نوچندی بدھ کی فجر سے کیا جائے۔ تین دن روزہ رکھنا ہے۔ روزانہ غسل کرنا ہے۔ پاک و صاف جگہ عمل پڑھنا ہے۔ تین دن خلوت میں رہنا ہے۔ صرف جماعت سے نماز پڑھنے یا قضائے حاجات کے لئے باہر جاسکتے ہیں۔ کوئی انسان اس کمرے میں تین دن تک نہ آئے۔ کسی سے بات نہیں کرنی۔ مکمل پرہیز کیا جائے۔ ایسے اعمال میں کیا پرہیز کرنا ہوتا ہے؟ یہ عاملین کو پتہ ہوتا ہے۔ اور عمل سے کچھ دن پہلے سے پرہیز شروع کر دیا جائے تاکہ روحانی طور پر عمل کے آغاز تک عامل بہت حد تک دنیاوی غلاظتوں سے صاف ہو جائے۔

ہر نماز کے بعد ایک ہزار مرتبہ سورۂ کوثر اور ایک مرتبہ یہ دعا پڑھیں:

اللھم انی اسألك بلطائف مغفرتك و عوازيم قدرتك ان تسخرلی خادم هذة السورة الشريفة الا ما اطلعت شريدخ شريدخ مريدخ مريدخ بحق من كلم موسى تكليما على جبل الطور الوحا العجل الساعة

تیسرے دن، بعد عشاء، ایک خوبصورت مرد سفید لباس میں آئے گا، جس کے بال کالے ہوں گے اور عامل سے پوچھے گا: "اے اللہ کے بندے، تم کیا چاہتے ہو؟"

عامل کہے: "میں چاہتا ہوں کہ تم میری دنیوی امور میں مدد کرو"۔ موکل شرائط کے ساتھ عامل کی مدد کرنے پر رضامند ہوگا۔ شرائط کیا طے کرنی ہوتی ہیں؟ یہ بھی عاملین جانتے ہیں۔ جو بھی شرائط طے کی جائیں، اس کو ایک کاغذ پر لکھ لیا جائے۔ کوئی بھی ایسی شرط نہ قبول کی جائے، جس کو عامل نہ کر سکے۔ موکل اس پر مہر لگا دے گا۔ یہ کاغذ کسی کو نہ دکھایا جائے، ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔

**موکل کو بلانے کا طریقہ** خلوت میں ایک بار سورۂ کوثر پڑھیں اور کہیں "اجب یا عبد الکریم"۔ موکل حاضر ہو جائے گا۔

**اجازت عمل** اس عمل کی سب سے پہلے اجازت اپنے پیر و مرشد سے لی جائے۔ پھر اس عمل کے عامل سے یا کسی ایسے عامل سے، جس کی روحانی طاقت زیادہ ہو اور وہ آپ کو اپنی نگرانی میں عمل کروا سکے۔ جو لوگ ہماری روحانی درسگاہ کی زیر نگرانی کرنا چاہتے ہیں، وہ مولانا محمد عرفان صاحب سے دوپہر 2 بجے سے مغرب تک رابطہ کر سکتے ہیں۔ جمعہ و اتوار کو فون نہ کریں۔ نمبر یہ ہے: 0321-4661681

**نوٹ** عمل شروع کرنے سے پہلے لازمی استخارہ کیا جائے۔

# دولت مند بننے کا لاجواب عمل

حضرت مولانا حسن الہاشمی مدظلہ

یہ عمل ہمیشہ تجربہ میں تیر بہدف ثابت ہوا ہے۔ جس نے بھی اس عمل کو شرائط کا پابند ہو کر انجام دیا، اس کو زبردست کامیابی ملی اور نہ یہ کہ وہ اپنی تمام ضروریات میں خود کفیل ہو گیا بلکہ اس نے سینکڑوں غرباء کی پرورش بھی کی۔ اس عمل کے بعد کاروبار اس قدر ترقی کرتا ہے کہ عقلیں حیران ہو جاتی ہیں اور دیکھنے والے رشک کرنے پر مجبور ہوتے ہیں۔

یہ عمل اکیس دن کا ہے۔ دوران عمل ہر طرح کا گوشت، انڈا، مچھلی، بدبودار اشیاء جیسے کچی پیاز، لہسن، بیڑی، سگریٹ اور حقہ وغیرہ، اگر شادی شدہ ہوں تو بیوی کے ساتھ مباشرت...... ان سب چیزوں کو چھوڑنا پڑے گا۔ ورنہ اس عمل میں کامیابی نہیں ملے گی۔

گلاب و زعفران سے مندرجہ ذیل نقش اکیس عدد لکھیں۔ سب سے پہلے والے نقش کو اٹھا کر حفاظت سے رکھ لیں۔ اس کے بعد دوسرے نقش کو سفید پٹی میں پیک کر کے اپنی پیشانی پر باندھ لیں۔ اس کے بعد انیس نقش مزید لکھ لیں اور ننگے سر اور ننگے پاؤں ویرانے کی طرف چل پڑیں۔ رات بارہ بجے ویرانے میں جا کر کھلے آسمان کے نیچے کھڑے ہو کر چار ہزار مرتبہ ''یَالَطِیۡفُ'' پڑھیں۔ اس طرح کہ ہر سو کی تعداد کے بعد ایک بار یہ آیت پڑھیں:

اَللّٰہُ لَطِیۡفٌۢ بِعِبَادِہٖ یَرۡزُقُ مَنۡ یَّشَآءُ وَھُوَ الۡقَوِیُّ الۡعَزِیۡزُ۔

اگلے دن انیس نقوش کو آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دیں۔ اس کے بعد ہر رات کو اکیس نقش تیار کریں اور مذکورہ انداز میں عمل کریں اور اگلے دن ان نقوش کو آٹے میں گولی بنا کر دریا برد کر دیں۔ اکیسویں دن، سب سے آخر میں بنایا ہوا نقش اٹھا کر الگ رکھ دیں اور باقی نقوش کو دریا میں ڈال دیں۔ اس دوران ہر فرض نماز کے بعد ''یَالَطِیۡفُ'' ایک سو انتیس (۱۲۹) مرتبہ اور مذکورہ آیت سات مرتبہ پڑھتے رہیں۔ اکیس (۲۱) دن پورے ہو جانے پر فجر کی نماز جماعت سے پڑھنے کے بعد مسجد میں بیٹھ کر لاتعداد مرتبہ ''یَالَطِیۡفُ'' پڑھیں۔ جب سورج نکل آئے اور اشراق کا وقت ہو جائے تو گیارہ مرتبہ مذکورہ آیت پڑھ کر چار رکعت نماز نفل بہ نیت اشراق پڑھ کر گھر آ جائیں اور سب سے پہلے لکھا ہوا اور سب سے آخر میں لکھا ہوا نقش، دونوں ایک جگہ کر کے موم جامہ کر لیں۔ پھر سبز کپڑے میں پیک کر کے اپنے گلے میں ڈال لیں یا سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ پھر ہمیشہ نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد ''یَالَطِیۡفُ'' ایک سو انتیس (۱۲۹) مرتبہ پڑھتے رہیں۔ ان شاء اللہ رزقِ حلال، موسلادھار بارش کی طرح برسے گا اور تمام آسائشیں میسر آ جائیں گی۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳ | ۷۷ | ۳۹ |
| ۶۵ | یالطیف | ۶۳ |
| ۵۱ | ۵۲ | ۲۶ |

**نوٹ**

- ......عمل ادارے سے اجازت لے کر کریں۔ یا پھر کسی عامل سے اجازت لیں، جس نے ''یالطیف'' کی بڑی زکوۃ نکالی ہوئی ہو۔
- ......نقش ایک خاص چال سے پُر کیا گیا ہے۔ اگر اس کے خلاف کیا گیا تو پھر عمل خراب ہو جائے گا۔ اہل علم سمجھتے ہیں۔
- ......جو لوگ مذکورہ پرہیز نہ کر سکتے ہوں، وہ اس عمل کو کرنے کا خیال دل سے نکال دیں۔
- ......دیگر پرہیز اور عمل کے مکمل طریقے کے بارے میں صرف ان کو بتایا جائے گا، جن کو ادارے کی روحانی درسگاہ کی طرف سے اجازت دی جائے گی۔
- ......یہ عمل خواتین بھی کر سکتی ہیں۔

# خواتین کیلئے خاص اعمال

مرتب: محمد عارف

## بدمزاج شوہر یا بیوی کے دل میں محبت پیدا ہو

شروع ماہ میں ہفتہ کا دن گزار کے رات کو تھوڑی چینی لے۔ صبح کو (یعنی اتوار کو) جب نیند سے بیدار ہو تو نماز فجر پڑھنے کے بعد ذیل کی آیت اکتالیس (۴۱) بار پڑھ کر شیرینی پر دم کرے، اول و آخر درود ابراہیمی ۱۱۔۱۱ بار پڑھے اور بدمزاج بیوی یا شوہر کو کھلا دے۔ اللہ تعالیٰ اس کے سخت دل میں محبت پیدا کردے گا۔ وظیفہ یہ ہے:

سُبْحٰنَ الَّذِیْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِیْنَ

﴿سُوْرَةُ الزُّخْرُف: ۱۳﴾

## مطلوب کے دل میں محبت پیدا کرنا

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ۭ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ۭ وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ ۙ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ۙ وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ ۝ (البقرۃ: ۱۶۵)

اس کو باطہارت کاملہ حضور قلب کے ساتھ گیارہ یا اکیس بار پڑھ کر شیرینی پر دم کیا جائے، پھر مطلوب کو اکیس یوم تک بلاناغہ کھلایا جائے۔ یہ عمل ہر اس فرد کے لئے کیا جاسکتا ہے، جو ناراض ہو یا جس کے دل میں محبت پیدا کرنی ہو، بشرطیکہ شرعی اجازت ہو۔ جیسے شوہر، ساس، نند، اولاد وغیرہ۔

## ناراض کو راضی کرنے اور دل کو نرم کرنے کا خاص عمل

كٓهٰيٰعٓصٓ كُفِيْتُ حٰمٓ عٓسٓقٓ حُمِيْتُ

باطہارت کاملہ تین بار بسم اللہ شریف پڑھ کر کٓھٰیٰعٓصٓ کُفِیْتُ پڑھے اور پہلے لفظ کو پڑھتے وقت اس کے پانچوں حرفوں پر دائیں ہاتھ کی انگلیوں کو بند کرتا جائے، پھر حٰمٓ عٓسٓقٓ حُمِیْتُ پڑھے اور اس میں بھی پہلے لفظوں کے پانچوں لفظوں پر بائیں ہاتھ کی انگلیوں کو باری باری بند کرے، پھر کٓھٰیٰعٓصٓ کے ہر حرف کو پڑھتا جائے اور دائیں ہاتھ کی انگلیوں کو باری باری کھولتا جائے اور حٰمٓ عٓسٓقٓ کو پڑھتے ہوئے بائیں ہاتھ کی پانچوں انگلیوں کو کھولتا جائے، پھر نظر بچا کر مطلوب کی طرف دم کرے۔

یہ عمل شوہر، ساس، سسر، نند یا کسی بھی فرد کے لئے کیا جاسکتا ہے جو ناراض ہو گیا ہو اور اس کا دل آپ سے سخت ہو گیا ہو۔ اس عمل کو جب آمنا سامنا ہو، کیا جائے۔ ان شاء اللہ ایک ہی دن میں ناراض فرد کا دل نرم ہو جائے گا۔

## کسی کی نظروں میں عزت قائم رکھنا

اگر کوئی خاتون سسرال والوں کی نظر سے گر گئی ہو اور وہ چاہتی ہو کہ اس کی عزت قائم ہو جائے تو وہ اس آیت کو 11 مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر پھونک لے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اسے کامیابی ہوگی۔

فَسُبْحٰنَ الَّذِيْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ

﴿سُوْرَةُ يٰسٓ: ۸۳﴾

ترجمہ: "سو پاک ہے وہ (ذات) جس کے ہاتھ میں ہر شے کی بادشاہت ہے اور اسی کی طرف تم لوٹ کر جاؤ گے"۔

## شوہر طلاق نہ دے اور بیوی کو گھر بلالے

اگر ایسے حالات پیدا ہو جائیں کہ شوہر طلاق دینے پر آمادہ ہو جائے یا اس کے اندر بیوی کو علیحدہ کرنے کی ضد پیدا ہو جائے یا بیوی کو گھر سے نکال دے اور انتقاماً اسے گھر نہ بلائے تو بیوی کو چاہئے کہ رات کو سونے سے پہلے باوضو مصلے پر بیٹھ کر تین بار درود شریف اور اکتالیس بار سورۂ اخلاص پڑھ کر بات کئے بغیر بستر میں چلی جائے اور لیٹ کر آنکھیں بند کرلے اور اپنے شوہر کا تصور کرتے کرتے سو جائے۔ اس عمل کی مدت نوے دن ہے۔

**نوٹ:** درج بالا تمام وظائف کی ضرورت مند بہنوں کو اجازت ہے۔ یقین کے ساتھ عمل کریں۔ ہماری دعا ہے کہ جو بھی بہن یہ اعمال کرے، اس کا جائز مقصد اللہ ﷻ جلد پورا فرمائیں۔ آمین

# فہرست کتب مکتبہ العارف

**نادر کتب عملیات، تعویذات، وظائف، حاضرات، رمل، جفر، نجوم، پامسٹری، جنات، جادو، آسیب وغیرہ (فوٹو سٹیٹ مجلد)**

روحانی، عملیاتی، طبی اور تصوف کے موضوع پر فوٹو سٹیٹ کتب کی مکمل فہرستیں طلب فرمائیں۔ اور جلد ہی اپنا آرڈر بک کروائیں۔

| نام کتاب | تعارف کتاب | قیمت | نام کتاب | تعارف کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|
| انتخاب الجفر (اسرار نادری) | (میر محمد قادری سروری) ایک مرد فقیر کا علوم روحانی کا بحر مواج، علم جفر کی ایک جامع اور آسان کتاب | 350 | حاضرات آسیب و جنات | (جناب ملازم حسین) آسیبی مریض کی علامات و تشخیص | 700 |
| اسرار الجفر مع انوار الجفر | محمد عبداللہ لکھنوی | 350 | حکیم غیب دان عرف جفر کی کان (علاج گنج مخفی) | حاذق الحکماء سید برکت علی شاہ (مرحوم) | 850 |
| اسباق الرمل | (ملازم حسین صاحب اسلام آباد) طالبان علم الرمل کے لیے مفید کتاب | 750 | واضح العملیات فی بیان الحاضرات (حصہ اول، دوم) | مقصود حسن ابن منشی محمود حسن دھلوی | 350<br>350 |
| انجمن حاضرات | (ڈاکٹر منشور عالم صدیقی، قیصر احمد، ملازم حسین) حاضرات کی جامع کتاب | 700 | رموز جفر | (سید مصطفیٰ حسین جفار) جفر پر ایک مکمل کتاب | 430 |
| اشراق الرمل لکھنوی چھاپہ کا عکس | (محبوب علی شاہ نظامی الجفری اصغری) رمل کے وہ اصول و ضوابط جو کتب استادان قدیم سے از روئے تجربہ حاصل ہوئے۔ | 400 | رمل اہل یورپ | وہ کتاب جسے نپولین بوناپارٹ ہمیشہ اپنے پاس رکھتا تھا۔ ترجمہ: محمد عصمت اللہ | 280 |
| آئینہ رمل | (پنڈت موہن لال ولد پنڈت دیوی دیال جوتشی) | 250 | [illegible] الانوار کبیر (زبدۃ الالواح جفر بزبان اردو) | (قریشی محمد حسین الہاشمی) جفریات کا ایک بہت بڑا خزانہ جو پہلی دفعہ منظر عام پر آرہا ہے۔ ہر مشکل کا حل بفضلہ تعالیٰ ہوتا ہے۔ | 600 |
| اسرار جفر | (سید ابو الحسن) علم جفر پر ایک آسان اور مکمل کتاب | 400 | علم رمل | (علامہ ابو البیان آزاد) ایک خلاصہ کتاب، سمجھنے میں آسان | 250 |
| الاوفاق عربی (مصر) | (امام غزالی) عملیات جفر و طلسمات | 400 | عملی کتاب رمل | (پنڈت کرشن کمار جیتلی) ایک ہندو پنڈت کی کتاب | 280 |
| آستانہ رموز (علم رمل) | (سید ذوالفقار حیدر ٹوگانوی) | 400 | عملیات و جفریات (حصہ اول، دوم، سوم) | (الحاج محمد حسین قریشی الہاشمی) اعمال جفر پر ایک نایاب مکمل کتاب | 400, 300<br>300 |
| الجفر الاحمر | (راجہ فیصل حمید) عملیات، جفر اور نجوم کے باہمی پیوند سے تیار شدہ انتہائی قیمتی اور مجرب الواح ہفت کواکب کے عملیات کا خزانہ مکمل حل کے ساتھ | 475 | عملیات آسیب (شفاء الامراض) | مولوی حکیم صوفی محمد عبد الغفور حنفی، چشتی، قادری | 270 |
| پر اسرار تحریریں (علم رمل) | (ڈاکٹر ایم اے قریشی) | 300 | عمل تسخیر جنات | ڈاکٹر مشہور عامل پیر | 300 |
| تسخیر جنات (بھوتوں کا بادشاہ) | صوفی سید سجاد چشتی | 300 | کرشمۂ حاضرات | (جناب ملازم حسین صاحب) آسان اعمال حاضرات | 500 |
| تسخیر جنات (بھوتوں کا جادو) | پروفیسر جی آر لائن پوری | 300 | مفتاح الجفر | (سید رضی حسین جونپوری) | 450 |

# عام اجازت والے اعمال

قاری محمد ممتاز صاحب (لاہور)

## شادی میں آسانی اور حصول فرزند کے لیے

اگر کوئی کنوارہ ہو اور وہ چاہے کہ اس کی شادی آسانی سے ہو جائے اور نیک فرزند نصیب ہو تو وہ تین روز مسلسل روزہ رکھے اور ان تین دنوں تک رات کو اکیس (21) بار یہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کا مطلوب اسے دے گا۔ اور یہ عمل ہر مہینے میں ایک بار کرلے۔

وَالَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا ﴿سُوْرَةُ الْفُرْقَانِ: ۷۴﴾

## تقویت نظر کے لیے

ہر نماز کے بعد تین یا سات بار یہ آیت پڑھ کر دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کے اگلے سروں پر دم کر کے دونوں آنکھوں پر پھیر لیں۔ ان شاء اللہ، مرتے دم تک نظر کمزور نہ ہوگی۔ اول و آخر درود شریف۔ آیت یہ ہے:

فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَاءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ

## درد شقیقہ کے لیے

درد کی جگہ پکڑ کر یا ہاتھ رکھ کر یہ پڑھیں:

بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَاءِ رَبِّ السَّمَاءِ وَ الْاَرْضِ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔

اس کو تین بار پڑھ کر دم کریں۔ اللہ صحت دے گا۔

## گائے یا بکری کا دودھ بڑھ جائے

ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً ۚ وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ۚ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَاءُ ۚ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ۗ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ: ۷۴﴾

اگر گائے یا بکری کا دودھ کم ہو جائے تو کورے تانبے کے برتن میں اس آیت کو لکھ کر اور پاک پانی سے دھو کر اس جانور کو پلایا جائے تو ان شاء اللہ دودھ بڑھ جائے گا۔

# سرکشی اور نافرمانی دور کرنا

عبدالجبار بٹ

اگر کسی کا جانور سرکش ہو گیا ہو اور تنگ کرتا ہو، کسی طرح بھی ٹھیک نہ ہوتا ہو جس کی وجہ سے تکلیف اور نقصان پہنچنے کا خدشہ ہو تو اس کے بارے میں بیہقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے حضرت ابن عباسؓ سے روایت کی ہے کہ "اگر کسی شخص کو اپنے (پالتو) جانور سے تکلیف پہنچے۔ یعنی وہ جانور سرکشی اور شوخی کے باعث اپنے اوپر سوار نہ ہونے دیتا ہو یا وزن نہ اٹھاتا ہو (یا چلتے چلتے جان بوجھ کر ٹھہر جاتا ہو اور چلنے کا نام نہ لیتا ہو) تو اس شخص کو چاہیے کہ وہ اس جانور کے کان میں درج ذیل دعا پڑھ کر پھونک دے۔

اَفَغَيْرَ دِيْنِ اللّٰهِ يَبْغُوْنَ وَلَهٗۤ اَسْلَمَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ

﴿سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرٰنَ: ۸۳﴾"

ترجمہ: "کیا یہ (کافر) خدا کے دین کے سوا کسی اور دین کے طالب ہیں حالانکہ سب اہل آسمان و زمین خوشی یا زبردستی سے خدا کے فرماں بردار ہیں اور اسی کی طرف لوٹ کر جانے والے ہیں"۔

اس دعا کی برکت سے ان شاء اللہ سرکش جانور ٹھیک ہو جائے گا۔ اسی ضمن میں طبرانی نے معجم اوسط میں حضرت انس بن مالکؓ سے روایت کی ہے کہ اگر کسی کا غلام یا لونڈی سرکش ہو جائے اور اپنے مالک کی نافرمانی کرے یا کسی کی اولاد نافرمان ہو جائے تو اس کے کان میں یہ دعا پڑھ کر دم کرے تو ان شاء اللہ غلام، لونڈی یا اولاد کی سرکشی ختم ہو جائے گی اور اطاعت کریں گے۔

# دارالعمل چشتیہ

**1 شعبہ نشرو اشاعت:** اسلامی، تصوف، روحانی و عملیاتی، طبی و ترجیحی کتب، رسائل، پمفلٹ و پوسٹرز کی اشاعت۔ (darulamal.org/publications)

**ماھنامہ خزینہ روحانیات:** ہر ماہ شائع ہونے والا ایک ایسا رسالہ ہے جو روحانی و مخفی علوم کے شائقین کے لئے علوم کا خزانہ ہے۔ روحانی علوم نہایت دلچسپ اور مفصل انداز میں بیان کئے جاتے ہیں۔ ایک خالص روحانی علوم کا حامل مجلہ جو قدم بہ قدم عامل کی رہنمائی کرتا ہے اور آپ کو روحانی دنیا کا تعارف کرواتا ہے اور رابطہ سکھاتا ہے۔ نیز اسلامی معلومات، تصوف، اولیاء اللہ کے حالات، نفسیاتی مسائل اور ان کے حل، نفسیاتی بیماریوں کی معلومات و علاج، معاشرتی مضامین برائے اصلاح عوام، ذہن و جسم کے لئے ترجیحی مضامین اور طبی مضامین (ہومیو پیتھی، حکمت، بائیو کیمک، علاج بالغذا وغیرہ) بھی دیئے جاتے ہیں جو کہ عوام کیلئے نہایت مفید ہیں۔ (darulamal.org/magazines/ruhani)

**2 روحانی درسگاہ:** یہ شعبہ روحانی و مخفی علوم سکھانے کا شعبہ ہے۔ الحمدللہ کثیر تعداد میں طالبین علوم روحانیات، روحانی علوم سیکھ رہے ہیں۔ ابتداء سے انتہا تک تمام منازل نگرانی میں طے کروائی جاتی ہیں۔ روحانی تشخیص کرنا، جادو اور جنات کا علاج کرنا، حب و بغض کے عملیات، جسمانی بیماریوں کا روحانی علاج، حصارات اور دفاع کے کثیر اعمال، دشمن سے نمٹنے اور نجات کے اعمال، علم الاعداد، علم النقوش، علم الساعات اور بہت کچھ سکھایا جاتا ہے۔ جو لوگ چلہ کشی نہیں کر سکتے ان کے لئے نقد صدقہ ادا کر کے سکھانے کا بھی انتظام ہے اور کثیر اعمال ہیں جو نقد صدقہ ادا کر کے حاصل کئے جا سکتے ہیں۔ نیز روحانی عاملین جو بنیادی درجہ حاصل کر چکے ہوں، ان کو بڑے با موکل اعمال بھی سکھائے جاتے ہیں۔ شرعاً جائز کئی اعمال بھی سکھائے جاتے ہیں جو تجربے میں بہت مفید ثابت ہوئے ہیں۔

(darulamal.org/ruhanidarsgah)

**3 روحانی علاج گاہ:** شریعت اسلامی کی حدود کے اندر رہتے ہوئے اور کفر و شرک سے بچتے ہوئے قرآنی آیات، مسنون دعاؤں، اکابرین سے ثابت شدہ اعمال و وظائف اور شرعاً جائز عملیات سے ہر قسم کی مشکلات و مسائل کے حل کے لئے کوشش کی جاتی ہے۔ خاص کر جنات اور جادو کا علاج جس میں آج کل عام و خاص کی اکثریت مبتلا ہے۔ جادو واپس لوٹانا، ہر قسم کی بندش کا توڑ، لڑائی جھگڑے، شادی نہ ہونا، پسند کی شادی، اولاد کا نہ ہونا، معاشی مسائل، تعلیمی مسائل، گھریلو مسائل، نوکری کے مسائل، دشمن کے مسائل، اولاد کی نافرمانی اور غلط راہ پر چلنا، ناجائز تعلقات کی جدائی وغیرہ الغرض اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تمام مسائل و پریشانیوں کا ممکنہ حل کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ (darulamal.org/ruhaniilajgah)

**4 مطب العارف:** جسمانی بیماریوں کے علاج کا شعبہ ہے۔ ہومیو پیتھک، بائیو کیمک، طب یونانی، ریکی، کلر تھراپی، اروما تھراپی، سپیریچوئل ہیلنگ، ہپناٹزم، سائیکو تھراپی اور طب روحانی سے مریض کا علاج کیا جاتا ہے۔ مختلف شعبوں کے ماہرین علاج کرتے ہیں۔ شفاء منجانب اللہ۔ (darulamal.org/matabalaarif)

**5 مکتبۃ العارف:** روحانی، طبی، دینی اور متفرق کتب و رسائل کی اشاعت کی جاتی ہے۔ نیز مختلف موضوعات پر کتب خصوصی رعایت پر بھی دستیاب ہیں۔ خصوصاً عملیات پر ایک بہت بڑا ذخیرہ شائع شدہ، قلمی بیاضیں، فوٹو سٹیٹ پرانی کتب بھی دستیاب ہیں۔ (darulamal.org/bookshop)

**6 لائبریری:** مختلف مسالک کے اسلامی، روحانی، طبی، رسائل اور پمفلٹ وغیرہ بھی موجود ہیں۔ خصوصاً عملیاتی کتب کا ایک عظیم ذخیرہ موجود ہے، جس میں شائع شدہ، قلمی بیاضیں، فوٹو سٹیٹ کتب ہیں جو عربی، فارسی، اردو اور انگریزی زبان پر مشتمل ہیں۔ نیز کثیر تعداد میں ماہنامے اور مختلف مجلّے قدیم اور جدید بھی موجود ہیں۔ اگر کسی کو کوئی خاص کتاب مطلوب ہو تو اس کی فوٹو کاپی یا scan کاپی مناسب قیمت پر مہیا کی جاتی ہے۔ (darulamal.org/library)

**7 شعبہ آڈیو و ویڈیو:** محافل قراءت، حدر، ترتیل، مصری قراء کرام کی تلاوتیں، حمد و نعت، بیانات، مکمل قرآن مجید، مناظرے، تراویح، مشاعرے وغیرہ پر مشتمل کیسٹس، سی ڈیز CDs، ڈی وی ڈیز DVDs کی ریلیز و فروخت کی جاتی ہے۔ (darulamal.org/multimedia)

**8 آئی ٹی:** 30 سے زائد قرآنی فونٹس اور 1000 سے زائد اردو، عربی، فارسی فونٹس کی کلیکشن موجود ہے۔ نیز اپنی مرضی کا فونٹ اپنی مرضی کے Inpage میں سیٹ کیا جاتا ہے۔

(darulamal.org/it)

**9 روحانی دکان:** روحانی علاج و چلہ کشی میں استعمال ہونے والی اشیاء کی فراہمی کی جاتی ہے۔ مثلاً چھپے ہوئے تعویذات و نقوش، مختلف اقسام کی اگربتی، زعفران، مشک، نافہ، مختلف خوشبو اور کوالٹی کے بخور اور بخور دان، عربی و انڈین عطورات کی زبردست ورائٹی، آلہ یکسوئی، الواح وغیرہ۔ (darulamal.org/ruhanishop)

**10 ٹرسٹ:** دینی و فلاحی کاموں میں معاونت کا شعبہ ہے۔ صدقات، عطیات اور زکوٰۃ کو اس کے صحیح مصرف میں خرچ کیا جاتا ہے۔ مستحق افراد کی کفالت کی کوشش کی جاتی ہے۔ نیز مختلف حوائج و مسائل میں غرباء سے تعاون کیا جاتا ہے۔ (darulamal.org/trust)

**11 شعبہ شادی:** سنی مسلک کے لوگوں کے لئے رشتے کروانے کا شعبہ ہے۔ طرفین کا رابطہ کروا کر ازدواجی رشتے میں منسلک کروانے کی کوشش کی جاتی ہے۔ صرف رجسٹریشن فیس ایک ہزار (1000) روپے ہے۔ رشتہ طے ہونے کی کوئی فیس نہیں۔ جو جس کی خوشی ہو، وہ ادارے کے ٹرسٹ میں جمع کروا سکتا ہے۔ نیز صرف فون پر رابطہ کروایا جاتا ہے، نہ ساتھ جاتے ہیں، نہ ہی کوئی ذمہ داری لی جاتی ہے۔ (darulamal.org/matrimonial)

رابطہ 0343-7772772, 0322-4773786

پوسٹ بکس نمبر 9118، پوسٹ کوڈ 54570، لاہور۔ فون نمبر 042-35033371 E-mail: info@darulamal.org

darulamal.org | darulamalchishtia | khazinaeruhaniyat | khazinaruhanyat

# روحانی تشخیص خود کرنا سیکھیں اور جعلی اور فراڈ عاملین سے دھوکہ کھانے سے خود بھی بچیں اور دوسروں کو بھی بچائیں

خالد مقبول حفظہ اللہ

روحانی علاج میں سب سے اہم مرحلہ روحانی تشخیص کرنے کا ہوتا ہے۔ عاملین کی ایک بہت بڑی تعداد سادہ عوام کو غلط اور جھوٹ پر مبنی تشخیص بتا کر ڈراتے ہیں، ان کی لاعلمی اور سادگی کا ناجائز فائدہ اٹھاتے ہیں، طرح طرح کی باتیں کرکے ان کو ذہنی مریض بنا دیتے ہیں اور پھر مجبور ہو کر مریض یا سائل، وہ سب کچھ کر جاتا ہے، جو عامل چاہتا ہے۔

روحانی تشخیص کرنے کے بہت سے طریقے ہیں اور عملیات کی کتابوں میں بھی لکھے ہوئے ہیں۔ یہاں سوال یہ ہوتا ہے کہ کون سا طریقہ اختیار کیا جائے اور یہ کیسے پتہ چلے گا کہ صحیح تشخیص ہو رہی ہے یا نہیں؟

یہ سوال بہت اہم ہے اور اس کا جواب یہ ہے کہ جو انسان کسی کلام کا عامل ہوتا ہے، اس کا وہ عمل چلتا ہے۔ یا دوسرے الفاظ میں وہ اہل ہوتا ہے اور اگر کسی بھی کتاب میں کوئی عمل، اسی کلام کا دیکھے، تو وہ بغیر اجازت کر سکتا ہے۔ مگر عوام کے ساتھ یہ معاملہ ہرگز نہیں ہے۔ وہ عامل بھی نہیں ہوتے اور عموماً ذکر و اذکار کے پابند بھی نہیں ہوتے۔ ایسے میں جب وہ تشخیص کا عمل کتاب سے دیکھ کر کرتے ہیں تو اکثر ناکامی ہو جاتی ہے۔ اس کی وجہ روحانی قوت کی کمی ہوتی ہے۔ تشخیص کے عمل میں کسی ایک آیت کو تین یا سات بار پڑھنا لکھا ہوتا ہے، کچھ میں تین چار سورتوں کا پڑھنا لکھنا ہوتا ہے۔ کچھ میں تعویذ لکھ کر تشخیص کی جاتی ہے۔ ان سب میں عوام کو نہیں پڑنا چاہیے۔ ہم آپ کو ایک ایسا عمل بتا رہے ہیں، جس میں کسی اجازت کی ضرورت نہیں اور تشخیص بھی بالکل صحیح ہوگی۔ بشرطیکہ ہمارے بتائے ہوئے طریقے پر تشخیص کی جائے۔

یہ عمل "منزل" کا عمل ہے۔ "منزل" قرآنی آیات اور سورتوں کا وہ مجموعہ ہے، جس میں قرآن مجید کی تقریباً وہ تمام آیات و سورتیں شامل ہیں، جو جادو اور جنات کے متاثرہ مریضوں کے علاج میں پڑھی جاتی ہیں۔ اس عمل کو پڑھ کر تشخیص کرنے کا فائدہ یہ ہے کہ کئی آیات اور سورتیں پڑھنے سے تشخیص میں مخالف طرف سے جو رکاوٹ ڈالی جاتی ہے، وہ نہیں ڈالی جاتی اور ایک عام آدمی بھی باآسانی روحانی تشخیص کر سکتا ہے۔ میری تمام حضرات و خواتین سے گذارش ہے کہ خود روحانی تشخیص کریں اور دیکھیں کہ آپ کے گھر میں کتنے روحانی مریض ہیں؟ اگر روحانی مریض موجود ہوں تو ان کے روحانی علاج کی طرف توجہ دیں اور اپنے قریبی کسی نیک عامل کو دکھائیں اور علاج کروائیں۔ جادو اور جنات کے اثرات کا علاج نہ کروانے سے ہماری زندگیوں میں طرح طرح کی پریشانیاں اور رکاوٹیں آتی رہتی ہیں، جنہیں ہم اپنی کم علمی کی بنا پر اتفاق سمجھ کر درگذر کرتے رہتے ہیں اور بداثرات کی دلدل میں دھنستے جاتے ہیں۔ پھر جب نکلنے کا کوئی راستہ نہیں نظر آتا یا پانی سر سے اونچا ہو جاتا ہے تو روحانی علاج کی طرف جاتے ہیں۔ اس وقت علاج بہت مشکل ہو جاتا ہے اور اثرات ختم ہونے میں کافی وقت لگتا ہے۔

اس لئے اگر پہلے سے ہی علم ہو اور علاج کی طرف توجہ دیں تو ان شاء اللہ، بہت سی موجودہ پریشانیوں سے نجات مل جائے گی۔ دعا ہے کہ اللہ ﷻ ہم سب کو اس عمل کی صحیح سمجھ عطا فرمائیں اور کرنے میں کوئی رکاوٹ پیش نہ آئے۔

> روحانی علاج کا سب سے اہم مرحلہ روحانی تشخیص ہوتی ہے۔ یہی وہ مرحلہ ہے، جس میں جعلی اور فراڈ قسم کے عامل عوام کو لوٹتے ہیں اور جھوٹی تشخیص کرکے ڈراتے ہیں۔ اب آپ خود روحانی تشخیص کرکے خود حقیقت معلوم کر سکتے ہیں۔

## کپڑا ناپ کر تشخیص کرنا

کپڑا ناپ کر تشخیص کرنے کی سب سے بڑی وجہ یہ ہے کہ یہ بہترین تشخیص ہے۔ باقی سب طریقوں میں اتنی تفصیل پتہ نہیں چلتی جتنی اس طریقے میں چلتی ہے اور اس کے نتیجے سے یہ بھی پتہ چل جاتا ہے کہ اثرات معمولی ہیں یا زیادہ ہیں۔ اور پھر علاج کر کے دوبارہ تشخیص کر کے سابقہ ناپ سے موازنہ کرنے پر یہ بھی پتہ چل جاتا ہے کہ علاج کا فائدہ ہو رہا ہے یا نہیں؟

کپڑا ناپ کر تشخیص کرنے کے بارے میں درج ذیل ہدایات پر عمل کریں:

• ...... مریض کے جسم کا اوپر والا کپڑا لیں یعنی مرد کا بنیان یا کرتہ وغیرہ اور عورت کی شمیز یا قمیص۔

• ...... مریض کو ہدایت کریں کہ ایک رات کا پہنا ہوا کپڑا لے کر اگلے دن آپ کے پاس آئے۔

• ...... مریض کپڑا اتار کر رکھے نہیں بلکہ ایک لفافے میں بند کر کے پھر ایک بار آیت الکرسی پڑھ کر بند لفافے پر دم کریں۔

• ...... پیمائش کے بعد نشان لگالیں۔ پھر دم کریں۔

## کپڑا ناپنے کا خاص طریقہ

ناپنے کا یہ طریقہ میرے استاد محترم حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب دامت برکاتہم العالی کا ہے اور میرے تجربے میں سو فیصد درست آیا ہے۔ سب سے پہلے مریض کے کپڑے پر جو نشان لگائے ہوں، ان پر منزل پڑھ کر دم کریں۔ دوبارہ ناپیں اور نیا نشان حالیہ ناپ کے مطابق لگادیں۔ اب دیکھیں کہ نتیجہ کیا نکلا ہے؟ پھر منزل پڑھ کر ایک بار اور دم کریں مگر اب کی بار پیمائش کا آغاز تو وہی رہے گا جو کہ پہلے تھا مگر اختتام جو بعد میں نیا نشان لگایا ہے، وہ ہوگا۔ اب حالیہ ناپ کے مطابق نیا نشان لگائیں اور دیکھیں کہ نتیجہ کیا نکلا ہے۔

اس طریقے کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ اگر مریض پر دونوں اثر یعنی جادو اور جنات کا ہو تو دونوں کا پتہ لگ جاتا ہے۔ جب کہ عام طریقے پر، جس میں ایک بار پیمائش کی جاتی ہے صرف ایک ہی اثر کا پتہ چلتا ہے۔ اس مثال سے سمجھیں۔




جب دم کیا تو نیا نشان جس کو تیسرا نشان کہیں گے یہ آیا:




اب دیکھیں کہ تیسرا نشان پہلے دونوں نشانوں کے اندر آیا ہے تو کہیں گے کہ مریض پر جنات کا اثر ہے۔ دوسرے الفاظ میں کپڑا بڑھ گیا ہے۔ یہاں تک تو عام طریقہ ہے جو تقریباً ہر عامل کے ہاں رائج ہے۔ مگر سوال یہ ہے کہ اگر مریض پر جادو کا بھی اثر ہو جو کہ اکثر ہوتا ہے تو پھر پتہ کیسے چلے گا؟ اس کے لئے میرے استاد محترم حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ کا طریقہ استعمال کیا جائے گا اور وہ یہ کہ ایک بار اور وہی دم کپڑے پر دوبارہ کیا جائے گا۔ مگر اب نشان پہلا اور تیسرا ہی ناپا جائے گا۔

جب دم کیا تو نیا نشان جس کو چوتھا نشان کہیں گے یہ آیا:




اب دیکھیں کہ چوتھا نشان پہلے اور تیسرے نشانات سے باہر چلا گیا۔ اس کو ہم جادو کہیں گے۔ دوسرے الفاظ میں کپڑا چھوٹا یا کم ہو گیا۔ اس طرح مریض پر جادو اور جنات دونوں کا اثر ہے۔ اور دونوں کا ہی علاج کروانا ہوگا اور اگر دوبارہ دم پر نیا نشان تیسرے نشان پر ہی رہے اور کوئی تبدیلی نہ ہو تو ہم کہیں گے کہ صرف جنات کا اثر ہے۔ اور اگر چوتھا نشان پہلے اور تیسرے نشان کے دوبارہ اندر آیا تو ہم کہیں گے کہ شدید جنات کا اثر ہے۔ اسی طرح جادو کے لئے بھی سمجھ لیجیے۔ تشخیص کے ناپ کو محفوظ رکھیں۔

اگلے شمارے میں مکمل گھر کو یعنی گھر کے ہر کمرے اور جگہ کی تشخیص کرنے کا طریقہ بتایا جائے گا تا کہ پتہ چل سکے کہ گھر میں جادو یا جنات کا اثر ہے یا نہیں۔ یہ تشخیص بھی آپ خود کر سکیں گے۔

# علمائے کرام، خزینہ روحانیات کے ممبران اور عوام کے لئے خوشخبری

## روحانی درسگاہ سے بغیر فیس کے اعمال سیکھیں

الحمدللہ! خزینہ روحانیات کے چار سال مکمل ہو گئے اور پانچویں کا آغاز ہو چکا ہے۔ اس خوشی میں ادارے کی روحانی درسگاہ کی جانب سے بغیر فیس کے سکھائے جانے والے اعمال کی تعداد میں بھی اضافہ کر دیا گیا ہے۔ روحانی درسگاہ کی ویب سائٹ پر مکمل تفصیل موجود ہے۔ اعمال منگوانے کے جو اصول مقرر ہیں، انہیں ملحوظ خاطر رکھیں اور ان کی خلاف ورزی نہ کیجئے۔ عوام کے لئے جو اعمال ہیں، وہ سب منگوا سکتے ہیں۔ تمام اعمال کی تفصیل Printed شکل میں موجود ہے۔ اس میں طریقہ، آغاز، پرہیز، اختتام، مداومت اور ھدایات لکھی ہوئی ہیں۔

## عوام کے لئے اعمال

| | | | |
|---|---|---|---|
| •......آیت الکرسی | •......سورہ فاتحہ | •......درود ابراہیمی | •......معوذتین |
| •......فراخی رزق کا مجرب عمل | •......عمل حفاظت ''یا حافظ یا حفیظ'' | •......نظر بد ختم کرنے کا عمل | •......حصار کا بنیادی عمل |

## علمائے کرام کے لئے اعمال

| | | | |
|---|---|---|---|
| •......دعائے حزب البحر | •......دعائے حزب النصر | •......منزل کے دو درجوں کے عمل | •......درود تنجینا کا عمل |
| •......قصیدہ طوبیٰ | •......قصیدہ حسنیٰ | •......جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت کا خاص عمل | |
| •......عمل تہدیدی نامہ مبارک | •......آیت الکرسی کا خاص عمل | •......معوذتین کا خاص عمل | •......اسم ذات کا عمل |

## خزینہ روحانیات کے ممبران کے لئے اعمال

| | | | |
|---|---|---|---|
| •......درود تنجینا کا عمل | •......حصار کا خاص عمل | •......دعائے حزب البحر | •......دعائے حزب النصر |
| •......''لاحول ولا قوۃ'' کا عمل | •......منزل کا پہلے درجے کا عمل | •......سورۃ الناس کا عمل | •......تسخیر کا خاص عمل |
| •......سورۃ واقعہ کا خاص عمل برائے فراخی رزق | | •......درود خضری کا عمل | •......سورۃ یٰسین کا عمل |

**اعمال منگوانے کا طریقہ:** ⊛......اعمال صرف خط یا E-Mail کے ذریعے ہی دیئے جائیں گے۔ ⊛......ایک وقت میں صرف دو اعمال کی اجازت دی جائے گی۔ ⊛......صرف وہی افراد اعمال منگوائیں، جن کو عمل کرنا ہے۔ اگر عمل کرنے کے علاوہ کوئی اور نیت ہو تو وہ عمل منگوانے کی زحمت نہ فرمائیں۔ ہماری طرف سے معذرت ہے۔ ⊛......اعمال کی اجازت لینے کے بعد نہ کرنے کی صورت میں مزید اعمال کی اجازت نہیں دی جائے گی۔ ⊛......عمل شروع اور ختم کرتے وقت بذریعہ sms اس نمبر پر اطلاع کرنا لازمی ہے 0343-7772772۔

مزید تفصیلات: موبائل (دفتر) 0343-7772772 مولانا عرفان 0321-4661681 darulamal.org/ruhanidarsgah

# دردوں سے نجات کے اعمال

مرتب: محمد عارف

## کان کے درد کا علاج

پاک برتن میں سورۃ فاتحہ لکھ کر اس کو عرق گلاب سے دھو کر کان میں ڈالیں تو کان کا درد رفع ہوگا۔

## سر درد کے لئے نقش

یہ نقش لکھ کر ماتھے پر باندھیں۔

| صلوہ | سلوہ |
|---|---|
| سلوہ | صلوہ |

## داڑھ کا درد اور اس کی جھاڑ

صاحب الدرۃ النظیم اور حضرت تھانوی رحمہا اللہ لکھتے ہیں کہ بصرہ میں ایک شخص داڑھ کا درد جھاڑتا تھا اور بخل کی وجہ سے کسی کو نہیں بتاتا تھا۔ جب مرنے لگا تو اس وقت دوات منگوا کر وہ عمل لکھ کر بتا دیا۔ عمل یہ ہے۔

الٓمّٓصٓ، طٰسٓمٓ، کٓھٰیٰعٓصٓ، حٰمٓ عٓسٓقٓ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔ اُسْکُنْ بِکٓھٰیٰعٓصٓ ذِکْرُ رَحْمَتِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَكَرِيَّا۔ اُسْکُنْ بِالَّذِیْ اِنْ یَّشَاْ یُسْکِنِ الرِّیَاحَ فَیَظْلَلْنَ رَوَاكِدَ عَلٰى ظَهْرِهٖ اُسْکُنْ بِالَّذِیْ سَکَنَ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

## ہاتھ پاؤں، گھٹنے اور دیگر جسمانی دردوں سے نجات

ہاتھ پاؤں اور گھٹنے کے درد اور دیگر جسمانی دردوں سے نجات کے لئے زیتون کے سوا پاؤ (تین سو گرام) تیل پر باوضو اول گیارہ بار درود شریف پڑھیں، اس کے بعد گیارہ سو بار یَاقَوِیُّ پڑھیں۔ اس کے بعد آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کر دیں۔ روزانہ رات کو سونے سے قبل کوئی شخص (باوضو) ہلکے ہلکے ہاتھوں سے ہاتھ پیروں پر مالش کرے یا پھر خود (باوضو) یہ تیل درد کی جگہ پر لگالیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اکتالیس دن مالش کرنے سے درد دور ہو جائے گا۔

## ہر طرح کے درد کا علاج

ایک سفید کاغذ پر یہ حروف لکھ کر درد کی جگہ پر گوند یا آٹے سے چسپاں کریں۔ ان شاء اللہ درد دور ہو جائے گا۔

د م ہ ل ہ م

## درد شقیقہ کا علاج

ماتھے کو پکڑ کر تین بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر یہ آیت پڑھ کر دم کریں اور ہاتھ کو جھٹک دیں۔

قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ قُلِ اللّٰهُ ۭ قُلْ اَفَاتَّخَذْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَاۗءَ لَا يَمْلِكُوْنَ لِاَنْفُسِهِمْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا ۭ قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الْاَعْمٰى وَالْبَصِيْرُ ڏ اَمْ هَلْ تَسْتَوِي الظُّلُمٰتُ وَالنُّوْرُ ڬ اَمْ جَعَلُوْا لِلّٰهِ شُرَكَاۗءَ خَلَقُوْا كَخَلْقِهٖ فَتَشَابَهَ الْخَلْقُ عَلَيْهِمْ ۭ قُلِ اللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ وَّهُوَ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ﴿سُوْرَةُ الرَّعْد:١٦﴾

## درد سر کا علاج (رمضان کا خاص عمل)

آخری جمعہ رمضان المبارک کو بعد نماز فجر یا بعد نماز جمعہ، یہ آیت سفید کاغذ پر لکھ لیں۔ جتنے تعویذ بنا سکتے ہیں، بنالیں۔ جس کو بھی سر درد ہو، اس کو سر پر باندھنے کے لئے دیں۔ ان شاء اللہ، درد سے آرام آئے گا۔ تعویذ کے اوپر مکمل بسم اللہ لکھیں۔ تمام قارئین کو اس کی اجازت ہے۔

آیت یہ ہے:

اَلَمْ تَرَ اِلٰى رَبِّكَ كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ ۚ وَلَوْ شَاۗءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنًا ۚ ثُمَّ جَعَلْنَا الشَّمْسَ عَلَيْهِ دَلِيْلًا ۙ ثُمَّ قَبَضْنٰهُ اِلَيْنَا قَبْضًا يَّسِيْرًا ﴿سُوْرَةُ الْفُرْقَان: ٤٥-٤٦﴾

# روحانی مسائل اوران کا حل

خالد مقبول حفظہ اللہ

## میاں بیوی میں جدائی

**سوال** ایک شخص نے عمل کر کے ایک لڑکی سے شادی کرلی ہے۔اس شخص کے پیچھے ایک عامل ہے جس کا نام پیر محمد ہے۔لڑکی اب بہت پریشان ہے۔وہ شخص بہت ظالم ہے۔کچھ ایسا کردیں کہ ان دونوں میں جدائی ہوجائے۔

(حسن۔لاہور)

**جواب** شادی چاہے عمل کے زور پر ہو، جادو کے زور پر ہو یا کچھ بھی ہو، حقیقت میں اللہ ﷻ کی مرضی سے ہی ہوتی ہے۔جادوگر عمل کرسکتے ہیں، اس عمل میں اثر اللہ ﷻ کی مرضی سے ہی ہوتا ہے۔اور شادی ہونے کے بعد جدائی کا عمل کرنا صرف اسی وقت مناسب ہے، جب کوئی معتبر مفتی تحریری فتوئی دیں۔ورنہ میری طرف سے معذرت ہے۔اس میں کوئی شک نہیں کہ طلاق کروانے کے اعمال ہوتے ہیں لیکن شریعت کی اجازت لازمی ہے ورنہ عمل کرنا جائز نہیں سمجھتا۔

## شیطان صفت زانی جن

**سوال** میری بیٹی کا نام نسیم ہے۔اس کے ساتھ دو سال سے کوئی جن ہے جو اس کے ساتھ بہت برا کرتا ہے۔وہ صبح اٹھ کر بہت روتی ہے، اس کو بہت تکلیف ہوتی ہے۔میں نے جتنی بار بھی علاج کروانا چاہا، اس کی تکلیف میں بہت زیادہ اضافہ ہوجاتا ہے اور ہمارا بہت نقصان ہونا شروع ہوجاتا ہے۔اس لئے اب تو علاج کروانا ہی چھوڑ دیا۔آپ کا کسی نے بتایا ہے اور بہت امید لے کر آپ کے پاس آئی ہوں۔اس لئے مہربانی فرما کر اپنی بہن کی مدد فرمائیں۔ (صاجدہ۔لاہور)

**جواب** آپ کی بیٹی کے ساتھ ایک عامل قسم کا شیطان صفت جن ہے۔آپ کا کام خطرناک ہے۔آپ کو اکیس تعویذ دے رہا ہوں۔مغرب کے بعد ایک تعویذ کے اوپر اور نیچے کالا سوتی کپڑا رکھیں اور کوئلے جلا کر اس پر تعویذ رکھیں اور ساتھ ہی حرمل بھی ڈالتی رہیں اور اس کی دھونی آپ کی بیٹی اپنی شرم گاہ پر لیتی رہے۔ایک تعویذ کی مکمل دھونی لینی ہے۔ان شاءاللہ وہ جن آپ کی بیٹی سے وہ کچھ نہیں کرسکے گا، جواب تک کرتا آرہا ہے۔

اکیس فلیتے ہیں۔ان کو روزانہ نئے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر رات کو جلانا ہے اور تین سے چار گھنٹے جلانا لازمی ہے۔پھر سوجائیں اور چراغ کو جلتا رہنے دیں۔تیل کم ہی رکھیں تاکہ مکمل جل جائے۔صبح اگر مکمل نہ جلا ہوا ملے تو چراغ سے باہر نکال کر مکمل جلا کر راکھ، تیل اور چراغ کو کسی لفافے میں ڈال دیں۔رات کو پھر نئے چراغ پر عمل کریں۔اسی طرح اکیس دن عمل پورا کریں۔

آپ سورۂ مزمل روزانہ اکیس یا اکتالیس بار پڑھیں اور یہی عمل آپ کی بیٹی بھی کرے۔میں نے انتظام کردیا ہے۔ان شاءاللہ وہ جن ہمارے سورۂ مزمل والے جنات کا مقابلہ نہیں کرسکے گا۔جلد ہی آپ کی جان چھوٹ جائے گی۔کام ہونے اور نہ ہونے......دونوں صورتوں میں اکیس دن لگاتار عمل کرنا ہے۔

## ہندو لڑکی کی نوکری چھڑوانا چاہتی ہے

**سوال** میں انڈیا سے ہوں۔میں یہاں ایک کمپنی میں ٹیم لیڈر کے طور پر کام کررہی ہوں۔میری ایک ساتھی ورکر (جو کہ ہندو ہے)، میرے لئے بہت مشکلات پیدا کررہی ہے۔وہ میرے اور میرے منیجر کے درمیان اختلافات پیدا کررہی ہے۔وہ میری دشمن بن گئی ہے۔میں نے بہت وظائف کئے ہیں مگر میرا کام نہیں ہوا۔

میں نوکری نہیں چھوڑ سکتی کیونکہ مجھے اس نوکری کی بہت ضرورت ہے۔مجھے کوئی ایسا وظیفہ دیں جس کے پڑھنے سے وہ لڑکی کمپنی چھوڑ کر چلی جائے۔

(ام سلمیٰ۔انڈیا)

جواب کوئی وقت مقرر کر کے تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ یہ دعا پڑھیں

اللّٰھم انا نجعلك فی نحورھم و نعوذبك من شرورھم

اور لڑکی کا تصور کر کے اس پر دم کریں اور وہ منظر تصور کریں، جو آپ چاہتی ہیں کہ ہو جائے۔ ان شاء اللہ اکیس (۲۱) دن میں وہ دفتر چھوڑ جائے گی یا آپ کی مخالفت چھوڑ دے گی۔ وظیفہ کے آغاز میں بسم اللہ اور درود شریف نہیں پڑھنا۔ وظیفہ پڑھ کر دعا کریں اور اس کے اول و آخر درود شریف پڑھیں۔

•..........•..........•..........•..........•

## نوکری مل جائے

سوال میرے والد صاحب کی سرکاری نوکری تھی۔ ان کے انتقال کے بعد والدہ نے سرکاری نوکری کے لئے apply کیا مگر تین سال ہو گئے ہیں، کچھ نہ کچھ رکاوٹ آجاتی ہے اور کام نہیں بنتا۔ اس کے لئے کوئی وظیفہ دے دیں۔ (ام سلمیٰ، واہ کینٹ)

جواب والدہ کو کہیں کہ یہ وظیفہ کریں:

اول و آخر ایک ایک سو مرتبہ درود شریف۔ درمیان میں پانچ سو مرتبہ

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ﴿سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرٰن: ۱۷۳﴾

روزانہ پڑھنا ہے۔ حتیٰ کہ مقصد حل ہو جائے۔ اس ختم کا ثواب بروح پرفتوح حضرت غوث الثقلین شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کو بخش کر اپنی حاجت کے لئے بواسطہ حضرت رحمہ اللہ، بارگاہِ الٰہی میں عرض کریں۔ ان شاء اللہ نوکری مل جائے گی۔ کم از کم مدت اکیس یوم اور زیادہ سے زیادہ چالیس یوم۔

•..........•..........•..........•..........•

## نوکری مل جائے

سوال میرا چھوٹا بھائی ہے۔ اس نے انجینئرنگ کی ہے مگر اس کو کوئی نوکری نہیں مل رہی۔ ہر جگہ سے ناکامی ملتی ہے۔ اس کے لئے کوئی وظیفہ بتا دیں۔ (ام سلمیٰ، واہ کینٹ)

جواب بھائی کو کہیں کہ یہ وظیفہ کریں:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا هُوَ اَهْلُهٗ وَ مُسْتَحِقُّهٗ

درود شریف کو بسم اللہ کے ساتھ ایک ہزار مرتبہ پڑھیں۔ پھر کلمہ طیبہ کو بسم اللہ کے ساتھ ہزار مرتبہ پڑھیں۔ پھر عاجزی سے دعا کریں۔ یہ عمل مسلسل تین رات (شب بدھ، شب جمعرات اور شب جمعہ) کرنا ہے۔ اگر کام نہ ہو تو ایک اور بار کریں۔ ان شاء اللہ تین بار سے زیادہ کی نوبت نہیں آئے گی۔

•..........•..........•..........•..........•

## شوہر کا دوسری عورت سے تعلق ختم ہو

سوال میرے شوہر کا ایک لڑکی سے تعلق ہے۔ وہ اس سے شادی بھی کرنا چاہتے ہیں۔ کبھی کہتے ہیں کہ نہیں کرنی، کبھی کہتے ہیں کہ کر لیتا تو اچھا ہوتا۔ میں بہت ٹینشن میں ہوں۔ کیا اس لڑکی نے میرے شوہر پر کوئی عمل کر کے ان کو قابو تو نہیں کیا؟ اس لڑکی کے بارے میں ہم نے جو معلومات لی ہیں، اس کے مطابق وہ لڑکی اچھی نہیں ہے۔ اس کے بھائیوں کو اس لڑکی کے لڑکوں سے تعلقات پر کوئی اعتراض نہیں۔ اسی سے آپ اندازہ لگا لیں۔ مہربانی کر کے کوئی حل نکالیں تا کہ میری پریشانی دور ہو۔ (شازیہ، لاہور)

جواب میری تشخیص میں بھی یہی ہے کہ وہ لڑکی صحیح نہیں۔ البتہ عمل کروانے والا معاملہ کچھ ہے بھی، اور نہیں بھی۔ کہنے کا مقصد یہ ہے کہ آپ کے شوہر تھوڑا بہت تو عمل کی وجہ سے اور زیادہ اپنی خواہش سے اس لڑکی کی طرف متوجہ ہوئے ہیں۔ صرف لڑکی کو قصوروار قرار دینا صحیح نہیں اور نہ ہی اس بات کو حتمی کہنا صحیح ہے کہ لڑکی نے عمل کر کے آپ کے شوہر کو قابو کیا ہے۔

کوشش کریں کہ شوہر کو اعتماد میں لے کر معلوم کریں کہ اس لڑکی میں وہ کیا خوبیاں ہیں، جن کی وجہ سے وہ اس طرف مائل ہوتے ہیں۔ جو شریعت کے دائرے میں ہوں، ان کو آپ بھی اپنانے کی کوشش کریں بلکہ اپنائیں تا کہ آپ کے شوہر دوسری طرف متوجہ نہ ہوں۔ صرف عملیات کا سہارا لینا اور خود اپنے آپ میں کشش پیدا نہ کرنا کہ شوہر خود متوجہ رہے، صحیح نہیں۔

(بقیہ صفحہ 39)

# علاج بذریعہ صدقات

مولانا حسن الہاشمی صاحب (انڈیا)

صدقہ اپنے اندر بے پناہ طاقت رکھتا ہے اور صدقہ کے ذریعہ انسان بے شمار آفتوں سے محفوظ ہو جاتا ہے۔ اس لئے ہر انسان کے لئے ضروری ہے کہ وہ کسی بھی بیماری میں مبتلا ہونے کے بعد دواؤں سے زیادہ صدقہ کا اہتمام کرے۔ مرض، کسی طرح کا اثر یا کسی بھی طرح کی آفت اگر معمولی ہو تو اناج ڈھائی کلو ادا کرنا کافی ہے۔ اور اگر مرض اور اثر بڑھا ہوا ہے یا بیماری مہلک اور جان لیوا قسم کی ہو تو مریض کو اپنے وزن کے برابر اناج صدقہ کرنا چاہیئے۔

صدقہ دینے کے لئے اپنے نام کے مفرد عدد نکالیں۔ ان میں ماں کے اعداد شامل کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ اس کے بعد آپ جس بیماری، اثرات یا آفات کا شکار ہوں، اس کے اعداد بھی نکالیں۔ اعداد نکالنے کے بعد مندرجہ ذیل تفصیل کو ذہن میں رکھیں۔

◆ اگر آپ کے نام کا مفرد عدد ایک ہے۔ تو آپ کو ڈھائی کلو گیہوں کم سے کم ایک بار بطور صدقہ کسی غریب کو دینا چاہیئے اور جب کوئی بیماری لاحق ہو جائے تو تب بھی یہ صدقہ دینا چاہیئے۔ اگر مصیبت بڑی ہو یا بیماری اذیت ناک ہو تو اپنے وزن کے برابر گیہوں خیرات کرنے چاہئیں۔ اس صدقہ کی ادائیگی سے ان شاء اللہ ہر مصیبت سے اور ہر مرض سے نجات ملے گی۔

◆ اگر آپ کے نام کا مفرد عدد ۲ ہے۔ تو مونگ کی ثابت دال ڈھائی کلو صدقہ کرنی چاہیئے۔ مرض اور اثر جان لیوا ہو تو اپنے وزن کے برابر مونگ ثابت خیرات کرنی چاہیئے۔ ڈھائی کلو مونگ اگر کوئی بیماری نہ بھی ہو تو ایک سال میں ایک بار صدقہ کرنی چاہیئے۔

◆ اگر آپ کے نام کا عدد ۳ ہو تو سال میں ایک بار ڈھائی کلو کچی یا ارہر کی دال خیرات کرنی چاہیئے۔ اگر خدانخواستہ آپ کسی بیماری میں مبتلا ہو جائیں تو علاج کے ساتھ ساتھ یہ صدقہ بھی کر دینا چاہیئے تاکہ آپ جلد شفایاب ہو جائیں۔ اگر بیماری یا مصیبت جان لیوا ثابت ہو تو اپنے وزن کے برابر مذکورہ اشیاء میں سے کوئی ایک چیز یا نصف نصف دونوں چیزیں خیرات کرنی چاہئیں۔

◆ اگر آپ کے نام کا مفرد عدد ۴ ہے تو ڈھائی کلو دھان صدقہ کرنا چاہیئے۔ اور یہ صدقہ ہر سال کم سے کم ایک بار کرنا چاہیئے۔ بیمار ہو جانے کی صورت میں یہی صدقہ ایک بار پھر کر دینا چاہیئے۔ خدانخواستہ اگر مرض اذیت ناک ہو یا کوئی آفت بڑی ہو تو اپنے وزن کے برابر دھان، اللہ کے کسی غریب بندے کو دینے چاہئیں۔

◆ آپ کے نام کا مفرد عدد ۵ ہے تو ڈھائی کلو جوار ہر سال صدقہ کرنا چاہیئے۔ بیمار ہو جانے کی صورت میں بھی یہی صدقہ ایک بار پھر ادا کریں اور بیماری اگر موذی قسم کی ہو تو اپنے وزن کے برابر جوار خیرات کریں۔

◆ آپ کے نام کا مفرد عدد ۶ ہے تو ڈھائی کلو جو، ہر سال صدقہ کریں۔ اگر بیمار ہو جائیں تو ڈھائی کلو جو خیرات کریں اور خدانخواستہ اگر کسی بھاری مصیبت کا شکار ہو جائیں تو اپنے وزن کے برابر جو خیرات کریں۔

◆ اگر آپ کے نام کا مفرد عدد ۷ ہے تو ڈھائی کلو درمیانی درجہ کے چاول سال میں ایک بار صدقہ کریں۔ بیماری کی صورت میں بھی یہ صدقہ کریں اور اگر بیماری بڑی ہو یا پریشانی اذیت ناک ہو تو اپنے وزن کے برابر درمیانی درجہ کے چاول خیرات کریں۔

◆ اور اگر آپ کے نام کا مفرد عدد ۸ ہے تو ڈھائی کلو راجما سال میں ایک بار خیرات کریں۔ بیماری کی صورت میں بھی ڈھائی کلو راجما خیرات کریں اور طویل ترین بیماری کے لئے اپنے وزن کے برابر راجما خیرات کریں۔

◆ اگر آپ کے نام کا مفرد عدد ۹ ہے تو سال میں ایک بار ثابت اڑد ڈھائی کلو صدقہ کریں۔ اگر دوران سال بیمار ہو جائیں تو اسی صدقہ کو ایک بار پھر ادا کریں۔ اگر کوئی خطرناک بیماری لاحق ہو جائے تو اپنے وزن کے برابر ثابت اڑد خیرات کریں۔

ان شاء اللہ ان صدقات سے امراض، اثرات، آفات و مصائب سے نجات ملے گی، تندرستی حاصل ہوگی اور زندگی کے حالات بہتر ہو جائیں گے۔

# عامل کے چکر میں ایک عورت اپنی عزت گنوا کر موت کی آغوش میں چلی گئی

ناصر احمد قریشی

کچھ عرصہ قبل ہمارے محلے میں ایک شخص آ کر آباد ہوا۔ اس کا خاندان چار بیٹوں، بہوؤں، پوتے پوتیوں اور اس کی بوڑھی بیوی پر مشتمل تھا۔ یہ آدمی کالے علم کا ماہر تھا۔ لوگ بھاری رقم دے کر اس سے اپنے جائز اور ناجائز مسائل حل کرواتے تھے۔ خان بہادر ایک بدکار شخص تھا۔ وہ اپنی بیوی پر بھی ظلم کرتا تھا۔

ایک دن ایک نوجوان عورت اپنی پریشانی لے کر اس کے گھر آئی۔ اس کا شوہر اسے بہت ستاتا تھا۔ وہ عورت خان بہادر کو اچھی لگنے لگی۔ وہ اس کا کام بہت کم پیسوں میں کرنے لگا اور اس سے ہمدردی جتانے لگا۔ وہ اسے بار بار اپنے گھر بلاتا۔ ایک دن اس نے تنہائی کا فائدہ اٹھاتے ہوئے اس عورت سے دست درازی کی کوشش کی جس سے عورت مشتعل ہو گئی اور وہاں سے چلی گئی۔ اس دوران اتفاقاً اس عورت کے شوہر کا ایکسیڈنٹ ہو گیا اور اس کا بازو ٹوٹ گیا۔ جب خان بہادر کو اس بات کا علم ہوا تو اس نے ایک دن عورت کو گلی میں تنہا پا کر کہا کہ ”تم نے مجھ سے جو جادو کروایا تھا، اس کی وجہ سے تمہارے خاوند کا بازو ٹوٹا ہے۔ میں یہ بات تمہارے شوہر اور میرے پاس آنے والی تمام عورتوں کو بتا دوں گا۔ یہ بات خود بخود گاؤں میں پھیل جائے گی۔“

وہ بے چاری شوہر کی ستائی ہوئی عورت، ایک اور مصیبت میں گرفتار ہو گئی۔ وہ شوہر کو راہ راست پر لانے چلی تھی، اب اپنا سہاگ اور عزت داؤ پر لگا بیٹھی۔ وہ خان بہادر سے ملنے گئی اور اس کی منت سماجت کی کہ خدارا! ایسا نہ کرے ورنہ وہ کہیں کی نہ رہے گی۔ مگر خان بہادر پر ایک جنون سوار تھا۔ اس نے اس سے ناجائز مطالبہ کیا اور آخر اس کی مجبوری سے فائدہ اٹھانا شروع کر دیا۔ اب وہ عورت ناگفتہ بہ صورت حال سے دوچار تھی۔ اپنی عصمت و عزت اور پاک دامنی کا سودا کر کے اپنا سہاگ خرید رہی تھی۔ مگر آخر کب تک وہ بوڑھے خان بہادر کی ہوس کا نشانہ بنتی؟ ایک دن اپنے دو چھوٹے بچوں اور شوہر کی پرواہ نہ کرتے ہوئے کانچ پیس کر کھا گئی۔ اس نے اس تکلیف اور اذیت میں جان دی جو ناقابل بیان ہے۔ اس کی چیخیں اب بھی میری سماعت سے ٹکراتی ہیں تو میرا دل کانپ جاتا ہے۔ ہمارے علاقے خصوصاً گاؤں میں یہ طریقہ کار ہے کہ لوگوں کا خوشی اور غمی میں ایک دوسرے کے گھر بلا تکلف آنا جانا ہوتا ہے۔ اس کی چیخیں سن کر قریباً پورا گاؤں جمع ہو گیا۔ مگر کوئی بھی اس کی مدد نہ کر سکا۔ وہ اپنے بچوں کو بلبلاتا چھوڑ کر اس دنیا سے چلی گئی۔ یہ کوئی نہیں جانتا تھا کہ اس کی موت کی اصل وجہ کیا تھی۔ کوئی شوہر کی تیز طبیعت کو ظاہر کرتا، کوئی بیچاری کے ساتھ کسی آشنا کا تعلق جوڑتا، غرض جتنے منہ اتنی باتیں۔ کافی عرصہ تک یہ واقعہ محفلوں اور گھروں میں بیان ہوتا رہا۔

اس حادثے کو جب کافی عرصہ بیت گیا تو اتفاق سے خان بہادر کے منہ سے واقعہ اپنے کسی دوست کے سامنے بیان ہو گیا۔ اب آہستہ آہستہ اس راز سے پردہ اٹھنے لگا۔ پھر بات کو پر لگ گئے۔ لبوں سے نکلی اور کوٹھوں پر چڑھی والا واقعہ ہو گیا۔ جب یہ بات عورت کے شوہر تک پہنچی تو وہ اپنی نئی بیوی اور بچوں سمیت گاؤں چھوڑ کر غائب ہو گیا۔ اس کے جانے کے بعد تو اصل واقعہ خوب نمک مصالحے کے ساتھ ہر حجرے، ہر گھر میں عبرت پکڑنے کی غرض سے سنایا جانے لگا۔ یہ بات پھیلتے پھیلتے اس عورت (مرحومہ) کے بھائیوں تک جا پہنچی۔ انہوں نے جب اپنی بہن کے ساتھ زیادتی کرنے والے خان بہادر کا نام سنا تو ان کی آنکھوں میں خون اتر آیا۔ وہ اپنا گاؤں چھوڑ کر کہیں غائب ہو گئے۔ ادھر خان بہادر بدنام ہو گیا۔ اب لوگ اس کے پاس

جانے سے کترانے لگے خصوصاً عورتیں تو اس طرف کا رخ ہی نہ کرتیں۔

ایک دن سورج اپنی آب وتاب کے ساتھ چمک رہا تھا۔ لوگ معمول کے کاموں میں مصروف تھے۔ خان بہادر اپنے ایک بیٹے کے ہمراہ گھر کے سامنے کھیت میں گوڈی (کھیت سے غیر ضروری جڑی بوٹیاں نکالنا) کر رہا تھا۔ اچانک ایک طرف سے دو آدمی نمودار ہوئے۔ ان کے جسم پر چادریں لپٹی ہوئی تھیں۔ جوں ہی وہ قریب آئے، انہوں نے چادروں کے نیچے سے کلاشن کوفیں نکالیں اور چند لمحوں میں باپ بیٹے کو بھون ڈالا۔ فائرنگ کی آواز سن کر تمام لوگ اپنے گھروں میں دبک کر بیٹھ گئے۔ کچھ دیر بعد خان بہادر کے گھر والوں کی چیخ پکار سن کر لوگ نکلے تو وہ اور اس کا بیٹا خون میں لت پت پڑے تھے۔ بیٹے کے جسم میں بارہ گولیاں لگی تھیں۔ وہ موقع پر ہی ہلاک ہو چکا تھا۔ البتہ اس کا باپ جس کو آٹھ گولیاں لگیں تھیں، ابھی زندہ تھا۔ مگر اس کی حالت انتہائی خراب تھی۔ وہ دھیرے دھیرے سانس لے رہا تھا۔ پانچ گھنٹے کی اذیت کے بعد بالآخر وہ اپنے انجام کو پہنچا۔ دونوں باپ بیٹے کو اگلے دن گاؤں کے قبرستان میں دفن کر دیا گیا۔

اس واقعہ نے گاؤں والوں کو ایک اور موضوع دے دیا کہ وہ عورت بے گناہ تھی۔ خان بہادر نے اسے جال میں پھنسایا اور اس سے زیادتی کی۔

## بقیہ: روحانی مسائل اور ان کا حل

آپ کو ایک وظیفہ دے رہا ہوں۔ اس کو مسلسل اکیس یوم کرنا ہے۔ کوشش کریں کہ نماز تہجد کے بعد کریں۔ ورنہ رات کو عشاء کے فرضوں کے بعد والے نفلوں میں تہجد کی نیت کر کے نفل پڑھیں اور پھر یہ وظیفہ پڑھیں۔ وظیفہ کے بعد خوب عاجزی سے دعا مانگیں اور پھر وتر پڑھ لیں۔

اول وآخر گیارہ بار درود ابراہیمی اور درمیان میں اکیس بار یہ وظیفہ پڑھیں:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَظِيْمُ الْحَلِيْمُ۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ۔

## ماہنامہ خزینۂ روحانیات کی ایجنسیز کی تفصیل

1. اختر بک سٹال: چیمہ کلینک نزد والہ چوک فیصل آباد۔ 0313-7091558
2. الفتح نیوز ایجنسی: دکان نمبر 106، مہران مرکز سکھر۔ 0300-9313528
3. اطلس نیوز ایجنسی: پشاور۔ 091-2573666, 0314-9007293
4. کیپیٹل نیوز ایجنسی: راولپنڈی۔ 051-5505194
5. عامر تونسوی بک ڈپو: میزان چوک، کوئٹہ۔ 0345-8312362
6. اقبال نعمانی بک سنٹر: صدر، کراچی۔ 0332-2177934
7. سلطان نیوز ایجنسی: اخبار مارکیٹ لاہور۔ 0423-7249813
8. طیبہ بک ڈپو: سپلائی بازار، ایبٹ آباد۔ 0331-9381998
9. مکتبہ ظفر، اٹک۔ 0321-5247893
10. رہبر نیوز ایجنسی، صدر کراچی۔ 0333-2168390
11. مہران نیوز ایجنسی، حیدر آباد۔ 0321-3060477
12. محمدی نیوز ایجنسی، لاری اڈہ، میانوالی۔ 0321-6077778
13. اقبال بک کارنر، وحدت روڈ، لاہور۔ 0333-4714660
14. رحمت بک سٹال، اوکاڑہ۔ 0343-6755546
15. حبیب لائبریری، میلاد چوک، واہ کینٹ۔ 0301-5497007
16. اشفاق نیوز ایجنسی، ملتان۔ 0300-6301461
17. محمد صادق، مانسہرہ۔ 0312-9000245
18. وقاص نیوز ایجنٹ، حاصل پور۔ 0306-5507693
19. اسلامی کتب خانہ، تونسہ شریف۔ 0331-6464456
20. ٹی ٹی نیوز ایجنسی، مظفر آباد۔ 0301-5287029
21. طاہر نیوز ایجنسی، دیپالپور۔ 0300-4059957
22. عابد بک سنٹر، ریلوے چوک، کوٹ ادو۔ 0333-6002048
23. باؤجی نیوز ایجنسی، تحصیل ظفروال، ضلع نارووال۔ 033-8749464
24. ہلال بک ڈپو، سیالکوٹ۔ 0321-7120318
25. خالد بک سنٹر، مسلم بازار، گجرات۔ 0333-8421027
26. طاہر نیوز ایجنسی، بورے والا۔ 0331-8857137
27. شفاء خانہ طبی اسلامی اینڈ حجامہ سنٹر، ضلع غذر۔ 0344-5419941

## ہر طرح کے مہلک، جان لیوا اور دیرینہ امراض کا روحانی علاج کرنا سیکھیں.....فون پر یا دور سے دم کریں

آج کے دور میں جو امراض دیکھنے میں آ رہے ہیں، وہ پہلے نہیں تھے۔ اور یہ امراض تیزی سے پھیلتے جا رہے ہیں۔ لوگ جسمانی علاج معالجہ پر لاکھوں روپے خرچ کرتے ہیں۔ جب کہ روحانی علاج میں خرچ بہت معمولی ہوتا ہے۔ آج کوئی بھی گھر ایسا نہیں جس میں بیمار افراد نہ ہوں۔ اس لئے ضرورت اس بات کی ہے کہ ایسا عمل سیکھا جائے، جس کی مدد سے ہر طرح کے امراض کا علاج کیا جا سکے۔ اسی ضرورت کے پیش نظر دارالعمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ، عوام کے لئے ایک نورانی عمل پیش کر رہی ہے، جس کو سیکھ کر عام فرد بھی اس قابل ہو جاتا ہے کہ وہ ہر طرح کے مہلک، خطرناک اور جان لیوا امراض سے لے کر معمولی سے معمولی امراض کا علاج بذریعہ دم کر سکتا ہے۔ یہ دم وہ فون پر بھی کر سکتا ہے۔ اور تصور میں بھی دور کے مریضوں کو دم کر سکتا ہے۔

روحانی علاج کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ اس میں کسی قسم کا کوئی نقصان نہیں۔ اور جو علاج دیا جاتا ہے، وہ ایک ہی وقت میں کئی افراد بھی کر سکتے ہیں۔ یعنی جو روحانی دوا دی جائے گی، وہ گھر کے سبھی افراد استعمال کر سکتے ہیں۔ اس طرح جو مریض ہوں گے، ان کا علاج شروع ہو جائے گا، جو نہیں ہوں گے، ان کی قوت مدافعت مضبوط ہوگی۔ نیز جو جسمانی علاج کروا رہے ہوں گے، وہ علاج بھی جلد کام کرے گا اور اس سے کوئی نقصان نہیں ہوگا۔ ان شاء اللہ

**اس عمل کو ہر کوئی سیکھ سکتا ہے۔ علمائے کرام کے لئے فیس 1600 روپے ہے۔ غیر عالم کے لئے فیس 2100 روپے ہے۔**

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور

فون دفتر: 042-35033371 موبائل دفتر: 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

## ماہنامہ خزینہ روحانیات کی ممبرشپ کے فوائد

۱— اتوار والے دن ممبران کی مریضوں کے رش کے باوجود جلدی باری آنا۔

۲— منگل والے دن اکیلے ملاقات کی فیس میں رعایت۔

۳— روحانی درسگاہ کی طرف سے مختلف اعمال کے عامل بننے کی بغیر فیس مکمل رہنمائی۔ اس وقت گیارہ اعمال ممبران کو کروائے جا رہے ہیں۔

۴— دس مزید ممبران بنانے پر روحانی درسگاہ کی طرف سے ہر کورس اعمل پہ ۱۰ فیصد رعایت۔ بیس ممبران بنوانے پر ۱۵ فیصد رعایت۔

۵— چھپے چھپائے تعویزات اور دیگر روحانی دکان کی اشیاء پر رعایت۔

۶— دس ممبران بنانے پر ایک سال کی ممبرشپ مفت۔

۷— ممبران کی روحانی تشخیص کی کوئی فیس نہیں۔

۸— ممبران کے خطوط کے ترجیحی بنیاد پر جواب۔

۹— ممبران کو مکتبہ العارف کی طرف سے شائع کردہ کتب میں رعایت۔

۱۰— ممبران کو درسگاہ کے کچھ مخصوص اعمال میں رعایت۔

۱۱— ممبران کو اسلامی، روحانی، طبی و دیگر کتب و رسائل کی قیمتوں میں رعایت۔

**مزید تفصیلات**

**042-35033371, 0322-4773786**

## مطب العارف لایا آپ کے لئے پیغام صحت شربات

**سخت اور جھلساتی گرمی میں ٹھنڈک اور صحت کی ترقی کا آزمودہ راز**

| # | شربت | قیمت |
|---|---|---|
| 1 | شربت انار | قیمت: 150، 155 |
| 2 | شربت بزوری | قیمت: 190، 155 |
| 3 | شربت انجبار | قیمت: 190 |
| 4 | شربت بنفشہ | قیمت: 190 |
| 5 | شربت دینار | قیمت: 200 |
| 6 | شربت شہتوت | قیمت: 200 |
| 7 | شربت صندل | قیمت: 140 |
| 8 | شربت عناب | قیمت: 190 |
| 9 | شربت مصفی خون | قیمت: 200 |
| 10 | شربت مالٹا | قیمت: 160 |
| 11 | جام روح | قیمت: 155 |
| 12 | صندل نقرہ | قیمت: 155 |
| 13 | شربت گلاب | قیمت: 140 |
| 14 | شربت نیلوفر | قیمت: 190 |
| 15 | شربت جان ثمر | قیمت: 160 |
| 16 | شربت الائچی | قیمت: 155 |
| 17 | شربت بادام | قیمت: 170 |

مطب العارف 042-35033371, 0322-4773786

# زمانہ قدیم کے عاملین و کاملین کے معمولات میں رہنے والی ایک کثیر الفوائد

## عزیمت ”قسم ناصور“

قسط: 3

ماہر علوم مخفی صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ

عزیمت ”قسم ناصور“ ایک کثیر الفوائد عزیمت ہے جو زمانہ قدیم کے عاملین و کاملین کا معمول رہی ہے۔ پچھلے شمارے میں چند خواص کا ذکر کیا گیا تھا، مزید ملاحظہ فرمائیں۔ تیسری قسط، آخری قسط ہے۔

### کسی غائب کو حاضر کرنے کے لئے

اس کے مستعمل کپڑے پر خاتم تحریر کریں اور اس پر قسم ناصور 6 مرتبہ پڑھ کر دم کریں پھر اسے آگ لگا کر جلائیں مگر شعلہ نہ بنے بلکہ سلگتا رہے اور جب تک کپڑا سلگتا رہے آپ یہ توکیل پڑھتے رہیں۔ توکیل یہ ہے:

أَجِيبُوْا فلاں ابن فلاں مِنَ الْبَلَدِ الْفُلَانِيَةِ أَوْ مِنَ الْمَكَانِ الْفُلَانِ۔ اور بخور اس عمل کا لوبان اور تفاح الجان ہے۔

### کسی زانی کی شہوت باندھنے کے لئے

جب کسی زانی مرد کی شہوت باندھنا چاہیں تو اس مرد کا مستعمل کپڑا لیں اور سات عدد سوتی دھاگے کے تار لیں اور ان کو اکٹھا کر کے بٹ لیں یعنی ساتوں کا ایک کریں اور اس میں سات گرہیں لگائیں اور ہر گرہ پر سات مرتبہ قسم ناصور تلاوت کریں اور پڑھتے وقت اسے خنزیر کے بالوں کا بخور دیں۔ پھر اس دھاگہ کو کسی پرانی قبر میں دفن کر دیں۔ پس وہ مربوط ہو جائے گا۔ اور کسی بھی عورت کی شرم گاہ تک نہ پہنچ سکے گا۔

### مرد کے ساتھ عورت محبت کرنے لگے

اگر کسی عورت کو کسی دور مقام سے اپنے پاس بلانا چاہیں تاکہ وہ آپ کی محبت میں بے قرار ہو کر حاضر ہو تو اس کے نام کے اعداد کے مطابق قسم ناصور تلاوت کریں اور ہر مرتبہ ساتھ توکیل بھی تلاوت کریں۔ سات راتوں میں مطلوب محبت میں بے قرار ہو کر حاضر ہوگا۔ توکیل یہ ہے:

أَجِيبُوْا وَهَيِّجُوْا فُلَانَةَ بِنْتِ فُلَانَةٍ إِلَى فُلَانِ بِنِ فُلَانَةٍ

### کسی ظالم دشمن کو اس کے مکان سے بھگانے کے لئے

دشمن کا مستعمل کپڑا لے کر اس پر مندرجہ ذیل طلسم تحریر کریں اور اسے بخور مندرجہ ذیل دیں۔ مُر، مصبر، موئے سر سگ و خنزیر۔ اور پھر اس پر 18 مرتبہ قسم ناصور پڑھ کر دم کریں اور ہر مرتبہ یہ توکیل ساتھ تلاوت کریں۔

”تَوَكَّلُوْا اَيُّهَا الْاَعْوَانُ بِخُرُوْجِ فُلَانِ بِن فُلَانَةٍ مِنْ مَكَانِهٖ اَوْ بَلَدِهٖ۔“

پھر اس کپڑے کو کسی جنگلی پرندے کے گلے میں باندھ کر اسے اُڑا دیں پس دشمن حیران و پریشان ہو کر اپنا گھر چھوڑ جائے گا۔ طلسم یہ ہے:

| |
|---|
| ۱۱ ۲ ۱۱د ط ع مع ۳ ۸ ۸ |
| ۸ ۹ ۱۱ ۹ ۸ ح و ع ۱۱ ط ۱۴ |
| ۴ صہ و صہ ط ۴ ۴ مہ ۹ |
| ع ھم ح ۱۱ک ۴ ۴ ۴ ۴ |
| سو ۵ ۱ ۱ مہ سم سم |

تَوَكَّلُوْا يَا خُدَّامُ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ بِهِيَاجِ فُلَانِ ابْنِ فُلَانَةٍ

### جب کسی پر مرض مسلط کرنا چاہیں یا بیمار کرنا چاہیں

جب کسی پر بیماری مسلط کرنا چاہیں تو کسی قصائی کے پاس جبنی حالت میں جا کر اس سے مینڈھے کی دُم لیں اور پھر اس پر حالت جب میں ہی مندرجہ ذیل طلسم تحریر کریں اور پھر اسے مُر مصبر اور حنتیت کا بخور دیں پھر اس پر قسم ناصور 14 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور ہر مرتبہ ساتھ یہ توکیل بھی پڑھیں۔ تَوَكَّلُوْا بِسُقْمِ فُلَانِ ابْنِ فُلَانَةٍ۔ اور ہر مرتبہ ایک سوئی پر

دم کر کے وہ سوئی ڈم میں چبھو دیا کریں۔ پھر اس ڈم کو کسی پرانی قبر میں دفن کر دیں۔ جیسے جیسے ڈم خشک ہوتی جائے گی اسی طرح دشمن بیمار ہوتا جائے گا۔ اور سوکھ کر کانٹا بن جائے گا۔

طلسم یہ ہے:



## اگر کسی ظالم دشمن کے گھر پر سنگ باری کرانا چاہیں

تو کسی پرانے قبرستان جا کر وہاں سے کسی نامعلوم کی قبروں سے 21 کنکریاں لے آئیں اور ہر ایک کنکری پر 21 مرتبہ قسم ناصور اور اس کے ساتھ ایک مرتبہ یہ توکیل پڑھ کر دم کریں۔ توکلوا ابد خمر ذاروغ منیهم فی الحوا ء الی جهة الله ار فلاں بن فلاں۔ اور پڑھتے وقت لوبان ذکر اور مقل ارزق کا بخور روشن کریں۔ ناصور کی خاص شرط کے ساتھ۔ پھر ان کنکریوں کو دشمن کے گھر کا تصور کر کے اس طرف فضا میں زور سے پھینک دیں۔ بیشک دشمن کے گھر میں سنگ باری شروع ہو جائے گی اور ہوتی رہے گی۔

## کسی ظالم دشمن پر مارنے والا موکل مسلط کرنا

اگر کسی ظالم پر مارنے والا موکل مسلط کرنا چاہیں تو ایک تانبے کی تختی پر مندرجہ ذیل طلسم کندہ کریں۔ نحس اوقات کا انتخاب کریں۔ قسم ناصور کی خاص شرط پوری کریں اور اس پر قسم ناصور 21 مرتبہ پڑھ کر دم کریں پڑھتے وقت حنتیت اور چھلکا بصل کا بخور دیں۔ پھر اس تختی کو لوہاروں کی آہرن کے نیچے دفن کر دیں تاکہ لوہار اس پر اپنا کام کرتا ہے یعنی اس آہرن پر ضرب لگتی رہے۔ پس جوں جوں آہرن پر ضرب لگے گی اسی طرح دشمن کو تکلیف پہنچے گی۔ اور اس کی تکلیف میں کبھی افاقہ نہ ہو گا۔ اس بات کی وضاحت بھی ضروری ہے۔ کہ اس دنیا میں مکافات عمل بھی ہوا کرتا ہے۔ اہل دانش کا قول ہے کہ "جیسا کرو گے ویسا بھرو گے" اس قول کو کبھی نہ بھولیں۔ ناجائز کسی کو تنگ نہ کریں۔

| اصدعوا | مجلش | #۴ | ۱۱۵ | ۹ ء |
|---|---|---|---|---|
| راش | رواش | ۲م | ۲۳ک | ۸۸ |
| فلاں | واهش | ۲۱۸ | اوح | ۷ط |
| ابن فلاں | عطور | ۸۱۲ | ۷ام | ۶ع |

## اگر کسی کا خون جاری کرنا ہو تو

خاص طور پر کسی بدکار زانی عورت کو سزا دینے کے لئے یہ عمل کیا جاتا ہے۔ جو معاشرے میں خرابی کا باعث ہو۔ بلا وجہ کسی کو پریشان نہ کریں۔ مطلوبہ عورت کا مستعمل کپڑا لے کر اس پر خاتم مندرجہ ذیل تحریر کریں۔ اور پھر اس کپڑے کو سوراخ دار سرکنڈا کے اندر ڈال کر اس پر سرخ رنگ کا ریشمی دھاگہ لپیٹ دیں۔ پھر اس پر 6 مرتبہ قسم ناصور پڑھ کر دم کریں۔ اور ہر بار یہ توکیل بھی ساتھ تلاوت کریں۔ توکلوا ایا ناصور بنزیف فلانة بنت فلانة۔ پھر اسے لہسن کے چھلکوں کا بخور دیں۔ اور اس کو لمبے دھاگے کے ساتھ باندھ کر کسی جاری پانی میں لٹکا دیں۔ اور سرے کو زمین پر کسی مضبوط جگہ کیل سے باندھ دیں۔ بیشک اس کا خون جاری ہو جائے گا۔ جب نکال کر کپڑے کو جلا کر اس کی راکھ مطلوبہ کے سینے پر ملنے سے آرام آ جائے گا۔

## کسی فرد پر حاضرات کر کے امور خفیہ کے بارے میں معلوم کرنا

جس پر حاضرات کرنا ہو اس شخص کی ہتھیلی پر مندرجہ ذیل طلسم تحریر کریں اور اسے سامنے بٹھا کر اس پر 6 مرتبہ قسم ناصور پڑھ کر دم کریں اور پھر بار بار یہ پڑھ کر دم کرتے رہیں۔

اَجِبْ یَا نَاصُوْرُ اَنْتَ وَاَعْوَانِكَ وَاَنْزِلْ فِیْ مَنْزِلِیْ هٰذَا بِحَقِّ مَا عَزَمْتُ۔

پس ناصور اس کی ہتھیلی میں ظاہر ہو کر ہر بات کا جواب دے گا۔ بخور کبریت اور حنتیت کا روشن کریں۔ اس بات کی وضاحت بھی ضروری ہے کہ ہتھیلی کا کچھ حصہ سیاہ کر دیں۔ تاکہ معمول کو دیکھنے میں آسانی رہے۔ طلسم یہ ہے:

| طیش | ھیش | اجب | م | ط |
|---|---|---|---|---|
| ھیرا | سافرس | ۵ | ب | ی |
| مسعوس | سوک | واحفص | ۱ | ش |

## کسی پر جنات کا سایہ ڈال کر پوچھنا

معمول کی ہتھیلی پر مندرجہ ذیل طلسم تحریر کریں اور پھر معمول پر قسم ناصور 21 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور پھر بار بار اس پر مندرجہ ذیل پڑھ کر دم کرتے رہیں یہاں تک کہ معمول سو جائے۔ بار بار پڑھنے والی عبارت یہ ہے۔

اَجِبْ یَا نَاصُوْرُ وَاصْرَعْ عَارِضَ هٰذِهِ الْجُثَّةِ وَ اَلْقِیْهِ اِلَی الْاَرْضِ مِنْ غَیْرِ اَذِیَّةٍ۔

پھر اس کے کانوں میں یہی بار بار پڑھ کر دم کریں۔ پھر اسے بولنے کا حکم دیں پس وہ بولے گا اور خبریں دے گا جو کچھ پوچھنا چاہیں اس سے پوچھیں ہر بات کا جواب دے گا۔ اور ہر طرح کی معلومات دے گا۔ طلسم جو ہتھیلی پر لکھنا ہے وہ یہ ہے:



## کسی ظالم دشمن کو پاگل اور بیوقوف کرنے کے لئے

اگر کسی ظالم دشمن کو پاگل کرنا چاہیں تو ایک سیاہ کاغذ پر سرخ روشنائی سے ذیل کے طلسمات تحریر کریں کسی انتہائی نحس ترین وقت میں۔ پھر ظالم دشمن کے سر کے بال حاصل کریں۔ اور بالوں کو طلسمات والے کاغذ میں رکھیں۔ اور ان پر قسم ناصور 6 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور ہر مرتبہ ساتھ یہ بھی تلاوت کریں۔

"تَوَكَّلُوْا یَا خُدَّامُ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ وَاَنْتَ یَا نَاصُوْرُ بِذِهَابِ عَقْلِ کَذَا وَ کَذَا فَاِنَّ عَقْلَهٗ یَذْهَبُ۔"

اور طلسمات یہ ہیں:

مر ط ۸ ح ، مہ لمحہ ھھس اا۔

مہ ۱۱۵۱۱ ع ۔ لمہ ۸ ، دع ح

توکلوا یا خدام ھذہ الاسماء و اذھبوا عقل کذا

حتی یصیر مجبونا الوحا العجل الساعة

(الحمد للہ! تین اقساط میں ایک مخفی عمل کا مضمون اختتام کو پہنچا۔ محترم جناب حکیم غلام سرور شباب صاحب مدظلہ کے ہم مشکور ہیں، جنہوں نے ایسے اہم رازوں سے پردہ اٹھایا اور خزینہ روحانیات کے قارئین کے لئے اس کو عام کیا۔ اس طرح مزید مضامین پڑھنے کے لئے، ان کی کتاب "کلید رموز مخفی" کا مطالعہ کریں، جو مخفی علوم کا ایک گرانقدر خزانہ ہے۔ خ)

# رمضان المبارک میں کی جانے والی چند دعائیں اور اذکار

کوکب جمیل ہاشمی

رمضان المبارک اسلامی مہینوں میں سے نواں مہینہ ہے۔ یہ مقدس و محترم مہینہ بہت سی خصوصیات کے تناظر میں دیگر اسلامی شہور کے مقابلے میں کئی اعتبار سے ممتاز اور منفرد حیثیت کا حامل ہے۔ اس کی سب سے نمایاں عظمت یہ ہے کہ اس ماہ مبارک میں اللہ جل شانہٗ کی آخری کتاب قرآن حکیم کا نزول ہوا۔ اللہ تعالیٰ نے خود قرآن پاک میں ماہ رمضان کی خصوصیت اور روزوں کی اہمیت و فرضیت کے متعلق ارشاد فرمایا کہ:

شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْاٰنُ (البقرہ:۱۸۵)

ترجمہ: یعنی رمضان کا مہینہ وہ ماہ مبارک ہے جس میں قرآن نازل کیا گیا۔

سورۃ بقرہ مبارکہ کی ہی آیت نمبر 183 میں ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ﴿البقرہ:۱۸۳﴾

ترجمہ: اے ایمان والو تم پر روزے فرض کیے گئے۔ اس طرح جیسے تم سے پہلے لوگوں پر فرض کیے گئے تھے تاکہ تم پرہیز گار ہو جاؤ۔

اس آیت مقدسہ سے بھی رمضان کے روزوں کی اہمیت و فرضیت اور ان کے فیوض و برکات کا اندازہ کیا جاسکتا ہے۔ دراصل اس ماہ مبارک کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ اس مہینے میں تمام اہل ایمان، پورے جوش و جذبے، عجز و انکساری کے ساتھ اور گناہوں سے توبہ کرتے ہوئے، اللہ سبحانہ و تعالیٰ کے حضور عبادت گزاری میں مصروف ہو جاتے ہیں۔ گناہوں سے بچنے کی سعی کرتے ہیں۔ نیکی، صبر اور پرہیز گاری کی طرف مائل ہو کر اللہ کا قرب حاصل کرنے کی کوشش کرتے ہیں اور اللہ تبارک و تعالیٰ خود بھی اپنے عبادت گزار بندوں کو اپنی قربت عطا فرماتے ہیں۔

رمضان المبارک کی ایک اور متبرک و ممتاز حیثیت یہ بھی ہے کہ اللہ تعالیٰ اس ماہ مبارک کے آخری عشرے کی طاق راتوں میں کسی رات کو شب قدر جیسی عظمت و حرمت عطا فرماتے ہیں، جس کی رحمتوں اور برکتوں کا کوئی ٹھکانہ نہیں۔ رمضان المبارک کی حرمت و برکات اتنی زیادہ ہیں کہ ان پہ نہ صرف بہت سی کتابیں اور مقالات لکھے جا چکے ہیں بلکہ یہ سلسلہ پوری شد و مد کے ساتھ جاری ہے اور قیامت تک جاری رہے گا۔ لہٰذا اس مضمون میں رمضان کی تقدیس و تعظیم کے حوالے سے کتنی بھی تفصیلات دی جائیں وہ نامکمل رہیں گی اور کسی صورت ان کا احاطہ نہ کیا جاسکے گا۔ چنانچہ آج احقر رمضان المبارک کی صرف ایسی خصوصیات کا ذکر کرنا چاہتا ہے جو رمضان المبارک کے برکتوں اور فضیلتوں والے مہینے میں کی جانے والی دعاؤں اور پڑھے جانے والے وظائف سے متعلق ہیں۔ ان میں سے چند ایک ادعیہ و اذکار جو احقر کے ذہن نارساز میں آسکیں، وہ طلب اجر و ثواب اور قارئین کے استفادے کی غرض سے پیش خدمت ہیں۔

رمضان المبارک کا چاند نظر آتے ہی رمضان کی برکتوں اور رحمتوں کے در کھلنے شروع ہو جاتے ہیں۔ ہر طرف ذکر اللہ اور ذکر رسول اللہ ﷺ کی صدائیں گونجنے لگتی ہیں۔ جو لوگ باقاعدگی سے نماز نہیں پڑھتے، وہ بھی نماز تراویح کے لیے مسجد کا رخ کرتے ہیں۔ بہت سی کتب میں مذکور ہے کہ جب رمضان المبارک کا چاند نظر آئے تو قرآن پاک کی سورۃ الفتح جو پارہ 26 میں موجود ہے، کی تلاوت تین بار کی جائے تو اس کی برکت سے سارا سال رزق کی فراوانی ہوگی اور پڑھنے والا ہر مصیبت و پریشانی سے محفوظ و مامون رہے گا۔ (اعمال قرآنی) سورۃ الفتح کی 3 بار تلاوت، اس دعا کے علاوہ ہے جو چاند دیکھنے کی دعا سے متعلق ہے۔ وہ دعا ملاحظہ ہو:

اَللّٰهُمَّ اَهِلَّهٗ عَلَيْنَا بِالْيُمْنِ وَالْاِيْمَانِ، وَالسَّلَامَةِ وَ الْاِسْلَامِ. رَبِّيْ وَرَبُّكَ اللّٰهُ

⊛ رمضان کی گیارہویں اور بارھویں تاریخ کی درمیانی شب بوقت نصف شب، دو دو نفل کر کے بارہ نوافل پڑھیں۔ ہر نفل میں الحمد شریف کے بعد بارہ بار سورۃ اخلاص پڑھیں۔ بارہ نوافل پورے ہو جائیں تو سو بار درود شریف پڑھیں اور اس کا ثواب حضرت محمد ﷺ کو ہدیہ کریں اور ان کے واسطے سے اللہ سے گڑگڑا کر عاجزی و انکساری کے ساتھ کم از کم پندرہ منٹ

تک اپنے لیے، اپنی بیٹی، بیٹے یا بہن کے لیے، اچھے رشتے کی دعا کریں۔ ان شاء اللہ اگلے رمضان سے پہلے ہی مراد پوری ہوگی۔

◉ کسی بھی ماہ کی 13-14-15 تاریخ کو ایسا مریض جو آتشک اور جذام جیسے امراض میں مبتلا ہو، روزے رکھے اور افطار کے بعد اللہ تعالیٰ کے مبارک اسم ''اَلْمَجِیْدُ'' کا ورد کرے اور پانی پہ دم کر کے پیئے تو ان شاء اللہ مرض دور ہو جائے گا۔ یہی عمل اگر رمضان کی 13-14 اور 15 تاریخوں میں کیا جائے تو اس کی تاثیر و برکات یقیناً مستزاد ہوں گی۔

◉ اگر روزے دار اسم باری تعالیٰ ''اَلْمُغِیْثُ'' مٹی پر پڑھ کر یا لکھ کر اس کو تر کر کے سونگھے تو اسی وقت غذائیت حاصل ہو۔ (وظائف الصائمین)

◉ نصف رمضان کے جمعے کے روز، جمعہ و عصر کے درمیان دو آیات قرآنی کو باوضو صوف یا حریر کے تین رنگ یعنی سبز، زرد اور سرخ ٹکڑوں پہ لکھ کر وہ ٹکڑے ٹوپی کی گوٹ میں لگا کر احتیاط سے رکھ کر چھوڑیں اور ضرورت کے وقت پہن کر جہاں جائے، لوگ عزت و محبت سے پیش آئیں۔ ہیبت ہو، تہمتوں سے بری ہو اور سب حالات درست رہیں (مگر حریر کی ٹوپی پہننا جائز نہیں)۔ یہ عمل اعمال قرآنی میں لکھا ہے۔ وہ آیات یہ ہیں:

وَاِنْ یُّرِیْدُوْٓا اَنْ یَّخْدَعُوْكَ فَاِنَّ حَسْبَكَ اللّٰهُ ۭ هُوَ الَّذِیْٓ اَیَّدَكَ بِنَصْرِهٖ وَبِالْمُؤْمِنِیْنَ ۝ وَاَلَّفَ بَیْنَ قُلُوْبِهِمْ ۭ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَیْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَیْنَهُمْ ۭ اِنَّهٗ عَزِیْزٌ حَكِیْمٌ ۝ (الانفال: 62-63)

◉ آخری جمعہ رمضان میں یہ آیات لکھ کر رکھ لی جائیں۔ بوقت ضرورت کپڑے میں لپیٹ کر سر پہ باندھنے سے شدید سر درد اور بالخصوص آدھے سر کے درد کے لیے انتہائی موثر و مفید ہے۔ اس کے باندھنے میں مریض کو فوراً آرام آجائے گا۔ (ان شاء اللہ) وہ آیات یہ ہیں:

اَلَمْ تَرَ اِلٰى رَبِّكَ كَیْفَ مَدَّ الظِّلَّ ۚ وَلَوْ شَاۗءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنًا ۚ ثُمَّ جَعَلْنَا الشَّمْسَ عَلَیْهِ دَلِیْلًا ۝ ثُمَّ قَبَضْنٰهُ اِلَیْنَا قَبْضًا یَّسِیْرًا ۝ (الفرقان: 45-46) (حوالہ اعمال قرآنی)

◉ رمضان المبارک کی ستائیسویں تاریخ کو اگر ایک پرچے پہ یہ آیت لکھ کر انگوٹھی کے نگینے کے نیچے رکھے تو ہمیشہ محفوظ، شاداں و فرحاں اور منصور و مظفر رہے۔ وہ آیت یہ ہے۔ وَمَا جَعَلَهُ اللّٰهُ اِلَّا بُشْرٰى لَكُمْ وَلِتَطْمَىِٕنَّ قُلُوْبُكُمْ بِهٖ ۭ وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ الْعَزِیْزِ الْحَكِیْمِ ۝

(آل عمران آیت 126) (حوالہ اعمال قرآنی)

اس کے علاوہ رمضان کے تین عشروں میں پڑھی جانے والی مخصوص دعائیں بھی بہت پُر تاثیر اور باعث اجر و ثواب ہیں۔ ان کے ورد سے اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر خاص رحمتوں کا نزول فرماتے ہیں۔ گناہوں کو معاف فرماتا ہے اور درجات میں اضافہ فرماتا ہے۔ تین عشروں کی دعاؤں کا انتخاب حسب ذیل ہے۔

**پہلے عشرے کی دعا (رحمت)**

اَللّٰهُمَّ رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ

**دوسرے عشرے کی دعا (مغفرت)**

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّیْ مِنْ كُلِّ ذَنْۢبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْهِ

**تیسرے عشرے کی دعا (نجات)**

اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّیْ

بہت سی دینی و روحانی کتب میں مذکور ہے کہ روزہ افطار کرنے سے قبل جو دعائیں کی جاتی ہیں، وہ مستجاب ہوتی ہیں۔ لہٰذا روزہ افطار کرنے سے پہلے خوب گڑگڑا کر اللہ سے اپنی نیک حاجات، صحت و تندرستی، اسلاف و آباء کی بخشش و مغفرت اور ملک کی ترقی و خوشحالی کے علاوہ آخرت میں سرخرو ہونے اور حضور ﷺ کی شفاعت نصیب ہونے کی دعا کی جائے۔ اللہ تعالیٰ قبول کرنے والا ہے۔ بندہ عاجز کو بھی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

# کنکر منتر

قیصر احمد بی۔اے (کراچی)

کہانی بہت پرانی ہے، سینکڑوں سال پرانی۔ اس زمانے میں آج جیسی سائنس کی ایجادات نہیں ہوئی تھیں اور جادو منتر کا بڑا زور وشور تھا۔ اُن ہی دنوں کی بات ہے کہ ایک شہر میں ایک سادھو رہتا تھا، جو اپنے منتر جادو کی وجہ سے دور دور تک مشہور تھا۔ اس کے چیلوں کی تعداد اتنی زیادہ تھی کہ انگلیوں پر گننا مشکل تھا۔

ایک دن سادھو چیلوں کو ساتھ لے کر کسی اور جگہ جارہا تھا۔ راستے میں ایک بہت بڑا جنگل پڑتا تھا۔ یہ جنگل جتنا بڑا تھا، اس سے بھی زیادہ خطرناک تھا۔ اسے طے کرنے میں کئی دن لگ جاتے تھے۔ جنگلی جانوروں کے علاوہ اس میں ڈاکو بھی رہا کرتے تھے، جو مسافروں کو لوٹ لیتے تھے۔

سادھو اور اس کے چیلے دن بھر تو چلتے رہتے لیکن جیسے ہی سورج ڈوبنے کا وقت آتا، وہ کسی ایسی جگہ جو اُن کے خیال میں محفوظ ہوتی تھی، پڑاؤ ڈال دیتے تھے۔ جنگلی جانوروں سے بچاؤ کیلئے آس پاس جنگل کی سوکھی لکڑیاں جلا دیتے تھے۔

ایک رات پچھلے پہر کسی گھوڑے کے ہنہنانے کی آواز سن کر سادھو کی آنکھ کھل گئی۔ اس نے دیکھا کہ وہ اور اس کے چیلے ڈاکوؤں کے گھیرے میں ہیں۔ وہ ہڑبڑا کر اٹھ بیٹھا۔ اتنے میں ڈاکوؤں کا سردار گھوڑے سے اترا، اس نے بھالے کی نوک سادھو کے سینے پر ٹکادی اور گرج کر بولا ”اگر تمہیں اپنی جان بچانی ہے تو تمہارے پاس جو کچھ ہے، ہمارے حوالے کردو“۔

سادھو نے کہا ”بھائی! ہم ٹھہرے سادھو، ہمارے پاس تمہیں کیا ملے گا؟

سردار اپنے ساتھیوں سے بولا ”ان سب کی تلاشی لو“۔ پلک جھپکنے میں تمام ڈاکو گھوڑوں پر سے اتر پڑے اور تلاشی لینے لگے۔ بیچارے سادھوؤں کے پاس انہیں کیا ملتا؟ اس ناکامی اور مایوسی نے ڈاکوؤں کے سردار کو سخت جھنجھلاہٹ میں مبتلا کردیا۔ اس نے اپنے ساتھیوں سے کہا ”سادھو کو گرفتار کرلو“۔ اس کے بعد وہ سادھو کے چیلوں سے مخاطب ہوا ”تمہارے سادھو مہاراج ہماری قید میں ہیں، اگر تمہیں ان سے محبت ہے تو دس ہزار اشرفیاں لے کر آؤ اور انہیں چھڑا کرلے جاؤ“۔

چیلے ڈاکوؤں کے سردار کی یہ بات سن کر سناٹے میں آگئے۔ دس ہزار اشرفیاں انہوں نے کبھی خواب میں بھی نہیں دیکھی تھیں۔ لیکن سادھو پر ذرہ برابر بھی گھبراہٹ طاری نہیں ہوئی۔ اس نے اپنے چیلوں سے کہا ”تم لوگ میری فکر نہ کرو اور اپنا سفر جاری رکھو، اگلی رات چودھویں کے چاند کی رات ہوگی، اس رات ان کا سوال پورا کردوں گا، اس کے بعد تم سے آملوں گا“۔

دوسرے دن سادھو نے ڈاکوؤں سے کہا کہ ”وہ دن بھر میں جتنے کنکر چن سکتے ہیں، چن کر اکٹھے کرلیں“، چنانچہ ڈاکو سارا دن کنکر چننے میں لگے رہے۔

اُن کا سردار سادھو کی نگرانی کرتا رہا۔ شام تک وہاں کنکروں کا ایک ڈھیر بن چکا تھا۔

جب آدھی کے قریب رات گزر گئی اور روٹی کی طرح گول چاند بالکل سر کے اوپر آگیا تو سادھو کنکروں کے ڈھیر کے پاس آلتی پالتی مار کر بیٹھ گیا۔ اس کے بعد اس نے کچھ پڑھنا شروع کیا۔ تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد وہ کنکروں کے ڈھیر پر پوری طاقت کے ساتھ پھونک مارتا جاتا تھا۔ اس وقت اس کا چہرہ بڑا بھیانک معلوم ہوتا تھا اور منہ سے جو آواز نکلتی تھی وہ ایسی تھی، جیسے بڑا اژدہا سانس لے رہا ہو، سب ڈاکو سادھو کے پیچھے کھڑے اس تماشے کو تعجب کے ساتھ دیکھ رہے تھے۔ اچانک کنکروں کے ڈھیر میں ایک زبردست دھماکہ ہوا اور ہر طرف دھواں پھیل گیا۔ اس دھوئیں نے آن کی آن میں جنگل کو اپنی لپیٹ میں لے لیا۔ ہاتھ کو ہاتھ سجھائی نہیں دیتا تھا۔ ڈاکو خوف کے مارے ایک دوسرے سے لپٹے یہ سوچ رہے تھے کہ سادھو نے انہیں دھوکا دیا ہے اور دھماکہ کرکے فرار ہوگیا ہے۔

لیکن کچھ دیر کے بعد دھوئیں کی چادر رفتہ رفتہ ہٹنی شروع ہوئی اور جب ڈاکوؤں نے دیکھا کہ سادھو اشرفیوں کے ایک بڑے ڈھیر کے پاس بیٹھا ہوا

# دارالعمل چشتیہ کی ''روحانی علاج گاہ'' کے تیار کردہ روحانی مجربات

ان مجربات سے ہر کوئی استفادہ کرسکتا ہے۔ روحانی علاج گاہ کے یہ خاص اعمال متعدد تجربات کے بعد منظرِ عام پر لائے جارہے ہیں۔ عاملین بھی اعتماد سے اپنے مریضوں کو استعمال کرواسکتے ہیں۔

**تعویز حفظِ جان:** ہر قسم کی آفات، حادثات، جادو، جنات، نظرِ بد، اغواء، قتل و غارت گری و دیگر ارضی وسماوی آفات سے حفاظت کے لئے مجرب ہے۔ ہدیہ سائل کے نام اور والدہ کے اعداد کے برابر۔

**تعویز حصولِ برکت:** گھر، دفتر، دکان، کارخانہ، فیکٹری وغیرہ میں برکت کے لئے لگایا جاتا ہے۔ ہدیہ 750 روپے

**موذی، خطرناک اور لاعلاج امراض کا علاج:** عام مرض ہو یا سخت و لاعلاج، نیا مرض ہو یا مدتوں پرانا، ان شاء اللہ شفا ہوگی۔ گھر کے سب افراد استعمال کریں۔ جو مریض ہیں، وہ شفا پائیں اور جو نہیں، وہ ہر بڑے مرض سے تحفظ پائیں۔ 40 روز کا کورس دیا جاتا ہے۔
ہدیہ فی کورس 2000 روپے

**حیرت انگیز حافظہ:** سات دن کا کورس ہے۔ جتنا حافظہ کمزور ہوگا، اتنا علاج کرنا پڑے گا۔ علماء، طلباء، وکیل، ڈاکٹر اور دماغی کام کرنے والوں کے لئے بہت مفید ہے۔ مکمل ایک کورس کا ہدیہ 2450 روپے

**آبِ شفاء:** ہر جسمانی بیماری کے لئے مفید۔ لاعلاج اور جان لیوا امراض میں مبتلا مریضوں کے لئے نوید شفاء ہے۔ فی بوتل 50 روپے

**ہر قسم کے جادو کا علاج:** چالیس روز پر مشتمل اس کورس کو استعمال کرنے سے ہر قسم کا جادو، ٹونہ، بندشیں، رکاوٹیں اللہ ﷻ کے فضل سے ختم ہوجاتی ہیں۔ ایک کورس سے ایک سے زائد افراد بھی فائدہ اٹھاسکتے ہیں۔ ہدیہ فی کورس 5000 روپے

**عطرِ حفاظت:** جادو، جنات، شیاطین، نظرِ بد و دیگر زمینی و آسمانی آفات سے حفاظت کے لئے مجرب۔ ہدیہ صرف 150 روپے

**روحانی پھکی:** آج کل ہر کوئی معدہ کے امراض میں مبتلا ہے۔ نیز جادو اور جنات کے مریضوں کا معدہ لازمی متاثر ہوتا ہے۔ ان سب کے لئے روحانی پھکی تیار کی گئی ہے۔ قیمت فی ڈبی 30 روپے

**غصہ کی زیادتی کا روحانی علاج:** آج کے ٹینشن زدہ دور میں غصہ کی زیادتی ایک وبا بن گئی ہے۔ اس روحانی علاج سے غصہ اعتدال میں آجاتا ہے۔ ایک کورس کا ہدیہ 900 روپے

**جناتی مریضوں کا علاج:** چالیس روز پر مشتمل کورس کرنے سے اللہ ﷻ کے فضل سے جناتی اثرات سے نجات مل جاتی ہے۔ جسم و دماغ آزاد ہوجاتا ہے۔ ایک گھر میں اگر ایک سے زائد مریض ہوں تو ایک کورس سب کے لئے کافی ہے۔ ہدیہ فی کورس 5500 روپے

**جادو اور جنات کے بداثرات سے گھر کو پاک کریں:**
چالیس روز پر مشتمل اس کورس کو استعمال کرنے پر اللہ ﷻ کے فضل سے جادو، جنات اور شیاطین کے اثرات سے گھر پاک ہوجاتا ہے۔ گھر صاف ہونے پر گھر والوں کی کسی طرح کی بندشیں بھی ختم ہوجاتی ہیں۔ بیماریوں سے بھی نجات مل جاتی ہے۔ ہدیہ فی کورس 5000 روپے

**نوٹ**
* ...... عاملین حضرات کے لئے خاص رعایت۔
* ...... تمام قیمتیں ڈاک خرچ کے علاوہ ہیں۔
* ...... ہمارے ہاں جو روحانی (دم شدہ) اشیاء تیار کی جاتی ہیں، وہ سب عاملین حضرات دم کرتے ہیں۔ چند اشیاء پر بزرگ جنات سے بھی دم کروایا گیا ہے۔ ہمارا ادارہ دوسروں کی طرح بلند و بانگ دعوے نہیں کرتا کہ بڑے بڑے عاملین اور جنات نے دم کیا ہے جبکہ خلافِ حقیقت مدرسہ کے بچوں یا عام لوگوں کو بلا کر پڑھوا لیتے ہیں اور عوام کو دھوکہ دیتے ہیں۔

رابطہ: روحانی دکان 0322-4773786, 042-35033371
darulamal.org/ruhanishop, info@darulamal.org

اسلامی، تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

ماہنامہ

# خزینۂ روحانیات

لاہور

جلد 5 شوال المکرم ۱۴۳۵ھ...... اگست 2014ء شمارہ 4

چیف ایڈیٹر: خالد مقبول عارفؔ حفظہ اللہ

ایڈیٹر: مولانا علی آفاق

سب ایڈیٹر: مولانا محمد عرفان

## مجلس مشاورت

- غلام سرور شباب صاحب (حویلی لکھا)
- امتیاز حسین سروری صاحب (کوئٹہ)
- مولانا قاری ابوبکر صاحب (اسلام آباد)
- سید عامر علوی صاحب (لاہور)
- محمد صالح صاحب (مظفر آباد)
- محمد علیم صاحب (لاہور)

سرکولیشن، اشتہارات وشکایات 0322-4773786

خط وکتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور۔ 54570

فون: 042-35033371 موبائل: 0343-7772772

ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈوکیٹ ہائی کورٹ)


برصغیر پاک وھند میں شائع ہونے والا پہلا رسالہ جو ایک سال میں "دو خاص نمبر" شائع کرتا ہے


Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Blog: khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
Facebook: facebook.com/khazinaeruhaniyat
Twitter: twitter.com/khazinaruhanyat
Email: magazine@darulamal.org
Email: khazinaeruhaniyaat@gmail.com


| قیمت فی شمارہ | سالانہ ممبرشپ عام ڈاک | سالانہ ممبرشپ رجسٹرڈ ڈاک |
|---|---|---|
| 50 روپے | 650 روپے | 900 روپے |

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

**منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔

**موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کرواسکتے ہیں۔
ایزی پیسہ 03437727721...... یوپیسہ 33343082867
موبی کیش 03028401977...... یوبی ایل اومنی 03437772772

**شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** 35202-2610215-1 پر رقم ارسال کریں بذریعہ ایزی پیسہ (ٹیلی نار)۔ موبی کیش (موبی لنک)۔ ٹائم پے (زونگ)۔ اومنی (یوبی ایل)۔ موبائل پیسہ (وارد)۔ HBL ایکسپریس۔

**بینک ڈپازٹ:** میزان بینک میں بنام خالد مقبول رقم جمع کروائیں۔ برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0100377637

**نوٹ:** رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد بذریعہ SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ تمام مالی معاملات میں صرف یہ موبائل نمبر استعمال کریں: 0322-4773786

ادائیگی کی تفصیلات کیلئے: darulamal.org/payment

خالد مقبول صاحب پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر ادارہ دارالعمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین ...... اگست سنہ ۲۰۱۴ ...... شوال ۱۴۳۵ھ


| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| رمضان کے بعد......؟ (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 5 |
| نیک اعمال کے ثمرات و برکات (مفتی عاصم عبداللہ صاحب) | 6 |
| نیکیوں پر انعامات (مولانا اشرف علی تھانوی نوراللہ مرقدہٗ) | 7 |
| طلب رزق میں اعتدال (ڈاکٹر عائض بن عبداللہ القرنی) | 8 |
| اگر آپ مرنا نہیں چاہتے تو اسے پڑھیئے | 9 |
| ملفوظاتِ اشرفیہ (حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ) | 11 |
| شرابی شخص کا بیوہ کی مدد کرنے پر سجدے کی حالت میں انتقال | 12 |
| نصیحت (شیخ المشائخ حضرت مولانا فضل علی قریشی رحمہ اللہ) | 13 |
| زنا کے لئے لڑکیاں سپلائی کرنے والی عورت کی موت......رابعہ بصری رحمۃ اللہ جیسی (مولانا طارق جمیل مدظلہٗ) | 14 |
| یاحکیم کی برکات (حضرت مولانا انظر شاہ صاحبؒ) | 15 |
| علمائے ربانیین کے مجرب اعمال (محمد عارف) | 17 |
| مقطعات کی سورۃ شانزدہم الروم کے خواص | 18 |
| خواص لوح الحمد شریف (کاش البرنی مرحوم) | 19 |
| حضرت مولانا سید ذاکر حسین شاہ صاحبؒ کے تعویذات و عملیات | 20 |
| مستحصلہ علمِ جفر (سید امیر حیدر کاظمی، جھنگ) | 21 |
| آیت الکرسی کے خدام کی تسخیر جن کے تحت جنوں کے 72 قبائل ہیں (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 23 |
| حاضرات کی دنیا (قیصر احمد بی اے، کراچی) | 25 |
| حروف پر مشتمل مثلث یا مربع والے تعویذات بنانے کا ایک آسان قاعدہ (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 29 |
| لاعلاج جادوئی امراض اور ہر قسم کی بندش کا علاج | 31 |
| محبت اور صلاح کرانے کا خاص عمل (خواجہ احمد دیربیؒ) | 32 |
| شادی ہونے کیلئے مجرب اعمال (غلام سرور شباب صاحب) | 34 |
| آپ کے روحانی مسائل اور ان کا حل (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 36 |
| عاملین کے مسائل اور ان کا حل (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 38 |
| دعائے عجیب الاثر......اعمالِ اولیاء میں سے ایک خزانہ | 41 |
| بسم اللہ الرحمن الرحیم کے عامل بنیں (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 44 |
| بچوں کی تربیت مگر کیسے؟ (ابو احمد، کراچی) | 47 |
| عورتوں سے پردہ نہ کرنے والے پیر کی مزاحیہ حکایت | 49 |
| ہپناٹزم کے عجیب تجربات (شاد گیلانی) | 50 |
| اعتماد ختم ہونے کی چھ (۶) بڑی وجوہات (حکیم محمد رضوان) | 51 |
| حاملہ خواتین کے لیے مفید غذائیں (انتخاب: امِ نافع) | 52 |
| سونے سے قبل تیز روشنی سے نیند متاثر (انتخاب: محمد عارف) | 54 |
| نمک......ستر (70) بیماریوں سے شفاء (آنچل صاحبہ) | 55 |
| عید اور سویاں (حکیم غلام یزدانی قریشی) | 57 |
| لیموں......چھلکا، بیج اور رس (حکیم غلام یزدانی قریشی) | 58 |
| پلاسٹک کی پلیٹوں میں کھانے سے اجتناب کیجئے | 61 |




مہک سے سارے حروف دھو کر
قلم کو عنبر میں ڈبو کر
ثنائے ربِ جلیل لکھوں
طویل تر سے طویل لکھوں
کریم لکھوں
رحیم لکھوں
اُسی کو اُسی کی دلیل لکھوں
کہاں نہیں تھا؟ کہاں نہیں ہے؟
مجھے بتاوہ جہاں نہیں ہے
ازل سے ہے
تا ابد رہے گا
وہ آپ اپنی سند رہے گا
وہی تو ہے
لاشریک و یکتا
وہ سب کا خالق
وہ سب کا آقا
رحیم ورحمٰن صفات اس کی
بڑی مکرم ہے ذات اس کی

## تجھ سا کوئی نہیں، تجھ سا کوئی نہیں

حضرتِ اقدس شاہ نفیس الحسینی رحمہ اللہ

اے رسولؐ امیں، خاتم المرسلینؐ! تجھ سا کوئی نہیں، تجھ سا کوئی نہیں
ہے عقیدہ یہ اپنا بصدق ویقین! تجھ سا کوئی نہیں، تجھ سا کوئی نہیں

اے براہیمی وہاشمی خوش لقب، اے تو عالی نسب، اے تو والا حسب
دو دمانِ قریشی کے دُرِّ ثمیں! تجھ سا کوئی نہیں، تجھ سا کوئی نہیں

دستِ قدرت نے ایسا بنایا تجھے، جملہ اوصاف سے خود سجایا تجھے
اے ازل کے حسیں، اے ابد کے حسیں، تجھ سا کوئی نہیں، تجھ سا کوئی نہیں

بزمِ کونین پہلے سجائی گئی، پھر تری ذات منظر پہ لائی گئی
سید الاولین، سید الآخرین، تجھ سا کوئی نہیں، تجھ سا کوئی نہیں

تیرا سکہ رواں کل جہاں میں ہوا، اس زمیں میں ہوا، آسماں میں ہوا
کیا عرب، کیا عجم، سب ہیں زیرِ نگیں! تجھ سا کوئی نہیں، تجھ سا کوئی نہیں

تیرے انداز میں وسعتیں فرش کی، تیری پرواز میں رفعتیں عرش کی
تیرے انفاس میں خلد کی یاسمیں، تجھ سا کوئی نہیں، تجھ سا کوئی نہیں

"سدرۃ المنتہیٰ" رہگزر میں تری، "قابَ قوسین" گردِ سفر میں تری
تو ہے حق کے قریں، حق ہے تیرے قریں، تجھ سا کوئی نہیں، تجھ سا کوئی نہیں

کہکشاں ضَو ترے سرمدی تاج کی، زلفِ تاباں حسیں رات معراج کی
"لیلۃ القدر" تیری منور جبیں، تجھ سا کوئی نہیں، تجھ سا کوئی نہیں

مصطفیٰ مجتبیٰ، تری مدح وثناء، میرے بس میں نہیں، دسترس میں نہیں
دل کو ہمت نہیں، لب کو یارا نہیں! تجھ سا کوئی نہیں، تجھ سا کوئی نہیں

کوئی بتلائے کیسے سراپا لکھوں، کوئی ہے وہ کہ میں جس کو تجھ سا کہوں
توبہ توبہ، نہیں کوئی تجھ سا نہیں، تجھ سا کوئی نہیں، تجھ سا کوئی نہیں

چار یاروںؓ کی شان جلی ہے بھلی، ہیں یہ صدیقؓ، فاروقؓ، عثمانؓ، علیؓ
شاہدِ عدل ہیں یہ ترے جانشیں! تجھ سا کوئی نہیں، تجھ سا کوئی نہیں

اے سراپا نفیسؔ، انفسِ دوجہاں، سرورِ دلبراں، دلبرِ عاشقاں
ڈھونڈتی ہے تجھے میری جانِ حزیں، تجھ سا کوئی نہیں، تجھ سا کوئی نہیں

## اگلا خاص نمبر

اگلا خاص نمبر جو اکتوبر 2014ء میں شائع ہونا ہے، وہ "نکاح اور شادی" کے اعمال پر مشتمل ہوگا۔ قارئین اور عاملین سے گذارش ہے کہ جلد اپنے مضامین ارسال فرمائیں۔ (ادارہ)

# رمضان کے بعد......؟

## مدیر اعلیٰ کے قلم سے

آہ! رمضان المبارک کا ماہ بھی رخصت ہوا۔ زندگی موت کی طرف قدم بڑھا رہی ہے۔ اللہ ﷻ کی خصوصی رحمت و کرم کے مہینے سے کس کس نے کیا کیا فائدہ اٹھایا؟ یہ ہر فرد اپنے اندر جھانک کر دیکھ سکتا ہے، اپنی روزمرہ زندگی میں کیا تبدیلی ہوئی؟ یہ بھی ہر فرد خود دیکھ سکتا ہے۔ سوال یہ ہے کہ کیا رمضان ہی نیکیوں کا مہینہ ہوتا ہے؟ کیا باقی گیارہ ماہ ہم لوگوں کو شتر بے مہار کی طرح کھلی چھوٹ ملی ہوئی ہے؟ اس کا جواب یقیناً سب لوگ نفی میں دیں گے۔ مگر عملاً جواب کچھ ایسا ہی ہے کہ کھلی چھوٹ ملی ہوئی ہے۔

اس بار بہت سے احباب نے اس بات کا تذکرہ کیا کہ رمضان میں وہ برکتیں نہیں تھیں جو پہلے ہوتی تھیں۔ جب رمضان آتا تھا تو اہتمام بھی بہت ہوتا تھا اور نیکیوں کی خاص توفیق بھی ملتی تھی۔ ایک برکت سی محسوس ہوتی تھی جو اس بار بہت ہی کم ہوئی۔ اس کا جواب سوائے اس کے کیا ہو سکتا ہے کہ ''اللہ تعالیٰ ہم لوگوں سے کچھ زیادہ ہی ناراض ہو گئے ہیں''۔

گناہوں کی اس حد تک کثرت ہو گئی ہے کہ رسول کریم ﷺ کی وہ حدیث یاد آجاتی ہے کہ

''باہر نکلو تو فتنہ میں مبتلا، اوپر زمین سے نیچے زمین بہتر''۔

ملکی حالات ہو یا بین الاقوامی حالات، ہر طرف فتنہ ہی فتنہ ہے۔ نہ چاہتے ہوئے بھی گناہوں میں مبتلا ہونا پڑ رہا ہے۔ گناہوں کے نت نئے طریقے ایجاد ہوتے جا رہے ہیں۔ چند سال قبل رمضان کا احترام نظر آتا تھا۔ ایک واقعہ یاد آیا۔ ایک صاحب نے سنایا تھا کہ کسی پولیس والے نے روک لیا۔ انہوں نے منت سماجت کی مگر وہ نہ مانا۔ آخر مٹھی میں کچھ پیسے رکھ کر اس کی مٹھی میں دیئے تو اس نے لینے سے انکار کر دیا اور کہا کہ ''رمضان ہے''۔ بہت خوشی ہوئی یہ واقعہ سن کر مگر اب افسوس ہی افسوس ہوتا ہے۔

رمضان میں اور غیر رمضان میں تو کوئی فرق ہی نہیں۔ مرد اور عورتیں، اسی طرح گناہوں کی دلدل میں دھنسے ہوئے ہیں۔ خواتین اسی طرح بے پردہ اور تیار ہو کر نکلتی رہیں اور کئی لوگوں کے روزے خراب کرتی رہیں۔ سرکاری محکموں میں اسی طرح رشوت چلتی رہی۔ کتنے ہی افراد سے پوچھا کہ رمضان میں کیا تبدیلی آئی تو زیادہ تر یہی جواب ملا کہ روزہ رکھا اور کچھ نمازوں کی پابندی کی۔ چلیں یہی سہی۔ کچھ نہ ہونے سے تو کچھ بہتر ہے۔ اتنی تبدیلی بھی بہت ہے اگر رمضان کے بعد بھی قائم رہے۔

ایک مثال دیتا ہوں۔ جس طرح ایک واٹر کولر کو بھرا جاتا ہے، رمضان میں ایک طبقہ ایسا ہے جو نیکیوں سے اپنے آپ کو بھرتا ہے۔ لیکن رمضان کے بعد اسی واٹر کولر کا نلکا کھول دیا جاتا ہے اور آہستہ آہستہ وہ خالی ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ یہی حال ہمارا ہے۔ عید کا چاند نظر آنے کی دیر ہے یا اعلان ہونے کی۔ جو طوفانِ بدتمیزی دیکھنے کو ملتا ہے، اللہ کی پناہ۔ میں نے تو اپنے گھر والوں کو کہا ہوا ہے کہ عید کی رات ہرگز بازار نہیں جانا۔ جو خریدنا ہے، اس سے قبل خرید لیں۔

رمضان کی ایک برکت تو خاص ہے کہ نیکیوں کی توفیق ملتی ہے۔ بس یہی اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ جس جس کو جو جو نیکیوں کی توفیق ملی ہے، وہ غیر رمضان میں بھی قائم رہے۔ یہ سمجھیں کہ اس رمضان میں ایک درجہ ہم نیکیوں میں آگے چلے گئے۔ اگر ہم نے اگلا رمضان آنے تک اس کو قائم رکھا تو ان شاء اللہ، اگلے رمضان میں مزید ایک درجہ آگے جائیں گے۔ اور اس طرح اللہ ﷻ کے قریب ہوتے جائیں گے۔ ایک قدم بڑھانا آپ کا کام ہے۔ باقی ہمت و توفیق دینا اس کا کام۔ آپ اپنا کام کریں، پھر دیکھیں کہ کیسی رحمت کا نزول ہوتا ہے۔

جو جو کوتاہیاں رمضان میں ہوئیں ہیں، ان پر بہت معافی مانگیں۔ رمضان میں جہاں نیکیوں کا ثواب زیادہ ہے، وہاں گناہوں کی پکڑ بھی زیادہ ہے۔ اللہ ﷻ ہم سب کو توفیق دے کہ رمضان میں کیے ہوئے نیک اعمال ہم اپنی روزمرہ زندگی میں اپنا سکیں۔ آمین

# نیک اعمال کی برکات وثمرات

مولانا مفتی محمد عاصم عبداللہ صاحب

حضرت سعید بن المسیبؒ حضرت عبدالرحمنؓ سے اور وہ حضور اقدس ﷺ سے روایت نقل کرتے ہیں۔ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے کہ ''ایک رات میں عجیب حالات دیکھے۔ میں نے دیکھا کہ

''ملک الموت میرے ایک امتی کی روح قبض کرنے آیا، پھر میں نے دیکھا کہ ماں باپ کے ساتھ اس کا حسن سلوک وخدمت آڑے آگئے اور انہوں نے ملک الموت کو اس سے دور کر دیا''۔

فرمایا پھر میں نے دیکھا کہ میرے ایک ایک امتی کو شیاطین نے وحشت زدہ کرنے کی کوشش کی، پھر ذکر اللہ یعنی اس کا اللہ کو یاد کرنا سامنے آیا اور اس کو شیاطین کے چنگل سے چھڑالیا۔

فرمایا پھر میں نے دیکھا کہ میرے ایک امتی پر عذاب قبر چھا رہا ہے۔ لیکن اس کا وضو کرنا سامنے آیا اور اس کو عذاب قبر سے بچالیا۔

فرمایا پھر میں نے دیکھا کہ میرا ایک امتی پیاس کی شدت سے ہانپ رہا ہے۔ جب وہ حوض کی طرف پانی کے لئے جاتا ہے تو اس کو پانی پینے سے روک دیا جاتا ہے۔ پھر اس کے روزے سامنے آئے اور اس کا ہاتھ پکڑ کر حوض پہ لائے اور اس کو پانی سے خوب سیراب کر دیا۔

فرمایا پھر میں نے دیکھا کہ ایک مجلس میں انبیاء علیہم السلام کے حلقے لگے ہوئے ہیں۔ ایک امتی ان حلقوں میں جب کسی طرف جاتا ہے تو اس کو دھکیل دیا جاتا ہے۔ پھر اس شخص کا غسل کرنا (پانی کا عمل) آیا اور اس کو میرے حضور لا کر میرے پہلو میں بٹھا دیا۔

فرمایا پھر میں نے دیکھا کہ میرے ایک امتی کو اندھیروں نے ہر طرف سے دائیں بائیں، آگے پیچھے، اوپر نیچے...... ہر طرف سے گھیر رکھا ہے۔ وہ ان اندھیروں میں مارا مارا بھٹکتا پھر رہا ہے۔ پس اس کے حج وعمرہ سامنے آگئے اور اس کو ان ظلمات سے نکال دیا۔

فرمایا پھر میں نے دیکھا کہ میرا ایک امتی مسلمانوں سے بات چیت کرنا چاہتا ہے لیکن کوئی بھی اس سے نہیں بولتا۔ اس کی صلۂ رحمی اس کے سامنے آئی اور کہا کہ اے مسلمانوں کی جماعت! یہ مجھے جوڑتا اور ملاتا تھا۔ اس کے بعد وہ سب لوگ اس سے بولنے لگے اور اس سے مصافحہ کیا اور وہ بھی انہی میں سے ہوگیا۔

فرمایا پھر میں نے دیکھا کہ میرا ایک امتی اپنے چہرے اور جسم کو آگ کے شعلوں اور اس کی بھڑک سے بچانے میں لگا ہوا ہے تو اس کا صدقہ خیرات آیا اور وہ اس کے سامنے سائباں کی طرح حجاب ورکاوٹ بن گیا۔

فرمایا پھر میں نے دیکھا کہ میرا امتی (میدانِ حشر میں) گھٹنوں کے بل گر رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ اور اس کے درمیان دیدار سے حجاب ہے۔ پس اس شخص کا حسن خلق سامنے آیا اور اس کے ہاتھ کو پکڑ کر اللہ کے حضور پہنچا دیا۔

فرمایا پھر میں نے دیکھا کہ ایک امتی کو اعمال نامہ بائیں ہاتھ میں مل رہا ہے۔ پس اس شخص کا خوفِ خدا سامنے آیا اور اس کے اعمال نامے کو لے کر دائیں ہاتھ میں تھما دیا۔

فرمایا پھر میں نے دیکھا کہ ایک شخص جہنم کے کنارے کھڑا ہے۔ پس اس شخص کا اللہ کے خوف سے کانپنا سامنے آیا اور اس کو دوزخ میں گرنے سے بچالیا۔

فرمایا پھر میں نے دیکھا ایک شخص دوزخ میں گر رہا ہے، پس اس کے اللہ کے خوف کے آنسو اور گریہ سامنے آئے اور اسے دوزخ سے نکال دیا اور پل صراط سے عبور کرا دیا۔

فرمایا پھر میں نے دیکھا کہ میرے ایک امتی کا میزان (نیکی کا پلہ) ہلکا ہو رہا ہے۔ پس اس کے معصوم چھوٹے بچے سامنے آئے اور اس کے میزان کو بھاری کر دیا یعنی نیکیوں کا پلہ جھکا دیا۔

فرمایا پھر میں نے دیکھا کہ میرا ایک امتی پل صراط پر لڑکھڑا رہا ہے، جس طرح سخت آندھی میں کھجور کی شاخ لڑکھڑاتی ہے۔ پس میں (بقیہ ص 13)

# نیکیوں پر انعامات

مولانا اشرف علی تھانوی نوراللہ مرقدہ

## تردد رفع کرنا

اس میں بیان کیا جاتا ہے کہ طاعات کا اثر یہ ہوتا ہے کہ کسی معاملے میں تردد ہو کہ کیونکر کرنا بہتر ہوگا رفع ہو جاتا ہے اور اسی جانب رائے قائم ہو جاتی ہے جس میں سراسر نفع و خیر ہی ہو، احتمال ضرر بالکل نہیں رہتا گویا اللہ تعالیٰ سے مشورہ مل جاتا ہے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت جابرؓ سے روایت کیا ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ”جب تم کو کسی کام میں تردد ہو یعنی سمجھ نہ آئے کہ کس طرح کرنا بہتر ہوگا مثلاً کسی سفر کی نسبت تردد ہو یعنی اس میں نفع ہوگا یا نقصان، اسی طرح اور کسی کام میں تردد ہو تو دو رکعت نفل پڑھ کر یہ دعا پڑھو

اللھم انی استخیرك بعلمك واستقدرك بقدرتك و اسئلك من فضلك العظیم فانك تقدر ولا اقدر وتعلم ولا اعلم وانت علام الغیوب اللھم ان کنت تعلم ان ھذا الامر خیر لی فی دینی ومعاشی وعاقبة امری“ اور ایک روایت میں ہے کہ بجائے فی دینی معاشی وعاقبة امری یہ الفاظ ہیں عاجل امری واجله فاقدره لی ویسره لی ثم بارك لی فیه وان کنت تعلم ان ھذا لامر شرلی فی دینی ومعاشی وعاقبة امری، یہاں بھی وہی دوسری روایت ہے جو اوپر مذکور ہوئی فاصرفه عنی واصرفنی عنه واقدر لی الخیر حیث کان ثم ارضنی به۔ اپنے کام کا نام بھی لے یعنی بجائے ہذا الامر کے کہے مثلاً ھذا السفر یا ھذا النکاح یا مثل اس کے۔

## تمام مہمات میں اللہ تعالیٰ کی ذمہ داری

اس میں بیان کیا جاتا ہے کہ طاعات میں یہ اثر ہے کہ اس میں تمام مہمات کی ذمہ داری اللہ تعالیٰ فرما لیتے ہیں۔ ترمذی میں روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں اے ابن آدم! میرے لیے شروع دن میں چار رکعت پڑھ لیا کر، میں ختم دن تک تیرے سارے کام بنا دوں گا“۔

## مال میں برکت

بعض طاعات میں یہ اثر ہوتا ہے کہ مال میں برکت ہوتی ہے۔ حکیم بن حزامؓ سے روایت ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے: ”اگر سچ بولیں بائع، مشتری اور ظاہر کریں اپنے مال کی حالت، برکت ہوتی ہے دونوں کے لیے ان کے معاملے میں، اگر پوشیدہ رکھیں اور جھوٹ بولیں، محو ہو جاتی ہے برکت دونوں کے معاملہ کی“ روایت کیا ہے اس کو بخاری و مسلم نے۔

## بادشاہت کا باقی رہنا

دینداری سے بادشاہی باقی رہتی ہے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت معاویہؓ سے روایت کیا ہے کہ سنا ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ”یہ امر خلافت و سلطنت ہمیشہ قریش میں رہے گا جو شخص ان سے مخالفت کرے گا اللہ تعالیٰ اس کو منہ کے بل گرا دے گا جب تک کہ وہ لوگ دین کو قائم رکھیں“۔

## بری حالت میں موت نہ آنا

بعض طاعات سے اللہ تعالیٰ کا غصہ بجھتا ہے اور بری حالت پر موت نہیں آتی۔ ترمذی شریف میں روایت ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے: ”صدقہ بجھاتا ہے اللہ تعالیٰ کے غصہ کو اور رفع کرتا ہے بری موت کو“ جس میں خواری و فضیحتی ہو یا خاتمہ برا ہو، نعوذ باللہ۔

# طلب رزق میں اعتدال

ڈاکٹر عائض بن عبداللہ القرنی

زمین پر ہر جاندار کے رزق کا رزاق نے وعدہ کیا ہے اور وہ انسان کے علاوہ کرۂ ارض پر پھیلی بے شمار مخلوقات کو ان کے مناسب رزق پہنچانے کا انتظام کرتا ہے۔ پرندوں کو فضاء میں، گھونسلوں میں، مچھلیوں کو دریا اور سمندر میں، حشرات الارض، کیڑے مکوڑوں کو زمین میں رزق پہنچانے کا انتظام صرف اللہ تعالیٰ ہی کر سکتے ہیں۔ انسان کے لئے پوری کائنات کا نظام متحرک ہے تاکہ یہ اللہ تعالیٰ کا خلیفہ اپنے رزق کے سلسلہ میں دوسری مخلوقات کا محتاج نہ رہے۔ بلکہ بے شمار جانوروں کو اپنے قبضہ میں کر کے اپنی روزی کا بندوبست کرتا ہے۔

اس لئے یہ انسان کی کم فہمی ہے کہ وہ رزق کے بارے میں پریشان ہے جب کہ وہ دیگر تمام مخلوقات سے اعلیٰ اور اشرف ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کو ہر حالت میں آزماتے ہیں اور یہ دنیا ہے بھی امتحان گاہ۔ کسی کو رزق کی فراخی دے کر آزماتے ہیں تو کسی کو تنگ دستی کے ذریعے آزمائش میں مبتلا کرتے ہیں۔ لیکن بقدرِ ضرورت ہر انسان کو رزق مل رہا ہے۔ بندہ صبح خالی پیٹ اُٹھتا ہے لیکن رات کو پیٹ بھر کر سوتا ہے۔ اس لئے بقدرِ ضرورت رزق کے حصول کی کوشش کرنا بھی عبادت کا درجہ رکھتا ہے لیکن آدمی حرص اور لالچ نہ کرے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے جو رزق مقدر کر دیا ہے، وہ بندے کو مل کر ہی رہنا ہے۔ اس لئے رزق کے معاملہ میں پریشان نہ ہونا چاہئے۔ یہ دنیا صرف ضروریات پوری کرنے کی جگہ ہے، خواہشات کی تکمیل جنت میں رکھی گئی ہے۔

ایک رات نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا گزر حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرف سے ہوا تو دیکھا کہ وہ پست آواز سے نماز پڑھ رہے تھے۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بھی دیکھنے کا اتفاق ہوا تو وہ اونچی آواز سے نماز پڑھ رہے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دونوں سے پوچھا تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: ”جس سے مصروف مناجات تھا، وہ میری آواز سن رہا تھا“۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جواب دیا کہ ”میرا مقصد سوتوں کو جگانا اور شیطانوں کو بھگانا تھا“۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا کہ ”اپنی آواز کو قدرے بلند کرو“ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا کہ ”اپنی آواز کو کچھ پست رکھو“۔

## عاشق رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان کاموں سے اجتناب کریں

انڈیا سے ایک مسلمان بھائی کی گذارش ہے کہ عاشقِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم یہ کام نہ کریں۔ انسانوں کی بھلائی کے لئے ان کا یہ پیغام شائع کیا جا رہا ہے:

۱)......مہمان کو بری نظر سے دیکھنا
۲)......بغیر وضو قرآن پڑھنا
۳)......بغیر بسم اللہ کھانا کھانا
۴)......کھڑے ہو کر کھانا
۵)......جوتے پہن کر کھانا
۶)......بغیر ہاتھ دھوئے کھانا
۷)......سر کو کھلا (یعنی ننگا) رکھ کر کھانا
۸)......کھانے کے برتن کو اچھی طرح صاف نہ کرنا
۹)......مسجد میں دنیاوی باتیں کرنا
۱۰)......جان بوجھ کر نماز قضا کرنا
۱۱)......بڑے عالم یا بزرگ کے آگے چلنا
۱۲)......گھر کے دروازے پر بیٹھنا
۱۳)......کسی پرائی عورت (ہر نامحرم) کو دیکھنا
۱۴)......اپنی اولاد سے گالی گلوچ کرنا

سبھی باتوں پر عمل کرنے کی کوشش کریں۔
مذکورہ تمام کاموں سے اجتناب کریں۔

(ایک مسلمان، انڈیا)

# اگر آپ مرنا

## نہیں چاہتے تو اسے پڑھیئے

میرے محترم بزرگو اور دوستو۔

السلام علیکم

ایک حادثہ ہمارے ساتھ پیش آیا۔ ہمارا جواں سال بھتیجا / بیٹا کار کے حادثے میں شدید زخمی ہوا۔ ایک ہفتہ ہسپتال میں بیہوش رہنے کے بعد اپنے خالق حقیقی سے جاملا۔ **اناللہ وانا الیہ راجعون**۔ یہ حادثہ ہمارے لئے دوہرے صدمے کا باعث بنا۔ کیونکہ ہمارا یہ بھتیجا / بیٹا دوسرے بھائی کا داماد بھی تھا۔ جس کی شادی کو صرف 8 ماہ گذرے تھے۔ اس حادثے نے ہمیں جھنجھوڑ کر رکھ دیا۔ ہم یہ سوچنے پر مجبور ہوگئے کہ کیا اس نے موت سے پہلے مرنے کی تیاری کی تھی؟ اور خود کیا ہم نے کوئی تیاری کی ہے؟ کسی نے ٹھیک کہا ہے ''صدمہ حقیقی معنوں میں صرف وہی محسوس کرتا ہے جس پر گزری ہو''۔ ہر تعزیت کرنے والا صبر کی تلقین کر کے چلا جاتا ہے۔ مگر ہم ہر ایک سے یہ کہتے رہے کہ ''نہ صرف ہمارے لئے صبر کی دعا کریں بلکہ اس بات کی بھی دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ ہمیں صبر کے ساتھ سبق بھی دے۔ کیونکہ ایک انسان کی موت باقی تمام انسانیت کے لئے عبرت کا باعث بنتی ہے''۔ کسی کا قول ہے: ''موت سے قبل آدمی مر نہیں سکتا۔ اور وقت مقررہ کے بعد کوئی زندہ نہیں رہ سکتا''۔ انسان سخت غفلت کی زندگی گزار رہا ہے۔ ہر شخص یہ سمجھ رہا ہے کہ ہمیں تو مرنا ہی نہیں۔ اور جو لوگ مرتے ہیں شاید وہ کسی اور دنیا کی مخلوق ہیں۔ سارے کبیرہ گناہ ہم کرتے ہیں اور پھر اس پر اتراتے ہیں کہ ہم سے بڑا کوئی اور عبادت گزار ہے ہی نہیں۔ کسی نے سچ کہا ہے کہ:

جیسی کرنی ویسی بھرنی　　سمجھ نہ آئے تو کر کے دیکھ

جنت بھی ہے اور جہنم بھی　　دل نہ مانے تو مر کے دیکھ

دوستو! کیا ہی عجیب بات ہے کہ اس دنیا میں رہتے ہوئے ہم اگر کسی سفر پر جاتے ہیں تو ایک ہفتہ قبل ہی ٹکٹ بک کرواتے ہیں۔ پھر اگر ہوائی جہاز کمپنی کی طرف سے ہدایت ہوتی ہے کہ 36 یا 24 گھنٹے قبل اپنی سیٹ ری کنفرم (Re-confirm) کروالیں تو اس پر بھی ہم عمل کرتے ہیں۔ سفر کی تیاری زور و شور سے کی جاتی ہے۔ سوٹ کیس کپڑوں اور دیگر ضروری سامان سے بھرا جاتا ہے۔ کوئی چیز کم ہو تو بازار سے جا کر خریداری بھی کی جاتی ہے۔ مگر جو سفر کسی بھی مسافر کے ساتھ اچانک شروع ہونے والا ہے، اس کی کوئی تیاری نہیں۔ کیا ہمیں اس بات کا بالکل بھی یقین نہیں کہ ہمیں مر کر اللہ تعالیٰ کے پاس بھی جانا ہے؟ کسی دانشور کا قول ہے کہ: ''سمجھدار آدمی وہ ہے جو سفر سے پہلے سفر کی تیاری کرے اور عقل مند شخص وہ ہے جو مرنے سے قبل مرنے کی تیاری کرے''۔

ایک حدیث ذکر کرتا چلوں۔ حضور ﷺ ایک مجلس میں صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے ساتھ تشریف فرما تھے۔ ایک صحابیؓ آئے اور حضور ﷺ سے دریافت کیا کہ ''قیامت کب آئے گی؟'' حضور ﷺ نے کوئی جواب نہیں دیا۔ دوسری بار پوچھا تو پھر بھی حضور ﷺ نے جواب نہیں دیا۔ صحابیؓ نے تیسری بار سوال کیا تو حضور ﷺ نے مسکرا کر پوچھا ''اے میرے پیارے صحابی! تم قیامت کے بارے میں اتنا پوچھ رہے ہو۔ مجھے بتاؤ تو صحیح کہ تم نے قیامت کی کیا تیاری کی ہے؟'' تو صحابیؓ نے جواب دیا ''اے میرے پیارے نبی ﷺ! کوئی خاص تیاری نہیں ہے۔ بس یہ کہ جو پنج وقتہ نمازیں آپ نے بتائیں، اس کے علاوہ کوئی نفل نمازیں نہیں پڑھیں۔ رمضان کے فرض روزوں کے علاوہ کوئی نفلی روزہ بھی نہیں رکھا۔ مال و دولت میرے پاس نہیں جو میں صدقہ کرتا۔ لیکن ایک بات ہے جس سے میں مطمئن ہوں''۔ حضور ﷺ نے پوچھا ''وہ کیا ہے؟''۔ صحابیؓ نے جواب دیا کہ ''اللہ عزوجل کا خوف اور آپ ﷺ کی محبت میرے دل میں ہے''۔ حضور ﷺ نے یہ سن کر فرمایا ''اے میرے پیارے ساتھیو! اس بات پر گواہ رہنا جس کے دل میں اس اللہ عزوجل کا خوف اور میری محبت ہے، میں اس شخص کو اپنے ساتھ جنت میں لے کر جاؤں گا''۔

میں اپنے ساتھ ساتھ آپ سے یہ سوال کرتا ہوں کہ کیا ہمارے دل میں اللہ عزوجل کا خوف ہے؟

یقیناً نہیں۔ کیونکہ اللہ عزوجل کا خوف ہوتا تو ہم کوئی غلط کام نہیں کرتے۔ اس کے کسی بھی حکم کو نہ توڑتے۔ جس طرح حکومت کا خوف دل میں ہو تو قانون توڑتے ہوئے ہم گھبراتے ہیں۔ مالک کا خوف ہو تو نوکر ڈر ڈر کے سارے احکام بجالاتا ہے۔ اس طرح حضور ﷺ کی محبت بھی ہم میں نہیں ہے کیونکہ جس سے محبت ہوتی ہے، اس کا ذکر ہم صبح شام کرتے ہیں۔ جو ideal شخصیت ہوتی ہے، اس جیسا بننے کی کوشش کرتے ہیں۔ مگر حضور ﷺ کی وجہ سے جو کلام ہم تک پہنچا ہے، اسے

صرف ہاتھ لگائے ہوئے ہمیں مہینوں گزر جاتے ہیں۔ اللہ عزوجل اپنے بندوں پر کتنے مہربان ہیں اس کی مثال ماں باپ کی صورت میں دنیا میں موجود ہے۔ کسی نے سچ کہا ہے کہ ”جس نے ماں باپ کو پرورش کرتے ہوئے نہ مانا، اس نے خدا کو بغیر دیکھے کیا مانا“۔

بس کہنا صرف اتنا ہے کہ اب بھی وقت ہے۔ ہم اپنی اصلاح کرلیں۔ مرنے سے قبل اس کی تیاری کرلیں۔ کیونکہ مرنے کے بعد ہمیں کوئی موقع نہیں دیا جائے گا۔ یہ دنیا ختم ہونے والی ہے۔ صرف چند روزہ زندگی ہے۔ مگر انسان ہمیشہ رہنے کے لئے پیدا ہوا ہے۔ وہ اپنی زندگی کا تھوڑا حصہ اس دنیا میں گزارے گا اور بقیہ بڑا حصہ آخرت کی زندگی ہے۔ جو کبھی نہ ختم ہونے والی ہے۔ انسان موت کی صورت میں اس دنیا سے دوسری دنیا میں منتقل ہو جائے گا۔ ہر ایک کو اس کے اچھے اور برے کاموں کا پورا پورا بدلہ ملے گا۔ وقت بہت کم ہے۔ مسجدوں کو آباد کریں۔ سب کام آہستہ آہستہ بہتر ہو جائیں گے۔ اپنے بیوی بچوں اور اپنے ملازمین کی اچھی تربیت کریں۔ پنج وقتہ نماز باجماعت مسجد میں ادا کرنے کی کوشش کریں۔ اچھے لوگوں کی صحبت اختیار کریں۔ سب ٹھیک ہو جائے گا۔ ڈرنے کا حق صرف اللہ عزوجل کی ذات کا ہے۔ ہمیں اللہ عزوجل ہی سے ڈرتے رہنا چاہیے۔ موت سے مت ڈرو، وہ تو ایک دن آ کر ہی رہے گی۔ موت مومن کے لیے تحفہ ہے۔

موت کی صورت میں اللہ عزوجل سے ملاقات ہوگی اور اگر ہمارے اعمال اچھے ہوں گے تو ہمیں اس کا بھرپور اجر ملے گا۔ موت سے تو وہ ڈرے گا جس کے اعمال ٹھیک نہ ہوں گے۔ تو کیوں نہ ہم اپنے اعمال بہتر کرنے کی کوشش کریں۔

صبح بستر سے اٹھنے سے پہلے صدقہ ادا کریں وہ صدقہ کیا ہے۔ صرف یہ ذکر کر لیں:

سبحان اللہ، الحمدللہ، اللہ اکبر

اگر کسی بے نمازی سے یہ کہا جائے کہ مر کر اللہ تعالیٰ کو کیا منہ دکھاؤ گے تو بڑی دلیری سے جواب ملتا ہے کہ ”جب مریں گے اس وقت دیکھا جائے گا“۔ مرنے کو آج ہم نے کتنا آسان سمجھ لیا ہے۔

کسی کی موت کا اعلان سننے کے بعد اگر چند لمحوں کیلئے آنکھیں بند کر کے آپ یہ تصور کرلیں کہ یہ میرا اعلان ہے۔ اب مجھے غسل دیا جا رہا ہے۔ پھر لوگ کندھا دے رہے ہیں۔ اور آخر میں میری نمازِ جنازہ پڑھ کر مجھے قبر میں لٹایا جا رہا ہے۔ ممکن ہے کہ یہ چند لمحات ان شاء اللہ آپ کی زندگی بدل ڈالیں گے۔

# ملفوظاتِ اشرفیہ

## تشریح: محمد عارف

### فساد کے حقیقی معنی

فرمایا کہ ''فساد کے معنی ہیں حالت کا اعتدال شرعی سے نکل جانا اور یہ افتراق ہی کے ساتھ خاص نہیں بلکہ کبھی اتفاق سے بھی فساد ہوتا ہے۔ پس ایسا اتفاق بھی مذموم ہے''۔

**تشریح:** ''حالت کا اعتدالِ شرعی سے نکل جانا'' کا مطلب ہے کہ ایسی حالت ہوجائے، جس کی شریعت اجازت نہیں دیتی۔ کسی کی مخالفت میں کبھی انسان اس حد تک گذر جاتا ہے کہ ''اعتدال شرعی'' سے نکل جاتا ہے۔ اس ملفوظ میں یہ بتایا گیا ہے کہ صرف مخالفت ہی میں نہیں، کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ کسی کے ساتھ اتفاق کیا جاتا ہے مگر اس اتفاق کرنے کے نتیجہ میں انسان ''اعتدالِ شرعی'' سے نکل جاتا ہے۔ اسی لئے ایسے اتفاق کی بھی اجازت نہیں۔ اس کی مثال عام طور پر دوستوں کی دی جاسکتی ہے کہ ایک دوست ظالم ہے مگر دوسرا دوست اس کے ظلم میں مدد کر رہا ہے۔ جس سے فساد ہورہا ہے۔ لہٰذا مخالفت میں ہو یا موافقت میں، شریعت کی حدود کے اندر رہنا ضروری ہے ورنہ فساد برپا ہوگا۔

### جاہ مذموم

فرمایا کہ ''غیبت عداوت کا باپ بھی ہے اور بیٹا بھی۔ یعنی کبھی عداوت سے غیبت پیدا ہوتی ہے اور کبھی غیبت سے عداوت پیدا ہوجاتی ہے۔ جس کا نسب ایسا بے ہودہ ہو، اس کی بے ہودگی کے لئے یہی کافی ہے۔ پھر جب کوئی کسی کے درپے ہوجاتا ہے تو مشاہدہ ہے کہ دین کا خیال بالکل نہیں رہتا۔ نہ ایذا سے دریغ ہے، نہ جھوٹ اور فریب سے۔ ہر شخص یہی چاہتا ہے کہ دشمن کو ضرر پہنچ جائے، چاہے اس کے ساتھ ہمارا بھی خاتمہ کیوں نہ ہو جائے''۔

**تشریح:** اس بات کا مشاہدہ تو آج کل عام کیا جاسکتا ہے۔ برداشت تو بالکل ختم ہوگئی ہے۔ دوسرے کو نقصان پہنچانا ہے، چاہے اپنا کتنا ہی بڑا نقصان ہی کیوں نہ ہوجائے۔ آج کل کی سیاست بھی کچھ اسی طرح کا منظر پیش کرتی ہے۔

### شرافتِ اخلاق بھی بے حیائی سے مانع ہے

فرمایا کہ ''اگر انسان میں دین بھی نہ ہو مگر شرافت ہو، تو جب بھی بہت سے بے ہودہ کاموں سے بچا رہتا ہے۔ اور جب نہ دین ہو، نہ شرافت ہو تو اب اس سے کسی بے حیائی کے کام سے رکنے کی امید نہیں۔ آج کل شرافتِ نسب گو باقی ہے، مگر شرافتِ اخلاق نہیں رہی۔ اسی لئے آج کل دشمنی میں انسان کسی قسم کی حرکتوں سے باز نہیں آتا''۔

**تشریح:** ''شرافتِ اخلاق'' یقیناً کئی افراد کے لئے نئے الفاظ ہوں گے۔ اس کا آسان ترجمہ ''اچھے اخلاق'' سے کیا جاسکتا ہے۔ ایک صاحب نے ایک دفعہ کیا خوب بات کہی کہ ''خاندانی آدمی دشمنی میں کتنا بھی گر جائے، مگر پھر بھی بہت اوپر رہتا ہے''۔ یعنی دشمنی تو کر رہا ہے مگر اخلاقی حدود کو پامال نہیں کر رہا۔ گو ایسے خاندانی افراد اب آٹے میں نمک کے برابر ہی دیکھنے کو ملتے ہیں۔ جب کہ دوسری طرف ایسے افراد کی آج کل بھرمار ہے۔ جس طرف نظر دوڑائیں گے، ایسے افراد کثرت سے نظر آئیں گے۔

سیاسی پارٹیاں، اسلامی تنظیمیں، دینی و دنیاوی تعلیمی مراکز، تاجروں کی تنظیمیں، سرکاری محکمے، عدالت وغیرہ...... الغرض ہر طرف یہی عالم ہے۔ دوسرے کی مخالفت میں تمام شرعی حدود کو پامال کردیتے ہیں۔ اتنی حد تک گر جاتے ہیں کہ بندہ سوچ بھی نہیں سکتا ہے کہ فلاں آدمی ایسا بھی کرگزرے گا۔ اس میں صرف دنیادار ہی مبتلا نہیں، دیندار حضرات کا بھی یہی حال ہے۔ یہاں تک کہ خانقاہیں جو اصلاح کے مرکز ہیں، وہاں بھی اس طرح کی غیر اخلاقی سرگرمیاں بہت کثرت سے ہورہی ہیں۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ ہم سب کو ہدایت عطا فرمائیں اور درج بالا تمام برائیوں سے محفوظ فرمائیں۔ آمین

# شرابی اور بے نمازی شخص کا بیوہ کی مدد کرنے پر سجدے کی حالت میں انتقال

سعودی عرب کے رہائشی ایک شخص نے خواب دیکھا کہ ایک شخص اس سے کہہ رہا تھا اس فون نمبر پر رابطہ کرو اور فلاں شخص کو عمرہ کراؤ۔ فون نمبر بڑا واضح تھا۔ نیند سے بیدار ہوا تو اسے خواب اچھی طرح یاد تھا مگر اس نے وہم جانا اور خواب کو نظر انداز کر دیا۔ تین دن مسلسل ایک ہی خواب نظر آنے کے بعد وہ شخص محلے کی مسجد کے امام کے پاس گیا اور اسے بتایا۔ امام مسجد نے کہا ''فون نمبر یاد ہے تو پھر اس شخص سے رابطہ کرو اور اسے عمرہ کروادو''۔

اگلے روز اس شخص نے خواب میں بتلایا ہوا نمبر ڈائل کیا۔ جس شخص نے فون اٹھایا، اس سے ضروری تعارف کے بعد اس نے کہا ''مجھے خواب میں کہا گیا ہے کہ میں تمہیں عمرہ کرواؤں۔ لہٰذا میں اس نیک کام کی تکمیل کرنا چاہتا ہوں''۔ جس آدمی کو اس نے فون کیا، وہ زور سے ہنسا اور کہنے لگا ''کون سے عمرہ کی بات کرتے ہو؟ میں نے تو مدت ہوئی کبھی فرض نماز بھی ادا نہیں کی اور تم کہتے ہو کہ تم مجھے عمرہ کروانا چاہتے ہو.....!!''

جس شخص نے خواب دیکھا تھا وہ اس سے اصرار کرنے لگا۔ اسے سمجھایا کہ ''میرے بھائی! میں تمہیں عمرہ کروانا چاہتا ہوں، سارا خرچ میرا ہوگا''۔ خاصی بحث اور تمہید کے بعد آدمی اس شرط پر رضامند ہوا کہ ''ٹھیک ہے۔ میں تمہارے ساتھ عمرہ کروں گا مگر تم مجھے واپس ریاض میرے گھر لے کر آؤ گے اور تمام تر اخراجات تمہارے ہی ذمہ ہوں گے''۔

وقتِ مقررہ پر جب وہ ایک دوسرے کو ملے تو خواب والے شخص نے دیکھا کہ واقعی وہ شکل وصورت سے کوئی اچھا انسان نہیں دکھائی دیتا تھا۔ اس کے چہرے سے عیاں تھا کہ وہ شرابی ہے اور نماز کم ہی پڑھتا ہے۔ اسے بڑا تعجب ہوا کہ یہ وہ ہی شخص ہے جسے عمرہ کرنے کے لئے خواب میں تین مرتبہ کہا گیا۔

دونوں شخص مکہ مکرمہ عمرہ کے لئے روانہ ہو گئے۔ میقات پر پہنچے تو انہوں نے غسل کر کے احرام باندھا اور حرم شریف کی طرف روانہ ہوئے۔ انہوں نے بیت اللہ کا طواف کیا۔ مقامِ ابرہیم پر دو رکعت نماز ادا کی۔ صفا و مرہ کے درمیان سعی کی۔ اپنے سروں کو منڈوایا اور اس طرح عمرہ مکمل ہو گیا۔

اب انھوں نے واپسی کی تیاری شروع کر دی۔ حرم سے نکلنے لگے تو وہ شخص، جو بہت کوشش سے عمرہ کرنے پر آمادہ ہوا تھا، کہنے لگا ''دوست! حرم چھوڑنے سے پہلے میں دو رکعت نفل ادا کرنا چاہتا ہوں۔ نجانے دوبارہ عمرہ کی توفیق ہوتی بھی ہے یا نہیں''۔

اسے کیا اعتراض ہوتا۔ اس نے کہا: ''نفل پڑھو اور بڑے شوق سے پڑھو''۔ اس نے اس کے سامنے نفل ادا کرنے شروع کر دیئے۔ جب سجدہ میں گیا تو اس کا سجدہ طویل سے طویل تر ہوتا چلا گیا.....

جب کافی دیر گزر گئی تو اس کے دوست نے اسے ہلایا۔ جب کوئی حرکت نہیں ہوئی تو اس پر انکشاف ہوا کہ اس کے ساتھی کی روح حالتِ سجدہ ہی میں پرواز کر چکی تھی۔

اپنے ساتھی کی موت پر اسے بڑا رشک آیا اور وہ رو پڑا کہ یہ تو حسنِ خاتمہ ہے۔ کاش! ایسی موت میرے نصیب میں ہوتی۔ ایسی موت تو ہر کسی کو نصیب ہو، وہ اپنے آپ سے ہی یہ باتیں کر رہا تھا۔

اس خوش قسمت انسان کو غسل دیا گیا اور احرام پہنا کر حرم میں ہی اس کی نماز جنازہ ادا کی گئی۔ ہزاروں فرزندانِ اسلام نے اس کا جنازہ پڑھا اور اس کی مغفرت کے لئے دعا کی گئی۔

اس دوران اس کی وفات کی اطلاع ریاض، اس کے گھر والوں کو دی جا چکی تھی۔ خواب دیکھنے والے شخص نے اپنے وعدہ کے مطابق اس کی میت کو ریاض پہنچا دیا، جہاں اسے دفن کر دیا گیا۔

چند ایام گزرنے کے بعد خواب دیکھنے والے شخص نے اس فوت ہونے والے کی بیوہ کو فون کیا۔ تعزیت کے بعد اس نے کہا: ''میں جاننا چاہتا ہوں کہ تمہارے شوہر کی ایسی کون سی نیکی یا عادت تھی کہ اس کا انجام اس قدر عمدہ ہوا۔ اسے حرمِ کعبہ میں سجدہ کی حالت میں موت آئی''۔

بیوہ نے کہا: ”بھائی! تم درست کہتے ہو۔ میرا خاوند کوئی اچھا آدمی نہ تھا۔ اس نے ایک لمبی مدت سے نماز روزہ بھی چھوڑ رکھا تھا۔ اور شراب پینے کا عادی تھا۔ میں اس کی کوئی خاص خوبی بیان تو نہیں کر سکتی.... ہاں! مگر اس کی ایک عادت یہ تھی کہ ہمارے ہمسایہ میں ایک غریب بیوہ اپنے چھوٹے چھوٹے بچوں کے ساتھ رہتی ہے۔ میرا شوہر روزانہ بازار جاتا تو جہاں اپنے بچوں کے لئے کھانے پینے کی چیزیں لاتا، وہ اس بیوہ اور اس کے یتیم بچوں کے لیے بھی لے آتا اور اس کے دروازے پر رکھ کر اسے آواز دیتا کہ میں نے کھانا باہر رکھ دیا ہے، اسے اٹھا لو۔ یہ بیوہ عورت کھانا اٹھاتی اور ساتھ میرے خاوند کے لئے دعا کرتی: اللہ تمہارا خاتمہ بالخیر کرے“۔

قارئینِ کرام! اس طرح اس بیوہ کی دعا اللہ تعالیٰ نے قبول فرمائی۔ اور اس شرابی کا اتنے عمدہ طریقے پر خاتمہ ہوا کہ اس پر ہر مسلمان کو رشک آتا ہے۔

قارئینِ کرام! اس بات کو ہمیشہ یاد رکھئے کہ اللہ کے رسول ﷺ کا یہ فرمان بھی ہے کہ ”بھلائی کے کام آدمی کو بری موت سے بچاتے ہیں“۔

## بقیہ : نیک اعمال کی برکات وثمرات

اس شخص کا اللہ سے نیک گمان رکھنا سامنے آیا اور اس کو لڑکھڑانے سے جما دیا۔ اس کا خوف وہراس ختم ہو گیا اور وہ پل طراط عبور کر گیا۔

فرمایا پھر میں نے دیکھا کہ میرا ایک امتی پلِ صراط پر کانپتے ہوئے کبھی اٹھتا اور کبھی گرتا ہے تو اس شخص کی نماز سامنے آئی اور اس کو قدموں پر کھڑا کر دیا پھر وہ پل صراط عبور کر گیا۔

فرمایا پھر میں نے دیکھا کہ میرا ایک امتی جنت کے دروازوں پر آتا ہے مگر سب بند ہو جاتے ہیں۔ پس اس کا کلمہ سامنے آتا ہے اور پھر فوراً جنت کے سارے دروازے کھل جاتے ہیں“۔ (الحدیث)

اللہ تعالیٰ ہمیں یہ تمام نیک اعمال کرنے کی توفیق عطا فرمائیں۔ آمین

(ہر ہر عمل کو غور سے پڑھیں اور دیکھیں کہ کیا آپ اس پر عمل پیرا ہیں۔ اگر نہیں تو آج سے ہی ہمت کریں۔ اللہ ﷻ حامی وناصر ہو۔ خ)

# نصیحت

## شیخ المشائخ حضرت مولانا فضل علی قریشی رحمہ اللہ

عزیز و دوستوں یارو یہ دنیا دارفانی ہے
دل اپنا مت لگاؤ تم لحد میں جا بنانی ہے
تم آئے بندگی کرنے پھنسے لذاتِ دنیا میں
ہوئی اندھی عقل تیری، تیری کیسی نادانی ہے
گناہوں میں نہ کر برباد عمر اپنی تو کر توبہ
کہاں ہیں باپ دادا سب کہ تو جن کی نشانی ہے
نہ کر بل اپنی دولت پر نہ طاقت پر نہ حشمت پر
کہ اس دنیا کی ہر اک چیز تجھ کو چھوڑ جانی ہے
تو کر نیکی نمازیں پڑھ خدا کو یاد کر ہر دم
کہ آخر میں تیری ہر نیکی تیرے کام آنی ہے
نہ ہو شیطان کے تابع نہ بے فرمان رب کا ہو
نبیؐ کے در کا خادم بن مراد اچھی جو پانی ہے
شریعت کی غلامی کر گناہوں سے تو بچ یارا
بری حالت ہو ظالم چور کی مردزانی ہے
تو روزی کھا حلال اپنی سراپا نور تقویٰ بن
کہ تقویٰ میں ترقی ہے یہ نعمت جاودانی ہے
پکڑ لے پیر کامل کو بیعت بھی ضروری ہے
بجز مرشد کے اچھی بات کس جا تجھ کو پانی ہے
خدا یاد آئے جس کو دیکھ کر وہ پیر کامل ہے
سوا مرشد کے دنیا کی محبت کس مٹانی ہے
شریعت کا غلام ہووے عجب اخلاق ہو اس میں
دل اس کا مثل آئینہ ہو یہ اس کی نشانی ہے
اگر تو طالب مولا ہے اور اصلاح کا جویا
تو جلدی کر پکڑ مرشد نصیحت یہ ایمانی ہے
قریشی دست بستہ عرض کرتا ہے سنو بھائی
قسم رب کی نہ جھوٹ اس میں نہ لائق بدگمانی ہے

# زنا کے لئے لڑکیاں سپلائی کرنے والی عورت کی موت۔۔۔رابعہ بصری رحمۃ اللہ جیسی

مولانا طارق جمیل صاحب مدظلہٗ کے ایک بیان سے اقتباس

مولانا طارق جمیل صاحب مدظلہٗ فرماتے ہیں:

میرا ایک شاگرد ہے کراچی میں۔ اس کی مسجد کے پاس ایک عورت رہتی تھی۔ وہ (زنا) کے لئے لڑکیاں سپلائی کیا کرتی تھی۔ کس قدر بدترین کام!!!۔ میرے شاگرد نے اس خاتون کے بیٹے سے دوستی لگائی اور اس کو میرے ایک بیان کی کیسٹ دے دی۔ اس نے کہا کہ "یہ سن لینا"۔ اس نے گھر میں جا کر لگا لی۔

اس کی ماں چلتے پھرتے، گھر کے کام کرتے سن رہی تھی، اس کے کانوں میں آواز پڑ رہی تھی۔ تھوڑی دیر کے بعد وہ آ گئی۔

کہنے لگی "مجھے بھی سنا دو"۔ اس نے سنی۔

پھر کہنے لگی "دوبارہ سناؤ"۔ دوبارہ سنی۔

پھر کہنے لگی "ایک دفعہ اور سناؤ"۔ اور ایک دفعہ اور سنی۔

پھر کہنے لگی کہ "یہ کون ہے؟"۔ "پتہ نہیں کون ہے" (بیٹے نے کہا)۔

"کس نے دی؟"۔ (بیٹے نے کہا) "مولوی صاحب جو مسجد کے ہیں، اس نے دی"۔

تو اس نے بیٹے کو لیا اور مسجد کے دروازے پر آ گئی۔ لوگ تراویح پڑھ کر نکل رہے تھے۔ اس نے کہا کہ "میں یہاں کے امام سے ملنا چاہتی ہوں"۔ تو وہ آ گیا۔ امجد نام ہے اس کا۔

اس نے کہا "مولوی صاحب! یہ کیسٹ آپ نے دی ہے؟"

(امام صاحب نے) کہا کہ "جی"۔

(خاتون نے پوچھا) "یہ کون ہیں؟"

(امام صاحب نے) کہا کہ "میرے استاد ہیں"۔

(خاتون نے پوچھا) "کیا نام ہے؟"

(امام صاحب نے) کہا کہ "طارق جمیل"۔

(خاتون نے کہا) "اس نے کہا ہے کہ جتنے بھی گناہ کرو، توبہ کرو تو قبول ہو جاتی ہے۔ تو میری توبہ قبول ہو سکتی ہے؟ تمہیں تو پتہ ہے کہ میں کیا کرتی ہوں؟"

(امام صاحب نے) کہا کہ "ہاں بی بی! توبہ تو سب کی قبول ہے"۔

(خاتون نے کہا) "اچھا تو میں تمہیں گواہ بناتی ہوں کہ میری توبہ، میری توبہ"۔

اور اگلے دن مسجد آنا شروع کر دیا، تراویح میں۔ اور دعا کرے "یا اللہ! اگر میری توبہ قبول ہے تو مجھے اٹھا لے، اگر میری توبہ قبول ہے تو مجھے اٹھا لے، اگر میری توبہ قبول ہے تو مجھے اٹھا لے"۔ زور زور سے دعا کرتی، جہاں عورتیں نماز پڑھتی تھیں، وہاں پر۔

انتیس (۲۹) کی رات، سجدے میں اللہ نے اس کو موت دے دی۔ ساری زندگی لڑکیاں سپلائی کیں اور موت آئی رابعہ بصریؒ جیسی۔ توبہ ایسی چیز ہے۔

(اس واقعہ کو زیادہ سے زیادہ لوگوں کو بتائیں اور اس بات کی ترغیب دیں کہ کتنا ہی بڑے سے بڑا گناہ ہو گیا ہو، اللہ جل شانہٗ سے توبہ کرنے میں دیر نہ کریں۔ موت کا کچھ پتہ نہیں کہ کب آ جائے۔ اور اگر بندوں کے حقوق میں کوتاہی ہے تو اس کی تلافی کی بھی کوشش کریں اور کم از کم یہ کام ضرور کریں کہ اپنی وصیت تیار کر کے اس میں ساری تفصیل لکھ دیں اور کسی راز دار کو بھی اس کی تفصیل سمجھا دیں تاکہ مرنے کے بعد اس بندے کا حق، وارثین ادا کر سکیں۔ اسی طرح جتنے فرائض اور واجبات ادا کرنے سے رہ گئے ہیں، ان کی بھی تفصیل وصیت میں لکھ دیں۔ اللہ ہم سب کو ہدایت عطا فرمائیں۔ خ)

# یا حکیم کی برکات

حضرت مولانا انظر شاہ صاحبؒ

## یا حکیم کے خواص اور اثرات

یہ اسم جمالی ہے اور بعض کے نزدیک جلالی اور اس کے اعداد اٹھتر (۷۸) ہیں۔

### نفس پر قابو ہو

جو کوئی اس اسم پاک کو اپنے نفس پر حاکم اور خود مختار بننے کے لئے پڑھے، اس کی آرزو پوری ہو۔

### کوئی حاجت رکی نہ رہے

اور جو کوئی ۷۸ مرتبہ اس کا وظیفہ پڑھے اور بلاناغہ پڑھتا رہے، اس کی کوئی حاجت رکی ہوئی نہ رہی۔

### ظاہر و باطن کی تمام پریشانیاں ختم ہوں

ظاہر و باطن کی تمام پریشانیاں جاتی رہیں۔

### رکا ہوا کام پورا ہو جائے

کسی شخص کا کوئی کام پورا نہ ہوتا ہو اس اسم کو بکثرت پڑھے۔ بحکم خداوندی وہ کام جلد پورا ہو۔ اور پریشانیاں راحت سے بدل جائیں۔

الحکیم کا نقش معظم:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۵ | ۲۶ | ۱۲ |
| ۲۰ | ۱۸ | ۱۷ | ۲۳ |
| ۱۶ | ۲۲ | ۲۱ | ۱۹ |
| ۲۷ | ۱۳ | ۱۴ | ۲۴ |

# روحانی و مخفی علوم پر کتب کا ذخیرہ

خط و کتابت: مکتبۃ العارف، دار العمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور
رابطہ: 042-35033371, 0332-4487877, 0322-4773786

## اس ماہ کی منتخب روحانی کتب پیش خدمت ہیں

**ممبران، علماء، عاملین اور خواص کے لئے زبردست ڈسکاؤنٹ**

کتب خانے، بک سٹالز، بک شاپس، نیوز ایجنسیز خصوصی رعایت حاصل کرنے کے لئے رابطہ فرمائیں۔
روحانی، طبی اور اسلامی PRINTED کتب کی مکمل فہرستیں طلب فرمائیں۔ اور جلدی اپنا آرڈر بک کروائیں۔

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| قیافہ شناسی (باڈی ریڈنگ) | نوید اختر | 50 |
| محبت اور پامسٹری | نوید اختر | 70 |
| کیرو کی بک آف نمبر | کیرو | 50 |
| طب روحانی | مولانا محمد ابراہیم دہلوی | 120 |
| دست شناسی | مترجم: تسنیم افضل | 90 |
| برجوں کی طاقت | نوید اختر | 80 |
| ذاتی ہپناٹزم | نوید اختر | 50 |
| بولتے ہاتھ | کیرو | 200 |
| برجوں کا انسائیکلوپیڈیا | سہیل قیصر ہاشمی | 250 |
| لکیروں کی سرگوشیاں | جلیل احمد ملک | 40 |
| پامسٹری کی مکمل کتاب | نوید اختر | 80 |
| پامسٹری تصویروں کے آئینے میں | ڈاکٹر ایم کاکر | 150 |
| کیرو کی پامسٹری | نوید اختر | 200 |
| جامع و مستند مجموعہ وظائف (اعلیٰ) | مفتی احسان اللہ شائق | 600 |
| مکتوبات و بیاض یعقوبی | مولانا محمد یعقوب نانوتوی | 280 |
| بسم اللہ کے فضائل و برکات | مولانا روح اللہ نقشبندی | 250 |
| خصوصیات اسماء حسنیٰ | مولانا محمد ہارون معاویہ | 520 |
| مصیبتوں کا علاج | مولانا محمد عاشق الٰہی | 100 |
| جادو ٹونہ کے فرد اور معاشرے پر خطرناک اثرات | الشیخ صالح بن فوزان | 50 |
| مجربات امام سیوطیؒ | امام جلال الدین سیوطیؒ | 210 |
| مستند علاج نبوی ﷺ | الشیخ احمد بن محمود الدیب | 425 |
| خزینۃ الوظائف | حکیم عبدالرؤف | 650 |
| برجوں کی مکمل کتاب | علیم اقبال | 110 |
| ذکر الٰہی | مولانا مسیح اللہ خانؒ | 65 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| علاج غم | مولانا اقبال قریشی | 80 |
| فضائل اعمال (اعلیٰ) | مولانا محمد زکریاؒ | 650 |
| فضائل اعمال (عام) | مولانا محمد زکریاؒ | 350 |
| فضائل صدقات (عام ایڈیشن) | مولانا محمد زکریاؒ | 360 |
| فضائل دعا | مولانا عاشق الٰہیؒ | 220 |
| فضائل اعمال صالحہ | حافظ مقدسیؒ | 280 |
| فضائل توبہ و استغفار | مولانا عاشق الٰہی | 170 |
| فضائل درود وسلام | مولانا سید حسن | 90 |
| گنجینہ اسرار | مولانا انور شاہ کاشمیریؒ | 80 |
| مجموعہ وظائف (مترجم) | مولانا نذیر احمد نقشبندی | 150 |
| مصائب اور ان کا علاج | مولانا اشرف علی تھانویؒ | 280 |
| مومن کا ہتھیار (جیبی) | مولانا محمد یونس | 65 |
| بارہ ماہ کی نفلی عبادات (مع) عبادات شب در روحانی اعتکاف | حضرت پیر سید ارتضیٰ علی کرمانی | 150 |
| اوراد و وظائف (مجلد) | سید غلام مصطفیٰ شاہ گیلانی | 220 |
| تعبیر الرویا کلاں اعلیٰ | حضرت علامہ ابن سیرینؒ | 500 |
| سچا خواب نامہ اعلیٰ (مجلد) و تعبیر نامہ غوثیہ | حاجی محمد عظیم بٹ عظیمی قادری | 200 |
| سچا خواب نامہ یوسف علیہ السلام | حاجی محمد عظیم بٹ عظیمی قادری | 180 |
| سچا خواب نامہ | سید غلام مصطفیٰ شاہ | 150 |
| خواب نامہ یوسفی معہ تعبیر نامہ غوثیہ | حضرت مولانا عبدالعلی چشتی قادری | 80 |
| خواب نامہ یوسفی | حضرت مولانا عبدالعلی چشتی قادری | 50 |
| مجموعہ فالنامہ قلندری (مجلد) | حاجی محمد عظیم بٹ عظیمی قادری | 120 |
| فالنامہ قرآنی | حاجی محمد عظیم بٹ عظیمی قادری | 50 |
| علم الاعداد کے مطابق ہر عدد کے منتخب ناموں کی مکمل کتاب اعلیٰ (مجلد) | پیر سید ارتضیٰ علی کرمانی | 280 |
| ناموں کی مکمل کتاب (کارڈ) | پیر سید ارتضیٰ علی کرمانی | 250 |
| خوبصورت نام انگلش سپیلنگ کیساتھ (مجلد) | پیر سید ارتضیٰ علی کرمانی | 200 |
| طلسمی عملیات و تعویذات عظیمی | صوفی عبدالقادر نقشبندی مجددی | 200 |

**پتہ: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔**
**فون پر رابطہ کر کے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا**

## عالمِ ربانی حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ تعالیٰ کے عملیات

### برائے اولاد نرینہ

ایک شخص معتمد نے مجھے خبر دی کہ جو عورت سوائے لڑکی کے لڑکا نہ جنتی ہو تو اس کے پیٹ پر گول لکیر ستر (۷۰) بار کھینچے۔ اور ہر بار انگلی پھیرنے کے ساتھ ساتھ "یا مَتِینُ" کہے۔ (یہ عمل عورت کا شوہر کرے تو بہتر ہے۔ مجبوری کی حالت میں والدہ یا بہن وغیرہ کریں۔ع)

### برائے مسحور ولاعلاج مریض

جس پر جادو کا اثر ہو اور اس بیمار کے لئے جس کی بیماری نے طبیبوں کو عاجز کر دیا ہو (یعنی ڈاکٹر وغیرہ علاج کر کر کے تھک گئے ہوں) تو چینی کے سفید برتن میں یہ کلمات لکھیں: "یاحی حین لا حی فی دیمومة ملکه و بقائه یاحی"۔ پھر اس کو پانی سے دھو کر چالیس دن مریض کو پلائیں۔ حضرت رحمہ اللہ کے والد رحمہ اللہ تعالیٰ ان کلمات کے ساتھ سورۃ فاتحہ بھی لکھا کرتے تھے۔ (بہت مجرب علاج ہے۔ع)

## حضرت مولانا عاشق الٰہی میرٹھی رحمہ اللہ تعالیٰ کے عملیات

### بچیوں کی رشتے میں آسانی کے لئے

لڑکیوں کے پیغام بکثرت آنے کے لئے سورۃ احزاب کو ہرن کی جھلی یا کاغذ پر لکھ کر ایک ڈبہ میں بند کر کے گھر میں رکھ دیں۔ (ہرن کی جھلی مشکل سے ملتی ہے۔ اور اس پر لکھنا اور مشکل ہوتا ہے۔ اگر اس عمل کو کسی کو کرنے میں دشواری ہو تو ادارے سے رابطہ کر کے ہرن کی جھلی پر یا سفید کاغذ پر زعفرانی سیاہی سے سورۃ احزاب لکھوا سکتے ہیں۔ع)

### جسمانی و روحانی شفاء کے لئے

سورۃ فاطر کی آخری آیت کسی بیمار پر گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ کر سات (۷) دن تک دم کیا جائے۔ ان شاء اللہ مریض تندرست ہوگا یا اس کا خاتمہ ایمان پر ہوجائے گا۔

## حافظ الحدیث حضرت مولانا عبداللہ درخواستی رحمہ اللہ تعالیٰ کے عملیات

### قضائے حاجات کے لئے

سورۃ یٰسین کے خصوصی ورد کا طریقہ

نمازِ جمعہ کے بعد قبلہ رو ہو کر تین بار سورۃ یٰسین درج ذیل ترتیب سے پڑھیں:

پہلی مبین پر سورۃ اخلاص تین بار۔

دوسری مبین پر سورۃ کوثر تین بار۔

تیسری مبین پر سورۃ الم نشرح تین بار۔

چوتھی مبین پر سورۃ فاتحہ تین بار۔

پانچویں مبین پر الله لطيف بعباده يرزق من يشاء وهو القوي العزيز تین بار۔

چھٹی مبین پر یاحی یا قیوم لا اله الا انت برحمتك استغيث تین بار۔

ساتویں مبین پر اللّٰھم وسع فی رزقی وسعة لااحتاج الی احد من خلقك تین بار۔ پھر سورۃ مکمل کریں۔

### مقصد پورا ہونے کے لئے

بعد نماز فجر تین سو تیرہ مرتبہ (۳۱۳) سلام قولا من رب رحیم پڑھیں۔ اس سے بھی مقصد پورا ہوگا۔

# مقطعات کی سورۃ شانزدہم الروم کے خواص ۔۔ غلام الرسول میمن صاحب

یوم شانزدھم الروم ۳۰

| ۸۱۷ | ۳۴۷۶ | ۵۸ | ۲۵۳۸۳۸ | ۱۰۱۵۲ |
|---|---|---|---|---|
| ۲۵۳۸۳۶ | ۱۰۱۵۵ | ۸۱۵ | ۳۴۷۴ | ۶۱ |
| ۳۴۷۲ | ۵۹ | ۲۵۳۸۳۹ | ۱۰۱۵۳ | ۸۱۸ |
| ۱۰۱۵۶ | ۸۱۶ | ۳۴۷۵ | ۵۷ | ۲۵۳۸۳۷ |
| ۶۰ | ۲۵۳۸۳۵ | ۱۰۱۵۴ | ۸۱۹ | ۳۴۷۳ |

وفق = ۲۶۸۳۴۱

### مشکلات آسان ہوں

اگر کسی کو مصائب زمانہ گھیرے ہوئے ہوں کہ آدمی گھبرا کر اٹھا ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اس کو اپنے پاس رکھے اور اس آیت کو ایک سو گیارہ بار روزانہ پڑھ کر اللہ سے دعا مانگے تو اللہ اس کی مشکلات آسان کرے اور دکھ اس سے دور ہو جائیں اور غیبی مسرت اس کے دل میں جاگزین ہو۔

لِلّٰهِ الْاَمْرُ مِنْ قَبْلُ وَمِنْۢ بَعْدُ ۭ وَيَوْمَىِٕذٍ يَّفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝ (الروم:۴)

### مطلوب طالب ہو جائے

اگر افراد خانہ میں نا اتفاقی ہو یا میاں بیوی میں الفت کا استقرار نہ ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اس کو پلایا جائے، جس کی محبت مطلوب ہو تو مطلوب طالب ہو جائے گا۔

وَجَعَلَ بَيْنَكُمْ مَّوَدَّةً وَّرَحْمَةً ۭ (الروم:۲۱)

### ترقی کی راہیں کھلیں

اگر ترقی منصب مطلوب ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اپنے پاس رکھے اور اس آیت کا ورد کرے تو اس کی ترقی کی راہیں کھلنی شروع ہو جائیں گی۔

وَلَهُ الْمَثَلُ الْاَعْلٰى فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ (الروم:۲۷)

### دشمن سے اللہ تعالیٰ انتقام لیں

اگر کسی کو دشمنوں نے تنگ کر رکھا ہو اور انتقام کا دست قدرت نہ ہو تو اس وفق کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اور اس آیت کا ورد کرے تو اللہ تعالیٰ دشمنوں کو ہزیمت کا شکار کر دے گا اور مدعی کی غیبی مدد ہو گی۔

فَانْتَقَمْنَا مِنَ الَّذِيْنَ اَجْرَمُوْا ۭ وَكَانَ حَقًّا عَلَيْنَا نَصْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝ (الروم:۴۷)

# خواص لوح الحمد شریف

## کاشف البرنی مرحوم

۷۸۶

| الحمدللہ ۱۶ | رب العالمین ۳ | الرحمٰن ۲ | الرحیم ۱۳ |
|---|---|---|---|
| مالک یوم الدین ۵ | ایاک ۱۰ | نعبد ۱۱ | وایاک ۸ |
| نستعین ۹ | اھدنا الصراط ۶ | المستقیم ۷ | صراط الذین ۱۲ |
| انعمت علیھم ۴ | غیر المغضوب ۱۵ | علیھم ۱۴ | ولا الضالین ۱ |

**ا** **آبلہ اطفال:** بچوں کو تورکی چیچک، چھپاکی وغیرہ نکلنے کا خطرہ ہو یا نکل آئی ہو تو الحمد سولہویں خانے سے لکھ کر مربع پُر کریں۔ جس کی چال اوپر دی گئی ہے۔ اس کو سبز کپڑے پر لکھ کر بچہ کی گردن میں ڈالے۔ چھالے یا پھنسیاں جسم سے باہر نہیں نکلیں گی۔ اگر وہ شدت بھی پکڑ چکی ہوں تو اس لوح کی برکت سے رُک جائیں گی۔ اور جلد شفا ہوگی۔ یہ لوح جو برکت الحمد شریف سے ہے، تمام آفات و بلیّات سے محفوظ رکھتی ہے۔ وباؤں میں بہت نافع ہے۔ اس کے عامل کے نزدیک مرض کبھی نہیں آتا۔ میرے معمولات میں ہے۔

**ب** جب شرفِ آفتاب ہو تو اس شکل کو لکھ کر جو شخص پاس رکھے، رفعت وعزت اس کی بلند ہو۔ مرادیں پوری ہوں اور خلقت میں منظورِ نظر ہو اور سلاطین کے نزدیک محبوب ہو۔

**ج** اگر قمر با کف الخضیب ہو، زہرہ یا مشتری کے ساتھ دوستی کی نظر ہو۔ تو محبت و دوستی کے لئے موثر ہے۔

**د** جب زہرہ شرف میں ہو اور قمر برج ثور یا میزان میں ہو تو اس شکل کو انگشتری میں رکھے۔ حامل اس کا محبوبِ خلائق ہو۔ اگر شکل کو بہت دیکھا کرے تو بہت سے رنجوں سے محفوظ رہے۔ اور درد قولنج ہو تو صحت ہو۔

**ہ** جب قمر مریخ کے ساتھ بہ نظر سعد ہو، لکھ کر پاس رکھے تو دشمن پر ظفر مند ہو۔

**و** جب قمر مریخ سے بہ نظر دوستی ہو تو اس شکل کو لکھے۔ حامل اس کا راہ چلنے میں نہ تھکے۔ دوڑ میں حصہ لینے والوں کے لئے بھی مفید ہے۔ اگر گھوڑے کی گردن پر باندھے تو خواہ وہ کتنا چلے، درماندہ نہ ہو۔ نیز یہ شکل شرِ اعداء سے محفوظ رکھتی ہے۔ دشمن پر فتحمندی اور ظفر لاتی ہے۔

**ز** اگر قرانِ زہرہ وعطارد میں لکھے تو رفیع القدر ہو۔

**ح** اگر لوح سرب پر اس وقت لکھے جب کہ قمر حدِ زحل میں ہو تو اس کا حامل مشہور و معروف اور مقبول القول ہو۔ حکام، وزراء اور سلاطین کے نزدیک عزت حاصل کرے۔ شرِ اشرار سے محفوظ رہے۔ اگر پکی اینٹ پر لکھے اور کنوئیں یا چشمہ میں اس کو ڈال دے تو پانی اس کا کبھی کم نہ ہو۔

**ط** جب عطارد و قمر میں تثلیث ہو تو وزراء اور اہل قلم کے نزدیک باحرمت عزت رہے۔

**ی** جب قمر و زحل کی تثلیث ہو، لکھے تو ہمیشہ فتح مند رہے۔ صاحب ثروت اور اہل قوت کے نزدیک باحرمت ہو۔

**ک** اگر سعادتِ قمر میں کسی سعد ساعت میں لکھے اور پانی میں حل کر کے مریض کو پلائے تو تمام تکلیفیں بدن سے نکل جائیں۔ اگر سیب پر لکھ کر مصروع کو سنگھائے تو ہوش میں آجائے۔ اگر کوئی آزار یا وبا یا آبلہ یا علت ہو تو حامل اس کا قطعی محفوظ رہے۔

**ل** اگر یہ لوح کتاب کی پشت پر تیار کی جائے تو چوری سے محفوظ رہے۔ جس گھر میں بھی وہ کتاب ہو یہی کیفیت اس کے ساتھ رہے۔

م۔ بعض کا قول ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی میں اسے کندہ کیا گیا تھا تا کہ اس کی برکت سے غرق ہونے سے محفوظ رہے۔ دو شخصوں کے درمیان صلح پیدا کرنے کے لئے بھی موثر ہے۔ پانی میں دھو کر ہر دو کو سات دن تک پلائیں تو نفاق ختم ہو جائے۔ اگر آپ الحمد شریف کے عامل ہیں تو جان لیں ایک عظیم قوت کے مالک ہیں اور یہ ایک عجیب الاثر تحفہ آپ کے لئے ہے۔

# ولی کامل حضرت مولانا سید زوار حسین شاہ صاحب نوراللہ مرقدہٗ کے تعویذات و عملیات

انتخاب و تشریح: خالد مقبول حفظہ اللہ

## برائے محافظت زراعت

کاغذ پر لکھ کر کورے سفالہ میں بند کر کے اس کو زراعت کے تختہ میں دفن کر دے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ يَا رَزَّاقَ الْعِبَادِ يَا خَلَّاقَ الْخَلَائِقِ يَا فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ يَا مُنْبِتَ الزَّرْعِ فِي الْاَرْضِ وَالنَّبَاتِ وَيَا مُجِيْبَ الدَّعْوَاتِ اِدْفَعْ مِنْ هٰذَا الزَّرْعِ شَرَّ الْهَوَامِّ وَالْوُحُوْشِ وَشَرَّ الْفَارَةِ وَالْخَنَازِيْرِ الْمُفْسِدَةِ وَارْزُقْنَا رِزْقًا حَسَنًا۔ وَ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

**تشریح:** سفید کاغذ پر کالی سیاہی سے لکھیں۔ پھر مٹی کا چھوٹا برتن یا ھانڈی لے لیں۔ بہت چھوٹی ہو جو کھلونے کے طور پر استعمال ہوتی ہے۔ اس میں تھوڑی کھیت کی مٹی ڈالیں اور پھر یہ تعویذ ڈال دیں۔ اوپر سے پھر مٹی ڈال دیں۔ پھر اس کو جہاں زراعت ہو، وہاں درمیان میں دفن کر دیں۔ اگر ممکن ہو تو مزید چار لکھیں اور اسی طرح چاروں کونوں میں دفن کر دیں۔ خ

## تعویذ برائے بجا شدن ناف




**تشریح:** سفید کاغذ پر کالی سیاہی سے لکھیں۔ جس طرح تعویذ لکھا گیا ہے، اسی طرح لکھنا ہے۔ جس کی ناف ٹل گئی ہو، اس کو جگہ پر لانے کے لئے یہ تعویذ دیں۔ ممکن ہو تو ناف پر باندھیں۔ ورنہ گلے میں لمبی ڈوری کر کے ڈالیں کہ ناف تک آ جائے۔ خ

## تعویذ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

جو حضرت قبلہ قلبی و روحی فداہ حضرت خواجہ محمد عثمان دامانی رحمۃ اللہ علیہ کا معمول تھا۔ حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ و کرم اللہ وجہہ سے منقول ہے۔ فرماتے ہیں کہ جو شخص اس طلسم کو اپنے پاس رکھے وہ سحر و بلا و امراض سے حفظ اللہ تعالیٰ میں رہے گا۔ باعزت و آبرو رہے گا۔ فتوحات غیبی و فیوضات لاریبی اس پر متوجہ ہوں گے۔




| | |
|---|---|
| خمس هاءات وخط فوق خط | وصليب حواله سبع نقط |
| ثم همزات اذا اعددتها | في سبع لا يرى فيها الغلط |
| ثم واو ثم هاء بعده | ثم صاد ثم ميم في الوسط |
| وبها يدفع عن حاملها | كل سحر وبلاء نحط |
| يشفي الاسقام والداء الذي | عجزت عنه الاطبا النمط |

**نوٹ:** یہ تعویذ لکھنے کی ایک خاص ترتیب ہے جو اوپر کلمات میں دی گئی ہے۔ اہلِ علم استفادہ کریں۔ خ

# مستحصلہ علم جفر

سید امیر حیدر کاظمی (گڑھ مہاراجہ: جھنگ)

علم جفر علوم الٰہیہ کی ایک شاخ ہے۔ موضوع کے لحاظ سے اس کے قواعد و ضوابط بھی مختلف ہوتے ہیں۔ جفر کے احکام کا دارومدار حروف و اعداد کی ترتیب پر ہے، جن کا باہمی امتزاج حروف کی عملی حیثیت سے سوال کے مکمل جواب کی صورت میں ظاہر ہو جاتا ہے۔ آج کی بزم میں ایک نہایت ہی آسان اور اہم ترین قاعدہ لکھ رہا ہوں جو بہت عمدہ جواب دیتا ہے۔

**خلاصہ:** ❶ سوال کو مختصر سلیس لکھیں۔ ❷ مکمل سوال کو بسط حرفی کر کے تخلیص کریں۔ ❸ دو بار موخر صدر کریں۔ ❹ اب حاصل سطر کو جدول ثلاثہ سے بدل دیں۔ ❺ حاصل سطر کو عزیزہ ابجد قمری دیں۔ ❻ اب سطر عزیزہ کو نظیرہ احست، ترفع قمری، نظیرہ قمری میں بدل لیں۔ ❼ سطور (احست + ترفع + نظیرہ) سے باترتیب جواب ناطق کریں۔ ان شاء اللہ ایک الہامی جواب برآمد ہوگا۔ طبیعت میں وجد آئے گا۔

**سوال:** کیا چلہ سورۃ مزمل سے تسخیر جنات ممکن ہے؟

| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تخلیص | ک | ی | ا | ج | ل | ھ | س | و | ر | ت | م | ز | خ | ن |
| موخرصدر | ن | ک | خ | ی | ز | ا | م | ج | ت | ل | ر | ھ | و | س |
| موخرصدر | س | ن | و | ک | ھ | خ | ر | ی | ل | ز | ت | ا | ج | م |
| جدول ثلاثہ | ی | ق | غ | ع | ظ | ب | ذ | س | ز | ل | ف | ش | ح | ص |
| عزیزہ | ط | ر | ظ | س | غ | ا | ض | ع | ح | ک | ص | خ | ز | ف |
| احست | (ض) | ج | (ی) | ھ | ک | ص | ط | د | ذ | غ | ا | (ن) | ف | ز |
| ترفع | ظ | د | ک | و | ل | ق | ث | (ھ) | ص | (ا) | ب | س | ص | ح |
| نظیرہ | ل | X | ی | X | X | X | X | ھ | X | ا | X | ن | X | X |

جواب     لے     ہاں

## جدول ثلاثہ

| ا | ب | ج | د | ھ | و | ز | ی | ک | م | ن | ر | ف | ش | حروف |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ث | خ | ح | ط | ظ | غ | ل | س | ع | ص | ق | ذ | ت | ض | تبادلہ |

## جدول عزیزہ

| ا | ج | ھ | ز | ط | ک | م | س | ف | ق | ش | ث | ذ | ظ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ب | د | و | ح | ی | ل | ن | ع | ص | ر | ت | خ | ض | غ |

## سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

ایک خاص عمل جس کے ذریعے سے جنات، شیاطین، سایہ، ہر قسم کے جادو ٹونے اور نظرِ بد کے برے اثرات کا علاج کیا جا سکتا ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔ ان شاء اللہ اس عمل سے ہر جائز کام لیا جا سکتا ہے، مختصراً چند درج ذیل ہیں:

* ہر قسم کے جادو کا علاج * ہر طرح کی بندش سے نجات * ہر طرح کے جنات سے نجات * جنات کو جلانا * جگہ سے جادو جنات نکالنا * روحانی تشخیص کرنا * محبت اور حاضری مطلوب * زبان بندی اور جدائی * مختلف بیماریوں کا علاج * تسخیر و شادی کے لئے * ہر مقصد کے لئے

نقد ھدیہ مع اعمال کی کاپی 5100 روپے علاوہ ڈاک خرچ

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور
(فون دفتر) 042-35033371 (موبائل دفتر) 0343-7772772

## چہل کاف کے عامل بنیں...... روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ کا "چہل کاف" کا دوسرا تحفہ

**ھدیہ: 3100 روپے**

یہ چہل کاف، پہلے والے چہل کاف سے فرق ہے، جو سات سلام کے ساتھ دیا جاتا ہے۔ اس کے پیچھے بھی جنات کی ایک بڑی تعداد ہے مگر سات سلام والے چہل کاف سے کم۔ یہ عمل عوام کے لئے بہت مناسب ہے جو جادو اور جنات کے ستائے ہوئے ہیں اور عرصہ سے عاملین پر پیسہ خرچ کر رہے ہیں۔ مریض یا اس کے لواحقین میں سے کسی کو اس عمل کی اجازت دلوائیں۔ ان شاء اللہ، بہت جلد جادو اور جنات کے اثرات ختم ہوں گے اور آئندہ حفاظت بھی رہے گی۔

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور
فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

## سخت جادو اور جنات کا خاص توڑ "سری والا عمل"

سخت قسم کے جادو اور جنات سے نجات کے لئے "سری والا عمل" ایک خاص عمل ہے، جس کے فوری اثرات دیکھنے میں آتے ہیں۔ اس عمل کے پیچھے جو مخلوق کام کرتی ہے، وہ جادو اور جنات سے نمٹنے کی ماہر ہے۔

اس عمل کو اس وقت کیا جاتا ہے جب سخت قسم کے جادو اور جنات کے ضدی اثرات سے نجات نہ مل رہی ہو۔

**ھدیہ: 3100 روپے**

یہ عمل صرف عاملین کے لئے ہے یا پھر ان افراد کے لئے، جنہوں نے چند بنیادی اعمال کئے ہوئے ہوں۔ اور روحانی دفاع بھی ان کو حاصل ہو۔

اس عمل کی اجازت لینے کے بعد عامل جب بھی چاہے، اس عمل کو استعمال کر سکتا ہے۔ روزانہ کا ورد کرنے میں بمشکل ایک منٹ لگتا ہے۔

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور
فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

## خزینہ روحانیات کے سابقہ شمارے

مخفی و روحانی علوم کے خزانے، لاعلاج بیماریوں کے علاج، نہ حل ہوتی مشکلات کے آسان حل اور وظائف، ہر طرح کے جنات اور جادو سے نجات کے طریقے، غیبی مخلوقات کی تسخیر اور ان سے کام لینے کے طریقے، ہر جائز دنیاوی حاجت کے لئے وظائف، علم الحروف، علم الاعداد، علم النقوش، علم الجفر، علم التشخیص وغیرہ سیکھنے پر اہم مضامین، ریکی، ہپناٹزم جیسے علوم پر مضامین، دینی، تصوف، معاشرتی مسائل، طب و صحت اور دیگر کئی اہم مضامین کا مجموعہ، جو آپ کو سینکڑوں کتابوں سے بے نیاز کر دے گا۔

جلد اول: 400 روپے جلد دوم: 400 روپے جلد سوم: 450 روپے
جلد چہارم: 550 روپے (علاوہ ڈاک خرچ)

اکٹھی 4 جلدیں قیمت صرف: 1800 روپے (علاوہ ڈاک خرچ)

سابقہ تمام رسائل 1950 روپے (علاوہ ڈاک خرچ) میں طلب فرمائیں

042-35033371,0322-4773786
darulamal.org/magazines/ruhani
khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
khazinaeruhaniyaat.wordpress.com

# آیت الکرسی کے خدام کی تسخیر کا عمل جن کے تحت جنات کے 72 قبیلے ہیں

## خالد مقبول حفظہ اللہ۔۔۔ادارے کی آنے والی کتاب "خزینہ دعوات" سے انتخاب

آیت الکرسی کی دعوت مستجاب دینے کے لئے اس کو حروف کی تعداد جو کہ 150 ہے یا رسولوں کی تعداد جو کہ 313 ہیں، کے مطابق پڑھیں۔ اللہ ﷻ مسخر کر دیں گے تمام انسانوں اور جنوں کو اور کھول دیں گے پڑھنے والے پر اپنی تمام مخلوقات کو اور آسان کر دیں گے اس پر اپنا حکم۔ پس بندہ تدبیر کرتا ہے اشیاء کے سبب میں اور اللہ ﷻ قادر ہیں سبب کے ساتھ۔

آیت الکرسی کے خدام کو مسخر کرنے کے لئے اس آیت شریفہ کو 313 مرتبہ اور دعوت کو 7 مرتبہ بعد عشاء کسی پاک مکان میں پڑھیں، جو انسانوں سے بالکل خالی ہو۔ اور اس کو مسلسل پڑھتے رہیں، اللہ ﷻ کے حکم سے آیت الکرسی کے خدام مسخر ہوں گے۔

دعوت یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم اللھم إنی أسألك و أتوسل إلیك یا اللہ یا اللہ یا اللہ یا رحمن یا رحمن یا رحمن یا رحیم یا رحیمیا رحیم یاہ یاہ یاہ یا رباہ یا رباہ یا رباہ یا سیداہ یا سیداہ یا سیداہ یا ھو یا ھو یا ھو یا غیاثی عند شدتی یا أنیسی عند وحشتی یا مجیبی عند دعوتی یا مفرج کربتی یا اللہ یا اللہ یا اللہ۔ اللہ لا الہ إلا ھو الحی القیوم یا حی یا قیوم یا من قامت السماوات و الأرض بأمرہ یا جامع المخلوقات تحت لطفہ و قھرہ بأمرہ و نھیہ أسألك الھم أن تسخر لی روحانیة ھذہ الآیة الشریفة یستجیبوا لی و یقضوا حاجتی وھی... یا من لا تأخذہ سنة و لا نوم أھدنا إلی الحق و إلی الطریق المستقیم حتی أستریح من اللوم لا الہ إلا أنت سبحانك إنی کنت من الظالمین ملکنی التصریف یا من لہ ما فی السماوات و ما فی الأرض من ذا الذی یشفع عندہ إلا بإذنہ اللھم اشفع فی و أرشدنی فیما أرید من قضاء حاجتی و اثبات قولی و فعلی و عملی و بارك لی فی أھلی یا من یعلم ما بین أیدیھم و ما خلفھم و لا یحیطون بشیء من علمہ، یا من یعلم ضمیر عبادہ سرا و جھرا، أسألك اللھم إن تسخر لی خادم ھذہ الآیة العظیمة و الدعوة الکریمة یکون لی عونا علی قضاء حوائجی ھیلا ھیلا جولا جولا ملکا ملکا یا من لا یتصرف فی ملکہ إلا بما شاء وسع کرسیہ السماوات و الأرض سخر لی عبدك کندیاس حتی یکلمنی فی حال یقظتی و یمتثل أمری یا من لا یؤدہ حفظھما و ھو العلی العظیم اللھم إنی أسألك یا علی یا حکیم یا حمید یا مجید یا باعث یا شھید یا حق یا وکیل یا قوی یا متین کن لی عونا و معینا و حافظا و ناصرا و آمنا و سخر لی خلقك الروحانیین حتی یأتونی خاضعین طائعین اللھم إنی توکلت علیك و سلمت أمری إلیك اللھم لا ملجأ و لا منجاة عنك إلیك أشکو إلیك ما لا یخفی علیك اللھم وفقنی بخیرك و ارزقنی بفضلك تألف الف و لا حول و لا قوة إلا باللہ العلی العظیم۔

أجبنی أیھا الملك کندیاس أنت و خدامك و أعوانك و أعینونی فی جمیع أموری بحق ما تعتقدونہ من العظمة و الکبریاء و بحق ھذہ الآیة العظیمة و بحق سیدنا محمد علیہ الصلاة و السلام أجب أیھا السید کندیاس أسرع من

البرق وما أمرنا إلا واحدة كلمح البصر أو هو أقرب إن الله على كل شيء قدير ولقد أهلكنا أشياعهم فهل من مذكر وكل شيء فعلوه في الزبور وكل صغير وكبير مستطر إن المتقين في جنات ونهر في مقعد صدق عند مليك مقتدر. اللهم اجعل لي برهاناً يورثني إيماناً و انسني بك عن كل مطلوب بعون عنايتك في نيل كل مرغوب يا قدير يا جليل يا قادر يا عظيم يا ناصر كتب الله لأغلبن أنا و رسلي إن الله قوي عزيز و صلى الله على سيدنا محمد و على آله و صحبه و سلم.

زمین پر آیت الکرسی کا خاتم مربع بنائیں اور اس کے بیچ میں بیٹھ کر پڑھیں۔عجائبات کا نظارہ ہوگا۔

## خدام مطیع کرنا جن کے تحت جنات کے 72 قبائل ہیں

اور اگر آپ آیت الکرسی کو استعمال کرنا چاہیں، صبح و رات 170 مرتبہ اور دعوت 21 مرتبہ پڑھیں۔اور ظہر، عصر اور مغرب کے بعد 50 مرتبہ اور دعوت 7 مرتبہ پڑھیں۔ سات یوم میں خدام مطیع ہوں گے جن کے تحت جنات کے 72 قبائل ہیں۔

## ہر مراد پوری ہو

اگر ہر فرض نماز کے بعد 50 مرتبہ آیت الکرسی اور 7 مرتبہ دعوت کو پڑھیں گے تو جو بھی مراد ہوگی، وہ پوری ہوگی۔ان شاءاللہ

## خدام کی تسخیر کا ایک اور طریقہ

آیت الکرسی کو 315 مرتبہ رات کو اس وقت پڑھیں، جب سب لوگ سو جائیں۔اور مسلسل اس دن تک پڑھتے رہیں، جس دن آیت الکرسی کے خدام ظاہر ہو جائیں۔ پھر ان سے عہد لیں۔ وہ آپ کی تسخیر میں آ جائیں گے۔ پھر جو خواہش کریں گے، وہ پوری کریں گے۔

**نوٹ:** یہ عمل صرف وہ افراد کرنے کی ہمت کریں، جو مضبوط دل و اعصاب کے مالک ہیں۔خ

# آہ! حضرت اقدس پیر سید محبوب علی شاہ قادری رحمۃ اللہ کا انتقال ہو گیا

بنام اُو کہ نام ندارد    ہر اسم کہ خوانی اُو سر برآرد
صورت از بے صورتی آید بروں    باز شد انا الیہ راجعون

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

انتہائی معذرت کے ساتھ قارئین سے عرض ہے کہ میں انتہائی دلی صدمہ اور گہرے غم کے ساتھ بذریعہ شمارہ ہذا آپ کو اطلاع کر رہا ہوں کہ قطب عالم، قبلہ و کعبہ، سرکار پیر روشن ضمیر، مرشدی و مولائی حکیم اعلیٰ حضرت فقیر سید محبوب علی شاہ قادری 18 جون 2014ء کو صبح کے وقت اس جہان فانی کو چھوڑ کر واصل بحق ہو گئے ہیں (انا للہ وانا الیہ راجعون)۔سرکار کی وصیت کے مطابق جناب کا جسد خاکی مدینہ حکمت المحبوب غوثیہ طبیہ کالج اوکاڑہ دیپالپور روڈ میں سپرد خاک کیا گیا ہے۔

آستانہ عالیہ کی انتظامیہ کمیٹی کی طرف سے موصول مصدقہ اطلاعات کے مطابق سرکار کا چہلم شریف ان شاءاللہ العزیز تین شوال المکرم کو آستانہ عالیہ میں منعقد کیا جائے گا۔اس مبارک اور مقدس تقریب میں ملک بھر کے طول و عرض سے اولیاء عظام، علمائے کرام، نعت خوانان گرامی اور معروف قوال حضرات کی آمد متوقع ہے۔جن کی زیارت، ان شاءاللہ روحانی فیوض و برکات کے حصول کا وسیلہ بنے گی۔

لہٰذا عرض ہے کہ آپ دینی و دنیوی، ہر طرح کی مصروفیات کو ترک کرتے ہوئے اس بابرکت محفل میں شامل ہوں۔اس محفل پاک کی برکت سے یقیناً ہم سب کا بھلا ہوگا۔

فقط والسلام

اسیر غم فرقت    آپ کا خادم

حکیم صوفی عبدالرؤف نظامی

0345-7503258

# حاضرات کی دنیا

قیصر احمد بی اے (کراچی)

## حاضرات

اس حاضرات کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے کیونکہ یہ حاضرات سوالات کے جوابات سو فیصد درست بتاتی ہے۔ دیگر اس حاضرات کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ آپ اس سے غائب، چوری، امتحانات کے پیپر اور خزانہ کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کریں۔ یہ حاضرات آپ کو کسی بھی کتاب میں نہیں ملے گی۔ واقعی غیبی خزانہ ہے۔

شَمَسِیًا ھًا ھَمسَیا شًا دَسْفَوْجِ فَوْدَوْھَسٍ شَمَامَاشٍ قَیقُوْشَاسٍ سَفْھُوْقَاشٍ مَھْمَوْتٍ ھَیَاھَوتٍ طَوْسَمَھَاسٍ طَوْسَاقٍ لَوَیَابٍ اَوھَابٍ اَلْوَاحَا ھَیًا یَا اَیُّھَا الْاَرْوَاحُ بِحَقِّ ذَوْ ذَبَاشٍ سَلَامٌ ھَیَامٌ سَلَامًا ھَیَامًا اَدْبَارًا ھَیَارًا اَبصِیرا

**طریقہ:** بچہ 10 سے 14 سال کی عمر کا ہو۔ اسے نہلا دھلا کر پاکیزہ کپڑے پہنا کر عطر وغیرہ لگا کر عامل اس پر 110 مرتبہ مذکورہ بالا کلام پڑھ کر دم کرے اور پانی پر دم کر کے وہ پانی بچہ کو پلائے۔ بچہ پانی پیتے ہی بیہوش ہو جائے گا اور وہ نیند کی آغوش میں چلا جائے گا۔ اسے لٹا دیں۔ گھبرانے و پریشان ہونے کی قطعاً ضرورت نہیں کیونکہ بچہ شعور سے اب لاشعور میں چلا جائے گا۔ اب آپ بچہ پر مذکورہ آیت پڑھ پڑھ کر دم کرتے رہیں اور پوچھیں ''اے حاضر روح! السلام علیکم۔ چند سوالات کے جوابات درست ارشاد فرمائیں''۔ حاضر روح حاضر ہو کر چند منٹ بعد آپ کے سوالات کے جوابات سو فیصد درست بتائے گی۔ واضح رہے اس حاضرات میں وقت تو لگتا ہے لیکن کامیابی کے امکانات سو فیصد درست ہوتے ہیں۔ آزاد روح سے سوالات کے جوابات معلوم کر کے اسے آزاد کر دیں یعنی جانے کی اجازت دے دیں۔ بعد ہٗ شکریہ ادا کر کے آزاد کر دیں۔

پھر بچہ پر تین مرتبہ آیت الکرسی اور تین مرتبہ نادِ علی پڑھ کر دم کر دیں۔ بچہ فوراً اٹھ جائے گا اور ہوش میں آجائے گا۔

## حاضرات

اُو درے کے نار والا گورا حاضر ہو۔

ایک سو اکیس (۱۲۱) بار کسی بھی کاجل پر 25 دسمبر کو پڑھ کر دم کریں۔ حاضرات کی سیاہی تیار ہو جائے گی کیونکہ یہ حاضرات عیسائی مذہب سے تعلق رکھتی ہے۔ لہٰذا 25 دسمبر کو اس کی زکوٰۃ ادا کر کے تیار کر لیں۔

**طریقہ:** کسی بھی نابالغ بچہ کے دائیں ناخن کے انگوٹھے پر کاجل لگا کر عمل مذکورہ بالا کو 28 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور بچہ کو ناخن میں دیکھنے کو کہیں۔ چند ہی منٹ بعد ناخن کے انگوٹھے میں حاضرات کا نزول ہو گا۔ جس سے آپ اپنے تمام مقاصد کا حل معلوم کر سکتے ہیں۔ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست معلوم کریں۔ نایاب حاضرات ہے۔

## حاضرات

ٹوٹ رُوٹ رنگ حال فش

یہ ترکی زبان کا عمل ہے۔ آپ کسی بھی کاجل پر ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ بروز منگل یا ہفتہ کو عمل کو پڑھ کر کاجل پر دم کر لیں۔ حاضرات کی سیاہی تیار ہو جائے گی۔ اب جب کبھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی طفل نابالغ کو اپنے سامنے منہ قبلہ رخ بٹھائیں اور انگوٹھے کے ناخن پر سیاہی لگائیں اور بلا تعداد مندرجہ بالا عزیمت پڑھتے رہیں۔ چند ہی لمحوں میں ناخن میں چمک پیدا ہو کر حاضرات شروع ہو گی۔ پھر آپ بچہ کے توسط سے سوال و جواب کا سلسلہ شروع کریں۔ ہر بات کا تسلی بخش جواب ملے گا۔

## حاضرات

وَھُوَ الْجَسَّآءِ سَلِیْسَل اَلْحَقِّ یَا رَحِیمُ یَا کَرِیمُ

**طریقہ:** لڑکے کے ناخن پر حاضرات کی سیاہی لگا کر مذکورہ بالا عزیمت کو 28 مرتبہ پڑھ کر دم کریں، حاضرات ہو گی اور ضرور ہو گی۔ ہر سوال کا جواب بچہ سے پوچھیں جو تسلی بخش ہو گا۔

# حاضرات خاص

لُن لُنْ تِبْ تِبْ دِهیُر دِهیُر

**طریقہ:** اول آیت الکرسی پڑھ کر 9 یا 12 سال کے بچے پر دم کریں اور بچہ کے ہاتھ پر حاضرات کی سیاہی لگا کر حاضرات کریں اور اس میں دیکھنے کا حکم دیں۔ اور پھر مذکورہ کلمات 41 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور بچہ کو کہیں کہ یہ کلمات دہرائے "**میدان صاف ہو جائے ۲ مرتبہ۔ جھاڑو والا جھاڑو دے ۲ مرتبہ۔ چھڑکاؤ والا چھڑکاؤ کرے ۲ مرتبہ۔ تخت بچھانے والا تخت بچھائے ۲ مرتبہ۔ اور تخت پر بیٹھنے والا تشریف لائے اور بیٹھ جائے ۲ مرتبہ**"۔ جب بچہ کہے کہ بزرگ آ گئے ہیں تو کہے "**السلام علیکم ۲ مرتبہ**"۔

اور بچے سے پوچھے کہ سلام کا جواب ملا۔ بچہ جب اقرار کرے تو کہے کہ "باباجی! فلاں سائل فلاں مسئلہ کے لیے حاضر ہے۔ اپنی پولیس کو بلاؤ، تختہ سیاہ اور چاک منگواؤ اور سائل کا مسئلہ حل کرو۔ پھر حسبِ مسئلہ، سوالات کرتا جائے اور جواب بچہ دیکھ کر پڑھ کر بتاتا جائے۔

یاد رہے کہ سورج کی طرف بچہ کی پیٹھ ہو اور عامل کا رخ (منہ) اس طرف ہو۔ اور طلوع آفتاب کے بعد عصر تک حاضرات کر سکتے ہیں۔ عامل اور معمول دونوں باوضو ہوں۔ جب کام ہو جائے حسبِ سابق سلام عرض کر کے حاضرات کو اجازت دیں اور بچہ پر آیت الکرسی اور نادِ علی پڑھ کر دم کر دیں۔

## حاضرات

بچی / بچہ کے دائیں انگوٹھے کے ناخن پر یافتاح لکھیں۔ اور عامل سیدھے ہاتھ کے انگوٹھے اور انگلی سے بچے کے انگوٹھے کو پکڑ کر رکھے۔ اب یا فتاح لکھے ہوئے پر سیاہی پھیرتا رہے اور بلا تعداد مندرجہ ذیل عزیمت پڑھتا رہے۔ چند لمحوں بعد ناخن میں چمک پیدا ہو گی اور حاضرات شروع ہو گی۔ عامل جب تک انگوٹھے اور انگلی سے بچی / بچہ کا انگوٹھا پکڑے رہے گا، حاضرات برقرار رہے گی۔ جب چھوڑ دے گا، حاضرات بند ہو جائے گی۔ حاضرات عامل کو بھی نظر آئے گی۔ حاضرات کے پڑھنے کا عمل یہ ہے:

اُحضُرُو اُحضُرُو اُحضُرُو یاصاحب الجن بِحَقِّ سلیمان بن داؤد علیہ السلام حاضر شو حاضر شو حاضر شو العجل العجل العجل الساعت الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا الوحا۔

## حاضرات

رحم کر میرے مولا تجھے رحمت کا خدا کہتے ہیں
حاضرات جلد حاضر ہو محمدؐ کے صدقے جسے صلی علیٰ کہتے ہیں

| ۶۶ | | ۷۸۶ | | | ۶۶ |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۱۵۴ | ۱۵۷ | ۱۶۱ | ۱۴۷ | |
| ۶۶ | ۱۶۰ | ۱۴۸ | ۱۵۳ | ۱۵۸ | ۶۶ |
| | ۱۴۹ | ۱۶۳ | ۱۵۵ | ۱۵۲ | |
| | ۱۵۶ | ۱۵۱ | ۱۵۰ | ۱۶۲ | |
| ۶۶ | | | | | ۶۶ |

**طریقہ:** کسی بچہ کو نہلا دھلا کر اور عطر لگا کر اور کمرہ کو صاف کر کے خوشبو جلا کر نقش کے سیاہ خانہ میں بھی عطر لگا کر بچے کو سیاہ خانے میں ٹکٹکی جما کر دیکھنے کو کہیں اور عامل مندرجہ بالا شعر کو برابر پڑھ پڑھ کر سولہویں سیاہ خانہ میں دم کرتا رہے۔ جب تک بچہ کو سیاہ خانہ میں کوئی بزرگ نظر نہ آئیں، اس وقت تک مسلسل شعر کو پڑھ پڑھ کر سیاہ خانہ پر دم کرتا رہے۔ چند ہی لمحہ بعد بچہ کو سیاہ خانہ میں کوئی بزرگ نظر آئیں گے۔ بچہ سے بزرگ ہستی کو سلام عرض کروائیں اور اپنے مشکل و مسائل کے بارے میں سو فیصد درست مکمل اور سچی معلومات حاصل کریں۔ حاضرات ختم کرنے کے بعد بچہ سے سلام عرض کروا کر ان کو شکریہ کے ساتھ جانے کی اجازت دیں۔

## حاضرات

وَاوَاللهُ مَاوَاللهُ تخت شیطان تافرقان حاضر شو حاضر شو حاضر شو

**طریقہ:** فتیلہ میں لکھیں اور اوپر روئی لپیٹیں اور چراغ میں جلائیں یا ناخن

پر حاضرات کریں اور ہمہ قسم کے حالات ومشکل امور کے بارے میں معلوم کریں۔

## حاضرات

اول وآخر درود شریف ۳-۳ بار، الحمد شریف ۳ بار، قل شریف تین بار۔ پھر یاحی یا قیوم برحمتك استغیث حاضر شو حاضر شو حاضر شو پڑھ کر بچے پر دم کریں۔ جھاڑو والا آئے، چھڑکاؤ کرے، ترتیب کے مطابق کریں۔ پھر حضرت سلیمان کو بلائیں اور حالات دریافت کریں۔

## حاضرات

٦٦　　٧٨٦　　٦٦

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | ٢٧٢ | ٢٧٥ | ٢٧٩ | ٢٦٥ |
| ٦٦ | ٢٧٨ | ٢٦٦ | ٢٧١ | ٢٧٦ |
| | ٢٦٧ | ٢٨١ | ٢٧٣ | ٢٧٠ |
| | ٢٧٤ | ٢٦٩ | ٢٦٨ | ٢٨٠ |

٦٦ (right of the second row)

٦٦　　٦٦

حاضرات حاضر شو حاضر شو

**طریقہ:** کسی طفل نابالغ کو نہلا دھلا کر قبلہ رخ منہ کر کے سیاہ خانہ میں عطر لگا کر بچہ کو غور سے دیکھنے کو کہیں اور آپ (عامل) بچہ پر یہ کلمات یالطیف یا علیم یاخبیر پڑھ پڑھ کر دم کرے اور نقش پر بھی دم کرے۔ چند ہی لمحوں میں حاضرات کا نزول ہوگا۔ جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں مکمل سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ حاضرات کے شائقین کیلئے لاجواب تحفہ ہے۔ اس کی قدر دل وجان سے کرنی چاہیے۔

## کرشماتی حاضرات

یہ حاضرات کسی کرامت سے کم نہیں۔ اگر سچ پوچھا جائے تو یہ حاضرات "الہامی" حاضرات ہے۔ اس حاضرات کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے۔ یہ ایک گوہر نایاب ہے، جس کی مثال ملنا مشکل ہے کیونکہ یہ حاضرات سوالوں کے جوابات سو فیصد درست بتاتی ہے۔ واضح رہے، حاضرات کا علم بہت دقیق ہے۔ اس کے لئے یکسوئی وقوت ارادی اور سانس کی مشقیں مراقبہ، نظر بینی، شمع بینی، خیالات کی پختگی کا ہونا ضروری ہے۔ اگر ان چیزوں پر عبور حاصل ہوگا اور پہلے ہی ان کی مشقیں کر لی جائیں تو حاضرات ایک منٹ میں کھل جائے گی ورنہ بقول شاعر

؎ آنکھیں ہیں اگر بند تو پھر دن بھی رات ہے۔
اس میں قصور کیا ہے، بھلا آفتاب کا

حاضرات کرنے سے پہلے کسی شیرینی پر فاتحہ پڑھ کر حضرت غوث پاک رحمہ اللہ اور ان کے خصوصی گیارہ مریدین کو ایصال ثواب کریں اور بچوں میں مٹھائی تقسیم کر دیں۔ کمرہ پاک وصاف ہو اور خوشبو سے معطر ہو۔ عامل اور معمول دونوں پاک وصاف اور باوضو ہوں۔ چند عدد گلاب کے پھول رکھیں اور کسی طفل نابالغ کے دائیں انگوٹھے کے ناخن یا ہتھیلی پر کاجل لگائیں اور اس پر تھوڑا سا عطر گلاب لگائیں اور پھر بچہ کو اس سیاہ کاجل میں غور سے دیکھنے کو کہیں اور آپ (عامل) گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی اور 28 مرتبہ یہ عزیمت بچہ پر اور سیاہ دائرہ پر پڑھ کر دم کرے۔

یا ذوالجلال والاکرام مجھے مشکل تجھے آسان
حاضرات جلد حاضر ہو بحق یامنان یافرقان

تھوڑی ہی دیر میں سیاہ دائرہ میں حاضرات کا نزول ہوگا۔ پھر آپ بچہ کی معرفت اپنا اور بچہ کا سلام پیش کریں اور اپنا مدعا بیان کریں۔ ان شاء اللہ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔ اگر عامل خود حاضرات کا مشاہدہ کرنا چاہے تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ عامل ایک آئینہ لے اور اس میں ایک سیاہ نشان گول دائرہ کی صورت میں بنائے اور اس پر تھوڑا سا عطر گلاب لگائے۔ پہلے دو رکعت نماز برائے حاجت پڑھے بعد ½ کلو برفی پر اور چند عدد تازہ گلاب رکھ کر غوث الاعظم دستگیر رحمہ اللہ اور ان کے خصوصی گیارہ مریدین کو ایصال ثواب پہنچائے اور برفی کو معصوم بچوں میں تقسیم کر دیں اور اپنی کامیابی کیلئے بھی دعا کریں۔ پھر 313 بار یہ عزیمت سیاہ دائرہ پر پڑھ کر دم کریں۔

یاذوالجلال والاکرام مجھے مشکل تجھے آسان

حاضرات جلد حاضر ہو بحق یامنان یافرقان

تھوڑی ہی دیر میں سیاہ دائرہ میں حاضرات کا نزول ہوگا۔ مؤکل کو سلام عرض کریں اور اپنے مشکل امور کے بارے میں معلومات حاصل کریں۔ ان شاءاللہ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔

## حاضرات خضر علیہ السلام

یہ حاضرات آپ کی تمام مشکلوں کو صرف چند لمحوں میں حل کرسکتی ہے۔ اگر آپ یقین کامل وایمان کامل کے ساتھ عمل کریں، ان شاءاللہ ہر مراد برآئے گی۔

| یااللہ یاحی | ۷۸۶ | | یاقیوم محمد ﷺ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۵ | ۲۴۸ | ۲۴۵ | ۲۴۲ |
| ۲۴۶ | ۲۴۱ | ۲۳۶ | ۲۴۷ |
| ۲۴۰ | ۲۴۳ | ۲۵۰ | ۲۳۷ |
| ۲۴۹ | ۲۳۸ | ۲۳۹ | ۲۴۴ |

**طریقہ:** جس روز حاضرات کرنا ہو، اس روز نہا دھو کر کسی بھی 7 تا 12 سال کے لڑکی/لڑکا کو، جسے آپ نے پہلے سے حاضرات کے لئے تیار کیا ہوا ہو، اس کو نہلا دھلا کر اور پاک وصاف کپڑے پہنا کر اور وضو کروا کر اور کپڑوں پر عطر لگا کر اسے اپنے روبرو قبلہ رخ بٹھائیں۔ درمیان میں مذکورہ بالا نقش کاغذ پر یا سفید گتے پر بنائیں اور سیاہ خانہ میں تھوڑا سا عطر گلاب لگائیں اور بچے سے کہیں کہ اپنی نگاہوں کو سیاہ خانہ پر مرکوز رکھے۔ ایک نیاز کا ثواب جناب غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ اور دوسری نیاز کا ثواب جناب حضرت خضر علیہ السلام کو پہنچائیں۔ کمرہ خوشبو سے معطر ہو۔ چند عدد گلاب کے پھول رکھیں اور کمرہ میں اگربتیاں سلگائیں۔ پہلے گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھیں اور سات مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر بچے پر اور سیاہ خانہ پر دم کریں۔ ان شاءاللہ چند ہی لمحوں میں حاضرات کا نزول ہوگا۔ جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کرسکتے ہیں اور اپنے مشکل مسائل کا حل بھی کرواسکتے ہیں۔

# حروف پر مشتمل مثلث یا مربع والے تعویذات بنانے کا ایک آسان قاعدہ

خالد مقبول حفظہ اللہ ۔۔۔۔۔ بسلسلہ تربیت العاملین

تعویذات بنانے کا فن بہت آسان بھی نہیں اور بہت مشکل بھی نہیں۔ تھوڑی بہت سمجھ رکھنے والا فرد آسانی کے ساتھ تعویذات کو لکھنا سیکھ سکتا ہے۔ اس کے لئے ہماری درسگاہ میں ''علم النقوش'' کورس کروایا جاتا ہے، جہاں مثلث سے لے کر بڑے نقوش کو لکھنا سکھایا جاتا ہے۔

اس مضمون میں جو قاعدہ بیان کیا جا رہا ہے، اس کا تعویذ نویسی سے تعلق ہے۔ اور اس کی بنیاد حروف یا الفاظ پر مشتمل تعویذات بنانا ہے۔

مثلث یا مربع کی چاروں چالوں کو ذہن میں رکھیں۔ اگر مریض کو پہننے کے لئے دینا ہے، تو اس کا مزاج دیکھ کر اسی چال کا تعویذ دیں۔ اور اگر استعمال کروانا ہے تو جس طریقے پر استعمال کروایا جائے، اسی چال کا تعویذ دیں۔ یہ بنیادی اصول ہے۔

آپ نے دیکھا ہوگا کہ کئی عملیات کی کتابوں میں نقش دئے جاتے ہیں، جن میں حروف بھی لکھے ہوتے ہیں۔ اسی طرح کچھ تعویذات تو ہوتے ہی حروف یا الفاظ پر مشتمل ہیں، ان میں کوئی عدد نہیں لکھے ہوتے۔

## حروف پر مشتمل تعویذ

حروف کے تعویذات عموماً اسماء الحسنیٰ کے بنائے جاتے ہیں۔ اگر تین حرف والے اسماء ہوں، تو مثلث بنائیں، اگر چار والے ہوں تو مربع بنائیں۔ آپ اسماء الحسنیٰ میں سے وہ اسم دیکھیں، جن میں صرف تین حرف ہوں۔ مثلاً معز، مذل، حکم، عدل۔ اگر ''عدل'' کا تعویذ بنانا ہو تو مثلث آتشی چال میں اس طرح بنے گا:

| | | |
|---|---|---|
| د | ع | ل |
| ل | د | ع |
| ع | ل | د |

اب دیکھنا ہو کہ تعویذ صحیح بنا ہے یا نہیں تو اعداد والے نقوش میں ہر طرف سے جمع کر کے دیکھا جاتا ہے اور اگر جمع شدہ ہر طرف سے برابر آئے تو تعویذ کو درست سمجھا جاتا ہے۔ اسی طرح چال بھی دیکھی جاتی ہے۔ حروف والے تعویذ میں دیکھیں کہ جس لفظ یا اسم کا تعویذ بنایا ہو، وہ دائیں سے بائیں یا اوپر سے نیچے، مکمل بنتا ہو۔ یعنی جن حروف کا وہ مجموعہ ہے، وہی تمام حروف دائیں سے بائیں یا اوپر سے نیچے شامل ہوں۔

دوسرا طریقہ دیکھنے کا یہ بھی ہے کہ جس جس خانے میں جو حرف ہو، اس کے عدد لکھ دیں۔ پھر جمع کر کے دیکھ لیں۔ مثلاً

| | | |
|---|---|---|
| د | ع | ل |
| ل | د | ع |
| ع | ل | د |

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۷۰ | ۳۰ |
| ۳۰ | ۴ | ۷۰ |
| ۷۰ | ۳۰ | ۴ |

سب طرف سے مجموعہ ۱۰۴ ہی آرہا ہے۔ یہ تو تھا مثلث کا طریقہ۔ اب مربع کی طرف آتے ہیں۔ اسماء الحسنیٰ میں کئی اسماء چار حروف پر مشتمل ہیں۔ اپنے مقصد کے لحاظ سے کسی اسم کو منتخب کر سکتے ہیں۔ ہم چاہتے ہیں کہ کسی بیمار کو تعویذ بنا کر دیں۔ اسماء الحسنیٰ میں ''سلام'' اور ''شافی'' اس مقصد کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔ ہم ''شافی'' کو منتخب کرتے ہیں اور مربع آتشی بناتے ہیں۔

| ی | ف | ا | ش |
|---|---|---|---|
| ش | ا | ف | ی |
| ف | ی | ش | ا |
| ا | ش | ی | ف |

دیکھنا ہو کہ صحیح بنا کہ نہیں تو سابقہ تحریر کردہ اصول ہی سے دیکھیں گے۔

## الفاظ پر مشتمل تعویذ

حروف کی طرح الفاظ پر مشتمل تعویذات کسی قرآنی آیت کے بھی بنائے جاتے ہیں۔ اصول وہی ہے۔ مثلث بنانے کے لئے ایک مثال لکھ دیتا ہوں۔ فرض کریں کہ کوئی بچہ یا بڑا غلط راہ پر چل رہا ہے۔ ہم اس کے لئے قرآن سے سورۂ فاتحہ کی آیت ''اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيمَ'' کو منتخب کرتے ہیں۔ اس کا ترجمہ ہے ''ہم کو سیدھا راستہ چلا''۔ جس کو دینا ہے، اس کا مزاج آتشی ہے تو مثلث آتشی بنا کر اس کو پہننے کے لئے دے دیتے ہیں۔

| المستقیم | اھدنا | الصراط |
|---|---|---|
| اھدنا | الصراط | المستقیم |
| الصراط | المستقیم | اھدنا |

اسی طرح کوئی انسان بہت پریشانیوں میں مبتلا ہے۔ کسی طرف سے کوئی راہِ نجات اس کو نظر نہیں آ رہی۔ ہم اس کے لئے سورۂ شعراء کی یہ آیت منتخب کرتے ہیں ''اِنَّ مَعِيَ رَبِّي سَيَهْدِينِ''۔ ترجمہ ہے ''بیشک میرا رب میرے ساتھ ہے وہ مجھے اب راہ دیتا ہے''۔ سائل کا مزاج آتشی ہے تو مربع آتشی بنا کر اس کو دے دیتے ہیں۔

| سیھدین | ربی | معی | ان |
|---|---|---|---|
| ان | معی | ربی | سیھدین |
| ربی | سیھدین | ان | معی |
| معی | ان | سیھدین | ربی |

ایک اہم نکتہ بھی یہاں بتاتا چلوں۔ جس اسم یا آیت کا تعویذ دیں، اسی کو پڑھنے کے لئے بھی دیں۔ اس طرح تاثیر بہت زیادہ ہو جائے گی۔ اگر مریض یا سائل خود نہ پڑھ سکے تو اس کے کسی لواحقین کو کہیں کہ پڑھیں۔ تعداد کے اصول الگ ہیں۔ مختصراً مریض کے نام کے اعداد کے برابر، اسم یا آیت کے اعداد کے برابر یا پھر دونوں کے اعداد جمع کر کے۔ اور بھی اصول ہیں لیکن عموماً یہی زیادہ استعمال ہوتے ہیں۔ کوشش کریں کہ ہر نماز کے بعد، ورنہ صبح وشام ورد کریں۔ تعویذ کے اوپر تسمیہ بھی لکھیں۔

درج بالا طریقوں پر آپ مثلث اور مربع بنا سکتے ہیں۔ فرض کریں کہ کوئی آیت چھ الفاظ پر مشتمل ہے۔ آپ اس کو مثلث میں اس طرح بنا سکتے ہیں کہ دو الفاظ ایک خانے میں رکھیں۔ اسی طرح اگر آٹھ الفاظ پر ہے تو دو دو کر کے ایک خانے میں مربع میں بنا سکتے ہیں۔ علی ہذا القیاس۔

اس اصول کو علامہ انور شاہ کاشمیری نور اللہ مرقدہٗ کے صاحبزادے حضرت مولانا انظر شاہ کاشمیری رحمہ اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب اسماء الحسنیٰ کی برکات میں ''یا رقیب'' کے خواص بیان کرتے وقت لکھا ہے۔ حضرت رحمہ اللہ تحریر فرماتے ہیں کہ ''تعویذات میں اگر اسم میں تین حرف ہوں، مثلث اور چار ہوں، مربع۔ علی ہذا القیاس''۔

اعداد کی بنسبت ملفوظی یعنی حروف یا الفاظ پر مشتمل تعویذات کا اثر زیادہ دیکھنے میں آیا ہے۔ یہاں ایک بات کا دھیان رہے کہ غیر مسلم کو اعداد کا ہی تعویذ دینا چاہیئے۔ اور جو انسان ایسا ہو، جو ناپاک رہتا ہو یا بہت زیادہ گناہوں میں مبتلا رہتا ہو، اس کو بھی اعداد کا ہی تعویذ بنا کر دینا چاہیئے۔

عاملین حضرات کے لئے آسان اصول بتا دئے ہیں۔ اسماء الحسنیٰ پر مشتمل تعویذات اور عمل آسان بھی ہیں اور پڑھنے میں وقت بھی کم لگتا ہے۔ مریضوں یا سائلین کو ایسے اعمال بنا کر دیں۔ یہ ضروری نہیں کہ آپ اس اسم یا آیت کے عامل بھی ہوں۔

جو سمجھدار ہیں اور عامل نہیں، وہ بھی خود بنا سکتے ہیں۔ بس اتنی احتیاط کریں کہ جادو اور جنات سے متاثرہ مریضوں کے علاج کے لئے تعویذات نہ بنائیں۔

# لاعلاج جادوئی امراض اور ہر قسم کی بندش کا علاج

ماہر علوم مخفی حکیم صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ (حویلی لکھا)

ذیل کا نقش مسبع ان آیات اور طلسم کے ساتھ تحریر کریں اور اس کو عرق گلاب کی بڑی بوتل میں ڈال دیں اور صبح دو پہر شام مریض کو پینے کو دیں اور اس عرق سے کچھ عرق پانی میں ملا کر مسحور، مربوط، سحر زدہ کو غسل کرنے کو دیں۔ غسل کا عمل صرف ایک مرتبہ اور پینے کا عمل اکیس یوم تک جاری رکھا جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ سحر، جادو، افسون، طلسم، بندش اور ربط کا اثر باطل ہو جائے گا۔ مگر چاہئے کہ ایسا ہی ایک نقش مریض اپنے پاس رکھے تا کہ آئندہ کسی قسم کے اثرات نہ ہوں۔ نقش آیات معہ طلسم ملاحظہ فرمائیں۔

| ق | فرد | جبار | شکور | ثابت | ظہیر | خبیر | زکی | ولہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فرد | ☆ف | آآج | مش | #ث | ااااط | ھےخ | یز | زکی |
| جبار | آآج | مش | #ث | ااااط | ھےخ | یز | ☆ف | فرد |
| شکور | مش | #ث | ااااط | ھےخ | یز | ☆ف | آآج | جبار |
| ثابت | #ث | ااااط | ھےخ | یز | ☆ف | آآج | مش | شکور |
| ظہیر | ااااط | ھےخ | یز | ☆ف | آآج | مش | #ث | ثابت |
| خبیر | ھےخ | یز | ☆ف | آآج | مش | #ث | ااااط | ظہیر |
| زکی | یز | ☆ف | آآج | مش | #ث | ااااط | ھےخ | خبیر |
| | زکی | فرد | جبار | شکور | ثابت | ظہیر | خبیر | |

اَوَمَنْ كَانَ مَيْتًا فَاَحْيَيْنٰهُ وَجَعَلْنَا لَهٗ نُوْرًا يَّمْشِيْ بِهٖ فِي النَّاسِ وَقَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا۔ قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ۔ اِلَيْهِ يَصْعَدُ الْكَلِمُ الطَّيِّبُ وَالْعَمَلُ الصَّالِحُ يَرْفَعُهٗ

اور یہ فتیلہ لکھ کر مریض مسحور کو اکیس یوم تک روزانہ رات کو سوتے وقت دھونی دیں۔ فتیلہ یہ ہے:

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ھ | ط | م | ف | ش | ز |
| ی | ھے | م | # | اااا | آآآ | ☆ |
| ل | م | ق | ف | ن | ج | ل |

نوٹ: جو یہ عمل خود تیار نہ کر سکتے ہوں، وہ ادارے سے رابطہ کر سکتے ہیں۔ روحانی علاج گاہ، دار العمل چشتیہ لاہور۔ 03437772772

# محبت اور صلاح کرانے کا خاص عمل

## خواجہ احمد دیربی رحمہ اللہ

طریقہ یہ ہے کہ جو مروی ایک مرد صالح سے کہ وہ شیخ احمد بن الرداد ہیں۔ انہوں نے کہا جو شخص ارادہ کرے کہ درمیان شوہر و زن یا درمیان دو برادر کے اصلاح کرے اور کرادے اور اس سے غرض اس شخص کی اتباع قول نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہو جیسا کہ فرمایا ہے ”جو شخص درمیان دو شخص کے اصلاح کرے تو وہ شخص مستوجب اجر شہید کا ہوگا“ یعنی اس کو ثواب شہادت کا ہوگا۔ چاہئے کہ سورۂ فاتحہ کو ایک کاغذ پر زعفران اور گلاب سے لکھے اس میں کچھ شک بھی شریک نہ ہو اور وقت کتابت کے عود و لوبان سے بخور ہو اور کاتب باوضو ہو اور چاہئے کہ طریق کتابت اس طرز اور اس شرط سے ہو۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمد للہ رب العالمین بحمد فلان بن فلانۃ او فلانۃ بنت فلانۃ طاعۃ للہ تعالی و بفاتحۃ الکتاب الشریفۃ الرحمن الرحیم یرحم فلان ابن فلانۃ او فلانۃ بنت فلانۃ طاعۃ للہ تعالی و بفاتحۃ الکتاب الشریفۃ مالک یوم الدین املک فلان ابن فلانۃ او فلانۃ بنت فلانۃ طاعۃ للہ تعالی و بفاتحۃ الکتاب الشریفۃ عبودیۃ و رافۃ و رحمۃ و شفقۃ ایاک نعبد تعبد فلان بن فلانۃ او فلانۃ بنت فلانۃ طاعۃ للہ تعالی و بفاتحۃ الکتاب الشریفۃ و ایاک نستعین استعان فلان بن فلانۃ او فلانۃ بنت فلانۃ باللہ تعالی و بفاتحۃ الکتاب الشریفۃ علی فلان بن فلانۃ لیکون مطاوعالہ و تحت ارادتہ فی الاقوال و الافعال طاعۃ للہ تعالی و بفاتحۃ الکتاب الشریفۃ اھدنا الصراط المستقیم اھتدی و استقام فلان بن فلانۃ او فلانۃ بنت فلانۃ استقامۃ محبۃ و سماع قول طاعۃ للہ تعالی و بفاتحۃ الکتاب الشریفۃ صراط الذین انعمت علیھم انعم فلان بن فلانۃ او فلانۃ بنت فلانۃ بجمیع ما یطلب منہ فلان و یروم طاعۃ للہ تعالی و بفاتحۃ الکتاب الشریفۃ محبۃ و شفقۃ و مودۃ و رافۃ و رحمۃ غیر المغضوب علیھم ولا الضآلین ضل فلان بن فلانۃ او فلانۃ بنت فلانۃ فی محبۃ فلان طاعۃ للہ تعالی و بفاتحۃ الکتاب الشریفۃ امین

وَنَزَعْنَا مَا فِي صُدُورِهِم مِّنْ غِلٍّ إِخْوَانًا عَلَىٰ سُرُرٍ مُّتَقَابِلِينَ۔ لَوْ أَنفَقْتَ مَا فِي الْأَرْضِ جَمِيعًا مَّا أَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوبِهِمْ وَلَٰكِنَّ اللَّهَ أَلَّفَ بَيْنَهُمْ ۚ إِنَّهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ

”شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ جمیع حمد سزاوار ہیں اسی خدا کے لئے جو پروردگار تمام عالم کا ہے حمد و مدحت کرے فلاں فلاں مرد مطلوب پسر فلاں عورت کے یا واسطے فلاں مرد طالب پسر فلاں عورت کے یا فلانی عورت مطلوب دونوں مرد ہوں یا طالب مرد پسر فلاں عورت کے یا واسطے فلاں عورت طالبہ دختر فلانی عورت کے یعنی اگر طالب و مطلوب دونوں مرد ہوں یا طالب مرد و مطلوب عورت ہو یا طالب عورت یا مطلوب مرد ہو یا دونوں عورتیں ہوں تو نسبت ولدیت ہر ایک کی طرف اس کی مادر کے کی جائے۔ چنانچہ فلاں مطلوب فلاں طالب کی محمدت کرے از برائے طاعت خدا و سورۂ فاتحہ شریفہ کے، بڑا مہربان نہایت رحم کرنے والا رحم کرے فلاں مطلوب واسطے فلاں طالب کے از برائے طاعت خدا و سورۂ فاتحہ شریف کے، مالک روز جزاء کا مملوک اور تابع ہو جائے فلاں مطلوب از برائے فلاں طالب کے از روئے عبودیت و رافت و رحمت و شفقت کے از برائے طاعت خدا و فاتحۃ الکتاب شریف کے، تیری ہی ہم عبادت کرتے ہیں تابعداری فلاں مطلوب واسطے فلاں طالب کے از برائے طاعت خدا و فاتحۃ الکتاب شریف، اور تجھی سے ہم اعانت چاہتے ہیں طلب اعانت کرے فلاں طالب ساتھ حق تعالی و فاتحۃ الکتاب کے، اوپر

فلاں مطلوب کے تاکہ وہ اس کا مطیع ہو جائے اور زیر ارادت رہے قول اور فعل میں از برائے طاعت خدا و فاتحۃ الکتاب شریف کے، ہدایت کر تو ہم کو راہ راست و استوار ہدایت یاب ہوئے فلاں مطلوب اور راہ راست پر رہے اور ولی راست محبت وشنوائی قول طالب کے از برائے طاعت خدا و فاتحۃ الکتاب شریف کے، راہ ان لوگوں کی جن پر تو نے انعام وکرم کیا وانعام وکرم کے فلاں مطلوب ان جملہ امور میں جو فلاں طالب اس سے طلب کرے اور وہ اس کا رام و تابع ہو از برائے طاعت خدا و طاعت ام الکتاب از روئے محبت و شفقت و مودت وراحت کے، نہ اس کی راہ جن پر عتاب نازل ہوا نہ گمراہوں کی از خود رفتہ ہو جائے فلاں مطلوب واسطے فلاں طالب کے از برائے خدا و طاعت ام الکتاب آمین۔ اور ہم کھینچ نکالیں گے جو کچھ ان کے سینوں میں ہوگا غرضیکہ غش وکینہ سے کہ وہ سب باہم برادر وبا یکدیگر روبرو ہوں گے۔ اگر تو خرچ کرے تمام جو کچھ روئے زمین پر ہے تو ان لوگوں سے تو ایسی تالیف قلوب نہ کر سکے گا مگر یہ کہ حق تعالیٰ نے ان کے درمیان میں باہم الفت ڈال دی، ہر آئینہ وہ بڑا غالب حکمت والا ہے۔''

پس جس وقت تکملہ اس عمل کا پورا ہو جائے تو عامل ایک سوزن مخروم یعنی تیز نوکدار لے کر وسط ورق میں جس میں یہ عمل لکھا ہوا ہے، چھید کر ایسے مقام میں لٹکا دے جہاں ہوا آتی ہو، اس سمت جو متصل ہو، مطلوب ہے۔ اس صورت میں مقصود حاصل ہوگا اور یہ عمل مجرب اور صحیح ہے۔ اور میں نے بعضوں کو دیکھا کہ انہوں نے اس عمل کو کتاب مفتاح سے اس طرح نقل کیا ہے کہ اگر کوئی شخص ارادہ کسی امر کا رکھتا ہو اور وہ کسی طرح کی اور کیسی ہی حاجت ہو اور وہ سو مرتبہ قراۃ الحمد کر کے اس دعا کو ایک بار پڑھے تو حق تعالیٰ اس کی حاجت کو روا کرے اور مشکل کو اس کی آسان کرے گا۔

## دنیا کی عجیب بات

دنیا اگر ہاتھ سے نکل جائے تو بندہ غریب ہو جاتا ہے۔

اور یہی دنیا اگر دل سے نکل جائے تو بندہ ولی ہو جاتا ہے۔

(حکیم مقصود دنی)

# شادی ہونے کیلئے مجرب اعمال

صوفی غلام سرور شباب صاحب

## اچھے رشتوں کے لئے

جس لڑکی کے لئے رشتے نہ آتے ہوں یا بات بن بن کر بگڑ جاتی ہو۔ اُس کے لئے مندرجہ نقش تحریر کرکے سبز رنگ کے کپڑے میں لپیٹ کر گلے میں ڈالنے کو دیں تاکہ کنواری دوشیزہ اسے اپنے گلے میں ڈالے۔ نقش یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| ۸۸۸۱۶ | ۸۸۸۲۱ | ۸۸۸۱۰ | ۸۸۸۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۸۸۸۱۴ | ۸۸۸۰۷ | ۸۸۸۲۰ | ۸۸۸۱۷ |
| ۸۸۸۱۹ | ۸۸۸۱۸ | ۸۸۸۱۳ | ۸۸۸۰۸ |
| ۸۸۸۰۹ | ۸۸۸۱۲ | ۸۸۸۱۵ | ۸۸۸۲۲ |

اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ

اور سورۂ احزاب سفید کاغذ پر زعفرانی روشنائی سے تحریر کرکے سبز رنگ کے کپڑے میں لپیٹ کر لکڑی کی ایک ڈبیہ میں خوشبو لگا کر رکھ دیں۔ سورۂ کے آخر میں اُس لڑکی کا نام جس کے رشتہ نہ آتے ہوں، مع والدہ بھی تحریر کریں۔ پھر اس ڈبیہ کو بکس میں کپڑوں کے درمیان رکھ دیں اور لڑکی روزانہ ایک مرتبہ اسی سورۂ کی تلاوت کرتی رہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد اچھے رشتے آنا شروع ہوجائیں گے۔

## برائے نکاح و نسبت

اگر کسی لڑکی کی نسبت نہ ہو رہی ہو تو اُس کے لئے سورہ طٰہٰ کا یہ نقش بڑا مفید ہے۔ نقش تحریر کرکے لڑکی کے گلے میں ڈالا جائے اور لڑکی سات یوم تک روزانہ ایک مرتبہ سورہ طٰہٰ کی تلاوت کرکے اپنی نسبت یا شادی کی دُعا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ کے اندر ہی نکاح و نسبت یا شادی کی بات پکی ہوجائے گی۔ نقش یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| ۹۹۸۱۸ | ۹۹۸۲۱ | ۹۹۸۲۹ | ۹۹۸۱۵ |
|---|---|---|---|
| ۹۹۸۲۸ | ۹۹۸۱۶ | ۹۹۸۱۷ | ۹۹۸۲۲ |
| ۹۹۸۱۳ | ۹۹۸۲۷ | ۹۹۸۲۳ | ۹۹۸۲۰ |
| ۹۹۸۲۴ | ۹۹۸۱۹ | ۹۹۸۱۴ | ۹۹۸۲۶ |

## برائے پیغام نکاح

جس لڑکی کے رشتے نہ آتے ہوں اس کی کمر میں یہ نقش تحریر کرکے باندھا جائے۔ نقش کمر پر رہنا چاہیے۔ گرہ آگے لگائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد پیغام موصول ہوگا۔ نقش یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| رک | ع | ط | ص |
|---|---|---|---|
| ح ف | ط | ص | ک |
| ط ع | ص | ک | ق |
| ص ع | ی | ن | ح |
| ع ع | ی | ف | ط |

یا اللہ جل جلالہٗ بحرمت ایں نقش فلان بنت فلاں کا پیغام نکاح جلد آئے

آمین

## پیغامات نکاح کے لئے

اگر کسی نوجوان لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو تو سورۂ ممتحنہ ایک نشست میں پانچ مرتبہ پڑھ کر لڑکی اپنی شادی کے لئے دُعا کرے اور اس عمل کو مسلسل پانچ روز تک کرے۔ اگر لڑکی خود نہ کرسکے تو اس کی والدہ یا کوئی بہن بھائی عمل کرے اور پھر اُس لڑکی کا نام لے کر شادی کے لئے دُعا کرے۔ عمل سے قبل مندرجہ ذیل نقش جو اسی سورۂ مبارکہ کا ہے، تحریر کرکے لڑکی کے گلے میں ڈال دیا جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد رشتوں کا

سلسلہ شروع ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۳۳۰ | ۲۵۳۴۳ | ۲۵۳۴۰ | ۲۵۳۳۷ |
| ۲۵۳۴۱ | ۲۵۳۳۶ | ۲۵۳۳۱ | ۲۵۳۴۲ |
| ۲۵۳۳۵ | ۲۵۳۳۸ | ۲۵۳۴۵ | ۲۵۳۳۲ |
| ۲۵۳۴۴ | ۲۵۳۳۳ | ۲۵۳۳۴ | ۲۵۳۳۹ |

بخت کشادہ فلاں بنت فلاں

## من پسند رشتوں کے لیے

من پسند رشتے کے لئے مندرجہ ذیل نقش لکھ کر دو پتھروں کے درمیان دبا دیں۔ ان دونوں پتھروں کا وزن دو کلو سے کم نہ ہو۔ نقش کے نیچے لڑکی کا نام مع والدہ پھر اُس لڑکے کا نام مع والدہ تحریر کریں جس سے شادی کرنا مطلوب ہو۔ نقش یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | |
|---|---|---|
| ۸۱ | ۷۳ | ۷۹ |
| ۷۵ | ۷۸ | ۸۰ |
| ۷۷ | ۸۲ | ۷۴ |

نام لڑکی مع والدہ الحب نام لڑکا مع والدہ

## اپنی روح کو زندہ رکھیں

دیکھا گیا ہے کہ بیماری میں انسان اکثر کھانا پینا ترک کر دیتے ہیں، باوجود اس کے کہ انہیں غذا کی ضرورت ہوتی ہے۔ لیکن احساسِ ضرورت یعنی بھوک نہیں لگتی۔ خوراک کے بغیر مزید لاغر ہو جاتے ہیں اور موت کے قریب تر ہو جاتے ہیں۔ انسانی روح کی غذا تجلیات باری تعالیٰ ہیں۔ اس کی صحت کا مدار عبادت پر ہے۔ فرائض روح کی صحت و بقاء کیلئے بنیادی غذا ہیں۔ توبہ اس کا علاج ہے۔ اور ذکر اللہ علی الدوام یعنی ہر لحظہ اللہ کی یاد میں رہنا اس کی حیات ہے۔ (ابو مصعب)

# آپ کے روحانی مسائل اور ان کا حل

## خالد مقبول حفظہ اللہ

### روحانی رہنمائی

**سوال** محترم، معزز و عزت مآب جناب خالد مقبول صاحب۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

بارگاہ ربی و مکرمی میں آپ کی صحت کاملہ، عافیت اور مغفرت کے لیے دعا گو ہوں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو صحت اور عمر طویل سے نوازیں۔ آمین ثمہ آمین۔

جیسا کہ آپ جانتے ہیں کہ میں علوم روحانیہ کا بے حد دلدادہ ہوں اور میرے اندر ان علوم کے لیے بے حد تشنگی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا احسان عظیم ہے کہ اس نے آپ کے ذریعہ میری حتی الامکان رہنمائی کی۔ اور امید ہے ان شاء اللہ تعالیٰ آئندہ بھی مجھے اپنے دستِ شفقت سے محروم نہیں کریں گے۔ میں ایک کمزور و ناتواں انسان ہوں۔ اللہ کا شکر ہے کہ نماز روزہ کی پابندی کی کوشش کرتا ہوں مگر اس کے ساتھ مجھ میں بہت زیادہ دینی کمزوری اور کمی بھی ہیں۔ ایک دنیادار انسان ہوں لیکن دین کی فکر پھر بھی رہتی ہے۔ علومِ روحانیہ کے بارے میں بہت کنفیوز رہتا ہوں کہ کیا کروں اور کیا نہ کروں۔ آپ سے صرف دو باتیں پوچھنی ہیں۔

1. جن اعمال کی آپ نے مجھے اجازت دی ہیں اور میں نے نہیں کیے، اگر میں ان کو کرنا چاہوں تو دوبارہ اجازت لوں گا یا نہیں؟ یا کبھی بھی انہیں کر سکتا ہوں؟

2. ایک عمل کا وظیفہ مکمل کیا۔ پھر کچھ عرصہ بعد اس کی مداومت رہ گئی اور عمل کی طاقت گئی۔ تو دوبارہ وہ چلہ کر سکتا ہوں یا نہیں؟ اور اگر کروں تو دوبارہ اجازت لوں گا یا نہیں؟

آج کل بہت کشمکش میں ہوں۔ بہت پریشان ہوں۔ ہر کام میں ناکامی ہو رہی ہے۔ کوئی کام کرنے کو دل نہیں چاہتا۔ ہر وقت بوجھل، پشیمان اور غمگین رہتا ہوں۔ اب فی الحال اعمال بھی نہیں کر سکتا۔ اسی لیے آپ سے التماس ہے کہ مجھے کوئی ایک خاص عمل یا وظیفہ (علوی یا کوئی اور) دے دیں۔ ایسا عمل جو کہ میری ہر جگہ راہنمائی کرے اور اُس کے ذریعہ اللہ تعالیٰ مجھے ہر جگہ عروج و کامیابی سے نوازیں۔ صرف ایک عمل ہو اور ہر کام کے لیے کافی ہو۔ کچھ عرصے کے لیے ان بہت سے وظائف کو ایک طرف رکھنا چاہتا ہوں۔ پھر جب شوق اُبھرے گا، ان شاء اللہ کروں گا۔ کوئی ایسا منفرد عمل ہو کہ وہ ہر کام میں معاون ہو اور آسان ہو۔ آپ کا بے حد مشکور رہوں گا۔ عمل اگر علوی ہو تو بہتر ہوگا۔ (عمران خان، صوابی)

**جواب** محترم جناب عمران خان صاحب۔ وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ

آپ کے سوالوں کے جواب درج ذیل ہیں:

1. اگر اجازت چلے/زکوٰۃ نکالنے کی لی تھی تو دوبارہ لے لیں۔ چلہ کسی کو کروانا ہو تو توجہ کرنی ہوتی ہے۔ اگر کوئی حاجت کا وظیفہ یا عمل لیا ہے تو کر سکتے ہیں۔ بہر حال اجازت سے توجہ اور دعا...... دونوں ملتی ہیں۔

2. اگر اتنے دن ناغہ کر لیا جتنے دن چلہ کشی کی تھی تو پھر دوبارہ اجازت لے کر چلہ کرنا پڑے گا۔ البتہ اجازت کا دوبارہ ہدیہ ادا کرنا کچھ اعمال میں ضروری اور بعض اعمال میں ضروری نہیں ہوتا۔

3. آپ نے ایک عمل یا وظیفہ مانگا جو آپ کی کامل رہنمائی کرے اور اس کے ذریعے اللہ تعالیٰ ہر جگہ عروج و کامیابی دے اور ساتھ علوی لکھ دیا۔ بھائی میرے! صرف نورانی اعمال پر توجہ دیں۔ اللہ تعالیٰ کی خاص مدد نورانی اعمال کے ساتھ ہوتی ہے۔

آپ کو جمیع مقاصد کے حصول کے لئے ایک وظیفہ دے رہا ہوں۔ اس کو پابندی کے ساتھ روزانہ کا معمول بنا لیں۔ درود شریف بے شک کوئی چھوٹا پڑھ لیں۔ جیسے "صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم"۔ تین بڑی اور ضروری حاجت کا سوال نیت میں رکھ کر عمل پڑھیں۔ باقی جمع حاجات کے لئے آخر میں دعا کر لیں۔ سب وظائف کو ایک طرف رکھ کر اس وظیفہ کو کریں۔ ان شاء اللہ ہر کام آسان ہو جائے گا۔ یاد رکھیں کہ جنات سے زیادہ مفید یہ وظائف ہیں۔

وظیفہ یہ ہے:

کامل تنہائی میں اچھی خوشبو لگا کر ''اللہ'' کا ایک ہزار بار روزانہ کا ورد کریں۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف۔ کمرہ میں اندھیرا کرکے آنکھیں بند کرکے وظیفہ پڑھیں۔ تصور یہ رکھیں کہ سامنے خانہ کعبہ ہے اور آپ دروازے کے سامنے بیٹھے ہیں۔ اگر تصور کرتے وقت سر میں درد ہو جائے تو تصور نہ کریں۔ ان شاء اللہ، کسی بھی وظیفے کی ضرورت نہ پڑے گی۔

*..........*..........*..........*..........*

## علیحدگی ہوگی یا نہیں؟

**سوال** میرا میرے خاوند سے علیحدگی کا معاملہ چل رہا ہے۔ میرے گھر والے زبردستی خلع دلوا رہے ہیں۔ میں نہیں چاہتی کہ خلع ہو لیکن میں مجبور ہوں۔ میں یہ چاہتی ہوں کہ دونوں فیملیز کے دل نرم ہو جائیں کیونکہ سختی دونوں طرف سے ہی بہت ہو رہی ہے اور بالکل بھی دل نرم نہیں ہو رہے۔ کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ علیحدگی ہوگی یا نہیں؟ دونوں فیملیز کے دل نرم ہو جائیں گے یا نہیں؟ (اہلیہ سلیم بیگ، اسلام آباد)

**جواب** سب سے پہلے تو یہ اچھی طرح سمجھ لیں کہ جس بھی طریقے سے بتایا جاتا ہے کہ مستقبل میں کیا ہوگا، وہ یقینی نہیں ہوتا۔ اس پر سو فیصد یقین کرنا گناہ کبیرہ ہے۔ کیونکہ سو فیصد اللہ ﷻ کے علاوہ کوئی نہیں جانتا۔

میرا مشورہ ہے کہ مستقبل جاننے کے لئے کسی حساب لگوانے کی بجائے آپ اللہ ﷻ سے ہی پوچھیں۔ درج ذیل عمل کریں۔ یہ ہمارے روزانہ کے معمولات میں سے ہے۔ ان شاء اللہ جو مستقبل میں ہوگا، اس کی جھلک آپ کو نظر آ جائے گی یا بہت واضح خواب آ جائے گا۔

رات کو سونے سے قبل دو رکعت نفل پڑھیں۔ پھر سلام پھیر کر اول گیارہ بار درود شریف اور آٹھ سو بارہ (812) بار ''یَا خَبِیْرُ'' پڑھیں۔ پھر گیارہ بار درود شریف پڑھ لیں اور دعا مانگ لیں کہ اللہ ﷻ آپ کو خواب میں واضح دکھا دیں۔ وظیفہ پڑھتے وقت بھی اپنے سوال پر ہی دھیان دیں۔

پھر کسی سے بات کئے بغیر باوضو پاک بستر پر سو جائیں۔ جب تک نیند نہ آئے، ''یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ'' پڑھتی رہیں۔ ان شاء اللہ ایک سے تین دن میں خواب کے ذریعے جواب مل جائے گا۔

کمرے میں کوئی بت یا جاندار کی تصویر نہ ہو۔ عمل پڑھنے کے بعد کوئی کام نہیں کرنا، سو جانا ہے۔ بہتر ہے کہ ایسے کمرے میں عمل کریں جس میں ٹی وی نہ چلتا ہو اور نہ ہی کسی قسم کا گانا بجانا ہوتا ہو۔

*..........*..........*..........*..........*

## جادو کی وجہ سے معاشی رکاوٹیں اور بندشیں

**سوال** میں باہر انگلینڈ میں کام کرتا تھا۔ میرا ایک پارٹنر تھا۔ اچانک میری طبیعت بگڑی اور میں پاکستان کھنچا چلا آیا۔ میرا کافی مال انگلینڈ کے گودام میں رکھا ہوا ہے۔ اب میں نے اپنے پارٹنر سے بہت رابطے کی کوشش کی مگر رابطہ نہیں ہو رہا۔ نہ ہی میرا ویزہ اب لگ رہا ہے۔ پاکستان میں بھی کئی کام کئے مگر نقصان ہی ہو رہا ہے۔ کچھ لوگوں کو مال دیا مگر وہ پیسے نہیں دے رہے۔ مہربانی کرکے میری مدد فرمائیں اور وجہ اور علاج بتائیں۔

(دین محمد، لاہور)

**جواب** بروز اتوار سورۂ مزمل گیارہ بار پانی پر دم کرکے رکھ لیں اور روزانہ اس پانی کو پئیں اور رہنے کی جگہ چھڑکیں۔ یہ عمل روزانہ اکیس یوم تک کرنا ہے۔ آغاز اتوار سے کرنا ہے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود تنجینا پڑھیں۔

دوسرا عمل یہ کریں کہ صبح نماز فجر کے بعد ستر مرتبہ یہ آیت پابندی سے پڑھیں۔ اول و آخر تین تین بار درود شریف۔

آیت یہ ہے:

اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ

﴿سُوْرَۃُ الشُّوْرٰی: ۱۹﴾

مزید رہنمائی کے لئے خزینہ روحانیات کا خاص نمبر ''کشائشِ رزق نمبر'' کا مطالعہ کریں۔ دعا کرتا ہوں کہ اللہ ﷻ آپ کی ہر قسم کی معاشی بندش ختم کرکے آپ کو رزق کی فراخی عطا فرمائیں۔ آمین

*..........*..........*..........*..........*

# عاملین کے مسائل اور ان کا حل

خالد مقبول حفظہ اللہ

## سخت جادو کا شکار مریض

**سوال:** میرے ایک مریض ہیں جو بہت سخت بیمار ہیں۔ ان کا نام فضل الٰہی بن فاطمہ ہے۔ ان کا کافی علاج کر چکا ہوں مگر معاملہ سنبھلنے کی طرف نہیں آ رہا۔ آپ دیکھ لیں کہ معاملہ کیا ہے اور مجھے تجویز بھی فرما دیں کہ کس طرح مزید علاج کیا جائے؟ (مولانا محمود الحسن، راولپنڈی)

**جواب:** آپ کے مریض پر سخت جادو ہے اور ان کا جسم بہت زیادہ متاثر ہو چکا ہے۔ یعنی جو اثرات ہیں، وہ بیماری بن چکے ہیں اور بیماری کی وجہ سے ان کے اندرونی اعضاء بہت متاثر ہو چکے ہیں۔ جادو بھی بہت پرانا ہے۔ جب جادو بہت پرانا ہو اور بیماری کی شکل میں ظاہر ہو اور کئی بیماریاں بن جائیں تو ایسے مریض کے علاج میں محنت بھی بہت لگتی ہے اور وقت بھی۔ روحانی کے ساتھ ساتھ جسمانی اور ضرورت پڑنے پر نفسیاتی علاج بھی کروانا لازمی ہوتا ہے۔ اگر صرف روحانی علاج پر رہا جائے تو میرے نزدیک یہ صحیح طریقہ نہیں بلکہ بڑی غلطی ہے۔ جو آج کل کئی عاملین کرتے ہیں۔

آپ گھبرائیں نہیں اور اللہ ﷻ کا نام لے کر یہ علاج کریں۔

1 ...پانچ گھنٹے والی چہل کاف کی ہانڈیاں مسلسل اکیس یوم جلوائیں۔

2 ...فاتحہ فلق ناس کے زعفرانی تعویذ اکیس عدد لکھ کر دیں۔ روزانہ ایک تعویذ کا پانی بنا کر پینا ہے۔ نہار منہ اور سوتے وقت لازمی۔ باقی نمازوں کے بعد پی لیا کریں۔

3 ...مریض کو کسی پاک جگہ کھڑا کر کے صرف قمیض اتروائی جائے اور ان کے اوپر فاتحہ فلق ناس والے تعویذ کا پانی، موسم کے مطابق مزید پانی میں ملا کر، ڈالیں۔ پانی اس طرح ڈالیں کہ وہ بھیگ جائیں اور پانی گندی نالی وغیرہ میں نہ جائے۔ اگر گھر سے باہر کرنا مشکل ہو تو کمرے میں چادریں بچھا کر ان پر ایک بڑا ٹب رکھ لیں اور اس میں مریض کو بٹھا کر عمل کر لیں۔

4 ...چہل کاف کی کاپی میں جو چونتیس کا تعویذ ہے، وہ ان کو ملنے کے لئے دیں۔ روزانہ کے تین تعویذ۔ ایک صبح اٹھنے کے بعد، ایک عصر کے بعد اور ایک سونے سے پہلے۔ تعویذ کو ملنے کے بعد جلا دیں اور راکھ کو محفوظ کر لیں۔ صبح غسل والے عمل سے قبل اس راکھ کو تھوڑے سے تیل میں ملا کر جسم پر ملیں اور غسل کر لیں۔

5 ...مریض کو صبح شام ایک ایک سو مرتبہ معوذتین پڑھنے کو دیں۔ اگر وہ نہ پڑھ سکے تو کوئی بھی اس کے قریب بیٹھ کر پڑھے اور اس پر دم کر دے۔ ہر نماز کے بعد گیارہ بار پڑھ کر دم کریں۔

6 ...بیماریوں کے لئے ادارے سے شفائے امراض کورس منگوا لیں یا خود تیار کر کے مریض کو دیں۔ چالیس یوم کا مکمل کورس کروائیں۔

7 ...علاج کا آغاز منگل کے روز سے کریں اور سوا کلو چھوٹا گوشت مریض کے اوپر سے سات بار وار کر چلتے پانی میں ڈال دیں۔ تھوڑا تھوڑا کر کے ڈالنا ہے، اکٹھا نہیں ڈالنا۔ اور یہ عمل ہر منگل کو کیا جائے۔ کل تین بار کرنا ہوگا۔

فی الحال اکیس یوم کا علاج مریض کو کرائیں۔ پھر مجھے بتائیں۔

## سفلی علوم کا ماہر پیر پیچھے پڑ گیا ہے

**سوال:** میرے گھر کے پاس ایک پیر ہے۔ میری اہلیہ اس کے پاس جاتی تھی۔ جب سے پتہ چلا کہ وہ غلط قسم کا عامل ہے، اس نے جانا چھوڑ دیا ہے۔ میں ایک مسجد میں خطیب ہوں اور تھوڑا بہت کاروبار کرتا ہوں۔ جب سے اس پیر کے ہاں جانا چھوڑا ہے، میرا کاروبار بھی بند ہو گیا ہے اور بیوی بھی بہت بیمار رہنے لگی ہے اور مجھ سے بہت جھگڑا کرتی ہے۔

ایک دن تنگ آ کر میں اس پیر کے پاس چلا گیا اور اس کو کچھ سخت باتیں کہہ دیں۔ اس کے بعد سے عجیب حالات ہیں۔ میری بیوی کا ہر وقت یہی دل کرتا ہے کہ وہ پیر کے پاس جائے۔ مجھے ہر وقت اس پیر کی موجودگی کا

احساس ہوتا ہے۔ یہاں تک کہ نماز پڑھتے وقت بھی یہی لگتا ہے کہ وہ پیر آس پاس ہی ہے۔ اس سے میں بہت ٹینشن میں آ گیا ہوں۔ وہم وساوس کا مریض بن گیا ہوں۔ آپ کا بہت سنا تھا کہ آپ تو روحانی علوم سکھاتے ہیں، عامل بناتے ہیں۔ میری بھی مدد کریں اور اس پیر سے میری جان چھڑائیں۔ میں زندگی بھر آپ کا مشکور رہوں گا۔ (اپشیدہ، لاہور)

**جواب:** آپ نے جس پیر کا نام اور پتہ دیا تھا، اس کو روحانی طور پر دیکھا۔ وہ سفلی علوم کا ماہر ہے۔ یہ تو ہماری عوام کی بدقسمتی ہے کہ ان کو حقیقی پیر کا پتہ ہی نہیں۔ بس جو عملیات میں جتنا ماہر ہوگا، اس کو اتنے بڑے پیر کا درجہ دیا جائے گا۔ چاہے وہ اسلام کے خلاف بکواس کرتا ہو۔ خیر یہ تو الگ بات ہے۔ اس پیر کا ان شاء اللہ بندوبست ہو جائے گا۔ آپ کو صرف اتنا کرنا ہے کہ جو آپ کو بتایا جائے، جیسے بتایا جائے، وہ کرنا ہے۔ یہ عزم کرنا ہے۔ چاہے جتنی مشکل ہو، آپ کو عمل کرنا ہوگا۔ پھر دیکھیں، وہ وقت ضرور آئے گا جب پیر صاحب آپ کی طرف توجہ کرنا بھی چھوڑ دیں گے۔

آپ کو ایک بڑا تعویذ بھجوا رہا ہوں۔ اس پر صبح سورج طلوع ہونے کے بعد اور شام کو غروب ہونے کے بعد (مغرب کی نماز پڑھ کر) اکتالیس جوتے بائیں پاؤں کے لگانے ہیں اور ہر بار جوتا لگاتے وقت اپنے مقصد کا جملہ بولنا ہے۔ طریقہ مجھ سے فون پر سمجھ لیجئے گا۔

دو سبز رنگ والے فلیتے بھجوا رہا ہوں۔ ایک فلیتہ ایک ہفتہ کا ہے۔ ایک بڑا چراغ لے کر اس کو گھر کے درمیان والی جگہ رکھ دیں اور روئی لپیٹ کر جلا دیں۔ بتی کا رخ قبلہ کی طرف رکھیں۔ سات یوم یہ چراغ مسلسل جلتا رہے۔ اگر بجھ بھی جائے تو کوئی مسئلہ نہیں، جب دیکھیں، جلا دیں۔ بس خیال رکھیں کہ زیادہ نہ بجھے۔ اس سے عمل میں نقص واقع ہوگا۔ روزانہ تھوڑا تھوڑا اس چراغ کو آگے بھی کرتے جائیں تاکہ سات دنوں میں ختم ہو جائے۔ جب تیل کم ہو، مزید ڈال دیا کریں۔ روئی کی ہلکی تہہ لپیٹیں تاکہ دھواں کم بنے۔ ساتویں دن بتی کو چراغ سے نکال کر مکمل جلا دیں۔ اور چراغ، بچا ہوا تیل اور بتی کی راکھ کو چلتے پانی میں بہا دیں۔ پھر دوسری بتی نئے چراغ میں جلائیں۔

اصل عمل سورۂ مزمل کا ہے۔ گیارہ یوم اکتالیس بار روزانہ پڑھنی ہے۔ تصور اس پیر کا رکھنا ہے اور پڑھنے کے بعد آخر میں جو آپ چاہتے ہیں، اس کا کامل تصور کرنا ہے۔ پھر اس پیر کو تصور میں سامنے لا کر پھونک مار دیں۔ سورۂ مزمل کے جنات باقی کام خود سنبھال لیں گے۔ ان شاء اللہ، اس پیر کو بھی پتہ لگے گا کہ غلط کاموں کا کیا نتیجہ ہوتا ہے۔ مولانا محمد عرفان صاحب کو بھی سمجھا دیا ہے۔ ضرورت پڑنے پر آپ ان سے رابطہ رکھیں۔ وہ خود حالات کے مطابق سورۂ مزمل والوں کو پیغام دے دیں گے۔

دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ آپ کو حق کی جنگ میں غلبہ عطاء فرمائے اور باطل پر فتح دے۔ آمین یارب العالمین۔

## بقیہ: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے عامل بنیں

میں بنائے جاتے ہیں۔ جیسے جلانے والے طریقے۔ چراغ میں، جسم سے مل کر وغیرہ۔

بادی چال والے نقوش ہوا والے طریقہ استعمال میں بنائے جاتے ہیں۔ جیسے درخت پر لٹکانا کہ ہوا سے ہلتا رہے۔

آبی چال والے نقوش پانی والے طریقہ استعمال میں بنائے جاتے ہیں۔ جیسے پلانے والے۔

خاکی چال والے نقوش مٹی والے طریقہ استعمال میں بنائے جاتے ہیں۔ جیسے مٹی میں دفن کرنے والے۔

یہ سوال کہ مثلث کب استعمال کریں اور مربع کب؟ یہ ایک لمبی بحث ہے اور عوام کے لئے نہیں ہے، صرف اس فن کو جاننے والوں کے لئے ہے۔ عوام کے لئے یہی اصول کافی ہے کہ:

*...... جلانے (آتشی) اور مٹی میں دبانے (خاکی) والے اعمال میں مربع بنائیں۔

*...... پلانے (آبی) اور ہوا میں لٹکانے (بادی) والے اعمال میں مثلث کو استعمال کریں۔

مزید کوئی وضاحت درکار ہو تو روحانی درسگاہ سے رابطہ کریں۔

## خزینۂ روحانیات کے ممبران کے لئے "بغیر فیس" عملیات سیکھنے کا موقع

دار العمل چشتیہ (لاہور) کی روحانی درسگاہ کی طرف سے خزینۂ روحانیات کے معزز ممبران کے لئے خوشخبری۔ بغیر کسی فیس، نقصان اور خوف کے، مختلف اعمال کے عامل بنیں۔ خود، اپنے گھر والوں اور دیگر افراد کے کام آئیں۔ تفصیل یہ ہے:

| عمل | تفصیل |
|---|---|
| ٭......درود تنجینا | غیبی حفاظت کا خاص عمل۔ |
| ٭......حصار کا خاص عمل | جنات، جادو، شیاطین اور تمام تکلیف دینے والی مخلوق سے حفاظت کا ایک خاص عمل۔ |
| ٭......دعائے حزب البحر | ہر قسم کی حاجت کے لئے مجرب دعا۔ |
| ٭......دعائے حزب النصر | ہر قسم کے دشمن سے نجات کی مجرب دعا۔ |
| ٭......لاحول ولا قوۃ الا باللہ کا عمل | ہر قسم کے غموں اور پریشانیوں خاص کر شیطانی اثرات سے نجات کا عمل۔ |
| ٭......منزل کا پہلے درجے کا عمل | جادو، جنات، آسیب، شیاطین اور دیگر خطرات و آفات سے حفاظت کا مشہور عمل۔ |
| ٭......سورہ ناس کا عمل | جنات، جادو اور بیماریوں کے علاج میں مفید۔ |
| ٭......تسخیر کا خاص عمل | کسی خاص شخص کی تسخیر کا عمل۔ |
| ٭......سورۃ واقعہ کا خاص عمل برائے فراخی رزق | ترقی اور رزق کی فراخی کے لئے ایک مجرب ترین عمل۔ |
| ٭......درود خضری کا عمل | روحانی ترقی حاصل کرنے کا خاص درود۔ |
| ٭......سورہ یٰسین کا عمل | اس کے عامل بننے کے بعد ہر اڑی سے اڑی مشکل عامل کے لئے آسان ہوجاتی ہے۔ |

**روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور**

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

## عوام کے لئے "بغیر فیس" عملیات سیکھنے کا موقع

دار العمل چشتیہ (لاہور) کی روحانی درسگاہ کی طرف سے عوام کے لئے خوشخبری۔ بغیر کسی فیس، نقصان اور خوف کے، مختلف اعمال کے عامل بنیں۔ خود، اپنے گھر والوں اور دیگر افراد کے کام آئیں۔ فی الحال یہ اعمال درسگاہ کی طرف سے سکھائے جا رہے ہیں:

| عمل | تفصیل |
|---|---|
| ٭......آیت الکرسی | شیاطین اور جنات سے حفاظت کا خاص عمل۔ بہت سی بیماریوں کا علاج۔ |
| ٭......حصار (بنیادی) | جادو، جنات اور شیاطین سے حفاظت کے لئے ایک بنیادی حصار۔ |
| ٭......معوذتین | نظر بد، جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت کا مجرب عمل۔ |
| ٭......نظر بد ختم کرنے کا عمل | اس عمل کو کرنے کے بعد ہر قسم کی نظر بد اتارنے میں آسانی ہوتی ہے۔ |
| ٭......سورۂ فاتحہ | ہر طرح کی حاجت اور ہر طرح کی بیماری دور کرنے کا عمل۔ |
| ٭......عمل حفاظت "یا حافظ یا حفیظ" | حفاظت کے لئے بہت مجرب ہے۔ خصوصاً خواتین کے لئے۔ |
| ٭......فراخی رزق کا مجرب عمل | ہمارے سلسلے کا خاص رزق میں فراخی کا مجرب عمل۔ سب سے بہتر وقت رمضان المبارک میں کرنے کا ہے۔ |
| ٭......درود ابراھیمی | بنیادی درود شریف جس کا عامل بننے سے بہت ساری برکتیں حاصل ہوتی ہیں۔ |

**روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور**

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

# دعائے عجیب الاثر...... اعمالِ اولیاء میں سے ایک خزانہ

ماہر علوم ِمخفی حکیم صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ (حویلی لکھا)

## دعائے عجیب الاثر کے خواص

- جو غلام اس کو ورد میں رکھے گا، آزاد ہو جائے گا۔
- جو قیدی پڑھے گا، قید سے رہائی پائے گا۔
- جو معاشرہ میں لوگوں کی نظروں میں ذلیل ہوگا، وہ پڑھے گا تو عزت والا بن جائے گا۔
- ظالموں کی ہلاکت کے لیے اکسیر ہے۔
- جو شخص کسی سعد وقت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے گا، ہر شیطان سرکش صاحب لوح کا مطیع ہوگا۔
- جو حاکم اس کے ورد کو اپنا معمول بنالے گا، اُس کی حکومت وسیع اور اس کا حکم جاری ہوگا۔
- کسی شخص کی کسی حاکم یا افسر کے روبرو پیشی ہو تو جانے سے پہلے اس دعا کو پڑھ لے۔ حاکم کا غصہ جاتا رہے گا۔
- اس کو پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے جو مانگو، اللہ تبارک و تعالیٰ مانگ پوری فرمائیں گے۔
- اس پوشیدہ راز کو سمجھو جو کہ فکروں سے نجات دیتا ہے۔
- مختصراً یہ کہ دعائے عجیب الاثر کو پڑھنے سے دین و دنیا کی سعادتیں، حسنات و برکات اور کمالات حاصل ہوں گے۔

دُعا یہ ہے:

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِهٖ وَ صَحْبِهٖ وَسَلِّمْ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ فِي الْعَالَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ (126 مرتبہ)۔

حَسْبُنَا اللهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ۔ حَسْبِيَ اللهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ (7 مرتبہ)۔

بِسْمِ اللهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ (3 مرتبہ)۔

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ (19 مرتبہ)۔

اَللّٰهُمَّ يَا وَدُوْدُ يَا وَدُوْدُ۔ يَا وَدُوْدُ۔ يَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِيْدِ۔ يَا مُبْدِئُ يَا مُعِيْدُ۔ يَا فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ۔ اَسْئَلُكَ بِنُوْرِ وَجْهِكَ الَّذِيْ مَلَاَ اَرْكَانَ عَرْشِكَ۔ وَبِقُدْرَتِكَ الَّتِيْ قَدَرْتَ بِهَا عَلٰى جَمِيْعِ خَلْقِكَ۔ وَبِرَحْمَتِكَ الَّتِيْ وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ يَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنِيْ (13 مرتبہ)۔

اَللّٰهُمَّ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ يَا وَلِيُّ يَا عَلِيْمُ يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ يَا رَحِيْمُ يَا رَحْمَانُ يَا جَلِيْلُ يَا عَطُوْفُ يَا كَرِيْمُ يَا رَؤُفُ۔ اَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ الْمَخْزُوْنِ۔ تُفِيْضُ عَلَيَّ مِنْ فَيْضِ جَمَالِكَ الْاَقْدَسِ وَ كَمَالِكَ الْاَنْفَسِ وَسِرًّا نُوْرَانِيَّتًا وَاسْمَارَبَانِيَّتًا حَتّٰى اَتَصَرَّفَ فِي النُّفُوْسِ وَالْاَرْوَاحِ وَالْمُهَجِ وَالْاَشْبَاحِ بِمُهْجَاتِ الْمَحَبَّةِ وَهَيَجَانِ الْمَوَدَّةِ (20 مرتبہ)۔

يَا مَنْ يُّفَرِّجُ عَنِ الْمَحْزُوْنِيْنَ۔ يَا اَنِيْسَ الْمُسْتَوْحِشِيْنَ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِسِرِّ الْاَلْفِ الْمَعْطُوْفِ الَّذِيْ هُوَ مَبْدَءُ الْحُرُوْفِ۔ يَا وَهَّابُ يَا نَافِعُ يَا تَوَّابُ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ شَوْقًا يُوْصِلُنِيْ اِلَيْكَ وَ نُوْرًا يَدُلُّنِيْ عَلَيْكَ۔ وَتَلَقَّنِيْ بِالرَّوْحِ وَ الرَّيْحَانِ وَفَرِّحْنِيْ بِالْاَمْنِ مِنْكَ وَالرِّضْوَانِ۔ يَا بَاسِطُ يَا وَاحِدُ

یَامَاجِدُ یَااَللّٰہُ۔ یَا بَاسِطُ یَا وَاحِدُ یَامَاجِدُ یَااَللّٰہُ۔ یَا بَاسِطُ یَاوَاحِدُ یَامَاجِدُ یَااَللّٰہُ۔ رَبِّی لَاشَرِیْکَ لَہٗ وَلَا اُشْرِکُ بِہٖ شَیْئاً بِسُوْءٍ اَوْضَرٍّ وَّ شَرٍّ۔ تَاتَمَعَ رَئْسُہٗ وَاعْقِلِ لِّسَانَہٗ وَلِجِسْمِ فَاہُ وَ اِحْبَسْ کَیْدَہٗ۔ وَحُلْ بَیْنِیْ وَبَیْنَہٗ۔ یَادَائِمُ یَاحَمِیْدُ یَامُجِیْبُ یَامَجِیْدُ۔

بِحُرْمَۃِ مُحَمَّدٍ مُحَمَّدٍ مُحَمَّدٍ مُحَمَّدٍ مُحَمَّدٍ مُحَمَّدٍ مُحَمَّدٍ مُحَمَّدٍ مُحَمَّدٍ ﷺ (20مرتبہ)۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِالسِّرِّ الْجَامِعِ وَ النُّوْرِ السَّاطِعِ وَ اَنْ تَھَبَنِیْ فُرْقَاناً مِنْکَ تَشْرَحُ بِہٖ صَدْرِیْ۔ وَتَرْفَعُ بِہٖ قَدْرِیْ۔ اَنْتَ جِھَتِیْ وَجَاھِیْ۔ وَاِلَیْکَ الْمَرْجِعُ وَالتَّنَاھِیْ۔ تَجْبُرُ الْکَسِیْرَ وَتَرْحَمُ الْفَقِیْرَ۔ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَکِیْمُ الْعَظِیْمُ۔ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ۔ اَللّٰھُمَّ رَبَّ جِبْرَائِیْلَ وَ مِیْکَائِیْلَ وَ اِسْرَافِیْلَ وَ عِزْرَائِیْلَ وَ اِبْرَاھِیْمَ وَ اِسْمٰعِیْلَ وَ اِسْحَاقَ وَ یَعْقُوْبَ عَافِنِیْ وَاعْفُ عَنِّیْ وَلَا تُسَلِّطْ عَلَیَّ (اَحَدًا مِنْ) خَلْقِکَ۔ یَا اَللّٰہُ بِشَیْءٍ لَا طَاقَۃَ لِیْ بِہٖ یَاسَمِیْعَ الدُّعَاءِ یَا مُجِیْبَ النِّدَاءِ فَسَیَکْفِیْکَھُمُ اللّٰہُ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

تَوَکَّلْتُ عَلَی الْحَیِّ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ وَ الْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ یَکُنْ لَّہٗ شَرِیْکٌ فِی الْمُلْکِ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَکَبِّرْہُ تَکْبِیْرًا۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَاَحْذَرُ وَ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ مُمْسِکُ السَّمَآءَ اَنْ تَقَعَ عَلَی الْاَرْضِ اِلَّا بِاِذْنِہٖ مِنْ کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ وَّشَیْطَانٍ مَّرِیْدٍ

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ اَمَاناً مِّنَ الْفَقْرِ (9مرتبہ پڑھے) وَ اَمَاناً مِّنَ الرَّدِّ (9مرتبہ پڑھے) وَ اَمَاناً مِّنَ الذَّمِّ (9مرتبہ پڑھے) وَ اَمَاناً مِّنَ الْھَمِّ (9مرتبہ پڑھے) وَ اَمَانا مِّنَ الْغَمِّ (9مرتبہ پڑھے) وَ اَمَاناً مِّنَ الذُّلِّ (9مرتبہ پڑھے) وَ اَمَاناً مِّنَ الْجَھْلِ (9مرتبہ پڑھے) وَ اَمَاناً مِّنَ الْفِتَنِ (9مرتبہ پڑھے) وَ اَمَاناً مِّنَ الْخَسْفِ (9مرتبہ پڑھے) وَ اَمَاناً مِّنَ الرَّجْفِ (9مرتبہ پڑھے) وَ اَمَاناً مِّنَ الْغَرَقِ (9مرتبہ پڑھے) وَ اَمَاناً مِّنَ الْحَرَقِ (9مرتبہ پڑھے) وَاَمَاناً مِّنَ الْبَرْقِ (9مرتبہ پڑھے)۔

اَللّٰھُمَّ اَحْسِنْ عَاقِبَتَنَا فِی الْاُمُوْرِ کُلِّھَا وَاَجِرْنَا مِنْ خِزْیِ الدُّنْیَا وَ عَذَابِ الْاٰخِرَۃِ۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِمُحَمَّدٍ السَّیِّدِ الْکَامِلِ الْفَاتِحِ الْخَاتِمِ نُوْرٍ مِّنْ اَنْوَارِ الْمَعَارِفِ وَ سِرِّ الْاَسْرَارِ لِعَوَارِفِ وَصَفْوَۃِ خَلْقِکَ وَسِرِّ عِلْمِکَ وَ مِرْاٰۃِ ذَاتِکَ وَمَشْھَدِ صِفَاتِکَ وَاَسْئَلُکَ بِنُوْرِ وَجْھِکَ وَ بَسَاطِ رَحْمَتِکَ وَبِالسَّبْعَۃِ وَالثَّمَانِیَۃِ وَاَسْرَارِھَا الْمُتَّصِلَۃِ مِنْکَ یَااَللّٰہُ یَااَللّٰہُ یَااَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ اَنْ تَھَبَنِیْ مِنْ عِلْمِکَ عَقْلاً وَ مِنْ حَیَاتِکَ رُوْحاً وَ مِنْ اِرَادَتِکَ حُکْماً وَ مِنْ قُدْرَتِکَ فِعْلاً وَّ مِنْ کَلِمَاتِکَ لِسَاناً وَّمِنْ سَمْعِکَ فَھْماً وَّ مِنْ بَصَرِکَ کَشْفاً وَّمِنْ اِحَاطَتِکَ قِیَاماً وَّ امْنَحْنِیْ مِنْکَ بِکَ سِرًّا تَخْضَعُ لَہٗ اَعْنَاقُ الْمُتَکَبِّرِیْنَ وَ تَنْقَادُ اِلَیْہِ نُفُوْسُ الْجَبَّارِیْنَ فَلَکَ الْحَمْدُ یَا رَبِّ عَلٰی کُلِّ بِدَایَۃٍ وَّلَکَ الشُّکْرُ عَلٰی کُلِّ نِھَایَۃٍ اِنَّکَ اَنْتَ الْغَنِیُّ الْحَمِیْدُ۔

اَللّٰھُمَّ اَنِمْنِیْ عَلٰی فِرَاشِ رَحْمَتِکَ بِمَنِّکَ وَ اَحْرُسْنِیْ بِحَارِسِ حِفْظِکَ وَصَوْنِکَ وَرَدِّنِیْ بِرِدَاءِ الْھَیْبَۃِ وَاَجْلِسْنِیْ عَلٰی سَرِیْرِ الْعَظَمَۃِ مُتَوَّجاً بِتَاجِ الْبَھَاءِ وَاضْرِبْ عَلَیَّ سُرَادِقَاتِ الْحِفْظِ وَانْشُرْ عَلَیَّ لِوَاءَ الْعِزِّ وَیَسِّرْلِیَ الرِّزْقَ وَامْلَأْ بَاطِنِیْ خَشْیَۃً وَّرَحْمَۃً وَظَاھِرِیْ عَظَمَۃً وَھَیْبَۃً وَّمَلِّکْنِیْ نَاصِیَۃَ کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ وَّشَیْطَانٍ مَّرِیْدٍ وَّاعْصِمْنِیْ مِنَ الْخَطَاءِ وَالذَّالِ وَ اَیِّدْنِیْ فِی الْقَوْلِ وَالْعَمَلِ۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِکَ وَبِمَا اشْتَمَلَتْ عَلَیْہِ ذَاتُکَ مِمَّا لَا عِلْمَہٗ اَحَدٌ سِوَاکَ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الذَّاتِ الْمُحَمَّدِیَّۃِ وَاللَّطِیْفَۃِ الْاَحْمَدِیَّۃِ شَمْسِ سَمَاءِ الْاَسْرَارِ وَمَظْھَرِ الْاَنْوَارِ وَمَرْکَزِ مَدَارِ الْجَلَالِ۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِسِرِّہٖ لَدَیْكَ وَ بِسِرِّكَ لَدَیْہِ تَامَنُّ خَوْفِیْ وَ تَقَبَّلُ عَثْرَتِیْ وَ اَذْھِبْ حِرْصِیْ وَ حُزْنِیْ وَ كَمِّلْ نُقْصِیْ وَاحِیِنِیْ اِلَیْكَ وَارْزُقْنِی الْقَنَاعَةَ وَ لَا تَجْعَلْنِیْ مَفْتُوحاً بِنَفْسِیْ (وَ مَحْجُوْباً بِحَبْسِیْ ...20 مرتبہ پڑھو)۔ وَا كْشِفْ لِیْ عَنْ كُلِّ سِرٍّ مَكْتُوْمٍ۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ وَاكْفِنِیْ بِلُطْفٍ تَرْتَاحُ اِلَیْہِ اَرْوَاحُ الْاَوْلِیَاءِ وَتَنْبَسِطُ لَہٗ نُفُوْسُ السُّعَدَاءِ فَلَكَ الْمَجْدُ الْاَوْسَعُ وَالْمُلْكُ الْاَجْمَعُ۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِكُلِّ اِسْمٍ سَبَقَ فِیْ عِلْمِكَ اِنَّكَ لَا تَمْنَعُ مِنَ السَّوَالِ بِہٖ طَالِباً وَلَا تَرُدُّ مَنْ سَئَلَ بِہٖ خَائِباً

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ اَنْ تَقْضِیَ حَاجَتِیْ فِیْمَا اُرِیْدُ وَ اَنْ تُصْحِبَنِیْ فِیْ ذَالِكَ بِحُسْنِ الْعَاقِبَةِ اِنَّكَ تَعْلَمُ مَا اُرِیْدُ وَلَكَ مَقَالِیْدُ الْاُمُوْرِ وَ اَنْتَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ وَ اَتَوَسَّلُ اِلَیْكَ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَنْ تُفِیْضَ عَلَیَّ مِنْ مَلَابِسِ اَنْوَارِكَ مَا یَرُدُّ عَنِّیْ اَبْصَارَ الْاَعْدَاءِ خَاسِئَةً وَ اَیْدِیْھِمْ خَاسِرَةً وَاَنْ تَكْسُوَنِیْ فِیْ كُلِّ مَا اُحَاوِلُ بَھْجَةً مِنْكَ تَرْتَاحُ اِلَیْھَا اَرْوَاحُ الْمُدْرِكِیْنَ وَ تَشْخَصُ لَھَا اَبْصَارُ النَّاظِرِیْنَ وَ تَسِیْرُ بِھَا اَسْرَارُ الْعَارِفِیْنَ اِنَّكَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ وَ مُعَلِّمُھَا وَ كَاشِفُ الْاَسْرَارِ وَ مُفَھِّمُھَا فَلَكَ الْحَمْدُ وَالْمَدْحُ وَبِیَدِكَ الْخَیْرُ وَالْفَتْحُ۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی اَنْبِیَائِكَ وَالْمُرْسَلِیْنَ وَمَلَائِكَتِكَ الْمُقَرَّبِیْنَ وَاَوْلِیَائِكَ الصّٰلِحِیْنَ وَ عَلٰی اَھْلِ طَاعَتِكَ اَجْمَعِیْنَ وَبَلِّغْھُمْ سَلَامَنَا وَ تَحِیَّتَنَا وَبَلِّغْنَا شَفَاعَتَھُمْ بِسُؤَالِنَا وَاُمْنِیَّتِنَا۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ صَرَفْتُ رَجَائِیْ اِلٰی وَجْھِكَ الْكَرِیْمِ وَ اَحْسَنْتُ ظَنِّیْ فِیْ عَفْوِكَ الْعَظِیْمِ فَارْحَمْنِیْ وَ ارْحَمْ وَالِدَیَّ وَاغْفِرْلِیْ وَ لِلْمُسْلِمِیْنَ وَلَا تَصْرِفْ رَجَائِیْ عَنْ وَجْھِكَ خَائِباً وَلَا تَجْعَلْ حُسْنَ ظَنِّیْ فِیْ عَفْوِكَ كَاذِباً

اَللّٰھُمَّ كَیْفَ اَصْدِرُ عَنْ بَابِكَ نَجِیْبَةً وَ قَدْ اَمَرْتَنِیْ بِدُعَائِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ اَنْ تَرْحَمَنِیْ اِذَا انْقَضٰی اَجَلِیْ وَ انْقَطَعَ عَمَلِیْ وَلَبِسْتُ كَفَنِیْ وَفَارَقْتُ سَكَنِیْ یَارَبَّ الْاَرْبَابِ یَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ یَامُفَتِّقَ الرِّقَابِ وَ یَاكَاشِفَ الْعَذَابِ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَ اَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الشَّافِیْ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الْكَافِیْ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الْمُعَافِیْ۔

الٓمٓ۔ الٓمٓرٰ۔ كٓھٰیٰعٓصٓ۔ حٰمٓعٓسٓقٓ۔ طٰسٓمٓ۔ طٰسٓ۔ حٰمٓ۔ قٓ۔ نٓ۔
وَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظاً وَھُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ۔

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ۔ 1000 مرتبہ۔

یَا لَطِیْفُ 129 مرتبہ۔ یَا كَافِیُ 111 مرتبہ۔ یَا حَلِیْمُ 88 مرتبہ۔
یَا مُجِیْبُ 55 مرتبہ۔ یَا سَلَامُ 131 مرتبہ۔ یَا حَفِیْظُ 998 مرتبہ۔

(اردو ترجمہ کے لئے کتاب "کلید رموز مخفی" کا مطالعہ کریں۔ خ)

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے عامل بنیں

مخصوص قرآنی آیات کے عامل بننے پر مشتمل مضامین کا نیا سلسلہ

خالد مقبول حفظہ اللہ

اس ماہ سے ایک نیا سلسلہ شروع کیا جارہا ہے۔ قرآن کریم کی مخصوص آیات جو عملیات میں استعمال ہوتی ہیں، ان کا بنیادی درجہ کا عامل/ عاملہ بننے کا طریقہ بتایا جائے گا۔ اور اس کے عددی نقوش کو بھرنے کا طریقہ بھی دیا جائے گا تاکہ بوقت ضرورت استفادہ کیا جاسکے۔ ہر انسان، خواہ مرد ہو یا عورت، عملیات سے واقف ہو یا نہ ہو، اس عمل کو کر سکتا ہے۔ عمل کی اجازت لینا شرط ہے۔ کوئی فیس نہیں ہے۔ اپنا نام، والدہ کا نام، مکمل پتہ اور رابطہ نمبر اس نمبر پر sms کر کے اجازت لے سکتے ہیں: 03437772772

ایک اہم بات ہمیشہ ذہن میں رہے کہ بنیادی درجہ کا عامل/ عاملہ صرف اپنے لئے یا اپنے گھر والوں کے لئے عملیات کر سکتا/ سکتی ہے۔ عوام کا علاج معالجہ کرنے کے لئے باقاعدہ سیکھنا پڑتا ہے ورنہ نقصان ہونے کا قوی امکان ہوتا ہے۔

## عمل کا طریقہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے کل حروف 19 ہیں۔ ان کے اعداد 786 بنتے ہیں۔ عمل کرنے کے لئے نوچندی شب جمعرات یا جمعہ کو عشاء کے بعد کوئی وقت مقرر کر لیں۔ جگہ بھی مقرر ہو۔ اول و آخر گیارہ بار درودِ ابراھیمی کے ساتھ عمل کو 786 بار 19 یوم بلاناغہ پڑھیں۔ روزانہ عمل مکمل کر کے اللہ ﷻ سے اپنے عمل کی کامیابی کی دعا اس انداز میں مانگیں کہ "یا اللہ! میں نے جو یہ عمل کیا ہے، اس کی کمی کوتاہیوں کو اپنے فضل سے پوری کر کے اس عمل کو میرے عمل میں دے دے تاکہ میں اس کے روحانی فیض سے خود بھی فیض یاب ہوں اور میرے گھر والے بھی فیض یاب ہوں"۔ آخری روز سوا پاؤ یا سوا کلو سفید شیرینی (برفی، چم چم وغیرہ) نابالغ بچوں میں تقسیم کر دیں اور دو رکعت نفل شکرانے کے پڑھیں۔ پھر روزانہ ہر نماز کے بعد تین بار اس کو اپنے معمول میں رکھیں۔ اب آپ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے عامل ہو چکے ہیں۔ کسی بھی کتاب میں اس کا کوئی طریقہ استعمال ملے یعنی عمل ملے تو آپ کرنے کے اہل ہیں۔ کسی سے اجازت کی ضرورت نہیں ہے۔ عمل آپ کے پاس ہے، کتابوں میں طریقہ استعمال دئے جاتے ہیں۔ صرف یہ احتیاط رکھنی ہے کہ عمل اپنے لیے یا اپنے گھر والوں کے لیے استعمال کرنا ہے۔ اگر کسی اور کو دینا بھی ہو تو ہرگز جادو یا جنات کے مسئلے میں ہاتھ نہیں ڈالنا۔ باقی معاملات کے لئے اپنی سمجھ کے مطابق فیصلہ کر لیں۔

## مزاج معلوم کرنے کا طریقہ

چار چالوں سے مراد آتشی، بادی، آبی اور خاکی چالیں ہیں۔ انسان کے مزاج بھی چار ہوتے ہیں۔ جب کسی کو پہننے کے لئے نقش دینا ہو تو جو اس کا مزاج ہو، اسی چال کا نقش بنا کر پہننے کے لئے دیں۔

مریض یا سائل کا مزاج معلوم کرنے کے لئے اس کے نام کا پہلا حرف لیں اور نیچے دیے گئے جدول میں دیکھ لیں۔ نام سے مراد اپنا ذاتی نام ہے۔ ذات، لقب وغیرہ نہیں لینا۔ خواتین کو گلے میں پہننے کے لئے مثلث اور مردوں کو مربع بنا کر دیں۔

| آتشی | ا۔ھ۔ط۔م۔ف۔ش۔ذ۔ |
|---|---|
| بادی | ب۔و۔ی۔ن۔ص۔ت۔ض۔ |
| آبی | ج۔ز۔ک۔س۔ق۔ث۔ظ۔ |
| خاکی | د۔ح۔ل۔ع۔ر۔خ۔غ۔ |

## نقوش بھرنے کے طریقے

نقوش بھرنے کا عمل بھی بہت آسان ہے۔ صرف یہ اصول یاد رکھیں کہ سب سے چھوٹا عدد، سب سے پہلے لکھنا ہے، پھر اس سے بڑا اور پھر اس سے

بڑا۔ اور اسی طرح نقش پورا کرنا ہے۔

یہ نقوش بنائے کیسے گئے ہیں، عوام اس میں نہ پڑے۔ بس نقل کر کے استعمال کریں۔

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے مثلث نقوش

### آتشی چال

۷۸۶

| ۲۶۳ | ۲۵۸ | ۲۶۵ |
|---|---|---|
| ۲۶۴ | ۲۶۲ | ۲۶۰ |
| ۲۵۹ | ۲۶۶ | ۲۶۱ |

### بادی چال

۷۸۶

| ۲۶۳ | ۲۶۴ | ۲۵۹ |
|---|---|---|
| ۲۵۸ | ۲۶۲ | ۲۶۶ |
| ۲۶۵ | ۲۶۰ | ۲۶۱ |

### آبی چال

۷۸۶

| ۲۵۹ | ۲۶۴ | ۲۶۳ |
|---|---|---|
| ۲۶۶ | ۲۶۲ | ۲۵۸ |
| ۲۶۱ | ۲۶۰ | ۲۶۵ |

### خاکی چال

۷۸۶

| ۲۵۹ | ۲۶۶ | ۲۶۱ |
|---|---|---|
| ۲۶۴ | ۲۶۲ | ۲۶۰ |
| ۲۶۳ | ۲۵۸ | ۲۶۵ |

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے چاروں چالوں کے مربع

### آتشی چال

۷۸۶

| ۱۸۹ | ۲۰۲ | ۱۹۹ | ۱۹۶ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۰ | ۱۹۵ | ۱۹۰ | ۲۰۱ |
| ۱۹۴ | ۱۹۷ | ۲۰۴ | ۱۹۱ |
| ۲۰۳ | ۱۹۲ | ۱۹۳ | ۱۹۸ |

### بادی چال

۷۸۶

| ۲۰۲ | ۱۸۹ | ۱۹۶ | ۱۹۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۹۵ | ۲۰۰ | ۲۰۱ | ۱۹۰ |
| ۱۹۷ | ۱۹۴ | ۱۹۱ | ۲۰۴ |
| ۱۹۲ | ۲۰۳ | ۱۹۸ | ۱۹۳ |

### آبی چال

۷۸۶

| ۱۹۹ | ۱۹۶ | ۱۸۹ | ۲۰۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۹۰ | ۲۰۱ | ۲۰۰ | ۱۹۵ |
| ۲۰۴ | ۱۹۱ | ۱۹۴ | ۱۹۷ |
| ۱۹۳ | ۱۹۸ | ۲۰۳ | ۱۹۲ |

### خاکی چال

۷۸۶

| ۱۹۶ | ۱۹۹ | ۲۰۲ | ۱۸۹ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۱ | ۱۹۰ | ۱۹۵ | ۲۰۰ |
| ۱۹۱ | ۲۰۴ | ۱۹۷ | ۱۹۴ |
| ۱۹۸ | ۱۹۳ | ۱۹۲ | ۲۰۳ |

آتشی چال والے نقوش آگ والے طریقہ استعمال (بقیہ ص 39)

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف:** سات سلام اور چہل کاف کا عمل ''پیرانِ پیر غوثِ اعظم حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ'' سے منقول ہے۔ اس عمل کے ذریعے سے جنات، شیاطین، سایہ، ہر قسم کے جادو ٹونے اور نظر بد کے برے اثرات کا علاج کیا جاسکتا ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔

**اجازت کون لے؟:** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں اور نجات چاہتے ہوں اور ساتھ ہی اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو جنات میں مبتلا افراد کا علاج کرنا چاہتے ہوں۔

**اجازت لینے کے فائدے:** اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام چہل کاف کے پیچھے جو جنات ہیں، ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کر سکتا ہے۔ اس عمل سے ہر جائز کام لیا جاسکتا ہے، مختصراً چند درج ذیل ہیں: *...... ہر قسم کے جادو کا علاج *...... ہر طرح کی بندش سے نجات *...... ہر طرح کے جنات سے نجات *...... مسلط جن کو حاضر کرنا *...... جنات کو جلانا *...... جگہ سے جادو جنات نکالنا *...... روحانی تشخیص *...... محبت اور حاضری مطلوب *...... زبان بندی اور جدائی *...... مختلف بیماریوں کا علاج *...... تسخیر و شادی کے لئے *...... ہر مقصد کے لئے

**اجازت کے لیے اہلیت:** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔

**اجازت لینے کا طریقہ:** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔ نقد ہدیہ مع اعمال کی کاپی **5100** روپے، علاوہ ڈاک خرچ۔ **darulamal.org/ruhanidarsgah**

رابطہ: روحانی درسگاہ (فون دفتر) **042-35033371** (موبائل دفتر) **0343-7772772** مولانا محمد عرفان **0321-4661681**

# اٰمنت باللّٰہ کا خاص عمل

**تعارف:** اٰمنت باللہ کا عمل خاص عمل ہے جس کے پیچھے مسلمان جنات کی بہت بڑی بڑی جماعتیں کام کرتی ہیں۔ ان جنات کا تعلق زیادہ تر مدارس سے ہے۔ اسی لئے یہ جنات ایسے افراد کی معاونت زیادہ کرتے ہیں جن کا تعلق مدارس سے ہوتا ہے یا پھر وہ دین سے جڑیں ہوں اور دین کا کام کر رہے ہوں۔

**اجازت کون لے؟:** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، علمائے کرام اور مفتیانِ عظام، دین سے جڑے افراد۔

**اجازت لینے کے فائدے:** اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام منت باللہ کے پیچھے جو جنات ہیں، ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کر سکتا ہے۔ اس عمل سے ہر جائز کام لیا جاسکتا ہے، مختصراً چند درج ذیل ہیں: *...... ہر قسم کے جادو کا علاج *...... ہر طرح کی بندش سے نجات *...... ہر طرح کے جنات سے نجات *...... مسلط جن کو حاضر کرنا *...... جنات کو جلانا *...... جنات کو بوتل میں بند کرنا *...... جگہ سے جادو جنات نکالنا *...... روحانی تشخیص *...... محبت اور حاضری مطلوب *...... زبان بندی اور جدائی *...... مختلف بیماریوں کا علاج *...... تسخیر و شادی کے لئے *...... ہر جائز مقصد کے لئے استعمال کیا جاسکتا ہے

**اجازت کے لیے اہلیت:** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔

**اجازت لینے کا طریقہ:** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔ نقد ہدیہ مع اعمال کی کاپی **6100/-** روپے، علاوہ ڈاک خرچ/کوریئر چارجز **darulamal.org/ruhanidarsgah**

رابطہ: روحانی درسگاہ (فون دفتر) **042-35033371** (موبائل دفتر) **0343-7772772** مولانا محمد عرفان **0321-4661681**

# اولاد کی تربیت کیسے......؟

ابو احمد (کراچی)

اولاد کی تربیت ایک اہم فریضہ اور ذمہ داری ہے لیکن جب تک اس کا کوئی صحیح اور موثر طریقہ اختیار نہ کیا جائے، اس وقت تک اس کے خاطر خواہ نتائج سامنے نہیں آتے اور اولاد ساری کوششوں کے باوجود بھی بگڑتی چلی جاتی ہے۔ اس لئے ذیل میں قرآن وحدیث کی روشنی میں چند طریقے ذکر کیے جارہے ہیں، جن کو اختیار کر کے اولاد کی بہترین تربیت کی جاسکتی ہے۔

## (۱)......دعا کریں:

یہ حقیقت ہے کہ اگر اللہ تعالیٰ کی مدد شامل حال نہ ہو تو اولاد کی تربیت کی ساری کوششیں بے کار ہو جاتی ہیں۔ اس لئے بڑے اہتمام کے ساتھ روزانہ اللہ تعالیٰ سے اپنی اولاد کے لئے نیکی، تقویٰ اور راست بازی کا سوال کرتے رہیں۔ اللہ کے سامنے ہاتھ اٹھانا سیکھ لیں۔ ان شاء اللہ اولاد کی جانب سے سکھی رہیں گے۔ اور ان کے لئے صرف دنیا نہ مانگیں بلکہ دنیا و آخرت دونوں کا سوال کریں۔ اور آخرت کا سوال تو زیادہ ہونا چاہئے کیونکہ وہی تو اصل زندگی ہے۔

حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''تین دعائیں ضرور قبول ہوتی ہیں اور ان میں کوئی شک نہیں۔ ❶ مظلوم کی دعا ❷ مسافر کی دعا ❸ والد کی دعاء اپنی اولاد کے لئے''۔

(سنن ابن ماجہ: ۲۷۵، المیزان، شعب الایمان: ۱۰/۲۹۲، مکتبۃ الرشد)

حضرت ام حکیم رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے نبی ﷺ سے سنا۔ آپ ﷺ ارشاد فرما رہے تھے ''والد کی دعاء (اللہ تعالیٰ کے خاص حجاب تک پہنچ جاتی ہے یعنی قبول ہوتی ہے''۔ (سنن ابن ماجہ: ۲/۲۷۵، المیزان)

ایک اور حدیث میں ہے: دعاء الوالد للولد کالماء للزرع بصلاحہ

''والد کی دعاء اولاد کے لئے ایسی ہے جیسے کھیتی کی درستگی کے لئے پانی''۔

(الفردوس بماثور الخطاب دیلمی: ۲/۲۱۳، دار الکتب العلمیہ)

ان احادیث سے معلوم ہوا ہے کہ والدین کی دعائیں اولاد کے حق میں مقبول ہوتی ہیں۔ قرآن وحدیث کے اندر اولاد کے لئے مانگی جانے والی بہت سی دعائیں سکھائی گئی ہیں۔ چند ایک یہاں ذکر کی جارہی ہیں۔ انہیں کثرت سے مانگنے کی کوشش کریں۔

وَاَصۡلِحۡ لِیۡ فِیۡ ذُرِّیَّتِیۡ ۚ (سورۃ الاحقاف: ۱۵)

''اور نیک بختی پیدا کر میری اولاد میں''۔

(تو اعد القرآن، عبدالقیوم مہاجر مدنی: ۱۱۲۲، جامعات اشرفیہ)

رَبَّنَا هَبۡ لَنَا مِنۡ اَزۡوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعۡيُنٍ وَّاجۡعَلۡنَا لِلۡمُتَّقِيۡنَ اِمَامًا (سورۃ فرقان: ۷۴)

''ہمارے پروردگار! ہمیں اپنے بیوی بچوں سے آنکھوں کی ٹھنڈک عطا فرما اور ہمیں پرہیز گاروں کا سربراہ بنادے''۔ (آسان ترجمہ: ۲/۱۱۱۱)

وَّاجۡنُبۡنِىۡ وَبَنِىَّ اَنۡ نَّـعۡبُدَ الۡاَصۡنَامَ (سورۃ ابراہیم: ۳۵)

''مجھے اور میرے بیٹوں کو اس بات سے بچائیے کہ ہم بتوں کی پرستش کریں''۔ (آسان ترجمہ قرآن: ۲/۷۹۰)

رَبِّ اجۡعَلۡنِىۡ مُقِيۡمَ الصَّلٰوةِ وَمِنۡ ذُرِّيَّتِىۡ ‌ۖ رَبَّنَا وَتَقَبَّلۡ دُعَآءِ (سورۃ ابراہیم: ۴۰)

''یارب! مجھے بھی نماز قائم کرنے والا بنادیجیے اور میری اولاد میں سے بھی (ایسے لوگ پیدا فرمائیے جو نماز قائم کریں)''۔ (آسان ترجمہ: ۲/۷۹۲)

## (۲)......حلال رزق سے پرورش کریں:

اولاد کی تربیت کے لئے ان کے حلال رزق کا اہتمام بہت ضروری ہے۔ اس لئے کہ حرام سے پرورش پانے والے جسم میں کبھی نیکیوں کی بہاریں نہیں دیکھی جاسکتیں۔

حدیث میں آتا ہے: ''وہ جسم جنت میں نہ جائے گا جس کی پرورش حرام سے ہوئی ہو''۔ (الترغیب والترہیب: ۲/۳۴۹، دار الکتب العلمیہ)

جب وہ جنت میں جانے کے قابل نہیں تو جنتیوں والے اعمال کی کیا

امید لگائی جاسکتی ہے۔ اس لئے اپنے بچوں کی اچھی تربیت اگر چاہتے ہیں تو ان کا کھانا پینا، لباس و پوشاک، کھیلنے، استعمال کی اشیاء اور تمام ضروریاتِ زندگی حلال اور پاکیزہ مال سے مہیا کریں۔

## (۳)......خود نیک بنیں

بچوں کی فطرت اور نفسیات میں یہ بات داخل ہوتی ہے کہ وہ ماں باپ کی ہر چیز کو کاپی کرتے ہیں۔ حتیٰ کہ انہیں زبان تک سکھانے کی ضرورت نہیں پڑتی۔ وہ خود بخود ماں باپ کی زبان بولنے لگ جاتے ہیں۔ حالانکہ دیکھا جائے تو کسی بھی زبان کو سیکھنا یقیناً ایک مشکل مرحلہ ہوتا ہے لیکن بچوں کے لئے یہ کوئی بڑی بات نہیں ہوتی۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ بچے اپنے ماحول اور بالخصوص والدین کو بہت کاپی کرتے ہیں۔ پس اگر آپ اپنے بچوں کو ایک نیک اور اچھا انسان دیکھنا چاہتے ہیں تو اپنے آپ کو سنوار لیں، ان شاء اللہ تعالیٰ اس کا آپ کے بچوں کی شخصیت پر بہت گہرا اثر پڑے گا۔ بہت ساری باتیں سمجھانے کی بھی ضرورت نہیں پڑے گی۔ خود ہی رفتہ رفتہ ان کے اندر وہ چیزیں پیدا ہو جائیں گی۔ ورنہ کم از کم اس کا احساس ضرور پیدا ہو جائے گا۔

قرآن پاک میں ایک جگہ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

وَأْمُرْ أَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ وَاصْطَبِرْ عَلَيْهَا (سورۂ طٰہٰ: ۱۳۲)

''اپنے گھر والوں کو نماز کا حکم دو اور خود بھی اس پر ثابت قدم رہو''۔

(آسان ترجمہ قرآن: ۲/ ۱۰۸۰)

اس آیت سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ صرف اپنے اہل کو نماز کا حکم دے دینا ہی کافی نہیں جب تک کہ خود اس کا عملی نمونہ بن کر نہ دکھایا جائے۔

## (۴)......علم دین سے آراستہ کریں

دین پر عمل کرنے کے لئے علم دین کی بہت ضرورت ہے۔ اسی لئے شریعت نے بقدرِ ضرورت، علم دین حاصل کرنا ہر مسلمان مرد و عورت پر فرض عین قرار دیا ہے۔ پس ماں باپ کی یہ ذمہ داری بنتی ہے کہ وہ اپنی اولاد کو کم سے کم اتنا علم ضرور دیں جس کی روشنی میں وہ اپنی زندگی کو اسلام اور شریعت کے مطابق گزار سکیں۔ حلال اور حرام کی انہیں سمجھ آجائے۔ نیز پاکی ناپاکی کے مسائل سے آگاہی حاصل ہو۔ یاد رکھئے! بچوں کی حسن تربیت میں علم دین کا بہت اہم کردار ہے کیونکہ اسی سے اخلاق سنورتے ہیں، زندگی گزارنے کا طریقہ آتا ہے اور ماں باپ سمیت تمام رشتوں کا مقام اور مرتبے کا پتہ چلتا ہے۔

## (۵)......اچھی صحبت مہیا کریں

اچھی صحبت میں کئی چیزیں داخل ہیں، مثلاً:

* ......اپنی رہائش کے لئے مہذب، بااخلاق اور نیک لوگوں کا علاقہ اختیار کرنے کی کوشش کیجئے۔
* ......تعلیم کے لئے کسی بھی ادارے کے انتخاب میں صرف معیارِ تعلیم ہی نہیں بلکہ ماحول کو بھی دیکھیں۔ کیونکہ اس کا آپ کے بچے کی شخصیت پر بڑا گہرا اثر ہوتا ہے۔
* ......ان کے دوستوں اور متعلقین پر کڑی نگاہ رکھیں تاکہ وہ بری صحبت کی مضرتوں سے محفوظ رہ سکیں۔
* ......علماء، صلحاء اور اللہ والوں کی صحبت میں وقتاً فوقتاً انہیں لے جاتے رہیں کیونکہ یہ ان کی سیرت و کردار کی تعمیر کا ایک بہترین اور مؤثر طریقہ ہے۔
* ......ٹی وی، انٹرنیٹ وغیرہ اس زمانے میں بری صحبت کی بدترین شکلیں ہیں۔ ان سے ہر صورت اپنے بچوں کو بچائیں۔

## (۶)......حکمت و بصیرت کا لحاظ رکھیں

بچوں کو ڈانٹنے، سمجھانے، مارنے اور پیار کرنے میں شرعی، اخلاقی اور نفسیاتی حدود کا ضرور لحاظ رکھیں۔ بصورتِ دیگر نفع ہونے کے بجائے نقصان ہو جائے گا۔ بے جا لاڈ پیار یا حد سے زیادہ سختی اولاد کو ضدی یا باغی بنا دیتی ہے۔ اس کے لئے حکمت کے اصولوں کی رعایت بہت ضروری ہے۔ اور حکمت دو چیزوں سے آتی ہے:

۱ دعا سے۔ ۲ علماء و صلحاء کی صحبت اور ان کے مشوروں سے۔

یعنی اللہ تعالیٰ سے اولاد کی تربیت کے معاملے میں مدد بھی مانگیں اور حکمت و بصیرت کی دعا بھی کرتے رہیں کہ ''یا اللہ! مجھے اپنی اولاد کی تربیت

کا طریقہ سکھا دیں''۔ نیز اس حوالے سے علماء اور اہل اللہ سے مشورہ بھی کرتے رہیں۔ جو مشورہ وہ دیں، اس کے مطابق عمل کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بہت اچھے نتائج سامنے آئیں گے۔

## (۷)......پیہم کوشش کریں

اولاد کی اصلاح و تربیت کے لئے ایک لازمی سبب یہ بھی اختیار کرنا چاہئے کہ مستقل اور مسلسل کوشش کریں۔ بہت سے والدین ایک حد تک کوشش کرنے کے بعد عاجز و ناامید ہو کر بیٹھ جاتے ہیں اور روکنا، ٹوکنا، بولنا، ڈانٹنا اور سمجھانا سب کچھ ترک کر دیتے ہیں۔ حالانکہ یہ طریقہ ہرگز درست نہیں۔ کیونکہ اس سے اولاد بالکل آزاد اور شتر بے مہار ہو جاتی ہے۔

یاد رکھیں......! پیہم اور مستقل کوشش کے نتیجے میں ایک نہ ایک دن یقیناً اس کا فائدہ ظاہر ہوتا ہے۔ ورنہ کم از کم یہ فائدہ تو ضرور ہوتا ہے کہ مستقل اور مسلسل محنت کی وجہ سے والدین بری الذمہ ہو جاتے ہیں۔ اور اولاد کی برائیوں کا ماں باپ سے مواخذہ نہیں ہوتا۔



# عورتوں سے پردہ نہ کرنے والے پیر کی مزاحیہ حکایت

محمد انور بن اختر

حضرت تھانوی رحمہ اللہ نے فرمایا بمبئی میں سنا ہے ایک پیر صاحب ایسے تھے جو عورتوں کو زبردستی اپنے سامنے بلاتے اور کہتے تھے ''دیکھو جی! تم ہم سے اس لئے مرید ہوئی ہو تاکہ قیامت میں تم کو بخشوائیں۔ سو جب ہم تم کو دیکھیں گے نہیں تو ہم قیامت میں کیسے بچائیں گے اور کیسے بخشوائیں گے؟'' ایک شخص نے اس کے جواب میں خوب کہا ''قیامت میں تو ننگے اٹھیں گے اور تم نے یہاں اپنی مریدنیوں کو کپڑے پہنے دیکھا ہے تو وہاں ننگیوں کو کیسے پہچانو گے؟ لہٰذا ان کو بالکل ننگا کر کے دیکھنا چاہئے''۔ پس پیر کو اس کا جواب نہ آیا اور اپنا سا منہ لے کر رہ گئے۔

آج کل پیروں کے یہاں یہ آفت ہے کہ خود عورتوں کو بے پردگی کرنے پر مجبور کرتے ہیں۔ صاحبو! یہ پیری مریدی ہے یا راہزنی یا ڈاکہ ہے؟ پیر تو خدا کا مقرب بنانے کے لیے ہوتا ہے۔ مگر ان کی حرکتیں خدا سے دور کرنے والی ہیں۔ یہ پیر خدا سے خود دور ہیں، دوسرے کو کیا مقرب بنائیں گے؟ آج کل کے پیروں کو خداوند کے حقوق کی پرواہ ہے نہ بال بچوں کی، نہ اعزا کی۔ بس اسی کا نام فقیری رکھ لیا ہے کہ تمام اہل کے حقوق ضائع کر کے پیر صاحب کے حقوق ادا کیے جائیں۔ یہ سب باتیں اللہ کے اور رسول ﷺ کے خلاف ہیں۔ یاد رکھو! جو شریعت کے خلاف کرے گا، وہ پیر نہیں ہو سکتا۔ پیر تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا نائب ہوتا ہے۔ جو تعلیم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دی ہے، اس کو بصیرت اور تجربہ کے ساتھ مریدوں تک پہنچاتا ہے۔

(کسا والنساء ص ۲۲، ۲۳)

(آج کل تو بے دین قسم کے پیروں کی بہت زیادہ کثرت ہے۔ اور جہالت اصل میں عوام میں ہے۔ معیار ہی یہ بنا لیا ہے کہ جو عملیات میں جتنا ماہر ہے، اتنا بڑا پیر ہے۔ اللہ ﷻ ہماری اصلاح فرمائیں۔ ع)

# ہپناٹزم کے عجیب تجربات

شاد گیلانی مرحوم

## راہ چلتے شخص کو متاثر کرنا

یہ بھی عجیب تکنیک ہے گو میں نے ابھی تک اس کو نہیں آزمایا، مگر مغرب کے ہپناٹسٹ حضرات کا آزمودہ فارمولا ہے کہ سامنے سے آتے ہوئے کسی شخص کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیجئے (بشرطیکہ وہ بھی آپ کو دیکھ رہا ہوں) اور جب قریب پہنچے تو اپنے دائیں ہاتھ کی دو انگلیاں (انگشت شہادت اور لمبی انگلی) عین اس شخص کی آنکھوں کے سامنے لے جائیں، خیال رہے کہ اس کی آنکھوں میں انگلیاں نہ ٹھونس دیجئے، بلکہ تھوڑے سے فاصلہ پر لے جا کر اسے پروثوق لہجہ میں ارشاد فرمایئے۔ آپ سو رہے ہیں...... آپ سو چکے ہیں۔ آپ کو نیند آ چکی ہے...... آپ بالکل سو رہے ہیں...... آپ بظاہر چل پھر رہے ہیں...... مگر دراصل سو چکے ہیں...... آپ قطعی سو چکے ہیں...... آپ میرے حکم کے بغیر نہیں جاگ سکتے...... آپ لمبے لمبے سانس لیں...... لمبے سانس...... آپ گہری نیند میں ڈوب چکے ہیں...... اب تشریف لایئے۔ میرے ساتھ ساتھ...... آپ میرے ساتھ چلنے پر مجبور ہیں...... آپ میرے حکم کے تابع ہیں...... آپ میرے ساتھ ضرور چلیں گے...... آپ مجبوراً میرے ساتھ چل رہے ہیں۔

آپ دیکھیں گے کہ ان فقرات کا اثر اس پر یقیناً ہو چکا ہو گا اور وہ شخص بغیر کچھ بولے آپ کے ساتھ ساتھ چلے گا اور چلنے پر مجبور ہو گا کیونکہ وہ ہپناٹائز ہو چکا ہے۔

مگر یاد رکھئے، اگر آپ نے معمولی سا انداز تبسم بھی اختیار فرمایا تو بجائے ہپناٹائز ہونے کے وہ آپ کی خبر لینے پر آمادہ نہ ہو جائے اور آپ کو پاگل سمجھ کر تھپڑ نہ مارے۔

اس مقصد کے لئے انداز تحکمانہ ہو اور بالکل ہی مستقل مزاجی سے گفتگو کیجئے تا کہ آپ کا انداز تکلم اس کو خواہ مخواہ مرعوب کر دے اور اس کا ذہن سچ مچ یہ سمجھے کہ وہ نیند کے عالم میں ہے مگر یہ ایک شعبدہ ہی ہے۔ نوآموز اور مبتدی ہپناٹسٹ کو اس شعبدہ کا تجربہ نہیں کرنا چاہیے کہیں عمل تنویم کے بدلے مار نہ پڑ جائے۔ یہ کام بہت آسان ہے۔

## سوتے ہوئے کو ہپناٹائز کرنا

یہ کام بہت آسان ہے کسی سوتے ہوئے شخص کے سرہانے جا کر کھڑے ہو جائیں اور اس کے جسم پر ہاتھ اس انداز سے رکھیں کہ وہ جاگ نہ پڑے۔ اس کو کہیں کہ "صاحب! آپ گہری نیند میں ہیں۔ آپ سو رہے ہیں۔ آپ خراٹے کی مزیدار نیند میں ہیں۔ آپ یقیناً ہپناٹائز ہو چکے ہیں"۔ اس قسم کی گفتگو ۵، ۷ بار دہرائیں۔ بس یہ سمجھیں کہ وہ ہپناٹائز ہو چکا ہے۔ اب اس کو جو کچھ بھی کہیں گے اس کا شعور آپ کے حکم کی بجا آوری میں تندہی سے کام کرے گا۔ جو مناسب بات اسے کرنا مطلوب ہو اسے کہیئے اور اس کے بعد اسے کہیں کہ آپ ۵ منٹ کے بعد اصل نیند میں لوٹ آئیں گے اور اپنے معمول کے مطابق جاگ پڑیں گے۔ مگر میرے یہ الفاظ آپ کو یاد نہیں رہیں گے کہ میں نے آپ کو کیا کہا تھا۔

## بچوں کو ہپناٹائز کرنا

بچوں پر عمل تنویم اس وقت کیا جائے جب بچے سونے کے قریب ہوں مگر سو چکے ہوں تو ان کو جھنجھوڑ کر جگا دیا جائے اور بڑے پیار میں کہا جائے۔ تم میرے پیارے بچے ہو، تم بہت اچھے بچے ہو، تم ضد نہیں کیا کرتے، تم رویا نہیں کرتے، تم بستر میں پیشاب نہیں کیا کرتے، پیشاب آ جائے تو تم ماں کو جگا دیا کرتے ہو۔

ایسی ہی میٹھی میٹھی باتیں کرنے سے بچہ نصیحت قبول کرتا ہے اور ہدایات پر پوری طرح عمل کرتا ہے۔

امید توبہ پہ ہو چکے بہت گناہ یارب
مہلتِ توبہ مل رہی ہے، توفیق توبہ بھی عطا کر

(ندیم، گوجرانوالہ)

# اعتماد ختم ہونے کی چھ بڑی وجوہات

حکیم محمد رضوان سعید

اعتماد تمام رشتوں کو جوڑتا ہے۔ جب ہم کسی کا اعتماد جیت لیتے ہیں تو ہم زندگی میں بھی تیزی سے آگے بڑھتے ہیں، مگر جب ہم پر سے کسی کا اعتماد ختم ہوجاتا ہے تو ہماری پیش رفت بھی سست ہوجاتی ہے۔ کسی کا اعتماد ختم ہونے کی 6 بڑی وجوہات یہ ہیں۔

## ۱......خود غرضی

آپ جتنا اپنے مفادات کے پیچھے بھاگیں گے، اتنا ہی لوگوں کا آپ پر اعتماد کم ہوتا چلا جائے گا۔ اگر آپ کسی پر توجہ ہی نہیں دیں گے تو وہ آخر آپ پر اعتماد کیسے کریں گے؟

## ۲......شیئر نہ کرنا

حقیقی اعتماد ایسا امر ہے جو یکطرفہ ہو ہی نہیں سکتا۔ یعنی اگر آپ کسی کی چیز، پیسے یا کوئی اور چیز استعمال کرنا چاہتے ہیں تو سب سے پہلے آپ کو کچھ اپنی چیزوں کی شیئرنگ کرنا ہوگی۔ ایسا نہ کرنے پر کوئی آپ پر کسی صورت اعتماد نہیں کرے گا۔

## ۳......ناشکرا پن

اگر کوئی آپ کی مدد کرتا ہے یا کوئی تحفہ وغیرہ دیتا ہے اور جواب میں ہمارا ردعمل سرد مہرانہ ہو تو اس کے احساسات کو تو دھچکا لگتا ہے، اس کے ساتھ ساتھ اعتماد بھی ختم ہوکر رہ جاتا ہے۔

## ۴......خود پرستی

خود غرضی کا مطلب ہوتا ہے کہ چیزیں اپنی حد تک ہی رکھنا جب کہ خود پرستی سے مراد ہے کہ بس اپنے ہی بارے میں سوچنا جو کہ ناقابل اعتبار ہونے کی سب سے بڑی وجہ بھی ہوتی ہے، کیونکہ جب کوئی اپنی ذات کے علاوہ کسی کے بارے میں سوچے گا ہی نہیں اس پر کوئی اعتماد کیسے کرسکتا ہے؟

## ۵......چغلی یا غیبت

اگر کسی سے شکایت ہو اور براہِ راست اس سے کرنے کے بجائے، اس کے خلاف دیگر افراد سے جھوٹی سچی باتیں کرنا دھوکہ بازی ہے اور یہ اعتماد کی مخالف صنف ہی سمجھی جاسکتی ہے۔ اعتماد سازی کسی بھی تنازعے کو اچھے طریقے سے حل کرنے میں مدد دیتی ہے۔

## ۶......منفی سوچ

اگر آپ ہمیشہ دیگر افراد کے کمزور پہلوؤں کو تاک کر نشانہ بناتے رہیں گے تو جواب میں وہ کسی صورت بھی آپ کی مدد یا آپ پر اعتماد کرنے کا سوچ بھی نہیں سکتا۔

اگر آپ لوگوں پر اپنا اعتماد قائم کرنا چاہتے ہیں تو یقینی طور پر درج بالا وجوہات کا سدباب کرنا ہوگا۔ دوسروں کے حوالے سے مثبت رائے اور اچھا گمان ہی آپ کو اعتماد دلانے میں معاون ہوسکتا ہے۔

# حاملہ خواتین کیلئے مفید غذائیں

## انتخاب: ہومیوڈاکٹر امِ نافع

زمانہ حمل میں ماں کی متوازن اور صحت بخش غذا، اس کے شکم میں پرورش پانے والے بچے کے لئے زندگی کے بہترین آغاز کی ضمانت ہے۔ نہ صرف آغاز میں بلکہ آئندہ زندگی میں بھی یہ بچہ ماں کی اس متوازن اور صحت بخش غذا کے فائدے اٹھاتا رہتا ہے۔ بچے کی پیدائش کے بعد بھی اگر ماں متوازن اور صحت بخش غذا کا سلسلہ جاری رکھے تو نہ صرف اس کا دودھ پینے والے بچے کو فائدہ پہنچے گا بلکہ آئندہ بچے کی غذائی عادات اور معمولات پر بھی اس کے مثبت اثرات مرتب ہوں گے۔ لہٰذا جو خواتین ماں بننے کا منصوبہ بنا رہی ہیں یا جو ماں بننے والی ہیں (یعنی حاملہ ہیں)، ان سب کو فوری طور پر اپنی غذا کی جانب توجہ دینا چاہئے اور ماں بننے کے بعد بھی یہ سلسلہ جاری رکھنا چاہئے۔

جو خواتین ماں بننے کی خواہش مند ہیں، انہیں یہ بات ذہن میں رکھنا چاہئے کہ اگر عورت کا وزن معمول سے کافی کم یا کافی زیادہ ہو تو دونوں صورتوں میں استقرارِ حمل کے امکانات کم ہو جاتے ہیں۔ تاہم جن خواتین کا وزن زیادہ ہے، انہیں اسے کم کرنے کے لئے شدید قسم کی ڈائیٹنگ نہیں شروع کر دینا چاہئے کیونکہ اس عمل سے ان کا جسم بعض ضروری حیاتین اور معدنیات سے محروم ہو سکتا ہے۔

غذا کے سلسلے میں احتیاط برتنے کے ساتھ ساتھ خواتین کو چاہئے کہ وہ ماں بننے کا منصوبہ بناتے ہی روزانہ گولی کی صورت میں 40 ملی گرام (400 مائکروگرام) فولک ایسڈ کھانا شروع کر دیں اور یہ سلسلہ استقرارِ حمل کے پہلے بارہ ہفتے تک جاری رکھیں۔ تحقیق سے معلوم ہوا ہے کہ فولک ایسڈ سے شوکۂ معشوقہ (Spina Bifida) کا خطرہ کافی کم ہو جاتا ہے۔ یہ بات بھی اہم ہے کہ اپنی غذا میں یہ خواتین ایسی اشیاء شامل کریں، جن میں فولک ایسڈ زیادہ پایا جاتا ہے۔ بہتر ہوگا کہ وہ بند گوبھی، پالک، بھنا ہوا لوبیا، دالیں، دلیا، چوکر والی روٹی اور سنگترا مالٹا وغیرہ کھائیں۔ یاد رکھئے کہ کھانے کو زیادہ پکانے سے فولک ایسڈ ضائع ہو جاتا ہے، لہٰذا سبزی کو بھاپ میں پکائیں یا بہت کم تیل میں ہلکا سا پکائیں۔

ماں بننے کی خواہش مند عورت کو تو احتیاط کی ضرورت ہے ہی لیکن باپ بننے کے خواہش مند مرد کو بھی اپنے طرزِ زندگی میں احتیاط کی ضرورت ہے۔ اسے بھی صحت بخش غذا کھانا چاہئے۔ ان دونوں کو چاہئے کہ جب وہ بچہ پیدا کرنے کا منصوبہ بنالیں تو وہ کیفین کا استعمال بھی کم کریں، کیونکہ بعض تحقیقی جائزوں سے معلوم ہوا ہے کہ کیفین کی زیادتی ماں اور باپ بننے کی صلاحیت کو متاثر کر سکتی ہے۔

یوں تو ایک حاملہ عورت کے لئے صحت بخش غذا وہی ہے جو استقرارِ حمل سے قبل اس کے لئے صحت بخش تھی۔ تاہم بعض غذائی اشیاء ایسی ہیں، جنہیں حمل کے زمانے میں زیادہ کھانا چاہئے اور بعض ایسی ہیں، جن سے پرہیز کرنا چاہئے۔ چاول، پاستا، دلیا، روٹی اور آلو جیسی نشاستے دار اشیاء سے جسم کو توانائی ملتی ہے، جس کی حمل کے دوران میں بہت ضرورت رہتی ہے۔ اگر چاول وغیرہ مصفا اور روٹی چوکر والی ہو تو اس سے جسم کو ریشہ بھی خوب ملے گا۔

پھلوں اور سبزیوں میں حیاتین اور معدنیات بہت پائے جاتے ہیں۔ لہٰذا مناسب مقدار میں روزانہ کم از کم پانچ بار یہ غذائیں کھائیں۔ یوں تو یخ بستہ اور ڈبوں میں بند پھل اور سبزیاں بھی مقویات کے حصول کا بہت اچھا ذریعہ ہیں لیکن بہتر ہوگا، جب بھی آسانی سے ملیں، تازہ سبزیاں اور پھل کھائے جائیں۔

زمانہ حمل میں پروٹین بہت اہم ہے کیونکہ یہ بچے کے عضلات، ہڈیوں اور اعضا کی تشکیل اور نشوونما میں بڑا نمایاں کردار ادا کرتی ہے۔ لہٰذا اس زمانے میں گوشت، مچھلی، دالیں، انڈے، مرغی کا گوشت وغیرہ استعمال کیجئے۔ یہ وہ غذائیں ہیں جن سے پروٹین حاصل ہوتا ہے۔

دودھ اور دودھ سے بنی اشیاء میں حیاتین (وٹامن ڈی) اور کیلشیم خوب ہوتا ہے جو بچے کے جسمانی ڈھانچے اور دانتوں کی تشکیل کے لئے بہت

ضروری ہے۔ لہٰذا روزانہ تھوڑا سا دودھ، دہی، پنیر وغیرہ ضرور کھانا چاہئے۔ کم بالائی والا دودھ پئیں یا اس دودھ سے بنی چیزیں کھائیں۔

اپنی غذا میں چکنائی شامل کرنے کی ضرورت نہیں ہے بلکہ حاملہ عورتوں اور تمام لوگوں کو بھی یہ چاہئے کہ حیوانی ذرائع مثلاً مکھن، چربی وغیرہ کے بجائے نباتی ذرائع مثلاً زیتون کے تیل، نباتی مارجرین وغیرہ سے اپنے جسم کی ضرورت کی چکنائی حاصل کریں۔ البتہ اس مقصد کے لئے روغنی مچھلی مثلاً سلیمانی مچھلی، سرمئی وغیرہ ایک بہت اچھا ذریعہ ہیں۔ لہٰذا ہفتے میں تین بار یہ مچھلی کھائیں۔ تحقیق سے معلوم ہوا ہے کہ روغنی مچھلی سے بلند فشار خون میں بھی افاقہ ہوتا ہے۔

زمانہ حمل میں جسم کو حیاتین اور معدنیات کی زیادہ ضرورت ہوتی ہے۔ لہٰذا اس زمانے میں خواتین کو ایسی غذا کھانا چاہیے جس میں یہ مقویات خوب ہوں۔

ہیموگلوبین پیدا کرنے کے لئے فولاد کی ضرورت ہوتی ہے۔ ہیموگلوبین کے ذریعے ماں اور بچے، دونوں کے خون کے سرخ خلیوں کو آکسیجن فراہم ہوتی ہے۔ جن داؤں میں فولاد زیادہ ہوتا ہے۔ وہ یہ ہیں گوشت، انڈا، خشک میوے، دالیں اور دلیا۔

ہڈیوں اور دانتوں کے لئے کیلشیم کی ضروریات ہوتی ہے جو دودھ اور دودھ سے بنی اشیاء، گوبھی، بیج یا مغز اور سارڈین مچھلی میں بہت ہوتا ہے۔

قیاس یہ ہے کہ جسم میں جست کی کمی اکثر اسقاط حمل یا پیدائش کے وقت بچے کی کم وزنی کا سبب بن جاتی ہے۔ جست کے حصول کے لئے مغزیات یا انڈے اور تخم گندم (Wheat Germ) کھائیے۔

حمل کے ابتدائی دور میں فولک ایسڈ کے سوا کسی اور مقوی شے سے تیار گولیوں یا دواؤں کی ضرورت نہیں ہوتی۔ البتہ اگر معالج کسی وجہ سے کسی گولی یا دوا کا مشورہ دے تو کھالی جائے۔ جن عورتوں میں خون کی کمی ہو، انہیں فولاد سے تیار شدہ شربت وغیرہ پینے کا مشورہ دیا جاتا ہے۔ جن عورتوں کو خون کی کمی کی شکایت ہو، وہ چائے سے بھی پرہیز کریں۔

زمانہ حمل میں بعض غذائی اشیاء سے لازمی طور پر پرہیز کرنا چاہئے۔ کیونکہ ان سے تعدیہ (انفیکشن) پیدا ہو سکتا ہے جو شکم میں پرورش پانے والے بچے کو شدید طور پر متاثر کر سکتا ہے۔ آئس کریم، غیر پا سچر شدہ دودھ کی اشیاء، کم پکے ہوئے یا کچے گوشت، کچے انڈے یا کچے انڈوں سے بنی ہوئی چیزوں، کچی مچھلی، بغیر دھلی ہوئی سبزیوں، پھل، کلیجی سے پرہیز کیا جائے۔

نئی تحقیق سے یہ بھی پتا چلا ہے کہ جن عورتوں کو یا ان کے شوہروں کو یا ان کے پہلے والے بچوں کو دمہ، چنبل، تپ کاہی یا مونگ پھلی سے الرجی کی شکایت رہی ہے یا اب ہے یا پھر خاندان میں یہ شکایات رہی ہیں تو انہیں مونگ پھلی، مونگ پھلی والی غذاؤں اور مونگی پھلی کے تیل سے پرہیز کرنا چاہئے۔ اگر زمانہ حمل اور زمانہ رضاعت (بچے کو اپنا دودھ پلانے کا زمانہ) میں یہ پرہیز جاری رکھا جائے تو بچے کے لئے الرجی کا خطرہ کم ہو جائے گا۔

زمانہ حمل میں غذائی سمیت (فوڈ پوائزنگ) کا خطرہ بڑھ جاتا ہے۔ اگر کھانا پکانے سے پہلے اور کچا گوشت، کچی مچھلی اور کچے انڈے چھونے کے بعد صابن سے اچھی طرح ہاتھ دھو لئے جائیں تو سمیت غذا کے خطرہ سے بچا جا سکے گا۔ ریفریجریٹر میں کچی غذا اور پکائے ہوئے کھانوں کو علیحدہ علیحدہ رکھئے۔ گوشت کو ہمیشہ ریفریجریٹر کے اندر ڈی فروسٹ کیجئے لیکن یہ خیال رکھئے کہ اسے اس طرح پگھلانے سے جو پانی نکلتا ہے وہ ریفریجریٹر میں رکھی ہوئی دیگر غذائی اشیاء پر نہ ٹپکے۔ اور سبزیاں کھانے اور پکانے سے پہلے خوب دھو لیجئے اور کھانے کو پوری طرح پکا لیجئے۔ اس کپڑے کی صفائی کا خاص خیال رکھئے جس سے برتن پونچھے جاتے ہیں۔ زمانہ حمل میں روزانہ کم از کم دو لیٹر پانی، پھلوں کے رس اور دودھ پینا چاہئے تا کہ جسم سے بے کار مادے اچھی طرح خارج ہو سکیں۔ پانی اور رس پینے سے قبض سے بھی بچا جا سکتا ہے۔

یہ بات ابھی تک متنازعہ ہے کہ کیا کیفین (جو چائے، کوفی، کولا مشروب اور چوکلیٹ میں شامل ہوتی ہے) کا استعمال حمل کے زمانے میں مناسب ہے؟ زیادہ تر تحقیقی مطالعوں سے معلوم ہوتا ہے کہ اعتدال کے ساتھ چائے یا کوفی پی جائے تو مناسب ہے اور اس کا نقصان نہیں۔

زمانہ حمل میں انڈے کم کھائیں۔ پھل اور سبزیاں، زیادہ ریشے والے

دلیے، چوکر والی روٹی، دالیں اور چھلکے سمیت بھنے ہوئے آلو کھانے سے قبض سے بچا جاسکتا ہے۔ اکثر زمانہ حمل میں قے اور متلی کا زور ہوتا ہے۔ لہٰذا روغنی کھانوں سے پرہیز کیجئے۔ ادرک اور لیموں کی چائے پیجئے۔ خیال رہے کہ کیلے، ادرک، سبزیوں، غیر مصفا چاول، مچھلی اور ناشپاتی سے متلی میں کمی ہوتی ہے۔ صبح بستر سے اٹھنے سے قبل حاملہ خواتین کو کوئی چیز کھالینا چاہئے۔ اس سے بھی متلی کو روکا جاسکتا ہے۔ اگر متلی بہت زیادہ ہو تو معالج سے مشورہ کیجئے۔

حمل کے زمانہ میں سینے کی جلن سے بچنے کے لئے چکنے اور مصالے دار کھانوں سے پرہیز کیجئے۔ کھانا تھوڑا تھوڑا کر کے کھایئے۔ کھانے کے فوراً بعد لیٹنے یا بیٹھنے کی بجائے تھوڑا سا ٹہل لیا جائے تو ہضم میں مدد ملتی ہے۔ رات کو سونے سے قبل دودھ کا چھوٹا گلاس پی لینے سے بھی سینے کی جلن کو روکنے میں مدد مل سکتی ہے۔ اور اگر عام چائے کی بجائے پودینے کی چائے نیز عام کوفی کی بجائے پیپر منٹ کی چائے پئیں تو اس سے بھی سینے کی جلن میں افاقہ ہوسکتا ہے۔

جو خواتین عام دنوں میں گوشت کھاتی ہیں، ان کے لئے یہ مناسب ہوگا کہ وہ پہلی بار زمانہ حمل میں گوشت ترک کر کے مکمل طور پر سبزی خور بن جائیں۔ اس کے علاوہ زیادہ پروٹین والی اشیاء کو اپنی غذا میں شامل کر کے اسے متوازن بنائیں۔ زیادہ پروٹین والی اشیاء یہ ہیں: پھل، سبزیاں، لوبیا، دالیں، مغز، بیج اور سویابین۔

حاملہ خواتین کو یہ بات یقینی بنانا چاہیے کہ وہ دودھ والی چیزوں سے حیاتین ب 12، گہری ہری ترکاریوں، دالوں اور دودھ اور دودھ والی چیزوں سے کیلشیم اور خشک میوے اور بیج اور دلیے سے فولاد حاصل کرتی رہیں۔

آخر میں ایک بار پھر آپ کو وہ غذائی اشیاء یاد دلا دیں جو بہت مفید ہیں اور جنہیں ادل بدل کر روزانہ کھاتے رہنا چاہئے۔ وہ یہ ہیں: کیلا، کینو، اور دیگر تازہ پھل، خشک خوبانی اور آلوچہ، بند گوبھی اور دوسری سبزیاں، سلیمانی اور دیگر روغنی مچھلیاں، چوکر والی روٹی، غیر مصفا چاول، بغیر چربی والا گوشت، مرغی، دہی، دالیں، مغزیات (مونگ پھلی نہیں) اور بیج مثلاً تل۔

# سونے سے قبل تیز روشنی سے نیند متاثر

## انتخاب: محمد عارف

ایک نئی تحقیق سے معلوم ہوا ہے کہ رات کو سونے سے قبل اگر تیز روشنی میں بیٹھا جائے تو نیند ٹھیک نہیں آتی۔

تحقیقی جرنل میں شائع ہونے والی رپورٹ کے مطابق اگر تیز روشنی میں بیٹھا جائے تو انسانی جسم نیند کے ہارمون کم پیدا کرتا ہے، جس کے باعث نیند ٹھیک نہیں آتی۔

امریکی تحقیق دانوں کو یہ بھی معلوم ہوا کہ جو لوگ مختلف شفٹوں میں کام کرتے ہیں، ان کو بھی نیند ٹھیک نہیں آتی۔ تحقیق میں معلوم ہوا ہے کہ اگرچہ انسان کا طرزِ زندگی دن سے رات میں تبدیل ہو جاتا ہے لیکن انسانی جسم میں یہ تبدیلی نہیں آتی۔

تحقیق کے مطابق انسانی جسم یہ ہارمون اندھیرا ہوتے ہی بنانا شروع کر دیتا ہے اور ساری رات بناتا رہتا ہے۔ اسی لیے رات کو تیز روشنی کے باعث انسانی جسم ہارمون بنانا بند کر دیتا ہے۔

اس تحقیق کے لیے 116 افراد نے پانچ روز کمرے میں گزارے جہاں پر روشنی کو کنٹرول کیا گیا۔ وہ 16 گھنٹے جاگتے اور آٹھ گھنٹے سوتے تھے۔

تحقیق کی ابتدا میں ان افراد کو 16 گھنٹے روشنی میں رکھا گیا۔ اس کے بعد ان کو آٹھ گھنٹے تیز روشنی اور شام کے آٹھ گھنٹے مدھم روشنی میں رکھا گیا۔ تحقیق دانوں نے دیکھا کہ روشنیاں مدھم کر دینے سے ان افراد کے جسم نے 90 منٹ زیادہ سونے والے ہارمون بنائے۔

امریکہ کے ہارورڈ میڈیکل سکول کے ڈاکٹر جوشوا گولی کا کہنا ہے ”روشنی کے باعث نیند میں خلل پیدا ہوتا ہے۔ جس کے باعث انسانی جسم کا درجہ حرارت، بلڈ پریشر اور گلوکوز کو کنٹرول کرنے کی صلاحیت بھی متاثر ہوتی ہے“۔

# نمک

## ستر(70) بیماریوں سے شفاء

آنچل صاحبہ

اگر کسی کو نہایت بدبودار ڈکار آتی ہوں اور اسہال بھی ہوں تو نمک اور مصالحہ کا استعمال بڑھانے سے یہ ٹھیک ہو جاتے ہیں۔ نمک ہاضم بھی ہے۔ پیٹ کے کیڑوں کو مارتا بھی ہے۔

نمک کے غرارے کرنے سے گلا بہتر ہو جاتا ہے۔ بلغم خارج ہوتی ہے۔ نمک لاہوری کی چھوٹی سی ڈلی منہ میں رکھنے سے بلغم کے نکلنے میں مدد ملتی ہے اور کھانسی کم ہو جاتی ہے۔

نمک دانتوں کے لیے عمدہ منجن کا کام دیتا ہے۔ تھوڑے سے نمک کو سرسوں کے تیل میں ملا کر دانتوں پر ملا جائے تو دانت چمکدار ہو جاتے ہیں اور انہیں کیڑا نہیں لگتا۔ نمک کے استعمال سے مسوڑھوں میں سے خون آنا بند ہو جاتا ہے۔ منہ کی بدبو دور ہو جاتی ہے۔

خارش کے مریض کے لیے نیم کے پتوں میں نمک اور پانی ملا کر پہلے جوش دیں اور پھر اس پانی سے غسل کروائیں۔ چند روز کے استعمال سے خارش اور تمام جلدی بیماریاں دور ہو جاتی ہیں۔

نمک کو پانی میں ملا کر گرم کر کے گاڑھا لیپ کرنے سے عام ورم ٹھیک ہو جاتا ہے۔

موسمی بخار کی صورت میں ایک ماشہ نمک، آدھا پاؤ پانی میں ملا کے پلانے سے مریض کو پسینہ آ کر بخار اتر جاتا ہے۔

چوٹ لگ جانے سے اگر زخم نہ ہوا ہو اور درد ہوتا ہو یعنی بند چوٹ کی صورت ہو تو نمک گرم پانی میں ملا کر لیپ کریں۔

ریاحی دردوں میں دو ماشہ نمک گرم پانی کے ساتھ دن میں دو بار پلانے سے اور تلوں کے تیل میں نمک ملا کر مالش کرنے سے فائدہ ہوتا ہے۔

پیٹ درد کی صورت میں نمک ایک ماشہ ہمراہ گرم پانی پینا بے حد مفید ہے۔ معدے اور آنتوں کی صفائی کرتا ہے۔

کھانے کو لذیذ بنانے میں نمک غذا کا ایک ضروری جز ہے۔

نمک زہر کو دور کرتا ہے۔ بھڑ یا شہد کی مکھی کاٹ جائے تو نمک اور سرکہ ملا کر ڈسی ہوئی جگہ پر لگانا مفید ہوتا ہے۔

نمک کے غرارے کرنے سے گلے کی خارش دور ہو جاتی ہے۔ سوجے ہوئے یا پھولے ہوئے گلے پر نمک کو کپڑے پر چھان کر انگلی سے لگانے سے آرام آ جاتا ہے۔

حضور ﷺ کا فرمان ہے کہ "اے علیؓ! کھانا نمک کے ساتھ شروع کرنا چاہیے کیوں کہ اس میں ستر (70) امراض اور بیماریوں کی شفا رکھی گئی ہے"۔ اور ان میں چند یہ ہیں، جنون، جذام، کوڑھ، پیٹ درد اور دانت کا درد وغیرہ۔

**نوٹ** ہائی بلڈ پریشر کے مریض نمک کا استعمال اپنے معالج کی ھدایات کے مطابق کریں۔

## جنات، آسیب، عفریت، شیاطین وغیرہ سے لڑنے اور ان کو جلانے کا خاص عمل
## ہر قسم کے جادو کو ختم کرنے اور جادو کو واپس کرنے کا خاص عمل
## ہر قسم کی نظرِ بد اور لا علاج امراض کا علاج کرنے کا خاص عمل



# ھانڈی کا عمل

الحمدللہ دار العمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ نے جادو، جنات و شیاطین کا علاج کرنے والے عاملین کے لئے ھانڈی کے مختلف اعمال ترتیب دیئے ہیں، جن کی مدد سے با آسانی جادو اور جنات کے متاثرہ مریضوں کا جلد علاج کیا جاسکتا ہے۔ یہ اعمال صرف وہی عاملین کر سکتے ہیں، جن کے حصار مضبوط ہوں۔ ورنہ رجعت کا خطرہ رہتا ہے۔ ہم ان عاملین کی طرح نہیں جو یہ دعوٰے کرتے ہیں کہ ہم سے سیکھنے والوں کو رجعت نہیں ہوتی۔ ہم واضح کہتے ہیں کہ جو غلط استعمال کرے گا، اس کو رجعت ضرور ہوگی۔ اسی لئے اعمال کے ساتھ ساتھ مختلف ھدایات تفصیل سے دی گئی ہیں جن پر عمل کر کے رجعت سے بچا جاسکتا ہے اور ھانڈی کے اعمال کے سلسلے میں بہت تفصیل دی گئی ہے جس کو پڑھ کر، ھانڈی کے اعمال کا صحیح طریقہ آجائے گا اور عمل کرنے میں غلطی کا امکان بھی نہ ہونے کے برابر ہوگا۔ ہم ان عاملین کی طرح نہیں جو تفصیل اس لئے نہیں بتاتے کہ اگر ایک بار ہی سب بتادیا تو "ہمارے پاس کون آئے گا"۔

**درجہ اول ھدیہ: -/5500 روپے**

**درجہ دوم ھدیہ: -/10500 روپے**

دو طرح سے ھانڈی کے اعمال سکھائے جاتے ہیں۔

**درجہ اول** اس میں سات اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ ان اعمال سے جادو، جنات، نظرِ بد، شیاطین، دیو، پری، بھوت، چڑیل اور اسی طرح کی دیگر نقصان دہ مخلوق کے اثرات کا علاج کر سکتے ہیں۔ اسی طرح لا علاج بیماریوں کا بھی علاج کر سکتے ہیں۔

**درجہ دوم** اس میں کل دس اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ دو خاص الخاص اعمال ہیں جو سخت سے سخت جادو، بڑے بڑے شیاطین، جنات اور جادوگروں کو سبق سکھانے اور ان کا خاتمہ کرنے کے لئے ہیں۔ ان کی تعداد چاہے جتنی بھی ہو۔ آخر میں ھانڈی کا ایک خاص عمل دیا گیا ہے، جو محبت، مفرور کو واپس لانے، رشتہ کے لئے ہاں کروانے میں مفید ہے۔

ان تمام اعمال کے لئے کچھ ریاضتیں بھی کروائی جاتی ہیں تاکہ عامل کے پیچھے جنات کی غیبی مدد بھی شامل رہے۔ صرف طریقے نہیں بتائے جاتے۔

روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور

مزید تفصیل اور ھانڈی کے اعمال سیکھنے کے لئے رابطہ کریں **رابطہ** مولانا محمد عرفان (ناظم درسگاہ) 0321-4661681

darulamal.org/ruhanidarsgah (042) 35033371
E-mail: info@darulamal.org (0343) 7772772

# عید اور سویاں

حکیم غلام یزدانی قریشی

ہم یہ نہیں کہتے کہ سویاں کھانا صرف روزہ داروں کا حق ہے۔ نہیں نہیں! یہ تو اللہ تعالیٰ کی ایک نعمت ہے۔ اس کے انعامات اور نوازشات کے خزانوں کے دروازے تو ہر ایک کے لئے کھلے ہوئے ہیں۔ آپ کھائیں اور بسم اللہ کھائیں۔ ہمیں اچھی طرح یاد ہے کہ ہماری دادی اماں ہمیں خوب کھلاتی تھیں۔ دودھ چینی ہم اپنی پسند سے ڈالتے۔ کھاتے تو بڑے مزے سے تھے، مگر سویاں کو جب چمچہ سے اٹھا کر منہ میں ڈالتے تو سوائے چند لچھوں کے باقی سب ہماری گود میں آ گرتی تھیں۔ اور اس طرح جھپٹنے پلٹنے کی مشق جب بار بار کی جاتی تو وہ میٹھا میٹھا دودھ بھی ہم ضائع کر بیٹھتے اور تھک ہار کر سب کچھ رکھ دیتے۔ ہم سے زیادہ تو ہمارے کپڑوں، ہونٹوں اور ٹھوڑی کے حصے میں آتا اور کچھ نہ کچھ حصہ مکھیاں اور مکوڑے بھی ارد گرد اکٹھے کر لیتے۔

خدا جانے برصغیر پاک و ہند میں سویوں کا رواج کس نے ڈالا۔ لمبی، پتلی، موٹی، چھوٹی ہر رنگ اور ادا کی اور میدے یا آٹے کی وسط شعبان ہی میں جگہ جگہ بنائی جاتی ہیں۔ شاید کسی سویوں والے نے یہ روایت بھی گھڑی ہو کہ اے لوگو! تم پر ایک مہینہ آنے والا ہے جس میں لوہے لکڑی کی مشینوں سے دبا کر لچھے دار باریک موٹی میدے آٹے کی بنی ہوئی رسیاں تیار کی جائیں گی، ان کو لکڑیوں اور بانسوں پر لٹکا دیا جائے گا، جن کو عید الفطر کے دن ہر موڑ پر خوب پیٹ بھر کر کھا، سرک، نگلنے اور مونچھوں، داڑھیوں میں اٹکانے سے تم کو بہت بڑا مزہ آئے گا اور جو اس مبارک دن میں ان کو نہ کھائے گا، نہ نگلے گا، محرومی کا شکار ہوگا۔ شیطان کے اس دن آزاد ہو جانے کے ساتھ ساتھ ان کو بھی گھر گھر جانے کی کھلی چھٹی دے دی جائے گی۔ اس کی ایک خوبی یہ بھی ہوگی کہ وہ توجہ اور محنت سے بچ بچا کر کھانی پڑیں گی اور کھانے کے مقابلے میں ہضم کرنے میں کم وقت لگے گا اور آپ ہر میزبان کے گھر "ھل من مزید" کہہ کر کھایا کریں گے۔

ایسے موقع پر ایسی غذائیں بھی ہیں جو آٹے گھی چینی پر زیادہ مشتمل ہیں، مل ملا کر مٹھائی کہلاتی ہیں۔ لیکن سوچنے کی بات یہ ہے کہ جتنا ان پر خرچ کر کے ان کو خوبصورت اور لذیذ بنایا جاتا ہے، اتنا جان پیاری کو فائدہ دیتی ہیں یا نہیں؟ خدا جانے کس بھلے مانس نے یہ سکہ بند بات ہم پر ٹھونس دی ہے کہ صاحب مٹھائیاں اور سویاں کھائے بغیر عید نہیں ہوتی۔ اگر تم نے ایسا ویسا نہ کیا تو ہم تم سے عیدی ملنے نہیں آئیں گے۔ بچے ہوں یا بوڑھے، سب ایک ہی فیصلے کے علمبردار ہیں اور نوجوانوں کا نام ہم اس لئے نہیں لیتے کہ ان کی تو خیر سے پہلے ہی سے کوئی بات سیدھی نہیں ہوتی۔ محرم سے لے کر ذوالحج تک، کوئی بھی چار کتابوں میں سے ان کو راہ راست پر نہیں لا سکتی۔ ہم نے تو بہت سے دوستوں سے اس لئے عید ملنا چھوڑ رکھا ہے کہ وہ سوائے سویوں اور مٹھائی کے، اور کچھ نہیں کھلاتے۔ نمکین کو تو خیر چھوڑیئے کہ نمک خوار تو ہم کسی کے بننا نہیں چاہتے، تو کیا خدائی مٹھائی جیسے لیچی، آلو بخارہ، خربوزہ، دسہری بھی کم دستیاب ہیں کہ ان میں سے ایک دو تین چار پلیٹیں بھر دیں۔ نہ زنگ لگے نہ کھنگ آئے اور شکم شریف بھی ٹھیک ٹھاک رہے۔ یہ ایک دوسرے میں گھسڑ پھسڑ کر ایک دوسرے کو بے اثر کر دیتے ہیں۔ شرط یہ ہے کہ اوپر سے نہ پانی پئیں نہ اور نخ سکوائش۔ پانی وانی تو خیر سے ویسے بھی ان دنوں وافر پیا جاتا ہی ہے۔ ادھر پیا، ادھر پسینہ بن کر نکل گیا۔ البتہ اگر افراط تفریط کا شکار ہو گئے تو ان دنوں کی باقی نعمتوں سے محرومی مقدر ضرور سمجھ لیجئے۔

نہ جانے بے ضابطگیاں، سویوں کے لچھوں کی طرح ان لوگوں کی زلفوں کی مانند ہمارے پیچھے کیوں پڑ گئی ہیں۔ اگر کسی کو ہمیں سویاں ضرور کھلانی ہی ہیں تو تھوڑا بہت بادامی زردہ وردہ بھی پکا کر کھلا دے اور پھر اگر ہم ضرورت سے زیادہ کھا بھی بیٹھے تو کچھ نمک، مرچ، سونٹھ، زیرہ وغیرہ وغیرہ ملا کر کھا لیں گے۔ آخر ہمیں بھی تو عید کرنی ہے نا۔ کچھ زیادہ گڑبڑ ہونے لگی تو یہ رہے شوال کے روزے۔ پھر دیکھئے کیسے سیدھے نہیں ہوتے صحت اور مزاج۔



# لیموں...... چھلکا، بیج اور رس

حکیم غلام یزدانی قریشی

اللہ تعالیٰ کا کوئی کام حکمت سے خالی نہیں۔ انسان تو ایک مخلوق ہے۔ بھلا وہ کیسے جان سکتا ہے کہ کسی امر میں اس کے کیا کیا نکتے پنہاں ہیں؟ جب اللہ تعالیٰ کسی پر کوئی راز واضح فرماتا ہے تو نادان انسان یہ سمجھ بیٹھتا ہے کہ یہ سب کچھ اس کی ہی تحقیق و کاوش کا نتیجہ ہے۔ سوچنے کی بات یہ ہے کہ تحقیق و کاوش کی توفیق اس کو کس نے دی؟ طاقت کہاں سے ملی؟ یہ سب کچھ بھی تو اللہ تعالیٰ ہی نے عطا کی ہے۔ انسان نہایت کمزور ہے۔ قرآن پاک میں اس کی وضاحت کرتے ہوئے فرمایا گیا کہ اگر مکھی (ایک ادنیٰ سی مخلوق) اس سے کوئی چیز چھین کر اٹھا لے جائے تو اس میں اتنی ہمت نہیں کہ وہ اس مکھی سے اسے چھین سکے۔ امر واقع یہ ہے کہ مکھی اور انسان دونوں کمزور ہیں یعنی ان میں اتنی طاقت اور ان کو اختیار نہیں۔ ایک اور مکھی بھی اللہ تعالیٰ نے پیدا فرمادی ہے جو اونچی جگہ پر بسیرا کرتی ہے۔ ڈالی ڈالی پھر کر پھولوں کا رس چوستی ہے۔ چھتہ بناتی ہے۔ اس رس کو میٹھے مرکب میں بدل کر شہد بنا دیتی ہے۔ یہ سارا عمل اس کو کس نے سکھایا؟ شہد میں مزہ اور خوبی کس نے پیدا کی؟ یہ سب کچھ من جانب اللہ ہی تو ہے اور اس کی پیاری مخلوق کے لئے تاکہ اس کی عظمت کو جانے اور اس کی طاقت کا اعتراف کرے اور اپنے مالک وخالق سے تعلق قائم کرے۔ موسموں کا تغیر و تبدل بھی اس کی حکمت کا ایک نمونہ ہے۔ موسم کی گرمی اور پھر سخت گرمی اور پھر بارشیں...... یہ سب کچھ اس کی عنایت ہے اور اس لئے بارش کو اللہ کی رحمت کہتے ہیں لیکن کبھی ایسا بھی ہوا ہے کہ یہ بارش مخلوق خدا کے لئے تکلیف اور آزردگی کا باعث بن گئی ہو۔ حضور اکرم ﷺ جب آسمان پر بادل منڈلاتے دیکھتے تھے تو آپ متفکر ہو جاتے تھے۔ حضرت عائشہ صدیقہؓ نے اس کی وجہ پوچھی تو آپ ﷺ نے فرمایا "پہلی قوموں پر عذاب اسی صورت میں طوفان بن کر آیا اور وہ ہمیشہ کے لئے نابود ہو کر عبرت کا سامان بن گئیں۔ کیا معلوم کہ یہ بادل ہمارے لئے کیا پیغام لائے ہوں؟" اس لئے یہ ضروری ہے کہ انسان ہر وقت خوف اور اس کی رحمت کی امید میں وقت گزارے۔

جن دنوں میں بارشوں کے سبب رطوبت بڑھ جاتی ہے، قوت ہضم کمزور ہو جاتی ہے۔ کئی ایک امراض بھی نمودار ہو جاتے ہیں۔ پھل جلد گلنے سڑنے لگتے ہیں۔ ان میں کیڑے بھی پیدا ہو جاتے ہیں اور کھانے پینے کے قابل نہیں رہتے۔ اللہ تعالیٰ نے ان سے بچاؤں کے لئے اس موسم میں لیموں کا ایک مفید پھل پیدا فرمادیا۔ یہ پہلے سبز اور پھر پک کر زرد اور رس دار ہو جاتا ہے۔ اس کا چھلکا، رس، بیج...... تینوں اجزاء مفید ہیں۔ اس میں سٹرک ایسڈ کے علاوہ کیلشیم، پوٹاشیم، فولاد، فاسفورس، وٹامنز اے اور بی پائے جاتے ہیں۔ مزاج کے لحاظ سے دوسرے درجہ میں سرد وخشک ہے۔ بیج دوسرے درجہ میں گرم خشک اور پتے پہلے درجہ میں گرم خشک ہوتے ہیں۔ نچوڑ کر اس کا رس نکالا جائے۔ چھلکوں سے ایک قسم کا تیل نکلتا ہے جو کہ مختلف ادویہ میں استعمال کیا جاتا ہے۔ چائنا کا تازہ لیموں ہر موسم میں میسر ہے۔ ہمارے ہاں لیموں کا رس محفوظ کر کے بھی استعمال میں لایا جاتا ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ تازہ عمدہ لیموں کا رس کسی شیشے یا تام چینی کے برتن میں نکال کر رکھیں۔ کچھ دیر پڑا رہنے دیں۔ پھر نتھار کر چھان لیں اور کسی شیشے کی بوتل میں ڈال لیں اور اوپر انگلی بھر تیل ڈال دیں۔ پھر کارک اچھی طرح لگا دیں۔ جب کبھی رس درکار ہو، روئی کے پھویہ سے روغن کو جذب کر لیں۔ ضرورت کے مطابق رس نکال کر اس کی تہ پر پھر انگلی برابر روغن ڈال دیں۔ لیموں کی شکنجبین موسم گرما میں بڑا مزا دیتی ہے۔ پانی میں شربت یا چینی حل کر کے بقدر ضرورت لیموں کا رس ملا لیں اور نوش کریں۔ اگر کسی وجہ سے اسہال آ رہے ہوں تو پانی میں چینی ڈالنے کے بجائے ذرا نمک ملا دیں۔

لیموں کے چھلکے میں بڑی خوشبو ہوتی ہے۔ اس کی بھینی خوشبو کیمیاوی طریقوں سے حاصل کر کے کھانے پینے کی چیزوں، کسٹرڈ، آئس کریم، بسکٹ اور کیک پیسٹری وغیرہ میں ڈالتے ہیں۔ تحقیق سے پتہ چلا ہے کہ

# فہرست مضامین......شوال ۱۴۳۵ھ......اگست ۲۰۱۴ء


| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| اداریہ (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 5 |
| داڑھی کاٹنا یا کٹوانا (حضرت مولانا مفتی محمد یحییٰ مدنی مدظلہ) | 6 |
| نیکیوں پر انعامات (مولانا اشرف علی تھانوی نوراللہ مرقدہٗ) | 7 |
| لوگوں پر احسان کیجئے (ڈاکٹر عائض بن عبداللہ القرنی) | 8 |
| نیکی کرنے اور برائی سے بچنے کی باتیں (محمد علیم نظامی) | 9 |
| نماز ترک کرنے کے خودساختہ حیلے (ابو محمد، کراچی) | 11 |
| تین بھائیوں کا قصہ (انتخاب: محمد عارف) | 13 |
| یاودود کے خواص واثرات (مولانا انظر شاہ کشمیریؒ) | 15 |
| اکابرین علمائے کرام کے عملیات | 17 |
| سورۂ لقمان اور سورۂ سجدہ کے خواص (غلام الرسول میمن) | 18 |
| کثرتِ رزق کے لئے خاص درود (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 19 |
| چاند گرھن میں حروفِ صوامت یا دیگر بندش کے اعمال میں رجعت سے بچاؤ کا عمل (صوفی عبدالروف نظامی) | 20 |
| سحر النزیف......خونِ حیض جاری کرنے کے جادو کے توڑ کے خاص خاص اعمال (ماہر علومِ مخفی غلام سرور شباب صاحب) | 21 |
| عام اجازت والے اعمال (محمد عارف) | 26 |
| خواتین کے لئے خاص اعمال (علامہ ارشد حسن ثاقب) | 27 |
| الہاماتِ جفر......تثلیث مشتری یورانس (سید شعیب الرحمٰن) | 28 |
| عملیات کے تیرہ (۱۳) اہم قواعد (محمد حسین قریشی مرحوم) | 29 |
| کالے علم والے استاد کی کارستانیاں (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 31 |
| دعوۃ الطھاطیل الکبری (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 32 |
| تسخیر ہمزاد کے دو خاص اعمال (قیصر احمد صاحب، کراچی) | 34 |
| آپ کے روحانی مسائل اور ان کا حل (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 35 |
| سلام قولا من رب رحیم کے عامل بنیں (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 37 |
| حب کی جادوگری......مطیع وفرمانبردار کرنے کا سرمہ | 39 |
| اصرافِ عامر (ماہر علومِ مخفی صوفی غلام سرور شباب صاحب) | 41 |
| صرف اکیس یوم میں ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا خاص عمل | 43 |
| جعلی عامل وپیر کے واقعے (محمد انور بن اختر، کراچی) | 44 |
| چاند گرہن میں نیلی دیوی کو تسخیر کریں (قیصر احمد، کراچی) | 44 |
| الزائمر (Alzheimer) (ڈاکٹر جاوید اقبال) | 45 |
| آپ کتنے ذہنی دباؤ کا شکار ہیں؟ (ڈاکٹر جاوید اقبال) | 48 |
| ریکی اور چکراز (ریکی گرینڈ ماسٹر غلام سرور شباب صاحب) | 50 |
| ساس بہو کا رشتہ (مفتی نذیر احمد قاسمی) | 52 |
| بچے کھانا کیوں نہیں کھاتے؟ (سعدیہ فاروق) | 54 |
| قربانی اور گوشت (حکیم غلام یزدانی قریشی) | 56 |
| انجیر......ایک انتہائی مفید پھل (انتخاب: محمد عارف) | 58 |
| پاؤں کی بدبو سے چھٹکارا پانے کے طریقے | 59 |
| مثبت سوچ سے متعدد بیماریوں سے بچا جاسکتا ہے | 59 |
| گھی، تیل اور مارجرین......کون نقصان دہ؟ (راحت ہمایوں) | 61 |




## نکاح نمبر

ان شاء اللہ تعالیٰ، اگلے ماہ اکتوبر 2014 کا شمارہ، خزینۂ روحانیات کا آٹھواں خاص نمبر ہوگا۔ یہ نمبر نکاح اور شادی کے اعمال اور مضامین پر مشتمل ہوگا۔ اکابرین اور عاملین کے مجرب اعمال۔ قرآنی، اسماء الحسنی، درود شریف اور دیگر اعمال کی مدد سے شادی میں آسانی اور ہر قسم کی رکاوٹ اور بندش دور ہونے کے اعمال۔ شادی کی بندش کی تشخیص خود کریں۔ پسند کی شادی کے اعمال اور شرعی حیثیت......اور اس طرح کے کئی مفید مضامین پڑھنے کو ملیں گے۔

# حمد باری تعالیٰ

قلب و جاں کا قرار ہے اللہ
زندگی کی بہار ہے اللہ

کتنا دُشوار، کس قدر مشکل
رحمتوں کا شمار ہے اللہ

کیا مدینہ ہے اور کیا مکہ
مجھ کو دونوں سے پیار ہے اللہ

تیرا محبوب ﷺ بھی ترے جیسا
رحمتوں کا حصار ہے اللہ

تیرے محبوب ﷺ کا مِلے سایہ
اِلتجا ہے، پکار ہے اللہ

دل کا شیشہ بھی جگمگا اُٹھے
اس پہ گرد و غبار ہے اللہ

ذِکر تیرا ہے جب سے وردِ لب
دل کو کتنا قرار ہے اللہ

تیرے مسرورؔ کی طلب تجھ سے
عجز ہے انکسار ہے اللہ

(مسرور کیفی)



# نعت رسول مقبول ﷺ

ولولے سارے جواں تھے رات بھر
اپنے آپے میں کہاں تھے رات بھر

آنکھ سے آنسو رواں تھے رات بھر
کیا بتائیں ہم کہاں تھے رات بھر

جانتے ہوں گے یقینا آپ ﷺ بھی
لوگ کیوں محوِ فغاں تھے رات بھر

گھُپ اندھیرے میں مثالِ ماہتاب
کس کے قدموں کے نشاں تھے رات بھر

اُن ﷺ کی چشمِ لطف، مرہم بن گئی
زخم دل کے یوں عیاں تھے رات بھر

آپ ﷺ کی گلیوں کے منظر تو حضور ﷺ
رشکِ صد کہکشاں تھے رات بھر

ہم تو اپنے طور پر تھے شرمسار
لطف لیکن بیکراں تھے رات بھر

رحمتوں کی بارشیں بھی خوب تھیں
غمزدہ بھی شادماں تھے رات بھر

ایک تو مسرورؔ ہم اور دوسرے
تاجدارِ دوجہاں ﷺ تھے رات بھر

(مسرور کیفی)

پڑھ پڑھ کتاباں علم دیاں، توں نام رکھ لیا قاضی
ہتھ وچ پھڑ کے تلوار، نام رکھ لیا غازی
مکے مدینے گھوم آیا، تے نام رکھ لیا حاجی
او بھلیا! حاصل کی کیتا؟ جے توربّ نہ کیتا راضی

(بابا بلھے شاہ رحمہ اللہ)

# اداریہ

ستمبر کا مہینہ ساری زندگی اب خاص یادیں لے کر آیا کرے گا۔ یکم ستمبر 2012ء کو والد صاحب ڈاکٹر مقبول احمد رحمۃ اللہ علیہ کا انتقال ہوا۔ گیارہ ستمبر 2013ء کو میرے روحانی والد استاذ العالمین ولی کامل حضرت مولانا محمد امان اللہ صاحب نور اللہ مرقدہٗ اس دنیا سے چلے گئے۔ میری زندگی کے یہ دو بہت بڑے سانحے ہیں جن کو میں کبھی بھلا نہیں سکتا۔ ہر شخص کی زندگی میں کوئی نہ کوئی شخصیت اہم ہوتی ہے۔ میری زندگی میں مردوں میں تین شخصیات بہت اہم تھیں۔ ایک میرے والد گرامی، دوسرے میرے شیخ و مربی اور تیسرے میرے روحانی استاذ۔ دو سے جدائی ہوگئی۔ یہی اللہ ﷻ کی مرضی ہے اور اسی حال میں راضی ہوں۔

قارئین سے درخواست ہے کہ وہ میرے والد محترم اور استاذ محترم کے لئے دعائے مغفرت اور ایصالِ ثواب کر کے بندے پر احسان فرمائیں۔ اللہ ﷻ سے دعا ہے کہ ہر ایصالِ ثواب کرنے والے کو دارین کی خوشیاں عطا فرمائیں اور عافیت کا معاملہ فرماتے ہوئے ہر طرح کی مشکلات سے نجات عطا فرمائیں۔ آمین

اللھم اغفرلھما و جمیع المسلمین و المسلمات ما تقدم من ذنبھم وما تأخرو قھم عذاب القبر و عذاب النار و أدخلھم الفردوس الأعلی مع الأنبیاء والشھداء والصالحین واجعل دعاءھم مستجاباً الدنیا والآخرۃ. اللھم آمین

مسلم دنیا میں اس وقت سب سے بڑا مسئلہ اسرائیل اور فلسطین کا ہے۔ جس طرح مسلم دنیا کے حکمرانوں نے فلسطینی مسلمانوں کی شہادت پر خاموشی اختیار کی، اسرائیل کے شدید ظلم وستم پر خاموشی اختیار کی، اس سے اندازہ ہو گیا کہ حقیقت میں کوئی بھی مسلمانوں کا خیر خواہ نہیں۔ کفار سے کس بات کی شکایت کریں، ان کے بارے میں تو قرآن نے ہی ہمیں بتا دیا کہ وہ ہمارے خیر خواہ ہو ہی نہیں سکتے۔ شکایت تو اپنوں سے ہے۔ چاہیئے تو یہ تھا کہ مسلم دنیا کے حکمران متحد ہو کر اسرائیل اور امریکہ کو بتاتے کہ اگر اسرائیل باز نہ آیا تو کوئی سخت قدم اٹھایا جائے گا۔ ہر مسلمان ملک کی عوام اٹھ کھڑی ہوتی۔ علماء جہاد فرض ہونے کا فتویٰ دیتے۔ لیکن ایسا کچھ بھی دیکھنے یا سننے میں نہ آیا۔ جب کہ غیر مسلم ممالک کی عوام ضرور سراپا احتجاج بنی۔ پھر شاید کچھ شرم آنے پر مسلمان ممالک کی بھی عوام نے سر اٹھایا۔ کچھ مسلم ممالک کے حکمرانوں نے بھی عوامی دباؤ اور شدید تنقید کے بعد کچھ بولنے میں ہی عافیت سمجھی اور چند کلمات کہہ ڈالے۔

دوستی ہو تو امریکہ اسرائیل جیسی۔ جو اسرائیل کر رہا ہے، امریکہ دیدہ دلیری سے اس کی تائید کر رہا ہے۔ سیاسی، جنگی، مالی اور ہر طرح کی مدد کر رہا ہے۔ دوسری طرف مسلم حکمران امریکہ کے خلاف بول بھی نہیں سکتے۔

انٹرنیٹ پر مجاہدین کے خلاف خوب پروپیگنڈہ ہو رہا ہے کہ وہ فلسطین کیوں نہیں جا کر اسرائیل کے خلاف لڑتے؟ افسوس ہوتا ہے کہ خود تو بندوق بھی اٹھانے کی ہمت نہیں، نہ کبھی ٹریننگ لی، نہ کبھی جہاد میں حصہ لیا۔ بس عورتوں کی طرح زبان چلانی آتی ہے۔ کیا جہاد صرف مجاہدین پر فرض ہوتا ہے؟ کیا اور مسلمانوں پر فرض نہیں ہوتا؟ فلسطین اور اسرائیل کے مسئلے میں تو یہ بات بھی نہیں کہ مسلمان مسلمان کے خلاف لڑ رہا ہے۔ یہاں تو معاملہ بالکل صاف ہے۔ پھر کیوں ہمارے مسلمان گھر سے نکلنے کو تیار نہیں؟ کیوں حکومت سے نہیں کہتے کہ "ہم لوگ تیار ہیں۔ ہمیں فلسطین بھجوایا جائے"۔ مجاہدین پر بولنا تو بہت آسان ہے مگر میدانِ جنگ میں جانا صرف بہادروں کا ہی کام ہے۔

کم از کم درجہ اس وقت جو ہونا چاہیئے، وہ اسرائیلی مصنوعات کا حکومتی سطح پر بائیکاٹ کرنا ہے۔ مگر ہمارے حکمرانوں میں تو اتنی ہمت بھی نہیں۔ اللہ ناراض ہو جائے مگر امریکہ ناراض نہ ہو۔ اللہ ہی ہم سب کو ہدایت دے۔

حکومتی سطح پر نہ سہی، اپنے اپنے حلقوں میں اسرائیلی مصنوعات کا بائیکاٹ شروع کیا جائے۔ مہم چلائی جائے۔ تاجروں کو بھی کچھ شرم دلائیں کہ وہ اسرائیلی مصنوعات فروخت نہ کریں۔ اللہ ﷻ ہی ہم سب کو ہمت دے اور جو کچھ ہم سے ہو سکتا ہے، وہ کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

# داڑھی کاٹنا یا کٹوانا

حضرت مولانا مفتی محمد یحییٰ مدنی مدظلہ

سید الکونین ﷺ کی محبت کے ساتھ

کامل اتباع کامیابی کا راستہ ہے

دل میں اگر حضور ﷺ ہوں ، سر خم ترا ضرور ہو
جس کا نہ کچھ ظہور ہو ، وہ عشق ، عشق ہی نہیں
محمد ﷺ کی محبت دین حق کی شرط اول ہے
اسی میں ہے اگر خامی تو سب کچھ نامکمل ہے

1. داڑھی سید الکونین ﷺ اور باقی تمام انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی سنت اور ان کا طریقہ رہا ہے۔
2. قبر میں سب سے پہلے سید الرسل ﷺ کے چہرۂ انور کی زیارت ہوگی۔ داڑھی منڈانے یا کترانے والے کس منہ سے چہرۂ انور کا سامنا کریں گے۔
3. گناہ کبیرہ تو بہت سے ہیں مگر وہ سب وقت کے ساتھ مقید ہیں، جس وقت وہ کئے جائیں گے، ان کا کرنے والا گناہ کبیرہ کا مرتکب قرار دیا جائے گا۔ اور جب اس گناہ سے علیحدہ ہوگا تو یہ اس سے بری ہوگا۔ مگر قطع لحیۃ (داڑھی منڈانا) ایسا گناہ ہے جس کا اثر اور ظہور ہر وقت اس کے ساتھ رہتا ہے۔ نماز پڑھتا ہے تو بھی یہ گناہ ساتھ ہے۔ روزہ کی حالت میں، حج کی حالت میں، غرض ہر عبادت کے وقت یہ گناہ اس کے ساتھ لگا رہتا ہے۔
4. داڑھی کا بڑھانا سنن انبیاءؑ سے ہے، جن کی اقتداء کا ہمیں حکم دیا گیا ہے۔
5. داڑھی منڈوانا یا کتروانا اغیار اسلام کا شیوہ ہے۔ شعارِ اسلام اور طریقہ محمد یہ ﷺ سے نہیں۔ ایسی حالت میں محبتِ حق کا حصول ناممکن ہے۔

اس کی اہمیت سمجھنے کے لئے قطب الاقطاب حضرت مولانا محمد زکریاؒ کا رسالہ ''داڑھی کا وجوب'' کا مطالعہ کیجئے اور دوسروں کو بھی ترغیب دیجئے۔

# نیکیوں پر انعامات

مولانا اشرف علی تھانوی نوراللہ مرقدہٗ

### عمر میں اضافہ

دعا سے بلا ٹلتی ہے اور نیکی کرنے سے عمر بڑھتی ہے۔ سلمان فارسیؓ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے: ''نہیں ہٹاتی قضا کو مگر دعا اور نہیں بڑھاتی عمر کو مگر نیکی'' روایت کیا ہے اس کو ترمذی نے۔

### سورہ یٰسین پڑھنے سے تمام کام بننا

سورۃ یٰسین پڑھنے سے تمام کام بن جاتے ہیں۔ عطا بن ابی رباحؒ سے روایت ہے کہ مجھ کو یہ خبر پہنچی کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''جو شخص سورہ یٰسین پڑھے دن میں پوری کی جائیں گی اس کی حاجتیں'' روایت کیا ہے اس کو دارمی علیہ الرحمۃ نے۔

### سورۃ واقعہ پڑھنے سے فاقہ نہ ہونا

سورۃ واقعہ پڑھنے سے فاقہ نہیں ہوتا۔ حضرت ابن مسعودؓ سے روایت ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ ﷺ نے: ''جو شخص سورۃ واقعہ پڑھا کرے ہر شب میں نہ پہنچے گا اس کو فاقہ کبھی'' روایت کیا ہے اس کو بیہقیؒ نے شعب الایمان میں۔

### تھوڑی چیز میں برکت زیادہ

ایمان کی برکت سے تھوڑے کھانے میں آسودگی ہو جاتی ہے۔ ابوہریرہؓ نے روایت کیا ہے کہ ایک شخص کھانا بہت کھایا کرتا تھا پھر وہ مسلمان ہو گیا اور تھوڑا کھانے لگا۔ حضور ﷺ کی خدمت میں اس کا ذکر ہوا آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ: ''مومن ایک آنت میں کھاتا ہے۔ کافر سات آنت میں'' روایت کیا ہے اس کو بخاریؒ نے۔

### بعض دعاؤں کی برکت سے بیماری لگنے اور بلا کا خوف نہ رہنا

بعض دعاؤں کی برکت ہے کہ بیماری لگنے اور بلا پہنچنے کا خوف نہیں رہتا۔ حضرت عمرؓ اور حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے: ''جو شخص کسی مبتلائے غم یا مرض کو دیکھ کر یہ دعا پڑھے الحمد للہ الذی عافانی مما ابتلاك به وفضلنی علی کثیر ممن خلق تفضیلا سو وہ ہرگز اس شخص کو نہ پہنچے گی خواہ کچھ ہی ہو'' روایت کیا ہے اس کو ترمذیؒ نے۔

### دعاؤں کی برکت سے افکار کا ازالہ

بعض دعاؤں میں یہ برکت ہے کہ فکریں زائل ہو جاتی ہیں اور قرض ادا ہو جاتا ہے۔ حضرت ابوسعیدؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ مجھ کو بہت سے افکار اور قرض نے گھیر لیا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تجھ کو ایسا کلام نہ بتادوں کہ اس کے پڑھنے سے اللہ تعالیٰ تیری ساری فکریں دور کردے اور ایسا نفع دے اور تیرا قرض بھی ادا کردے''، اس شخص نے عرض کیا بہت خوب، فرمایا آپ ﷺ نے ''صبح شام یہ کہا کر اللھم انی اعوذبک من الھم والحزن واعوذبک من العجز والکسل واعوذبک من البخل والجبن واعوذبک من غلبۃ الدین وقھر الرجال''۔ اس شخص کا بیان ہے کہ میں نے یہی کیا سو میری ساری فکریں اور سارے غم بھی جاتے رہے اور قرض بھی ادا ہو گیا، روایت کیا ہے اس کو ابوداؤدؒ نے۔

### بعض دعاؤں کی برکت سے سحر سے محفوظ رہنا

ایک دعا ایسی ہے کہ سحر وغیرہ سے محفوظ رکھتی ہے۔ حضرت کعب الاحبارؒ فرماتے ہیں کہ چند کلمات کہ اگر میں نہ کہتا تو یہود مجھ کو گدھا بنا دیتے، کسی نے پوچھا کہ وہ کلمات کیا ہیں انہوں نے بتائے اعوذ بوجہ اللہ العظیم الذی لیس شیٔ اعظم منہ وبکلمات اللہ التامات التی لایجاوزھن بر ولا فاجر وباسماء اللہ الحسنی ما علمت منھا ومالم اعلم من شر ما خلق وذرا وبرا۔ روایت کیا ہے اس کو مالکؒ نے۔

اسی طرح طاعات میں اور بے شمار فوائد ومنافع ہیں جو قرآن شریف وحدیث شریف میں اور روزانہ معاملات میں غور کرنے (بقیہ ص 14)

# لوگوں پر احسان کیجئے

ڈاکٹر عائض بن عبداللہ القرنی

لوگوں کے ساتھ احسان کرنا سعادت کا بڑا دروازہ ہے۔ حدیث شریف میں ہے کہ روزِ قیامت اللہ تعالیٰ ایک بندے سے فرمائیں گے ''اے ابنِ آدم! میں بھوکا تھا تو نے مجھے کھانا نہیں کھلایا''۔ تو آدمی جواب دے گا کہ ''میں آپ کو کیسے کھلاسکتا ہوں جبکہ آپ رب العالمین ہیں؟'' تو اللہ تعالیٰ فرمائیں گے کہ ''تجھے پتہ نہیں کہ جب میرا فلاں بندہ بھوکا تھا، تو نے اسے کھانا نہیں کھلایا۔ اگر تم اسے کھانا کھلا دیتے تو آج میرے پاس اس کا اجر پاتے''۔

''اے ابنِ آدم! میں پیاسا تھا، تو نے مجھے پانی نہیں پلایا؟'' آدمی جواب دے گا کہ ''میں آپ کو کیسے پانی پلاتا جبکہ آپ رب العالمین ہیں؟'' تو اللہ تعالیٰ فرمائیں گے ''تجھے معلوم نہیں میرا فلاں بندہ پیاسا تھا اور تم نے اسے پانی نہیں پلایا۔ اگر تم اسے پانی پلا دیتے تو آج میرے پاس تمہیں اجر ملتا''۔

''اے ابنِ آدم! میں بیمار تھا، تم عیادت کے لئے نہیں آئے''۔ آدمی جواب دے گا کہ ''میں کیسے آپ کی عیادت کرتا جبکہ آپ رب العالمین ہیں؟'' تو اللہ تعالیٰ فرمائیں گے کہ ''تجھے پتہ نہیں کہ میرا فلاں بندہ بیمار تھا اور تم نے اس کی عیادت نہیں کی۔ اگر تم اس کی عیادت کرتے تو آج میرے پاس تمہیں اجر ملتا''۔

حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کا پڑوسی یہودی تھا تو آپ رحمہ اللہ اپنے اہل وعیال سے پہلے اس یہودی کو کھانا کھلاتے۔ ایک مرتبہ اس یہودی کو کہا گیا کہ اپنا مکان بیچ دو۔ تو اس نے کہا میرا مکان دو ہزار دینار کا ہے۔ ایک ہزار دینار میرے گھر کی قیمت ہے اور ایک ہزار دینار حضرت عبد اللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کے پڑوس کی قیمت ہے۔ جب عبد اللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ نے یہ بات سنی تو دعا فرمائی کہ ''اے اللہ! اس کو ہدایت عطا فرما''۔ آپؒ کی دعا کی برکت سے وہ یہودی مسلمان ہوگیا۔ اس طرح دوسروں کی خبر گیری کے بیسیوں واقعات ہیں جو حضرت ابن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کی سوانح میں موجود ہیں، جن سے آپ کی سخاوت کا اندازہ ہوتا ہے۔

حدیث شریف میں ہے کہ پوری مخلوق کنبۂ خداوندی ہے۔ لہٰذا لوگوں کے ساتھ احسان ایسا ہی ہے جیسے آپ کسی کے اہل وعیال سے حسنِ سلوک کریں تو وہ آپ پر مہربان ہوجاتا ہے۔ اسی طرح بندہ کے نامہ اعمال میں یہ بڑی نیکی شمار کی جائے گی کہ بندہ لوگوں کے ساتھ حسنِ سلوک کا معاملہ کرے۔ ایسا شخص خالق ومخلوق...... دونوں کی نگاہ میں قابلِ اکرام سمجھا جاتا ہے۔ اور اچھے کام پر بندہ کبھی نادم نہیں ہوتا۔ چاہے اس میں جس قدر مال، وقت اور صلاحیت صرف ہوجائے۔ اسی لئے لوگوں کے ساتھ حسنِ سلوک کو معمولی نیکی سمجھ کر اس سے غفلت نہیں کرنی چاہیے۔

ایک شخص سات سو درہم کا مقروض تھا۔ کچھ لوگوں نے عبد اللہ بن مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ سے کہا کہ آپ اس کا قرض ادا کردیں۔ انہوں نے منشی کو لکھا کہ فلاں شخص کو سات ہزار درہم دے دیئے جائیں۔ یہ تحریر لے کر مقروض ان کے منشی کے پاس پہنچا۔ اس نے خط پڑھ کر حاملِ رقعہ سے پوچھا کہ تم کو کتنی رقم چاہیے؟ اس نے کہا میں سات سو کا مقروض ہوں اور اسی رقم کے لیے لوگوں نے ابن مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ سے میری سفارش کی ہے۔ منشی کو خیال ہوا کہ عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ سے سبقتِ قلم ہوگئی ہے اور وہ سات سو کی بجائے سات ہزار لکھ گئے ہیں۔ منشی نے حاملِ رقعہ سے کہا کہ ''خط میں کچھ غلطی معلوم ہوتی ہے۔ تم بیٹھو''۔ منشی نے ابن مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ کو لکھا کہ ''خط لانے والا تو صرف سات سو درہم کا طالب ہے اور آپ نے سات ہزار دینے کی ہدایت کی ہے۔ کہیں غلطی سے تو نہیں ہوگئی؟'' انہوں نے جواب میں لکھا کہ ''جس وقت تم کو یہ خط ملے، اسی وقت اس شخص کو تم چودہ ہزار درہم دے دو''۔ منشی نے ازراہِ ہمدردی ان کو دوبارہ لکھا کہ اسی طرح آپ اپنی دولت لٹاتے رہے تو جلد ہی سارا سرمایہ ختم ہو (بقیہ ص 9)

# نیکی کرنے اور برائی سے بچنے کی باتیں

## محمد علیم نظامی

### برداشت

مامون الرشید کے مشہور جرنیل طاہر بن حسین کو ایک شخص نے کہا: ''طاہر! تم مامون کے سب سے بڑے جنرل ہو۔ تم اس شخص کو سزا کیوں نہیں دیتے؟'' طاہر نے جواب دیا: ''مچھر کو مارنے کے لیے طاقت کا استعمال فضول سی بات ہے''۔ دوست نے کہا کہ ''تب تم جوابی گالیاں دے کر اس کی زبان بند کر سکتے ہو''۔ طاہر ہنسا اور جواب دیا کہ ''میں ایسی لڑائی میں حصہ لینا نہیں چاہتا جس میں غالب مغلوب سے بھی زیادہ ذلیل ہو جاتا ہے''۔

(ہزار نائز۔ یکم نومبر 1997ء)

### کانٹوں کی جھاڑی

ایک شخص بظاہر زبان کا شیریں لیکن دل کا بے حد تلخ تھا۔ مخلوق خدا کو اذیت دینے کی ترکیبیں دن رات سوچتا رہتا۔ ایک مرتبہ اس کمینہ خصلت شخص نے راستے کے بیچ میں لمبے لمبے کانٹوں کی ایک جھاڑی بو دی۔ چند دنوں کے اندر جھاڑی خاصی بڑھ گئی اور اس میں بے شمار کانٹے ابھر آئے۔ چند لوگ اس سے بچ بچا کر نکلتے لیکن پھر بھی کوئی نہ کوئی کانٹا تلوے زخمی کر دیتا یا دامن تار تار کرتا۔ لوگوں نے پریشان ہو کر اس شخص سے بارہا کہا کہ ''تونے اپنے گھر کے سامنے عین راستے پر یہ جھاڑی کیوں اُگنے دی؟ اب تکلیف کی انتہا ہو چکی ہے۔ اسے اُکھاڑ دے''۔ وہ مسکرا کر نہایت نرمی سے جواب دیتا کہ ''بہت بہتر! ابھی اُکھاڑ ڈالتا ہوں''۔ مگر وہ جھاڑی نہ اُکھاڑتا۔ یہاں تک کہ جھاڑی نے آدھا راستہ گھیر لیا۔

آخر کار حاکم وقت تک یہ بات جا پہنچی۔ اس نے فوراً اس شخص کو بلا کر سختی سے حکم دیا کہ ''ابھی جا اور جھاڑی اکھاڑ دے''۔ اس نے عرض کیا کہ ''ابھی آپ کے حکم کی تعمیل ہو جاتی ہے''۔ وہ حاکم شہر سے وعدہ کر کے چلا آیا لیکن جھاڑی پھر بھی نہ اکھاڑی۔ کوئی اس طرف توجہ دلاتا تو کہہ دیتا کہ ''آج فرصت نہیں کل یہ کام کروں گا''۔ اس طرح عمل کل پر ٹالنے کا نتیجہ یہ نکلا کہ ایک دن جھاڑی اتنی زیادہ بڑھ گئی کہ اب اس کا ہٹانا ممکن نہ رہا اور راستہ بالکل بند ہو گیا۔

نتیجہ اس حکایت کا یہ ہے کہ برائی کو دور کرنے میں تساہل سے کام مت لیجئے۔ یاد رکھیے! جس قدر وقت گزرتا جائے گا، اس قدر برائی کی خار دار جھاڑی بڑھتی جائے گی اور تیرے قویٰ مضمحل ہوتے چلے جائیں گے۔ ہر بُری عادت کو خار دار سمجھئے۔ لوگ بار بار تجھے ان بُرے افعال پر روکتے ٹوکتے ہیں اور تم وعدہ بھی کرتے ہو مگر پھر تم وہی ایذا دہی سے کام لیتے ہو۔ دوسروں کو اذیت دینا تیری عادت بن چکی ہے۔ دوسروں کی پرواہ نہیں تو اپنا ہی خیال رکھ۔ کیا تجھے اپنے ہی زخم دکھائی نہیں دیتے؟ (حکایت رومی)

### بقیہ : دوسروں پر احسان کیجئے

جائے گا۔ منشی کی یہ ہمدردی اور خیر خواہی ان کو ناپسند ہوئی اور انہوں نے ذرا سخت لہجہ میں لکھا کہ ''اگر تم میرے ماتحت و مامور ہو تو میں جو حکم دیتا ہوں اس پر عمل کرو اور اگر تم مجھے اپنا مامور و محکوم سمجھتے ہو تو پھر تم آ کر میری جگہ پر بیٹھو۔ اس کے بعد جو تم حکم دو گے، میں اس پر عمل کروں گا۔ میرے سامنے مادی دولت و ثروت سے زیادہ قیمتی سرمایہ آخرت کا ثواب اور نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا وہ ارشاد گرامی ہے جس میں آپ ﷺ نے فرمایا کہ:

''جو شخص اپنے کسی مسلمان بھائی کو اچانک اور غیر متوقع طور پر خوش کر دے گا، اللہ تعالیٰ اسے بخش دے گا''۔

اس نے مجھ سے سات سو درہم کا مطالبہ کیا تھا۔ میں نے سوچا کہ اس کو سات ہزار ملیں گے تو یہ غیر متوقع رقم پا کر بہت زیادہ خوش ہوگا اور فرمان نبوی ﷺ کے مطابق میں ثواب کا مستحق ہوں گا''۔

دوبارہ رقعہ میں چودہ ہزار انہوں نے اس لیے لکھوایا کہ غالباً لینے والے کو سات ہزار کا علم ہو چکا تھا، اس لیے اب زائد ہی رقم اس کے لئے غیر متوقع ہو سکتی تھی۔

# روحانی و مخفی علوم پر کتب کا ذخیرہ

خط و کتابت: مکتبۃ العارف، دار العمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور
رابطہ: 042-35033371, 0332-4487877, 0322-4773786

## اس ماہ کی منتخب روحانی کتب پیش خدمت ہیں

**ممبران، علماء، عاملین اور خواص کے لئے زبردست ڈسکاؤنٹ**

کتب خانے، بک سٹالز، بک شاپس، نیوز ایجنسیز خصوصی رعایت حاصل کرنے کے لئے رابطہ فرمائیں۔

روحانی، طبی اور اسلامی PRINTED کتب کی مکمل فہرستیں طلب فرمائیں۔ اور جلد ہی اپنا آرڈر بک کروائیں۔

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| اسلامی وظائف | حضرت مولانا عبد السلام بستوی | 250 |
| تحفۃ الگیلانی (جلد اول) جلد دوم | حضرت پیر سیدنا سبطین حیدر شاہ گیلانی حجرویؒ | 500 |
| اللہ حاجت روا | حضرت مولانا سید جلیل میاںؒ | 250 |
| مفتاح العملیات | محمد الیاس عادل | 300 |
| جنات جادو و آسیب کا مکمل علاج | محمد الیاس عادل، ابو الکاشف کشفی قلندری | 300 |
| حاجت روا مشکل کشا | محمد الیاس عادل | 250 |
| تحفۃ العاملین | | 350 |
| خزینہ قلندری | حضرت زین العابدینؒ | 250 |
| روحانی عملیات تعویذات عظمیٰ | صوفی محمد اسلم نقشبندی | 250 |
| عاملین کاملین | عزیز الرحمن نقشبندی | 250 |
| مقدس عملیات | حکیم مولوی نہال عباس نقشبندی | 225 |
| جنات جادو اور ہمزاد | ابو الکاشف قلندری | 350 |
| حرز سلیمانی (مجلد) | خواجہ اشرف علی لکھنوی | 170 |
| طلسمات عجائب | حضرت مولانا شاہ عرشی نقشبندی مجددی | 170 |
| عملیات تسخیر قلوب | شاہ محمد فضل حسین صابری | 250 |
| سراج العملیات | کریم بخش جلالی | 250 |
| معارف اسماء الحسنیٰ | قاضی محمد سلیمان سلمان منصور پوری | 160 |
| سچا خواب نامہ پیغمبری | محمد عبد اللہ چشتی | 180 |
| تعبیر نامہ خواب اور جدید سائنس | نذیر انبالوی | 300 |
| سچا فال نامہ | محمد عبد اللہ چشتی | 160 |
| اسماء الحسنیٰ کی برکات | مولانا انظر شاہ کاشمیریؒ | 150 |
| جن اور شیاطین کی دنیا | شیخ عمر سلیمان اشقر | 160 |
| روحانی عملیات کی سب سے بڑی کتاب | سید غلام مصطفیٰ شاہ گیلانی | 400 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| کالا جادو (جنات سحر آسیب کا روحانی علاج) | سید شکیل شاہ | 250 |
| اسرار مخفی (مجلد) | حاجی غلام شبیر قادری | 350 |
| اسرار العملیات | حاجی غلام شبیر قادری | 300 |
| اسرار الجفر (نسخہ نادر و نایاب ذخیرہ علم الجفر) | سید غلام حسین شاہ گیلانی | 200 |
| اسرار النجوم | حکیم غلام فرزند علی قادری نقشبندی | 150 |
| مفتاح العملیات | حاجی غلام شبیر قادری | 300 |
| مقبول عملیات | حاجی غلام شبیر قادری | 300 |
| مجرب عملیات و تعویذات روحانی (مجلد) | محمود الحسن صدیقی | 250 |
| کنز الحسین (مجلد) | سید غلام حسین خان | 200 |
| گنجینہ عملیات طلسمی سو سال پرانی (مجلد) | حضرت سید فضل حسین (انڈیا) | 160 |
| کتاب المحبت یعنی عملیات عشق و محبت | حضرت میاں اعظم مہاروی | 250 |
| آئینہ عملیات و خزینہ عملیات (مجلد) | عزیز الرحمن پانی پتی | 160 |
| خزینہ عملیات | عزیز الرحمن پانی پتی | 160 |
| گلزار تعویزات (اردو) | ترجمہ: امان اللہ خوشنویس | 80 |
| تسخیر جنات (جنات کو قابو کرنے کا طریقہ) | سید حسین شاہ گیلانی | 100 |
| تسخیر ہمزاد (ہمزاد کو قابو کرنے کے آسان طریقے) | سید حسین شاہ گیلانی | 100 |
| تسخیر القلوب | حضرت پیر سید ارتضیٰ علی کرمانی | 100 |
| تسخیر محبت | حضرت پیر سید ارتضیٰ علی کرمانی | 100 |
| جنات کے پراسرار حالات (مجلد) | جناب شبیر حسن چشتی | 150 |
| نقش سلیمانی (مجلد) | اشرف علی لکھنوی | 200 |
| نقش سلیمانی (کارڈ) | اشرف علی لکھنوی | 160 |
| حرز سلیمانی (مجلد) | اشرف علی لکھنوی | 200 |
| حرز سلیمانی (کارڈ) | اشرف علی لکھنوی | 160 |
| شمع شبستان رضا اعلیٰ (مجلد) | اعلیٰ حضرت احمد رضا خان | 250 |
| شمع شبستان رضا سات کامل حصے (مجلد) | اعلیٰ حضرت احمد رضا خانؒ | 480 |

**پتہ: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔**

**فون پر رابطہ کر کے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا**

# نماز ترک کرنے کے خود ساختہ حیلے اور ان کے مُسکت جوابات

ابو محمد

شیطان نے نماز چھوڑنے کے کچھ حیلے ایسے بتا اور سکھا رکھے ہیں، جن کے دھوکے میں آکر لوگوں کی ایک بہت بڑی تعداد نماز سے غافل ہے۔ نماز کے لئے کہنے پر جھٹ سے ان اعذار کو پیش کر دیا جاتا ہے۔ حالانکہ ان حیلے بہانوں کی شرعی اور دینی کوئی حیثیت نہیں۔ ذیل میں ایسے چند خود ساختہ اعذار اور ان کے جوابات پیش کیے جا رہے ہیں:

## ۱......فرصت نہیں ملتی

(الف) غور کیا جائے تو یہ صرف ایک بہانہ ہے۔ کیونکہ عام طور پر دیکھنے میں یہ آتا ہے کہ ایسے لوگ، جس دن فرصت ملتی ہے، اس دن بھی نماز نہیں پڑھتے۔ چنانچہ چھٹی کا پورا دن سوتے، گھومتے، گپ شپ اور خریداری میں گزار دیتے ہیں لیکن نماز کی توفیق نہیں مل پاتی۔ معلوم ہوا کہ یہ صرف ایک شیطانی خیال ہے۔

(ب) اگر وقت پر ادا کرنے کی فرصت نہیں ملتی تو کم از کم بعد میں قضا پڑھ لیتے لیکن ایسا بھی نہیں کیا جاتا بلکہ کئی کئی سالوں کی نمازیں چھوٹی رہتی ہیں۔ جن کی قضاء کی طرف کوئی توجہ نہیں ہوتی۔ معلوم ہوا کہ یہ صرف ایک شیطانی خیال ہے۔

(ج) اگر واقعی یہ عذر ہوتا تو کم سے کم اس کا غم اور قلق ہوتا، جیسے دنیا کی دوسری چیزوں کے چھوٹ جانے پر ہوتا ہے۔ حالانکہ ایسا کچھ دیکھنے میں نہیں آتا۔ بلکہ زندگی ہنسی خوشی اور ٹھاٹ باٹ کے ساتھ گزرتی رہتی ہے۔ معلوم ہوا کہ یہ صرف شیطانی خیال ہے۔

(د) عین مصروفیت اور مشغولیت میں بھی کیا بول و براز کے لئے وقت نہیں نکالا جاتا؟ کھانے پینے اور چائے پانی کی ضرورت پوری نہیں کی جاتی؟ اگر کی جاتی ہیں اور یقیناً کی جاتی ہیں بلکہ اس سے بھی آگے بڑھ کر تفریح طبع اور محفل یاراں کے لئے بھی وقت نکل جاتا ہے۔ تو کیا نماز کی ضرورت اس سے بھی گئی گزری ہے......؟ اس کے لئے وقت نہیں نکالا جا سکتا......؟ معلوم ہوا کہ یہ صرف ایک شیطانی خیال ہے۔

## ۲......پاک نہیں رہتے

بہت سے لوگ یہ عذر پیش کرتے ہیں کہ ہمارے کپڑے یا بدن پاک نہیں رہتا۔

(الف) پہلی بات تو یہ ہے کہ یہ تو "عذرِ لنگ بدتر از لنگ" (غلطی کا عذر غلطی سے بھی بڑا) والی بات ہوگئی کیونکہ نماز نہ پڑھنا ایک گناہ اور پاک نہ رہنا دوسرا گناہ۔ ناپاکی کی حالت میں رہنا اور اسی حالت میں کئی کئی دن گزار دینا مومن کی شان کے خلاف ہے، اس حالت میں فرشتے بھی انسان سے دور رہتے ہیں۔ معلوم ہوا کہ یہ صرف ایک شیطانی خیال ہے۔

(ب) دوسری بات یہ ہے کہ یا تو وہ اس ناپاکی کو دور کرنے پر قادر ہیں اور یا قادر ہی نہیں ہیں۔ اگر قادر ہیں تو عذر کیسا؟ اور اگر قادر ہی نہیں تو وہ معذور ہیں، انہیں اسی حالت میں نماز پڑھنی چاہئے۔ کیونکہ معذور کے بارے میں شریعت کا حکم یہ ہے کہ وقت کے اندر وضو کر کے جتنی چاہیں نمازیں پڑھیں۔ پس معلوم ہوا کہ یہ صرف ایک شیطانی خیال ہے۔

## ۳......اللہ معاف کرنے والا ہے

بہت سے لوگ نماز اس آسرے پر چھوڑتے ہیں کہ اللہ غفور رحیم ہے، بخش دے گا۔

(الف) اللہ تعالیٰ اگر غفار ہیں تو رزاق بھی ہیں۔ رزق کی تلاش میں کیوں نکلا جاتا ہے؟ کیوں کاروبار و ملازمت کے لیے دھکے کھائے جاتے ہیں؟ اسی طرح اللہ تعالیٰ شفاء بھی تو دینے والے ہیں۔ بیماری میں کیوں ڈاکٹروں کے پاس جا کر زرِ کثیر خرچ کیا جاتا ہے؟ معلوم ہوا ہے کہ یہ صرف ایک شیطانی خیال ہے۔

(ب) یہ بھی تو سوچنے کی بات ہے کہ ترکِ صلوٰۃ یا ترکِ عمل میں اگر اس بہانے کی کوئی حیثیت ہوتی تو نماز کو ترک کرنے کے بارے میں اس

قدر خطرناک وعیدیں بیان کرنے کی کیا ضرورت تھی؟ اور پھر جہنم ہی کی کیا ضرورت تھی؟ بلکہ اس سے بھی آگے بڑھ کر پھر نبی کریم ﷺ کی بعثت، نزولِ قرآن اور سارے کے سارے دین ہی کی کیا ضرورت باقی رہ جاتی ہے؟ (العیاذ باللہ العظیم)

علاوہ ازیں اللہ تعالیٰ کی عذاب وعقاب پر دلالت کرنے والی صفات بھی تو ہیں۔ انہیں کیوں فراموش کر دیا جاتا ہے؟

اِعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ وَاَنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۹۸﴾ (المائدہ: ۹۸)

نَبِّئْ عِبَادِيْٓ اَنِّيْٓ اَنَا الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ﴿۴۹﴾ وَاَنَّ عَذَابِيْ هُوَ الْعَذَابُ الْاَلِيْمُ ﴿۵۰﴾ (الحجر: ۴۹، ۵۰)

غَافِرِ الذَّنْۢبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ (المؤمن: ۳)

حقیقت یہ ہے کہ ہم عمل نہ کر کے بھی اللہ تعالیٰ سے اتنا نہیں ڈرتے جتنا ہم سے پچھلے لوگ عمل کر کے اللہ تعالیٰ سے ڈرتے تھے۔

## ۴......بیماری بڑھاپا

بہت سے لوگ بیماری یا بڑھاپے کا عذر پیش کرتے ہیں کہ ہم جوڑوں وغیرہ کی تکلیف کی وجہ سے اٹھنے بیٹھنے پر قادر نہیں ہیں۔

**(الف)** شریعت نے ایسے وقت میں تو بہت آسانی کا پہلو رکھا ہے۔ مسجد نہیں جا سکتے تو گھر میں پڑھیں۔ کھڑے ہونے کی طاقت نہیں ہے تو بیٹھ کر رکوع سجدہ سے نماز پڑھیں۔ یہ بھی قدرت میں نہیں تو رکوع سجدہ کا اشارہ کریں اور یہ بھی بس میں نہ ہو تو لیٹ کر پڑھیں۔ غرضیکہ اتنی تخفیف کے بعد بھی نماز نہ پڑھنا ہمارا ہی قصور ہے۔

**(ب)** اگر واقعی یہ نماز چھوڑنے کا عذر ہوتا تو شریعت میں بیماروں کی نماز کا طریقہ اور اس سے متعلقہ مسائل کو اتنی تفصیل کے ساتھ بیان کرنے کی کیا ضرورت تھی؟

**(ج)** اس حالت میں نماز چھوڑنا اور بھی محلِ افسوس ہے۔ کیونکہ بیماری یا بڑھاپا تو موت کا پیغام ہوتا ہے۔ اس حالت میں تو نماز اور رجوع الی اللہ کا اور زیادہ اہتمام کرنا چاہئے تاکہ موت آئے تو خاتمہ بالخیر ہو۔ ایسی حالت میں بھی نماز سے غافل رہنا بڑے تعجب کی بات ہے۔

## ۵......آنکھ نہیں کھلتی

فجر کی نماز ترک کرنے کا یہ ایک عام سا بہانہ ہے جو کم وبیش سب ہی لوگ پیش کرتے ہیں۔

**(الف)** ذرا صدقِ دل سے بتایئے کہ آنکھ کھلتی نہیں یا کھولنے کی فکر نہیں کی جاتی۔ اگر فکر ہی نہیں کی جاتی تو عذر کیسا؟ اور اگر کھلتی نہیں تو جس طرح نماز کے لئے آنکھ نہیں کھلتی، دنیا کے بھی تمام کاموں کے لئے نہیں کھلنی چاہئے۔ حالانکہ دیکھا یہ جاتا ہے کہ تمام کاموں کے لئے آنکھیں کھل رہی ہوتی ہیں ایک نماز ہی کے لئے نہیں کھلتیں۔

مثلاً: ☆ ملازمت کے لئے مقررہ وقت پر آنکھ کھل جاتی ہے۔ بلکہ فجر کی نماز سے پہلے بھی آنکھ کھلنا کوئی مشکل نہیں ہوتا۔

☆ چار پانچ بجے کی فلائٹ ہو تو قبل از وقت ہی آنکھ کھل جاتی ہے۔

☆ صبح سویرے پیپر دینے جانا ہو تو وقت سے بہت پہلے ہی آنکھ کھل جاتی ہے۔

پس معلوم ہوا کہ یہ صرف ایک شیطانی خیال ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ آنکھ کھولنے اور نماز پڑھنے کی فکر نہیں کی جاتی ورنہ آنکھ کھلنا کوئی مشکل نہیں۔

**(ب)** بالفرض یہ مان بھی لیا جائے کہ آنکھ نہیں کھلتی تب بھی یہ بات سوچنے اور غور کرنے کی ہے کہ آنکھ کھلنے کے لئے کیا انتظام اور تدبیر اختیار کی جاتی ہے؟

☆ کیا اسی طرح اٹھنے کی فکر کی جاتی ہے جس طرح دنیاوی کاموں کے لئے اٹھنے کی فکر ہوتی ہے......؟

☆ کیا باقاعدگی سے روزانہ نماز کے وقت کا الارم لگایا جاتا ہے......؟

☆ کیا رات کو جلدی سونے کا اہتمام ہوتا ہے......؟

☆ کیا گھر یا محلے کے افراد میں سے (جو نماز کے پابند ہوں) کسی کو تاکید کے ساتھ جگانے کا کہا جاتا ہے......؟

☆ کیا ان کے جگانے پر خوشی اور نہ جگانے پر ناراضگی کا اظہار کیا جاتا ہے؟

☆ کسی کسی دن نہ اٹھنے کی صورت میں غم اور حزن محسوس ہوتا (بقیہ ص 14)

# تین بھائیوں کا قصہ

انتخاب: محمد عارف

کہتے ہیں کسی جگہ ایک شخص رہتا تھا جس کے تین بیٹے تھے۔ اس شخص نے اپنے ان تینوں بیٹوں کے نام "حجر" رکھے ہوئے تھے۔ دن گزرتے رہے حتیٰ کہ اسے مرض الموت نے آن لیا۔ اس نے اپنے تینوں بیٹوں کو بلا کر وصیت کی کہ حجر کو وراثت ملے گی، حجر کو وراثت نہیں ملے گی اور حجر کو وراثت ملے گی۔ اس کے ساتھ ہی اس کی روح قبض ہوگئی۔ یہ خود تو فوت ہو گیا مگر اپنے بیٹوں کو حیرت میں ڈال گیا کہ کیسے فیصلہ کریں کن دو حجر کو وراثت ملے اور کس ایک کو نہیں ملے گی؟

تینوں نے فیصلہ کیا کہ شہر جا کر قاضی سے اپنا مسئلہ بیان کریں اور اس سے کوئی حل نکلوائیں۔ تینوں اپنے زاد راہ کے ساتھ شہر کیلئے عازم سفر ہوئے۔ راستے میں انہوں نے ایک ایسے شخص کو دیکھا جو اپنی کسی گم شدہ چیز کو تلاش کرتا پھرتا تھا۔ ان بھائیوں کے پوچھنے پر اس نے بتایا کہ اس کی اونٹنی گم ہوگئی ہے جسے وہ تلاش کرتا پھر رہا ہے۔ ایک حجر نے پوچھا "کیا تیری اونٹنی ایک آنکھ سے کانی تھی؟" اس آدمی نے کہا "ہاں ہاں، ایسا ہی تھا"۔ دوسرے حجر نے پوچھا "کیا تیری اونٹنی ایک ٹانگ سے لنگڑی تھی؟" تو اس آدمی نے جلدی سے کہا "بالکل صحیح، میری اونٹنی واقعی ایک ٹانگ سے لنگڑی تھی"۔ تیسرے حجر نے اونٹنی کے مالک سے پوچھا "کیا تیری اونٹنی کی دم کٹی ہوئی تھی؟" تو اس نے خوشی سے کہا "بالکل ٹھیک، میری اونٹنی کی دُم بھی کٹی ہوئی تھی۔ بس اب جلدی سے بتا دو میری اونٹنی کہاں ہے؟" تینوں حجر نے مل کر جواب دیا "بخدا! ہمیں آپ کی اونٹنی کے بارے میں کوئی علم نہیں، ہم نے اسے ہرگز نہیں دیکھا"۔ اونٹنی کا مالک ان کی یہ بات سن کر غصے سے پاگل ہوگیا۔ اس نے فیصلہ کیا کہ ان تینوں کو کھینچ کر قاضی کے پاس لے جائے گا۔ اسے پورا یقین تھا کہ اس کی اونٹنی کو یہ تینوں ذبح کر کے کھا چکے ہیں اور اب اپنے جرم کو چھپانے کیلئے جھوٹ بول رہے ہیں۔ اونٹنی والے نے جب تینوں کو اپنا ارادہ بتایا تو انہوں نے کہا ہمیں کوئی اعتراض نہیں کیونکہ ہم خود بھی قاضی کے پاس ہی جا رہے ہیں۔

جب یہ چاروں قاضی کے پاس پہنچے تو اونٹنی والے نے قاضی سے اپنا قصہ بیان کیا۔ قاضی نے ان تینوں سے کہا "جس طرح تم تینوں نے اونٹنی کی نشانیاں بتائی ہیں، اس کا ایک ہی نتیجہ نکلتا ہے کہ اونٹنی تم تینوں کے پاس ہے۔ بہتر ہے کہ تم اپنے جرم کا اعتراف کرلو"۔ پہلے نے کہا "جناب عالی! ہم نے اونٹنی تو نہیں دیکھی تھی۔ ہاں البتہ اونٹنی کے آثار ضرور دیکھے تھے۔ جب میں نے اسے کہا تھا کہ تیری اونٹنی ایک آنکھ سے کانی ہے تو میں نے دیکھا تھا کہ راستے کے ایک طرف کا گھاس تو خوب چرا ہوا تھا مگر دوسری طرف کا ویسے ہی باامان موجود تھا۔ اس کا ایک ہی مطلب تھا کہ اس شخص کی اونٹنی ایک آنکھ سے کانی رہی ہوگی"۔ دوسرے حجر نے کہا "میں نے دیکھا تھا کہ راستے میں تین قدم تو گہرے لگے ہوئے ہیں جبکہ چوتھا قدم زمین پر معمولی پڑا ہوا تھا۔ جس کا مطلب بس اتنا ہی بنتا تھا کہ یہ جانور لنگڑا بھی تھا"۔ تیسرے حجر نے کہا "اونٹ جب راہ چلتے ہوئے اپنا گوبر گراتے ہیں تو دم سے ادھر اُدھر بکھیرتے ہیں۔ جبکہ ہم جس راہ سے آئے تھے وہاں پر گوبر ایک ہی لائن میں سیدھا گرا ہوا تھا جس کا ایک مطلب ہو سکتا تھا کہ اونٹنی کی دُم کٹی ہوئی ہے جو اپنا گوبر دائیں بائیں نہیں پھیلا پائی"۔ قاضی نے بغیر کسی دیر کے اس آدمی کی طرف دیکھا اور کہا "تم جا سکتے ہو۔ تمہاری اونٹنی ان لوگوں کے پاس نہیں ہے اور ناں ہی انہوں نے اُسے دیکھا ہے"۔

اونٹنی والے شخص کے جانے کے بعد ان تینوں بھائیوں نے قاضی سے اپنا قصہ بیان کیا، جسے سُن کر قاضی بہت حیران ہوا۔ ان تینوں سے کہا تم آج کی رات مہمان خانے میں ٹھہرو، میں کل تمہیں سوچ کر کوئی حل بتاؤں گا۔ یہ تینوں مہمان خانے میں جا کر ٹھہرے تو انہوں نے محسوس کیا کہ ان کی نگرانی کی جا رہی ہے۔ کچھ دیر کے بعد ان کے لئے کھانا لایا گیا جو گوشت کے پکے ہوئے سالن اور روٹیوں پر مشتمل تھا۔ پہلے نے کھانے کو دیکھتے ہی کہا "یہ سالن کتے کے گوشت کا بنا ہوا ہے"۔ دوسرے نے کہا "روٹیاں جس عورت نے پکائی ہیں وہ حمل کے ساتھ اور پورے دنوں سے ہے"۔ تیسرے نے کہا

''یہ قاضی حرام کی اولاد ہے''۔ بات قاضی تک پہنچ گئی۔ اُس نے تینوں کو دوسرے دن اپنی عدالت میں طلب کرلیا اور تینوں سے مخاطب ہو کر کہا ''تم میں سے کس نے کہا تھا یہ کتے کا گوشت پکا ہوا ہے؟'' پہلا بولا ''میں نے کہا تھا''۔ قاضی نے باورچی کو بلوا کر پوچھا تو اس نے اعتراف کیا کہ پکانے کے لئے کچھ نہیں تھا تو اس کو شرارت سوجھی اور اس نے کتا مار کر اس کا گوشت پکایا اور ان کو کھانے کیلئے بھجوا دیا۔ قاضی نے پہلے سے پوچھا ''تمہیں کیسے پتہ چلا یہ گوشت کتے کا ہے تو اس نے بتایا گائے، بکری یا اونٹ کے گوشت کے نیچے چربی لگی ہوتی ہے جبکہ یہ سارا چربی نما تھا۔ جس کے نیچے کہیں کہیں گوشت لگا ہوا تھا''۔ قاضی نے کہا تم وہ حجر ہو جس کو اپنے باپ کے مال سے وراثت ملے گی۔ قاضی نے دوبارہ ان سے مخاطب ہو کر پوچھا ''کس نے کہا یہ روٹیاں ایسی عورت نے بنائی ہیں جو نو ماہ کے حمل کے ساتھ اور اپنے پورے دنوں سے ہے؟'' جواب میں دوسرے نے کہا ''میں ہوں جس نے یہ کہا تھا''۔ قاضی نے پوچھا ''تمہیں کیونکر یہ لگا؟'' تو اس نے کہا ''میں نے دیکھا روٹیاں ایک طرف سے پھولی ہوئی اور خوب پکی ہوئی ہیں تو دوسری طرف سے کچی اور موٹی رہ گئی ہیں۔ میں نے اس سے یہی اخذ کیا روٹیاں بنانے والی ایسی خاتون ہے جس سے تکلیف کے مارے زیادہ جھکا نہیں جا رہا اور وہ سامنے کی چیز بھی نہیں دیکھ پا رہی جس کا مطلب یہی بنتا تھا کہ عورت حاملہ ہے اور روٹیاں بنانے میں تکلیف محسوس کرتی رہی ہے''۔ قاضی نے اس دوسرے سے بھی کہا کہ تم وہ حجر ہو جسے اس کے باپ کے ترکہ سے وراثت میں حصہ ملے گا۔ پھر قاضی نے تینوں سے مخاطب ہو کر پوچھا یہ کس نے کہا تھا ''میں ولد الحرام ہوں؟'' تیسرے نے جواب دیا کہ ''یہ میں نے کہا تھا''۔ قاضی اُٹھ کر اندر گیا اور اپنی ماں سے پوچھا ''کیا یہ سچ ہے کہ وہ حرامی ہے؟'' تو اُس کی ماں نے کہا ''یہ سچ ہے کہ تم حرام کے ہو''۔ قاضی نے واپس آ کر اس تیسرے حجر سے پوچھا ''تمہیں کیونکر معلوم ہوا میں حرامی ہوں؟'' تو اُس نے جواب دیا ''اگر تم حلالی ہوتے تو مہمان خانے میں ہم پر نگران مقرر نہ کرتے۔ نہ ہی کتے کا گوشت پکوا کر ہمیں کھانے کیلئے بھجواتے اور نہ ہی کچی روٹیاں کسی مظلوم عورت سے بنوا کر ہمیں کھلواتے''۔ قاضی نے اُسے مخاطب کرتے ہوئے کہا کہ ''تم وہ حجر ہو جسے اُس کے باپ کے مال سے ورثہ نہیں ملے گا''۔ تیسرے نے حیرت کے ساتھ قاضی کو دیکھا اور پوچھا ''مگر ایسا کیوں ہے؟'' قاضی نے کہا کیونکہ ''ایک حرامی ہی دوسرے ولد الحرام کو ٹھیک ٹھیک پہچان سکتا ہے اور تم بھی میری طرح حرام کی اولاد ہو''۔ وراثت پانے والے دونوں حجر اپنی ماں کی طرف لوٹے اور دریافت کیا کہ ''ہمارے تیسرے بھائی کا کیا ماجرا ہے'' تو اُن کی ماں نے کہا ''تمہارا باپ ایک بار صبح کی نماز پڑھنے مسجد گیا تو اسے دروازے پر رکھا ہوا پایا تھا۔ اسے گھر لایا۔ اس کا نام بھی تم دونوں جیسا حجر رکھا اور اس کی پرورش کی''۔

## بقیہ : نیکیوں پر انعامات

سے سمجھ میں آسکتے ہیں اور ہم کھلی آنکھوں سے دیکھتے ہیں کہ جو لوگ اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ ﷺ کے فرمانبردار ہیں ان کی زندگی ایسی حلاوت و لطف سے بسر ہوتی ہے کہ اس کی نظیر امراء میں نہیں ملتی، ان کے قلیل میں برکت ہوتی ہے، ان کے دلوں میں نورانیت ہوتی ہے، جو اصلی سرمایہ سرور ہے۔ یا الٰہی سب کو اپنی اطاعت کی توفیق عطا فرمایئے اور اپنی رضامندی و قرب نصیب فرمایئے۔

## بقیہ : نماز ترک کرنے کے خود ساختہ حیلے

ہے کہ اگلے دن کی فکر کی جاسکے......؟

☆ کیا سوتے رہ جانے کی صورت میں صبح اٹھ کر نماز کی قضاء کی جاتی ہے؟ اگر نہیں اور یقیناً آپ بھی یہی کہیں گے کہ ان چیزوں کا اہتمام نہیں ہوتا تو ثابت ہوا کہ آنکھ نہ کھلنے کا عذر صرف ایک بہانہ ہے۔

یاد رکھیں......! یہ اور اس طرح کے دیگر حیلے اور بہانے سب شیطان کی تلبیسات ہیں۔ ان سے بچیں اور نماز کا اہتمام کریں ورنہ آخرت تو تباہ ہوگی ہی، دنیا میں بھی چین و قرار نہ مل سکے گا۔

اللہ تعالیٰ ہمیں اس عظیم فریضے کی ادائیگی کی توفیق عطا فرمائے۔

روز محشر کہ جاں گداز بود
اوّلیں پرسش نماز بود

# یا وَدُودُ کے خواص واثرات

حضرت مولانا انظر شاہ صاحب

یہ اسم جمالی ہے اور اس کے اعداد بیس (۲۰) ہیں۔

## اللہ تعالیٰ کی محبت پیدا ہو

جو کوئی ۱۰۰ مرتبہ اس اسم پاک کا وظیفہ پڑھے اللہ تعالیٰ کی محبت اس کے دل میں عاشقوں جیسی پیدا ہو جائے۔

## نافرمان محبوب کو اپنی محبت میں گرفتار کرنا

اور اگر کوئی اپنے نافرمان محبوب کو اپنی محبت میں گرفتار کرنا چاہے تو بعد نماز عشاء، تین سوتیس (۳۳۰) مرتبہ محبوب کا تصور باندھ کر پڑھے۔ کچھ دنوں میں اس کے دل میں محبت پیدا ہو جائے گی لیکن جب پڑھنا شروع کرے بلاناغہ پڑھتا رہے۔

## محبوب کو مطیع کرنا

اور اگر کوئی اپنے محبوب کے نام کے عدد کے مطابق اس کو پڑھ کر کسی مٹھائی پر دم کر کے محبوب کو کھلائے، وہ اس کا مطیع ہو جائے۔

## آوارہ لڑکا راہِ راست پر آجائے

اور اگر کسی کا لڑکا آوارہ ہو گیا ہو، نافرمان ہو، تو بعد نمازِ جمعہ ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) بار پڑھ کر عمدہ قسم کی لطیف مٹھائی پر دم کرے اور دو رکعت نماز نفل پڑھے اور پھر اس مٹھائی کو اس کو کھلائے۔ ان شاء اللہ وہ راہِ راست پر آجائے۔

## میاں بیوی میں محبت پیدا ہو

اگر میاں بیوی میں نااتفاقی رہتی ہو اور ہر وقت لڑائی جھگڑے رہتے ہوں تو اس اسم کو ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) بار کھانے یا مٹھائی پر پڑھ کر دم کردے اور کھلا دے۔ بفضلہٖ تعالیٰ آپس میں محبت پیدا ہو جائے۔

## بیوی فرمانبردار ہو اور زوجین میں محبت ہو

اگر کسی مٹھائی یا کھانے پر ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) بار پڑھ کر اس پر دم کردے اور میاں بیوں دونوں کھائیں، بیوی میں اطاعت اور فرمانبرداری کا جذبہ پیدا ہو اور دونوں میں محبت بڑھے۔

الودود کا نقش معظم:

نقش عددی

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۶ | ۴ | ۶ |
| ۴ | ۶ | ۴ | ۶ |
| ۶ | ۴ | ۶ | ۴ |
| ۶ | ۴ | ۶ | ۴ |

نقش حرفی

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| د | و | د | و |
| د | و | د | و |
| و | د | و | د |
| و | د | و | د |

تین نقش بنانے ہیں

۷۸۶




(بقیہ ص 19)

# فہرست کتب مکتبہ العارف

نادر کتب عملیات، تعویذات، وظائف، حاضرات، رمل، جفر، نجوم، پامسٹری، جنات، جادو، آسیب وغیرہ (فوٹوسٹیٹ مجلد)

روحانی، عملیاتی، طبی اور تصوف کے موضوع پر فوٹوسٹیٹ کتب کی مکمل فہرستیں طلب فرمائیں۔ اور جلد ہی اپنا آرڈر بک کروائیں۔

| نام کتاب | تعارف کتاب | قیمت | نام کتاب | تعارف کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|
| انتخاب الجفر (اسرار نادری) | (میر محمد قادری سروری) ایک مرد فقیر کا علوم روحانی کا بحر مواج، علم جفر کی ایک جامع اور آسان کتاب | 350 | حاضرات آسیب و جنات | (جناب ملازم حسین) آسیبی مریض کی علامات و تشخیص | 400 |
| اسرار الجفر مع انوار القمر | محمد عبداللہ لکھنوی | 350 | حکیم غیب دان عرف جفر کی کان (علاج گنج مخفی) | حاذق الحکماء سید برکت علی شاہ (مرحوم) | 850 |
| اسباق الرمل | (ملازم حسین صاحب اسلام آباد) طالبان علم الرمل کے لیے مفید کتاب | 750 | دافع البلیات فی بیان الحاضرات (حصہ اول، دوم) | مقصود حسن ابن مفتی محمود حسن دھلوی | 300<br>300 |
| انجمن حاضرات | (ڈاکٹر منشور عالم صدیقی، قیصر احمد، ملازم حسین) حاضرات کی جامع کتاب | 560 | رموز جفر | (سید مصطفیٰ حسین جفار) جفر پر ایک مکمل کتاب | 430 |
| اشراق الرمل لکھنوی چھاپہ کا عکس | (محبوب علی شاہ نظامی الفخری اصغری) رمل کے وہ اصول وضوابط جو کتب استادان قدیم سے ازروئے تجربہ حاصل ہوئے۔ | 400 | رمل اہل یورپ | وہ کتاب جسے نپولین بونا پارٹ ہمیشہ اپنے پاس رکھتا تھا۔ ترجمہ: محمد عصمت اللہ | 280 |
| آئینہ رمل | (پنڈت موہن لال ولد پنڈت دیوی دیال جوتشی) | 250 | صحیفہ النور کبیر (زبدۃ الالواح بزبان اردو) | (قریشی محمد حسین الہاشمی) جفریات کا ایک بہت بڑا خزانہ جو پہلی دفعہ منظر عام پر آ رہا ہے۔ ہر مشکل کا حل بفضلہ تعالیٰ ہوتا ہے۔ | 600 |
| اسرار جفر | (سید ابوالحسن) علم جفر پر ایک آسان اور مکمل کتاب | 400 | علم رمل | (علامہ ابوالبیان آزاد) ایک خلاصہ کتاب، سمجھنے میں آسان | 250 |
| الاوفاق عربی (مصر) | (امام غزالیؒ) عملیات جفر و طلسمات | 400 | عملی کتاب رمل | (پنڈت کرشن کمار جیتلی) ایک ہندو پنڈت کی کتاب | 280 |
| آستانہ رموز (علم رمل) | (سید ذوالفقار حیدر نوگانوی) | 400 | عملیات و جفریات (حصہ اول، دوم، سوم) | (الحاج محمد حسین قریشی الہاشمی) اعمال جفر پر ایک نایاب مکمل کتاب | 400, 300<br>300 |
| الجفر الاحمر | (راجہ فیصل حمید) عملیات، جفر اور نجوم کے باہمی پیوند سے تیار شدہ انتہائی قیمتی اور مجرب الواح ہفت کواکب کے عملیات کا خزانہ مکمل حل کے ساتھ | 400 | عملیات آسیب (شفاء الامراض) | مولوی حکیم صوفی محمد عبدالغفور حنفی، چشتی، قادری | 225 |
| پراسرار تحریریں (علم رمل) | (ڈاکٹر ایم اے قریشی) | 300 | عمل تسخیر جنات | ڈاکٹر مشہور عامل پیر | 240 |
| تسخیر جنات (بھوتوں کا بادشاہ) | صوفی سید سجاد چشتی | 300 | کرشمہ حاضرات | (جناب ملازم حسین صاحب) آسان اعمال حاضرات | 400 |
| تسخیر جنات (بھوتوں کا جادو) | پروفیسر جی آر لائن پوری | 300 | مفتاح الجفر | (سید رضی حسین جونپوری) | 450 |

# حضرت مولانا شیخ محمد محدث تھانوی ؒ کے عملیات

## عمل برائے فراخی رزق

جوشخص سورۂ واقعہ مغرب اور عشاء کے درمیان پڑھے اور درمیان میں کسی سے کلام نہ کرے، پھر یہ دعا پڑھے، تو اللہ تعالیٰ پڑھنے والے کے لئے رزق کا ایک دروازہ کھول دیں گے۔ دعا یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ یَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ وَ یَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ یَسِّرْ عَلَیْنَا الْحِسَابَ اِنْ کَانَ رِزْقِیْ فِی السَّمَآءِ فَاَنْزِلْہُ وَاِنْ کَانَ فِی الْاَرْضِ فَاَخْرِجْہُ وَاِنْ کَانَ بَعِیْدًا فَقَرِّبْہُ اِلَیَّ وَ اِنْ کَانَ قَرِیْبًا فَیَسِّرْہُ وَاِنْ کَانَ کَثِیْرًا فَخَلِّدْہُ وَطَیِّبْہُ وَاِنْ کَانَ طَیِّبًا فَبَارِکْ فِیْہِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ (روزانہ اس کا معمول بنالیں۔ ان شاء اللہ رزق میں بہت فراخی ہوگی۔ ع)

# حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی ؒ کے عملیات

## ہر مرض کے ازالہ کے لئے تعویذ

یہ مستقل تعویذ سریانی حروف میں ہے۔ اور یہ سریانی زبان میں اسم اعظم ہے۔ وہ تعویذ یہ ہے:

صفر و سہ الف سائبانے بر سر

جیم کج و کونرد بانے بدو دو

چھار الف مساوی ھاواؤ معکوس

اینست زاسماء اللہ اکبر

جس کی صورت یہ ہے:

ﮦ ۱۱۱۱ ج ۱۱ ح ۱۱۱۰ ۷۸۶

یاجامع

وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

# حضرت مولانا محمد عمر پالن پوری ؒ کے عملیات

## مقدمہ میں کامیابی کے لئے

وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ؕ اِنَّ الْبَاطِلَ کَانَ زَهُوْقًا ﴿۸۱﴾ (الاسراء:۸۱)۔ اگر آپ کو مقدمہ میں کامیابی حاصل کرنی ہو تو روزانہ کسی نماز کے بعد ایک سو تینتیس (۱۳۳) دفعہ مذکورہ آیت پڑھ لیں۔ اگر حق پر ہیں، تب پڑھیں۔ ورنہ ناحق پڑھنے والا خود مصیبت میں گرفتار ہوسکتا ہے۔

## دل کی گھبراہٹ دور ہو

اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِکْرِ اللّٰهِ ؕ اَلَا بِذِکْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ﴿۲۸﴾ (الرعد:۲۸)

اگر آپ کو دل کی گھبراہٹ اور بیماری دور کرنی ہو تو اکتالیس (۴۱) بار پانی پر دم کرکے پی لیں۔

# مولانا محمد یونس پالن پوری مدظلہ کے عملیات

## چوری اور شیطانی اثرات سے حفاظت کے لیے

جوشخص سونے سے پہلے اکیس (۲۱) مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھے تو چوری اور شیطانی اثرات سے اور اچانک موت کے آنے سے محفوظ رہے گا۔

## ظالم پر غلبہ حاصل ہو

جو مظلوم شخص کسی ظالم کے سامنے پچاس (۵۰) مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس ظالم کو مغلوب کرکے پڑھنے والے کو غالب کریں گے۔

## ذہن اور حافظہ قوی ہوجائے

جس کسی کا حافظہ کمزور ہو، وہ سات سو چھیاسی مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پانی پر دم کرکے طلوع آفتاب کے وقت پیئے تو ذہن کھل جائے گا اور حافظہ قوی ہوجائے گا۔

# سورۂ لقمان اور سورۂ سجدہ کے خواص

غلام الرسول میمن عائلی صاحب

## مقطعات کی سورۃ ہفد ہم لقمان کے خواص

یوم ہفد ھم لقمان ۳۱

| ۵۵۰ | ۲۱۷۴ | ۳۲ | ۱۵۰۵۸۶ | ۲۰۵۲ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۵۰۵۸۴ | ۲۰۵۵ | ۵۴۸ | ۲۱۷۲ | ۳۵ |
| ۲۱۷۰ | ۳۳ | ۱۵۰۵۸۷ | ۲۰۵۳ | ۵۵۱ |
| ۲۰۵۶ | ۵۴۹ | ۲۱۷۳ | ۳۱ | ۱۵۰۵۸۵ |
| ۳۴ | ۱۵۰۵۸۳ | ۲۰۵۴ | ۵۵۲ | ۲۱۷۱ |

وفق = ۱۵۵۳۹۴

## غائب شخص یا چیز کی واپسی

اگر کسی کی کوئی چیز غائب ہوگئی ہو یا کسی غائب کی واپسی مقصود ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے نیچے مقصد لکھ کر اس کو کسی ہوادار درخت میں لٹکائے اور روزانہ بوقت نصفِ شب اس آیت کو ورد کر کے اپنے مقصد کی بابت دعا مانگے تو غائب کی واپسی ہو۔

يٰبُنَيَّ اِنَّهَآ اِنْ تَكُ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَكُنْ فِيْ صَخْرَةٍ اَوْ فِي السَّمٰوٰتِ اَوْ فِي الْاَرْضِ يَاْتِ بِهَا اللّٰهُ ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَطِيْفٌ خَبِيْرٌ ۝۱۶ (لقمان:۱۶)

## بخل اور کنجوسی کی اصلاح

اگر کوئی بہت بخیل اور کنجوس ہو یا تنگ نظر ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اس کو پلایا جائے تو اس کے دل سے تنگی دور ہو جائے گی اور وہ فیاض ہو جائے گا۔

لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ۝۲۶

## مقطعات کی سورۃ ہجد ہم السجدہ کے خواص

یوم ھجد ھم السجدہ ۳۲

| ۳۷۲ | ۱۵۶۶ | ۲۸ | ۱۰۶۶۱۳ | ۱۸۸۴ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۰۶۶۱۱ | ۱۸۸۷ | ۳۷۰ | ۱۵۶۴ | ۳۱ |
| ۱۵۶۲ | ۲۹ | ۱۰۶۶۱۴ | ۱۸۸۵ | ۳۷۳ |
| ۱۸۸۸ | ۳۷۱ | ۱۵۶۵ | ۲۷ | ۱۰۶۶۱۲ |
| ۳۰ | ۱۰۶۶۱۰ | ۱۸۸۶ | ۳۷۴ | ۱۵۶۳ |

وفق: ۱۱۰۴۶۳

## عورت کو حمل ٹھہرے

اگر کسی عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیات لکھ کر اس عورت کو پہننے کے لئے دیں۔ اور صبح وشام ان آیات کو اکتالیس بار پڑھ کر اس عورت پر دم کرتے رہیں۔ اس کو حمل ٹھہر جائے گا۔

الَّذِيْٓ اَحْسَنَ كُلَّ شَيْءٍ خَلَقَهٗ وَبَدَاَ خَلْقَ الْاِنْسَانِ مِنْ طِيْنٍ ۝۷ ثُمَّ جَعَلَ نَسْلَهٗ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ مَّاۗءٍ مَّهِيْنٍ ۝۸ ثُمَّ سَوّٰىهُ وَنَفَخَ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِهٖ وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـِٕدَةَ ۭ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ۝۹ (السجدہ:۷-۹)

## خواہشاتِ نفسانیہ کا علاج

اگر کسی پر خواہشات نفسانیہ کا بہت غلبہ ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف اس آیت کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اور صبح وشام اکتالیس بار اس آیت کو پڑھ کر اپنے اوپر دم کرتا رہے تو اس کی طبیعت بارد ہو جائے گی۔ یہ ہائی بلڈ پریشر کیلئے بھی بہت مفید ہے جو کہ محض سوچ کی وجہ سے ہوتا ہے۔

وَجَعَلْنَا مِنْهُمْ اَىِٕمَّةً يَّهْدُوْنَ بِاَمْرِنَا لَمَّا صَبَرُوْا ڜ وَكَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يُوْقِنُوْنَ ۝۲۴ (السجدہ:۲۴)

## لڑائی جھگڑے ختم ہوں

اگر گھر میں جھگڑے بہت ہوتے ہوں یا دشمن باوجود (بقیہ ص 38)

# کثرتِ رزق کیلئے خاص درود

خالد مقبول حفظہ اللہ

ادارے کی آنے والی کتاب ''خزینۂ درود شریف'' سے رزق کی فراخی کے لئے ایک خاص درود شریف قارئین کی خدمت میں پیش کیا جا رہا ہے۔

اس کا طریقہ یہ ہے کہ نمازِ فجر ادا کر کے اس پورے درود شریف کے عمل کو شروع سے آخر تک پڑھا جائے۔ یہ ایک بار ہوا۔ اس طرح گیارہ یا اکیس بار، گیارہ یا اکیس یوم پابندی سے پڑھا جائے۔ اور عمل کے آخر میں اپنے گناہوں کی معافی اور رزق میں فراخی کی خوب دعا کی جائے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰدَمَ وَنُوحٍ وَّإِبْرَاهِيمَ وَمُوسٰى وَعِيسٰى وَمَا بَيْنَهُمْ مِنَ النَّبِيِّينَ وَالْمُرْسَلِينَ صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَسَلَامُهُ عَلَيْهِمْ أَجْمَعِينَ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا جِبْرِيلَ وَمِيكَائِيلَ وَإِسْرَافِيلَ وَعَزْرَائِيلَ وَحَمَلَةِ الْعَرْشِ وَعَلَى الْمَلَائِكَةِ الْمُقَرَّبِينَ وَعَلٰى جَمِيعِ الْأَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِينَ صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَسَلَامُهُ عَلَيْهِمْ أَجْمَعِينَ.

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بَحْرِ أَنْوَارِكَ وَمَعْدِنِ أَسْرَارِكَ وَلِسَانِ حُجَّتِكَ وَعَرُوسِ مَمْلَكَتِكَ وَإِمَامِ حَضْرَتِكَ وَطِرَازِ مُلْكِكَ وَخَزَائِنِ رَحْمَتِكَ وَطَرِيقِ شَرِيعَتِكَ الْمُتَلَذِّذِ بِتَوْحِيدِكَ إِنْسَانِ عَيْنِ الْوُجُودِ وَالسَّبَبِ فِي كُلِّ مَوْجُودٍ عَيْنِ أَعْيَانِ خَلْقِكَ الْمُتَقَدِّمِ مِنْ نُورِ ضِيَائِكَ صَلَاةً تَدُومُ بِدَوَامِكَ وَتَبْقٰى بِبَقَائِكَ لَا مُنْتَهٰى لَهَا دُونَ عِلْمِكَ صَلَاةً تُرْضِيكَ وَتُرْضِيهِ وَتَرْضٰى بِهَا عَنَّا يَا رَبَّ الْعَالَمِينَ.

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِي عِلْمِ اللّٰهِ صَلَاةً دَائِمَةً بِدَوَامِ مُلْكِ اللّٰهِ. (تین بار)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَاةً تُنْجِينَا بِهَا مِنْ جَمِيعِ الْأَهْوَالِ وَالْآفَاتِ وَتَقْضِي لَنَا بِهَا جَمِيعَ الْحَاجَاتِ، وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيعِ السَّيِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا أَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا أَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيَاةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ. (تین بار)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَاةَ الرِّضٰى وَارْضَ عَنْ أَصْحَابِهِ رِضَاءَ الرِّضٰى. (تین بار)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ الرَّؤُوفِ الرَّحِيمِ ذِي الْخُلُقِ الْعَظِيمِ وَعَلٰى آلِهِ وَأَصْحَابِهِ وَأَزْوَاجِهِ فِي كُلِّ لَحْظَةٍ عَدَدَ كُلِّ حَادِثٍ وَقَدِيمٍ. (تین بار)

**نوٹ:** یہ عمل تمام مسلمان کر سکتے ہیں۔ اجازت کی شرط صرف یہ ہے کہ مجھے، میرے والدین، اساتذہ کرام، مشائخ اور معاونین انس و جن کو ایصالِ ثواب بھی کریں اور دعائے خیر میں بھی یاد رکھیں۔

دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ اس عمل کو اعتقاد و خلوص سے کرنے والے کے لئے رزق کے غیبی دروازے کھول دیں۔ آمین

## بقیہ: یاودود کے خواص واثرات

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | ۱۰ | ۲ | ۸ |
| | ۴ | ۷ | ۹ | |
| ۶ | ۱۱ | ۳ | | |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵ | ۸ | ۷ |
| ۹ | ۷ ۲<br>۱<br>۴ ۴ | ۱۰ |
| ۶ | ۱۱ | ۳ |

# چاند گرہن میں حروفِ صوامت یا دیگر بندش کے اعمال میں رجعت سے بچاؤ کا عمل

حکیم صوفی عبدالرؤف نظامی صاحب

چاند گرہن پر سب حروف صوامت یا دیگر بندش کے اعمال کی زکوۃ نکالی جاتی ہے۔ان میں رجعت کا امکان بھی ہوتا ہے۔درج ذیل طریقہ پر عمل کرنے سے رجعت نہیں ہوتی۔

**طریقہ:** دو نفل برائے گرہن یا نمازِ آیات پڑھیں۔ پھر دو نفل گرہن پڑھیں۔کل چار نفل ہوئے۔ پھر اس کے بعد دو نفل برائے زکوۃ عمل کے پڑھیں۔ پھر دو نفل رجعت سے بچاؤ کے لئے پڑھیں۔اس کے بعد عمل لکھیں یا پڑھیں،جس کی زکوۃ ادا کرنا ہو۔

جب عمل ختم ہو جائے تو پھر دو نفل برائے گرہن،دو نفل برائے گرہن یا نمازِ آیات پڑھیں اور دعا کریں۔اس طریقے سے فیض بھی جاری ہو جاتا ہے اور رجعت بھی نہیں ہوتی۔

یہ بزرگوں کی رہنمائی ہے۔مقالات حکمت میں حضرت ابوانیس صوفی برکت علی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ ”جس دن تو نے جہاں سے جانا ہے،کوئی کہے کہ جس کام کے لئے یہ بندہ اس دنیا میں بھیجا گیا تھا،پورا کر کے گیا۔ورنہ تیرا آنا،اس دنیا میں رہنا اور دنیا سے جانا حسرت ہی حسرت ہے۔کوئی ایسا کام کر کے ضرور جا جو تیرے چلے جانے کے بعد تیری نمائندگی کرے اور تیرے رب کی مخلوق فیض یاب ہو۔یہی باقیات الصالحات کا حقیقی مفہوم ہے“۔

**نوٹ:** چاند گرہن 8 اکتوبر دوپہر 2 بج کر 4 منٹ،مکمل گرہن دورانیہ دوپہر تین بج کر 50 منٹ تا تین بج کر 54 منٹ تک،خاتمہ گرہن شام چار بج کر 43 منٹ پر ہوگا۔

یہ گرہن پاکستان میں نظر نہیں آئے گا۔

# سحر النزیف......خونِ حیض جاری کرنے کے جادو کے توڑ کے خاص اعمال

ماہر علوم مخفی حکیم صوفی غلام سرور شباب صاحب (حویلی لکھا)

سحر النزیف بے شک خونِ حیض جاری کرنے کے لیے مشہور ہے مگر اس جادو سے سفلی عامل بواسیر کا خون، سل دق کا خون اور دشمن کے مختلف اعضاء سے خون جاری کرتے ہیں۔ اس جادو سے خون کی قے بھی جاری ہو جاتی ہے۔ حتیٰ کہ تمام خونی امراض اسی جادو سے جادو کرنے والے پیدا کر لیتے ہیں۔

## طریق سحر

گو کہ یہ جادو صرف عورتوں کے لئے مخصوص ہے مگر جادو کرنے والے اس سے عجیب و غریب کام لیتے ہیں۔ خون استحاضہ جاری کرنے کے لئے جادو کرنے والا ایک لیموں اور سیہ جانور کا کانٹا لے کر جادو کا عمل پڑھ کر لیموں میں گاڑھ دیتا ہے۔ جب تک کانٹا لیموں میں رہتا ہے، خون جاری رہتا ہے۔ بعض اوقات جادوگر سحر المرض اور سحر الھواتف سے بھی ایسے کام لے لیتا ہے۔ اور بعض اوقات کسی شیطان جن یا ارواح خبیثہ کو اس مقصد کے لیے استعمال کرتا ہے۔

## علامات

1. اس جادو کی علامات ظاہری ہیں۔ عورتوں کا خون حیض جاری ہو جاتا ہے اور جسمانی علاج یعنی ادویات سے بند نہیں ہوتا۔
2. جسم کے کسی عضو سے خون جاری ہو جاتا ہے اور وقفہ وقفہ سے جاری رہتا ہے۔

## علاج سحر النزیف

1. اگر کسی عورت کا خونِ حیض سحر النزیف کی وجہ سے جاری ہو اور بند نہ ہو رہا ہو تو مندرجہ ذیل عمل کریں۔ طریقہ یہ ہے کہ تین عدد جامن کے پتے لے کر ہر ایک پر نقش تحریر کریں اور ایک پتہ صبح ایک شام کو پانی میں جوش دے کر مریضہ کو پلا دیں۔ اسی طرح تین یوم کریں اور ایک نقش کاغذ پر تحریر کر کے مریضہ کو دیں کہ وہ تعویذ کو اپنی کمر میں باندھے تاکہ تعویذ مریضہ کے ناف کے مقام پر رہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ خون بند ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے:

یَا قَابِضُ    بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ    یَا قَابِضُ

| ۶۸۸ | ۷۰۱ | ۶۹۸ | ۶۹۵ |
|---|---|---|---|
| ۶۹۹ | ۶۹۴ | ۶۸۹ | ۷۰۰ |
| ۶۹۳ | ۶۹۶ | ۷۰۳ | ۶۹۰ |
| ۷۰۲ | ۶۹۱ | ۶۹۲ | ۶۹۷ |

یا قابض اقبض ھذا الدم الجاری من الرحم بقبضک یا قابض

2. مستحاضہ مریضہ مسحورہ کیلئے یہ علاج بھی بڑا قوی الاثر ہے۔ جب تک کسی عورت کا خون جاری ہو اور ہر طرح کے علاج سے بند نہ ہو رہا ہو۔ مندرجہ ذیل خاتم کسی سفید کاغذ پر تحریر کر کے مریضہ کو پانی میں گھول کر پلا دیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ خون بند ہو جائے گا اور مریضہ صحت یاب ہو جائے گی۔ یہ عمل کسی چینی کے

برتن پر بھی لکھا جاسکتا ہے، خاتم درج ذیل ہے:

| ۲۳ | ۲۶ | ۲۹ | ۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۲۸ | ۱۷ | ۲۲ | ۲۷ |
| ۱۸ | ۳۱ | ۲۴ | ۲۱ |
| ۲۵ | ۲۰ | ۱۹ | ۳۰ |

## 3 لمنع النزیف

عورت کے خون حیض کو روکنے کے لئے مندرجہ ذیل قوی الاثر ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ سدرہ کے تین پتوں پر مندرجہ ذیل عزیمت اس ترتیب سے تحریر کریں، جیسا درج ہے:

بِسْمِ .. اللهِ .. کاخلخ

الرَّحْمٰنِ.. کا خلخ

الرَّحِیْمِ.. کاخلخ

پھر مریضہ مسحور کو ایک پتہ نہار منہ کھلا دیں یعنی پانی سے پتے کو نگل لے۔ دوسرے دن نہار منہ دوسرا پتہ نگل لے، پھر تیسرے دن آخری پتے کو حسبِ سابق استعمال کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ شفاء ہوگی۔ یہی عمل خونی بواسیر اور ہر طرح کے خون بہنے کو روکتا ہے خواہ وہ جسم کے کسی بھی حصہ سے بہہ رہا ہو۔

## 4 خون روکنا

اگر کسی عورت کا خون جاری ہو یا کسی کا خون بواسیر، نکسیر یا مقعد کے ذریعہ آرہا ہو یا سحر و جادو کی وجہ سے خون کی قے آئی ہو...... سب کے لئے یہ نقش مفید ہے۔ مریض مسحور کے کپڑے پر یہ نقش تحریر کر کے اُس کے گلے میں ڈال دیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ خون رُک جائے گا۔ نقش یہ ہے:

یاقابض

| قلنهود | برشان | كظهير | نموشلخ |
|---|---|---|---|
| برشان | كظهير | نموشلخ | قلنهود |
| كظهير | نموشلخ | قلنهود | برشان |
| نموشلخ | قلنهود | برشان | كظهير |

یاقابض (دائیں) — یاقابض (بائیں)

یاقابض

## 5 کثرتِ طمث کا علاج

اگر کسی عورت کا خونِ حیض نہ رک رہا ہو اُس کا یہ علاج کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ خون رک جائے گا۔ وجہ مرض بدنی ہو یا سحر النزیف۔ طریقہ یہ ہے کہ مندرجہ ذیل نقش تحریر کر کے مریضہ کو صبح، دوپہر اور شام پانی میں گھول کر پلائیں۔ نقش مبارک درج ذیل ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اِنَّہٗ عَلٰی رَجۡعِهٖ لَقَادِرٌ

| غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها |
| غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها |
| غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها |
| غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها |
| غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها |
| غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها |
| غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها |
| غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها | غیاها |

اِنَّہٗ عَلٰی رَجۡعِهٖ لَقَادِرٌ اِنَّہٗ عَلٰی رَجۡعِهٖ لَقَادِرٌ اِنَّہٗ عَلٰی رَجۡعِهٖ لَقَادِرٌ

## 6 علاج النزیف

اگر کسی عورت کا خونِ حیض بند نہ ہو رہا ہو۔ وجہ سحر النزیف ہو یا کسی مرض کی شدت ہو، دونوں صورتوں میں ہی یہ علاج کارآمد ہے۔ ایک سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے تحریر کر کے ایک نقش عورت کو گھول کر پلا دیں اور ایک نقش کو وہ اپنے گلے میں ڈالے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ خونِ حیض رُک جائے گا۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

| کااا | کااا | کااا | کااا | کااا |
|---|---|---|---|---|
| کااا | کااا | کااا | کااا | کااا |

اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ هٰذِهِ الۡاَسۡمَآءِ الۡعِظَامِ اِلَّا مَا قُطِعَتِ الدَّمُ مِنۡ فَرۡجِ

فُلَانِ بِنۡتِ فُلَانٍ هِيَ هَيَا شَرَاهِيَا شَرَاهِيَا اَدُوۡنَايِ اَصۡبَائُوۡتَ

آلَ شَدَّايِ وَلَا حَوۡلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الۡعَلِيِّ الۡعَظِيۡمِ

## 7 مستحاضہ کے لئے

اگر کسی عورت کا خونِ حیض جاری ہو اور کسی علاج سے نہ رُک رہا ہو یا کسی کی نکسیر جاری ہو اور رکنے میں نہ آتی ہو، خون کی قے آتی ہو یا بواسیر کا خون جاری ہو، سب کے لئے مندرجہ ذیل نقش مبارک تحریر کر کے مریضہ مسحورہ کے گلے میں ڈال دیں۔ ان شاء اللہ ہر قسم کا خون رُک جائے گا۔ نقش یہ ہے:

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ص ق | ع س | ی ع | ھم | ک ح |
| ۱۱۷ | ۱۲۰ | ۱۲۳ | ۱۱۰ | |
| ی ع | ھم | ک ح | ص ق | ع س |
| ۱۲۲ | ۱۱۱ | ۱۱۶ | ۱۲۱ | |
| ک ح | ص ق | ع س | ی ع | ھم |
| ۱۱۲ | ۱۲۵ | ۱۱۸ | ۱۱۵ | |
| ع س | ی ع | ھم | ک ح | ص ق |
| ۱۱۹ | ۱۱۴ | ۱۱۳ | ۱۲۴ | |
| ھم | ک ح | ص ق | ع س | ی ع |

## 8 جاری خون کو روکنا

جب کسی عورت کا خون جاری ہو اور کسی علاج سے نہ رکتا ہو تو سات دانے چنے لے کر اُن میں سے ایک ایک چنے پر یہ ایک ایک حرف تحریر کریں اور مریضہ ایک چنا روزانہ نہار منہ کھا لیا کرے۔ حروف یہ ہیں ف ق ج م خ م ت اور مریضہ کے زیر جامہ کپڑے کے آگے پیچھے یہ عبارت تحریر کی جائے:

فقج مخمت بعلد هج واح اِنۡقَطِعۡ اَیُّهَا الدَّمُ عَنۡ فُلَانۡ بِنۡتِ فُلَان

کَمَا اِنۡقَطَعَتِ الرَّحۡمَةُ مِنۡ ذَابِحِ الۡبَقَرِ وَ قَاطِعِ الشَّجَرِ بِحَقِّ اهیا

شراهیا ادونای اصباؤت آل شدای

## 9 علاج منزوف

جس کا خون جاری ہو، وہ مرد ہو یا کوئی عورت، اُس کے لئے یہ عمل ایک کاغذ پر تحریر کر کے اُس کی آنکھوں کے درمیان یعنی ابروؤں کے درمیان لگا دیں، خون بند ہو جائے گا۔

اِنۡقَلِبۡ یَاۤدَمُ بِالۡفِ لَا حَوۡلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الۡعَلِیِّ الۡعَظِیۡمِ ٥ هبح

لج هج لج هج لج هج لج هج لخطاس هی۔

## 10 زیادتی ایام

مندرجہ ذیل نقش تحریر کر کے مریضہ کے گلے میں ڈال دیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ چند ماہ میں ماہواری کا نظام درست ہو جائے گا اور خون کی زیادتی ختم ہو جائے گی۔ نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں۔

یَا قَابِضُ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ یَا قَابِضُ

| ی | ی | ی | ی |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۱۹ | ۱۹ | ۱۹ |
| ۹ | ۹ | ۹ | ۹ |
| ۷ | ۷ | ۷ | ۷ |

یَا قَابِضُ یَا قَابِضُ

## 11 زیادتی حیض

اگر کوئی عورت زیادتی حیض سے پریشان ہو تو اُس کے لئے مندرجہ ذیل عمل کیا جائے۔ ذیل کے نقش کو چار مرتبہ سفید کاغذ پر زعفرانی روشنائی سے تحریر کریں۔ اب عورت کے قد کے مطابق سات سفید دھاگے لے کر اُس پر سات گرہ لگائیں۔ تین مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر ایک گرہ لگائیں کہ گرہ کے دائرہ میں دم کریں۔ پھر اس دھاگہ میں ایک نقش باندھ کر عورت کو دیں تا کہ وہ اسے اپنی کمر سے اس طرح باندھ لے کہ نقش پیٹ پر رہے اور باقی تین نقوش میں سے ایک ایک نقش عرقِ گلاب کی بوتل میں ڈال کر سات سات گھونٹ صبح وشام پیتی رہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مرض سے نجات مل جائے گی۔ نقش یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| ۲۱۸ | ۲۳۲ | ۲۲۸ | ۲۲۵ |
|---|---|---|---|
| ۲۲۹ | ۲۲۴ | ۲۱۹ | ۲۳۱ |
| ۲۲۳ | ۲۲۶ | ۲۳۴ | ۲۲۰ |
| ۲۳۳ | ۲۲۱ | ۲۲۲ | ۲۲۷ |

یَا قَابِضُ الَّذِیۡ بِحَقِّ یَا قَابِضُ بستم زیادتی حیض

فلاں بنت فلاں یَا قَابِضُ

# عام اجازت والے اعمال

مرتب: محمد عارف

## کسی خاص شخص سے کوئی کام کروانا

ذیل کا عمل دس بار پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے ہاتھ چہرے پر مل کر جس بندے کے پاس جائیں گے، وہ اس سے محبت سے پیش آئے گا اور اس سے کوئی کام ہو تو وہ کام کردے گا۔

اَلَّا تَعْلُوْا عَلَیَّ وَاْتُوْنِیْ مُسْلِمِیْنَ یَا خَیْرَ الْمَقْصُوْدِیْنَ یَا خَیْرَ الْمَطْلُوْبِیْنَ یَا خَیْرَ الْمَحْبُوْبِیْنَ یُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ

## حصول عزت کے لیے

جو شخص فجر کے بعد اکتالیس (41) مرتبہ اسم "اَلْعَزِیْزُ" کو پڑھے گا، وہ عزت پائے گا۔

## مطلوب کو راضی کر کے حاضر کرنے کا عمل

اگر بیوی ناراض ہو کر میکے جا بیٹھی ہو اور کسی کے منانے سے واپسی پر آمادہ نہ ہوتی ہو یا شوہر روٹھ گیا اور راضی ہونے کو تیار نہ ہو، غرضیکہ آپ کا مطلوب اور محبوب ناراض ہے اور ماننے کو کسی طور آمادہ نہیں تو وہاں اس عمل کی کرشماتی کارگزاری دیکھیں۔ عشاء کے بعد وقت مقررہ پر خوشبو لگا کر باوضو قبلہ رخ بیٹھیں اور اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ کر درمیان میں نو سو (900) بار "قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا یَا وَدُوْدُ" پڑھیں۔ وقت کی مکمل پابندی کریں۔ نتیجہ سو فیصد ان شاء اللہ آپ کی خواہش کے مطابق ملے گا۔

## ناراض افسر کو راضی کرنا

ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ فَهِیَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً ؕ وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا یَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا یَشَّقَّقُ فَیَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا یَهْبِطُ مِنْ خَشْیَةِ اللّٰهِ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ: ۷۴﴾

اگر افسر اپنے سٹاف سے بگڑ جائے اور سخت گیر ہو تو اس آیت کو کاغذ میں افسر اور اس کی ماں کے نام کے ساتھ لکھ کر پہاڑ میں کسی اونچی جگہ رکھ دیں یا کسی اونچے درخت کی ٹہنی پر باندھ دیں۔۔ ان شاء اللہ اس کی حالت درست ہو جائے گی۔

## بھاگنے، نافرمانی اور سرکشی کی عادت کا علاج

یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اصْبِرُوْا وَصَابِرُوْا وَرَابِطُوْا ۫ وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرٰنَ: ۲۰۰﴾

اس آیت کو ایک روٹی کے ٹکڑے پر لکھ کر جس شخص کو بھاگنے کی عادت ہو یا جس عورت کو نافرمانی اور سرکشی کی عادت ہو، اس کو کھلا دے۔ ان شاء اللہ اس کی وہ عادت جاتی رہے گی۔

## عزت و شہرت پانے کے لیے

مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا عَلٰی حَبِیْبِكَ خَیْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ

جو شخص فجر کے بعد روزانہ ان کلمات کو دس مرتبہ پڑھے گا، اس کو عزت و شہرت ملے گی۔

# خواتین کیلئے خاص اعمال

علامہ ارشد حسن ثاقب صاحب

## سسرال میں قبولیت اور پسندیدگی حاصل ہو

سسرال میں مقبولیت اور پسندیدگی حاصل کرنے اور انہیں اپنی طرف متوجہ کرنے کے لئے ذیل کا عمل روزانہ فجر اور مغرب کی نماز کے بعد گیارہ بار پڑھنا بہت مفید ہے۔ اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یُّحِبُّوۡنَہُمۡ کَحُبِّ اللّٰہِ ؕ وَ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ ؕ وَالۡکٰظِمِیۡنَ الۡغَیۡظَ وَالۡعَافِیۡنَ عَنِ النَّاسِ ؕ وَاللّٰہُ یُحِبُّ الۡمُحۡسِنِیۡنَ. اَوَمَنۡ کَانَ مَیۡتًا فَاَحۡیَیۡنٰہُ وَجَعَلۡنَا لَہٗ نُوۡرًا یَّمۡشِیۡ بِہٖ فِی النَّاسِ کَمَنۡ مَّثَلُہٗ فِی الظُّلُمٰتِ لَیۡسَ بِخَارِجٍ مِّنۡہَا ؕ کَذٰلِکَ زُیِّنَ لِلۡکٰفِرِیۡنَ مَا کَانُوۡا یَعۡمَلُوۡنَ. فَلَمَّا رَاَیۡنَہٗۤ اَکۡبَرۡنَہٗ وَقَطَّعۡنَ اَیۡدِیَہُنَّ ۫ وَقُلۡنَ حَاشَ لِلّٰہِ مَا ہٰذَا بَشَرًا ؕ اِنۡ ہٰذَاۤ اِلَّا مَلَکٌ کَرِیۡمٌ. وَقُلِ الۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ لَمۡ یَتَّخِذۡ وَلَدًا وَّلَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ شَرِیۡکٌ فِی الۡمُلۡکِ وَلَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَکَبِّرۡہُ تَکۡبِیۡرًا. یٰۤاَیُّہَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا لَا تَکُوۡنُوۡا کَالَّذِیۡنَ اٰذَوۡا مُوۡسٰی فَبَرَّاَہُ اللّٰہُ مِمَّا قَالُوۡا ؕ وَکَانَ عِنۡدَ اللّٰہِ وَجِیۡہًا.

## میاں بیوی کے درمیان محبت میں اضافہ کیلئے

ذیل کی آیات ان کلمات سمیت میاں بیوی دونوں کے گلے میں لکھ کر ڈال دیں، ان شاء اللہ دونوں میں خوب محبت ہوگی۔

یٰۤاَیُّہَا النَّاسُ اِنَّا خَلَقۡنٰکُمۡ مِّنۡ ذَکَرٍ وَّاُنۡثٰی وَجَعَلۡنٰکُمۡ شُعُوۡبًا وَّقَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوۡا ؕ اِنَّ اَکۡرَمَکُمۡ عِنۡدَ اللّٰہِ اَتۡقٰکُمۡ ؕ اِنَّ اللّٰہَ عَلِیۡمٌ خَبِیۡرٌ. اَللّٰھُمَّ اَلِّفۡ بَیۡنَ (میاں اور اس کی والدہ کا نام لکھیں) وَ (یہاں بیوی اور اس کی والدہ کا نام لکھیں) کَمَا اَلَّفۡتَ بَیۡنَ اٰدَمَ وَ حَوَّآءَ وَ بَیۡنَ مُوۡسٰی وَ صَفُوۡرَآءَ وَ بَیۡنَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صلی اللہ علیہ وسلم و عائشۃ رضی اللہ عنہا۔

## میاں بیوی کے درمیان صلح و محبت کیلئے

میاں بیوی یا بہن بھائیوں میں ناچاقی ہوگئی ہو تو اسے صلح و محبت میں تبدیل کرنے کے لئے درج ذیل آیت کریمہ چینی پر پڑھ کر کچن کے چینی کے برتن میں وہ چینی ملا دیں۔ اس چینی کو جو جو استعمال کرتا جائے گا، اس کے دل سے کدورت، نفرت، بیزاری اور تلخی مٹتی چلی جائے گی اور اس کی جگہ محبت، الفت، چاہت اور قربت کی مٹھاس اپنا رس گھولنے لگے گی۔

یہ آیات گیارہ سو بار چینی پر پڑھنی ہے۔ اول و آخر درود شریف گیارہ بار۔

عَسَی اللّٰہُ اَنۡ یَّجۡعَلَ بَیۡنَکُمۡ وَبَیۡنَ الَّذِیۡنَ عَادَیۡتُمۡ مِّنۡہُمۡ مَّوَدَّۃً ؕ وَاللّٰہُ قَدِیۡرٌ ؕ وَاللّٰہُ غَفُوۡرٌ رَّحِیۡمٌ

﴿سُوۡرَۃُ الۡمُمۡتَحِنَۃِ: ۷﴾

# الہامات جفر۔۔۔تثلیث مشتری یورانس

## سید شعیب الرحمٰن شاہ صاحب

اس سال تثلیث مشتری یورانس 25 ستمبر 2014ء کو یہ نظر 11:01 منٹ پر رات کو قائم ہوگی۔ اس وقت کی مناسبت سے پہلی مرتبہ ''ماہنامہ خزینہ روحانیت'' کے لیے ایک عمل لے کر حاضر ہوا ہوں، جس کے فوائد مندرجہ ذیل ہیں:

تسخیر دولت، تسخیر مرتبہ، عزت شہرت، بے انداز دولت کے اسباب پیدا کرنا اور لاعلاج امراض کے لیے شفاء ہے۔ یہ لوح خالص چاندی کی پلیٹ پر کندہ کر کے پاس رکھیں۔ جب تیار ہو جائے تو اس پر 1400 مرتبہ درود ابراہیمیؑ پڑھ کر دم کریں۔ اس کا ثواب حضور پاک ﷺ کے اہل بیت کو ہدیہ کریں۔

عمل کا طریقہ مندرجہ ذیل ہے:

| | |
|---|---|
| سورۃ کہف اعداد قمری | 505517 |
| مقصد نحوست دفع ہو | |
| سورۃ ابراہیم اعداد | 245108 |
| طالب شعیب الرحمن اعداد | 712 |
| کل اعداد | 751337 |
| تفریق | 5850 |
| باقی | 745487 |
| تقسیم | 4 |
| باقی | 3( تو خانہ نمبر 5 میں 1 کا اضافہ ) |
| حاصل تقسیم | 186371 |

186371 کو خانہ نمبر 1 سے خانہ نمبر 16 تک، ہر خانہ میں 195 کا اضافہ کرنا ہے اور ساتھ میں اسم اعظم کہٰیعص کا ورد کریں۔ اس طریقہ سے میزان درست آئے گی۔

آخر میں مجھ گنہگار سید شعیب الرحمن شاہ اور ''خزینہ روحانیت'' کے بزرگوں کے لئے دعائے خیر کریں۔ میں ہر قاری کو دعوت دیتا ہوں کہ اس عمل کو اپنے لئے تیار کروائیں یا ادارے سے تیار کروائیں۔ اللہ پاک بے پناہ برکات عطا فرمائے۔ وہ لوگ جن کو خدا کے کلام پر بھروسہ نہ ہو، وہ اس عمل کو نہ کریں۔ ان کو فائدے کی بجائے نقصان ہوگا۔

۷۸۶

حم الر کھیعص طس حم

| ح م ع س ق طه | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۱۳ | ۱۰ | ۷ | ۴ | ق |
| | ۳ | ۸ | ۹ | ۱۴ | ن |
| | ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ | المص حم |
| | ۶ | ۱ | ۱۶ | ۱۱ | عسق |

محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

# عملیات کے تیرہ (13) اہم قواعد

محمد حسین قریشی ہاشمی مرحوم

(فنِ عملیات سے تعلق رکھنے والے افراد میں سب سے بڑی کمی جو دیکھی، وہ یہ کہ فنِ عملیات کے قواعد کی کوئی پابندی نہیں کرتے۔ کوئی بھی دنیوی فن ہو، اس کے کچھ قواعد اور اصول ہوتے ہیں۔ ان قواعد اور اصولوں پر عمل نہ کرنے کی سب سے بڑی وجہ کم علمی اور فضول کی رائے زنی ہے۔ درج ذیل میں محمد حسین قریشی مرحوم کے تیرہ اصول نقل کئے جا رہے ہیں۔ کوشش کی جائے کہ ان پر زیادہ سے زیادہ عمل کریں تا کہ مکمل فائدہ حاصل ہو۔ خ)

## قاعدہ اول

عامل کو مناسب ہے کہ عمل پڑھتے وقت وسواسِ شیطانی اور خیالاتِ فاسد کو دل سے دور کرے اور جس کام کے واسطے پڑھے، اول سے آخر تک اس کا خیال رکھے اور وقت کی پابندی اور عمل کی ترکیب خوب اچھی طرح معلوم کرے اور جس جگہ اول روز پڑھے، تا اختتام اُسی جگہ پڑھے۔

## قاعدہ دوم

اگر حب کا عمل پڑھنا ہو تو شروع چاند، شبِ دوشنبہ یا شبِ جمعہ پڑھے۔ یا عصر یا صبح کی نماز کے بعد، مگر بعد فرض کے پڑھے۔ اور قدرے قند (چینی) منہ میں ڈالے اور مطلوب کا خیال کرکے اور اس کے مکان کی طرف منہ کرکے پڑھے۔ بعد پڑھنے کے دعا مانگے اور اس کے مکان کی طرف پھونک دے۔

## قاعدہ سوم

جدائی کے واسطے جو عمل پڑھا جاتا ہے تو اس کیلئے عاملوں نے منگل یا پیر کا دن دوپہر کا وقت تجویز کیا ہے۔ اس میں زیادہ کامیابی ہوتی ہے۔ اور نیم کا پتہ یا اور کوئی کڑوی چیز ضرور منہ میں ڈال لے۔

## قاعدہ چہارم

ہر ماہ میں پہلا عشرہ اور دوسرا عشرہ کشائش رزق و حب وغیرہ کے واسطے، تیسرا عشرہ جدائی اور دفع اعداء اور نقصان رسائی کے واسطے۔

## قاعدہ پنجم

بیان ان ستاروں کا جو سعد اور نحس ہیں اور ان کی تاثیرات کا بیان ہے۔

**مشتری**...... نہایت سعید ہے۔ محبت کا عمل اور تعویذ، اس کی ساعت میں پڑھا اور لکھا جائے تو نہایت پر اثر ہوگا۔ اور غائب ہوئے شخص اور مریض کے واسطے بھی اس کی ساعت میں عمل پڑھنا اور لکھنا چاہیے۔

**زہرہ**...... سعدِ اصغر ہے۔ زبان بندی اور خواب بندی کے واسطے اس کی ساعت بہت مناسب ہے۔ تعویذ لکھے یا عمل پڑھے۔

**عطارد**...... مشترک ہے۔ اس کی ساعت حب اور خواب بندی، زبان بندی، تیغ بندی وغیرہ کے واسطے ازحد مفید ہے۔

**شمس**...... بھی سعد ہے۔ اس کی ساعت بھی صحت بیماران اور محبت کے عمل پڑھنے اور تعویذات لکھنے کے واسطے بہتر ہے۔

**قمر**...... سعد ہے۔ اس کی ساعت تعویذِ محبت اور خلاصی قیدی اور شفائے بیماراں کے واسطے نہایت مناسب ہے۔

**زحل**...... نحسِ اکبر ہے۔ اس کی ساعت میں تعویذ ہلاکی دشمن اور جدائی کا عمل پڑھنا اور تعویذ لکھنا چاہیے۔

**مریخ**...... بہ نسبت زحل کے، کم نحس ہے۔ اس کی ساعت بھی تعویذ عداوت اور ہلاکی دشمن کے واسطے اچھی ہے۔

## قاعدہ ششم

عامل کو چاہیے کہ جس قسم کا عمل پڑھے یا تعویذ لکھے، ویسی ہی ساعت اور دن کا خیال رکھے۔

## قاعدہ ہفتم

بخورات کا بیان۔ جس ستارے کی ساعت میں عمل پڑھے یا کوئی تعویذ لکھے، اس کے متعلق اشیاء مفصلہ ذیل کی دھونی دے۔ نقشہ ستاروں اور بخورات کا یہ ہے:

| | |
|---|---|
| مشتری | صندل سرخ۔شکر۔عود۔مشک۔کافور۔ |
| زھرہ | کافور۔صندل سفید۔اسپند۔عود۔عنبر۔مشک۔ |
| عطارد | کافور۔عود۔صندل سرخ۔قرنفل۔ |
| شمس | مشک۔دارچینی۔عود۔ |
| قمر | کافور۔عود۔شہد۔ |
| زحل | رال۔لوبان۔عود۔ |
| مریخ | پاپل گرد۔لوبان۔عود۔ |

## قاعدہ ہشتم

دوشنبہ کے روز شفاء بیماراں اور کشائش رزق اور تسخیر کے واسطے تعویذ لکھے یا عمل پڑھے۔ پنجشنبہ اور جمعہ کو ترقی دولت اور محبت کے واسطے۔ شنبہ اور سہ شنبہ کو ہلاکی دشمن کے لئے۔ یکشنبہ اور چہار شنبہ کو زبان بندی وغیرہ کے واسطے تعویذ لکھے یا عمل پڑھے۔

## قاعدہ نہم

جاننا چاہیئے کہ جو عمل پڑھا جاوے، اس کا پہلا حرف اور اپنا، مطلوب کے نام کا پہلا حروف معلوم کرے۔ اگر تینوں حروف آتشی ہوں تو بہت جلد اثر ہوگا۔ آتشی حروف اور آبی میں سخت عداوت ہے۔ آتشی اور بادی حروف سزاوار ہیں۔ آبی اور خاکی حروف میں سخت عداوت ہے۔ مناسب ہے کہ حروف سر اسم درست کر کے عمل پڑھے۔ اگر حروف مخالف ہوں گے تو ہرگز کام نہ ہوگا۔ اور اگر موافق ہوں گے تو کام بخوبی ہوجائے گا۔

## قاعدہ دہم

اکثر عملیات میں ناموں کے عددوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس واسطے نقشہ جدول ابجد تحریر کیا جاتا ہے۔ اس میں سال کلمہ ہیں اور ہر کلمہ چہار حرفی اور ہر ایک کلمہ سبع سیارہ سے متعلق ہے۔ اس میں سات حروف آتشی اور سات بادی اور سات آبی اور سات خاکی ہیں۔ ان حرفوں سے جو حروف جس کے سر اسم ہو، اس کا تعلق اس ستارے سے ہوگا۔ اس کے موافق بخور جلاوے۔ بہت جلد اثر ہوگا۔

نقشہ ابجد یہ ہے:

| کلمہ چہار حرفی | ابجد | ھوزح | طیکل | منسع | فصقر | شثخ | ذضظغ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سبع سیارہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| آتشی | ا ۱ | ہ ۵ | ط ۹ | م ۴۰ | ف ۸۰ | ش ۳۰۰ | ذ ۷۰۰ |
| بادی | ب ۲ | و ۶ | ی ۱۰ | ن ۵۰ | ص ۹۰ | ت ۴۰۰ | ض ۸۰۰ |
| آبی | ج ۳ | ز ۷ | ک ۲۰ | س ۶۰ | ق ۱۰۰ | ث ۵۰۰ | ظ ۹۰۰ |
| خاکی | د ۴ | ح ۸ | ل ۳۰ | ع ۷۰ | ر ۲۰۰ | خ ۶۰۰ | غ ۱۰۰۰ |

## قاعدہ یازدہم

عمل پڑھنے کے وقت، علاوہ معمولی کپڑوں کے، اور کپڑے پہن لے اور عطر لگائے۔ جب پڑھ چکے، دوسرا لباس بدل لے۔ اور جب تک عمل کی میعاد ختم نہ ہو، روز مرہ وہی کپڑا پہن لیا کرے۔ اور ہم بستری عورت سے پرہیز کرے۔ اگر اس سے پرہیز نہ کرے گا، عمل ہرگز اثر نہ دے گا۔ ناحق محنت برباد ہوگی۔

## قاعدہ دوازدہم

کھانے کی ان چیزوں سے ضرور پرہیز کرے۔ گڑ، (بقیہ ص 42)

# کالے علم والے استاد کی کارستانیاں

خالد مقبول حفظہ اللہ

**سوال:** میں نے ایک عامل سے کافی عمل کئے۔ تمام قرآنی سورتوں پر مشتمل تھے۔ مجھے یاد ہے کہ سورۂ الم نشرح کے عمل کے دوران ننگی عورتیں سامنے آئی تھیں اور ناچ رہی تھیں۔ مجھے بڑی حیرانی ہوئی کہ قرآنی عمل میں ایسا کیوں ہو رہا ہے؟ میں نے اپنے استاد کو بتایا۔ انہوں نے کہا کہ کوئی بات نہیں۔ اب کافی عرصہ ہو گیا ہے ان سے رابطہ نہیں رہا۔ جب سے عمل کئے ہیں، میرا زوال شروع ہو گیا۔ دین سے بھی دور ہو گیا۔ دنیا بھی بہت تنگ ہو گئی۔ پھر بھی میں اپنے استاد سے جڑا رہا۔ آہستہ آہستہ ان کی باتیں سامنے آئیں کہ ایک دنیادار عامل ہیں۔ نماز نہیں پڑھتے۔ نہ ہی شرعی وضع قطع ہے۔ جمعرات کو درباروں پر جانے کی سخت پابندی کرتے ہیں۔ قوالیاں سنتے ہیں۔ ان کے مریدین نشہ بھی کرتے ہیں۔ پیر بھی بنے ہوئے ہیں۔ غرض دین نام کی کوئی چیز ادھر نہیں ہے۔ میں ان سے اب دور ہو چکا ہوں۔ آپ کا پتہ لگا کہ آپ نے کئی ایسے عاملین کی مدد کی ہے اور اس طرح کے غلط عاملین سے نجات پا کر لوگ سکون کی زندگی گذار رہے ہیں۔ اللہ کے واسطے میری بھی مدد کریں۔ گھر میں بھی عجیب بے چینی ہے۔ بیوی سے بھی نہیں بنتی۔ بچے بھی ہر وقت بیمار رہتے ہیں۔ کام بھی کوئی نہیں۔ پیسے کی بھی بہت تنگی ہے۔ عمل پڑھنے کو بالکل دل نہیں کرتا۔ کئی ماہ سے کوئی عمل نہیں پڑھا۔ بڑی امید لے کر آپ سے رابطہ کر رہا ہوں۔ امید ہے کہ مایوس نہیں کریں گے۔ (سلیم خان، قصور)

**جواب:** آپ کے استاد کالا علم کرتے ہیں۔ قرآنی سورتوں کی چلہ کشی میں جس طرح کا منظر آپ کو نظر آیا، یہ ممکن نہیں۔ اس کی وجہ یہی ہے کہ آپ کے استاد نے آپ کو پڑھنے کو تو قرآنی سورت دی اور پیچھے سے اپنی شیطانی چیزوں کو کہہ دیا کہ جا کر نظارہ کرواؤ۔ آپ اسی پر خوش ہو گئے کہ نظارہ ہو گیا۔ کئی لوگوں کی تو عمریں گذر گئیں مگر کچھ نظر نہ آیا۔

میرا مشورہ تو یہی ہے کہ تمام اعمال سے نجات حاصل کریں۔ عموماً کالے علم والے بھی عاملین کا ایک اصول دیکھنے میں آیا ہے کہ جب ان کا شاگرد ان کے پاس آنا چھوڑ دیتا ہے تو وہ اس کے خلاف بندشیں لگا دیتے ہیں۔ اور وہ اس لئے آسانی سے سب کچھ کر لیتے ہیں کیونکہ انہوں نے راستہ بنا لیا ہوتا ہے۔ شاگرد کو کوئی نہ کوئی ایسا کلام ضرور سکھاتے ہیں، جس کے ذریعے سے اسی کو مارتے ہیں، اسی کا کام خراب کرتے ہیں، بندشیں لگاتے ہیں۔ کبھی قرآنی حصارات کے اعمال نہیں سکھاتے کیونکہ وہ روحانی طور پر عامل کے گرد حصار لگاتے ہیں۔

اس لئے ضروری ہے کہ ہر قسم کے تمام اعمال، جو آپ نے اپنے سابقہ استاد سے سیکھے ہیں، ان کو ضائع کر دیا جائے۔ اگر انہوں نے کوئی بھی چیز دم کر کے دی ہے تو اس کو بھی گھر سے باہر نکال دیں اور چلتے پانی میں بہا دیں۔ ان کا دیا ہوا کوئی بھی تعویذ، دھاگہ، کڑا، انگوٹھی وغیرہ آپ کے گھر کے اندر موجود نہ ہو۔ سب کچھ پانی میں بہا دیں یا مجھے بھجوا دیں۔

اعمال ختم کرنے کے لئے روحانی طور پر مجھے جو مشورہ ملا ہے وہ یہ ہے کہ تین جمعرات آپ سوا کلو زردہ بنائیں اور اپنے استاد کے اعمال مخصوص تعداد میں پڑھ کر زردہ پر دم کریں اور زبان سے کہیں کہ "میں نے فلاں فلاں عمل کے پیچھے جو بھی مخلوق ہے، اس کو آزاد کیا۔ میرا اب اس عمل سے کوئی تعلق نہیں"۔ پھر اس زردہ میں سے تھوڑا سا لے کر اپنی چھت پر رکھیں اور باقی مستحقین میں بانٹ دیں۔ تین جمعرات کر کے مجھے اطلاع کریں۔ تعداد جو پڑھنی ہے، مجھے فون کر کے سمجھ لیں۔ مزید خاص ہدایات بھی دے دوں گا۔ پھر ان اعمال کو ہرگز نہیں پڑھنا۔ اگر سورت پڑھنی ہے تو دوران تلاوت یا نماز میں پڑھیں۔ اس سورت کا کوئی بھی وظیفہ یا دم نہ کریں۔ کم از کم چالیس دن ایسا ہی کریں۔

پہلے اعمال سے نجات ہو گی۔ پھر آپ اور آپ کے گھر کی روحانی طور پر صفائی کروائی جائے گی۔ روحانی علاج بھی ساتھ ساتھ ہی ہو گا۔ پھر آپ کو دو تین حفاظت کے اعمال کرنے ہوں گے تاکہ آئندہ محفوظ رہیں۔ وہ آپ کو بعد میں بتائے جائیں گے۔

دعا کرتا ہوں کہ اللہ ﷻ آپ کو اعمال کی رجعت سے نجات دے اور آئندہ کے لئے ہمیشہ محفوظ رکھے۔

# دعوۃ الطہاطیل الکبریٰ...... چودہ یوم میں دعوۃ کے خدام کی تسخیر کریں

## (خالد مقبول حفظہ اللہ)......ادارے کی کتاب ”خزینۂ دعوات“ سے منتخب

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔ یہ دعوۃ ”الطہاطیل الکبریٰ“ کی دعوۃ ہے جو روحانی خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے۔ اللہ ﷻ جس کو چاہتا ہے، اس دعوت کی طرف پھیر تا ہے۔ اور اس کی قبولیت میں کوئی شک نہیں۔ اللہ ﷻ اس کی مدد فرماتے ہیں۔

اللہ کی قسم! یہ دعوۃ علوم روحانیہ میں سے بہت بڑا خزانہ ہے۔ جس نے اس کا راز پالیا، اس کے لیے کافی ہوجائے گی تمام اقسام اور عزائم سے۔

اس دعوۃ کے بہت فوائد ہیں۔ ان میں سے چند یہ ہیں: محبت، جدائی، مطلوب کو پاس بلانا، خون کا جاری ہونا، جادو کا علاج، خزانوں کا پتہ لگنا، جادو کا نکلوانا کسی بھی مکان سے، پانی روکنا، ظالم کی آنکھ سے پوشیدہ ہونا، کشف ہونا، طے الارض حاصل ہونا، خبروں کا روحانی طور پر معلوم ہونا وغیرہ۔ تمام قسم کے جنات پر یہ کلام بھاری ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ جو اس دعوۃ کے اسرار و رموز کو نہیں پاتا، اس نے حقیقت میں روحانی علوم و حکمت کے سمندر میں غوطہ خوری کی ہی نہیں۔

پس اس کو یاد کریں اور اللہ ﷻ کا شکر ادا کریں کہ اس نے جو مقدر کیا، آپ کو پہنچا۔ اے میرے بھائی! اس عمل سے قبل، حفاظت کے عمل کو نہ بھولنا جس میں اللہ ﷻ کی طرف سے حفاظت ہوتی ہے تاکہ تم بچ سکو اس چیز سے، جو کہ نقصان دہ ہے یعنی ہر قسم کی رجعت اور شیاطین و جنات و جادوگروں سے، عمل کرتے وقت۔

دعوۃ یہ ہے:

بسم الله الرحمن الرحيم وبه نستعين. بحول الله وقوته وعظيم اسمائه وآياته.

عزمت عليكم يا معشر الارواح الروحانية بعز الله وبنور وجهه وبحق اسمائه الا ما اقبلتم واسرعتم فى قضاء حاجتى بحق الانوار المضيئة والاسماء البهية و الشعاعات العرشية والكلمات الربانية والتسابيح اليونانية و الاقسام العبرانية و العزائم الملكوتية وبحق الاقسام والاسماء المكتوبة على قوائم العرش وبحق الاقسام المكتوبة على قلب الشمس والقمر وبحق الذى قال للسموات والارض ائتيا طوعا او كرها قالتا اتينا طائعين اقبلوا واسرعوا بحق الكف الاعظم وبحق اهيا شراهيا براهيا ادوناى اصبا ؤت آل شداى وبحق والطور و كتاب مسطور والرق المنشور والبيت المعمور والسقف المرفوع والبحر المسجور ان عذاب ربك لواقع ما له من دافع على كل من عصى عزيمتى هذا من قبائل الجن اجيبوا بالذى لمع البرق حوله تلميعا وبمواقع النجوم وانه لقسم لو تعلمون عظيم وبحق يا قومنا اجيبوا داعي الله وامنوا به يغفر لكم من ذنوبكم ويجركم من عذاب اليم اجيبوا يا خدام هذه الاسماء وافعلوا ما به تؤمرون اجب يا روقيائيل وانت يا جبرائيل وانت يا سمسمائيل وانت ياميكائيل وانت ياصرفيائيل وانت ياعنيائيل وانت يا كسفيائيل وانت ياروبيائيل وانت يا طهطهيائيل وانت ياحمصائيل وانت يا مرقيائيل وانت يا هوطيل وانت يا حفغيائيل وانت يا عميائيل وانت يا طفطيائيل وانت يادميغ وانت

یادبدغ وانت یاروقیائیل وانت یاطلمخیائیل وانت یاطحیطمغلیال وانت یامیمون وانت یا هیغال وانت یاردغال وانتم جمیعا اجیبوا ایتها الارواح الطاهرة الزکیة وامروا اعوانکم وخدامکم یفعلوا [کذا و کذا] اجب یا ابی عبد الله المذهب بیاه یاه وانت یا مرة بسام سام وانت یااحمر بدملیخ دملیخ وانت یابرقان باهیاش أهیاش وانت یا شمهورش بدردمیش دردمیش وانت یا أبیض بسبوح سبوح قدوس قدوس رب الملائکة والروح وانت یامیمون بأزلی أزلی أزرار أزرار أنوخ أنوخ أصباؤت أصباؤت اجیبوا ایتها الملوك الارضیة وافعلوا ماتؤمرون به بحق الملوك العلویة الحاکمین علیکم بحق الاسماء العظیمة شیغاب 2 هلیوب 2 شلیوب 2 تیغوب 2 هیطوب 2 شیطوب 2 طیوب 2 طلقوب 2 حلوب 2 لاطوب 2 هاروت 2 ماروت 2 ابهلطف 2 شلیطع 2 بهلهیوم 2 بهیوم 2 الارکیاط 2 هیروش 2 یاروق 2 یا رب 2 علقشوم 2 اجیبوا بحق هذه الاسماء الذی یحیی بها ویمیت وبحق لهطش 2 طهیما 2 نلوش 2 شفشعیف 2 شا قوش 2 الهنروش 2 لشاش 2 الحوت 2 الشتیل 2 قانوش 2 عینوه 2 دمریاط 2 وانت یاشوغال وانت یاهدلیاخ وانت یاضعیف وانت یازوبعة صاحب الرؤس الأربعة توکلوا بحق هیات 2 طیموش 2 اناث 2 انا س 2 وبحق للطهطیل مهطهطیل قهطیطیل فهطیطیل نهطهطیل جهلططیل لخهططیل لمقفنجل توکلوا یا خدام هذه الاسماء وافعلوا [کذا و کذا] بارك الله فیکم وعلیکم الوحا 2 العجل 2 الساعة 2

بخور لوبان، جاوی، میعہ سائلہ، عود کا دیں۔ یہ عمل تمام اعمال خیر اور شر میں کام کرتا ہے۔ پس اللہ تعالیٰ سے ڈرتے رہیں۔

## عمل کی شرائط

۱..... جسم، لباس اور مکان بالکل پاک ہو۔

۲..... جس مکان میں عمل کریں، عامل کے علاوہ کوئی اور نہ ہو۔ مکمل خلوت میں عمل کرنا لازمی ہے۔ مکان بھی آبادی سے باہر ویرانے میں ہو۔

۳..... چودہ یوم روزے رکھیں۔ افطار قلیل مقدار میں جو کی روٹی اور پانی سے کریں۔ اور ہر قسم کے جاندار کھانے سے پرہیز کریں۔ مکمل پرہیز جلالی اور جمالی رکھیں۔

۴..... ہر نماز کے بعد اکیس (۲۱) بار پڑھیں۔

۵..... پڑھائی کے دوران بخور مسلسل دیتے رہیں۔ بالکل بھی وقفہ نہیں آنا چاہیے۔ اس بات کا خاص خیال رہے ورنہ عمل میں خرابی آجائے گی۔

۶..... جس مکان میں پڑھیں، وہاں اصراف عمار کا عمل دعوۃ کا عمل شروع کرنے سے قبل لازمی کریں۔

۷..... عمل کے آخری دن میں روحانی مخلوق حاضر ہوگی۔ اس سے عہد لے کر شرائط طے کرلیں اور ان شرائط کی ہمیشہ پاسداری کریں۔

۸..... بغیر اجازت عامل و مرشد، ہرگز عمل نہ کریں۔

# تسخیرِ ہمزاد کے دو خاص اعمال

قیصر احمد بی۔اے۔(کراچی)

## تسخیرِ ہمزاد (ایک یوم)......اجازتی عمل

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ يَفْتَرُوْنَ ۝ اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍۢ بِاَمْرِهٖ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ (پارہ 8 سورہ اعراف آیت 54)

**طریقہ:** رات بعد نماز عشاء قبرستان میں جا کر تازہ قبر پر یا بوسیدہ قبر پر منہ شمال کی طرف، اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی اور مذکورہ آیت مبارکہ سو بار پڑھیں۔ قبر کانپنے لگے گی اور قبر شق ہو کر مردہ کھڑا ہو جائے گا۔ فکر نہ کریں، ڈریں بالکل نہیں، دل کو مضبوط رکھیں، ہوش و حواس قابو میں رکھیں۔ اگر خوف کھا کر بھاگ گئے تو جان کو خطرہ ہے یا پاگل ہو جاؤ گے، جس کا علاج بے حد دشوار ہے۔ یا تو اجازت دہندہ صحیح کر سکتا ہے یا پھر خدا تعالیٰ۔

ہمزاد حاضر ہو کر پوچھے گا مجھے کیوں بلایا ہے؟

آپ کہیں کہ میں آپ سے دوستی کرنا چاہتا ہوں اور اپنے مشکل امور کے بارے میں حل و طریقہ معلوم کرنا چاہتا ہوں، آپ میری مدد کر دیا کریں۔ پھر وہ جو آنے کا طریقہ بتائے یا جو بھی آپ کو بات بتائے، اس پر عمل کریں۔ عمل اگر پہلے دن کامیاب نہ ہو تو دوسرے دن پھر قبر پر جا کر عمل دوبارہ کریں۔ اگر دوسرے دن بھی کامیابی نہ ہو تو تیسرے دن پھر اسی قبر پر جا کر عمل کریں۔ ان شاء اللہ تیسرے دن ہر حال میں کامیابی ہوگی۔

کامیاب ہونے پر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کریں اور دو نفل برائے شکرانہ ادا کریں۔ غریبوں کو خیرات کریں، صدقہ دیں اور کھانا دو چار آدمیوں کو ضرور کھلائیں۔ اس عمل کی صاحب مصنف سے ضرور اجازت لیں ورنہ جان کا خطرہ ہے۔ یہ عمل علم سینہ سے ہے۔ اس کے راز و رموز معلوم کرنے کے لیے، حصار، رہبری و رہنمائی حاصل کرنے کے لیے اور کامیابی سو فیصد حاصل کرنے کیلئے اجازت لازمی حاصل کریں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ جس کا ازالہ ناممکن ہے۔

## تسخیر ہمزاد (سات یوم)

**عمل:** گڑ گڑھتی جا گو جگنا دیوی۔ جس کو ملو اس کو لاگ جڑ وچ کر ماگ۔ ہونٹ چپ بند کر بھانگ دیوے گڑ داڑ آؤ ہمارے وچنے ہمزاد، ہمارے وچنے نہ آوے تو تیری دھوپ سیوا حرام۔

**طریقہ:** نوچندی منگل یا نوچندی سنیچر کو مذکورہ بالا عمل شروع کریں اور رات بارہ بجے گیارہ سو بار سات یوم تک پڑھیں۔ ساتویں روز یعنی آخری یوم دودھ کا پیالہ بھر کر رکھو اور اس میں دو عدد کافور کی ٹکیہ دودھ میں ڈالو۔ ہمزاد کو یہ پیالہ پیش کریں اور معاہدہ سوچ سمجھ کر طے کر لیں۔ دنیا کا ہر کام پل بھر میں کرے گا۔

# آپ کے روحانی مسائل اور ان کا حل

خالد مقبول حفظہ اللہ

## گندے خیالات اور بیماریاں

**سوال** میرے ذہن پر ہر وقت گندے (شہوانی) خیالات سوار رہتے ہیں۔ ساتھ ہی طرح طرح کی بیماریاں مجھے ہوگئی ہیں۔ کبھی ایک ٹھیک ہوتی ہے تو دوسری ہوجاتی ہے۔ ڈاکٹرز بھی پریشان ہیں۔ میری تشخیص کریں کہ مجھے کیا مسئلہ ہے اور علاج بھی تجویز فرمائیں۔ (ذیشان، لاہور)

**جواب** آپ پر شیاطین کے شدید اثرات ہیں۔ آپ کو کچھ تعویذات دے رہا ہوں، ان کو ہر روز جسم پر صبح، شام اور رات کو مل کر جلائیں۔ تین فلیتے دے رہا ہوں۔ ایک ہفتہ کا ایک فلیتہ ہے۔ فلیتے کو روزانہ آدھ گھنٹہ رات کو چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر دیکھنا ہے۔ ساتھ ہی آپ درج ذیل دو وظائف شروع کردیں:

1 ......اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم

ایک سو مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں اور ساتھ ہی تھوڑے سے پانی پر دم کرکے پی لیں۔ اگر کسی وقت پانی پر دم کرنا ممکن نہ ہو تو کوئی مضائقہ نہیں۔

2 ......یَا اَللّٰہُ یَا شَافِیْ۔ ایک سو بار صبح و شام پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔ ان شاء اللہ بہتری آنا شروع ہوجائے گی۔ کم از کم اکیس یوم کرکے اطلاع کریں۔

## کاروبار کی بندش

**سوال** میرا کاروبار پانچ سے چھ ماہ میں بہت کم ہوگیا ہے۔ بلکہ یہ سمجھیں کہ بند ہونے کے قریب ہے۔ آج تک ایسا کبھی نہیں ہوا۔ کسی نے آپ کا بتایا ہے۔ مہربانی فرما کر میری مدد فرمائیں۔ (احمد منیر، جہلم)

**جواب** آپ کے کاروبار پر بندش کروائی گئی ہے۔ اور حاسد بھی آپ کے قریبی کاروباری افراد ہیں جن سے ڈیڑھ سال قبل آپ کا شدید جھگڑا ہوا تھا۔ اگر آپ خرچہ کرسکتے ہیں تو ہمارے ادارے کی جماعت العاملین سے فائدہ اٹھائیں۔ ان کو بلائیں۔ وہ خود عمل کردیں گے اور ان شاء اللہ، ایک بار میں ہی بہت فائدہ ہوگا۔ اس سلسلے میں مولانا محمد عرفان صاحب سے اس نمبر پر رابطہ کریں 0321-4661681 یا پھر سید عامر صاحب سے اس نمبر پر رابطہ کریں 0300-8439477۔

## پسلی میں درد

**سوال** میری امی کی پسلیوں کے نیچے درد رہتا ہے۔ ایکسرے رپورٹیں سب کلیئر ہیں۔ آخر کیا بات ہے؟ اس کا کوئی روحانی حل ہے تو آگاہ ضرور فرمائیں۔ (سلمیٰ، راولپنڈی)

**جواب** آپ والدہ کی درد والی جگہ ہاتھ رکھ کر اس آیت کو تین بار پڑھ کر دم کریں۔ یہ عمل تین دفعہ دہرائیں یعنی تین بار دم کرنا ہے۔ عمل ہر نماز کے بعد یا پھر صبح و شام کریں۔ دو ہفتہ کرکے حالات سے آگاہ فرمائیں۔ آیت یہ ہے:

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ۭ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۝ (بنی اسرائیل: ۱۰۵)

## سخت جنات کا بسیرا

**سوال** میرا کافی بڑا کاروبار تھا۔ کئی فیکٹریاں تھیں۔ مگر اب حالات یہ ہیں کہ سب کچھ بک گیا، نیلام ہوگیا۔ ایک گھر ہے جس میں اب سب رہ رہے ہیں اور وہ بھی گروی ہے۔ بہت علاج کروایا مگر کوئی فرق نہیں پڑا۔ اب تو علاج کروانے کے لئے پیسے بھی نہیں ہیں۔ لاکھوں روپے عاملوں پر خرچ کئے۔ کئی کئی بکرے صدقے دیے۔ لیکن نقصان ہوتے ہوتے اب نوبت یہ ہوگئی ہے کہ قرض پر گزارا ہورہا ہے۔ آپ کا کافی نام سنا ہے۔ مہربانی فرما کر میری اس سلسلے میں مدد فرمائیں۔ (میاں سلیم، کراچی)

جواب محترم! آپ کا مسئلہ تفصیل سے دیکھا۔ آپ دو مسائل کا شکار ہیں۔ سخت بندش اور جنات کا بسیرا، جو آپ کے گھر میں ہیں۔ آپ نے جن عاملوں سے علاج کروایا، ان کا مجھے نہیں پتہ۔ لیکن یہ جنات کوئی عام جنات نہیں۔ یہ عامل قسم کے جنات ہیں اور آپ کے علاج کروانے سے بہت چڑھ گئے ہیں۔ جس کی وجہ سے اب وہ کوئی بات سننے کو تیار نہیں۔ اور آپ کا زیادہ سے زیادہ نقصان کرنا چاہتے ہیں۔ جان سے مارنا نہیں چاہتے مگر تڑپانا چاہتے ہیں۔

غلطی آپ کی نہیں، ان عاملین کی ہے جو بلا سوچے سمجھے جنات سے جا کر لڑائیاں کرتے ہیں، ان کو جلاتے ہیں، مارتے ہیں وغیرہ۔ حالانکہ پہلے بات چیت سے معاملہ کو حل کرنا چاہئے۔ یہ حقیقت ہے کہ 95% عاملین کو پتہ ہی نہیں کہ جنات سے کیسے بات کرتے ہیں۔ خیر یہ ایک لمبی بحث ہے اور آپ سے متعلق بھی نہیں۔

فی الحال آپ یہ کام کریں کہ

1 ......سات جمعرات کو گھر میں میٹھے چاول بنوائیں اور تھوڑے چھت پر، تھوڑے گھر کے باہر گیٹ کی دیواروں پر اور باقی نابالغ بچوں اور غریبوں میں بانٹ دیں۔ مقدار اپنے حساب سے رکھیں، جتنی توفیق ہو۔

2 ......روزانہ گھر کے اوپر والے حصے میں جا کر با آواز کہیں کہ ''ہمیں معاف کر دیں، ہمیں نہیں پتہ کے آپ کا کیا نقصان ہو گیا ہے۔ جو ہوا، اس میں میری کوئی مرضی نہیں تھی۔ عاملین نے کیا۔ اور مجھے کچھ علم نہیں کہ انہوں نے کیا کیا۔ مجھے اور میرے بچوں کو معاف کر دیں اور ہماری بندش جو آپ لوگوں نے لگائی ہے، وہ کھول دیں''۔ یہ عمل مسلسل تین ہفتہ کہنا ہے۔

3 ......ہر منگل کو ایک صدقہ والا کالا بکرا ذبح کریں۔ پیر کو صدقے کی نیت سے خریدیں اور شب منگل اوپر والے حصے میں باندھ دیں۔ اور صبح منگل کے روز زوال سے قبل ذبح کر دیں۔ یہ تین بار لگاتار کرنا ہے۔ خون اور چاروں پائے اور سری اکٹھی کر کے ویرانے میں دبا دیں۔ باقی گوشت کے تین حصے کریں۔ ایک پکا کر غریبوں کو دے دیں۔ ایک کسی مدرسہ میں بھجوا دیں۔ اور ایک کو کسی ویرانے میں رکھ دیں اور کہہ دیں کہ یہ ہماری طرف سے قبول کریں۔ جس دن بکرا اوپر حصہ میں باندھیں، یہ جملہ کہیں ''ہماری وجہ سے آپ کا نقصان ہوا۔ یہ ہدیہ قبول فرمائیں۔''

4 ......روزانہ یہ عمل پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ اپنے پورے گھر کے پاک کونوں اور دیواروں میں چھڑکیں۔ اور اپنی کاروباری جگہ پر بھی چھڑکیں۔ عمل یہ ہے:

- ......سورۂ بقرہ ایک بار
- ......سورۂ یٰسین دو بار
- ......منزل پانچ بار

ان شاء اللہ اکیس یوم میں حالات بہتر ہونا شروع ہو جائیں گے۔ میں نے بھی آپ کے گھر والے جنات کو پیغام بھجوا دیا ہے۔ امید ہے کہ اب آپ مزید کوئی غلطی نہیں کریں گے۔

دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ آپ کے حال پر رحم فرمائے۔ کثرت سے استغفار کریں اور بچوں کو بھی بتائیں۔ روزانہ دو رکعت صلوٰۃ التوبہ لازم کر لیں۔ ان شاء اللہ، اب حالات مزید خراب نہیں ہوں گے۔

*..........*..........*..........*

## ایک خوبصورت دعا

اے اللہ! جس طرح تو نے اپنی رحمت سے حضرت یونسؑ کو مچھلی کے اندر محفوظ رکھا، حضرت موسیٰؑ کو جادوگروں سے محفوظ رکھا، حضرت اسماعیلؑ کو قربانی کے وقت محفوظ رکھا، حضرت عیسیٰؑ کو سولی پر محفوظ رکھا، حضرت ابراھیمؑ کو آگ سے محفوظ رکھا۔ یا اللہ! ایسے ہی اپنی رحمت سے اس دعا کو لکھنے والے اور پڑھنے والے کو مصیبت، دکھ، آزمائش، افلاس، تنگی، قرض، مرض، بھوک، بیماری اور ہر پریشانی سے محفوظ رکھنا اور جائز دلی مراد پوری کرنا۔ آمین

(حسین لاکھانی)

# سلام قولا من رب رحیم کے عامل بنیں

مخصوص قرآنی آیات کے عامل بننے پر مشتمل مضامین کا نیا سلسلہ

## خالد مقبول حفظہ اللہ

قرآن کی مخصوص آیات کا بنیادی درجہ کا عامل/ عاملہ بننے کا طریقہ پر جو سلسلہ شروع کیا تھا، اس کا یہ دوسرا مضمون ہے۔ اس مضمون میں بنیادی طریقہ زکوۃ کے ساتھ عددی نقوش کو بھرنے کا طریقہ بھی بتایا جائے گا تاکہ بوقت ضرورت استفادہ کیا جا سکے۔ ہر انسان، خواہ مرد ہو یا عورت، عملیات سے واقف ہو یا نہ ہو، اس عمل کو کر سکتا ہے۔ عمل کی اجازت لینا شرط ہے۔ کوئی فیس نہیں ہے۔ اپنا نام، والدہ کا نام، مکمل پتہ اور رابطہ نمبرز اس نمبر پر sms کر کے اجازت لے سکتے ہیں: 0343-7772772

ایک اہم بات ہمیشہ ذہن میں رہے کہ بنیادی درجہ کا عامل/ عاملہ صرف اپنے لئے یا اپنے گھر والوں کے لئے عملیات کر سکتا/ سکتی ہے۔ عوام کا علاج معالجہ کرنے کے لئے باقاعدہ سیکھنا پڑتا ہے ورنہ نقصان ہونے کا قوی اندیشہ ہوتا ہے۔

### عمل کا طریقہ

سلام قولا من رب رحیم کے کل حروف 16 ہیں۔ ان کے اعداد 818 بنتے ہیں۔ عمل کرنے کے لئے نوچندی شبِ جمعرات یا جمعہ کے بعد کوئی وقت مقرر کر لیں۔ جگہ بھی مقرر ہو۔ اول و آخر گیارہ بار درودِ ابراھیمی کے ساتھ عمل کو 818 بار 16 یوم بلا ناغہ پڑھیں۔ روزانہ عمل مکمل کر کے اللہ ﷻ سے اپنے عمل کی کامیابی کی دعا اس انداز میں مانگیں کہ "یا اللہ! میں نے جو یہ عمل کیا ہے، اس کی کمی کوتاہیوں کو اپنے فضل سے پوری کر کے اس عمل کو میرے عمل میں دے دیں تاکہ میں اس کے روحانی فیض سے خود بھی فیض یاب ہوں اور میرے گھر والے بھی فیض یاب ہوں"۔ آخری روز سوا پاؤ یا سوا کلو سفید شیرینی (برفی، چم چم وغیرہ) نابالغ بچوں میں تقسیم کر دیں اور دو رکعت نفل شکرانے کے پڑھیں۔ پھر روزانہ ہر نماز کے بعد آٹھ بار اس کو اپنے معمول میں رکھیں۔ اب آپ سلام قولا من رب رحیم کے عامل ہو چکے ہیں۔ کسی بھی کتاب میں اس کا کوئی طریقہ استعمال ملے یعنی عمل ملے تو آپ کرنے کے اہل ہیں۔ کسی سے اجازت کی ضرورت نہیں ہے۔ عمل آپ کے پاس ہے، کتابوں میں طریقہ استعمال دئے جاتے ہیں۔ صرف یہ احتیاط رکھنی ہے کہ عمل اپنے لیے یا اپنے گھر والوں کے لیے استعمال کرنا ہے۔ اگر کسی اور کو دینا بھی ہو تو ہرگز جادو یا جنات کے مسئلے میں ہاتھ نہیں ڈالنا۔ باقی معاملات کے لئے اپنی سمجھ کے مطابق فیصلہ کر لیں۔

### مزاج معلوم کرنے کا طریقہ

چار چالوں سے مراد آتشی، بادی، آبی اور خاکی چالیں ہیں۔ انسان کے مزاج بھی چار ہوتے ہیں۔ جب کسی کو پہننے کے لئے نقش دینا ہو تو جو اس کا مزاج ہو، اسی چال کا نقش بنا کر پہننے کے لئے دیں۔ مزاج معلوم کرنے کا طریقہ پچھلے شمارے میں دیا جا چکا ہے۔

### نقوش بھرنے کے طریقے

نقوش بھرنے کا عمل بھی بہت آسان ہے۔ صرف یہ اصول یاد رکھیں کہ سب سے چھوٹا عدد، سب سے پہلے لکھنا ہے، پھر اس سے بڑا اور پھر اس سے بڑا۔ اور اسی طرح نقش پورا کرنا ہے۔

### سلام قولا من رب رحیم کے مثلث نقوش

#### آتشی چال

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷۶ | ۲۶۸ | ۲۷۴ |
| ۲۷۰ | ۲۷۳ | ۲۷۵ |
| ۲۷۲ | ۲۷۷ | ۲۶۹ |

## بادی چال

۷۸۶

| ۲۶۹ | ۲۷۵ | ۲۷۴ |
|---|---|---|
| ۲۷۷ | ۲۷۳ | ۲۶۸ |
| ۲۷۲ | ۲۷۰ | ۲۷۶ |

## آبی چال

۷۸۶

| ۲۷۴ | ۲۷۵ | ۲۶۹ |
|---|---|---|
| ۲۶۸ | ۲۷۳ | ۲۷۷ |
| ۲۷۶ | ۲۷۰ | ۲۷۲ |

## خاکی چال

۷۸۶

| ۲۷۲ | ۲۷۷ | ۲۶۹ |
|---|---|---|
| ۲۷۰ | ۲۷۳ | ۲۷۵ |
| ۲۷۶ | ۲۶۸ | ۲۷۴ |

# سلام قولا من رب رحیم کے مربع نقوش

درج ذیل میں چاروں چالوں کے مربع نقوش دیے جا رہے ہیں

## آتشی چال

۷۸۶

| ۲۰۴ | ۲۰۷ | ۲۱۰ | ۱۹۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۹ | ۱۹۸ | ۲۰۳ | ۲۰۸ |
| ۱۹۹ | ۲۱۲ | ۲۰۵ | ۲۰۲ |
| ۲۰۶ | ۲۰۱ | ۲۰۰ | ۲۱۱ |

## بادی چال

۷۸۶

| ۲۰۷ | ۲۰۴ | ۱۹۷ | ۲۱۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۹۸ | ۲۰۹ | ۲۰۸ | ۲۰۳ |
| ۲۱۲ | ۱۹۹ | ۲۰۲ | ۲۰۵ |
| ۲۰۱ | ۲۰۶ | ۲۱۱ | ۲۰۰ |

## آبی چال

۷۸۶

| ۲۱۰ | ۱۹۷ | ۲۰۴ | ۲۰۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۳ | ۲۰۸ | ۲۰۹ | ۱۹۸ |
| ۲۰۵ | ۲۰۲ | ۱۹۹ | ۲۱۲ |
| ۲۰۰ | ۲۱۱ | ۲۰۶ | ۲۰۱ |

## خاکی چال

۷۸۶

| ۱۹۷ | ۲۱۰ | ۲۰۷ | ۲۰۴ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۸ | ۲۰۳ | ۱۹۸ | ۲۰۹ |
| ۲۰۲ | ۲۰۵ | ۲۱۲ | ۱۹۹ |
| ۲۱۱ | ۲۰۰ | ۲۰۱ | ۲۰۶ |

چاروں چالوں کے نقوش کا استعمال کا طریقہ پچھلے شمارے میں دیا جا چکا ہے۔ اسی میں دیکھ لیا جائے۔

## بقیہ : سورۂ لقمان اور سورۂ سجدہ کے خواص

کوششوں کے مصالحت پر آمادہ نہ ہوں تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر گھر کا یا قبیلے کا سردار اپنے پاس رکھے اور اس آیت کا صبح وشام ورد کرے تو خوب مصالحت پیدا ہو۔

اِنَّ رَبَّكَ هُوَ يَفْصِلُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ﴿۲۵﴾ (السجدہ:۲۵)

# حب کی جادوگری......مطیع وفرمانبردار کرنے کا سرمہ (دیوالی کا خاص تحفہ)

ماہر علوم مخفی حکیم صوفی غلام سرور شباب صاحب (حویلی لکھا)

نقش آدم

| ۱۶ | ۱۱ | ۱۸ |
|---|---|---|
| ۱۷ | ۱۵ | ۱۳ |
| ۱۲ | ۱۹ | ۱۴ |

نقش حوا

| ۶ | ۱ | ۸ |
|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## سرمہ تیار کرنے کا طریقہ

دیوالی کی شب دو نئے مٹی کے چراغ حاصل کئے جائیں۔ اور پینتالیس عدد نقش آدم کسی سفید پاکیزہ کاغذ پر زعفران وگلاب کی روشنائی سے، انار کی لکڑی کے نئے قلم سے تحریر کریں۔ اسی طرح پندرہ عدد نقش حوا تحریر کئے جائیں۔ تمام نقوش آدم کا ایک فلیتہ بنائیں اور تمام نقوش حوا کا ایک فلیتہ بنائیں۔ اور دونوں چراغ میں روئی لپیٹ کر رکھیں۔ اور روغن کنجد ڈال کر کسی جگہ، آبادی سے دور جہاں شور وغل نہ ہو، چلے جائیں۔ شمال کی طرف منہ کر کے دونوں چراغوں کو اس طرح رکھ کر روشن کریں کہ جلنے پر دونوں کی لو ایک ہو جائے۔

ان دونوں چراغوں کا شعلہ جہاں ایک لو کی شکل اختیار کرے، اس سے ذرا اوپر کاسہ ئسر بشر اس طرح رکھیں کہ دونوں چراغوں کا دھواں اس میں اکٹھا ہوتا رہے۔ جب تک چراغ جلتے رہیں، پاس بیٹھ کر کامل یکسوئی سے یہ منتر پڑھتے رہیں۔ ایک گھنٹہ بھر میں جتنا کاجل تیار ہو جائے۔ اتار کر فوراً کسی چاندی کی ڈبیہ میں محفوظ کر لیں۔ جب کسی کو مطیع وفرمانبردار کرنا ہو، ایک ایک سلائی کاجل آنکھوں میں ڈال کر پہلی نظر اسی کو دیکھیں، مقصد پورا ہوگا۔

منتر یہ ہے:

اماں حوا اور باوا آدم کی محبت
بناتِ حوا اور ابناءِ آدم میں آئی
جو دیکھیں سو داس ہو جائیں
اماں حوا اور آدم کی دہائی

نوٹ: اس سال دیوالی 23 اکتوبر کو ہے۔ 22 اکتوبر کی رات بارہ بجے کے بعد عمل کر سکتے ہیں۔ اکتوبر میں خاص نمبر کی وجہ سے یہ مضمون اسی ماہ دیا جا رہا ہے تاکہ پہلے سے تیاری کر لی جائے۔ اجازت لینا لازمی ہے۔

# علاج السحر (ابتدائی) کورس کر کے اپنا، اہل و عیال اور مریضوں کا علاج کریں

اس کورس میں عامل کو ہر طرح کے جادو کا بنیادی درجہ میں توڑ کرنا سکھایا جاتا ہے۔ چھ چلّوں پر مشتمل کورس کرنے کے بعد پانچ طرح کے اعمال کا عامل بن جاتا ہے جو جادو کے توڑ میں بہت مجرب ہیں۔ یہ کورس ان مریضوں کے لئے بھی مفید ہے جو مسلسل جادو کا شکار رہتے ہیں یا ایک عرصہ سے شکار ہیں۔ وہ ان شاء اللہ، خود جادو کا علاج کر سکیں گے اور محفوظ بھی ہو جائیں گے۔

**کورس فیس: 5000 روپے**

اس کورس کو کرنے کے بعد آپ درج ذیل کام کر سکتے ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| *......اپنا اور اہل و عیال کا روحانی علاج کرنا | *......سحر زدہ مریضوں کا روحانی علاج کرنا | *......اپنے گھر اور کسی بھی جگہ سے جادو ختم کرنا |
| *......جادو کے علاج کے بعد جب مریض ٹھیک ہو جائے تو مریضوں کا دفاع کرنا تاکہ دوبارہ ان پر جادو نہ ہو سکے۔ | | |

اس کورس میں چھ چلّے کروائے جاتے ہیں۔ ان تمام اعمال کو صحیح طرح مکمل کرنے کے بعد عامل اپنا، اپنے اہل و عیال کا اور اپنے روحانی مریضوں کا روحانی علاج کرنے کے قابل ہو جاتا ہے۔ مزید تفصیل کے لئے رابطہ کریں:

روحانی درسگاہ، فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772 Skype: darulamalchishtia

دارالعمل چشتیہ، لاہور darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org, ruhanidarsgah.blogspot.com

زندگی کے ہر قدم پر کامیابیوں سے ہمکنار ہونے، ناکامیوں اور شرور سے حفاظت اور جملہ مقاصد میں بامراد ہونے کے لیے درج ذیل الواح اپنا ثانی نہیں رکھتیں۔ آج ہی رابطہ فرمائیں اور ان الواح کے حیرت انگیز کرشمات ملاحظہ فرمائیں۔

## لوح شرف مریخ

لوح شرف مریخ حصول قوت و شجاعت، دل کو قوی کرنا، غلبہ بر اعداء، دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے اور موذی جانوروں و آسیب سے تحفظ کیلئے موثر ترین ہے۔

لوح شرف مریخ مقدمات میں فتح یابی، دشمنان سے تحفظ اور فتح و نصرت کے لئے بڑی کارآمد ہے۔ جن میاں بیوی میں تفرقہ ہے۔ یا کسی بڑی جماعت میں عرصہ سے دشمنی وخصومت چلی آرہی ہے۔ یا کسی کو کسی دشمن کا خوف و اندیشہ ہے۔ یا کسی میدان جنگ یا خطرناک مقام پر جانے کا خوف ہے۔ یا کسی بڑی جماعت پر فتح پانی مقصود ہے اور اس سے حفاظت بھی درکار ہے یا مقدمہ میں فتح پانا ہے تو ان تمام مقاصد کے لیے لوح شرف مریخ نہایت قوی الاثر ہے۔ جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی۔ اس کا مقابلہ کرنے والا ہمیشہ ذلیل وخوار ہوگا اور کبھی غلبہ نہ پا سکے گا، ان شاء اللہ تعالیٰ۔ امراض میں لقوہ۔ قولنج۔ رعشہ اور بلغمی مزاج کیلئے بھی مفید ہے۔ ان شاء اللہ

## لوح شرف مشتری

**حصول مال و دولت اور اسباب مال کیلئے...... خواتین و حضرات کے لیے یکساں مفید**

انتہائی سعد اور پرتاثیر اوقات کا عظیم کارنامہ ہے۔ یہ مالی امور میں خوش بختی کو اس طرح کشش کرتی ہے جیسے مقناطیس لوہے کو۔

اسے دیکھئے، اسے پہنئے اور تمنا دل میں قائم کر کے دعا کیجئے، پہنے رہیے۔ ان شاء اللہ مالی معاملات اور روپیہ کے حصول کے لیے جو اسباب بھی کریں گے ان سے روپیہ ملے گا اور قدرت ایسے اسباب بھی پیدا فرمائے گی جن سے چند سالوں میں زندگی بن جائے گی ان شاء اللہ تعالیٰ۔ اس لوح میں حضرت یوسف علیہ السلام کی دعا ہے جو قرآن پاک میں ہے۔

ترجمہ: ''اے اللہ مجھے اپنے فضل سے غنی کردے''۔ اگر آپ دولت مند بننا چاہتے ہیں تو اسے پاس رکھیں اور یہ دعا پڑھتے رہیں۔ اس اقتصادی بدحالی کے دور میں اسے اپنے پاس رکھیے ورنہ حال کے تقاضوں کے ساتھ نہ چل سکیں گے۔

**ہدیہ فی لوح 3500 روپے علاوہ کوریئر چارجز** روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور

042-35033371, 0322-4773786, 0332-4487877 darulamal.org/ruhanishop

# اصرافِ عامر......وہ عمل جس کو کرنے سے تسخیر کے اعمال میں کامیابی ملتی ہے

## ماہر علوم مخفی صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ

اس بات کو ہمیشہ ذہن میں محفوظ رکھیں کہ کوئی بھی جگہ عمار جنات سے خالی نہیں ہوتی۔اور ان جگہوں پر رہائش پذیر عمار جنات اس بات کی اجازت نہیں دیتے کہ کوئی شخص کسی قسم کی ارواح ،موکلات ،جنات، اعوان،خدام علویہ وسفلیہ کو ان جگہوں پر بلائے۔اس لیے ضروری ہے کہ پہلے ان عمار جنات سے عمل کی جگہ کو خالی کرایا جائے تاکہ آپ کا عمل کامیاب ہو سکے۔اس قسم کے عمل کو اصرافِ عامر کہا جاتا ہے۔

### اصراف عامر کا عمل

غرض یہ کہ جنات سے کوئی جگہ خالی نہیں ہے اور یہ سب ابلیس کی اولاد ہیں اور انسان کو نقصان پہنچانا ان کی فطرت میں شامل ہے۔اس لیے ضروری ہے کہ جب بھی عامل تسخیرِ ارواح کی ریاضت شروع کرے تو پہلے اس جگہ یا مکان کے جنات وشیاطین اور ارواحِ خبیثہ کو بھگا دے تاکہ وہ جگہ ان سے خالی ہو جائے اور عامل کی چلہ کشی کا مثبت نتیجہ برآمد ہو۔اگر عامل ایسا نہ کرے تو اس جگہ کے جنات وشیاطین اس کا عمل فاسد کر دیں گے۔اکثر لوگوں کے اعمالِ ارواح اسی نکتہ کی ناواقفیت کے سبب رائیگاں ہوتے ہیں اور عامل کو خبر بھی نہیں ہوتی۔کیونکہ ان جنات وشیاطین کو گوارا نہیں ہوتا کہ ان کے گھر میں غیر جنات یا مؤکلات آئیں اور جب عامل تسخیرِ ارواح کی ریاضت شروع کرتا ہے تو جنات اور مؤکلات اس مکان کے دروازے پر حاضر ہو کر سینوں پر اپنے ہاتھ اسمائے الٰہی اور کلمات عمل کی اطاعت کے واسطے رکھ کر واپس چلے جاتے ہیں،عامل کے سامنے نہیں آتے اور عامل کا کام بغیر ان کے سامنے ہوئے نہیں چلتا۔اس لیے تمام اعمال ناقص رہتے ہیں اور عامل بجائے اپنی غلطی تسلیم کرنے کے عمل کو غلط کہہ دیتا ہے۔

جنات کو بھگانے کے لیے اس قَسم کو پڑھا جائے تو جنات اپنی سکونت تبدیل کر لیتے ہیں۔اس قَسم کا نام ''اصرافِ عامر'' ہے۔اس عظیم علم کے مشائخ نے اس قسم کو تمام جنات کے لیے جبر وقہر رکھا ہے اور اس قسم کے پڑھنے کے بعد جنات عامل کو بغیر نقصان پہنچائے وہ مکان اور جگہ چھوڑ کر کہیں اور چلے جاتے ہیں۔کیونکہ اس قَسم کے اسماء تمام جنات اور ان کے حاکم پر جس کا نام ''طارش'' ہے، غالب ہیں۔

پس ثابت ہوا کہ تمام اعمالِ تسخیراتِ ارواح بغیر اس قَسم یعنی اصرافِ عامر کے ناقص رہتے ہیں اور جب عامل اس قَسم کو پڑھ لیتا ہے تب اس جگہ کے جنات عمل کے پورا ہونے میں عامل کی مدد کرتے ہیں اور اس کو کسی قسم کا نقصان نہیں پہنچاتے اور اس وقت مؤکلات اور جنات کے بادشاہ عامل کے پاس آکر بہت جلد اس کی حاجت کو پورا کرتے ہیں۔

پس اس فن کے طالب صادق کے لیے ضروری ہے کہ جب کسی جنگل بیابان یا مکان میں تسخیرِ ارواح کی ریاضت شروع کرے تو پہلے اس جگہ لوبان سفید کا بخور روشن کرے۔پھر اس قَسم یعنی اصرافِ عامر کو سات بار پڑھے اور ایسا سات یوم تک ضرور کرے تو اس جگہ کے جنات اپنے بال بچوں کو لے کر وہاں سے چلے جائیں گے اور خود تمہاری خدمت،تمہاری مدد کے لیے حاضر رہیں گے یہاں تک کہ تم عمل کی ریاضت سے فارغ ہو جاؤ۔

جب عامل حفاظت کی دُعاؤں،حجابوں،اصرافِ عامر اور دیگر تمام احتیاطوں کے ساتھ عمل کو شروع کرتا ہے تو قبائلِ جنات اور ان کے بادشاہوں میں ایک اعلان ہوتا ہے کہ فلاں شخص (عامل) تم کو مطیع کرنا چاہتا ہے۔اے جنات (ارواح)!تم کو اس کی اطاعت کرنی چاہیے کیونکہ تم اس کی مخالفت کی تاب نہیں رکھتے ہو۔اس طریق سے جس وقت عامل عمل شروع کرے گا تو جنات،مؤکلات،ارواح فوراً اس کی خدمت میں حاضر ہوں گی۔جسے یہ سب باتیں معلوم نہ ہوں وہ ہرگز ہرگز ان اعمال کی طرف متوجہ ہو کر اپنے مال وجان اور بیوی بچوں کو ہلاک نہ کرے۔

ایک شخص نے جو قواعد وضوابط اور بخورات وغیرہ سے بالکل ناواقف تھا۔ استخدام کا ایک عمل شروع کیا۔ مؤکل بطخ کی صورت میں اس کے سامنے آیا اور بڑا ہونا شروع ہوا۔ یہاں تک کہ بھینس کے برابر ہوگیا۔ عامل پر اس قدر خوف غالب ہوا کہ عمل کو بھی بھول گیا اور تھر تھر کانپنے اور لرزنے لگا۔ آخر اس مؤکل نے ایک طمانچہ ایسا مارا کہ اس کا آدھا جسم بالکل بے حس وحرکت مثل فالج زدہ کے ہوگیا۔

ایسے حوادث ان لوگوں کو پیش آتے ہیں جو اس علم کے قواعد سے ناواقف ہوتے ہیں اور اس علم کے علماء سے انہوں نے اس فن کے رموز و اسرار ہائے سربستہ نہیں سمجھے۔ لہٰذا جو لوگ قواعد کی پابندی نہ کریں گے وہ ضرور نقصان اُٹھائیں گے، جس کی تمام تر ذمہ داری خود ان پر ہوگی۔ راقم السطور اس سلسلہ میں بری الذمہ ہے۔ اس جہاں میں کون ایسا بشر ہے جس کی یہ خواہش نہ ہو کہ ہر انسان اس کا مطیع بنا رہے اور وہ عزت کا دیوتا بن کر ہر انسان پر حکومت کرے۔ ہم یہ بھول جاتے ہیں کہ قوانین قدرت کی پابندی قادر قیوم ہی کے احکام دوامی کی بجا آوری کا دوسرا نام ہے۔ اس لیے کسی کام میں تائید یا مخالفت کے لیے اپنی ذات کو استعمال کرنے سے قبل ہمیں یہ سوال خود اپنے دل میں کرنا چاہیے کہ کیا ہم قواعد وضوابط کے مطابق یہ کام کر رہے ہیں؟ اگر قانون کے مطابق ہے تو کامیابی یقینی ہے۔ اگر معاملہ اس کے برعکس ہے تو اصلی طاقت اور علم محض رائیگاں نہیں ہوگا بلکہ عامل کو اپنی اس بے وقوفی کے باعث طرح طرح کے نقصانات اُٹھانا اور خمیازہ بھگتنا پڑتا ہے۔ اصراف عامر کی عزیمت یہ ہے:

"بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ اَیَّتُھَا الْعُمَّارُ وَالْجَانُّ الَّذِیْ فِیْ ھٰذَا الْمَکَانِ بِذِی الْعِزَّۃِ وَالْجَبَرُوْتِ وَالْھَیْبَۃِ وَالْقُدْرَۃِ وَالْعَظَمَۃِ وَالسَّطْوَۃِ وَالْجَلَالِ وَالْجَمَالِ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ بِاللّٰہِ الْحَیِّ الْقَیُّوْمِ الَّذِیْ لَا یَغْفُلُ وَلَا یَنَامُ وَلَا یَمُوْتُ وَبِکُلِّ کِتَابٍ اَنْزَلَہٗ وَبِکُلِّ رَسُوْلٍ اَرْسَلَہٗ وَبِکُلِّ مَلَکٍ مُقَرَّبٍ فِی السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ وَبِکُلِّ رُوْحَانِیَّۃٍ عَلْوِیَّۃٍ وَبِالنَّبِیِّ سُلَیْمَانَ بْنِ دَاوٗدَ الَّذِیْ اَطَاعَۃُ الْجِنُّ وَالْاِنْسُ وَالْمَرَدَۃُ وَالشَّیٰطِیْنُ وَالرِّیَاحُ وَ الْوُحُوْشُ وَالطُّیُوْرُ اَنْ تَبَرُّوْا قَسَمِیْ وَ تَنْصَرِفُوْا مِنْ ھٰذَا الْمَکَانِ حَتّٰی تَحْضُرُ الْمُلُوْکُ وَالْاَعْوَانُ وَتَکُوْنُوْا مُسَاعِدِیْنَ لِیْ فِیْ عَمَلِیْ مِنْ غَیْرِ ضَرَرٍ وَّلَا فَسَادٍ بِحَقِّ طُنْبَطَۃَ مُرِیْقٍ مَا فُرْطِیْشُ مُلَیْشُ بَیْھُوْشُ ھُلَیْشُ شُلْشُمُوْنَ قَوْدُوْشُ ھُوَ اُذُوْنَائِیْ ھُوَ اُلْ اُذُوْنَائِیْ یَہٖ بَحُوْلَقٍ مُقِفُنَ مُقْرِحَ اِیَّاکَ اَعْنُوْا وَلَکَ اَقُوْلُ یَا عَامِرَ ھٰذَا الْمَکَانِ وَیَا سَاکِنَ ھٰذَا الدَّارِ وَھٰذِہِ الْاَرْضِ بِحَقِّ ھٰذَا الْقَسَمِ الْعَظِیْمِ وَبِحَقِّ الْمَلِکِ الْحَاکِمِ عَلَیْکُمْ طَارِشُ وَبِحَقِّ الْمَلِکِ الْاٰخِذِ بِنَاصِیَتِہٖ کوائیل وَ بِحَقِّ الْعَھْدِ الْمَاخُوْذِ عَلَیْکُمْ اَنْ تَنْصَرِفُوْا وَتَعْزِلُوْا مِنْ ھٰذَا الْمَکَانِ اَنْتُمْ وَ حَرِیْمُکُمْ وَاَوْلَادُکُمْ وَ کَبِیْرُکُمْ وَصَغِیْرُکُمْ وَمَنْ یَلُوْذُبِکُمْ وَمَنْ یُخْشٰی عَلَیْہِ بِحُضُوْرِ الْاَرْوَاحِ وَ الْمُلُوْکِ حَتّٰی اَقْضِیَ حَاجَتِیْ ثُمَّ تَعُوْدُا اِلٰی مَکَانِکُمْ وَلَا تُفْسِدُوْا عَلٰی عَمَلِیْ وَلَا تُشَوِّشُوْا عَلَیَّ فِی اسْتِحْضَارِیْ وَ کُوْنُوْا عَوْنًا لِّیْ عَلٰی عَمَلِیْ وَسَاعِدُوْنِیْ فِیْ کُلِّ اُمُوْرِیْ وَفِیْ قَضَآءِ حَوَآئِجِیْ کُلِّھَا یَا عُمَّارُ الدَّارِ وَیَا سُکَّانَ ھٰذِہِ الْاَمَاکِنِ اِنْصَرِفُوْا حَیْثُ شِئْتُمْ بِحَقِّ ھٰذَا الْقَسَمِ الْعَظِیْمِ عَلَیْکُمُ الَّذِیْ تُعَظِّمُوْنَہٗ ھَیَا اُلْوَاحَا ھَیَا اُلْوَاحَا اَلْعَجَلَ اَلْعَجَلَ اَلسَّاعَۃَ اَلسَّاعَۃَ بَارَکَ اللّٰہُ فِیْکُمْ وَعَلَیْکُمْ"

## بقیہ : عملیات کے تیرہ (۱۳) اہم قواعد

تیل، گھی، انڈا، گوشت ہر قسم، تھوم، پیاز اور جس قدر کڑوی اور گرم چیزیں ہیں، ہرگز نہ کھاوے۔

### قاعدہ سیزدہم

تیرہواں قاعدہ ''جدول ساعت نامہ'' کا ہے۔ جس سے ساعت اور وقت اور روز سعید کا حال معلوم ہوتا ہے۔ عملیات کی کئی کتب میں لکھا ہوتا ہے، وہاں سے دیکھ لیا جائے۔ ۔خ

# صرف اکیس یوم میں ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا خاص عمل

مولانا قاری خالد محمود صاحب (صادق آباد)

یہ عمل ایک خاص بزرگ عامل کا عطیہ ہے اور انتہائی مجرب ہے۔ یقین سے صرف اکیس یوم پڑھیں۔ ان شاء اللہ، ہر قسم کی بندش ٹوٹ جائے گی۔ شروع چاند کی تاریخوں میں شب جمعرات یا شب جمعہ سے آغاز کریں۔ اور اکیس یوم مسلسل پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں۔ اگر خدانخواستہ کوئی کسر رہ جائے تو مزید ایک بار دہرالیں۔ عمل یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

فَعَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّاْتِيَ بِالْفَتْحِ ۔ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ۔ فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ اَبْوَابَ كُلِّ شَيْءٍ۔ وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ۔ رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَيْرُ الْفٰتِحِيْنَ۔ وَلَوْ فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَابًا مِّنَ السَّمَآءِ فَظَلُّوْا فِيْهِ يَعْرُجُوْنَ۔ رَبِّ اِنَّ قَوْمِيْ كَذَّبُوْنِ۔ فَافْتَحْ بَيْنِيْ وَبَيْنَهُمْ فَتْحًا۔ يَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْفَتْحُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ۔ قُلْ يَوْمَ الْفَتْحِ لَا يَنْفَعُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِيْمَانُهُمْ۔ قُلْ يَجْمَعُ بَيْنَنَا رَبُّنَا ثُمَّ يَفْتَحُ بَيْنَنَا بِالْحَقِّ۔ وَهُوَ الْفَتَّاحُ الْعَلِيْمُ۔ مَا يَفْتَحِ اللّٰهُ لِلنَّاسِ مِنْ رَّحْمَةٍ فَلَا مُمْسِكَ لَهَا۔ حَتّٰٓى اِذَا جَآءُوْهَا فُتِحَتْ اَبْوَابُهَا ۔ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا۔ فَفَتَحْنَآ اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ۔ لَا يَسْتَوِيْ مِنْكُمْ مَّنْ اَنْفَقَ مِنْ قَبْلِ الْفَتْحِ۔ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ۔ فُتِحَتِ السَّمَآءُ فَكَانَتْ اَبْوَابًا۔

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ۝ وَرَاَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۝ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ۔ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۝

اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کے ساتھ اس عمل کو بعد نمازِ فجر گیارہ بار اور بعد نمازِ مغرب اکیس بار پڑھیں۔ ان شاء اللہ، ہر قسم کی بندش کھل جائے گی۔

یہ عمل ان تمام افراد کے لئے مفید ہے جو کسی نہ کسی طرح بندش کا شکار ہوں۔ مثلاً رشتہ و شادی، کاروبار/دکان/فیکٹری وغیرہ، معاش و رزق، نوکری، صحت، اولاد، اولادِ نرینہ، ترقی، عزت، تعلقات وغیرہ کی بندش۔

اس عمل کا کوئی ھدیہ نہیں۔ ہر کوئی اس عمل کو کر سکتا ہے۔ اس عمل کو اجازت لے کر کریں۔ اجازت حاصل کرنے کے لئے ادارے کے موبائل نمبر (0343-7772772) پر اپنا نام معہ والدہ، شہر اور عمل کرنے کا مقصد sms کردیں۔ جوابی sms پر اجازت مل جائے گی۔

اجازت نوچندی جمعرات سے ایک ہفتہ پہلے دینا شروع کی جائے گی۔

# جعلی عامل و پیر کے واقعات

محمد انور بن اختر (کراچی)

## خاوند کو بیوی کے قدموں میں گرانے کا دعویٰ کرنے والے جھوٹے عامل

یہ اشتہار شاید آپ کی نظروں سے بھی گزرے ہوں کہ خاوند آپ کے قدموں میں.........بیوی خاوند کے قدموں میں......صرف ایک تعویذ سے مسئلہ حل.........اب اس کا طریقہ یہ ہے کہ جو عورت اپنے خاوند سے ناراض ہو جائے اور اسے اپنا غلام بنانا چاہتی ہو تا کہ خاوند بیوی کے سامنے سر نہ اٹھا سکے، وہ قبرستان میں جائے۔ خوب غور سے قبروں کو دیکھے۔ جو سب سے زیادہ بوسیدہ قبر ہو، اس میں تعویذ دبا دے۔ خاوند بیوی کے قدموں میں آجائے گا اور اپنی غلطیوں پر معافی بھی مانگے گا۔

## تعویذ کیلئے لڑکی کو بلانے والا پیر خود ہی لڑکی لے کر بھاگ گیا

ایک معلمہ بہن کے ساتھ ایک گاؤں میں جانے کا اتفاق ہوا۔ وہاں سے پتہ چلا کہ ہمارے پڑوسی گاؤں میں پیر صاحب لڑکی لے کر بھاگ گئے ہیں۔ یہ لڑکی تعویذ وغیرہ لینے جاتی تھی کہ پیر نے پھانس لیا اور لے کر بھاگ گیا۔ ابھی تک کوئی خبر نہیں کہ وہ کدھر گئے ہیں۔

ادھر پیر خود ہی لڑکی لے کر بھاگ گئے اور دوسرے پیر صاحب تعویذ دے رہے ہیں کہ اتنے دن کے اندر اندر لڑکی واپس آجائے گی۔ یہ ایک الگ قصہ ہے کہ لڑکی کسی اور آدمی کے ساتھ بھاگ گئی۔ گھر والے بدنامی کے خوف سے پولیس میں رپورٹ درج نہیں کرواتے اور پیروں کے پاس چلے جاتے ہیں۔ کئی لالچ دے کر کہتے ہیں کہ ہمیں تعویذ بھی دیں اور دعا بھی کریں کہ ہماری لڑکی واپس آجائے۔ پیر صاحب نے وقت دے دیا کہ اتنے دنوں تک واپس آجائے گی۔ آپ ذرا غور کریں کہ وہ لڑکی جو کسی کے جال میں پھنس کر گھر سے نکل بھاگتی ہے، اسے کون قبول کرتا ہے؟ کیا وہ جو لڑکے کے والدین یا بہن بھائی ہیں، اس لڑکی کو قبول کریں گے؟ نہیں۔ ایسی لڑکی کو جب کوئی بھی قبول نہیں کرتا تو اس نے واپس اپنے والدین کے پاس ہی آنا ہے۔ آکر بہانے لگائے گی کہ میں اغواء ہوگئی تھی یا وہ مجھے بہلا پھسلا کر اپنے ساتھ لے گیا تھا۔ میں آپ کی بیٹی ہوں۔ واپس آگئی ہوں۔ اب یہ کہ پیر صاحب تو بڑے پہنچے ہوئے بزرگ ہیں، ایک ہی تعویذ سے بھاگی ہوئی لڑکی واپس لے آئے ہیں۔

# چاند گرہن میں نیلی دیوی کو مسخر کریں

قیصر احمد بی۔اے۔ (کراچی)

**عمل:** میرا کا رکنِ اُڑ بَن ہترا

**ترکیب:** اس عمل کو سورج گرہن یا چاند گرہن میں کیا جاتا ہے۔ اس عمل کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ اسے گھر میں کریں یا آبادی سے باہر نہر ہو یا دریا ہو، ہر جگہ کار آمد ہے۔ عمل کے دوران کوئی دوسرا نہ آئے۔ عمل کی زکوٰۃ مکمل یکسوئی و توجہ سے ادا کریں۔ اس عمل کو صرف اور صرف 382 مرتبہ پڑھنا ہے۔ جس روز سورج گرہن ہو یا چاند گرہن ہو، اس روز ناشتہ یا کھانا کم کھائیں۔ عمل سے پہلے غسل کریں اور اپنی مخصوص جگہ بیٹھ جائیں اور عمل کا ورد شروع کریں۔

چند لمحوں میں آپ کے کندھے بھاری ہونے لگیں گے اور سر درد کرنا شروع کر دے گا۔ بس سمجھ لیں کہ عمل کامیاب ہو گیا۔ یہ غیبی والہامی حاضرات ہے۔ چند مرتبہ عمل پڑھیں۔ جب اثرات محسوس ہوں تو کام کا کہہ دیں۔ فوراً کام ہو جائے گا اور جسم نارمل ہو جائے گا۔

**نوٹ** 8 اکتوبر 2014ء کو چاند گرہن لگ رہا ہے۔ اکتوبر کا شمارہ چونکہ خاص نمبر ہے، اس لیے یہ مضمون اس شمارے میں دیا جا رہا ہے۔ جو افراد کرنا چاہیں، وہ ابھی سے نوٹ کر لیں۔ اور عمل کی تیاری کر لیں۔ عمل بغیر اجازت بالکل نہ کریں۔ ع

# الزائمر (Alzheimer)

ڈاکٹر جاوید اقبال (راولپنڈی)

## 21 ستمبر 2014ء کو دُنیا بھر میں 'ورلڈ الزائمر ڈے' منایا جاتا ھے؛ اس حوالے سے خصوصی مضمون

بین الاقوامی تنظیم 'اے ڈی آئی' (الزائمر ڈیزیز انٹرنیشنل) نے سب سے پہلے 21 ستمبر 1994ء کو الزائمر سے متعلق عالمی دن منایا، اس کے بعد سے اب تک یہ تنظیم اس بیماری سے متعلق بنیادی معلومات کو عوام الناس تک پہنچانے کے لیے ہر سال اس دن کو عالمی سطح پر منانے کا اہتمام کرتی ہے۔

الزہیمَر یا الزائمر ایک تباہ کن بیماری ہے جو لوگوں کے تصور سے زیادہ بدترین اثرات رکھتی ہے جیسے ہی اس بیماری کی علامات ظاہر ہوتی ہیں، دماغ ہر گزرتے دن کے ساتھ مضمحل ہوتا چلا جاتا ہے اور پانچ سے بیس برس کی مدت میں بے ضرر بھولنے کا عمل مکمل ذہنی الجھن کا سبب بن جاتا ہے اور اس کا اختتام موت پر ہوتا ہے۔ اندیشہ ہے کہ 2025ء تک دُنیا بھر میں الزائمر کے مریضوں کی تعداد 34 ملین تک جا پہنچے گی اور اگلے 40 سال بعد 14 ملین صرف امریکی اس مرض کا شکار ہو چکے ہوں گے۔

اس بیماری یعنی الزائمر کو سب سے پہلے جرمن ماہر اعصابیات 'الائیس الزائمر' یا 'لوئی الزائمر' (۱۹۱۵ء۔ ۱۸۶۴ء) نے بیان کیا جس کی وجہ سے اس بیماری کا نام دریافت کنندہ کے نام سے منسوب کیا گیا ہے۔ الزائمر کا عارضہ عمر رسیدہ افراد میں ایک ایسی کیفیت پیدا کرنے کا ایک عام سبب ہے جس کے نتیجے میں دماغ اپنے بعض فرائض انجام دینے سے معذور ہو جاتا ہے۔ اس مرض سے متاثرہ مریضوں میں دماغ کے ایسے حصے متاثر ہوتے ہیں جو فکر، یادداشت اور زبان کے استعمال کو قابو کرتے ہیں۔ یہ مرض زیادہ تر ۶۵ سال کی عمر کے بعد ہی لاحق ہوتا ہے اور جوں جوں عمر بڑھتی جاتی ہے اس مرض کے لاحق ہونے کے خدشات بھی بڑھتے چلے جاتے ہیں لیکن ایسا بھی دیکھا گیا ہے کہ چالیس سال کے افراد بھی اس مرض سے متاثر ہوئے ہیں۔

الزائمر کے شکار ہر فرد کے عزیز و اقارب بھی پریشانی کا شکار رہتے ہیں۔ وہ نہیں جان پاتے کہ ان کے مریض پر کیا بیت رہی ہے لیکن یہ ایک حقیقت ہے کہ الزائمر کے مرض کی شدت پورے گھرانے کو ڈسٹرب کرتی ہے۔ ماہرین کے مطابق الزائمر کی مختلف صورتیں ہیں مثلاً یہ کہ ایک قسم کا الزائمر ۶۵ برس کی عمر سے قبل حملہ آور ہوتا ہے اور عموماً اس کا شکار خاندان کے بیشتر افراد ہوتے ہیں۔ ایک اور قسم کا الزائمر عموماً ۶۵ برس کے بعد نمودار ہوتا ہے۔ الزائمر جس نوع کا بھی ہو اس میں دو پروٹین بیٹا ایمیلائیڈ (Beta-amyloid) اور ٹاؤ (Tau) بنیادی کردار ادا کرتے ہیں۔ دونوں ہی پروٹین دماغ کے اس حصے کے خلیوں پر اثر انداز ہوتے ہیں جن کا تعلق یادداشت، بولنے اور سوچنے سے ہے۔

یہ مرض مریض کے دماغ پر دو نشانیاں چھوڑ دیتا ہے، یہ ٹینگلز (Tangles) اور پلاک (Plaque) کہلاتی ہیں۔ ٹینگلز، ٹاؤ پروٹین کی تبدیل شدہ صورت ہوتی ہے جو نقصان رسیدہ نرو سیلز (نیورونز) کے اندر پائی جاتی ہیں جبکہ پلاک نیورونز کی بیرونی سطح پر نمودار ہوتا ہے۔ یہ بیٹا ایمیلائیڈ کے ڈھیر کے ساتھ اطرافی نروز کی مردہ یا مرتی ہوئی شاخوں (branches) کے ساتھ مدغم ہوتے ہیں۔

الزائمر کی تحقیق کرنے والے ماہرین نے نروز سیلز اور ان کے رابطوں کے مردہ ہونے کا طرز معلوم کر لیا ہے۔ تحقیق کے مطابق سب سے پہلے Limbic سسٹم کے خلیے مردہ ہوتے ہیں جو جذبات اور یادداشت کو کنٹرول کرتے ہیں۔ ہزارہا دماغوں کے تجزیے اور جائزے کے مطابق اس بیماری میں Limbic سسٹم اور اس کا ایک خاص حصہ (Hippocampus) پلاک اور ٹینگلز سے بھر جاتا ہے۔ یہ تباہی Cerebal Corten پر حملہ آور ہو کر ان نروز سیلز اور ان کے درمیان رابطوں کو ختم کرتی ہے جن کا تعلق زباندانی اور سوچنے سے ہے۔

جوں جوں مرض کی شدت ہوتی ہے مریض میں خرابی کا اظہار بڑھنے لگتا ہے۔ بیماری کا پہلا شکار یادداشت بنتی ہے جسے ہپوکیمپس (Hippo campus) کنٹرول کرتے ہیں۔ اس صورت میں ابتدائی مرحلے میں مریض گزرتے ہوئے دن کی باتیں بھول جاتا ہے جبکہ طویل مدت سے موجود ٹھوس باتیں بھی اگلے مرحلے میں ذہن سے غائب ہو جاتی ہیں۔ مریض گھر کا راستہ، بچوں کے نام وغیرہ بھول جاتا ہے۔ بعض صورتوں میں اس کے ساتھ ہی یاسیت بھی حملہ آور ہو جاتی ہے کیونکہ مرض Locus Cervleus کو بھی اپنا ہدف بنالیتا ہے جو موڈ کو بحال رکھنے والا اہم کیمیائی مادہ بناتا ہے۔

الزائمر کی حتمی تشخیص تک مریض کو یہ احساس نہیں ہوتا کہ وہ بھول کی شدت کا شکار ہو چکا ہے وہ بیس برس پہلے کی بات یاد کر لیتا ہے لیکن اسے پانچ منٹ پہلے ہونے والی بات یاد نہیں رہتی ہے۔ وہ ایک بات کو بار بار دہرانے لگتا ہے مگر اسے اس بات کا ذرا بھی احساس نہیں ہوتا۔ ماہرین کے مطابق یہ مرض سب سے زیادہ کارٹیکس (cortex) پر اثر انداز ہوتا ہے جو دماغ کا سوچنے والا حصہ ہے۔ بیس سے تیس فیصد مریض مختلف وسوسوں کا شکار ہو جاتے ہیں جبکہ کچھ مریض اپنے عزیز و اقارب پر شک کرنے لگتے ہیں۔

ہر چند کہ ان کے احساسات باقی رہتے ہیں یعنی یہ درد یا بخار محسوس کر لیتے ہیں لیکن یہ گفتگو سمجھنے کی صلاحیت سے محروم ہو سکتے ہیں۔ کچھ لوگ چہرے یا اشیاء پہچاننے کی صلاحیت سے محروم ہو جاتے ہیں۔ ایسے مریضوں میں کچھ تشدد پر اتر آتے ہیں۔ مریض زیادہ عرصہ تک زندہ رہے تو اس دوران وہ دماغی خلیے بھی مردہ ہونے لگتے ہیں جو چلنے پھرنے، بات چیت کرنے یا نگلنے کی صلاحیت کنٹرول کرتے ہیں۔

## الزائمر کی علامات

یاد رکھیں کہ الزائمر اور دیگر دماغی دوروں میں ایک خاص فرق یہ ہے کہ کسی دورے کی صورت میں مریض کا رویہ یکا یک تبدیل ہو جاتا ہے، جبکہ الزائمر کا مرض دھیرے دھیرے مریض کو اپنی لپیٹ میں لیتا ہے۔ مریض طویل عرصے تک معمول کے مطابق نظر آتا ہے بس کبھی کبھار ہی اس کا رویہ حیران کن ثابت ہوتا ہے، مریض کے رویے اور اعضاء کی کسی بھی قسم کی بار بار ہونے والی حرکت بھی الزائمر کا ایک اہم اشارہ ہوتی ہے۔ اس مرض کی خاص خاص علامات حسبِ ذیل ہیں:

1. یادداشت کی کمی یا بالکل ختم ہو جانا
2. ذہنی خلجان
3. قوتِ فیصلہ ختم ہونا
4. شخصیت میں نمایاں تبدیلی
5. گفتگو کے دوران مشکلات
6. روزمرہ مصروفیات میں مشکلات کا سامنا
7. مزاج میں نمایاں تبدیلی
8. باریک بینی یا پیچیدہ سوچ میں مشکل
9. کوئی چیز رکھ کر تھوڑی دیر بعد بھول جانا
10. مختلف امور میں دلچسپی میں نمایاں کمی

## الزائمر کی وجوہات

طبی دنیا کی اتنی ترقی کے باوجود اعصابی امراض کے ماہرین اب تک الزائمر کے مرض کی وجوہات کو پوری طرح شناخت کرنے سے قاصر ہیں۔ اسی لیے دنیا بھر میں کہیں بھی اس مرض کا کوئی باقاعدہ علاج بھی دریافت نہیں ہو سکا ہے۔ بہرحال عمومی طور پر درج ذیل چند ایک وجوہات ایسی ہیں جن کی وجہ سے یہ مرض ترقی کر سکتا ہے:

1. تھائیرائیڈ گلینڈ کی خامیاں
2. نمکیات کی مقدار کا عدم توازن
3. جسم کے کسی حصے کی سوزش بالخصوص دماغ کی
4. بعض ادویہ کے مابعد اثرات
5. یادداشت کی معمولی خرابیوں کو نظر انداز کرنا

۶ جدید تحقیقات کے مطابق آر بی اے پی ۴۸ (RBAP-48) نامی ایک پروٹینی سالمہ دماغ میں پایا جاتا ہے اور اسی کی کمی کی وجہ سے بُھول کا مرض لاحق ہوتا ہے اور الزائمر کے مریضوں میں اس پروٹینی سالمے کی بہت زیادہ کمی پائی جاتی ہے۔

۷ ایک تحقیق کے مطابق جو مائیں الزائمر کی مریض رہ چکی ہوں ان کے بچوں کو یہ مرض لاحق ہوسکتا ہے۔ تحقیق کاروں کے مطابق الزائمر کی بیماری ان افراد کی نسبت جن کے باپ اس مرض کا شکار تھے ان میں بہت عام ہے جن کی مائیں اس عارضے میں گرفتار رہ چکی ہیں۔ اس بات کا ثبوت ان افراد کے دماغی معائنوں سے مل سکتا ہے جو آج بھی بھرپور زندگی گزار رہے ہیں۔

۸ بعض جینیاتی عوامل دریافت ہوئے ہیں جن کی بدولت سے یہ پتہ چلانے میں مدد مل سکتی ہے کہ کس شخص کو یہ مرض لاحق ہوسکتا ہے، ماہرین کے مطابق ApoE نامی جین کے حامل افراد میں اس مرض میں مبتلا ہونے کے امکانات زیادہ ہوتے ہیں۔ ApoE دراصل ''ایپولائپو پروٹین جین'' کا مخفف ہے۔ ایپوای ایک ایسی پروٹین ہے جو کولیسٹرول یعنی چربی اور دوسری چربیلی لحمیات (Lipid proteins) کو جسم کے ان حصوں میں لے جانے یا لے کر آنے کا کام کرتی ہے، جہاں ان کی ضرورت ہوتی ہے جیسا کہ فوری توانائی پیدا کرنے کی ضرورت بعد میں استعمال کیے جانے کے لیے اسے محفوظ کر لینے کے لیے اور زخموں کی مرمت کے لیے دماغ میں ایپوای گلیوں میں جھاڑو دینے والے کا کام کرتی ہے۔ یہ دماغ کے خلیات کی ٹوٹ پھوٹ یا کسی چوٹ کی وجہ سے بننے والے فاضل چربیلے مادوں کو وہاں سے صاف کر کے ان کے محفوظ کیے جانے یا جسم سے خارج کیے جانے والے مقامات تک پہنچا دیتی ہے۔ انسانی خلیات میں موجود کروموسومز پر یہ کروموسوم 19 ویں نمبر پر موجود ہوتا ہے یعنی اس کے مقام کو کروموسوم 19 کہا جاتا ہے۔ ہر فرد میں ان جینز کا ایک جوڑا، جن میں سے ہر ایک والدین میں سے ہر ایک سے مل کر تشکیل پاتا ہے، موجود ہوتا ہے۔ ایپوای جین بھی دیگر جینز کی طرح اپنی شکل یا ترتیب تبدیل کرنے کی اہلیت رکھتا ہے؛ جب جین اپنی شکل سے کوئی بدلی ہوئی شکل اختیار کرلے تو اسے اَیلیل (Allele) کہا جاتا ہے (دیکھا جائے تو جب جین اپنی شکل بدلتا ہے تو وہ علیل یعنی بیمار ہی ہوتا ہے)۔ ایپوای جین کی ان بدلی ہوئی مختلف شکلوں کو ای 2، ای 3 یا ای 4 کہا جاتا ہے۔ ایسے افراد جن میں علیل ای 4 پایا جاتا ہے، ایسے افراد کے جن میں ای 2 یا ای 3 علیل پائے جاتے ہیں، تین سے پانچ گنا اس امکان کے زیادہ حامل ہوتے ہیں کہ انہیں الزائمر کا عارضہ لاحق ہو جائے گا۔ ای 4 علیل کے حامل افراد کا تناسب عام طور پر زیادہ دیکھا گیا ہے اور یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ اوسطاً ای 4 علیل کے حامل افراد ای 2 اور ای 3 کے حامل افراد کی نسبت سات سال پہلے ہی ذہنی صلاحیتوں کی کمزوری کا شکار ہونے لگتے ہیں۔

## الزائمر پاکستان میں

کچھ عرصہ قبل یہ مرض صرف یورپین ممالک تک ہی محدود تھا لیکن اب یہ مرض پاکستان میں پھیل چکا ہے۔ گزشتہ دنوں کراچی میں انجمنِ اعصابی امراض نے الزائمر کے موضوع پر ایک سمپوزیم کا اہتمام کیا۔ اس سمپوزیم میں شریک ماہرین نے الزائمر پر اپنے خیالات اور تجربات کا اظہار کرتے ہوئے بتایا کہ یہ مرض ۵۰ سے ۷۹ سال کی عمر کے افراد میں ظاہر ہوتا ہے۔ پاکستانی عوام میں عموماً ذیابیطس اور ہائی بلڈ پریشر سے متاثرہ افراد ہی اس مرض کا شکار ہوتے ہیں۔ تشخیص سے متعلق ماہرین نے بتایا کہ اس مرض کو تشخیص کرنے کے لیے کوئی مخصوص طریقہ نہیں ہے اور محض مریض کی موجودہ و گزشتہ علامات کا بغور مطالعہ کرنے کے بعد ہی علاجی تدابیر اختیار کی جاتی ہیں۔ ان ماہرین کے مطابق ۶۵ سال سے زیادہ عمر کے ۳۵ سے ۵۰ فیصد افراد اس مرض کا شکار ہوتے ہیں۔ عمر جتنی زیادہ ہوگی اس مرض کی خاص علامت یعنی حافظے کی کمزوری کا امکان بھی اتنا ہی زیادہ ہوتا چلا جائے گا۔



ڈاکٹر جاوید اقبال؛ القائم ہسپتال؛ فورتھ بی روڈ؛ سیٹلائٹ ٹاؤن؛ راولپنڈی

0333 - 5208186

# آپ کتنے ذہنی دباؤ کا شکار ہیں؟/ دباؤ کی شدت......ڈاکٹر جاوید اقبال

ڈاکٹر تھامس ایچ ہومز اور ان کے ساتھیوں نے واشنگٹن یونیورسٹی (امریکا) میں ایسے محرکات کی فہرست مرتب کی ہے جو لوگوں میں مختلف نوعیت کا ذہنی وجسمانی دباؤ پیدا کرنے کا موجب ہوتے ہیں۔ ڈاکٹر مذکور نے ان محرکات کے نمبر مخصوص کیے ہیں۔ یہ نمبر سال بھر میں 200 یا اس سے زائد ہوں تو انسان بیمار پڑسکتا ہے۔ درج ذیل فہرست کی مدد سے یہ تعین کرنے میں مدد ملے گی کہ آپ کتنے ذہنی دباؤ کا شکار ہیں؟

| دباؤ کی نوعیت یا کیفیت | دباؤ کی شدت |
|---|---|
| خاوند یا بیوی کی موت | 100 |
| طلاق | 73 |
| میاں بیوی میں علیحدگی | 65 |
| قید یا نظر بندی کا شکار ہونا | 63 |
| کسی قریبی عزیز (جذباتی وابستگی زیادہ ہو تو) کی موت | 63 |
| بیماری یا ایکسیڈنٹ کا شکار ہونا | 53 |
| ناپسندیدہ شادی | 50 |
| ملازمت سے برخاستگی | 47 |
| میاں بیوی میں مجبوراً ازدواجی ہم آہنگی | 45 |
| ریٹائرمنٹ | 45 |
| فیملی ممبر کے رویہ یا صحت کی تبدیلی | 44 |
| حمل | 40 |
| جنسی مشکلات | 39 |
| گھر میں کسی نئے فرد کی آمد جیسے بچے کی پیدائش | 39 |
| کسی نقصان کا یکے بعد دیگرے شکار ہونا | 39 |
| مالی حالت میں بڑی تبدیلی (زیادہ دولت مندی یا غربت) | 38 |
| قریبی دوست کی موت | 37 |
| کام، روزگار یا ملازمت کی نوعیت کی تبدیلی | 36 |
| میاں بیوی کے تنازعات ر نکتہ نظر میں اختلافات | 35 |
| جائیداد یا کاروبار کے لیے بڑے قرضے کا حصول | 31 |
| قرضے کے امور قبل از وقت طے کرنے پر مجبور ہونا | 30 |
| فرائض منصبی میں تبدیلی جیسے ترقی و تبادلہ ہونا | 29 |
| بچوں سے علیحدگی، شادی یا تعلیم کے سلسلے میں | 29 |
| سسرال سے متعلقہ مسائل کا سامنا | 29 |
| غیر معمولی ذاتی کامیابی کا حصول | 28 |
| بیوی کا گھر سے باہر جاب کرنا یا ختم کرنا | 26 |
| رسمی تعلیمی سلسلے کا آغاز یا انجام | 26 |
| رہن سہن میں بڑی تبدیلی، شفٹنگ وغیرہ | 25 |
| ذاتی عادات میں تبدیلی کی کوشش کرنا | 24 |
| آفیسر کے ساتھ تعلقات بہتر نہ ہونا | 23 |
| اوقات کار یا حالات میں بڑی تبدیلی | 20 |
| نئی درس گاہ میں داخلہ | 20 |
| معمول کی تفریح کی نوعیت یا تبدیلی | 19 |
| سماجی سرگرمیوں میں تبدیلی واقع ہونا | 18 |
| کار یا کسی اور چیز کی خریداری کے لیے قرضہ | 17 |
| سونے جاگنے کی عادات میں تبدیلی | 16 |
| خاندانی اجتماعات میں شرکت یا عدم شرکت | 15 |
| کھانے پینے کی عادات میں تبدیلی ہونا | 13 |
| تعطیلات کے دوران | 12 |
| بڑے تہوار جیسے عید وغیرہ | 12 |
| قانون کی خلاف ورزی کا سرزد ہونا | 10 |

## نتائج

درج بالا پوائنٹس کی مدد سے دباؤ کی شدت کا اندازہ کیا جاسکتا ہے۔

**ایک سے زیادہ پوائنٹس کی صورت میں ان کو جمع کرلیں، اگر ان پوائنٹس کا مجموعہ:**

*......10 سے 149 کے درمیان ہے تو آپ انتہائی معمولی دباؤ کا شکار ہیں۔

*......150 سے 199 کے درمیان ہے تو آپ ہلکے پھلکے ذہنی دباؤ کا شکار ہیں۔

*......200 سے 299 کے درمیان ہے تو آپ ذہنی دباؤ کی معتدل سطح پر ہیں۔

*......300 سے زائد ہے تو آپ شدید ذہنی دباؤ کا شکار ہیں۔

## ذہنی دباؤ اور بیماریوں کی شدت

ذہنی دباؤ کی وجہ سے بلڈ پریشر یا دیگر عوارض جیسے دل کے عوارض وغیرہ میں مبتلا ہونے کا خطرہ درج ذیل ہے۔

**100 پوائنٹس:**

10 فیصد بیماری میں اضافہ اگلے دو سالوں کے دوران۔

**100-300 پوائنٹس:**

50 فیصد بیماری میں اضافہ اگلے دو سالوں کے دوران، عارضہ قلب کا پچاس فیصد امکان۔

**300 پوائنٹس سے زائد:**

انتہائی زیادہ خطرہ اگلے دو سالوں کے دوران، عارضہ قلب کا اسی فیصد امکان۔

**400 پوائنٹس سے زائد:**

ایک ہی سال کے اندر کسی بڑی بیماری یا حادثے کا نوے فیصد خطرہ

(آج کل ذہنی دباؤ کا کم و بیش ہر کوئی شکار ہے۔ قارئین خزینۂ روحانیات کے لئے خاص طور سے یہ مضمون دیا گیا ہے۔خ)

# ریکی اور چکراز

## ریکی گرینڈ ماسٹر غلام سرور شباب صاحب

### پہلا چکرا

پہلا چکرا بنیادی چکرا (ریڑھ کی ہڈی کا چکرا) یا کنڈالنی شکتی چکرا (Rout Chakra) بھی کہلاتا ہے۔ یہ بقاء کے معاملات سے تعلق قائم کرتا ہے۔ جذباتی طور پر یہ زندہ رہنے کی خواہش سے ربط پیدا کرتا ہے۔ جسمانی طور پر یہ مدافعتی نظام سے ربط پیدا کرتا ہے۔ اس لئے جب کوئی شخص مایوسی کا شکار ہو جاتا ہے تو کنڈالنی شکتی چکرا میں انرجی میں اضافہ ہونے لگتا ہے اور مدافعتی نظام کی طاقت کمزور پڑنے لگتی ہے۔ اسی طرح جب کسی شخص میں زندہ رہنے کی خواہش دم توڑنے لگتی ہے یا اس کے لئے زندگی پرکشش نہیں رہتی تو یہ چکرا متاثر ہوتا ہے۔

یہ چکرا ایڈرینل گلینڈ (Adrenal Gland) کلوی غدود سے ملتا ہے۔ کلوی رطوبت ان گلینڈ سے پیدا ہونے والے ہارمونز میں سے ایک ہے جو لڑائی جھگڑے یا مارکٹائی کی صورتِ حال میں کام کرتے ہیں۔ ان کا تعلق ترغیب، جوش وخروش اور طاقت سے بالواسطہ ربط ہوتا ہے۔ اگر کوئی شخص جسمانی طور پر کمزور ہو تو اس کے کنڈالنی شکتی چکرا (Root Chakra) کو مناسب مقدار میں ریکی دی جانی چاہئے۔ ہنگامی صورتِ حال میں یا جب کسی شخص کو انتہائی نگہداشت کے وارڈ میں رکھا جاتا ہے تو رُوٹ چکرا کو زیادہ انرجی دی جانی چاہئے۔ اگر (Root Chakra) پر ہاتھ رکھنا ناممکن ہو یا یہ معیوب لگتا ہو تو پاؤں کو ریکی دی جانی چاہئے۔ پاؤں کے چھوٹے چکراز کا (Root Chakra) سے تعلق ہوتا ہے۔

### دوسرا چکرا

مقدس چکرا Sacral Plexus کہلاتا ہے۔ اسے عام طور پر ہارا Hara کہا جاتا ہے۔ ہارا ایک جاپانی اصطلاح ہے۔ یہ وہ حصہ ہے جو ہمارے جسم کا مرکز کہلاتا ہے۔ دوسرے چکرا کا تعلق ہماری زندگی کے استحکام کے معاملے سے ہے۔ استحکام کا تعلق تخلیقیت سے ہے۔ پیچیدہ انداز میں اس کا تعلق ذہنی سکون سے ہے۔ آیئے اس استحکام، تخلیقیت، ذہنی سکون کی وضاحت کریں۔ تخلیقیت تو وہ کام ہے جو ہم کرتے ہیں۔ اور اس کے بدلے میں ہمیں انرجی (عموماً رقم کی صورت میں) ملتی ہے۔ یہ رقم ہمیں ہماری بقا، استحکام اور نشوونما کے لئے معاون ہوتی ہے۔ جب ہمیں اپنے کام کے حوالے سے اطمینان ہوتا ہے اور ہمیں اس بات کا بھی علم ہوتا ہے کہ ہم اپنے کام کو فروغ دے رہے ہیں تو ہمیں ذہنی سکون حاصل ہوتا ہے۔ جب ہم اپنی بقا، استحکام اور ذہنی سکون کے بارے میں محتاط رہتے ہیں تو ہمیں (ہماری خواہشات کی) تکمیل حاصل ہوتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ یہ تینوں چیزیں آپس میں مربوط ہیں۔

لیکن ہمارے معاشرے میں لوگوں کی اکثریت غلط کام کرتی ہے۔ لوگ اپنے میلان کے مطابق کام نہیں کرتے اور اسی لئے انہیں ذہنی سکون حاصل نہیں ہوتا۔ اس طرح وہ اندر سے مسلسل انتشار کا شکار رہتے ہیں۔ غصہ آنے کی ایک وجہ یہ بھی ہوتی ہے۔

ہمارے رجحان سے مطابقت رکھنے والا کام "زندگی کا کام" کہلاتا ہے۔ عدم مطابقت والا کام کرنے سے ہمیں مسرت کے بجائے بے چینی حاصل ہوتی ہے۔

دوسرا چکرا جنسی مرکز بھی ہے۔ معاشرتی دباؤ کی وجہ سے اس معاملے کو دبایا جاتا ہے۔ اس لئے اس چکرا میں باقی چکراز کی نسبت کم انرجی ہوتی ہے۔ یہ جسامت میں بھی سکڑا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ جب ہم خوراک کھاتے ہیں تو بنیادی خام انرجی پہلے اور دوسرے چکرا میں پیدا ہوتی ہے۔ یہ بنیادی انرجی فطرت کے لحاظ سے جنسی ہوتی ہے اور تصعید کے بعد اسے تخلیقی انرجی میں تبدیل کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ یہ انرجی سر میں جاتی ہے۔ ہارٹ چکرا، بازوؤں اور ہاتھوں سے مربوط ہے۔ ہارٹ چکرا سے انرجی ہاتھوں کی جانب آتی ہے۔ ہم ہاتھوں سے مختلف کام سرانجام دیتے ہیں اس لئے

ہاتھوں کے ذریعے ہماری تخلیقیت ظاہر ہوتی ہے۔

وہ لوگ جو اپنے کام میں مسلسل مگن رہتے ہیں وہ اس انرجی کا استعمال کرتے ہیں جیسا کہ پہلے اور دوسرے چکرا میں پیدا ہوتی ہے۔ان کا جسم ہلکا محسوس ہوتا ہے اور وہ تروتازہ رہتے ہیں۔وہ اس درجہ تک جنسی قوت محسوس نہیں کرتے کہ یہ انرجی ان کے لئے مشکلات پیدا کرے۔تعلقات کے معاملات کو دو چکراز مربوط بناتے ہیں۔ہارٹ چکرا اور ہارا چکرا، جب ہم کسی شخص کا بہت زیادہ خیال کرتے ہیں، اس سے محبت کرتے ہیں تو اس شخص سے ہمارا تعلق ہارٹ چکرا کے ذریعے ہی ہوتا ہے۔تعلقات کی یہ قسم آزادی عطا کرتی ہے۔یہ آزادی فرد کو اظہار کے حوالے سے فطری بناتی ہے۔لیکن جب ہم اپنی ذاتی بقا، استحکام، تکمیل یا توقعات کو کسی شخص سے منسوب کر لیتے ہیں، تو اس شخص سے ہمارا تعلق ''ہارا چکرا'' کے ذریعے ہوتا ہے۔اس شخص سے ذہنی وابستگی ہوجاتی ہے۔اس صورت میں وہ شخص آزادی محسوس نہیں کرتا۔تعلقات کی اس قسم پر بعض شرائط لگائی جاتی ہیں۔اس تعلق کے حوالے سے استحکام اور بقاء کے مستقبل کے لئے یہ ایک خطرہ ہوتا ہے۔یہ بھی تعلق کی ایک حالت ہوتی ہے۔جب کوئی شخص یہ کہتا ہے۔''اگر تمہیں کچھ ہوگیا تو میرا کیا بنے گا'' تعلقات کی اس قسم کا تعلق ''ہارا چکرا'' سے ہے۔اس کا تعلق ہارٹ چکرا سے نہیں ہے۔کئی طرح کے تعلقات میں لوگ گھٹن محسوس کرتے ہیں کیونکہ اس تعلق کی وجہ سے کئی قسم کی انرجی میں اضافہ ہوجاتا ہے۔یہ انرجی دوسرے شخص کے ''ہارا چکرا'' سے وصول ہوتی ہے۔

جب ہم (اپنی بقا، استحکام یا تعلقات کے حوالے سے) کوئی افسوس ناک چیز سنتے ہیں تو ہم اپنے ''ہارا چکرا'' میں خالی پن یا کھوکھلا پن محسوس کرتے ہیں۔جیسا کہ اس حصے سے کوئی چیز چیر کر نکال لی گئی ہو۔اس طرح ہم اپنا ''مرکز'' کھودیتے ہیں۔تصوراتی مسائل کا تعلق بھی ہارا چکرا اور رُوٹ چکرا سے ہے۔اگرچہ مسئلے کی عمومی وجہ معاملات کی پیچیدگی ہوسکتی ہے۔یہ زندگی کے خدشات بھی ہوسکتے ہیں۔جب کوئی شخص خود زندگی سے خوف زدہ ہوجائے تو وہ نئی زندگی کو کیسے وجود میں لاسکتا ہے۔بچے کی پیدائش میں تکلیف کی بھی کئی وجوہات ہوتی ہیں۔ہارا چکرا سے متعلق غدود وہ غدود ہیں جو مردوں میں خصیے اور عورتوں میں رحم کہلاتے ہیں۔

ہارا چکرا استحکام کا مرکز ہے۔استحکام سے مراد وہ حالت ہے کہ جس میں ہماری بقا کی تکمیل کی ضرورت ہوتی ہے۔ہمارا اپنا گھر ہو، معقول ذرائع آمدنی ہوں۔اس کے علاوہ کام کے حوالے سے ہمیں مسلسل ترقی ملتی رہے۔استحکام کے فقدان سے ہارا متاثر ہوتا ہے۔

زندگی میں اس قسم کے استحکام کی کمی کی وجہ سے اکثر موٹاپا پیدا ہوجاتا ہے۔عموماً اس حصے پر پہلے موٹاپا آتا ہے۔جب کوئی فرد یہ محسوس کرتا ہے کہ وہ بیرونی دنیا میں استحکام حاصل نہیں کرسکتا تو اس طرح اس کے استحکام کے مرکز کا وزن بڑھنا شروع ہوجاتا ہے۔یہ اندرونی بھاری پن استحکام کا متبادل ہوتا ہے۔موٹاپا ہمیشہ ''ہارا'' میں کسی رکاوٹ کی وجہ سے پیدا نہیں ہوتا،بعض اوقات یہ گلے کے چکرا میں کسی رکاوٹ کی وجہ سے بھی پیدا ہوتا ہے۔

# ساس بہو کا رشتہ

مفتی نذیر احمد قاسمی

## محبت پانے کیلئے محبت کا روّیہ اپنانے کی ضرورت

**سوال:** بہو اور ساس کے درمیان کون سا رشتہ ہے؟ اگر بہو ساس کی خدمت نہ کرے تو کیا وہ گنہگار ہوگی؟

بہو اور سسر میں کون سا رشتہ ہے؟ اگر بہو سسر کی خدمت نہ کرے تو کیا گنہگار ہوگی؟

اور اگر ساس اور سسر بہو کو ہر وقت کام کے لئے ڈانٹیں اور برُا بھلا کہیں، کیا وہ گنہگار ہوں گے؟ بہو پر ساس سسر کی خدمت فرض ہے یا نہیں؟

ساس بہو کو طعنے دے، برُا بھلا کہے، لوگوں میں اسے ذلیل کرے جبکہ اپنی بیٹی، جب وہ سسرال آئے، کے ساتھ اچھا سلوک کرے اور جب بہو اپنے باپ کے گھر جائے تو اس کو اچھی طرح رخصت نہ دے اور نہ ہی اس سے خندہ پیشانی سے بات کرے۔ کیا یہ دوہرا معیار درست ہے؟

قرآن وحدیث کی رو سے اس دہرے معیار کے لئے ایسی عورت کیا واقعی اللہ کے حضور جوابدہ ہے؟

شریعت کی رو سے تفصیلی رہنمائی فرمائیں۔

**جواب:** ساس اور بہو کا رشتہ نازک بھی ہے اور ہمیشہ کا ہے۔ اگر ساس بہو پر ظلم وزیادتی کرتی ہے تو بلاشبہ وہ اپنے بیٹے کے لئے مشکلات کھڑی کرنے کا جرم کرتی ہے۔ جب بہو کا انتخاب کرتے وقت ساس اچھے سے اچھے اخلاق اور حسنِ سلوک ونرم مزاجی کا مظاہرہ کرتی ہے تو بعد میں اس کا اپنی بہو کو ستانا انتہائی سنگین غلطی ہے۔

ہمارے گھریلو اور خاندانی تنازعات کا زیادہ تر حصہ اس ''ساس بہو کی لڑائی'' کا شاخسانہ ہوتا ہے۔

اگر ساس بہو کے ساتھ وہی سلوک کرے جو وہ اپنی بیٹی کے ساتھ کرتی ہے اور بہو اپنی ساس کے ساتھ وہی روّیہ اپنائے جو وہ اپنی ماں کے ساتھ اپناتی ہے تو تمام جھگڑے ختم ہو جائیں گے۔ مگر دونوں دو پیمانے لئے ہوئے رہتی ہیں۔ ساس کا سلوک اپنی بیٹی کے ساتھ کچھ اور عام طور پر بہو کے ساتھ کچھ اور ہوتا ہے۔ حالانکہ اُس کو زندگی کا بیشتر حصہ بہو کے ساتھ گزارنا ہوتا ہے اور بیٹی اپنی ماں کے ساتھ جیسی شفقت، خدمت اور رہمدردی کا سلوک کرتی ہے، ویسا سلوک وہ اپنی ساس کے ساتھ نہیں کرتی۔ حالانکہ اُس کو اپنی زندگی کا زیادہ تر زمانہ ساس کے ساتھ ہی گزارنا ہوتا ہے۔

ساس بہو کو ستائے یا بہو ساس کی ناقدری کرے، اس کا بالواسطہ اثر مرد پر پڑتا ہے، جو ایک کا بیٹا اور دوسری کا شوہر ہے۔ اور اس مرد کی ضرورت دونوں کو یکساں درجہ کی ہے۔ ان دو قریب ترین عورتوں کی آپسی جنگ میں مرد دونوں طرف سے پس جاتا ہے۔ اگر وہ ماں کا ساتھ دے تو زوجہ پر ظلم اور اگر زوجہ کا ساتھ دے تو ماں کی حق تلفی۔ اور پھر اُس کی بددعائیں اُس کے حصے میں آتی ہیں اور دونوں صورتوں میں وہ تباہ ہوتا ہے۔

بہو کو اخلاقی طور پر اپنی ساس کی خدمت کرنی چاہئے تاکہ وہ جب آئندہ ساس بنے گی تو اُس کو بھی وہی روّیہ اُس کی بہو سے مل سکے۔ ساس سسر کی خدمت کرنے کا حکم تو بہو کو نہیں دیا جاسکتا۔ اس لئے یہ اُس پر کوئی لازمی حق اور ناگزیر فریضہ نہیں ہے مگر بہو اگر ساس سسر کی خدمت سے مکمل دوری اختیار کرے تو اس کی وجہ سے خود اُس کے شوہر کے لئے مسائل پیدا ہوں گے اور نتیجے میں اس کے اپنے رشتہ پر اس کے منفی اثرات پڑیں گے۔

دنیا میں انسان کی کامیابی حسن اخلاق اور اچھے رویہ کے ساتھ خادمانہ سلوک پر مبنی ہے۔ نہ کہ ہٹ دھرمی، انانیت، اکڑبازی اور ضد ونفرت پر۔

دوسرے سے محبت کا سلوک پانے کے لئے یہاں سے محبت کا روّیہ برتنا ضروری ہے۔ جو شخص دوسرے کو ستائے اور اس سے محبت کی توقع رکھے، وہ نادان ہے۔ جو دوسرے پر ظلم کرے اور اُس سے حسن سلوک کی آس لگائے، وہ احمق ہے۔ چاہے وہ تعلیم یافتہ ہو یا اَن پڑھ، مالدار ہو یا غریب، اونچے خاندان کا ہو یا پسماندہ طبقے سے۔

انسان اپنے آپ کو محبوب بنانا چاہے تو خود محبت کا مظاہرہ کرے اور

دوسروں سے خدمت لینا چاہے تو پہلے یہاں سے خدمت کرے۔ کامیاب زندگی کے لئے یہی زریں اصول ہیں۔ ادائیگی فریضہ زیادہ اہم ہے مطالبۂ حقوق کے مقابلے میں۔ اگر ہم اپنے فرائض ادا کریں تو دوسرے کے حقوق ادا ہو جاتے ہیں اور دوسرا جب اپنے فرائض انجام دے گا تو ہمارے حقوق ادا ہو جائیں گے۔ آج کے عہد میں حقوق کی حصولیابی کی مہم ہر طرف ہے مگر ادائیگی فرائض کی فکر کم ہی ہے۔ ظلم زبان سے ہو یا ہاتھ سے، برا طرز عمل اور غلط رویہ جیسے بھی اپنایا جائے، وہ بہر حال گناہ ہے۔ حضرت نبی علیہ السلام نے فرمایا "کامل مسلمان وہ ہے جو اپنے بھائی کے لئے وہی پسند کرے جو اپنے لئے پسند کرتا ہے"۔

اس لئے ساس اپنی بہو کے ساتھ وہی سلوک کرے جیسا وہ اپنی بیٹی کی ساس سے چاہتی ہے اور بہو اپنی ساس کے ساتھ وہی سلوک کرے جو وہ اپنی ماں کی بہو سے امید کرتی ہے بلکہ مطالبہ کرتی ہے۔



## ماہنامہ خزینہ روحانیات کی ایجنسیز کی تفصیل

1. فیصل آباد: اختر بک سٹال چیمہ کلینک نزد اوالہ چوک۔ 0313-7091558
2. سکھر: الفتح نیوز ایجنسی دکان نمبر 106، مہران مرکز 0300-9313528
3. پشاور: اطلس نیوز ایجنسی۔ 091-2573666, 0314-9007293
4. راولپنڈی: کمبائنڈ نیوز ایجنسی۔ 051-5505194
5. کوئٹہ: عامر تونسوی بک ڈپو میزان چوک۔ 0345-8312362
6. کراچی: اقبال نعمانی بک سنٹر صدر۔ 0332-2177934
7. لاہور: سلطان نیوز ایجنسی اخبار مارکیٹ۔ 0423-7249813
8. ایبٹ آباد: طیبہ بک ڈپو سپلائی بازار۔ 0331-9381998
9. جھنگ: شیخ محمد حسین نیوز ایجنسی فوارہ چوک صدر۔ 0477-626420
10. کراچی: رہبر نیوز ایجنسی، صدر۔ 0333-2168390
11. مہران نیوز ایجنسی، حیدر آباد۔ 0321-3060477
12. محمدی نیوز ایجنسی، لاری اڈہ، میانوالی۔ 0321-6077778
13. نیشنل بک ڈپو، وحدت روڈ، لاہور۔ 0300-4915552
14. رائیونڈ: پاکستان نیوز ایجنسی۔ 35390737
15. حبیب لائبریری، میلاد چوک، واہ کینٹ۔ 0301-5497007
16. اٹک: مقبول عام کتب خانہ، اردو بازار۔ 057-2613289
17. دولت خان نیوز ایجنسی: چشتیاں۔ 063-2502294
18. دارالادب نیوز ایجنسی: تلمبہ روڈ، میاں چنوں۔ 063-2502294
19. چوہدری بشیر امانت علی اینڈ برادرز، ریلوے روڈ، خانپور۔ 0333-7472654
20. مکتبہ آلایا ناصریا، تحصیل بازار، ہارون آباد۔ 0321-7584846
21. المدینہ بک ڈپو، بہاولنگر۔ 0333-6320766
22. مکتبہ جاوید، نزد جاوید یونانی لیبارٹری، میانوالی۔ 0303-7523280
23. طاہر نیوز ایجنسی: خانیوال۔ 065-2552675
24. بخاری نیوز ایجنسی: احمد پور شرقیہ۔ 0302-7768638
25. مکتبہ نورالھدیٰ، مشرقی بازار، حسن ابدال۔ 0306-5601613
26. چوہدری نیوز ایجنسی: ریلوے روڈ صادق آباد۔ 0333-7452600
27. حضرو: بلال خوشبو محل۔ 0314-2192166

# بچے کھانا کیوں نہیں کھاتے؟

سعدیہ فاروق

دنیا میں شاید ہی کوئی ایسی ماں ہو جسے یہ شکایت نہ ہو کہ ''میرا بچہ کھانا نہیں کھاتا''۔ بچوں کا کھانا کھانے کے معاملے میں ناک بھویں چڑھانا بہت عام ہے۔ بڑھتی عمر میں جب بچوں کو بھرپور غذائیت کی ضرورت ہوتی ہے، ایسی صورت میں بچوں کا نہ کھانا یا کھانے کے نام پر الم غلم اشیاء جیسے چپس، ٹافیاں اور سافٹ ڈرنکس کا استعمال کرنا یقیناً ایک تشویشناک امر ہے۔

بچوں کے نہ کھانے میں کئی پہلو موجود ہیں۔ اگر والدین ان پہلوؤں کو جانچ کر اپنے بچے کے نہ کھانے کی وجہ دریافت کرلیں تو کسی حد تک اس مسئلے کو حل کیا جاسکتا ہے۔

## نفسیاتی پہلو

بہت چھوٹی عمر میں ہی بچے جان لیتے ہیں کہ ان کا کھانے سے انکار کرنا بڑوں کے لئے چیلنج ہے۔ بسا اوقات بڑوں کی توجہ، ان کے مسلسل اصرار کی صورت میں، بہت آگے پیچھے پھرنے کے باعث بچے اس حرکت کو اپنی عادت بنا لیتے ہیں۔ اس لئے والدین کو چاہئے کہ اول تو بچوں کے پیچھے پیچھے پھر کر کھلانے کی عادت مکمل طور پر ترک کردیں۔ اس کے بجائے اسے سلیقے سے دسترخوان پر بٹھا کر واضح کردیں کہ یہ ایک طرح کا کام ہے جو بڑوں کی طرح اسے بھی کرنا ہے۔ بہت چھوٹے بچوں کے ساتھ مختلف کھلونے لے کر بیٹھنا بھی کامیاب ثابت ہوتا ہے۔

بعض بچے بڑوں کی طرح خود اپنے ہاتھ سے کھانا چاہتے ہیں جبکہ والدین ان کے پھیلانے اور سمیٹنے کے عمل سے بچنے کے لئے انہیں یہ آزادی نہیں دیتے۔ آپ بچوں کو ان کے من پسند رنگوں اور ڈیزائن کے برتنوں میں انہیں خود کھانے کی اجازت دیں تو وہ مگن ہو کر یہ کام کریں گے۔

عموماً یہ سمجھا جاتا ہے کہ چھوٹے بچے رنگ اور ذائقہ محسوس نہیں کرتے یا انہیں اس حوالے سے کوئی سروکار نہیں جبکہ ایسا سوچنا سراسر نادانی ہے۔ آپ نے دیکھا ہوگا کہ بہت چھوٹی عمر کے بچے بھی بعض اوقات اپنی پسند کے اعتبار سے میٹھی، نمکین یا کھٹی چیزوں کو تھوک دیتے ہیں۔ اگر آپ یہ سمجھتے ہیں کہ آپ کا بچہ تیکھا نہیں کھا سکتا تو یہ بھی آپ کی غلطی ہے۔ ہر بچے کی ذائقے کے اعتبار سے اپنی پسند یا ناپسند ہے۔ آپ مختلف تجربوں کی بنیاد پر اس کی پسند کو جاننے اور پھر انہی فلیورز کو بچوں کی غذاؤں میں ترجیحی بنیادوں پر شامل کیجئے۔ اکثر اوقات بچے کھانے کی پسند ناپسند کے معاملے میں بڑوں کی تقلید کرتے ہیں۔ اس لئے اگر آپ کو کچھ پسند نہیں بھی ہے تو اس کا اظہار بچے کے سامنے مت کیجئے۔

بچوں کے ساتھ سختی مت کیجیے۔ ان کے لئے کھانا کھانے کے عمل کو سزا مت بنائیے اور نہ ہی حد درجہ منت سماجت کیجئے بلکہ ایک آدھ بار دل کڑا کرکے اسے نظر انداز کردیں اور بھوک لگنے یا اس کو اپنی ضد بھول جانے کا انتظار کیجئے۔

## غذائی پہلو

بڑھتی عمر میں بچوں کو وٹامنز، منرلز، آئرن، کیلشیم غرضیکہ غذائیت سے بھرپور غذا درکار ہوتی ہے۔ ماں کو چاہیے کہ وہ بچے کی خوراک میں غذائی پہلو کو بنیادی ترجیح دے۔ ضروری نہیں کہ بچہ بڑوں کی طرح تین وقت چاول اور روٹی کھائے بلکہ بچوں کے لیے یہ مناسب ہے کہ انہیں دو دو گھنٹے کے وقفے سے مناسب مقدار میں طاقتور اور زود ہضم غذائیں دی جائیں جیسے دودھ اور اس سے بنی تمام اشیاء بچوں کی صحت کیلئے بہت مفید ہیں۔ دودھ میں مختلف پھلوں کی شمولیت سے روزانہ نئے ذائقے کا قوت بخش ملک شیک تیار کیا جاسکتا ہے جسے بچے بہت شوق سے پیتے ہیں۔ نوڈلز یا میکرونی کو خالی بوائل کرکے دینے کے بجائے اس میں مختلف سبزیوں کو باریک کاٹ کر شامل کرنے سے اس کی غذائیت بڑھائی جاسکتی ہے۔ مختلف دالوں کا دلیہ اور گوشت کی ایک بوٹی یا قیمہ کے ساتھ حلیم جیسا مکس تیار کریں، بچوں کے لئے مکمل غذا ہے۔ اسی طرح کھچڑی میں دالوں کی ادل بدل کے ساتھ

چکن اور سبزی کا پیس شامل کر کے اس کی طاقت اور غذائیت...... دونوں ہی کو بڑھایا جاسکتا ہے۔ مختلف میوہ جات کا پاؤڈر بنا کر رکھ لیں۔ اب اسے کسٹرڈ، کھیر یا ساگودانہ پکاتے وقت ایک چمچ شامل کر دیں۔ بچوں کو قطعی پتہ نہیں چلے گا اور میوؤں کی غذائیت ان کے جسم کا جز بن چکی ہوگی۔ بچے عموماً پکی ہوئی سبزیاں نہیں کھاتے تو انہیں کچی یا فرائی کی ہوئی سبزیاں پیش کریں۔ ہفتے میں ایک آدھ بار مکمل طور پر بچوں کی پسند کا مینیو تیار کیجئے۔ اس طرح وہ خاص طور پر اپنے لئے تیار کی گئی غذا کو ذوق وشوق سے کھائیں۔ آپ بھی ان کی پسند کو انجوائے کریں تا کہ اگلی بار وہ آپ کا ساتھ بھی دیں۔

بچپن سے ہی کوشش کریں کہ بچوں کو اسنیکس، چیونگم، ٹافیاں اور کولڈ ڈرنکس کی عادت نہ ڈالیں ورنہ آگے جا کے یہ عادت مزید پختہ ہوجاتی ہے۔ بچوں کو وقت پر کھانا دیں اور دو کھانوں کے درمیان سوائے پانی کے کچھ نہ دیں۔ بے تحاشہ میٹھی چیزیں کھلانے سے بھی بچوں کی بھوک ختم ہوجاتی ہے۔

بچوں کیلئے جھٹ پٹ کھانے

ضروری نہیں کہ آپ بچوں کے لیے ڈشز بنانے کے لیے بہت ساری مہنگی اشیاء ڈال کر یا بہت مشکل مرحلے سے گزر کر کھانا تیار کریں۔ غذائیت سے بھر پور منٹوں میں بننے والی کئی ڈشیں تھوڑے بڑے بچے خود بھی بنا سکتے ہیں۔

◉...... مایونیز حسب ذائقہ، نمک، کالی مرچ ملا کر باریک کٹا کھیرا اور گاجر شامل کر کے ڈبل روٹی کے سلائس پر لگا دیں اور فلاور سینڈوچ کٹر سے کاٹ کر پیش کریں۔

◉...... مکھن میں بوائل انڈا میش کر کے نمک اور کالی مرچ شامل کر لیں ایک اور سینڈوچ فلنگ تیار ہے۔

◉...... میٹھے کے شوقین بچوں کو من پسند فروٹس کیوب میں کاٹ کر لال یا اورنج جوس اور تھوڑی شکر شامل کر کے پیش کریں۔

◉...... مختلف فلیورز کے کسٹرڈ میں فروٹ اور رنگین سویوں کے ساتھ جیلی اور بنٹیز کا اضافہ کر دیں۔ بچے بہت شوق سے کھائیں گے۔

◉...... ڈبل روٹی یا بن کے اوپر شریڈ کی ہوئی چکن یا بوائل تہہ ڈال کر کیچپ ڈالیں اور پھر خوب ساری چیڈر چیز کو کدوکش کر کے ٹاپ پر پھیلا دیں۔ اب چاہے دو منٹ کے لیے بیک کریں، مائیکرو ویو کریں یا پین میں ڈھکن لگا کر رکھیں۔ چیز کے پھیلتے ہی منی پیزا تیار ہے۔

◉...... عموماً بچوں کو برگر بھی بہت پسند ہوتے ہیں۔ ایسے میں قیمہ اور آلو کے کٹلس یا چکن کے کٹلس بنا کر فریزر میں رکھ لیں اور وقت ضرورت انہیں فرائی کر کے مایونیز اور کیچپ کی مدد سے برگر تیار کر لیں اور فرنچ فرائز کے ساتھ سرو کریں۔

◉...... ڈرنکس کے شوقین بچوں کے لیے مختلف فروٹس کے شیکس پر اسٹرابیری یا چاکلیٹ سیرپ کی ٹاپنگ کر دیں۔ بچے اسے زیادہ انجوائے کریں گے۔ انہیں شیکس کو آئس کریم کے خالی گلاسوں میں فریز کر لیں۔ یہ خالص گھر کی بنی ہوئی آسان ترین آئس کریم بھی بچوں کو غذائیت پہنچانے کا موثر ترین ذریعہ ہے۔

# قربانی اور گوشت

## حکیم غلام یزدانی قریشی

گوشت ایک پسندیدہ غذا ہے اور انسانی ضرورت بھی۔ گوشت نائٹروجن، چربی، نمکیات اور پانی کا مجموعہ ہوتا ہے۔ البتہ نائٹروجنی اجزاء زیادہ پائے جاتے ہیں۔ یہ اجزاء ہمارے جسم کے رگ وریشوں کی طاقت اور بڑھوتری میں خصوصی خدمات انجام دیتے ہیں۔ ہماری مختلف حرکات وافعال سے لحہ بے لحہ ہمارے جسم میں جو کمی بیشی ہوتی رہتی ہے، اس کا بدل مہیا کرتے ہیں۔ اسی طرح ہماری صحت اور طاقت برقرار رکھتے ہیں۔ یہ نائٹروجنی اجزاء دیگر غذاؤں مثلاً انڈہ، آلو، پنیر اور دالوں وغیرہ میں بھی پائے جاتے ہیں مگر گوشت سے کم۔ جن حضرات کو گوشت کم میسر آتا ہے، وہ دوسری نائٹروجنی غذاؤں سے اپنی بدنی ضرورت پوری کرسکتے ہیں۔ گوشت جس حصہٗ بدن کا کھایا جائے، جسم کے اسی حصہ کو بالخصوص تقویت پہنچاتا ہے۔

انسان طبعی طور پر گوشت خور واقع ہوا ہے۔ مختلف علاقوں کے لوگ اپنی پسند کا گوشت کھاتے ہیں۔ بعض خانہ بدوش، ٹڈیاں، سانپ کتے، بلی اور بعض قومیں بندر اور لومڑی وغیرہ کھانے سے بھی دریغ نہیں کرتے۔ دین اسلام میں حدود قائم کی گئی ہیں اور صرف ایسے جانوروں کے گوشت کھانے کی اجازت ہے جو انسانی صحت پر کوئی برا اثر مرتب نہیں کرتے۔ گوشت کا زیادہ استعمال البتہ نقصان دہ بھی ہوسکتا ہے۔ اس کے کھانے سے بدنی حرارت بڑھ جاتی ہے۔ طبیعت میں ہیجان پیدا ہوتا ہے اور آدمی لڑنے مرنے پر بھی تیار ہوجاتا ہے۔ اسی طرح ہائی بلڈ پریشر، قبض، پیچش، گرمی دانے وغیرہ ہوسکتے ہیں۔ جس جانور کا گوشت بھی کھایا جائے گا، اسی قسم کی کیفیت پیدا ہوگی۔ گوشت خوب گلا کر کھائیں، چبا کر کھائیں، اطمینان سے کھائیں، ہاتھ سے نوچ کر کھائیں۔ قیمہ، کوفتے، کباب، پسندے پکاتے وقت عام طور پر ان کے اچھی طرح پک کر قابل استعمال ہوجانے کا خیال نہیں رکھا جاتا۔ ان کو پکاتے وقت ایک آدھ ٹکڑا گوشت کا بھی ساتھ پکائیں اور جب اس امر کا اطمینان ہوجائے کہ وہ ٹکڑا گل چکا ہے تو سمجھ لیں قیمہ وغیرہ قابل استعمال ہے۔ اگر صرف گوشت کھانے کا شوق ہو تو اس کے اثرات کو اعتدال پر رکھنے کے لئے علیحدہ سبزی یا سلاد کا اہتمام ضرور رکھیں تاکہ گوشت کی حرارت کو کم کیا جاسکے۔ کچھ حضرات روزانہ گوشت کھانا پسند کرتے ہیں۔ ایسا کرنا مضرِ صحت ہے۔ گوشت کے ساتھ حسب حالات سبزیات، دہی، ٹھنڈے پھل وغیرہ کا استعمال ضرور کیا جائے تاکہ بعد میں کوئی پریشانی یا بیماری نہ ہو۔ کھانا ذرا ٹھنڈا کر کے کھائیں۔ اس وقت تک کھانا شروع نہ کریں جب تک اس سے بھاپ کا نکلنا بند نہ ہوجائے۔ اسی طرح گرم گرم کھانے کو ڈھک بھی نہ دینا چاہئے جب تک اس سے بھاپ نکلتی رہے۔ گوشت میں ہاضم مصالے مثلاً نمک، مرچ، سیاہ زیرہ، سیاہ سونٹھ وغیرہ ضرور ڈالنے چاہئیں۔ گوشت کو بخوبی گلانے کے لئے کچری، سہاگہ، سوڈا بائی کارب، سرکہ وغیرہ استعمال کرتے ہیں۔ گوشت دم پخت پکایا جائے تو بہتر رہتا ہے۔ نیز اس میں لہسن، پیاز، نمک، دیگر مصالہ جات ڈال کر پکایا جائے تو وہ زیادہ مقوی اور مفید رہتا ہے۔ اگر گوشت کی یخنی پینا مقصود ہو تو اس میں بہت کم مصالہ جات کے ساتھ الائچی خرد اور خشک دھنیا کا استعمال ضرور کریں۔ نیز یخنی گھونٹ گھونٹ کرکے پینی چاہئے۔ آج کل گوشت کو کچا پکا ڈبل روٹی یا برگر وغیرہ کی صورت میں کھانے کا بہت رواج ہے۔ بلاشبہ یہ مختصر اور لذیذ غذا ہے لیکن اگر اس میں نیم پخت گوشت استعمال کیا جائے گا تو اس سے مروڑ پیچش وغیرہ ہوجانے کا اندیشہ رہے گا۔ مزید اصلاح کے لئے ٹماٹر یا چٹنی وغیرہ کے ساتھ استعمال کرنا مفید اور لذیذ رہتا ہے۔

بہتر اور جلد ہضم والے گوشت پرندوں مثلاً بٹیر، تیتر، مرغی وغیرہ کے گوشت ہوتے ہیں۔ یہ نسبتاً مقوی بھی زیادہ ہوتے ہیں۔ پٹھوں اور دماغ کو خصوصیت کے ساتھ طاقت بخشتے ہیں۔ بکری کا گوشت مولد خون صالح، گرم مزاجوں کے موافق ہے۔ بھیڑ کے گوشت میں غذائیت چکنائی وغیرہ زیادہ مقدار میں پائی جاتی ہے اور بدن کو موٹا کرتا ہے لیکن دیر ہضم ہے۔ کمزور معدہ لوگوں کو نہ کھانا چاہیئے۔ گائے کا گوشت فاسد خون پیدا کرتا ہے۔ دیر ہضم ہے۔ گٹھیا اور عرق النساء کے بیماروں کو ہرگز استعمال نہ کرائیں۔ بھینس

کا گوشت زیادہ دیر ہضم ہے اور ردی اخلاط پیدا کرتا ہے۔ ہرن کا گوشت خشکی پیدا کرتا ہے۔ البتہ فالج اور دیگر جملہ امراض میں مفید ہے۔ اونٹ کا گوشت بخاروں میں مفید ہے۔ دودھ مرض استسقاء میں فائدہ پہنچاتا ہے اور بذریعہ پیشاب غلیظ جمع شدہ مادہ کو خارج کرتا ہے۔ دیر ہضم ہونے کی وجہ سے غلیظ اخلاط پیدا کرتا ہے۔

ماہرین نے نصف پاؤ سے زیادہ گوشت کھانے سے منع کیا ہے۔ عیدالاضحیٰ کے حوالے سے ہر آدمی مختلف انداز سے وافر گوشت استعمال کرتا ہے۔ ایسا کرنا صحت کے لئے کوئی مفید بات نہیں۔ اسی لئے آقائے نامدار تاجدار مدینہ حضرت محمد ﷺ نے اس امر کی تلقین فرمائی ہے کہ مساکین اور احباب میں بھی گوشت تقسیم کرو۔ اپنی خوشی میں ان کو بھی عمدہ غذا مہیا کرو۔ اسلام دراصل ہے ہی دوسروں کے لئے خیر خواہی کا نام اور اس امر کی تائید کی یہ ایک عملی صورت ہے۔ سچ پوچھئے تو گوشت کھانا ان لوگوں کا زیادہ حق ہے جو سال بھر بہت حد تک اس نعمت سے محروم رہتے ہیں جبکہ اہل ثروت سارا سال کسی گھڑی بھی اس سے محروم نہیں ہونا چاہتے بلکہ ضروریات سے زیادہ استعمال کرتے ہیں۔ غریب و نادار لوگ اس موقع عید پر جمع شدہ گوشت کو خشک کر کے محفوظ رکھ لیتے ہیں اور وقتاً فوقتاً استعمال کرتے رہتے ہیں۔ صاحب حیثیت لوگ فریج یا ڈیپ فریزر میں بھر کر رکھ لیتے ہیں۔ لیکن یہ بھول جاتے ہیں کہ گوشت کی خوبی، لذت اور قوت اس طرح بحال نہیں رہتی۔ ایسی حرص کا کیا فائدہ جس سے اپنے آپ کو بھی وہ کچھ نہ ملے جو ہم چاہتے ہیں اور غریب و نادار لوگ بھی محروم رہیں جو کہ ان کا حق ہے۔ گوشت کے علاوہ بھی ہر غذا تازہ اور عمدہ کھانا چاہئے۔ خواہ وہ مقدار میں کم ہی میسر کیوں نہ آئے۔ اس میں انسان کی صحت اور عافیت کا راز مضمر ہے اور وہ تربیت اور اس کے بہترین نتائج بھی اجاگر ہوتے ہیں جو قربانی کی صورت میں سنت ابراہیمی کے انداز میں بالکل ہمارے ہی لئے دونوں جہانوں میں کامیابی و اجر عظیم کا موجب بنتی ہے۔ قربانی کا گوشت کھانا کھلانا اور احباب میں تقسیم کرنا، ہر صورت میں احکام شریعت کے مطابق ہونا چاہیے۔ آپ سنبھال کر کیوں رکھیں؟ آپ کو تو کھانے کے لئے ہر وقت ملتا رہتا ہے۔ دے دیں اللہ پھر دے گا۔

عیدالاضحیٰ کے موقع پر قربانی کرنا ایک امتحان اور ترغیب ہے۔ اس طرح ایثار کے جذبہ کو تقویت ملتی ہے۔ کچھ لوگ ان دنوں میں اپنی صحت کو بھی قربان کر دیتے ہیں۔ گوشت کو الٹ پلٹ بھوننا، خوب مصالہ جات لگا کر چٹ پٹا بنا کر کھانا، کئی ایک بیماریاں پیدا کرنے کا موجب بن جاتا ہے۔ گوشت کھانے سے مطلوبہ فوائد بھی حاصل نہیں ہوتے۔ معدہ میں جلن، السر اور بواسیر ہو جانے کی یہ ایک عام اور اہم وجہ ہے۔ عید کے دنوں میں مختلف طریقوں سے اس کے استعمال کا عام رجحان ہے۔ اگر کوئی زیادہ استعمال کی غلطی کر بیٹھے تو اسے کئی دن تک صرف ٹھنڈی قسم کی سبزیاں کھانی چاہئیں اس کے علاوہ کنوں، گاجر، گنا یا ان کے رس میں قدرے زیرہ سیاہ، نمک سیاہ ملا کر پی جائیں۔ اگر تکلیف زیادہ محسوس ہو تو 5 گرام اسپغول، 5 دانے آلو بخارا کو نصف کلو پانی میں بھگو دیں۔ ایک گھنٹہ کے بعد نصف پانی چھان کر قدرے چینی ملا کر پئیں اور باقی نصف دوسری خوراک کے طور پر بعد نماز عصر اسی طرح پی لیں۔ دہی یا دہی اور دودھ کی لسی بھی حرارت کو کم کرتی ہے۔

# انجیر......ایک انتہائی مفید پھل

انتخاب: محمد عارف

انجیر کو جنت کا پھل بھی کہا جاتا ہے۔ یہ کمزور اور دبلے پتلے لوگوں کے لئے نعمت بیش بہا ہے۔ انجیر جسم کو فربہ اور سڈول بناتا ہے۔ چہرے کو سرخ و سفید رنگت عطا کرتا ہے۔ انجیر کا شمار عام اور مشہور پھلوں میں ہوتا ہے۔ انجیر ایک چھوٹا سا خشک میوہ ہے، جس کے بے شمار فوائد اور متعدد خواص ہیں، جن میں سے چند اہم ترین کا ہم یہاں ذکر کر رہے ہیں۔

## نظام انہضام کی بہتری

انجیر کے تین ٹکڑے 5 گرام ریشوں (فائبر) پر مشتمل ہے، جو روزانہ کی ضرورت کا 20 فیصد پورا کردیتے ہیں۔ انجیر قدرتی طور پر قبض کشا خشک میوہ ہے، جو آپ کو قبض سے محفوظ رکھنے کے علاوہ نظام انہضام کی مجموعی کارکردگی کو بہتر بناتا ہے۔



## وزن میں کمی

ریشوں سے بھرپور ہونے کے علاوہ انجیر میں کچھ خاص قسم کی کیلوریز بھی پائی جاتی ہیں۔ لہٰذا وہ لوگ جو اپنا وزن گھٹانا چاہتے ہیں، انجیر کا ضرور استعمال کریں، کیوں کہ ایک انجیر میں صرف 47 کیلوریز ہوتی ہیں۔

## بلڈ پریشر

خون کے دباؤ کا شکار افراد کے جسم میں سوڈیم اور پوٹاشیم کی سطح متناسب نہیں رہتی اور انجیر کا استعمال اس تناسب کو بحال کرنے میں نہایت مفید ثابت ہوا ہے۔ پوٹاشیم سے بھرپور انجیر بلڈ پریشر کو کم کرسکتی ہے۔

## دل کے امراض

انجیر میں شامل اینٹی آکسائیڈینٹ کسی بھی دیگر پھل کی نسبت زیادہ معیاری ہوتے ہیں اور یہ مرکبات ایسے مادوں کو خارج کردیتے ہیں جو خون کی نالیوں کو نشانہ بناتے ہیں۔ اس کے علاوہ یہ اینٹی آکسائیڈینٹ کینسر سے بچاؤ کا بھی موجب ہیں۔

## ہڈیوں کی مضبوطی

کیلشیم سے بھرپور دیگر غذاؤں کے ساتھ انجیر کا استعمال ہڈیوں کو مضبوط بناتا ہے۔ ایک خشک انجیر کیلشیم کی روزانہ کی ضرورت کا 3 فیصد بنتی ہے۔

## ذیابطیس

ذیابطیس کا شکار افراد اکثر اپنی خوراک کے بارے میں کنفیوژن کا شکار رہتے ہیں لیکن انجیر کا استعمال آپ کے لئے نہایت سودمند ثابت ہو سکتا ہے۔ انجیر میں قدرتی شوگر ہوتی ہے، جو مصنوعی شوگر کے استعمال کو کم کر کے فائدہ پہنچاتی ہے۔

## خون کی کمی

ایک انجیر انسانی جسم کو روزانہ درکار آئرن کی 2 فیصد ضرورت کو پورا کرتی ہے اور آئرن کی متناسب مقدار نہ ملنے سے جسم خون کی کمی کا شکار ہو سکتا ہے۔

## نظام تولید

قدیم علوم کے مطابق یونانی قوت باہ کو بڑھانے کے لئے انجیر کا استعمال کیا کرتے تھے اور آج جدید میڈیکل سائنس نے بھی یہ ثابت کردیا ہے کہ انجیر تولیدی صلاحیتوں میں اضافہ کرتی ہے، کیونکہ یہ زنک، میگنیشیم اور میگنیز جیسے منرلز سے بھرپور ہوتی ہے۔

# پاؤں کی بدبو سے چھٹکارا پانے کے طریقے......انتخاب: محمد عارف

بدبو چاہے کسی چیز کی ہو یا اپنے جسم کی، انتہائی ناگوار لگتی ہے۔ ایک انسانی جسم پورے کا پورا بدبو پیدا نہیں کرتا بلکہ جسم کے کچھ خاص حصے ہوتے ہیں جو ایسی ناگوار صورت حال پیدا کرتے ہیں اور ان حصوں میں ہمارے پاؤں بھی شامل ہیں۔ پسینے کے باعث بعض لوگوں (خصوصاً مردوں) کے پیروں سے بہت زیادہ بدبو آتی ہے۔ وہ تھوڑی دیر بند جوتا پہن کر اگر جرابیں اتاریں تو آپ انہیں اپنے پاس نہیں بٹھا پائیں گے۔ پیروں سے بدبو کا آنا اگر دوسروں میں ناگواری کا احساس پیدا کرتا ہے تو جس کے پاؤں سے بدبو آرہی ہے، شرم کے باعث اس کا کیا حال ہوگا؟ تو یہاں ہم آپ کو پاؤں کی بدبو سے نجات کے طریقے بتاتے ہیں۔

- اس معاملہ میں صفائی لازم ہے۔ ایک ہی جوتا یا جراب پورا ہفتہ مت استعمال کریں۔ اگر آپ کے پاس مزید جوتے یا جرابیں نہیں ہیں تو جرابوں کو باقاعدگی سے اچھی طرح دھوئیں اور جوتوں کو کھلی فضا میں رکھیں۔
- پیروں کی سڑاند کو ختم کرنے کے لئے ضروری ہے کہ دافع بدبو پاؤڈر یا سپرے استعمال کریں۔ جوتوں کو کسی بند جگہ پر مت پڑے رہنے دیں۔
- اپنے پیروں کو خشک اور صاف رکھیں۔ نہانے کے بعد انگلیوں کے درمیان والی جگہوں کو بھی خصوصی طور پر خشک کریں۔
- اگر آپ کو پیروں کی بدبو کے باعث روزانہ شرمندگی کا سامنا کرنا پڑتا ہے تو آپ دافع بدبو سپرے یا خوشبو استعمال کیا کریں۔
- اگر موسم اجازت دے تو ہمیشہ کھلے جوتے، یعنی سینڈل اور چپل وغیرہ کا استعمال کریں۔

ان ٹوٹکوں سے بھی اگر پاؤں کی بدبو ختم نہیں ہوتی، تو آپ اس کا باقاعدہ علاج بھی کرواسکتے ہیں، جس کے لئے آپ کو ڈرماٹولوجسٹ سے رجوع کرنا چاہیے۔

# مثبت سوچ سے متعدد بیماریوں سے بچا جاسکتا ہے......انتخاب: محمد عارف

ایک نئی تحقیق میں یہ دعویٰ کیا گیا ہے کہ مثبت سوچ درد کی شدت میں کمی لاسکتی ہے۔ صرف 5 منٹ کے نفسیاتی علاج یا نفسیاتی تربیت cognitive behavioural therapy سے درد کی شدت کو 60 فیصد تک کم کیا جاسکتا ہے۔ یہ تحقیق یونیورسٹی آف ریڈنگ بروک شائر کے سائنسدانوں نے کی، جنہوں نے 34 افراد کو اس کا حصہ بناتے ہوئے ان کے بازوؤں پر جھلنے کا احساس پیدا کرتے ہوئے ان سے پوچھ گچھ کی۔ مرد و خواتین پر مشتمل ان رضا کاروں سے حاصل ہونے والے نتائج کے مطابق وہ شرکاء جنہوں نے "درد تربیت" تھراپی میں حصہ لیا، انہوں نے تربیت نہ لینے والوں کی نسبت 58 فیصد کم درد کی شکایت کی۔ نفسیاتی تھراپی کے ذریعے جھلنے اور کمر کے شدید درد وغیرہ سے کافی حد تک سکون حاصل کیا جاسکتا ہے۔ یونیورسٹی آف ریڈنگ بروک شائر کے ڈاکٹر ٹم سالموز کہتے ہیں کہ "تحقیق میں حصہ لینے والے نصف افراد کو منفی سوچ پر قابو پانے کی تربیت دی گئی تھی جبکہ باقی تربیت یافتہ نہیں تھے، لہٰذا تربیت یافتہ افراد نے درد کے احساس کی شدت کو کم محسوس کیا۔ ہم جانتے ہیں کہ جب جسم جھلتا ہے یا کوئی چوٹ آتی ہے تو جلن یا درد کا احساس فطری بات ہے لیکن فوری طور پر اس درد کی شدت کے احساس کو کم کرنے کا سب سے بہترین ذریعہ مثبت سوچ ہے"۔

واضح رہے کہ برطانیہ میں ہر سال تقریباً 5 ملین افراد کمر کے درد کی تکلیف میں مبتلا ہوتے ہیں، جن میں اکثریت مختلف دفاتر میں کام کرنے والوں کی ہے، تو ایسے میں نفسیاتی تھراپی ان کے بہت کام آسکتی ہے۔

(افسوس کہ پاکستان میں اس طرف بالکل توجہ نہیں ہے۔ جب کہ یہ طریقہ علاج تکلیف دہ امراض میں بہت فائدہ مند ہے۔ ع)

# روحانی دفاع کورس کرکے اپنا، اہل وعیال اور مریضوں کا روحانی دفاع کریں

اس کورس میں عامل کا بنیادی روحانی دفاع مضبوط کیا جاتا ہے جس کی ضرورت جنات اور جادو کے علاج میں پڑتی ہے۔ یہ کورس ان مریضوں کے لئے بھی مفید ہے جو چاہتے ہیں کہ جادو اور جنات سے ہمیشہ کے لئے محفوظ ہو جائیں اور بار بار جادو یا جنات کے اثرات میں مبتلا نہ ہوں۔ اس کورس کو کرنے کے بعد آپ درج ذیل کام کر سکتے ہیں:

**کورس فیس: -/5000 روپے**

| | | |
|---|---|---|
| ......اپنا، اہل وعیال کا روحانی دفاع کرنا ❁ | ......روحانی مریضوں کا روحانی دفاع کرنا ❁ | ......اپنے گھر اور کسی بھی جگہ کا حصار کرنا ❁ |
| ......مریض کے گھر جا کر حصار کرنا ❁ | ......مریض کے گھر سے جادو اور جنات کو اور ان کے اثرات کو نکالنا ❁ | |

اس کورس میں آٹھ چلّے کروائے جاتے ہیں۔ ان تمام اعمال کو صحیح طرح مکمل کرنے کے بعد عامل اپنا، اپنے اہل وعیال کا اور اپنے روحانی مریضوں کا دفاع کرنے کے قابل ہو جاتا ہے۔ ابتدائی کورس کی وجہ سے دور کے روحانی مریضوں کا دفاع اتنا مضبوط نہیں ہوتا یعنی عامل حصار اپنے گھر بیٹھے حصار لگائے اور روحانی مریض دور ہو تو بہت زیادہ فائدہ نہیں ہوتا۔ البتہ ایک ہی شہر میں ہوں تو حصار اچھا لگ جاتا ہے۔

کورس مکمل کرنے پر عامل دوسرے لوگوں کو بھی کچھ اعمال کا عامل بنا سکتا ہے۔ مزید تفصیل کے لئے رابطہ کریں:

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772 مولانا عرفان 0321-4661681 ruhanidarsgah.blogspot.com

# گھی، تیل اور مارجرین...... کون نقصان دہ؟

(راحت ہمایوں)

ایک زمانہ تھا کہ دیسی گھی کا استعمال انسان کو تندرست وتوانا رکھنے کا ذریعہ سمجھا جاتا تھا مگر وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اس نظریئے میں بھی تبدیلی آگئی ہے کہ گھی صحت مند زندگی کا ضامن ہے۔ آج ڈاکٹر یا معالجین، حکیم وطبیب بھی گھی کے استعمال میں کمی یا اسے مکمل طور پر ترک کرنے کا مشورہ دیتے ہیں۔ خاص طور پر کولیسٹرول میں مبتلا افراد اس کش مکش کا شکار رہتے ہیں کہ ان کی صحت کیلئے گھی، تیل یا مارجرین میں سے کیا بہتر اور مؤثر ہے۔ دراصل ان تینوں میں چکنائی کی اقسام اور ہماری صحت پر ان کے اثرات مختلف ہوتے ہیں۔ عام طور پر چکنائی کے دو قسم کے اثرات صحت کو متاثر کرتے ہیں جس سے کولیسٹرول میں کمی بھی واقع ہوتی ہے اور اس کی سطح میں اضافہ بھی ممکن ہوتا ہے۔ مفید صحت چکنائی، بادام، زیتون کے تیل، اخروٹ، مونگ پھلی وغیرہ سے حاصل ہوتی ہے۔ نباتاتی تیل جیسے سویابین، سورج مکھی اور مکئی کے تیل سے حاصل کی جانے والی چکنائی کولیسٹرول کا توازن برقرار رکھنے میں معاون کردار ادا کرتی ہے۔ البتہ حیوانی چربی یعنی گوشت یا پولٹری مصنوعات سے ملنے والی چکنائی کولیسٹرول کی سطح میں خطرناک حد تک اضافہ کر دیتی ہے۔ اس طرح ہماری صحت مضر اثرات کے زیر سایہ رہتی ہے۔ لیکن چکنائی کی ایک قسم ٹرانس Fats ہے جو مصنوعی طریقے سے تیار کی جاتی ہے یعنی مارجرین، پیسٹریز اور دیگر بیکری کی اشیاء میں شامل ہوتی ہے۔ اس قسم کی چکنائی کو کولیسٹرول لیول میں نمایاں کمی کرنے کا ذریعہ سمجھا جاتا ہے۔ لہٰذا ایسے مارجرین اور spreads کا استعمال کرنا چاہئے جن میں چکنائی برائے نام ہو۔

اکثر دیکھا گیا ہے کہ اگر سالن میں تیل یا گھی کی مقدار کم ہو تو روٹی پر مارجرین یا گھی زیادہ مقدار میں لگا کر کھایا جاتا ہے اس طرح بھی کولیسٹرول لیول میں تبدیلی پیدا کی جاتی ہے۔

قدیم زمانے میں خالص دیسی گھی یا مکھن ہوتے تھے لیکن آج صرف ان کا تصور ہی ممکن ہے حصول نہیں کیونکہ اب یہ ملاوٹ اور مصنوعی طریقوں سے تیار کئے جاتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اصلی دیسی گھی اب خواب بن کر رہ گیا ہے اور خالص گھی حاصل کرنے کا تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ خاص طور پر گھر سے باہر ملنے والی ایسی غذائی اشیاء جو گھی میں تلی جاتی ہوں۔ ان سے مکمل طور پر پرہیز کرنا چاہیے۔ دودھ پنیر یا دہی بھی کم چکنائی والا لیں۔ اگر آپ مکھن، مارجرین Spreads کا استعمال کرنا چاہتے ہیں تو Poly unsaturated استعمال کریں۔

اگر روزمرہ غذا میں پروٹین اور کاربوہائیڈریٹس کی مقدار کے برابر چکنائی لی جائے تو حراروں کی تعداد دوگنی ہو جاتی ہے۔ اس لئے کم چکنائی والی غذا جیسے سبزیاں، پھل اور دالیں وغیرہ زیادہ استعمال کریں۔

# معروف روحانی سکالر علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری صاحب کی اب تک شائع ہونے والی کتب کی تفصیل

| نمبر شمار | نام کتاب | موضوع کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| 1 | روسحر حصہ اول | سحر، جادو، ٹونہ، مسان، کالے علم اور تعویذات کے بداثرات کو ختم کرنے کے مستند طریق عملیات پر مبنی لاثانی تصنیف | 250/= |
| 2 | روسحر حصہ دوم | جادو ٹونہ، کالے علم، سفلی اعمال، بیر بکلوا کی چوکی اور گندا مسان کے بداثرات کو جڑ سے ختم کر دینے والے قوی الاثر اعمال پر انمول تصنیف | 125/= |
| 3 | روسحر حصہ سوم | برسوں کے لاعلاج مسحور و معقود افراد کے لیے اک مژدہ جانفزا، روسحر کے مجرب و مستند ترین نقوش پر مشتمل لاثانی تصنیف۔ کالے علم، جادو ٹونہ، سفلی اعمال کی چیرہ دستیوں اور ستم نوازیوں نیز گندا مسان کے بداثرات کو جڑ سے ختم کرنے کے لیے اک ضرب کلیمی | 250/= |
| 4 | آسیبی قوتوں سے نجات | ارواح خبیثہ، جنات، بھوت پریت کی شرانگیزیوں سے تحفظ اور تمام تر آسیبی امراض کے شافی وکافی علاج پر لاجواب و بے مثال شہرہ آفاق تصنیف | 100/= |
| 5 | چھو منتر | سینہ بسینہ منتقل ہونے والے منتروں کے سربستہ رازوں کا انکشاف۔ محبوب و مطلوب کو مسخر و دیوانہ بنانے اور موہ لینے کے صدری گر جو چھو منتر میں ہی آپ کو مل سکیں گے | 100/= |
| 6 | فیضان القرآن | تسخیر خلائق، فتوحات، شفاء الامراض، قضائے حاجات، تسخیر ارواح، حل المشکلات، غلبہ بر دشمنان، عزت و توقیر، ترقی روزگار اور کامیابی و کامرانی کے مجرب قرآنی اعمال و نقوش پر لاجواب و شہرہ آفاق تصنیف | 300/- |
| 7 | مصباح الارواح | اشارات و نظارات، حاضرات الارواح، تسخیر موکلات و جنات، ملکۃ الجنات و شاہ جنات، تسخیر پریاں، شیاطین، تسخیرات ارواح خبیثہ سفلیہ، تسخیر ملوک سبعہ اور ان کی عفریت و ذریت کے مستند اعمال پر لاجواب و شہرہ آفاق لاثانی تصنیف | 200/= |
| 8 | روحانی خطوط | عاملین و کاملین اور نامور حکماء کرام کے خاص الخاص عملیات و تعویذات اور مجربات کا گلدستہ جو انہوں نے اپنے خاص احباب کو بذریعہ خط عطا فرمایا | 225/= |
| 9 | عکس لوح محفوظ | حروف مقطعات نورانیہ کی عالمانہ، صوفیانہ، محققانہ شرح و تشریح، تفسیر و معانی اور حروف نورانیہ سے متعلقہ زکات کے مستند طریق، شرف کواکب اور شعبہ ہائے زندگی کے مسائل کے حل سے متعلقہ مختلف اعمال و نقوش و تعویذات اور علم لدنی کے مخفی رازوں پر مشتمل بے مثال و لاجواب تصنیف | 300/= |
| 10 | فیضان الحروف | حروف ابجد سے کام لینے کے سری قوانین، حروف کی حقیقت، تاثیر، خواص و افعال، قوت جاذبہ، روحانیات اور طلسمات، اعمال و نقوش اور الواح پر مبنی لاثانی و انمول تصنیف | 350/= |
| 11 | ریکی ہیلنگ کورس | کائناتی شفاء انرجی "متبادل طریقہ علاج" جو جسمانی، روحانی، ذہنی اور نفسیاتی امراض کے لیے پوری دنیا میں جاری و ساری ہے۔ ریکی ہیلنگ پر اردو میں پہلی بے مثال لاثانی تصنیف | 200/= |
| 12 | پیرانارمل علوم کا خلاصہ | ہپناٹزم، یوگا، کلر تھراپی، اروما تھراپی، میگنٹ تھراپی، مائنڈ پاور، چی پاور، این ایل پی اور دیگر ماورائی علوم پر مستند تحقیقی مضامین پر مبنی اردو میں پہلی تصنیف | 250/= |
| 13 | معراج معرفت | طالب عشق حقیقی، سلوک و معرفت، طالب مولیٰ، راہ فقر کے مسافر اور راہ طریقت پر گامزن ہونے والے مبتدی حضرات کے لیے مشعل راہ، خضر راہ، پیر کامل کا درجہ رکھنے والی لاثانی تصنیف لطیف | 200/= |
| 14 | شاہراہ طریقت | اکابر اولیاء کرام کی تعلیمات پر مبنی بصیرت افروز مرقع، مرشدان طریقت کے لیے پیر کامل کا درجہ رکھنے والی تصنیف | 250/= |
| 15 | جہان تصوف | تصوف کی دنیا میں ایک گراں قدر اضافہ جسے رہتی دنیا تک یاد رکھا جائے گا۔ تصوف کے انمول موتیوں کا ایک خوبصورت گلدستہ جس کی خوشبو ہر صوفی و سالک کی روح کو معطر کرتی ہے | 300/= |
| 16 | کلید رموز مخفی | زمانہ قدیم کی عبرانی، سریانی اور عربی نایاب دعوات مثلاً دعوت برہتیہ، دعوت جلجلوتیہ، دعوت طلخلۃ الصوا، دعوت قسم ناصور، دعائے قرشیہ، دعائے بشمخ، دعائے عجیب الاثر، حاضری مطلوب اور تسخیر مطلوب کے اعمال، اسمائے شمخیہ اور دعوت صمدیہ کی تشریح شرح و وضاحت اور ان کے نایاب ترین اعمال۔ ارسال ہاتف اور تسخیر ارواح کے صدری اعمال اور طلسمات، ابن عربی و ابن سینا پر مبنی ایک ایسی تحقیق جسے آنے والی کئی صدیوں تک یاد رکھا جائے گا۔ رُوحانی علوم و فنون کے وہ مخفی خزینے جن کی مشتاقان رُوحانیت کو برسوں سے تلاش تھی۔ | 500/= |
| 17 | مکاشفات اسرار | علوم مصریہ، بابلیہ، یونانیہ اور عربیہ کے تناظر میں اسرار الحروف، الواح، الجواہر، علم الاوفاق، جفر، آثار اور ریاضات و دعوات پر مبنی جامع الفوائد و نادر کتاب (مصنف: فقیر غلام رسول عائلی نقشبندی، لاڑکانہ) | 360/= |
| | مکمل سیٹ 17 کتب | | 4260/= |

حال ہی میں شائع ہونے والی کتب "کلید رموز مخفی" اور "جہان تصوف" ہیں۔ آج ہی اپنے آڈر سے آگاہ فرمائیں۔

بذریعہ ڈاک کتب پر ڈاک خرچہ الگ ہے

خیر اندیش
علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری
ادارہ فیضان روحانیات پاکستان، اسلام نگر حویلی لکھا ضلع اوکاڑہ پنجاب
0333-6974734, 0300-4967412, www.roohaniyat.com

# وٹہ سٹہ کے بھیانک نتائج

مولانا علی آفاق

جاہلیت کی رسومات میں سے ایک وٹہ سٹہ کی رسم ہے جس میں لڑکی کا نکاح اس شرط پر لڑکے سے کیا جاتا ہے کہ وہ لڑکا بھی اپنی بہن کی شادی اپنی ہونے والی بیوی کے بھائی سے کرنے کا پابند ہوتا ہے۔

شریعت میں اس قبیح رسم کی بیخ کنی ''لَا شِغَارَ فِی الْاِسْلَامِ'' کے الفاظ کے ساتھ کی گئی ہے۔ اس حدیث پر غور کرنے سے پتہ چلتا ہے کہ وٹہ وسٹہ کی شادی ناجائز اور مکروہ قبیح عمل ہے۔ شرعی اعتبار سے اس کی قباحت، شناعت اور برائی اپنی جگہ مسلم ہے مگر اخلاقاً اور سماجی اعتبار سے بھی اس میں جاہلیت کی بدبو ہے۔

اور جہاں یہ وٹہ سٹہ کی شادیاں ہو چکی ہیں، وہ لوگ اور خاندان یہ سوچ لیں کہ حضور ﷺ کا فرمان ہے کہ ''تم میں سے بہترین وہ شخص ہے جو اپنے اہل وعیال (بیوی بچوں) کے ساتھ اچھا ہے''۔ قیامت کے دن مجھ سے میری بیوی کے متعلق سوال ہوگا تو میں کیا جواب دوں گا؟ کل جب قیامت کے دن نفسانفسی کا عالم ہوگا اور کوئی کسی کے کام نہیں آئے گا۔ اس وقت میری یہ نیکی جو میں اپنی بیوی بچوں کے ساتھ اچھے اخلاق کی صورت میں کروں گا۔ مجھے جہنم کی آگ سے بچاؤ کا ذریعہ بنے گی۔

میں ایسے بے شمار خاندانوں، کنبوں کو جانتا ہوں جو باوجود پڑھے لکھے ہونے کے دعویدار ہیں، مگر اس قبیح رسم ورواج کی بیڑیاں پاؤں میں پہنے زندگی کو دھکا لگا رہے ہیں اور دونوں خاندان مسلسل دکھ اٹھا رہے ہیں۔

اس معاملے کی حساسیت سے میاں بیوی اور طرفین صاحب معاملہ تو بخوبی واقف اور سمجھوتہ کرنے کیلئے تیار نظر آتے ہیں۔ مگر دونوں خاندانوں کے بڑے، بوڑھے جلتی پر تیل کا کام کرتے ہیں اور بڑے فخر سے اپنی بیٹی کو یہ کہتے ہیں کہ اپنے سات بچے اور اٹھارہ سال کے رشتہ ازدواج کو ختم کرلو۔ ہم بھی تمہارے شوہر کی بہن کو 5 بچوں سمیت واپس بھجوادیں گے۔ 12 بچے اپنے تاریک مستقبل کے ساتھ زندگی گزار لیں گے اور تم بھی اپنا سہاگ اپنے ہاتھوں اجاڑ لو۔ مگر تمہارے شوہر کی بہن اور اپنے گھر کی عزت اور بہو کو ہم واپس بھیجنا چاہتے ہیں، وہ لڑکی اپنے ماں باپ کو پاؤں پکڑ کر سمجھاتی ہے مگر ماں باپ، بھائی اور بہن اپنی جھوٹی ضد اور انا کی تسکین کی خاطر اپنی بیٹی اور بہن کا سہاگ اجاڑنے کیلئے بضد ہیں۔

یہ معاملہ دنیاداروں اور جاہل بے دین افراد کے مابین ہو تو بندہ دل کو سمجھاتا ہے کہ جاہل اور گنوار لوگوں کا معاملہ ہے، رفع دفع کردیا جائے۔ مگر جب یہ کھیل حافظ قرآن، قاری، علماء حضرات اور حافظ قرآن نیک پاک باز بیبیوں کے مابین کھیلا جارہا ہو تو کلیجہ منہ کو آتا ہے۔ اس لئے خدارا رشتہ اور نکاح کے بندھن میں اپنی بہن، بیٹی کو باندھنے اور رخصت کرتے وقت اپنی جھوٹی انا اور عزت کو آڑے آنے سے روکیں اور جس گھر میں اپنی بہن، بیٹی کو رخصت کریں وہاں سے رشتہ لینے سے گریز کریں۔ ورنہ یہ جاہلیت کی لگائی ہوئی آگ ایمانی کمزوری اور جنسی خواہشات کی وجہ سے بڑھتی چلی جائے گی اور لڑکیاں اپنے نصیب کو ہمیشہ کوستی رہیں گی۔



# جہیز... معاشرے کا ناسور

حضرت مولانا حنیف عبد المجید مدظلہ

## جہیز موجودہ معاشرے میں ایک لعنت

اس معاملے میں سب سے زیادہ ذمہ داری ان لوگوں پر عائد ہوتی ہے جو کھاتے پیتے، امیر اور دولت مند گھرانے کہلواتے ہیں۔ اس عذاب سے نجات اس وقت تک نہیں ہو سکتی، جب تک کھاتے پیتے اور امیر کہلانے والے لوگ اس بات کا اقدام نہ کریں کہ ہم اپنے خاندان میں شادیاں اور نکاح سادگی کے ساتھ کریں گے اور ان غلط رسموں کو ختم کریں گے۔ اس وقت تک تبدیلی نہیں آئے گی۔ اس لئے کہ ایک غریب آدمی تو یہ سوچتا ہے کہ مجھے اپنی سفید پوشی برقرار رکھتے ہوئے اور اپنی ناک اونچی رکھنے کے لئے یہ کام کرنا ہی ہے۔ اس کے بغیر میرا گزارہ نہیں ہوگا، اگر لڑکی کو جہیز نہیں دیں گے تو سسرال والے طعنے دیا کریں گے کہ کیا لے کر آئی تھی؟...... آج جہیز کو شادی کا ایک لازمی حصہ سمجھ لیا گیا ہے۔

گھر گرہستی کا سامان مہیا کرنا جو شوہر کے ذمے واجب تھا، وہ آج بیوی کے باپ کے ذمے واجب ہے۔ گویا کہ وہ باپ اپنی بیٹی اور اپنے جگر کا ٹکڑا بھی شوہر کو دے دے اور اس کے ساتھ لاکھوں روپیہ بھی دے۔ گھر کا فرنیچر وغیرہ سمیت ہر چیز مہیا کرے خواہ سودی قرضہ جات لے کر ایسا کرنا پڑے۔ دوسرے لفظوں میں اپنا ہنستا بستا گھر برباد کر کے دوسرے کا گھر آباد کرے۔

اگر کوئی باپ اپنی بیٹی کو کوئی چیز دینا چاہتا ہے تو وہ سادگی کے ساتھ دے دے۔ بہرحال جو متمول اور کھاتے پیتے گھرانے کہلاتے ہیں، ان پر یہ ذمہ داری زیادہ عائد ہوتی ہے کہ وہ جب تک اس سادگی کو نہیں اپنائیں گے اور اس کو ایک تحریک کی شکل میں نہیں چلائیں گے، اس وقت تک اس عذاب سے نجات ملنی مشکل ہے۔ اللہ تعالیٰ جل شانہٗ اپنی رحمت سے یہ بات ہمارے دلوں میں ڈال دے۔ آمین

## بطور نند اپنی ذمہ داری نبھائیے

اگر بہو خالی ہاتھ آئی جیسا کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کا حکم ہے "کہ بہو پر کوئی چیز لازمی نہیں کہ وہ باپ کے گھر سے لائے بلکہ شوہر پر لازم ہے کہ بیوی کو لانے کیلئے مہر کا انتظام کرے"۔

تو ساس نند اکثر بہو کو سکون سے نہیں رہنے دیتیں۔ لہٰذا آپ اگر نند ہیں...... تو اپنی بھابھی پر ظلم نہ ہونے دیجئے۔ اپنے گھر سے اس لمبے چوڑے جہیز کے غلط رواج کو ختم کرنے کی کوشش کیجئے۔ اپنے بھائی، والدین کو سمجھایئے کہ "ہم اللہ ہی سے لیں گے۔ ہم بھابھی اور ان کے گھر والوں کو تکلیف میں نہیں ڈالیں گے"۔

## ایک غلط فہمی

مگر اس سلسلہ میں بعض لوگوں کو یہ غلط فہمی ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے اپنی لاڈلی بیٹی اور خاتون جنت حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو کچھ چیزیں رخصتی کے وقت دی تھیں۔ اگر جہیز ضروری نہیں تھا پھر ایسا کیوں ہوا؟

ان کے لئے یہ جواب ہے کہ آپ ﷺ نے اپنی صاحبزادی کو جو چیزیں عنایت فرمائیں تھیں، وہ اپنی طرف سے نہیں تھیں۔ بلکہ دراصل حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مہر "معجّل" (وہ مہر جو فوری طور پر ادا کیا جائے) لے کر اس سے وہ چیزیں خریدی گئیں تھیں۔ چنانچہ علامہ زرقانی رحمہ اللہ نے شرح مواہب میں لکھا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس ایک زرہ تھی، جس کو انہوں نے مہر میں پیش کیا تھا۔ حضور اکرم ﷺ نے اس کو فروخت کرنے کا حکم دیا اور اس سے 480 درہم حاصل ہوئے۔ (مواہب اللدنیہ مع شرح الزرقانی ص ۳ ج ۲ نقلا عن احسن الفتاوی ص ۱۳ ج ۵)

پھر حضور اکرم ﷺ نے حضرت بلال رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ "اس

رقم سے کچھ خوشبو، کپڑے اور فلاں فلاں چیزیں خرید کرلاؤ''۔ چنانچہ اس فہرست میں بستر اور تکیہ بھی تھا۔ (ماخوذ از اسلام میں جہیز کی حقیقت)

## یہ ہے جہیز فاطمہؓ کی حقیقت!

ظاہر ہے کہ اول تو یہ سرے سے جہیز نہیں ہے لیکن اگر اس کو بالفرض جہیز تسلیم بھی کرلیا جائے تو وہ لڑکی کے باپ کی طرف سے نہیں بلکہ داماد سے حاصل کردہ مہر کے پیسوں سے ہے۔ لہٰذا اس کو جہیز اور وہ بھی فرمائشی جہیز سے کیا نسبت ہے؟

دوسرا جواب یہ ہے کہ اگر یہ بطور سامان جہیز ہوتا تو یہ کسی طرح ممکن ہی نہ تھا کہ حضور اکرم ﷺ حضرت فاطمہؓ کو تو دیتے اور کسی اور صاحبزادی کو نہ دیتے حالانکہ خود حضور ﷺ کا ارشاد ہے

سَوُّوا بین اولاد کم

یعنی اپنی اولاد کے ساتھ برابری کر کے انصاف کے ساتھ برتاؤ کرو۔

اگر یہ فاطمہؓ کا جہیز ہوتا تو دوسری بیٹیوں کو بھی ایسا ہی دیا جاتا لیکن یہ جہیز باپ کی طرف سے نہیں تھا بلکہ ہونے والے دولہا کی رقم سے تھا۔

تیسری بات یہ ہے کہ اگر جہیز شریعت کی نظر میں اہم ہوتا تو پھر آقائے نامدار ﷺ اپنی تمام صاحبزادیوں کو جہیز دیتے۔ چنانچہ آپ ﷺ کی چار صاحبزادیاں تھیں۔ مگر تاریخ وروایات سے یہ بات ثابت نہیں ہے کہ آپ ﷺ نے سوائے حضرت فاطمہؓ کے، کسی دوسری صاحبزادی کو اسی قسم کی چیزیں دی ہوں۔ لہٰذا لڑکی کے لیے یہ جہیز شرعاً غیر ضروری ہے۔

ظاہر ہے کہ یہ سنت رسول ﷺ کا سب سے زیادہ تابناک پہلو ہے، جو عصر جدید کیلئے ایک تازیانہ عبرت ہے۔ تو آج کے مسلمان اپنے پیارے رسول ﷺ کی اس پیاری سنت پر عمل کیوں نہیں کرتے جس میں ان کی زندگی کی ضمانت ہے؟ جس جہیز کو اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے غیر ضروری قرار دیا ہے، اس پر اصرار کیوں ہے؟

یہی وجہ ہے کہ شریعت کی نظر میں اس قسم کے مطالبات...... چاہے زبان سے ہوں چاہے عملاً ہوں، اشارۃً ہوں، ناجائز اور حرام ہیں۔

# شادی کب کرنی چاہیے؟

محمد عبد العزیز ذاکر

جوان ہونے کے بعد اگرچہ شادی کا خیال اور اس کی طرف میلان ہونے لگتا ہے لیکن بالکل ہی ابتداء جوانی میں شادی کردینا صحت کے لئے مضر ہے۔ اس لیے کہ اس عمر میں جسمانی اعضاء بڑھتے ہیں۔ اعضاء میں قوت اور پختگی پیدا ہوتی ہے۔ اگر اس عمر میں شادی ہوگئی تو اعصاب کے مضبوط ہونے سے پہلے ہی جوہر جسم (مادہ منویہ) ختم ہونا شروع ہوجائے گا اور یہ اپنی نادانی اور طبیعت پر قابو نہ پانے کی وجہ سے احتیاط بھی نہیں کرے گا، جس سے اعضاء رئیسہ بھی کمزور ہوتے جائیں گے۔ اس لیے کہ غذائے انسانی کئی مرحلوں سے گزر کر منی بنتی ہے۔ جس میں خالق کائنات نے انسان بننے کی قوت رکھی ہے۔ اب اگر اتنا قیمتی جوہر (منی) عقل وشعور کی کمی کی وجہ سے اعصاب کی کمزوری کے ساتھ ضائع ہونا شروع ہوگیا تو پھر ساری غذا منی کے خزانہ کی طرف متوجہ ہوگی اور خون سے تیار ہونے والے اعصاب واعضاء مضمحل ہونا شروع ہوجائیں گے۔ اس نوعمر جوان کو اپنی صحت وقوت کی حفاظت کرنی چاہئے اور غلط حرکتوں سے (مادہ منویہ) کو ضائع نہ کرنا چاہئے۔ پھر جب کچھ مدت گزرنے کے بعد ازدواجی رشتہ قائم ہوگا تو وہ لطف ولذت اور سکون وراحت پائے گا جس کا تصور ممکن نہیں۔ البتہ جوان ہوتے ہی کسی جگہ نسبت طے ہوجائے تو اچھا ہے تاکہ محبت اور فطری خواہش کے جذبہ کے لیے ایک مرکز ذہن میں مرکوز ہوجائے اور خیال کی دنیا ادھر ادھر بھٹکنے اور غیروں کی طرف جانے سے محفوظ رہے۔

مگر یاد رہے کہ شادی سے پہلے (اگرچہ منگنی ہوجائے) وہ اجنبی ہے۔ نکاح سے پہلے ہاتھ لگانا، اس سے گفتگو کرنا، اس کو دیکھنا ناجائز وحرام ہے۔ (افسوس کہ اس بات کی اب کوئی پرواہ نہیں کرتا)۔ (ع)

# والدین کی مرضی کی شادی یا پسند کی شادی

خالد مقبول حفظہ اللہ

اسلام ہمیں پسند کی شادی سے نہیں روکتا۔ اس سلسلے میں اتنا حق دیتا ہے کہ جس کی شادی ہونی ہے، اگر وہ منع کر دے تو اس کی پسند کے بغیر نکاح نہیں ہو سکتا۔ نبی کریم ﷺ کے دور میں ایسا ایک نکاح ہوا تو آپ ﷺ نے اس نکاح کو فسخ کر دیا۔

میرا مقصد اس مضمون کو لکھنے کا یہ ہے کہ مسلمان ہونے کی حیثیت سے ہمیں دیکھنا ہے کہ پسند کی شادی یا والدین کی مرضی کی شادی کے بارے میں اسلام ہمیں کیا تعلیم دیتا ہے اور ہم کیا کر رہے ہیں؟

اسلامی تعلیمات کو دیکھیں تو یہ بات بالکل واضح ہے کہ اسلام میں پسند کا بہت اعتبار ہے اور اس کا اختیار ہی اسلام نے لڑکے یا لڑکی کو دیا ہے اور کسی کو نہیں دیا۔ مگر اس کا مطلب یہ نہیں کہ لڑکا یا لڑکی خود سے رشتہ تلاش کرتے پھریں۔ والدین یا سرپرست تلاش کریں گے اور پسند کریں گے۔ پھر لڑکا یا لڑکی سے ان کی پسند یا ناپسند پوچھی جائے گی۔ اگر وہ انکار کر دیں تو والدین یا سرپرست زبردستی نہیں کر سکتے۔ دوسری صورت یہ بھی ہو سکتی ہے کہ لڑکا یا لڑکی اپنی پسند بتا دیں۔ پھر والدین یا سرپرست اس کی چھان بین کر لیں اور اگر قابل اعتراض بات سامنے نہ آئے تو رشتہ کی بات کو آگے بڑھائیں۔

اس سلسلے میں ہمارے پاکستانی معاشرے میں بہت افراط و تفریط پائی جاتی ہے۔ اور ہمیں چاہئے کہ ان تمام غلطیوں کی اصلاح کریں۔ زمانہ جاہلیت کی طرح یہ جواب نہ دیں کہ "ہمارے بڑے یہ کرتے رہے ہیں، ہم بھی کریں گے"۔ سب سے پہلے تو جو ہندو معاشرے کے ہمارے مسلم معاشرے پر اثرات ہیں، ہم کو ان سے جان چھڑانی ہے۔ ہندوؤں میں لڑکیوں سے پوچھنے کا کوئی قانون یا رواج نہیں ہے۔ جب کہ اسلام اس بات کی اجازت نہیں دیتا کہ لڑکی کی زبردستی شادی کر دی جائے۔ اب آپ خود دیکھیں کہ ہمارے ہاں لڑکی سے کیا معاملہ کیا جاتا ہے؟ لڑکی اگر کسی جگہ انکار کر دے تو اس کو وہ کچھ سنایا جاتا ہے کہ اللہ کی پناہ۔ کچھ تو ایسے علاقے ہیں جہاں اسی بات پر لڑکی کو خوب مارا جاتا ہے کہ اس نے جرأت کیسے کی کہ والدین خصوصاً باپ کی پسند سے انکار کرنے دے۔

کئی گھرانوں اور علاقوں میں اگر لڑکی اپنی پسند سے متعلق کچھ بتا دے تو اس کے بھائی اور والد اس کو جان سے مارنے پر آ جاتے ہیں۔

کچھ ایسے گھرانے بھی ہیں جہاں لڑکی سے پوچھنے کا ہندوؤں کی طرح رواج ہی نہیں۔

کچھ ایسے گھرانے ہیں جہاں پوچھا تو جاتا ہے مگر پسند یا انکار کی گنجائش ہی نہیں ہوتی۔ لڑکی ڈر کے مارے انکار ہی نہیں کرتی۔

اور دوسری طرف کچھ ایسے گھرانے بھی ہیں جہاں والدین کی مرضی کی کوئی حیثیت نہیں۔ جو لڑکا یا لڑکی نے فیصلہ کر لیا، وہی حرفِ آخر ہے۔ یہ آج کل کے ماڈرن گھرانوں میں ہوتا ہے۔ مگر ہر ماڈرن گھرانے میں نہیں۔

اعتدال کا راستہ ہی اسلام کا راستہ ہے۔ والدین بھی زبردستی نہ کریں اور اولاد بھی ماں باپ کی مرضی کا خیال رکھے۔ والدین سے زیادہ بہتر سوچنے والا اولاد کے لیے اس دنیا میں اور کوئی نہیں ہے۔

اگر دونوں میں اختلاف رائے ہو جائے تو دونوں کو چاہئے کہ جن علمائے کرام پر وہ اعتبار کرتے ہیں، ان سے جا کر مسئلہ پوچھیں۔ صرف اپنی مرضی نہ کریں۔ اپنی مرضی کرنے سے شادی شدہ افراد کی نئی زندگی شروع ہی سے مسائل کا شکار ہو جاتی ہے۔ والدین تو اپنی زندگی گذار چکے ہوتے ہیں۔ نئی زندگی تو اولاد کی شروع ہونی ہوتی ہے۔ اس لیے خصوصاً والدین اولاد کی پسند اور ناپسند کا خیال کریں۔ اللہ ﷻ سب والدین اور اولاد کو ہدایت عطا فرمائیں۔ آمین

# نکاح میں تاخیر کیوں؟

اسلام نے انسان پر فطری خواہشات کو پورا کرنے کے سلسلے میں پابندی عائد نہیں کی بلکہ چند اصول وضوابط کا پابند بنا کر بشری تقاضوں کو پورا کرنے کا حکم دیا۔ اسلام چونکہ دین فطرت ہے، لہٰذا اسلام نے فطری تقاضوں کو منہدم کرنے کا حکم نہیں فرمایا بلکہ ان کو پورا کرنے کے لیے ایسے ضابطے مقرر فرمادیئے جن پر عمل کرنے سے شرف انسانی کو فروغ ملتا ہے، روحانیت کو عروج حاصل ہوتا ہے، فطرت تسکین پاتی ہے، انفرادی زندگی نکھرتی ہے اور معاشرہ جنت کا نمونہ بن جاتا ہے۔ گویا شریعت مقدسہ کے ضابطوں پر عمل کرنا انسانیت کو فروغ دینا ہے اور اس سے اعراض انسانی اقدار کو پامال کرنا ہے۔

بشری تقاضوں میں سے ایک تقاضا نکاح بھی ہے۔ اسلام نے جہاں نکاح کے احکام بیان فرمائے، وہاں اس کی اہمیت کو بھی اجاگر کیا ہے تاکہ کوئی فرد بشر اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ اس نعمت سے محروم نہ رہے۔ کیونکہ حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق سے لے کر جنت کی ابدالآباد زندگی تک انسان کو یہ نعمت حاصل رہی ہے۔ فقہ حنفی کی مشہور کتاب شامی میں نکاح کو ابدی عبادت سے تعبیر کیا گیا ہے۔ چنانچہ فرمایا: ’’حضرت آدم علیہ السلام کے زمانے سے لے کر جنت کی ہمیشہ کی زندگی تک صرف دو عبادتیں جاری وساری رہی ہیں اور رہیں گی......ایک ایمان اور دوسری نکاح‘‘۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے: **وانکحوا الایامی منکم**

’’تم میں جو غیر شادی شدہ ہیں ان کا نکاح کردو‘‘۔

شرعی طور پر نکاح اس قدر اہم ہے کہ رسم ورواج کی تلخیوں کو نظرانداز کرکے نکاح کا حکم دیا گیا۔

اللہ تعالیٰ سورۂ نساء کے آغاز میں فرماتے ہیں:

**فانکحوا ماطاب لکم من النساء**

’’جو عورتیں تم کو پسند آئیں ان سے نکاح کرلو‘‘۔

**فانکحوا** کے امر خداوندی کے پیش نظر اصحاب ظواہر نے نکاح کو فرض قرار دیا ہے۔ مگر عام حالات میں جمہور علماء وفقہاء کے نزدیک نکاح فرض نہ صحیح مگر مسنون و مستحسن ضرور ہے۔ البتہ نکاح کی استطاعت رکھنے کے باوجود اگر نکاح نہ کیا جائے اور گناہ میں ملوث ہونے کا خطرہ ہو تو نکاح کرنا سب کے نزدیک واجب ہے۔

## اہم گذارشات

تمام قارئین، ممبران اور روحانی درسگاہ کے طالب علموں سے گذارش ہے کہ درج ذیل نمبرز کے علاوہ نمبرز پر رابطہ نہ فرمائیں۔

** ......خالد مقبول صاحب کی مصروفیات کے پیش نظر ان کو خط لکھیں یا ای میل کریں۔ جواب کے لئے جلدی نہ فرمائیں۔ ان کی بہت زیادہ مصروفیات ہیں۔ فون صرف اس وقت کریں، جب ادارے کے دوسرے ذمہ دار فرد آپ کو ان سے رابطہ کرنے کا کہیں۔

** ......تمام کتب، رسائل، ادویات، عطر، روحانی دم شدہ اشیاء، تیار روحانی علاج، اگربتیاں، بخور، صدقہ، خیرات وزکوٰۃ (ٹرسٹ)، شعبہ ترسیل اور تمام مالی امور کے لیے سرکولیشن انچارج سے رابطہ کریں۔
042-35033371, 0332-4487877

** ......روحانی درسگاہ کے لیے ناظم روحانی درس گاہ مولانا محمد عرفان صاحب سے ظہر تا مغرب (علاوہ جمعہ واتوار) 0321-4661681

** ......روحانی علاج کیلئے: سید عامر علوی 0300-8439477 مولانا علی آفاق 0321-4168008 ادارہ موبائل 0343-7772772

** ......ادارے کے تمام شعبوں کی بنیادی معلومات کے لئے صبح گیارہ بجے سے رات سات بجے تک 0343-7772772 (ادارہ)

# طبِ یونانی اور ہومیوپیتھی علاج پر کتب کا ذخیرہ

خط و کتابت: مکتبۃ العارف، دارالعمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور
رابطہ: 042-35033371, 0332-4487877, 0322-4773786

## اس ماہ کی منتخب طبی کتب پیش خدمت ہیں

**ممبران، علماء، عاملین اور خواص کے لئے زبردست ڈسکاؤنٹ**

کتب خانے، بک شاپس، مطب، دواخانے خصوصی رعایت حاصل کرنے کے لئے رابطہ فرمائیں۔

روحانی، طبی اور اسلامی PRINTED کتب کی مکمل فہرستیں طلب فرمائیں۔ اور جلد ہی اپنا آرڈر بک کروائیں۔

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| بلڈ پریشر اور اس کا علاج | حکیم محمد یاسین چاولہ | 24 |
| تبخیر معدہ کا اصولی علاج | // | 18 |
| رہبر علاج بالغذا | // | 45 |
| قبض کوئی مرض نہیں | // | 24 |
| مجربات امام الدین پاکپتی | // | 350 |
| مجربات مسہلات | // | 225 |
| بیاض شہباز | شہباز حسین اعوان | 80 |
| چوٹی کے مجربات (اول دوم یکجا اضافہ شدہ) | // | 200 |
| رہنمائے مطب | // | 60 |
| سحر قانون مفرد اعضاء | // | 48 |
| گائیڈ قانون مفرد اعضا مع شاہکار مجربات | // | 120 |
| مردوں کی بیماریاں اور انکا علاج (اضافہ شدہ) | // | 80 |
| اسرار باہ (اضافہ شدہ ایڈیشن) | حکیم بشیر احمد علوی | 120 |
| تریاق مجلوق (اضافہ شدہ ایڈیشن) | // | 90 |
| حقیقت امساک (اضافہ شدہ ایڈیشن) | // | 100 |
| دافع سرعت انزال (اضافہ شدہ ایڈیشن) | // | 100 |
| شنگرف کے کرشمے | // | 75 |
| طلاؤں سے علاج (مالش و روغنیات سے علاج) | // | 225 |
| قاطع جریان (اضافہ شدہ ایڈیشن) | // | 100 |
| مجربات صابر (نظریہ) | // | 66 |
| مجربات صابر (مجلد، بڑا سائز، اضافہ شدہ) (نظریہ) | // | 225 |
| السرو جوہات اور علاج | ڈاکٹر جاوید اقبال | 225 |
| تبخیر معدہ وجوہات اور علاج | // | 180 |
| کتاب الابدال (مفردات کے خواص اور متبادل) | ابوبکر محمد بن زکریا رازی | 60 |
| کتاب الحاوی (اول دوم) (معالجات) | // | 300 |
| کتاب الحاوی (سوم تا پنجم) (معالجات) | // | 400 |
| کتاب المرشد (کلیات واصول علاج) | // | 50 |
| کتاب المنصوری (امور طبیہ، تشخیص الامراض) | // | 250 |
| مزاج کی شناخت بمعہ غذاؤں دواؤں کی قوت اور تاثیر | // | 120 |
| آداب مباشرت (اسلامی احکامات، ہومیو طبی علاج) | ڈاکٹر آفتاب احمد شاہ | 130 |
| آسامی بنگالی طلسمی راز (آیورویدک مجربات باہ) | پنڈت پیارے لال شرما | 300 |
| ارزاں چٹکلے (کم وقت اور لاگت کے 417 نسخے) | حکیم رحمت اللہ خواہرزادہ حکیم عبداللہ | 120 |
| ارمغان جواہرات (مشہور دواخانوں کے مجربات) | حکیم یعقوب شمیم قریشی | 300 |
| اروماتھراپی (خوشبوؤں سے علاج) | ام ہما سید | فوٹو کاپی |
| اسرار باہ (رنگین تصاویر) (مستند و جامع کتاب) | حکیم محمد یوسف حضروی | 750 |
| اسرار صدری (مستند و بے خطا مجربات) | حکیم علم الدین بھاگووالیہ | 600 |
| اسرار الکیمیا (کیمیا گری کی قدیم کتاب) | ترجمہ: شریف رضا | 30 |
| اطباء کے حیرت انگیز کارنامے (تاریخ طب) | حکیم عبدالناصر فاروقی | 100 |
| القانون فی الطب (عظیم طبی کتاب۔ 2 جلد مکمل) | بوعلی سینا / غلام حسنین کنتوری | 2400 |
| امراض اطفال (بچوں کے امراض اور علاج) | خورشید احمد شفقت اعظمی | 250 |
| امراض قلب (جدید و قدیم تحقیقات) | // | 225 |
| امرت ساگر (آیورویدک تشخیص الامراض) | پنڈت پیارے لال شرما | 700 |
| بائیو کیمک وٹامنز اور معدنیات (علاج معالجہ) | ابوعتیق سید | 225 |
| بچوں کا حکیم (خواتین کیلئے گھریلو علاج) | حکیم عبدالمجید سوہدروی | 120 |
| بحر حکمت (اول) (اساس طب) (تشخیص) (نظریہ) | ڈاکٹر حکیم محمد اشرف نکانوی | 350 |
| بحر حکمت (دوم) کلیات معالجات باکمال نسخہ جات | // | 500 |
| تشخیص و تجویز مسیح الملک مع مجربات اجمل | مرتبہ: حکیم غلام نبی | 100 |

**پتہ: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔**

**فون پر رابطہ کر کے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا**

darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif.blogspot.com, info@darulamal.org

# ولی کامل، استاذِ مکرم، استاذ العاملین حضرت مولانا محمد امان اللہ صاحب نقشبندی نور اللہ مرقدہٗ کے رشتہ وشادی کے لئے مجرب اعمال

خالد مقبول حفظہ اللہ

## عمل برائے نکاح ومفرور

اگر کوئی شخص کسی کو اپنی محبت میں بیچین کرنا چاہتا ہے یا بھاگے ہوئے کو واپس بلانا چاہتا ہے یا نکاح کرنا چاہتا ہے تو ایک تازہ انڈہ مرغی کالے کر اس کو صاف کر کے اس پر ۷۸۶ عدد لکھ کر حروف ابجد "ا، ب، ج، د، ہ، و، ز، ح، ط" لکھ کر مطلوب کا نام بمع نام والدہ پھر اپنا نام بمع نام والدہ لکھ کر یہ آیت شریفہ لکھے　وَلَقَدْ عَلِمَتِ الْجِنَّةُ اِنَّهُمْ لَمُحْضَرُوْنَ

لکھنے کے بعد ایک گڑھا زمین میں کھود کر انڈے کو رکھ دے۔ اوپر اتنی راکھ چڑھا دے کہ آگ رکھنے سے جل نہ جاوے۔ یہ عمل چوبیس گھنٹہ کے لیے ہے یعنی انڈا گرم رہے۔ ان شاء اللہ مفرور واپس ہوگا، مطلوب بے قرار ہوگا۔

## برائے شادی

پہلے غسل کرے۔ پھر یہ تعویذ کنگھی میں ڈال کر سر میں پھیرے۔ جہاں دل چاہے گا، شادی ہوگی۔

نقش یہ ہے:



## برائے حب زن وشوہر وحصول مراد نکاح

وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْ اِذْ تَمْشِيْٓ اُخْتُكَ فَتَقُوْلُ هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰى مَنْ يَّكْفُلُهٗ فَرَجَعْنٰكَ اِلٰٓى اُمِّكَ كَيْ تَقَرَّ عَيْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ یا مصرف القلوب صرف قلب مطلوب فلان بن فلان الی طالب فلان بن فلان حبب یا ودود۔

وَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ۔

لکھیں اور مطلوب کو پلائیں۔

## رشتہ خود آکر دیں

اگر رشتہ مطلوب ہو تو ۷۸۶ بار لکھ کر ڈبے میں بند کر کے گھر رکھیں تو گھر آکر رشتہ کی دعوت دیں گے۔

## برائے کشادن نکاح وحفاظت جادو وغیرہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ۔ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ اور آخر تین قل بھی لکھے تین تعویذ بنائے۔ ایک بازو میں باندھے اور دو عدد بارش کے پانی یا آب زمزم میں گھول کر گیارہ دن تک بوقت صبح نہائے۔ ان شاء اللہ نکاح کھل جائے گا۔ نہانے کا طریقہ یہ ہو کہ آیات مقدسہ کی بے ادبی نہ ہو اور پانی کسی نالی، گٹر وغیرہ میں نہ جائے۔

# اولیاء اللہ اور بزرگانِ دین کے رشتہ و شادی کے لئے مجرب اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج
دارالعمل چشتیہ، لاہور

اس مضمون میں دئیے گئے تمام اعمال کی ہر خاص و عام کو اجازت ہے۔

## امام غزالی نوراللہ مرقدہ

### جس عورت کے لیے شادی کا پیغام نہ آئے

جب عورت کا شادی کا پیغام نہ آئے تو مندرجہ ذیل عبارت لکھ کر اس کی گردن میں لٹکانے سے اس کی جلدی شادی ہوجائے گی۔ عبارت یہ ہے:

لععسلی هع

## حضرت اقدس مولانا عبداللہ بہلوی نوراللہ مرقدہ

### لڑکی والوں کو راضی کرنے کے لیے

اگر کوئی شخص کسی جگہ شادی کا طالب ہو، باوجود ہر اعتبار سے لڑکا صحیح ہونے کے لڑکی نہ دیتے ہوں تو اس کے لئے بعد نماز عصر خالی مکان میں جس میں کوئی نہ ہو، قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھے اور مسلسل اور بلاتعداد مغرب کی اذان تک پڑھتا رہے، اس کے بعد یہ دعا مانگے۔ لیکن شرط یہ ہے کہ عصر کی نماز کے بعد کسی سے بات نہ کرے بلکہ خاموشی سے اپنی جگہ جا کر پڑھنا شروع کردے۔ بدھ، جمعرات اور جمعہ تین دن مسلسل بلاناغہ عمل کرنا ہے۔

وہ کلمات جو بعد عصر پڑھنے ہیں، یہ ہیں:

یا اللہ یا رحمن یا رحیم

اس کے بعد یہ دعا مانگنی ہے:

اَللّٰهُمَّ حَبِّبْ اِلَیَّ فلانة بنت فلانة (یہاں لڑکی اور اس کی ماں کا نام لے) حَتّٰی یَاْتِیَ اِلَیَّ خَاضِعًا ذَلِیْلًا مِنْ غَیْرِ مُهْلَةٍ وَشَغِلْهَا بِمَحَبَّتِیْ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

اگر لڑکی عمل کر رہی ہے لڑکے کے لئے تو فلاں بن فلاں (یہاں لڑکے کا اور اس کے باپ کا نام لے)۔

## مولانا محمد موسیٰ خان روحانی بازی نوراللہ مرقدہ

### ہر حاجت کے لیے قصیدہ طوبیٰ کا عمل

قصیدہ طوبیٰ حضرت رحمہ اللہ کا ایک خاص منظوم کلام ہے جو کئی اسماء الحسنیٰ پر مشتمل ہے۔ یہ ایک کتاب کی صورت میں شائع ہوا ہے۔ اس کو پڑھنے کے بہت زیادہ فوائد ہیں۔ ہر مشکل و پریشانی و مصیبت کے دفع کے لئے اور ہر حاجت پوری ہونے کے لیے اس کا پڑھنا بہت مجرب ہے۔ یہ ہمارے ادارے سے قیمتاً دستیاب ہے۔

### ہر حاجت کے لیے قصیدہ حسنیٰ کا عمل

قصیدہ طوبیٰ کی طرح قصیدہ حسنیٰ حضرت رحمہ اللہ کا ایک خاص منظوم کلام ہے جو اسماء النبی ﷺ پر مشتمل ہے۔ یہ ایک کتاب کی صورت میں شائع ہوا ہے۔ اس کو پڑھنے کے بہت زیادہ فوائد ہیں۔ ہر مشکل و پریشانی و مصیبت کے دفع کے لئے اور ہر حاجت پوری ہونے کے لیے اس کا پڑھنا بہت مجرب ہے۔ یہ ہمارے ادارے سے قیمتاً دستیاب ہے۔

## ایک نیک لڑکی کا پیغام نام نہاد محبوب کے نام



- ہاں یہ سچ ہے کہ مجھے تم سے محبت ہے......
- یہ بھی سچ ہے کہ میں تمہاری چاہت ہوں......
- پر میری زندگی میں چاہتوں کی کمی تو نہیں......
- اپنی ذات کے اس پہلو سے ملواؤں تمہیں......؟
- میں کیا ہوں، کیسی ہوں، بتلاؤں تمہیں......؟
- اپنی ماں کی تربیت ہوں میں......
- عزت ہوں اپنے والد کی......!!
- مان ہوں اپنے بھائی کا......!!!
- نشان ہوں اپنی بہنوں کی پرچھائی کا......
- تو بہک جاؤں میں، یہ کبھی ممکن ہی نہیں......!!!
- کہ دل وہ سب بھی تو رکھتے ہیں، اک تمہی تو نہیں

# منزل کے عمل کے عامل بنیں

منزل کا عمل جادو، جنات، نظرِ بد، شیطانی اثرات سے نجات اور حفاظت کا خاص عمل ہے۔ اسی طرح دیگر آفات و حادثات سے بھی حفاظت ہوتی ہے۔ اس عمل کا عامل ہر کوئی بن سکتا ہے۔ عامل بن کر درج ذیل بیماریوں کا بھی علاج کر سکتے ہیں: * اختلاج قلب * قیامِ حمل * اسقاطِ حمل سے حفاظت * بلڈ پریشر * پیٹ کی تکلیف * بخار * ٹی بی * پاگل پن * دمہ * شوگر * فالج * ٹی بی * لقوہ * کینسر * مرگی * ہسٹریا * یرقان۔

نقد صدقے کے ساتھ اجازت: برائے علمائے کرام اور ممبران 1600 روپے برائے عوام 2100 روپے چلہ کشی میں علمائے کرام اور ممبران کیلئے فیس نہیں۔



# حصارِ قرآنی کبیر

## قرآنی اعمال کا ایک خاص عمل

جہاں آسمانی و زمینی آفتوں کا معاملہ ہے، وہیں نہ نظر آنے والی مخلوق ''جنات و شیاطین'' سے حفاظت بہت ضروری ہے۔ قرآنی آیات پر مشتمل حصار کا عمل کرنے سے خاص روحانی دفاع حاصل ہوتا ہے۔ عامل اپنی، اپنے اہل و عیال کی حفاظت کے ساتھ ساتھ اپنے مریضوں کا روحانی دفاع کرنے کے بھی قابل ہو جاتا ہے۔ مریض کتنا ہی دور کیوں نہ ہو، عامل حصار لگا سکتا ہے۔ اجازت کا ہدیہ ممبران کے لیے 1600 روپے اور غیر ممبران کے لیے 2100 روپے ہے۔



# حصارِ خاص

## فرشتوں کی حفاظت میں آجائیں

ایک خاص حصار کا عمل ہے جس کے پڑھنے والے کی حفاظت فرشتے کرتے ہیں۔ جنات، شیاطین اور جادو کے شر سے انسان محفوظ رہتا ہے۔ ہر قسم کے ستاروں کی نحوستوں سے حفاظت رہتی ہے۔ اپنی، اپنے اہل و عیال کی اور مال و اسباب کی حفاظت ہوتی ہے۔

اس عمل کا عامل بننے کے لئے اجازت حاصل کرنے کے بعد ایک ماہ کا چلہ کرنا پڑتا ہے۔ چلہ بوقت تہجد کیا جاتا ہے۔ اجازت کا ہدیہ ممبران کے لیے 1600 روپے اور غیر ممبران کے لیے 2100 روپے ہے۔



# گھر بیٹھے ''اسمِ اعظم کورس'' کریں

اسمِ اعظم کو عموماً صرف نام کے اعداد نکال کر ہی معلوم کیا جاتا ہے اور بہت سے پہلو نظر انداز کر دئے جاتے ہیں جن کی وجہ سے اس اسمِ اعظم کا خاطر خواہ فائدہ نہیں ہوتا۔ اسمِ اعظم معلوم کرنے کے لئے متعدد پہلو مدِنظر رکھنے پڑتے ہیں۔ تب جا کر اسمِ اعظم صحیح طور پر معلوم ہوتا ہے۔ اس کورس کو کرنے کے بعد آپ ماہرانہ طور پر اسمِ اعظم معلوم کر سکیں گے۔ اسمِ اعظم کو استعمال کرنا، پڑھنا اور اس کی مختلف طرح سے چلہ کشی کرنے کے طریقے بھی سیکھ سکیں گے۔ کورس کی فیس: روحانی درسگاہ کے طالب علموں کے لئے 2100 روپے، رسالے کے ممبران کے لئے 2600 روپے، غیر ممبران کے لئے 3100 روپے۔

نوٹ: صرف موجودہ ممبران اور طالب علم رعایت لے سکتے ہیں۔

# علمائے اہل سنت والجماعت دیوبند کے رشتہ وشادی کیلئے مجرب اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دارالعمل چشتیہ، لاہور

## حضرت مولانا اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہٗ

### برائے سہولت نکاح ...... خاص جگہ نکاح کرنا

بعد نماز عشاء "یَا لَطِیْفُ یَا وَدُوْدُ" گیارہ سو گیارہ بار، اول آخر درود شریف کے ساتھ چالیس روز تک پڑھے اور اس کا تصور کرے، ان شاء اللہ مقصود حاصل ہوگا، اگر مقصود پہلے پورا ہوجائے چھوڑے نہیں۔

**نوٹ:** تصور اس کا کرنا ہے، جس کو نکاح کے لیے راضی کرنا ہو۔ خ

*............*............*............*............*

## حضرت مولانا شاہ ابرار الحق صاحب نور اللہ مرقدہٗ

### لڑکیوں کے رشتہ کیلئے

ارشاد فرمایا کہ لڑکیوں کے رشتہ کے لیے "یَا لَطِیْفُ یَا وَدُوْدُ" گیارہ سو گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ 40 دن کا عمل بار بار کریں۔ (مجالس ابرار)

*............*............*............*............*

## حضرت مولانا عبداللہ درخواستی صاحب نور اللہ مرقدہٗ

* ...... بعد نماز عشاء دو رکعت نفل پڑھیں اور ایک تسبیح "یَا لَطِیْفُ" پڑھیں۔ جس لڑکی کا رشتہ مطلوب ہو، اس میں کامیابی ہوگی۔ یہ عمل ایک مہینہ کریں۔

* ...... لڑکی کے لئے اچھا رشتہ میسر ہوجائے گا۔ بعد نماز عشاء ۷۰ مرتبہ یاحی یا قیوم برحمتك استغیث بحق لا الہ الا انت سبحانك انی کنت من الظالمین پڑھیں اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف۔

* ...... جس لڑکی کی شادی نہ ہورہی ہو تو اکیس بار سورۃ "طٰہٰ" پڑھیں اول درود شریف۔

* ...... رشتہ کے لئے یہ تعویذ چاند کی پہلی تاریخ کو لکھیں اور طالب اپنے بازو پر باندھے اور پھر ان سے رشتہ کا مطالبہ کریں۔ تعویذ یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰہُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ۔ یَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِہٖ مَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰہُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ۔ یَافَتَّاحُ یَافَتَّاحُ یَافَتَّاحُ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

* ...... کَلَّا اِنَّ مَعِیَ رَبِّیْ سَیَهْدِیْنِ۔ کی تین تسبیح پڑھیں۔

### شادی کرنے اور اہل وعیال کے نیک ہونے کی دعا

اگر شادی کرنے کا خواہش مند ہو اور چاہے کہ اہل وعیال نیک بن جائیں تو یہ دعا پڑھے۔

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّیّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْیُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِیْنَ اِمَامًا ﴿سُوْرَةُ الْفُرْقَانِ: ۷۴﴾

*............*............*............*............*

## حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی نور اللہ مرقدہٗ

### رشتے کے لیے خاص عمل

نمازِ عشاء کے بعد اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ دُرود شریف اور درمیان میں گیارہ سو مرتبہ "یَا لَطِیْفُ" پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دُعا کریں۔ اللہ رَبّ العزت آپ کی مشکل کو آسان فرمائے۔ 40 دن جاری رکھیں۔

*............*............*............*............*

## مفتی اعظم حضرت مولانا محمد فرید صاحب رحمۃ اللہ

### رشتے کے لیے

یَاقَادِرُ یَامُقْتَدِرُ (۷۰) مرتبہ پڑھنا۔

*..........*..........*..........*..........*

## حضرت مولانا عبد الرحمٰن صاحب نور اللہ مرقدہٗ

### لڑکیوں کے رشتے

لڑکیوں کے رشتہ کے لیے اول وآخر درود شریف (نماز والا درود بہتر ہے) گیارہ بار درمیان میں سورۂ فاتحہ پینتالیس (45) بار صبح سورج نکلنے سے پہلے پڑھے اور رات کو سونے سے پہلے ''یَافَتَّاحُ یَارَزَّاقُ'' کو پانچ سو مرتبہ پڑھ کر دعا کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔

### عورتوں کا نصیب کھلنے اور شادی کیلئے عمل

نماز عشاء کے بعد ''یَالَطِیْفُ'' (۱۱۱۱) گیارسو گیارہ بار پڑھے۔ اول وآخر درود ابراہیمی گیارہ گیارہ بار پھر سجدہ میں جا کر دعا مانگیں۔ گیارہ روز یہ عمل کرے۔ باقی ہر نماز کے بعد اَللّٰہُ اَللّٰہُ رَبِّیْ لَا اُشْرِكُ بِهٖ شَیْئًا۔ دس مرتبہ پڑھے۔ اول وآخر درود شریف دس بار۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی۔

*..........*..........*..........*..........*

## حضرت مولانا دوست محمد قریشی نقشبندی رحمہ اللہ

### حسب منشا شادی کرنے کیلئے

چار نمازوں کے بعد ۳۳ مرتبہ اور عشاء کی نماز کے بعد ۳۳۳ مرتبہ اول آخر درود شریف اِنَّمَآ اَشْكُوْا بَثِّيْ وَحُزْنِيْٓ اِلَى اللّٰهِ۔ تا حصول مقصد پڑھنا ضروری ہے۔ بے حد اکسیر ہے۔ لیکن شرط یہ ہے کہ وظیفہ پڑھنے کے بعد اس طرح دعا کرے۔ یا اللہ میرا کام فلاں جگہ کردے، اگر میرے دین ودنیا کے لئے مفید ہو تو اس جگہ کردے ورنہ جہاں تیری رضا ہو وہاں مجھے منظور ہے، ان شاء اللہ چند دنوں میں کامیابی نصیب ہوگی۔

### برائے شادی

برائے شادی اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر یہ آیت تین سو تیرہ (۳۱۳) بار پھر درود شریف گیارہ (۱۱) بار روزانہ مسلسل بلا ناغہ اکتالیس روز پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ شادی ہو جائے گی۔ اگر اکتالیس دن سے قبل ہی کام ہو جائے تب بھی اکتالیس دن پورے کرے چھوڑے نہیں وہ آیت یہ ہے۔

وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

﴿سُوْرَةُ النَّحْلِ: ۱۸﴾

*..........*..........*..........*..........*

## حضرت مولانا ڈاکٹر محمود الحسن رحمہ اللہ

### بچوں کی شادیوں کیلئے

اسم ''یَالَطِیْفُ'' کے کل اعداد ایک سو انتیس (۱۲۹) ہیں۔ یہ اسم بہت جلد قبول ہوتا ہے، اسی لئے اس اسم کو سریع الاجابت کہتے ہیں۔ اس کا ذاکر قید سے چھٹکارا حاصل کرے۔ بچوں کی شادیاں کرنا ہوں تو کثرت سے پڑھے۔ خود بخود انتظام ہو جائے۔ موافق اعداد کے روزانہ ایک وقت میں پڑھے پھر اس کی تاثیر دیکھے۔ اگر سولہ ہزار چھ سو اکتالیس (۱۶۶۴۱) بار پڑھے جو دعا مانگے قبول ہو۔ ایک سو تینتیس بار روزانہ پڑھنے سے رزق میں ترقی ہو۔ تمام کام آسانی سے پورے ہوں۔ باریک باتوں کو پورا کرنے والا، لطف ومحبت پیدا کرنے والا بڑا زبردست اسم ہے۔ اس کے پڑھنے سے عجیب وغریب مشاہدات ہوں گے کہ یہ کیا چیز ہے۔

### لڑکی کی منگنی کا ہونا اور شادی کا انتظام

اگر کسی لڑکی کے واسطے اچھا بر (رشتہ) نہ ملتا ہو یا کہیں سے پیغام شادی

نہ آتا ہو تو وہ عروج ماہ (چڑھتے چاند کے دنوں میں) باوضو اکتالیس مرتبہ سورۃ یٰسین شریف پڑھ کر دعا مانگ لے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ پیغام اچھے سے اچھا آئے گا۔

*..........*..........*..........*..........*

## حضرت مولانا علیم اللہ مظاہری رحمہ اللہ

### برائے سہولت نکاح

بعد نماز عشاء ''یَا لَطِیْفُ یَا وَدُوْدُ'' گیارہ سو گیارہ بار اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ بار، چالیس دن متواتر پڑھے ناغہ نہ کرے۔ اگر ایک یا دو دن ناغہ ہو جائے تو اتنے ہی دن مزید کرے اور تین دن تک متواتر ناغہ ہو جائے تو عمل کو دوبارہ شروع کرے اور بلا ناغہ چالیس دن پورے کرے، مطلوبہ کا تصور کر کے پڑھنا ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مقصود جلد حاصل ہوگا۔ اگر چالیس دن سے پہلے مقصود حاصل ہو جائے تب بھی نہ چھوڑے اور چالیس دن پورے کرے۔

*..........*..........*..........*..........*

## مولانا نور محمد صاحب رحمہ اللہ

### حسب پسند جگہ شادی

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ فلاں جگہ رشتہ ہو یا لڑکی یہ چاہتی ہے کہ فلاں جگہ رشتہ ہو تو مندرجہ ذیل نقش عرق گلاب میں زعفران کو حل کر کے باوضو لکھے اور دو پاک پتھروں کے درمیان اس طرح تعویذ کو رکھے کہ پتھر کا وزن تعویذ پر ہو۔ پتھر کم از کم دو کلو وزنی ہو اس سے کم نہ ہو، اگر زیادہ وزن کا ہو تو کوئی حرج نہیں ہے۔ پتھر پاک زمین پر رکھے کسی تخت، چوکی وغیرہ پر نہ رکھے۔ یہ نقش نوچندی پیر (سوموار کے دن) سورج نکلنے سے قبل رکھے۔ کئی عدد لکھ کر رکھ لے پھر جس کو دے اس کا نام معہ ولدیت اور مطلوبہ (عورت) کا نام معہ نام والدہ نقش کے نیچے لکھ دے۔ اس نقش کا ہدیہ 134 روپے (ایک سو چونتیس روپے) وصول کرے، بلا ہدیہ کسی کو نہ دے، اس نقش کی خانہ پری اس طرح کرے کہ پہلے وہ چار خانے لکھے جس پر نمبر 1 لکھا ہے پھر نمبر 2 کے چار خانے پُر کرے۔ اسی ترتیب سے آٹھوں خانے پُر کرے، نقش کے نیچے مرد اور اس کے والد کا نام الحب لکھے پھر مطلوبہ (عورت) کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھے، صرف جائز مقصد کے لئے کام کرے گا، ناجائز کے لئے کامیاب نہ ہوگا۔ یہ نقش طالب (چاہنے والا) اپنے تکیہ کے نیچے بھی رکھ سکتا ہے۔ مجرب ہے۔ نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳ | ولم | یولد | ولم | یکن |
| ۵ | ھو | اللہ | احد | اللہ |
| ۷ | یولد | ولم | یکن | لہ |
| ۱ | قل | ھو | اللہ | احد |
| ۶ | الصمد | لم | یلد | ولم |
| ۴ | لہ | کفوا | احد | قل |
| ۲ | اللہ | الصمد | لم | یلد |
| | ۸ | کفوا | احد | |

فلاں بن فلاں علی حب فلانہ بنت فلانہ

*..........*..........*..........*..........*

## حضرت مولانا اعجاز احمد خان سنگھانوی مدظلہ

### پسند کا رشتہ مل جائے

اگر کوئی شخص کسی جگہ رشتہ کرنا چاہتا ہے تو مندرجہ ذیل آیتیں باوضو لکھے اور ساتھ ہی شروع میں بسم اللہ شریف بھی لکھے۔ اور ایک ڈبہ میں یا بوتل میں بند کر کے اس کے چاروں طرف اور بوتل کے منہ پر موم لگائے اور موم اس کے اوپر لگائے اور اس پر نام طالب اور مطلوب بمعہ نام والدہ کے لکھے اور

کالے کپڑے میں لپیٹ کر دو پتھروں کے درمیان ایسی اندھیری جگہ دبائے جہاں پر سورج کی روشنی نہ پہنچتی ہو۔ ان شاء اللہ تعالیٰ رشتہ مل جائے گا۔ وہ آیتیں یہ ہیں:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِىْ بَحْرٍ لُّجِّىٍّ يَّغْشٰـىهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ؕ ظُلُمٰتٌۢ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ ؕ اِذَاۤ اَخْرَجَ يَدَهٗ لَمْ يَكَدْ يَرٰٮهَا ؕ وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ

﴿سُوْرَةُ النُّوْرِ:۴۰﴾

## لڑکی کی شادی کے لیے

سینگ کی بنی ہوئی کنگھی یا جو بھی کنگھی یا کنگھا مل جائے اس پر اول گیارہ بار درود شریف پڑھ کر دم کرے اور پھر گیارہ بار آیت قطب پڑھ کر دم کرے پھر آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر دم کرے اور لڑکی کو دے، وہ ہر روز اس کنگھی سے اپنے سر کے بالوں میں کنگھی کرے، دوسرا کوئی اور اس کنگھی کو استعمال نہ کرے۔ آیت قطب یہ ہے:

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ ۙ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ ؕ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَىْءٍ ؕ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ؕ يُخْفُوْنَ فِىْۤ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ ؕ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَىْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ؕ قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِىْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ ۚ وَلِيَبْتَلِىَ اللّٰهُ مَا فِىْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِىْ قُلُوْبِكُمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ

﴿سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرٰن:۱۵۴﴾

*..........*..........*..........*..........*

### مولانا ارشد حسن ثاقب مدظلہٗ

## اولاد کے رشتوں کی پریشانی کا حل

سورۃ الاحزاب لکھ کر کسی ڈبیا میں بند کر کے گھر میں رکھ لیں...... جس گھر میں ایک یا ایک سے زائد بچیاں بالغ اور شادی کے قابل ہوں اور رشتوں کی پریشانی ہو، ان شاء اللہ اس کی برکت سے رشتوں کی بھرمار ہو جائے گی۔

*..........*..........*..........*..........*

### حضرت مولانا مفتی محمد طلحہ نظامی مدظلہٗ

## پیغام نکاح کے قبول ہونے کا تعویذ

درج ذیل آیت کو کاغذ پر لکھ کر بازو پر باندھیں۔ ان شاء اللہ، جہاں پیغام نکاح بھیجیں گے، منظور ہوگا۔ وہ آیت یہ ہے:

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ ۚ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ﴿٧٣﴾ يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ﴿٧٤﴾ (آل عمران: ۷۳،۷۴)

## شادی کے لیے وظیفہ

درج ذیل آیت کو کاغذ پر لکھ کر بازو پر باندھیں، اگر ابھی تک شادی نہ ہوئی ہو تو ان شاء اللہ ہو جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے:

وَلَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ اِلٰى مَا مَتَّعْنَا بِهٖۤ اَزْوَاجًا مِّنْهُمْ زَهْرَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۙ لِنَفْتِنَهُمْ فِيْهِ ؕ وَرِزْقُ رَبِّكَ خَيْرٌ وَّاَبْقٰى ﴿١٣١﴾ وَاْمُرْ اَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ وَاصْطَبِرْ عَلَيْهَا ؕ لَا نَسْــَٔلُكَ رِزْقًا ؕ نَحْنُ نَرْزُقُكَ ؕ وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوٰى ﴿١٣٢﴾ (طٰہٰ: ۱۳۱،۱۳۲)

## لڑکیوں کے بکثرت پیغام نکاح کا وظیفہ

لڑکیوں کے پیغامات بکثرت آنے کے لئے ''سورۃ الاحزاب'' کو ہرن

کی جھلی یا کاغذ پر لکھ کر ایک ڈبہ میں بند کر کے گھر میں رکھ دیں۔

## بچیوں کے رشتہ کا مجرب وظیفہ

جن بچیوں کے رشتے نہ آتے ہوں، وہ بچیاں خود اور ان کے والدین حسب ذیل وظیفہ صبح وشام پابندی سے پڑھا کریں۔ وظیفہ یہ ہے:
''یا اللہ یا رحمن یا رحیم'' تین سو (۳۰۰) مرتبہ اور ''یا باسط یا لطیف'' تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ پڑھ کر دعا کریں۔ ان شاء اللہ بہتر رشتہ آجائے گا۔

## بیٹی بیٹے کی شادی کے لئے مجرب وظیفہ

اگر کسی شخص کے بیٹے یا بیٹی کی شادی نہ ہوتی ہو اور وہ چاہے کہ اچھی جگہ اور جلدی شادی ہو جائے، تو تین ہزار تین سو مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد اکیس روز تک درج ذیل آیت پڑھے اور اول و آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے۔ وہ آیت یہ ہے:

سُبْحٰنَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا لَا یَعْلَمُوْنَ ۝ (یٰسٓ: ۳۶)

ان شاء اللہ اس عرصہ میں مراد حاصل ہوگی۔ یہ مجرب ہے۔

*..........*..........*..........*..........*

# روحانی تشخیص کرنا سیکھیں

مرض معلوم ہو تو صحیح علاج کرنے اور کروانے میں آسانی ہو جاتی ہے۔ روحانی تشخیص کے ذریعے خود مرض معلوم کریں اور پھر فیصلہ کریں کہ مرض روحانی ہے یا جسمانی۔ ہر گھر میں کم ازکم ایک فرد کو روحانی تشخیص آنا چاہیے۔ اکثر لوگ مریض کی طبیعت خراب ہو تو ڈاکٹر سے رجوع کرتے ہیں جبکہ اثرات جادو/جن کے ہوتے ہیں۔ روحانی تشخیص سیکھ کر یہ معلوم ہو جاتا ہے کہ علاج ڈاکٹر کے پاس ہے یا عامل کے پاس۔

**صدقۂ عمل مع اجازت وطریقہ 1100 روپے**

صرف نقد صدقہ ادا کریں اور تشخیص کرنا شروع کریں

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور
فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

# رشتہ کے متلاشیوں کے لیے خوشخبری

دار العمل چشتیہ ٹرسٹ کے زیر اہتمام شعبہ شادی میں رشتے کروانے کی کوئی فیس نہیں لی جاتی۔ صرف رجسٹریشن فیس ادا کرنا ہوتی تھی۔ اس خاص نمبر کی خوشی میں وہ فیس بھی ختم کر دی گئی ہے۔ بس بغیر فیس کے رشتہ کا فارم ویب سائٹ سے ڈاؤن لوڈ کر کے اس کو احتیاط سے پُر کریں اور ادارے میں بذریعہ خط یا scan کر کے email کے ذریعے جمع کروائیں۔ فارم کے ساتھ شناختی کارڈ کی کاپی، سرپرست اور لڑکا یا لڑکی کی آنا ضروری ہے۔

فارم ڈاؤن لوڈ کرنے کے لیے درج ذیل ویب لنک پر جائیں۔

darulamal.org/matrimonial

مزید تفصیلات کے لیے رابطہ

فون: 042-35033371 موبائل: 0343-7772772

# روحانی علاج گاہ کے چند تیار مجربات

تجربہ ہے کہ اللہ ﷻ کے فضل و کرم سے ایک کورس کرنے سے مکمل یا بہت حد تک اثرات سے نجات مل جاتی ہے۔ ایک کورس سے مریض کے گھر کے دیگر افراد بھی فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ درج ذیل تمام کورسز روحانی علاج میں عرصہ سے کئی مریضوں پر استعمال کے بعد عوام کے لیے پیش کیے جا رہے ہیں۔

## (۱)......ہر قسم کے جادو کا علاج

چالیس روز پر مشتمل اس کورس کو استعمال کرنے سے ہر قسم کا جادو، ٹونہ، بندشیں، رکاوٹیں اللہ ﷻ کے فضل سے ختم ہو جاتی ہیں۔

**ہدیہ فی کورس 4500 روپے**

## (۲)......جناتی مریضوں کا علاج

چالیس روز پر مشتمل کورس کرنے سے اللہ ﷻ کے فضل سے جناتی اثرات سے نجات مل جاتی ہے۔ جسم و دماغ آزاد ہو جاتا ہے۔

**ہدیہ فی کورس 5000 روپے**

## (۳)......جادو اور جناتی مریضوں کا علاج

چالیس روز پر مشتمل کورس کرنے سے اللہ ﷻ کے فضل سے ہر قسم کے جادو اور جناتی اثرات سے نجات مل جاتی ہے۔

**ہدیہ فی کورس 5500 روپے**

## (۴)......جادو اور جنات کے بداثرات سے گھر کو پاک کریں

چالیس روز پر مشتمل اس کورس کو استعمال کرنے پر اللہ ﷻ کے فضل سے جادو، جنات اور شیاطین کے اثرات سے گھر پاک ہو جاتا ہے۔ گھر صاف ہونے پر گھر والوں کی کئی طرح کی بندشیں بھی ختم ہو جاتی ہیں۔ بیماریوں سے بھی نجات مل جاتی ہے۔

**ہدیہ فی کورس 5000 روپے**

رابطہ روحانی علاج گاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور
فون: 042-35033371 موبائل: 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

# اہل سنت بریلوی حضرات کے رشتہ اور شادی کے لیے مجرب اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دار العمل چشتیہ، لاہور

## حضرت مولانا محمد بشیر فاروقی قادری مدظلہ

### رشتہ، کاروبار اور ہر قسم کی پریشانی دور کرنے کے لیے

فَإِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ إِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝

پارہ ۳۰ سورہ انشراح کی آیت ۵ تا ۶ کو ہر نماز کے بعد اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھیں۔

### رشتے کی رکاوٹ دور کرنے کے لیے

وَهُوَ الَّذِي خَلَقَ مِنَ الْمَاءِ بَشَرًا فَجَعَلَهُ نَسَبًا وَصِهْرًا ۗ وَكَانَ رَبُّكَ قَدِيرًا

پارہ ۱۹ سورہ فرقان کی آیت ۵۴ کو ۲۱ دن تک ۳۱۳ مرتبہ پڑھیں اور خصوصی دعا کریں، ان شاء اللہ عزوجل بہترین رشتہ نصیب ہوگا۔

### جس کا رشتہ نہ آتا ہو

سورہ رحمٰن کو روزانہ تین مرتبہ پڑھ کر دعا کریں، ان شاء اللہ بہت جلد مراد پوری ہوگی۔

### بچیوں کے اچھے رشتے کے لیے

إِنَّمَا أَمْرُهُ إِذَا أَرَادَ شَيْئًا أَنْ يَقُولَ لَهُ كُنْ فَيَكُونُ

پارہ ۲۳ سورہ یٰسین کی آیت ۸۲ کو فجر کی نماز کے بعد ۱۰۱ مرتبہ پڑھیں۔

### رشتے کے لیے

أَمَّنْ يُجِيبُ الْمُضْطَرَّ إِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوءَ

پارہ ۲۰ سورہ نمل کی آیت ۶۲ کو بہترین رشتہ تلاش کرنے کے لئے ہر نماز کے بعد ۴۱ مرتبہ پڑھ کر دعا کریں۔ والدین اپنی اولاد کے لئے بھی کر سکتے ہیں۔

*..........*..........*..........*..........*..........*

## اقبال احمد نوری رحمہ اللہ

### برائے زوج صالح...... کنواری لڑکی کی شادی کیلیے

کنواری لڑکی نیک شوہر چاہے تو عبارات ذیل کو لکھ کر گلے میں ڈالے۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ وَمِنْ كُلِّ شَيْءٍ خَلَقْنَا زَوْجَيْنِ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُونَ۔ اللّٰهم بحق تولك هذا و بحرمة نبيك محمد صلى الله تعالى عليه و اله وسلم ان ترزق فلاں بنت فلان زوجا موافقا غير مخالف بحق محمد و اله اجمعين۔

### رشتے کے لیے

اگر کسی لڑکے یا لڑکی کا نکاح نہ ہوتا ہو تو نقش لکھ کر اس کے بازو پر باندھے۔ اس کے کل اعداد ۳۵۲۵۸ ہیں۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۸۸۸۰۷ | ۸۸۸۲۰ | ۸۸۸۱۷ | ۸۸۸۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۸۸۱۸ | ۸۸۸۱۳ | ۸۸۸۰۸ | ۸۸۸۱۹ |
| ۸۸۸۱۲ | ۸۸۸۱۵ | ۸۸۸۲۳ | ۸۸۸۰۹ |
| ۸۸۸۲۱ | ۸۸۸۱۰ | ۸۸۸۱۱ | ۸۸۸۱۶ |

## برائے رشتہ

جس لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو اس کے لئے سورۂ ''طٰہٰ'' کا نقش لکھ کر دے کہ پانی سے دھو کر ایک طشت میں لڑکی کو بٹھا کر اس پانی سے غسل کرائیں۔ پھر بعد میں دوسرے پانی سے غسل کرائیں تا کہ بے ادبی نہ ہو۔ پھر اس پانی کو دریا میں ڈال دیں۔ یہ عمل نو چندی جمعرات سے سات جمعرات متواتر کریں ان شاء اللہ جلد رشتہ مل جائے گا۔

## برائے رشتہ

اتوار کے دن پہلی ساعت میں لکھ کر عورت جس کو شوہر نصیب نہ ہو، بازو پر باندھے، مراد حاصل ہوگی۔ اور ہر ماہ کی چودہ تاریخ کو ہرن کی کھال پر لکھ کر عورت بازو پر باندھے تو اولاد ہو۔ آیت کریمہ یہ ہے:

وَتَرَى الْأَرْضَ هَامِدَةً فَإِذَا أَنْزَلْنَا عَلَيْهَا الْمَاءَ اهْتَزَّتْ وَرَبَتْ وَأَنْبَتَتْ مِنْ كُلِّ زَوْجٍ بَهِيجٍ ۞ ذٰلِكَ بِأَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ وَأَنَّهُ يُحْيِ الْمَوْتٰى وَأَنَّهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۞ وَأَنَّ السَّاعَةَ اٰتِيَةٌ لَا رَيْبَ فِيهَا وَأَنَّ اللّٰهَ يَبْعَثُ مَنْ فِي الْقُبُورِ ۞ (الحج: ۵-۷)

## سورۃ فرقان برائے رشتہ

جس مرد کی شادی نہ ہوتی ہے، وہ عروج ماہ میں تین دن روزہ رکھے اور رات میں اس سورۂ مبارکہ کو 21 مرتبہ پڑھے۔ تین ماہ یہ عمل برابر کرے۔ نیک بیوی نصیب ہوگی۔

•..........•..........•..........•..........•

# پیرزادہ سید محمد عثمان نوری صاحب

## سحری بندش رشتہ

سحری بندش رشتہ کے توڑ کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور مجرب ہے۔ اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش زعفران وگلاب سے سفید کاغذ پر شرف قمر میں تیار کریں، اس کو خوشبو لگا کر لیمینیشن کر کے اپنے پاس رکھیں یا بچے یا بچی کے گلے میں ڈال دیں۔

بعد ازاں روزانہ بعد از نماز عشاء:۔

- ......اول و آخر درود شریف تنجینا (اکتالیس اکتالیس مرتبہ)
- ......سورۂ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف (اکتالیس مرتبہ)
- ......سورۂ مزمل (تین مرتبہ)
- ......سورۂ رحمٰن (تین مرتبہ)
- ......سورۂ جمعہ (تین مرتبہ)
- ......سورۂ اخلاص (اکیس مرتبہ)

پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور دعا مانگیں۔

ان شاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت بہت جلد رشتے آنے شروع ہو جائیں گے۔ بہرحال اکتالیس یوم تک اس عمل کو جاری رکھیں اور دوران عمل کسی سے بھی گفتگو کرنے سے اجتناب کریں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۷۳۶۸ | ۴۷۳۷۶ | ۴۷۳۸۵ | ۴۷۳۹۳ | ۴۷۴۰۱ | ۴۷۴۰۹ | ۴۷۳۶۰ |
| ۴۷۳۸۶ | ۴۷۳۹۴ | ۴۷۴۰۲ | ۴۷۴۰۳ | ۴۷۳۶۱ | ۴۷۳۶۹ | ۴۷۳۷۷ |
| ۴۷۳۹۶ | ۴۷۴۰۴ | ۴۷۳۶۲ | ۴۷۳۷۰ | ۴۷۳۷۸ | ۴۷۳۸۷ | ۴۷۳۹۵ |
| ۴۷۳۶۳ | ۴۷۳۷۱ | ۴۷۳۷۹ | ۴۷۳۸۸ | ۴۷۳۸۹ | ۴۷۳۹۷ | ۴۷۴۰۵ |
| ۴۷۳۸۰ | ۴۷۳۸۲ | ۴۷۳۹۰ | ۴۷۳۹۸ | ۴۷۴۰۶ | ۴۷۳۶۴ | ۴۷۳۷۲ |
| ۴۷۳۹۱ | ۴۷۳۹۹ | ۴۷۴۰۷ | ۴۷۳۶۵ | ۴۷۳۷۳ | ۴۷۳۷۴ | ۴۷۳۸۳ |
| ۴۷۴۰۸ | ۴۷۳۶۶ | ۴۷۳۶۷ | ۴۷۳۷۵ | ۴۷۳۸۴ | ۴۷۳۹۲ | ۴۷۴۰۰ |

اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ

اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ

اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ

•..........•..........•..........•..........•

# اہل حدیث حضرات کے رشتہ اور شادی کے لئے مجرب اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دارالعمل چشتیہ، لاہور

## مولانا حافظ داؤد خان صاحب رحمانی رحمہ اللہ

### لڑکیوں کے رشتے کیلئے عمل

کتاب غذا الارواح کے صفحہ 291 پر تحریر فرماتے ہیں کہ

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ ۚ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ۭ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝ يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ۭ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝

لکھ کر موم جامہ کر کے سیدھے بازو پر باندھ لو۔ جس لڑکی کا پیام نہ آتا ہوگا، آنے لگے گا۔ (سورۃ آل عمران) (غذاء الارواح ص:۲۹۱)

اسی کتاب میں دوسری جگہ یہی عمل تحریر فرماتے ہوئے اضافہ فرمایا کہ مشک وزعفران سے لکھ کر ان آیات کو سیدھے بازو پر باندھیں۔

*.........*.........*.........*.........*

## مولانا محمد ولی اللہ منصور پوری

### شادی کے لیے وظیفہ

کتاب تحفۃ العالمین معہ زاد العالمین کے صفحہ 27 پر تحریر فرماتے ہیں کہ بعد نماز عشاء بغیر گفتگو کیے، کسی ندی نالے پر جا کر پاؤں پانی میں رکھیں اور آیت وَلَقَدْ هَمَّتْ بِهٖ ۚ وَهَمَّ بِهَا (سورۃ یوسف:۲۴)

گیارہ تسبیحات پوری کریں۔ اول آخر درود شریف پڑھیں۔ نیز وظیفہ کے دوران آنکھیں بند رکھیں۔ یہ عمل سات روز سے اکیس روز تک جاری رکھیں۔ اس چلہ کے دوران بدبو دار اشیاء سے پرہیز کریں اور خوشبو دار چیزوں کا استعمال جاری رکھیں۔

*.........*.........*.........*.........*

### شادی کا تعویذ

مندرجہ ذیل آیت کا تعویذ بنا کر پاس رکھا جائے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَزَوَّجْنٰهُمْ بِحُوْرٍ عِيْنٍ (الدخان:۵۴)

وَاَنْكِحُوا الْاَيَامٰى مِنْكُمْ وَالصّٰلِحِيْنَ مِنْ عِبَادِكُمْ (النور:۳۲)

وَّكَوَاعِبَ اَتْرَابًا (النبا:۳۳)

وَّخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا (النساء:۱)

(تعویذ لکھتے وقت سورتوں کے حوالے نہیں لکھنے)۔ (ع)

*.........*.........*.........*.........*

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف** سات سلام اور چہل کاف کا عمل ''پیرانِ پیر غوثِ اعظم حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ'' سے منقول ہے۔ یہ عمل سایہ اور جادو کا خاص توڑ ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کے لئے صرف اجازت کی ضرورت ہے۔ اجازت نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے۔ اجازت حاصل کرنے کے بعد اس عمل کے ذریعے سے جنات، جادو ٹونہ اور نظرِ بد کا علاج کیا جا سکتا ہے۔ چہل کاف کے عامل اور اہلِ خانہ پر جادو اور سایہ اثر نہیں کرتا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سب محفوظ رہتے ہیں بشرطیکہ وہ اجازت لیتے وقت پہلے سے جادو اور جنات کے مریض نہ ہوں۔

چہل کاف وہ عمل ہے جو عاملین میں بہت مقبول ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔ شرط یہ ہے کہ اس عمل کا ماہرانہ استعمال کرنا آتا ہو۔ اسلحہ تو بہت لوگوں کے پاس ہوتا ہے مگر اچھی طرح چلانا کسی کسی کو ہی آتا ہے۔ یہی روحانی اسلحہ کا بھی معاملہ ہوتا ہے۔ اگر اسلحہ کو صحیح استعمال نہ کرنا آتا ہو یا پھر بوقت ضرورت پاس نہ ہو، بیشک سامنے رکھا ہو، تو دشمن مار جائے گا۔ اس لئے دنیاوی اسلحہ کی طرح روحانی اسلحہ کو بھی ہر وقت لوڈ رکھنا چاہئے تاکہ بوقت ضرورت فوری استعمال کیا جا سکے۔

**اجازت لینے کے بعد کیا حاصل ہوگا** اس عمل کے لئے کسی چلہ کشی کی شرط نہیں ہے۔ اجازت لینے کے بعد آپ کو سات سلام اور چہل کاف کی ایک معمولی تعداد روزانہ (جب تک عمل رکھنا چاہیں) پڑھنی ہوتی ہے۔ اس کے پڑھنے سے آپ کی روزانہ حاضری لگتی رہے گی اور اس عمل کے پیچھے جنات آپ کی بوقت ضرورت مدد کریں گے۔ اس عمل کے پیچھے چونکہ جنات کی ایک بڑی تعداد ہے، اور وہ سب ہی جادو اور جنات کے علاج کرنے میں ماہر ہونے کے ساتھ دیگر دنیاوی کاموں میں بھی معاون ہوتے ہیں۔ اس لئے روزانہ پڑھتے رہنے سے وہ بھی مدد کو تیار رہتے ہیں۔

اس کی مثال ایسی ہے کہ جب پولیس کی ضرورت پڑتی ہے تو 15 پر کال کی جاتی ہے۔ کون آتا ہے؟ اس کا کوئی نہیں سوچتا، بس آنا چاہئے۔ اسی طرح جب اجازت یافتہ پڑھتا ہے تو اس کی کال بھی چہل کاف والوں کو جاتی ہے اور وہ آتے ہیں اور جس کام کے لئے پڑھا گیا ہوتا ہے، اس میں معاونت کرتے ہیں۔ اگر کسی کی نظر کھلی ہو تو اس کو جنات واضح نظر بھی آتے ہیں۔

**اجازت کون لے** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں، جو لوگ اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو اور جنات سے متاثرہ لوگوں کا علاج سیکھ کر علاج کرنے والے افراد، خود کو اور اپنے گھر والوں کو جادو اور جنات سے خود عمل کر کے نجات دلانے والے افراد۔

**اجازت کے لئے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔

darulamal.org/ruhanidarsgah

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

نقد ھدیہ مع اعمال کی کاپی -/5100 روپے، علاوہ ڈاک خرچ

رابطہ روحانی درسگاہ (فون دفتر) 042-35033371 (موبائل دفتر) 0343-7772772 مولانا محمد عرفان 0321-4661681

# اہل تشیع حضرات کے رشتہ اور شادی کے لئے مجرب اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج
دار العمل چشتیہ، لاہور

## آقائی حاج سقازادہ

### لڑکی کی شادی کے لیے

لکھتے ہیں کہ مغربی کہتا ہے کہ جو شخص پریشان حال ہو یا اس کی لڑکی کی شادی نہ ہو رہی ہو تو غسل کر کے یا وضو کر کے دو رکعت نماز پڑھے اور با توجہ تمام پڑھے۔ نماز سے فارغ ہو کر خلوص قلب سے ایک سو مرتبہ "**یَالَطِیْفُ**" کہے تو مراد اس طرح پوری ہوگی کہ کبھی اس نے سوچا بھی نہیں ہوگا۔

*..........*..........*..........*

## سید انتظار حسین زنجانی

### عورت کو نکاح پر رضامند کرنے کا نقش

اگر کوئی عورت نکاح پر راضی نہ ہوتی ہو اور اس کا نکاح پر رضامند ہونا اس کے لیے اور دیگر خلق کے لیے باعثِ امن ہو تو اس عورت کا اور اس کی ماں کا نام لکھ کر بسط حرفی کریں۔ اور ان حروف کے اعداد لے کر ان اعداد کے برابر یہ نقش لکھیں اور ان نقوش کی گولیاں بنا کر دریا میں ڈالیں۔ ان شاء اللہ العزیز مقصد پورا ہوگا۔ نقش مکرم یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۳۸۳ | ۳۷۵ | ۳۸۱ |
| ۳۷۷ | ۳۸۰ | ۳۸۲ |
| ۳۷۹ | ۳۸۴ | ۳۷۶ |

*..........*..........*..........*

## سید عابد حسین زیدی

### بہنوں اور بیٹیوں کے اچھے رشتوں کے لیے

جو شخص سورۂ احزاب کو ہرن کی کھال پر لکھ کر تنگ منہ والی بوتل میں رکھ کر گھر میں رکھے تو اللہ کے حکم سے اس کی بہنوں، بیٹیوں اور دوسرے رشتہ داروں کی خواستگاری کے لیے اچھے رشتہ آئیں گے۔ خواہ یہ انسان غریب ہی کیوں نہ ہو۔

### کنوارہ شادی شدہ ہو جائے

سورۂ یٰسین کی تلاوت کیا کرو۔ اس میں 10 برکتیں ہیں۔ اس میں سے ایک یہ ہے کہ کنوارہ شادی شدہ ہو جائے گا۔

*..........*..........*..........*

## آقائی رضا سقازادہ واعظ

### لڑکی کا بخت کھلے

درج ذیل آیات غیر شادی شدہ عورت کے لباس پر لکھیں تو جلد شادی ہوگی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔ اِنَّا فَتَحۡنَا لَکَ فَتۡحًا مُّبِیۡنًا۔ لِّیَغۡفِرَ لَکَ اللّٰہُ مَا تَقَدَّمَ مِنۡ ذَنۡۢبِکَ وَمَا تَاَخَّرَ وَیُتِمَّ نِعۡمَتَہٗ عَلَیۡکَ وَیَہۡدِیَکَ صِرَاطًا مُّسۡتَقِیۡمًا۔ وَّیَنۡصُرَکَ اللّٰہُ نَصۡرًا عَزِیۡزًا۔

(الفتح: ۱-۳)

*..........*..........*..........*

# کاملین اور عاملین کے رشتہ اور شادی کے لئے مجرب اعمال

## مرتب: شعبہ روحانی علاج، دارالعمل چشتیہ، لاہور

### صوفی زین الدین صاحب رحمہ اللہ

#### مطلوبہ لڑکی سے شادی

جو شخص کسی ایک لڑکی کو چاہے اور اس کے ورثاء وہ لڑکی اس کو نہ دیں تو اس طلسم کو لکھ کر او پر رہ گذران کے دفن کریں اور مشک وزعفران سے چینی کے برتن پر لکھ کر حلوے سے اس کو مٹائیں او وہ حلوہ ان عزیزوں کو کھلایا جائے جو راضی نہ ہوتے ہوں۔ مجرب اور آزمودہ ہے۔

وہ طلسم یہ ہے:

لحح لحح لحح لحح لحح لحح لحح لحح لحح لحح اماک اماک اماک اماک اماک اماک وووووو وووو

اماک اماک اماک اماک امام امام امام امام امام امام امام امام۔

فلان بن فلاں الحب فلاں بن فلاں

*.............*.............*.............*.............*

### عامل کامل پیر سید محبوب علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ

#### لڑکا یا لڑکی کا بخت کھل جائے

اگر کسی لڑکی یا لڑکے کی شادی نہ ہوتی ہو تو باوضو دعائے برھتی ایک مرتبہ اور ایک سو مرتبہ ''**یَالَطِیْفُ**'' روزانہ پڑھیں۔ چندروز میں بخت کشادہ ہو کر ہر قسم کی کفایت ہوگی۔ مجرب ہے۔

نوٹ: دعائے برھتی ایک خاص عمل ہے اور صرف عاملین کے لیے پڑھنے کا عمل ہے۔ عوام کے لیے یہ عمل نہیں ہے۔ خ

*.............*.............*.............*.............*

### صوفی نجم الدین قادری صاحب رحمہ اللہ

#### پیغام شادی

اگر کسی لڑکی کا پیغام نہ آتا ہو یا کسی لڑکے کی شادی میں رکاوٹ ہو تو اس نقش کو باوضو لکھ کر چاندی کے تعویذ میں بند کر کے لڑکی کے گلے میں ڈال دے۔ اگر لڑکا ہے تو اس کے سیدھے بازو پر باندھ دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ شادی کے پیغامات آنے شروع ہو جائیں گے۔ وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۸۸۸۱۴ | ۸۸۸۱۹ | ۸۸۸۰۹ | ۸۸۸۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۸۸۸۱۷ | ۸۸۸۰۸ | ۸۸۸۲۲ | ۸۸۸۱۰ |
| ۸۸۸۲۰ | ۸۸۸۱۳ | ۸۸۸۱۵ | ۸۸۸۱۱ |
| ۸۸۸۰۷ | ۸۸۸۱۸ | ۸۸۸۱۲ | ۸۸۸۲۱ |

*.............*.............*.............*.............*

### حاجی محمد شاہ صاحب پھلتی رحمہ اللہ

#### لڑکیوں کے رشتہ کے لئے

مندرجہ ذیل نقش لڑکیوں کے رشتہ کے لئے بہت مجرب ہے جس لڑکی کا رشتہ نہ آتا ہو یا اسباب شادی میسر نہ ہو تو اس نقش کو باوضو ہو کر مشتری کی ساعت سنیچر (ہفتہ) کے دن سورج نکلنے کے ایک گھنٹہ بعد میں لکھ کر موم جامہ کر کے لڑکی کے گلے میں باندھ دے اور دوسرا نقش ہرن کی کھال پر (چاندی کے ورق بنانے والوں کے پاس یہ کھال مل جاتی ہے ان سے خرید لیں) لکھ

نیز درج ذیل سوالنامے کی مدد سے یہ جاننے میں مدد ملتی ہے کہ آپ اپنے جیون ساتھی سے کس حد تک محبت کرتے ہیں' اس سوالنامے کو امریکی ماہرِ ازدواجیات ڈاکٹر جون گوٹمین (John Gottman) نے ترتیب دیا ہے:

۱۔ مجھے اپنے جیون ساتھی کے قریبی ساتھیوں کے متعلق مکمل علم ہے۔
ہاں / نہیں

۲۔ مجھے اپنے جیون ساتھی کے موجودہ سٹریس سے متعلق پتہ ہے۔ ہاں / نہیں

۳۔ مجھے اپنے جیون ساتھی کے ایسے رشتہ داروں کے متعلق پتہ ہے جن کو وہ ناپسند کرتا/کرتی ہے۔ ہاں / نہیں

۴۔ مجھے اپنے جیون ساتھی کی زندگی کے مکمل و نامکمل سپنوں کا مکمل علم ہے۔
ہاں / نہیں

۵۔ مجھے اپنے جیون ساتھی کی زندگی گزارنے کے متعلق فلاسفی کا علم ہے۔
ہاں / نہیں

۶۔ میرا جیون ساتھی مجھے ہر دوسرے سے زیادہ خوبصورت سمجھتا/سمجھتی ہے۔ہاں / نہیں

۷۔ جب ہم جدا ہوتے ہیں تو جدائی کے عالم میں ایک دوسرے کو بہت زیادہ مس (miss) کرتے ہیں۔ ہاں / نہیں

۸۔ میں عموماً اپنے جیون ساتھی کو پورے جوش و جذبہ سے پیار کرتا/کرتی ہوں۔ہاں / نہیں

۹۔ میرا جیون ساتھی حقیقت میں میری بہت زیادہ عزت کرتا/کرتی ہے۔
ہاں / نہیں

۱۰۔ ہمارے تعلقات میں بہت زیادہ جذباتی لگاؤ ہے۔ ہاں / نہیں

۱۱۔ پیار و محبت کے جذبات اب بھی ہماری زندگی کا ویسا ہی حصہ ہیں جیسے کہ شادی کے شروع میں تھے۔ہاں / نہیں

۱۲۔ میرا جیون ساتھی میرے ہر فعل کو پسند کرتا/کرتی ہے۔ہاں / نہیں

۱۳۔ میرا جیون ساتھی میری شخصیت کو انتہائی پسند کرتا/کرتی ہے۔ہاں / نہیں

۱۴۔ ہمارے ازدواجی تعلقات عموماً اطمینان بخش رہتے ہیں۔ہاں / نہیں

۱۵۔ ہر روز جب میں گھر آتا ہوں تو میری بیوی مجھے دیکھ کر انتہائی خوشی کا اظہار کرتی ہے۔ ہاں / نہیں

۱۶۔ میرا جیون ساتھی میرے مخلص ترین دوستوں میں سے ایک ہے۔
ہاں / نہیں

۱۷۔ ہم ایک دوسرے سے گپ شپ کر کے انتہائی محظوظ ہوتے ہیں۔
ہاں / نہیں

۱۸۔ میرا جیون ساتھی اُس وقت بھی انتہائی توجہ و محبت سے میری بات سنتا/سنتی ہے جب ہم میں اتفاق رائے نہیں ہوتا۔ ہاں / نہیں

۱۹۔ میرا جیون ساتھی عموماً میرے مشکل کام میں ہاتھ بٹاتا/بٹاتی ہے۔
ہاں / نہیں

۲۰۔ ہم عموماً اپنے مشکل ترین کاموں کو بھی مل کر آسانی سے حل کر لیتے ہیں۔ہاں / نہیں

نتائج:

اپنے ہر مثبت جواب (ہاں) کا ایک اسکور جمع کرتے جائیں۔ایسے خواتین و حضرات جن کا ٹوٹل اسکور 12 یا 12 سے زائد ہے' ان کے تعلقات انتہائی شاندار ہیں جبکہ اس سے کم اسکور حاصل کرنے والے خواتین و حضرات کو اپنے تعلقات میں بہتری لانے کی ضرورت ہے۔

ڈاکٹر جاوید اقبال، القائم ہسپتال: سیٹلائٹ ٹاؤن: راولپنڈی

0333-5208186

*.........*.........*.........*.........*

# رشتوں کی بندش ختم کرنے کے اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دارالعمل چشتیہ، لاہور

درج ذیل تمام اعمال کی عام اجازت ہے۔ شرط صرف اتنی ہے کہ ادارے کی کامیابی اور تمام اراکین و معاونین انس و جن کے لیے دعائے خیر کرتے رہیں۔

## چالیس (۴۰) دن میں رشتوں کی بندش کھولنا

پیرِ طریقت حافظ قاری احسان اللہ صاحب مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر رشتوں کی بندش لگادی گئی ہو اور لڑکا لڑکی بوڑھے ہو رہے ہوں، جہاں بات چلتی ہے، انکار ہو جاتا ہے۔ اول تو رشتے آتے نہیں۔ اگر آتے ہیں تو واپسی جواب نہیں ملتا۔ ایسی صورت میں سورۃ التین (پ 30) مکمل روزانہ باوضو ساٹھ (60) مرتبہ بعد نمازِ فجر پڑھیں۔ چالیس دن عمل کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ چالیس دن کے اندر اندر کام ہو جائے گا۔ سورۃ التین یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

وَالتِّیۡنِ وَالزَّیۡتُوۡنِ ۙ﴿۱﴾ وَطُوۡرِ سِیۡنِیۡنَ ۙ﴿۲﴾ وَھٰذَا الۡبَلَدِ الۡاَمِیۡنِ ۙ﴿۳﴾ لَقَدۡ خَلَقۡنَا الۡاِنۡسَانَ فِیۡۤ اَحۡسَنِ تَقۡوِیۡمٍ ۫﴿۴﴾ ثُمَّ رَدَدۡنٰہُ اَسۡفَلَ سٰفِلِیۡنَ ۙ﴿۵﴾ اِلَّا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَھُمۡ اَجۡرٌ غَیۡرُ مَمۡنُوۡنٍ ؕ﴿۶﴾ فَمَا یُکَذِّبُکَ بَعۡدُ بِالدِّیۡنِ ؕ﴿۷﴾ اَلَیۡسَ اللّٰہُ بِاَحۡکَمِ الۡحٰکِمِیۡنَ ٪﴿۸﴾

*...........*...........*...........*

## اسی (۸۰) دن میں رشتوں کی بندش سے نجات

پیرِ طریقت حافظ قاری احسان اللہ صاحب مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ یہ عمل میرے پیر و مرشد قاری دین محمد صاحب مدظلہ قلعہ قادر والا پنجاب کا عطیہ ہے۔ بعض لوگ حسد و بغض کے سبب رشتے کی بندش کروا دیتے ہیں جس کے سبب اول تو رشتے آتے ہی نہیں ہیں اور اگر کوئی رشتہ آ بھی گیا تو ہوتا نہیں ہے۔ لڑکے یا لڑکی بڑھاپے کو پہنچ جاتے ہیں۔ اس کے لئے یہ عمل بہت مفید اور فوری کام کرنے والا ہے۔ اس عمل کی برکت سے بندش ٹوٹ جاتی ہے۔ یہ عمل اسی (80) دن کرنا ہے۔ عمل یہ ہے:

کسی دن بھی نمازِ فجر ادا کر کے اول اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے، اس کے بعد چالیس مرتبہ سورۃ الانشرح (آخر تک) پڑھے۔ اس کے بعد سورۂ اخلاص (قل ھو اللہ احد پوری سورۃ) ستر (70) مرتبہ پڑھے۔ آخر میں اکیس مرتبہ درود شریف پڑھ کر بندش دور ہونے کی دعا کرے۔ اس عمل کے ساتھ پیر اور جمعرات کے دن کچھ صدقہ خیرات بھی کرے۔

*...........*...........*...........*

## رکی ہوئی شادی کیلئے وظیفہ

جن لڑکوں اور لڑکیوں کی شادیاں رک جاتی ہوں اور والدین کو سخت پریشانی کا سامنا کرنا پڑتا ہو یا منگنی ہو کر ٹوٹ جاتی ہو یا کوئی رشتہ ہی نہ آتا ہو یا رشتہ والے ناپسند کرتے ہوں یا رشتے کی بات ہی طے نہ ہوتی ہو تو ایسی صورتحال میں سورۂ مزمل کی تلاوت سے اللہ تعالیٰ کی مدد حاصل کرنی چاہئے۔ رکی ہوئی شادی کو کھولنے کیلئے نمازِ فجر کے بعد چالیس دن تک اکتالیس مرتبہ سورۂ مزمل کو پڑھنا چاہئے اور اسی طرح عشاء کی نماز کے بعد بھی (سورۂ مزمل) کو اکتالیس مرتبہ پڑھنا چاہئے اگر چالیس دن کے اندر رشتہ طے پا جائے تو پڑھائی کو پورا کرنا چاہئے، اگر چالیس دن تک رشتہ طے نہ ہو تو اس کو دوبارہ کریں۔ اللہ تعالیٰ اپنی مہربانی سے شادی کے مرحلہ کو پایہ تکمیل تک

پہنچادے گا۔آزمودہ ہے۔

*............*............*............*............*

## شادی کی بندش یا رکاوٹ کا خاتمہ

جس شخص کی شادی نہ ہوتی ہو اور عملیات کے ذریعے کسی نے بندش یا رکاوٹ ڈال رکھی ہو وہ گیارہ جمعرات گیارہ ہزار بار ''یَاوَاجِدُ'' پڑھے اور نیک بیوی ملنے کی دعا کرے۔

*............*............*............*............*

## لڑکیوں کے رشتے کی بندش ختم ہو

اگر کسی لڑکی کے بارے میں یہ محسوس ہو کہ اس کے رشتے کی بندش لگا دی گئی ہے اور اس کے پیغامات موصول نہیں ہو رہے ہوں یا بات چیت ہو کر ختم ہو جاتی ہو۔ایسی لڑکیوں کے لئے ایک مجرب عمل تحریر کیا جاتا ہے۔یہ عمل کئی ایسی لڑکیوں پر بھی آزمایا گیا۔ جو کہ ایک عرصے سے شادی کے انتظار میں بیٹھی بوڑھی ہو رہی تھیں۔عمل یہ ہے:

عروج ماہ بروز جمعہ کو بعد نماز جمعہ 21 مرتبہ سورۂ جمعہ کو پڑھیں۔اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔اسی طرح اس عمل کو لگا تار تین جمعہ پڑھیں۔خدا نے چاہا تو رشتے آنے شروع ہو جائیں گے۔اگر یہ عمل لڑکی خود نہ پڑھ سکے تو اس کے والدین یا بھائی بہن بھی کر سکتے ہیں۔ہر جمعہ پڑھائی کا ایک وقت مقرر ہونا چاہئے اور تصور یہ رکھیں کہ رشتے آرہے ہیں۔ ان شاء اللہ ایک ماہ کے اندر اندر لڑکی کی شادی ہو جائے گی۔

*............*............*............*............*

## شادی کی رکاوٹ دور

اگر کسی کی شادی کسی ناگہانی وجہ سے بار بار ملتوی ہو جاتی ہو اور اس رکاوٹ کے دور ہونے کی کوئی امید بر نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید ہے۔اس کے لئے بعد از نماز فجر قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود شریف اکیس اکیس مرتبہ، سورۃ الانشراح سات بار اور آیات کفایہ ساٹھ مرتبہ پڑھ کر سجدے میں گر کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ان شاء اللہ سات یا گیارہ یوم کے عمل سے رکاوٹ بفضل باری تعالیٰ دور ہو جائے گی اور شادی ہو جائے گی۔

آیات کفایہ یہ ہیں:

وَ كَفٰى بِاللّٰهِ وَلِيًّا (نسآء:۴۵)

وَ كَفٰى بِاللّٰهِ نَصِيْرًا (نسآء:۴۵)

وَ كَفٰى بِاللّٰهِ حَسِيْبًا (احزاب:۳۹)

وَ كَفٰى بِاللّٰهِ عَلِيْمًا (نسآء:۷۰)

وَ كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا (رعد:۴۳)

*............*............*............*............*

## رکے ہوئے رشتے کا حل

جن لڑکے اور لڑکیوں کی شادیاں رک جاتی ہیں۔ والدین کیلئے بڑی پریشانی کا باعث بنتی ہیں۔ایسی رکی ہوئی شادیوں کی راہ کھولنے کے لئے عصر کی نماز کے بعد (سورۂ یٰسین) کو لڑکا یا لڑکی خود تین مرتبہ پڑھے اور اس کے بعد تین تسبیح (یااللہ یافتاح) کی کریں۔اگر لڑکا یا لڑکی خود نہ پڑھ سکیں تو اس کا والد یا پھر والدہ میں سے کوئی ایک اس وظیفہ کو پڑھ لے اور اس وظیفہ کو گیارہ دن تک کرے تو اللہ تعالیٰ شادی کی راہ کو کھول دے گا۔اول و آخر حسب ذیل درود شریف تین تین بار پڑھیں:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ بِعَدَدِ مَا فِيْ جَمِيْعِ الْقُرْاٰنِ حَرْفًا حَرْفًا وَ صَحْبِهٖ وَسَلِّمْ

پڑھائی کو مکمل کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ کے حضور رکی ہوئی شادی کیلئے دعا کریں تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے رکے ہوئے رشتے یا شادی کے مسئلے کو حل فرما دے گا۔

*............*............*............*............*

## بندشِ رشتہ

بعض ظالم دشمن دوسروں کو پریشان کرنے کی غرض سے بچی یا بچے کا رشتہ باندھ دیتے ہیں جس کی وجہ سے بچی یا بچے کا کسی بھی جگہ پر رشتہ طے نہیں ہوتا۔ اچھی بھلی شکل وصورت رکھنے والی لڑکیاں بھی اس بندش کے باعث گھروں میں بیٹھی رہ جاتی ہیں اس بندش کے خاتمے کی غرض سے بچی کے گھر والوں میں سے کسی کو چاہئے کہ سورۃ یٰسین کو ظہر کی نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھے اور اس کے بعد 313 مرتبہ ''یَالَطِیْفُ یَاحَلِیْمُ'' کا ورد کرے اور اول وآخر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھے۔ ہر روز پڑھائی کے بعد دعا کریں۔ اللہ تعالیٰ اس دعا کو شرف قبولیت بخشے گا اور پڑھائی کرنے والا بیٹی کے فرض سے احسن طریقے سے سبک دوش ہو جائے گا۔ اس عمل کو چالیس یوم تک کریں نہایت مجرب اور آزمودہ عمل ہے۔

*........*........*........*........*

## شادی کی رکاوٹیں ختم ہوں

اگر کسی لڑکے یا لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو یا شادی کی بات بن کر ٹوٹ جاتی ہو یا بالکل رشتہ ہی نہ آتا ہو یا آتا ہو تو ایک مرتبہ آکر دوبارہ نہ آتے ہوں تو ایسی صورت میں مندرجہ ذیل تعویذ باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر لکھ کر موم جامہ کر کے لڑکے یا لڑکی کے گلے میں باندھ دیں۔ ان شاءاللہ تعالیٰ تمام رکاوٹیں ختم ہو کر رشتہ ہو جائے گا۔

وہ تعویذ یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَّيَنْصُرَكَ اللّٰهُ نَصْرًا عَزِيْزًا۔ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ۔ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ۔ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا

*........*........*........*........*

# رشتہ طے ہونے کے لیے اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دارالعمل چشتیہ، لاہور

درج ذیل تمام اعمال کی عام اجازت ہے۔ شرط صرف اتنی ہے کہ ادارے کی کامیابی اور تمام اراکین و معاونین انس و جن کے لیے دعائے خیر کرتے رہیں۔

## ستر (۷۰) دن میں رشتہ ہونے کا عمل

پیر طریقت حافظ قاری احسان اللہ صاحب مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ اکثر والدین لڑکی یا لڑکے کے رشتہ کے لیے پریشان رہتے ہیں۔ آسانی کے ساتھ رشتہ ہونے کے لیے لڑکے یا لڑکی کی والدہ یا والد (اگر خدانخواستہ والدین نہ ہوں تو لڑکی خود یا لڑکا خود بھی یہ عمل کرسکتا ہے۔ اس کے علاوہ بہن بھائی یا کوئی دوست رشتہ دار بھی کرسکتا ہے) بعد نمازِ عشاء، اول دو رکعت نماز نفل صلوۃ الحاجت پڑھے۔ اس کے بعد اول ستر مرتبہ درود ابراہیمی پڑھے۔ اس کے بعد سات سو مرتبہ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ پڑھے۔ اس کے بعد ستر مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر نہایت عاجزی و انکساری کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ستر (۷۰) دن کے اندر رشتہ ہو جائے گا۔

*..........*..........*..........*

## وظیفہ برائے رشتہ

اگر کسی شخص کی بیٹی تعلیمی لحاظ سے اور جسمانی صحت کے اعتبار سے انتہائی مناسب ہو اور وہ بچی کی حیثیت کے مطابق رشتے کا خواہاں ہو اور جس قدر رشتوں کا پیغام آیا ہو وہ بچی کی معقولیت سے مناسبت نہ رکھتے ہوں تو والدین میں سے کسی کو چاہئے کہ (سورۂ مریم) کو ظہر کی نماز کے بعد تین پڑھے اور اس کے بعد تین سو تیرہ مرتبہ "یَا لَطِیْفُ یَا حَلِیْمُ" کا ورد کرے، اول و آخر سات سات مرتبہ حسب ذیل درود شریف پڑھے۔ ہر روز پڑھائی کے بعد دعا کرے۔ اللہ تعالیٰ اس کی دعا کو شرف قبولیت بخشے گا اور پڑھائی کرنے والا بیٹی کے فرض سے احسن طریقے سے سبکدوش ہو جائے گا۔ اس عمل کو چالیس یوم تک کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی رَسُوْلِكَ الْمَبْعُوْثِ رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِیْنَ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمْ

*..........*..........*..........*

## شادی کے لیے

اکثر لڑکے لڑکیوں کے رشتے طے ہو کر ٹوٹ جاتے ہیں۔ کہیں بات بن کر بگڑ جاتی ہے۔ کہیں رشتے تو بہت آتے ہیں لیکن پلٹ کر واپس نہیں آتے۔ یہ عمل شادی کے لیے بہت مؤثر اور کارآمد ہے۔ اس عمل کی برکت سے ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی رشتہ ہو جائے گا۔ وہ عمل یہ ہے۔

بدھ کے دن سورۂ یوسف (پ 12) بعد نماز ظہر اور بعد نماز عصر کے سورۂ احزاب (پارہ 21) کی تلاوت کریں۔ لگاتار چالیس دن یہ عمل کریں۔ گویا پانچ بدھ تک یہ عمل جاری رکھیں۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے کسی بھی جگہ رشتے کی بات بن جائے گی۔

*..........*..........*..........*

## لڑکی کی شادی کیلئے

بعض والدین اپنی بیٹی کی شادی کے مسئلے پر سخت پریشان ہوتے ہیں۔ کوئی مناسب طرح کا رشتہ انہیں نہیں ملتا یا سرے سے کوئی رشتہ آتا ہی

نہیں۔ایسے والدین جو یہ چاہتے ہوں کہ ان کی بیٹی کا رشتہ کسی اچھی جگہ پر اور جلد سے جلد ہو جائے تو اس مقصد کے لیے لڑکی یا اس کے والدین میں سے کوئی ایک نماز عشاء کے بعد یا نماز تہجد کی دو رکعت نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں ''سورۂ فاتحہ'' کے بعد ''سورۂ یٰسین'' پڑھے۔نماز مکمل کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ان شاء اللہ تعالیٰ سات یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرنے سے جلد ہی لڑکی کا نصیب کھل جائے گا اور اس کا کسی اچھی جگہ رشتہ طے ہو جائے گا۔اگر کسی کو سورۂ یٰسین زبانی یاد نہ ہو تو وہ اس سورۂ کی کم از کم تین آیات مبارکہ یاد کرلے اور دو رکعت نفل نماز میں ''سورۂ فاتحہ'' کے بعد پڑھے۔پھر جب نماز مکمل کرلے تو سلام پھیرنے کے بعد دیکھ کر دو مرتبہ ''سورۂ یٰسین'' پڑھے۔ان شاء اللہ تعالیٰ مقصد پورا ہوگا۔

*.........*.........*.........*.........*

## وظیفہ برائے رشتہ

والدین کے لئے بچوں کی شادیاں کرنا بڑا اہم مسئلہ ہے،اگر کسی نوجوان بیٹی کی شادی جلد کرنا ہو تو عصر کی نماز کے بعد گیارہ مرتبہ ''سورۃ البلد'' پڑھی جائے اور اس کے بعد سات سو مرتبہ ''یَا لَطِیۡفُ'' کا ورد کیا جائے۔ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھا جائے،اس کے بعد اللہ تعالیٰ کے حضور بیٹی کے رشتہ کے بارے میں دعا کی جائے،ان شاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہوگی اور مقصد پورا ہو جائے گا۔

*.........*.........*.........*.........*

## اچھے رشتہ کیلئے آسان عمل

عشاء کی نماز کے بعد 70 مرتبہ یَا حَیُّ یَا قَیُّوۡمُ بِرَحۡمَتِكَ اَسۡتَغِیۡثُ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنۡتَ سُبۡحٰنَكَ اِنِّیۡ کُنۡتُ مِنَ الظّٰلِمِیۡنَ پڑھیں۔اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں۔

*.........*.........*.........*.........*

## لڑکی کا رشتہ ہونے کے لیے

جس لڑکی کا رشتہ نہ ہوتا ہو وہ روزانہ گیارہ بار نکاح کے دن تک پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ ارۡزُقۡنِیۡ زَوۡجًا صَالِحًا مُوَافِقًا غَیۡرَ مُخَالِفٍ وَ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوۡلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجۡمَعِیۡنَ۔

*.........*.........*.........*.........*

## نیک اور عابدہ بیوی ملنے کا عمل

اگر کوئی شخص صاحب تقویٰ ہو اور وہ انتہائی نیک عورت سے شادی کرنے کا خواہاں ہو مگر کوشش کے باوجود اسے نیک بیوی نہ ملتی ہو تو اسے چاہئے کہ گیارہ جمعرات عشاء کی نماز کے بعد کسی ولی کامل کے مزار پر بیٹھ کر ''سورۂ یٰسین'' کو گیارہ یوم تک روزانہ تین مرتبہ پڑھے اور اس کے بعد ''یارحیم یاکریم'' کا سات سو مرتبہ ورد کرے۔اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے نیک اور عابدہ عورت سے رشتہ طے ہو جائے گا۔اول و آخر درود ابراہیمی گیارہ مرتبہ پڑھیں۔

*.........*.........*.........*.........*

## ایک ماہ میں لڑکی کا رشتہ ہونے کا عمل

پیر طریقت حافظ قاری احسان اللہ صاحب مدظلہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کسی کی لڑکی کنواری ہو اور کوئی شخص اس سے نسبت اور شادی کا پیغام نہ دیتا ہو،اس کے لئے اول وضو کرے اور دو رکعت نفل نماز پڑھے۔اس کے بعد ایک سو بار'' **یَا لَطِیۡفُ** '' پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے رشتہ ہونے کی دعا کرے۔ان شاء اللہ تعالیٰ ایک ماہ کے اندر مراد پوری ہوگی۔

*.........*.........*.........*.........*

## برائے نکاح دختر

جس لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو، یا بار بار منگنی ہو کر ٹوٹ جاتی ہو، تو ایسے میں ذیل کا عمل نہایت نافع ہے۔جمعہ کے دن بعد نماز جمعہ دو رکعت نماز نفل بہ نیت شادی لڑکی پڑھے۔پھر اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کے ساتھ اکتالیس بار ''سورۃ الانشراح'' پڑھے اور سجدے میں جا کر ''سورۃ الانشراح'' کے صدقے سے اللہ کے حضور دعا کرے۔چند جمعہ اس عمل سے ان شاء اللہ لڑکی کی شادی حسب منشا ہو جائے گی۔

*.........*.........*.........*.........*

## جلد شادی کے لئے

جس کسی کے بچے یا بچی کی شادی کے معاملہ میں بے جا تاخیر اور رکاوٹیں پڑ جاتی ہوں اور معاملہ کھٹائی میں رہتا ہو، اس کی خواہش اس فرض سے جلد عہدہ برآ ہونے کی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔
اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء پاک صاف کپڑے پہن کر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اکتالیس مرتبہ ''سورۃ الانشراح'' اول و آخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگیں۔ ان شاء اللہ چند دن کے عمل سے یہ رکاوٹ دور ہو جائے گی اور شادی بخیر و خوبی انجام پائے گی۔

*.........*.........*.........*.........*

## جلد شادی کیلئے

جس لڑکی یا لڑکے کی شادی نہ ہوتی ہو، والدین اس مسئلے پر سخت پریشان ہوں یا کہیں رشتہ طے ہو کر ٹوٹ جاتا ہو یا سرے سے رشتہ ہی نہ ہوتا ہو تو چاہئے کہ رات کو نماز عشاء کے بعد پاک صاف کپڑے پہن کر قبلہ رو ہو کر بیٹھے اور ایک یا تین افراد مل کر اکتالیس بار ''سورۂ یٰسین'' پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود پاک پڑھیں۔ ''سورۂ یٰسین'' پڑھنے کے بعد آخر میں اللہ تعالیٰ سے دعا کرے کہ کسی اچھی جگہ پر رشتہ طے ہو جائے۔ اللہ تعالیٰ اپنا فضل و کرم نازل فرمائے گا۔

*.........*.........*.........*.........*

## لڑکے لڑکیوں کی شادی کا عمل

بعض مرتبہ کچھ مجبوریوں کے سبب بہت سے لڑکے اور لڑکیاں کنوارے رہ جاتے ہیں۔ ان کی شادی میں طرح طرح کی رکاوٹیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ اس کے لئے یہ عمل مجرب ہے۔ شادی کے لئے ہر بدھ کو یا ہر جمعہ کے دن بعد نماز عصر باوضو ''سورۂ یوسف'' (پ 12) کی تلاوت کرے۔ لڑکا یا لڑکی خود پڑھ لے یا گھر کا کوئی فرد پڑھ لے۔ یہ عمل اکتالیس دن کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی کوئی مناسب رشتہ ہو جائے گا۔

*.........*.........*.........*.........*

## لڑکے لڑکی کی شادی

گزشتہ دور میں لڑکے لڑکی کی شادی کوئی مسئلہ نہ تھا کیونکہ خاندان میں باہمی طور پر خاندان میں شادیاں ہوتی تھیں لیکن اب جبکہ لڑکیاں تعلیم میں بہت آگے جا چکی ہیں، رشتہ کے لئے ڈاکٹر، انجینئر یا دولت مند افراد کی تلاش میں لڑکیاں شادی کی عمر سے بہت آگے نکل جاتی ہیں اور ان کے چہرے کے نقوش بھی ماند پڑ جاتے ہیں۔
اس کا سب سے اچھا طریقہ یہ ہے کہ بالغ ہوتے ہی لڑکی کا رشتہ کر دیا جائے۔ شادی کے لئے یہ عمل بہت کامیاب ہے۔
اول ایک لاکھ پچیس ہزار بار آیت کریمہ کا ختم کیا جائے، بہت سے لوگ مل کر پڑھ لیں یا ایک ہی فرد تھوڑا تھوڑا کر کے مکمل کر لے۔ دونوں طرح درست ہے۔ پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ جب بھی پڑھنے بیٹھیں باوضو ہوں۔ الفاظ صحیح ادا کریں، تعداد صحیح ہو اور آیت کریمہ شروع کرنے سے قبل اور بعد، ہر شخص نماز والا درود شریف گیارہ بار پڑھے۔ پہلے دن جتنی مقدار میں پڑھا ہے اس کو کسی کاغذ پر لکھ لیں، جب تعداد ایک لاکھ پچیس ہزار ہو جائے تو پڑھنا ختم کر دیں۔ ایک لاکھ پچیس ہزار سے تعداد زیادہ ہو اور نہ کم ہو بلکہ پوری تعداد ہو۔
جب سوا لاکھ مرتبہ آیت کریمہ کی تعداد مکمل ہو جائے تو اس کے بعد سوا لاکھ مرتبہ (ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ) **''یَالَطِیْفُ''** کا ختم کریں۔ چند افراد مل کر پڑھ لیں یا ایک ہی شخص (مرد ہو یا عورت) پڑھ لے۔ جب بھی پڑھنا شروع کرے اول درود شریف گیارہ بار پڑھے۔ اس کے بعد **''یَالَطِیْفُ''** پڑھنا شروع کرے اور جب پڑھنا ختم کرے گیارہ بار درود شریف ضرور پڑھے۔ جب سوا لاکھ کی تعداد پوری ہو جائے پھر لڑکا یا لڑکی خود یا گھر کا کوئی بھی فرد روزانہ اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد گیارہ سو بار **''یَالَطِیْفُ''** پڑھے۔ پھر آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ یہ عمل اس وقت تک کرے جب تک شادی مکمل نہ ہو جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جلد شادی ہو جائے گی۔

# دوسری شادی ہونے کے لئے اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دار العمل چشتیہ، لاہور

درج ذیل تین اعمال کی عام اجازت ہے۔ شرط صرف اتنی ہے کہ ادارے کی کامیابی اور تمام اراکین و معاونین انس و جن کے لیے دعائے خیر کرتے رہیں۔

## رنڈوے کی دوسری شادی کے لیے

رنڈوے کی دوسری شادی کے لیے اکتالیس دن تک روزانہ 12400 بار "یَامُعِیْدُ" پڑھے۔

*..........*..........*..........*..........*

## سورۂ مزمل کا خاص وظیفہ

چاند کی پہلی شب سے لگاتار سات شب تک روزانہ اکتالیس مرتبہ سورۂ مزمل پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ ساتویں روز کچھ شیرینی پکا کر غریبوں میں بانٹ دیں۔

ان شاء اللہ، ایک ہفتہ کا عمل کافی ہوگا۔ کام نہ ہونے پر دوسرے ماہ بھی کریں۔ ان شاء اللہ، تیسرے ماہ سے آگے کی نوبت نہ آئے گی۔

*..........*..........*..........*..........*

## دوبارہ شادی کرنے کیلئے وظیفہ

اگر کسی لڑکی کو کسی نے طلاق دے دی ہو اور والدین اس کی دوبارہ شادی کے لئے بڑی کوشش کرتے ہوں اور ایسا محسوس ہو جیسا کہ کسی نے رکاوٹ ڈال دی ہے اور کوئی رشتہ ملنے کی صورت نہ پیدا ہوتی ہو تو طلاق یافتہ لڑکی کی والدہ یا لواحقین کو چاہئے کہ وہ سورۂ یٰسین کو فجر کی نماز کے بعد دو مرتبہ پڑھے اور اس کے بعد گیارہ سو مرتبہ اللہ تعالیٰ کے صفاتی نام "**یَامُعِیْدُ**" کا ورد کرے اور چالیس دن تک اس پڑھائی کو جاری رکھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے جلد ہی مناسب رشتہ آئے گا اور شادی کی رکاوٹ دور ہو کر جلد ہی شادی پایہ تکمیل تک پہنچے گی۔ اسی طرح اگر کسی مرد کا عورت کے ساتھ رشتہ قائم نہ رہا ہو یا اس کی بیوی فوت ہوگئی ہو یا کسی وجہ سے چھوٹ گئی ہو تو اسے چاہئے کہ وہ بھی مندرجہ بالا وظیفہ کو مندرجہ بالا طریقے کے مطابق کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی شادی بھی سرانجام پا جائے گی۔

*..........*..........*..........*..........*

## دوسری شادی کے لیے ہر طرح کی رکاوٹ کا خاتمہ

درج ذیل کلام کا سوا لاکھ کا ختم کرنے سے دوسری شادی میں ہر طرح کی رکاوٹ دور ہو جائے گی اور اللہ ﷻ کے فضل سے غیبی مدد ہوگی اور اسباب بن جائیں گے۔

عمل کا طریقہ یہ ہے کہ اکیس، چالیس، ساٹھ، نوے یا ایک سو بیس دنوں میں سے کسی کی بھی نیت کی جائے۔ پھر اتنے دنوں میں درج ذیل کلام کا سوا لاکھ ورد کیا جائے۔

ایاك نعبد و ایاك نستعین بحق لا الہ الا انت سبحانك انی کنت من الظالمین۔

جتنے دن منتخب کیے جائیں، ان کو سوا لاکھ پر تقسیم کریں۔ جو فرق ہو، وہ آخری دن پورا کریں۔ روزانہ کی تعداد کے مطابق ہی پڑھنا ہے۔

نوٹ: اس وظیفے کی اجازت لینا لازمی ہے۔

*..........*..........*..........*..........*

# عمر زیادہ ہونے پر رشتہ و شادی کے لئے اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دارالعمل چشتیہ لاہور

درج ذیل تمام اعمال کی عام اجازت ہے۔ شرط صرف اتنی ہے کہ ادارے کی کامیابی اور تمام اراکین و معاونین انس و جن کے لیے دعائے خیر کرتے رہیں۔

## حسب منشاء شادی ہونے کا وظیفہ

اگر کسی لڑکے یا لڑکی کی شادی کی عمر زیادہ ہوگئی ہو اور یہ سوچ پیدا ہو جائے کہ اگر عمر شادی کے وقت سے زیادہ ہوگئی تو رشتہ نہ ہو سکے گا۔ تو پھر شادی فوری طور پر کرنے کے لئے عصر کی نماز کے بعد باوضو حالت میں سورۂ نصر کو سو بار پڑھا جائے، اس کے بعد سو مرتبہ درج ذیل آیت کا ورد کیا جائے، اللہ تعالیٰ اپنی مہربانی سے جلد شادی ہو جانے کے اسباب پیدا کردے گا۔ اس وظیفہ کو اکیس دن تک جاری رکھا جائے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سُبْحٰنَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا لَا یَعْلَمُوْنَ ۝ (سورۂ یٰسین آیت 36)

*..........*..........*..........*

## درود تنجینا کا خاص وظیفہ

اپنے نام کے اعداد لیں۔ اس کو ایک ہزار سے ضرب دیں۔ جو حاصل ہو، اس کو اکیس یا چالیس دنوں پر تقسیم کریں۔ بلاناغہ اکیس یا چالیس یوم درود تنجینا مخصوص تعداد میں پڑھیں۔ ان شاء اللہ، کوئی سبب بن جائے گا اور شادی ہو جائے گی۔ مثال کے طور پر لڑکی کا نام ہے "سعدیہ"۔ سعدیہ کے اعداد 149 بنتے ہیں۔ ایک ہزار سے ضرب دیا تو 149000 بنے۔ چالیس دن پر تقسیم کیا تو جواب 3725 آیا۔ روزانہ پورے دن میں 3725 کی تعداد میں درود تنجینا پڑھنا ہے۔ اور بلاناغہ چالیس یوم کریں تا کہ 149000 کی تعداد پوری ہو جائے۔ مخصوص ایام میں بھی یہ وظیفہ جاری رکھیں۔

درود تنجینا یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَاةً تُنْجِیْنَا بِهَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَحْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِیْ لَنَا بِهَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیَاتِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

*..........*..........*..........*

## سورۂ یٰسین کا خاص وظیفہ

چاند کی پہلی شب سے لگاتار سات شب تک روزانہ اکتالیس مرتبہ سورۂ یٰسین پڑھیں۔ اکیلے پڑھیں یا پھر گھر والے مل کر پڑھیں۔ جو بھی پڑھیں، ان کو پتہ ہو کہ فلاں کی دوسری شادی کے لیے وظیفہ پڑھا جا رہا ہے۔ پھر سب دعا کریں۔ ساتویں روز کچھ شیرینی پکا کر غریبوں میں بانٹ دیں۔

ان شاء اللہ، ایک ہفتہ کا عمل کافی ہوگا۔ کام نہ ہونے پر دوسرے ماہ بھی کریں۔ ان شاء اللہ، تیسرے ماہ سے آگے کی نوبت نہ آئے گی۔

*..........*..........*..........*

# دار العمل چشتیہ

**1 شعبہ نشر و اشاعت:** اسلامی، تصوف، روحانی و عملیاتی، طبی و تربیتی کتب، رسائل، پمفلٹ و پوسٹرز کی اشاعت۔ (darulamal.org/publications)

**ماھنامہ خزینۂ روحانیات:** ہر ماہ شائع ہونے والا ایک ایسا رسالہ ہے جو روحانی و مخفی علوم کے شائقین کے لئے علوم کا خزانہ ہے۔ روحانی علوم نہایت دلچسپ اور مفصل انداز میں بیان کئے جاتے ہیں۔ ایک خالص روحانی علوم کا حامل مجلّہ جو قدم بہ قدم عامل کی رہنمائی کرتا ہے اور آپ کو روحانی دنیا کا تعارف کرواتا ہے اور رابطہ سکھاتا ہے۔ نیز اسلامی معلومات، تصوف، اولیاء اللہ کے حالات، نفسیاتی مسائل اور ان کے حل، نفسیاتی بیماریوں کی معلومات و علاج، معاشرتی مضامین برائے اصلاح عوام، ذہن و جسم کے لئے تربیتی مضامین اور طبی مضامین (ہومیوپیتھی، حکمت، بائیوکیمک، علاج بالغذا وغیرہ) بھی دیئے جاتے ہیں جو کہ عوام کیلئے نہایت مفید ہیں۔ (darulamal.org/magazines/ruhani)

**2 روحانی درسگاہ:** یہ شعبہ روحانی و مخفی علوم سکھانے کا شعبہ ہے۔ الحمد للہ کثیر تعداد میں طالبین علوم روحانیات، روحانی علوم سیکھ رہے ہیں۔ ابتداء سے انتہا تک تمام منازل نگرانی میں طے کروائی جاتی ہیں۔ روحانی تشخیص کرنا، جادو اور جنات کا علاج کرنا، حب و بغض کے عملیات، جسمانی بیماریوں کا روحانی علاج، حصارات اور دفاع کے کثیر اعمال، دشمن سے نمٹنے اور نجات کے اعمال، علم الاعداد، علم النقوش، علم الساعات اور بہت کچھ سکھایا جاتا ہے۔ جو لوگ چلہ کشی نہیں کر سکتے ان کے لئے نقد صدقہ ادا کر کے سکھانے کا بھی انتظام ہے اور کثیر اعمال ہیں جو نقد صدقہ ادا کر کے حاصل کئے جا سکتے ہیں۔ نیز روحانی عاملین جو بنیادی درجہ حاصل کر چکے ہوں، ان کو بڑے با موکل اعمال بھی سکھائے جاتے ہیں۔ شرعاً جائز کئی اعمال بھی سکھائے جاتے ہیں جو تجربے میں بہت مفید ثابت ہوئے ہیں۔ (darulamal.org/ruhanidarsgah)

**3 روحانی علاج گاہ:** شریعت اسلامیہ کی حدود کے اندر رہتے ہوئے اور کفر و شرک سے بچتے ہوئے قرآنی آیات، مسنون دعاؤں، اکابرین سے ثابت شدہ اعمال و وظائف اور شرعاً جائز عملیات سے ہر قسم کی مشکلات و مسائل کے حل کے لئے کوشش کی جاتی ہے۔ خاص کر جنات اور جادو کا علاج جس میں آج کل عام و خاص کی اکثریت مبتلا ہے۔ جادو واپس لوٹانا، ہر قسم کی بندش کا توڑ، لڑائی جھگڑے، شادی نہ ہونا، پسند کی شادی، اولاد کا نہ ہونا، معاشی مسائل، تعلیمی مسائل، گھریلو مسائل، نوکری کے مسائل، دشمن کے مسائل، اولاد کی نافرمانی اور غلط راہ پر چلنا، ناجائز تعلقات کی جدائی وغیرہ الغرض اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تمام مسائل و پریشانیوں کا ممکنہ حل کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ (darulamal.org/ruhaniilajgah)

**4 مطب العارف:** جسمانی بیماریوں کے علاج کا شعبہ ہے۔ ہومیوپیتھک، بائیوکیمک، طب یونانی، ریکی، کلر تھراپی، ارو ماتھراپی، سپیریچوئل ہیلنگ، ہپناٹزم، سائیکوتھراپی اور طب روحانی سے مریض کا علاج کیا جاتا ہے۔ مختلف شعبوں کے ماہرین علاج کرتے ہیں۔ شفاء منجانب اللہ۔ (darulamal.org/matabalaarif)

**5 مکتبۃ العارف:** روحانی، طبی، دینی اور متفرق کتب و رسائل کی اشاعت کی جاتی ہے۔ نیز مختلف موضوعات پر کتب خصوصی رعایت پر بھی دستیاب ہیں۔ خصوصاً عملیات پر ایک بہت بڑا ذخیرہ شائع شدہ، قلمی بیاضیں، فوٹوسٹیٹ پرانی کتب بھی دستیاب ہیں۔ (darulamal.org/bookshop)

**6 لائبریری:** مختلف مسالک کے اسلامی، روحانی، طبی، رسائل اور پمفلٹ وغیرہ بھی موجود ہیں۔ خصوصاً عملیاتی کتب کا ایک عظیم ذخیرہ موجود ہے۔ جس میں شائع شدہ، قلمی بیاضیں، فوٹوسٹیٹ کتب ہیں جو عربی، فارسی، اردو اور انگریزی زبان پر مشتمل ہیں۔ نیز کثیر تعداد میں ماہنامے اور مختلف مجلّے قدیم اور جدید بھی موجود ہیں۔ اگر کسی کو کوئی خاص کتاب مطلوب ہو تو اس کی فوٹو کاپی یا scan کاپی مناسب قیمت پر مہیا کی جاتی ہے۔ (darulamal.org/library)

**7 شعبہ آڈیو و ویڈیو:** محافل قراءت، حدر، ترتیل، مصری قراء کرام کی تلاوتیں، حمد و نعت، بیانات، مکمل قرآن مجید، مناظرے، تراویح، مشاعرے وغیرہ پر مشتمل کیسٹس، سی ڈیز CDs، ڈی وی ڈیز DVDs کی ریلیز و فروخت کی جاتی ہے۔ (darulamal.org/multimedia)

**8 آئی ٹی:** 30 سے زائد قرآنی فونٹس اور 1000 سے زائد اردو، عربی، فارسی فونٹس کی کلیکشن موجود ہے۔ نیز اپنی مرضی کا فونٹ اپنی مرضی کے Inpage میں سیٹ کیا جاتا ہے۔ (darulamal.org/it)

**9 روحانی دکان:** روحانی علاج و چلہ کشی میں استعمال ہونے والی اشیاء کی فراہمی کی جاتی ہے۔ مثلاً چھپے ہوئے تعویذات و نقوش، مختلف اقسام کی اگربتی، زعفران، مشک نافہ، مختلف خوشبو اور کوالٹی کے بخور اور بخوردان، عربی و انڈین عطورات کی زبردست ورائٹی، آب یکسوئی، الواح وغیرہ۔ (darulamal.org/ruhanishop)

**10 ٹرسٹ:** دینی و فلاحی کاموں میں معاونت کا شعبہ ہے۔ صدقات، عطیات اور زکوٰۃ کو اس کے صحیح مصرف میں خرچ کیا جاتا ہے۔ مستحق افراد کی کفالت کی کوشش کی جاتی ہے۔ نیز مختلف حوائج و مسائل میں غرباء سے تعاون کیا جاتا ہے۔ (darulamal.org/trust)

**11 شعبہ شادی:** سنی مسلک کے لوگوں کے لئے رشتے کروانے کا شعبہ ہے۔ طرفین کا رابطہ کروا کر ازدواجی رشتے میں منسلک کروانے کی کوشش کی جاتی ہے۔ رشتہ طے ہونے کی کوئی فیس نہیں۔ جو جس کی خوشی ہو، وہ ادارے کے ٹرسٹ میں جمع کروا سکتا ہے۔ نیز صرف فون پر رابطہ کروایا جاتا ہے، نہ ساتھ جاتے ہیں، نہ ہی کوئی ذمہ داری لی جاتی ہے۔ (darulamal.org/matrimonial)

پوسٹ بکس نمبر 9118، پوسٹ کوڈ 54570، لاہور۔

فون نمبر 042-35033371 رابطہ 0343-7772772, 0322-4773786 info@darulamal.org

# پسند کے رشتے / رشتہ کیلئے راضی کرنے کے اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دارالعمل چشتیہ، لاہور

## پسند کی شادی کا بارہا کا تجربہ شدہ عمل

پیرِ طریقت حافظ قاری احسان اللہ صاحب مدظلہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص کسی مجبوری سے کسی رشتے میں الجھ گیا ہے اور چاہتا ہے کہ اسی جگہ شادی ہو تو اس کو چاہئے کہ یہ عمل کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔ یہ عمل بارہا کا تجربہ شدہ ہے، کبھی خطا نہیں ہوتی۔ عمل یہ ہے:

اوّل پاک کپڑے پہن کر ان کپڑوں پر عطر گلاب لگائیں۔ اس کے بعد ایک سو بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد تین مرتبہ سورۂ یٰسین شریف (پ 23-22) پوری سورۃ پڑھیں۔ اس کے بعد دو رکعت نماز نفل صلوٰۃ الحاجت کی نیت کر کے پڑھیں اور اسی نماز کی جگہ بیٹھ کر آیت کریمہ

لا الہ الا انت سبحانك انی کنت من الظلمین

چالیس مرتبہ پڑھیں۔ پھر سو مرتبہ درود شریف پڑھیں اور کامیابی کی دعا کریں۔

(اس عمل کو عروج ماہ شبِ جمعہ سے شروع کریں اور مسلسل گیارہ دن کریں۔ پھر انتظار کریں اور اپنی دنیاوی تدبیر کرتے رہیں۔ اگر کام نہ ہو تو (دوبارہ اگلے ماہ عمل کر لیں۔ ان شاء اللہ تین ماہ سے زیادہ کی نوبت نہیں آئے گی)۔(ع)

*..........*..........*..........*

## رشتہ دینے سے انکار کریں یا لڑکی راضی نہ ہو

پیرِ طریقت حافظ قاری احسان اللہ صاحب مدظلہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص کسی خاص لڑکی سے رشتہ کرنا چاہتا ہو اور لڑکی والے رشتہ دینے سے انکار کرتے ہیں یا لڑکی راضی نہیں ہے تو اس صورت میں اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھیں اور درمیان میں ایک سو بار یہ کلمات پڑھیں اور جس کی چاہت دل میں ہے، اس کا تصور کریں۔ یہ عمل نمازِ فجر کے بعد کریں اور دوسری مرتبہ بعد نمازِ عشاء کریں۔ ناغہ نہ کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ تین چلے (یعنی ایک سو بیس دن) میں رشتہ ہو جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں: یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ قَلِّبْ قَلْبَہَا اِلَیَّ

*..........*..........*..........*

## نکاح کیلئے راضی کرنے کا وظیفہ

بسا اوقات رشتہ داری میں یوں ہوتا ہے کہ گھر کا کوئی فرد اپنے کسی رشتہ دار کے ہاں رشتہ طے کرنا چاہتا ہے مگر سب گھر والے راضی نہیں ہوتے تو ایسی صورت میں سب گھر والوں کو راضی کرنے کے لئے ہر روز نماز فجر کے بعد باوضو حالت میں قبلہ رو ہو کر بیٹھے۔ کسی سے کوئی کلام نہ کرے اور ایک سو ایک مرتبہ سورۂ تکاثر پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کیلئے دعا مانگے، ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا بارگاہ الٰہی میں قبولیت کا شرف حاصل کرے گی اور جس جگہ چاہتا ہے اس کی شادی ہو جائے گی۔ اگر ہر روز ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور یہ دم کیا ہوا پانی گھر والوں کو کسی طرح سے پلا دیا کرے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مقصد بہت جلد حاصل ہوگا۔ اس وظیفہ کو صرف جائز جگہ استعمال کریں۔

*..........*..........*..........*

## مرضی کی شادی کیلئے وظیفہ

کوئی شخص اپنی مرضی کی شادی کرنا چاہتا ہو اور لڑکی والے بلاوجہ انکار کرتے ہوں حالانکہ جوڑ بھی صحیح ہے تو اس کے لئے یہ وظیفہ کریں۔ عشاء کی

نماز کے بعد جب سب لوگ سو جائیں تو دو رکعت نفل نماز ادا کریں اور تشہد کی شکل میں منہ قبلہ کی طرف کر کے بیٹھے اور حضور قلب سے مندرجہ ذیل کلمات چار سو پچاس مرتبہ پڑھیں اور اپنے مطلب کا تصور کریں، جب یہ تعداد پوری کر لیں تو سات دفعہ (سورۂ مزمل) پڑھیں، اسی طرح روزانہ کرتے رہیں، ان شاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی کلمات یہ ہیں:

''یَالَطِیْفُ یَاوَدُوْدُ''

*............*............*............*

## پسند کی شادی کے لیے

جو شخص جائز طریقہ سے پسند کی شادی کرنا چاہتا ہو وہ اکیس دن تک روزانہ 6250 بار ''یَاغَنِیُّ'' پڑھے۔

*............*............*............*

## پسند کا رشتہ کرنے کیلئے وظیفہ

جو کوئی لڑکا یا لڑکی حسب منشاء شادی کرنا چاہے تو اسے چاہیے کہ صبح کی نماز کے بعد خلوص دل کے ساتھ بارگاہ رب العزت کے حضور سورۂ مزمل کی ستر مرتبہ تلاوت کرے۔ بعدازاں سو مرتبہ قرآن پاک کی اس آیت کا ورد کرے۔ اس عمل کو اکیس دن تک جاری رکھے۔ اللہ تعالیٰ اپنا فضل و کرم فرما کر حسب منشاء شادی کی توفیق عطا فرمادے گا۔ یہ وظیفہ کافی بار کا آزمودہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَاللّٰهُ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ۗ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۞ (سورۂ بقرہ آیت 105)

*............*............*............*

## حسب منشاء شادی کے لیے

حسب منشاء شادی کے لیے چالیس دن تک روزانہ 12900 بار ''یَالَطِیْفُ'' پڑھیں۔ حسب منشاء رشتہ مل جائے گا۔ شادی میں سکون ہو گا۔ نباہ احسن طریقے سے ہوگا۔

*............*............*............*

## رشتہ کیلئے راضی کرنا

بعض دفعہ یوں ہوتا ہے کہ رشتہ داروں میں کسی لڑکی کا نکاح کسی رشتہ دار سے کرنے کے بارے میں ارادہ کیا جاتا ہے مگر دونوں میں سے کوئی فریق کسی غلط فہمی کی بناء پر نکاح کے لئے رضامندی کا اظہار نہیں کرتا تو جو شخص دوسرے فریق کو راضی کرنا چاہے تو اسے چاہئے کہ اپنے گھر میں سورۂ یٰسین کو مختلف عورتوں یا لوگوں کو اکٹھا کر کے بہتر (۷۲) مرتبہ پڑھائی کروائے اور تین دن تک اسی طرح کریں۔ اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے مخالف فریق رشتہ کرنے پر رضامند ہو جائے گا۔ اول و آخر درود ابراہیمی گیارہ مرتبہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ کے حضور التجا کرے، بیشک اللہ تعالیٰ دعاؤں کو قبول کرنے والا ہے۔

*............*............*............*

## من پسند شادی

تھوڑے سا سرمہ لے اور چاند کی پہلی جمعرات سے اس عمل کو شروع کریں۔ ہر روز نمازِ ظہر کے بعد باوضو حالت میں ایک ہزار ایک بار درود شریف پڑھ کر سرمہ پر دم کریں۔ یہ عمل چار جمعرات تک ہر روز بلاناغہ کرے۔ اس کے بعد جب عمل مکمل ہو جائے تو اس سرمہ کو کسی شیشی میں ڈال کر محفوظ کر لیں اور پھر ضرورت پڑنے پر ظہر کی نماز کے بعد تھوڑا سا سرمہ لے کر اس پر اس فرد کا تصور کرتے ہوئے، جو شادی کے لئے راضی نہ ہو رہا ہو، ایک سو ایک بار درود شریف پڑھ کر دم کریں اور اس فرد کے سامنے جا کر بات کریں۔ ان شاء اللہ، راضی ہو جائیں گے۔

درود شریف جو بھی جس شخص کے ورد میں ہو، وہی عمل میں پڑھیں۔

*............*............*............*

## برائے شادی

يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللهِ ۭ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ۭ وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ ۙ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا۔ جمیعا پر تصور کرنا ہے جس جگہ شادی کی خواہش ہے یا جو راضی نہیں ہو رہا۔

عشاء کی سنت اور فرض کے درمیان 21 بار، فجر کی سنت اور فرض کے درمیان 21 بار، اول آخر درود شریف ابراہیمی 3 بار۔ سورۂ بقرۃ کی 165 نمبر آیت کا حصہ ہے۔

*..........*..........*..........*..........*

## اگر کوئی رشتہ دینے سے انکار کرے

سورۃ الزلزال (۲۱) مرتبہ پڑھنا۔ سورۃ الزلزال کا تعویذ بھی ساتھ لے جا سکتے ہیں۔

*..........*..........*..........*..........*

## رشتہ کے لئے والدین کی رضامندی

اس کے لئے نئے چاند کے پہلے جمعہ کی شب کو بوقت تہجد اٹھ کر دو رکعت نماز نفل تحیۃ الوضو پڑھے اور سلام پھیرنے کے بعد اول و آخر درود شریف اکیس اکیس مرتبہ، سورۃ الانشراح اکیس مرتبہ پڑھ کر والدین کی رضا کے لئے سجدے میں سر رکھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ ان شاء اللہ تین جمعہ کی شب اس عمل سے والدین راضی ہو جائیں گے۔

*..........*..........*..........*..........*

## نکاح پر راضی کرنا

اگر کوئی شخص کسی عورت سے نکاح کرنا چاہتا ہو اور وہ راضی نہ ہوتی ہو کسی غلط فہمی کی بناء پر اس کی مخالفت کرتی ہو جب کہ وہ خود نیک اور شریف آدمی ہو اور چاہتا ہو کہ کسی طرح اس عورت کی غلط فہمی دور ہو جائے اور وہ نکاح پر رضامندی کا اظہار کرے تو اسے چاہئے کہ وہ مٹھائی یا کسی بھی میٹھی چیز پر باوضو حالت میں سات دن تک ہر روز سات بار سورۂ یٰسین اور اکیس بار سورۂ والشمس اور سات مرتبہ عم یتساءلون پڑھ کر دم کرے اور دعا مانگے کہ اللہ تعالیٰ نیک کام میں مدد فرمائے اپنا اور اپنی والدہ کا نام لے کر مطلوب اور اس کی ماں کا نام لے اور دم کر کے اس عورت کو کھلائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ وہ عورت نکاح پر راضی ہو جائے گی اور بخوشی رضامندی کا اظہار کرے گی۔

*..........*..........*..........*..........*

# فوٹو اسٹیٹ کتب

نادر کتب عملیات، تعویذات، وظائف، حاضرات، رمل، جفر، نجوم، پامسٹری، علوم سفلی، کیرل، جنات، جادو، آسیب اعداد وغیرہ (فوٹو سٹیٹ مجلد)

| نام کتاب | تعارف کتاب | قیمت |
|---|---|---|
| الفوائد القرآنیہ و خواص الآیات | سیدی ابی الحسن شاذلیؒ | 450 |
| اسماء الحسنیٰ | (ترجمہ احسن شکوہ) اللہ تعالیٰ کے پاک اور پیارے نام اور ان کے فضائل | 300 |
| اوراد نظیریہ | (جناب پیر ہارون الرشید صاحب) سجادہ نشین دربار عالیہ موہڑہ شریف کوہ مری | 180 |
| اوراد احسانی | (حکیم احسان علی قادری) | 200 |
| آزمودہ بیاض عملیات | (حکیم میاں عبدالمنعم) | 450 |
| اوراد و وظائف (معمولات حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشتؒ) | جب سب طرف سے مایوس ہو جائے تو اللہ کے فضل سے یہ کتاب مشکل کشا ثابت ہوگی۔ | 280 |
| الطب الروحانی للجسم الانسانی | امام سنوسی رحمۃ اللہ علیہ کے سچے روحانی اکسیری عملیات | 400 |
| اعجاز عیسوی | عملیات کی ایک قدیم و مکمل کتاب | 300 |
| اسمائے اعظم البرکات | (مولانا ابوالکلام بقا حسین صاحب فلکی) ایک ہزار نام باری تعالیٰ معہ خواص و اعداد | 150 |
| اعجاز سلیمانی عرف نقش آسمانی | (جناب فقیر احمد اختر صوفی کرنوی دہلوی) وہ نقوش اور ادعیہ جو خاندان چشتیہ و قادریہ سے سینہ بہ سینہ پہنچی ہیں۔ | 500 |
| تذکرہ اولی الالباب | (داؤد انطاکی) عرف ذیل تذکرہ داؤد انطاکی | 500 |
| احسن الاعمال مکمل | (سید میر حسن رضوی مرحوم) جواہر خمسہ کے خصوصی عملیات جو کہ مطبوعہ جواہر خمسہ میں شامل نہیں۔ مع نقوش روحانی | 400 |
| اعجاز یوسفی | (حافظ محمد یوسف حنفی گنگوہی) مجموعہ اعمال و وظائف، لاجواب صحیفہ نقوش و تعویذات، انتخاباب، اسرار جلی و خفی۔ | 400 |
| الواح الجواہر افلاطون (اردو) | (مولوی سید ابوالحسن مرحوم) افلاطون کا علم اسرار، پانچ مظاہر روحانی، حروف ناری، بادی، آبی، خاکی باتصویر۔ | 300 |
| اعمال مجلہ ستارہ اول<br>اعمال مجلہ ستارہ دوم | (مرزا محمود شفق رام پوری) ہر قسم کے روحانی اعمال، مراقبے، چلے، نجوم، وظیفے، جفر، علم النفس، روحانی چٹکلے، علم سامدرک وغیرہ۔ گویا روحانی اسباق ہیں۔ | 400<br>400 |
| النجوم | (مولوی حصین الدین جونپوری) آثار نجوم کا ایک مکمل انسائیکلوپیڈیا مع نقشہ جات و جداول بروج و کواکب۔ | 550 |
| ابجد النجوم | سید ابوالحسن | 300 |
| آپ کی تقدیر میں کیا ہے؟ | (پنڈت سادھو رام اوستھی) پامسٹری پر ایک آسان اور مکمل کتاب معہ علم قیافہ کے اسرار کا اظہار | 350 |
| العلاج الروحانی (علی سعید اسماعیل) | العلاج الروحانی لازالۃ السحر والمس الشیطانی وفیہ لقضاء الحاجات اول۔ 750 دوم۔ 750 | کامل 1500 |

# جہیز کی وجہ سے شادی نہ ہونیوالی بہنوں کیلئے روحانی تحفے

مرتب: شعبہ روحانی علاج دارالعمل چشتیہ لاہور

## برائے رشتہ

بیٹی کا باعزت طریقے سے نکاح کرنے کے لئے مال کی اشد ضرورت ہوتی ہے، بعض لوگوں کا رشتہ طے ہو جاتا ہے لیکن مال کی کمی کی وجہ سے نکاح نہیں ہو پاتا۔ اس کے لئے لڑکے یا لڑکی کے والدین میں سے کوئی ایک بعد نماز عشاء سورۂ مزمل کو اکیس مرتبہ پڑھے اور اس کے بعد ''**یَاوَھَّابُ یَارَزَّاقُ**'' کا سات سو مرتبہ ورد کرے تو اللہ تعالیٰ غیب سے اسباب پیدا کردے گا اور بہت جلد شادی ہو جائے گی اور اس وظیفہ کو نکاح ہونے تک جاری رکھا جائے۔

*..........*..........*..........*

## بیٹی کی شادی اور اسباب مہیا ہونا

اگر کوئی شخص بہت غریب ہو جس کے سبب بیٹی کی شادی کرنے سے مجبور ہو تو اسے چاہئے کہ باوضو بعد نماز عشاء ''یاوھاب یارزاق'' تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ پڑھے اول اور آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ضرور پڑھے۔

اس کے بعد سجدے میں جا کر اپنے ظاہری، باطنی، چھوٹے بڑے گناہوں کی معافی مانگے اور اپنی بیٹی کی شادی کے لئے اسباب اور رقم مہیا ہونے کی دعا کرے، اس عمل کو مسلسل بلاناغہ چالیس دن کرے، چالیس دن میں سوا لاکھ تعداد پوری کرے، ان شاء اللہ تعالیٰ چالیس دن سے پہلے ہی رقم کا بندوبست ہو جائے گا لیکن عمل چالیس دن ہی کرنا ہوگا اور سوا لاکھ تعداد پوری کرنی ہوگی۔

*..........*..........*..........*

## گیارہ دن میں رشتے اور جہیز کا معاملہ حل ہونے کا خاص عمل

جس شخص کی لڑکی کنواری بیٹھی ہو اور جہیز کا سامان نہ ہو اور نہ اس کا رشتہ کسی جگہ سے آتا ہو تو وہ شخص بعد نمازِ عشاء باوضو گیارہ ہزار مرتبہ ''یَامُغْنِیْ'' گیارہ دن تک اس طرح پڑھے کے جمعرات سے شروع کرے اور اتوار کو پڑھ کر ختم کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ غیب سے اللہ تعالیٰ اس کے رشتے کا انتظام فرمادے گا اور جہیز وغیرہ کا انتظام بھی ہو جائے گا۔

(اس عمل کو عروج ماہ کیا جائے۔ نوچندی شبِ جمعرات سے آغاز کیا جائے۔ اگر ایک بار میں کام نہ ہو تو دوسرے ماہ پھر کیا جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ تیسرے ماہ سے زیادہ بات آگے نہ جائے گی)۔ (ع)

*..........*..........*..........*

## برائے رشتہ

غربت و افلاس کے حالات ہوں یا کسی طرح بھی رشتہ میں رکاوٹ صرف مالی معاملات ہوں تو یہ وظیفہ کریں۔ ان شاء اللہ، غیب سے اسباب مہیا ہوں گے۔ اور اللہ ﷻ کے فضل سے بندوبست ہو جائے گا۔

سب سے پہلے لڑکی اکیس یا چالیس یوم میں سوا لاکھ بار ''**یَامُغْنِیُ**'' پڑھے۔ پھر اکیس یا چالیس یوم میں سوا لاکھ بار ''**یَالَطِیْفُ**'' پڑھے۔ پھر گیارہ سو بار روزانہ، اول و آخر گیارہ بار درود شریف کے ساتھ پڑھتی رہے۔ جلد ہی اللہ ﷻ کا فضل ہو جائے گا۔

لڑکی کے علاوہ گھر والے بھی مل کر عمل پڑھ سکتے ہیں۔

*..........*..........*..........*

# رشتہ اور شادی ہونے کیلئے اسماء الحسنیٰ کے اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دار العمل چشتیہ، لاہور

## لڑکیوں کے شادی میں آسانی کے لیے

''یَا لَطِیْفُ یَا حَلِیْمُ'' کا کثرت سے ورد کرتے رہنے سے لڑکیوں کی شادی کے معاملے میں مشکلات دور ہو کر آسانیاں پیدا ہوتی ہیں۔

ایک دوسرا طریقہ یہ ہے کہ 500 بار بعد از عشاء اول آخر درود شریف سات یا اکیس یا اکتالیس دن پڑھے۔

*..........*..........*..........*

## رشتے کی پریشانی

اگر کسی گھر میں لڑکے لڑکی کی طرف سے رشتے کے مسئلہ میں پریشانی ہو، لڑکے یا لڑکی کا رشتہ نہ ملتا ہو اور لڑکی کی عمر بڑھتی جا رہی ہو۔ ایسی صورت میں لڑکا یا لڑکی ہر نماز کے بعد پہلے اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے۔ پھر ۱۰۱ مرتبہ ''یَا لَطِیْفُ'' کا ورد کرے۔ اس کے بعد پھر اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے۔

*..........*..........*..........*

## رشتہ کیلئے وظیفہ

آج کل یہ مسئلہ ہر گھر میں ہے کہ پہلے تو اچھے رشتے نہیں آتے اگر آتے ہیں تو کوئی بات نہیں بنتی۔ اس وجہ سے لڑکیوں کے والدین سخت پریشان ہیں۔ میں اس کے حل کے لئے ایک سریع الاثر وظیفہ پیش کرتا ہوں۔

ان شاء اللہ تعالیٰ اس کو جو کوئی مرد و عورت صوم و صلوٰۃ کی پابندی کے ساتھ پڑھے گا وہ ضرور کامیاب ہوگا۔

بعد از نماز عشاء (عشاء کے بعد کوئی سا بھی وقت ہو) وقت اور جگہ کی پابندی کے ساتھ اس وظیفے کو اکیس (21) دن تک پڑھیں، ہر روز وظیفے کے اختتام پر اللہ تعالیٰ کے حضور اپنی کامیابی کی دعا کریں۔

اول و آخر درود ابراہیمی (11-11) بار پڑھیں اور یہ وظیفہ بارہ سو (1200) بار پڑھیں۔ اَلْمُعْطِیْ هُوَ اللّٰهُ

*..........*..........*..........*

## نیک رشتہ کیلئے مجرب عمل

جس لڑکے یا لڑکی کا رشتہ نہ ہوتا ہو اس کو چاہیے کہ روزانہ عشاء کی نماز کے بعد ''یَا لَطِیْفُ یَا عَزِیْزُ'' گیارہ سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر سجدہ کی حالت میں مقصود کیلئے دعا کرے...... اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ لیا جائے......ان شاء اللہ 41 دنوں میں مقصد حاصل ہو جائے گا۔

*..........*..........*..........*

## رکی ہوئی شادی کے لیے

جن لڑکے لڑکیوں کی شادی رکی ہوئی ہوں، وہ روزانہ 1156 بار بعد نماز عصر سات دن تک ''یَا فَتَّاحُ'' پڑھیں۔

*..........*..........*..........*

## شادی کا پیغام نہ آتا ہو

اگر کسی لڑکے یا لڑکی کا شادی کا پیغام نہ آئے تو لڑکا یا لڑکی بذات خود بعد نماز مغرب چالیس روز تک خلوت میں بیٹھ کر 2970 بار ''یَا عَلِیُّ'' پڑھے۔

## شادی کی دعا کی قبولیت کے لیے

شادی کی دعا کی قبولیت کے لیے گیارہ دن تک روزانہ 500 بار ''یَامُجِیْبُ'' پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے شادی کی دعا کرے۔

*..........*..........*..........*..........*

## شادی کے لیے

یہ نقش لڑکے لڑکیوں کے رشتوں کے لئے بہت کارآمد اور مفید ہے۔ مندرجہ ذیل نقش باوضو سیسے کی تختی پر کسی نوک دار چیز سے کھود کر بنالیں یا کسی سنار کو وضو کرا کے اس سے بنوالیں۔ جب تختی بن جائے تو دار چینی یا لوبان کو جلتے ہوئے انگاروں پر ڈال کر اس کا دھواں اس تختی کو دیں۔ اور باوضو سبز کپڑے میں موم جامہ کر کے اپنی قمیض یا کرتے کی جیب یا بٹوے میں رکھ لیں۔ یہ بات یاد رکھیں کہ نقش ناف سے اوپر کی جیب میں رہنا چاہئے۔ نقش یا تعویذ کو کبھی بھی ناف سے نیچے کی جیب میں نہ رکھیں چاہے وہ موم جامہ کیا ہوا ہی ہو۔ پتلون کی جیب میں رکھنا بہت بری بات ہے اور اس سے تعویذ کی تاثیر ختم ہو جاتی ہے۔

اگر جیب میں رکھنا ممکن نہ ہو تو گھر میں کسی صندوق یا محفوظ جگہ پر رکھ دیں۔ روزانہ کچھ نہ کچھ خیرات کیا کریں۔ وہ نقش یہ ہے:

| ال | ب ا | ع | ث |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۴۹۹ | ۳۲ | ۲ |
| ۴۹۸ | ۱۸ | ۵ | ۳۳ |
| ۴ | ۳۴ | ۴۹۷ | ۱۹ |

*..........*..........*..........*..........*

## شادی میں رکاوٹ دور ہو

اگر شادی میں رکاوٹ ہوتی ہو تو روزانہ ہر نماز کے بعد 222 بار ''اَللّٰہُ اللَّطِیْفُ الرَّحِیْمُ'' پڑھتے رہیں۔

*..........*..........*..........*..........*

## شادی کا پیغام جلد آئے

اگر کوئی شب جمعہ آدھی رات کے بعد اٹھ کر پہلے دو نفل حاجت پڑھے پھر آنکھیں بند کر کے قبلہ رو ہو کر بیٹھ جائے اور 551 بار سات شب تک ''یَامُتَعَالِی'' پڑھے۔ شادی کا پیغام جلدی آئے گا۔

*..........*..........*..........*..........*

## شادی کے لئے یا باسط کا ختم

سوا لاکھ (۱۲۵۰۰۰) مرتبہ ''یَابَاسِطُ'' پڑھیں۔ پورا ہونے سے پہلے شادی ہو جائے گی۔ ان شاء اللہ

*..........*..........*..........*..........*

## لڑکی کا رشتہ نہ آتا ہو

جس لڑکی کا رشتہ نہ آتا ہو، وہ ہر نماز کے بعد سو بار ''یَاوَارِثُ'' پڑھے تو جلد رشتہ آ جائے گا۔

*..........*..........*..........*..........*

# رشتہ اور شادی ہونے کیلئے قرآنی اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دارالعمل چشتیہ، لاہور

## رشتے کیلئے سورۂ فاتحہ کا مجرب وظیفہ

اچھی طرح وضو کر کے خلوت میں دو رکعت نماز صلوٰۃ الحاجت پڑھیں پھر بیٹھ کر منہ قبلہ کی طرف کر کے اول درود ابراہیمی گیارہ بار پڑھیں۔ پھر اکتالیس بار سورۂ فاتحہ اس طرح پڑھیں کہ (بسم اللہ الرحمن الرحیم) کے آخری میم کو سورۂ فاتحہ یعنی الحمد اللہ کے لام سے ملا دیں۔ (الرحیمِ الحمد اللہ) اس طریقے سے اکتالیس مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھیں اور بعد میں گیارہ بار درود ابراہیمی پڑھیں۔ اب وظیفہ مکمل ہو گیا۔ اسی طرح اکتالیس دن تک اس وظیفے کو کریں۔ وظیفہ کے اختتام پر اللہ تعالیٰ کے حضور نیک رشتے کے لئے دعا کریں۔ اس وظیفہ کو فجر کی نماز کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان کریں تو نہایت ہی مجرب ہے۔ اگر یہ نہ ہو سکے تو وقت اور جگہ کی پابندی کے ساتھ کسی بھی نماز کے بعد کرلیں۔

*..........*..........*..........*..........*..........*

## مناسب رشتہ مل جائے

جن بچیوں کی شادی میں مناسب رشتہ نہ ملنے کے باعث تاخیر ہو رہی ہو، اگر وہ جمعے کی رات کو سورۃ نساء کی تلاوت کر کے اللہ سے دعا کریں تو وہ ان کی شادی کی مناسب سبیل پیدا کر دیتا ہے۔ والدین بھی پڑھ کر اپنی لڑکیوں کے لیے دعا کر سکتے ہیں۔

*..........*..........*..........*..........*..........*

## جلد شادی ہو جائے

وَلَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ اِلٰى مَا مَتَّعْنَا بِهٖٓ اَزْوَاجًا مِّنْهُمْ زَهْرَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۙ لِنَفْتِنَهُمْ فِيْهِ ۭ وَرِزْقُ رَبِّكَ خَيْرٌ وَّاَبْقٰى ۝ وَاْمُرْ اَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ وَاصْطَبِرْ عَلَيْهَا ۭ لَا نَسْــَٔـلُكَ رِزْقًا ۭ نَحْنُ نَرْزُقُكَ ۭ وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوٰى ۝ (طٰہٰ:۱۳۱-۱۳۲)

اس کو لکھ کر باندھے تو اگر غیر شادی شدہ ہو تو شادی جلد ہو جائے اور شادی بابرکت ہو۔

*..........*..........*..........*..........*..........*

## جس لڑکی کا نکاح نہ ہوتا ہو

جس لڑکی کا نکاح نہ ہوتا ہو وہ لڑکی اکیس بار سورۃ طٰہٰ پڑھے اور سبز ریشمی کپڑے پر لکھ کر گلے میں ڈالے۔ مرد صالح سے شادی ہو جائے گی۔ اولاد نیک پیدا ہو گی۔

*..........*..........*..........*..........*..........*

## جلد شادی ہو جائے

جس عورت یا لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو، اسے سورۃ طٰہٰ کا دم کیا ہوا پانی بالوں میں لگانے کیلئے دیں۔ اس کی شادی کی جلد کوئی سبیل پیدا ہو جائے گی۔

*..........*..........*..........*..........*..........*

## جس مرد کا نکاح نہ ہوتا ہو

جس مرد کی شادی نہ ہوتی ہو وہ عروج ماہ میں تین دن تک روزہ رکھے اور ہر رات میں اکیس بار سورۃ فرقان پڑھے۔ تین ماہ یہ عمل کرے مسلسل، نیک بیوی نصیب ہو گی۔

*..........*..........*..........*..........*..........*

## بیٹے یا بیٹی کے عقد کرنے کے لیے

جس گھر میں بیٹے یا بیٹی کا عقد کسی وجہ سے نہ ہو رہا ہو، وہ اپنی مراد پوری کرنے کیلئے 21 دن 313 مرتبہ لگاتار پڑھتے رہیں۔

وَهُوَ الَّذِي خَلَقَ مِنَ الْمَاءِ بَشَرًا فَجَعَلَهُ نَسَبًا وَصِهْرًا ۗ وَكَانَ رَبُّكَ قَدِيرًا ﴿سُورَۃُ الْفُرْقَانِ: ۵۴﴾

ترجمہ: ''اور وہی ہے جس نے پانی سے بنایا آدمی پھر اس کے رشتے اور سسرال مقرر کی اور تمہارا رب قدرت والا ہے''۔

*............*............*............*............*

## رشتہ نہ ہونے کے باعث

جس کی اولاد کا رشتہ نہ ہوتا ہو وہ اٹھتے بیٹھتے اس آیت کا ورد جاری رکھے۔

اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوْٓءَ

﴿سُورَۃُ النَّمْلِ: ۶۲﴾

ترجمہ: ''بھلا کون ہے؟ جو بے قرار (کی دعا) قبول کرتا ہے جب وہ اسے پکارتا ہے اور برائی دور کرتا ہے''۔

*............*............*............*............*

## لڑکی کے رشتہ کیلئے

اگر کسی لڑکی کیلئے رشتہ نہ آتا ہو، یا آتا ہو مگر پسند نہ آتا ہو تو وہ 113 مرتبہ اس دعا کو اور تین مرتبہ سورۃ الضحیٰ پڑھیں۔ ہر مہینے 11 دن تک پڑھیں اور 3 مہینے یہ عمل جاری رکھیں۔

رَبِّ اِنِّيْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَيَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيْرٌ

﴿سُورَۃُ الْقَصَصِ: ۲۴﴾

ترجمہ: '' اے میرے پروردگار! بیشک جو نعمت تو میری طرف اتارے، میں اس کا محتاج ہوں''۔

*............*............*............*............*

## بچیوں کی شادی میں بے جا تاخیر نہ ہو

اگر کسی گھر میں بچیوں کی شادی ہونے میں بے جا تاخیر ہو رہی ہو تو ایسے گھر کے تمام افراد کو چاہئے کہ وہ سورۃ احزاب کی تلاوت کریں اور اللہ سے دعا کریں۔ جلد نکاح کے پیغام آنے لگتے ہیں۔

*............*............*............*............*

## رشتے کے لیے

سورۃ احزاب کی آیات نمبر 45 سے 48 تک لکھ کر پیٹی میں رکھے۔ رشتہ آئے گا۔

آیات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ﴿۴۵﴾ وَّدَاعِيًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ وَسِرَاجًا مُّنِيْرًا ﴿۴۶﴾ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ بِاَنَّ لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ فَضْلًا كَبِيْرًا ﴿۴۷﴾ وَلَا تُطِعِ الْكٰفِرِيْنَ وَالْمُنٰفِقِيْنَ وَدَعْ اَذٰىهُمْ وَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ﴿۴۸﴾

*............*............*............*............*

## بچیوں کے مناسب رشتوں کیلئے

بچیوں کے مناسب رشتوں کی خواہشمند مائیں نماز فجر کے بعد اس کی ایک تسبیح پڑھیں، آغاز میں اور ختم کرنے کے بعد درود شریف ضرور پڑھیں۔

اِنَّمَآ اَمْرُهٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَيْـــًٔا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ

﴿سُورَۃُ یٰسٓ: ۸۲﴾

ترجمہ: ''اس کا کام تو یہی ہے کہ جب کسی چیز کو چاہے تو اس سے فرمائے ہو جا وہ فوراً ہو جاتی ہے''۔

*............*............*............*............*

### بیٹیوں کے رشتوں میں رکاوٹ ہو

بیٹیوں کے رشتوں میں رکاوٹ ہو تو عشاء کی نماز کے بعد اول وآخر درود شریف پڑھ کر سورۃ زمر کی آیات نمبر 34-33

وَالَّذِيْ جَآءَ بِالصِّدْقِ وَصَدَّقَ بِهٖٓ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ ﴿۳۳﴾ لَهُمْ مَّا يَشَآءُوْنَ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۭ ذٰلِكَ جَزٰۗؤُا الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۳۴﴾

پڑھیں اور رکاوٹوں سے نجات اور اچھی جگہ رشتہ طے ہونے اور خیر وعافیت سے شادی ہونے کی دعا کریں۔

*............*............*............*

### اگر کسی کی شادی میں تاخیر ہو رہی ہو

اگر کسی کی شادی میں تاخیر ہو رہی ہو تو روزانہ بعد نماز عشاء اول وآخر درود شریف پڑھ کر چالیس دن تک ایک سو ایک بار سورۃ غافر کی آیت نمبر 55 پڑھے۔ آیت یہ ہے:

فَاصْبِرْ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ بِالْعَشِيِّ وَالْاِبْكَارِ ﴿۵۵﴾

*............*............*............*

### شادی کے لیے

شادی کے لیے لڑکے یا لڑکیاں خود یا ان کے والدین رات کو سونے سے پہلے مصلی پر بیٹھ کر اول وآخر گیارہ بار درود شریف پڑھ کر سورۃ حشر کی آیت نمبر 24 ایک سو ایک بار پڑھ کر بوسیلہ حضور اکرم ﷺ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا کریں۔ یہ عمل نوے دن تک کریں۔ آیت یہ ہے:

هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَاۗءُ الْحُسْنٰى ۭ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿۲۴﴾

*............*............*............*

### جس لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو

اگر کسی کی لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو تو سورۃ الممتحنہ پانچ بار پڑھی جائے روزانہ۔ لڑکی کا نکاح کسی نیک بخت مرد سے ہو جائے گا۔

*............*............*............*

### بیٹی کے رشتہ کیلئے وظیفہ

سورۂ والضحیٰ کو عاملین نے پرتاثیر مانا ہے۔ اس میں نو مقام پر کاف (ک) آیا ہے۔ اس لئے اس کا وظیفہ یوں کرنا چاہیے کہ جب آپ نماز فجر ادا کر چکیں تو وہیں بیٹھیں اور (سورۃ والضحیٰ) اس طرح پڑھیں کہ جب کاف (ک) آئے تو (یا کریم) نو مرتبہ پڑھیں اسی طرح ہر (ک) پر سورت مکمل کریں۔ یہ وظیفہ نو (۹) دن تک کریں، کام ہو جائے گا اگر خدانخواستہ نہیں ہوا تو پھر اگلے نو (۹) دن ہر کاف (ک) پر اٹھارہ (۱۸) بار (یا کریم) پڑھیں۔ اگر پھر بھی نہ ہو تو اگلے نو (۹) دن ستائیس (۲۷) بار ہر کاف پر (یا کریم) کو پڑھیں، ان شاء اللہ تعالیٰ رشتے کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔

*............*............*............*

### حصول رشتہ

191 بار روزانہ بعد نماز فجر اول وآخر گیارہ بار درود شریف کے ساتھ یہ آیات پڑھیں۔ جب تک رشتہ نہ آئے پڑھتے ہی رہیں۔

وَالضُّحٰى ۙ﴿۱﴾ وَالَّيْلِ اِذَا سَجٰى ۙ﴿۲﴾ (سورۃ الضحی: ۲-۱)

*............*............*............*

### شادی کے لیے

سب کاموں سے فارغ ہو کر رات کو سونے سے پہلے اوّل وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھنے کے بعد اکتالیس بار سورۂ اخلاص پڑھیں۔ صرف شادی کی دعا کریں۔ عمل کی مدت نوے (۹۰) دن ہے۔ اس عرصہ میں منگنی یا شادی ہو جائے تو بھی نوے دن پورے کرنا ضروری ہے۔ عورتیں ناغہ کے دن شمار کر کے بعد میں پورے کریں۔

*............*............*............*

# دعاؤں کے اعمال برائے جلد رشتہ اور نکاح ہونے کے لیے

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دارالعمل چشتیہ، لاہور

## دعائے حزب البحر

### لڑکیوں کا نصیبہ کھلنے کے لیے

جب کسی لڑکی کا نصیبہ کھولنا منظور ہو تو تین روز تک اس کنویں کے پانی پر دعائے "حزب البحر" پڑھیں، جس کا پانی رات کو بھرا جاتا ہو۔ ہر روز تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے اور جب مقام وَافْتَحْ لَنَا فَإِنَّكَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ پر پہنچے تو ستر (۷۰) مرتبہ یہ آیات پڑھیں:

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ ز وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ ط بِيَدِكَ الْخَيْرُ ط اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۲۶﴾ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ز وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ ز وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ﴿۲۷﴾ (آل عمران: ۲۶-۲۷)

اور دم شدہ پانی سے لڑکی کے ہاتھ پیر دھلا کر اس پانی کو ایسے مقام پر ڈال دیں، جہاں کسی کا پاؤں نہ پڑے یا کسی بہتے ہوئے پانی میں ڈال دیں۔ پس جلد لڑکی کا بخت کھل جائے گا۔

نوٹ: دعائے "حزب البحر" کا عامل دم کرسکتا ہے، غیر عامل نہیں۔ اگر ایسا کنواں نہ ملے تو رات کو تین یا سات کنوؤں سے پانی بھر کر استعمال کرلیں۔ اگر یہ بھی نہ ہوسکے تو رات کو سات مسجدوں کا پانی لے لیں۔ خ

*............*............*............*

## دعائے حکمت

اَللّٰهُمَّ لَكَ الْمَنُّ الْقَدِيْمُ وَالْفَضْلُ الْعَظِيْمُ وَالْعِزُّ الشَّامِخُ وَالْمُلْكُ الْبَاذِخُ وَالْجُوْدُ الْوَاسِعُ وَالْقُدْرَةُ الْكَامِلَةُ وَالْحِكْمَةُ الْبَالِغَةُ فَلَكَ الْحَمْدُ عَلٰى مَا جَعَلْتَنِيْ مِنْ اُمَّةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ اَفْضَلُ مِنْ بَنِيْ اٰدَمَ الَّذِيْنَ كَرَّمْتَهُمْ وَحَمَلْتَهُمْ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ وَرَزَقْتَهُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ وَفَضَّلْتَهُمْ عَلٰى كَثِيْرٍ مِّمَّنْ خَلَقْتَهُمْ تَفْضِيْلًا۔

ترجمہ: "اے اللہ تو قدیم احسان والا ہے اور بڑے فضل والا ہے۔ اور بلند عزت والا ہے اور روشن ملک والا اور وسیع سخاوت والا اور کامل قدرت والا اور بالغ حکمت والا ہے۔ پس تیرے لئے حمد ہے کہ تو نے مجھے حضرت محمد مصطفی ﷺ کی امت میں شامل کیا ہے اور وہ تمام بنی آدم میں سے افضل ہیں جن کو تو نے عزت اور تکریم عطا کی اور اٹھایا انہیں تری اور خشکی میں۔ اور انہیں پاک رزق عطا کیا اور اپنی کثیر مخلوق پر ان کو فضیلت بخشی"۔

اس دعا میں محمد پاک ﷺ کا وسیلہ ہے، جب خدا کے محبوب کی شان بیان کی جاتی ہے تو ذات باری تعالیٰ خوش ہوتی ہے۔ اس دعا کے فوائد حاصل کرنے کے لئے اسے رات کے لمحوں میں اور بوقت فجر اور عصر پڑھیں۔

ہر دکھ سے نجات۔ ہر بیماری سے نجات۔ ہر امتحان میں کامیابی۔ بچوں کی شادی کے سلسلہ میں۔ ہر حاجت کے لئے ان شاء اللہ دعا قبول ہوگی۔

جب امت محمد پر پہنچے تو شہادت کی انگلی اٹھائے اور دل سے سرکار دو عالم نبی کریم ﷺ کے قدموں کی زیارت کی تمنا کرے۔

*............*............*............*

## دعائے قلبا خاشعا

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِيْ قَلْبًا خَاشِعًا خَاضِعًا ضَارِعًا حَاضِرًا وَّ بَدَنًا

صَابِرًا وَّ يَقِيْنًا صَادِقًا وَّ لِسَانًا ذَاكِرًا وَّحَامِدًا وَّعَيْنًا بَاكِيَةً وَّرِزْقًا حَلَالًا وَّاسِعًا وَّعِلْمًا نَّافِعًا وَّوَلَدًا صَالِحًا وَّسِنًّا طَوِيْلًا وَّامْرَاَةً مُّؤْمِنَةً صَالِحَةً وَّتَوْبَةً مَّقْبُوْلَةً وَّلَا تُوْمِنِّيْ مَكْرَكَ وَلَا تُنْسِنِيْ ذِكْرَكَ وَلَا تَكْشِفْ عَنِّيْ سِتْرَكَ وَلَا تُبْعِدْنِيْ مِنْ كَنَفِكَ وَجِوَارِكَ وَاَعِذْنِيْ مِنْ سَخَطِكَ وَغَضَبِكَ وَلَا تُوْيِسْنِيْ مِنْ رَّحْمَتِكَ وَرَوْحِكَ وَكُنْ لِّيْ اَنِيْسًا مِنْ كُلِّ رَوْعَةٍ وَّوَحْشَةٍ وَّجَلِيْسًا فِيْ كُلِّ وَحْدَةٍ وَّغُرْبَةٍ وَّاعْصِمْنِيْ مِنْ كُلِّ هَلَكَةٍ وَّنَجِّنِيْ مِنْ كُلِّ بَلِيَّةٍ وَّعَاهَةٍ وَّاهَانَةٍ وَّذِلَّةٍ وَّعِلَّةٍ وَّقِلَّةٍ وَّمَرَضٍ وَّفَقْرٍ وَّفَاقَةٍ وَّرِيَاءٍ وَّوَبَاءٍ وَّبَلَاءٍ وَّزَلْزَلَةٍ وَّمِحْنَةٍ وَّشِدَّةٍ فِي الدَّارَيْنِ وَاِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادِ (ش ك ق)۔

ترجمہ: ”اے اللہ مجھے عطا کر ایسا دل جو ڈرنے والا، متواضع اور تضرع کرنے والا ہو۔ اور تیری حضوری اور صابر بدن عطا کر۔ اور یقین صادق اور زبان ذکر کرنے اور حمد ادا کرنے والی اور آنکھ تیرے خوف اور محبت میں رونے والی۔ اور رزق فراخ، حلال اور علم نافع۔ اور اولاد نیک اور عمر دراز۔ اور بیوی عطا کر مومنہ نیک۔ اور توبہ مقبول عطا کر۔ اور اپنی تدبیر سے مامون اور فریفتہ نہ کر۔ اور نہ اپنی یاد مجھ سے بھلا۔ اور نہ میرے اوپر سے پردہ اٹھا۔ اور نہ مجھے اپنی رحمت سے ناامید کر۔ اور اپنی ناراضگی اور غضب سے مجھے پناہ دے۔ اور مجھے اپنی رحمت سے مایوس نہ کر۔ ادھر خوف اور وحشت میں تو میرا مونس ہو۔ اور ہر تنہائی میں تو میرا ہم نشین ہو۔ اور مجھے تو ہر ہلاکت سے محفوظ رکھ۔ اور تو مجھے نجات دے ہر بلا، آفت، مصیبت، ذلت، علت، قلت، مرض اور ہر فقر وفاقہ وریا و وباء وبلا وغصہ ومحنت اور شدت سے دونوں جہان میں اور تو ہر گز وعدہ خلاف نہیں ہے“۔

شادی کے حصول کے لئے کم از کم ۷ مرتبہ روزانہ ورد کریں۔

**نوٹ:** دعاؤں کے تمام اعمال میں ترجمہ پر دھیان دینا لازم ہے۔ ع

*........*........*........*........*

# رشتہ اور شادی ہونے کیلئے درود شریف کے اعمال

مرتب: شعبہ روحانی علاج، دار العمل چشتیہ، لاہور

## درود امام بوصیری رحمۃ اللہ علیہ

مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا

اے میرے مولا ہمیشہ ہمیشہ درود وسلام بھیج

عَلٰی حَبِیْبِكَ خَیْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ

تو اپنے حبیب پر جو تیری مخلوق میں سب سے بہتر ہیں

*......بچے یا بچی کا رشتہ نہ ملتا ہو تو نماز عصر کے بعد 54 بار پڑھے۔

*......لڑکے یا لڑکی کا رشتہ درکار ہو تو تین تسبیح درود شریف کی پڑھے۔

*......اگر لڑکے یا لڑکی کا رشتہ طے نہ پاتا ہو تو 111 بار نماز فجر کے بعد ورد کریں۔ سات روز تک کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ پردہ غیب سے مدد فرمائے گا۔

*..........*..........*..........*

## درود ابراہیمی کی برکت سے نکاح میں رکاوٹ کا حل

اگر لڑکے لڑکی کی شادی میں کسی بھی قسم کی رکاوٹ ہو تو والدہ کو چاہئے کہ فجر اور مغرب کی نماز کے بعد 500 مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر دعا کریں تو بہت جلد نیک اور اچھے رشتہ کا اللہ تعالیٰ انتظام فرمادیں گے اور رکاوٹ دور ہو جائے گی۔ اگر والدہ نہ ہو تو خود بھی پڑھ سکتے ہیں۔

*..........*..........*..........*

## من پسند رشتہ کے لئے درود شریف

جو چاہے کہ اسے من پسند رشتہ ملے اور ظاہر و باطن دونوں اعتبار سے باکمال ہو تو اسے چاہئے کہ عشاء کے بعد تہجد کے وقت گیارہ سو گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں دعا گو ہو۔ اللہ تعالیٰ اس کی جائز دلی مراد پوری کر دیں گے اور اس رشتہ میں باہم الفت و محبت ہوگی، مدت عمل اکیانوے (91) دن ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ذِی الْعِزَّةِ الْكِبْرِیَاۤءِ وَ صَلَّی اللّٰهُ عَلٰی مُحَمَّدٍ خَاتَمِ الْاَ نْبِیَاۤءِ

ترجمہ: تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں جو عزت و کبریائی کا مالک ہے اور اللہ تعالیٰ رحمت نازل فرمائے حضرت محمد ﷺ خاتم الانبیاء پر۔

*..........*..........*..........*

## رشتے کی بندش دور کرنے کے لیے

اگر کسی لڑکی یا لڑکے کی شادی میں رکاوٹ ہو یا شروع سے رشتہ ہی نہ آتا ہو تو لڑکا، لڑکی یا اس کی ماں صبح فجر کی نماز کے بعد اور شام کو مغرب کی نماز کے بعد ایک سو پچھتر (175) بار درود ابراہیمی پڑھ کر دعا کریں تو بہت جلد نیک اور اچھے رشتے کا اللہ کے فضل و کرم سے انتظام ہو جائے گا اور رکاوٹ دور ہو جائے گی۔ اکیس دن تک عمل کریں۔

*..........*..........*

## شادی کیلئے

اگر کسی لڑکے یا لڑکی کی شادی میں رکاوٹ ہو اور جلد شادی نہ ہوتی ہو تو نماز عشاء کے بعد تین سو تیرہ بار درود خضری پڑھ کر اللہ سے اس مقصد کیلئے دعا مانگا کرے۔ ان شاء اللہ عزوجل بہت جلد رشتہ طے پا جائے گا اور جلد ہی شادی بھی ہو جائے گی۔ جب تک شادی نہ ہو اس وقت تک ہر روز نماز عشاء کے بعد اسی طرح پڑھے۔ مایوس ہرگز نہ ہو۔ اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی

عطا فرمائے گا۔ نیز شادی کی رکاوٹ دور کرنے کیلئے نقش بنوا کر استعمال کریں۔ درود خضری یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى حَبِيْبِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمْ

*..........*..........*..........*

## ہر قسم کی رشتہ کی بندش کا توڑ

اپنے نام کے اعداد کے برابر چالیس روز تک درود تنجینا کا وظیفہ کریں۔ ان شاء اللہ، ہر قسم کی بندش سے نجات حاصل ہوگی۔ مثال کے طور پر لڑکی کا نام ہے "فرح"۔ فرح کے اعداد 288 بنتے ہیں۔ روزانہ ایک وقت مقرر کر کے 288 بار درود تنجینا پڑھ کر رشتہ میں ہر طرح کی رکاوٹ دور ہونے کی دعا کریں۔ یہ وظیفہ لڑکی خود بھی پڑھ سکتی ہے اور اس کے والدین بھی۔ خاص ایام میں بھی وظیفہ جاری رکھیں۔ بلا ناغہ چالیس یوم کرنا ہے۔

درود تنجینا یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَاةً تُنْجِيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَحْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيَاتِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

اے اللہ! ہمارے سردار حضور محمد ﷺ اور اُن کی آل پر ایسی رحمت اور برکت نازل فرما جس سے ہمیں تمام ڈر خوف اور آفتوں سے نجات حاصل ہو جائے اور جس کی برکت سے تمام حاجتیں روا ہو جائیں اور جس کی بدولت ہم تمام گناہوں سے پاک صاف ہو جائیں اور جس کے وسیلہ سے ہم تیری بارگاہ میں اعلیٰ درجوں پر متمکن ہوں اور جس کے ذریعے ہم زندگانی کی تمام نیکیوں اور مرنے کے بعد کی تمام اچھائیوں سے بدرجہ غائیت فائدہ حاصل کریں، بے شک تو ہر چیز پر قادر ہے۔

*..........*..........*..........*

## کسی اچھی جگہ رشتہ طے ہو جائے

اگر کسی لڑکے یا لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو، منگنی ہو کر ٹوٹ جاتی ہو، سرے سے کوئی رشتہ ہی نہ آتا ہو یا اگر رشتہ آتا ہو تو کوئی بھی بات طے نہ ہوتی ہو، رشتہ والے ناپسند کر کے چلے جاتے ہوں تو ایسی صورت میں درود تنجینا کے وظیفہ سے ان مشکلات سے نجات مل جاتی ہے۔

طریقہ یہ ہے کہ نمازِ فجر اور نمازِ عشاء کے بعد کسی سے کلام نہیں کرنا۔ اور ایک سو مرتبہ درود تنجینا پڑھ کر دعا کرنی ہے۔ بلا ناغہ چالیس یوم یہ عمل کرنا ہے۔ ان شاء اللہ ضرور مقصد میں کامیابی ہوگی اور جلد کسی اچھی جگہ نکاح ہو جائے گا اور اچھے طریقے سے شادی کا مرحلہ طے پا جائے گا۔

*..........*..........*..........*

# شادی کی بندش دور کرنے اور جلد شادی ہونے کے چار مجرب اعمال

صوفی ظفر محمد کھوکھر (جھنگ صدر)

## عمل نمبر (۱)

پہلا عمل نکاح شادی کی رکاوٹ دور کرنے کے لئے جسے ان پڑھ انسان بھی کرسکتا ہے۔

عمل: اسم اعظم "یَا فَتَّاحُ"

ترکیب: دو نفل حاجت ادا کر کے ایک تسبیح استغفر اللہ پڑھیں۔ پھر اپنے گناہوں کی معافی مانگیں۔ پھر اسم اعظم "یَا فَتَّاحُ" ایک ہزار ایک سو چھپن (1156) بار نکاح ہونے اور شادی ہونے کا تصور کرتے ہوئے تعداد پوری کریں۔ پھر دعا کریں "یا الٰہی! اس اسم اعظم کے صدقے میں میرا یہ مسئلہ حل فرمادے"۔ یہ عمل صبح فجر سے پہلے کریں۔ ایک ماہ گیارہ دن عمل کرنا ہے۔ عمل کے منکر حضرات تجربہ کر کے دیکھیں اللہ پاک کے نام میں کتنی طاقت ہے۔ اگر اجازت لے کر کریں گے صاحب عمل سے تو رجعت سے بچے رہیں گے۔

عمل سے پہلے سوا کلو چھوٹا گوشت لے کر کسی درگاہ میں جہاں طالب علم کلامِ پاک پڑھتے ہوں، دیں یا کسی بیوہ عورت کو یا دریا یا قبرستان میں ڈال دیں۔

*.........*.........*.........*.........*

## عمل نمبر (۲)

کسی کی کوشش کرنے کے باوجود شادی نہ ہو رہی ہو تو یہ پڑھائی شروع کریں۔ غیب سے اسباب پیدا ہوں گے، عقل دنگ رہ جائے گی۔

عمل: حسبی اللہ کوئی اجڑی بجڑی گھل اللہ۔

ہر وقت اٹھتے بیٹھتے سونے سے پہلے۔ جسم صاف ہونا شرط ہے۔ پہلے اللہ کے نام پر خیرات کم از کم تین سو روپے کی کریں، پھر یہ پڑھیں۔ تین چلے کریں۔ تجربہ شدہ عمل ہے۔ اجازت صاحب عمل سے لیں، پھر عمل کریں۔

*.........*.........*.........*.........*

## عمل نمبر (۳)

اگر کوئی عمل کرتے کرتے تھک گیا ہو اور شادی یا نکاح نہ ہوتا ہو تو یہ عمل کریں اور اطلاع دیں۔

ترکیب: دس دن رات کسی مسجد یا درسگاہ یا مدرسہ میں اعتکاف کریں ہر فرض نماز کے بعد نوافل حسبِ طاقت ادا کریں اور قرآن پاک پڑھتے رہیں۔ اگر قرآن پاک نہیں پڑھے ہوئے تو درود شریف پڑھتے رہیں۔ اپنا تصور کام کا رکھیں۔ کوئی پرہیز نہیں ہے۔ جو شریعت نے حلال کیا ہے، کھائیں۔ جو حرام کیا ہے، بچیں۔ میرا تجربہ شدہ عمل ہے۔ اعتکاف کی شرائط پر عمل کریں۔

*.........*.........*.........*.........*

## عمل نمبر (۴)

شادی ہونے کا منتر

لڑکے اٹھ کے پھائی لائی
کونجھ موری اک نہ آئی
شارکاں پھسن بہتریاں
ہائے تقدیراں میریاں

ترکیب:

صبح شام 108 بار پڑھتے رہیں۔ تیرہ دن بعد اثرات شروع ہوں گے۔ تجربہ شدہ ہے۔ ضرورت مند کر کے دیکھیں۔ اجازت شرط ہے۔

*.........*.........*.........*.........*

زندگی کے ہر قدم پر کامیابیوں سے ہمکنار ہونے، ناکامیوں اور شرور سے حفاظت اور جملہ مقاصد میں بامراد ہونے کے لیے درج ذیل الواح اپنا ثانی نہیں رکھتیں۔ آج ہی رابطہ فرمائیں اور ان الواح کے حیرت انگیز کرشمات ملاحظہ فرمائیں۔

## لوح زحل

**استحکام وجمعیت کی روحانیت**

**تسخیر سلطنت وفتوحات نامور، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لیے**

ستارہ زحل کو ترفع وتنزل سے منسوب کیا جاتا ہے جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے۔ نحس ہونے کی صورت میں مصائب وآلام، خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرتا ہے وہ سب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہیں جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح سے ایک لوح زحل کی بھی ہے جس کے مندرجہ ذیل خواص ہیں:

1 نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے 2 نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کیلئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی 3 تسلط بر مخلوق اور استحکام کے لیے تنزلی نہ ہو۔

## لوح شرف شمس

**عروج وترقی، تسخیر خلائق، حصول شان وشوکت اور علو مرتبت کیلئے روحانی تحفہ**

شمس سیارگان فلکی میں سب سے بڑا اور شہنشاہ کا درجہ رکھتا ہے۔ سب سے نورانی اور طاقت ور اثر زمین پر ڈالنے والا ہے۔ زندگی اور روح کی توانائی اسی سے قوت پاتی ہے۔ شمس برج حمل میں حرکت کرتا ہوا جب 19 درجے پر پہنچتا ہے تو اسے شرف ہوتا ہے۔ اس وقت جو مخفی قوتیں زمین پر اثر انداز ہوتی ہے۔ اگر ان کو ضبط میں لایا جائے تو وہ اپنی طاقت سے حامل کیلئے عظیم ہیبت، رعب اور قوت پیدا کرے گا اور ممتاز حیثیت لائے گا۔ شرف شمس کی لوح جس فرد کے پاس ہو۔ اللہ تعالیٰ اسے عزت وتوقیر عطا فرمائے۔ حامل لوح کی شان وشوکت ہر خاص وعام میں بڑھ جاتی ہے۔ حامل لوح کی عزت وشہرت عروج وترقی کمال بلندیوں تک پہنچ جاتی ہے۔ سب دشواریاں اور مشکلیں حل ہو جاتی ہے۔ عوام الناس مسخر وفرماں بردار ہو کر ہر حکم مانتے ہیں۔ شرف شمس کی لوح خواتین وحضرات سب کے لئے مفید یکساں ہے۔ گورنمنٹ اور پرائیویٹ ملازم، تاجر حضرات، ڈاکٹر، لیڈر، وکلاء سب اس لوح مبارک سے یکساں فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ جن خوش نصیبوں کے پاس شرف شمس کی لوح ہوگی۔ وہ سمجھ لیں کہ دوسرے تمام لوگوں سے مستقبل کی کامیاب زندگی کے حصول کیلئے انہوں نے میدان مار لیا ہے۔ ان شاء اللہ

## لوح شرف مریخ

لوح شرف مریخ حصول قوت وشجاعت، دل کو قوی کرنا، غلبہ بر اعداء، دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے اور موذی جانوروں وآسیب سے تحفظ کیلئے موثر ترین ہے۔

لوح شرف مریخ مقدمات میں فتح یابی، دشمنان سے تحفظ اور فتح ونصرت کے لئے بڑی کارآمد ہے۔ جن میاں بیوی میں تفرقہ ہے۔ یا کسی بڑی جماعت میں عرصہ سے دشمنی وخصومت چلی آ رہی ہے۔ یا کسی کو کسی دشمن کا خوف واندیشہ ہے۔ یا کسی میدان جنگ یا خطرناک مقام پر جانے کا خوف ہے۔ یا کسی بڑی جماعت پر فتح پانی مقصود ہے اور اس سے حفاظت بھی درکار ہے یا مقدمہ میں فتح پانا ہے تو ان تمام مقاصد کے لیے لوح شرف مریخ نہایت قوی الاثر ہے۔ جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی۔ اس کا مقابلہ کرنے والا ہمیشہ ذلیل وخوار ہوگا اور کبھی غلبہ نہ پا سکے گا، ان شاء اللہ تعالیٰ۔ امراض میں لقوہ۔ قولنج۔ رعشہ اور بلغمی مزاج کیلئے بھی مفید ہے۔ ان شاء اللہ

## لوح شرف مشتری

**حصول مال ودولت اور اسباب مال کیلئے...... خواتین وحضرات کے لیے یکساں مفید**

انتہائی سعد اور پر تاثیر اوقات کا عظیم کارنامہ ہے۔ یہ مالی امور میں خوش بختی کو اس طرح کشش کرتی ہے جیسے مقناطیس لوہے کو۔

اسے دیکھئے، اسے پہنئے اور تمنا دل میں قائم کر کے دعا کیجئے، پہنے رہیے۔ ان شاء اللہ مالی معاملات اور روپیہ کے حصول کے لیے جو اسباب بھی کریں گے ان سے روپیہ ملے گا اور قدرت ایسے اسباب بھی پیدا فرمائے گی جن سے چند سالوں میں زندگی بن جائے گی ان شاء اللہ تعالیٰ۔ اس لوح میں حضرت یوسف علیہ السلام کی دعا ہے جو قرآن پاک میں ہے۔

ترجمہ: "اے اللہ مجھے اپنے فضل سے غنی کر دے"۔ اگر آپ دولت مند بننا چاہتے ہیں تو اسے پاس رکھیں اور یہ دعا پڑھتے رہیں۔ اس اقتصادی بدحالی کے دور میں اسے اپنے پاس رکھیے ورنہ حال کے تقاضوں کے ساتھ نہ چل سکیں گے۔

# لڑکی کی شادی کے لیے

حکیم عبدالرؤف نظامی (رینالہ خورد)

**عمل ۱** سورۂ احزاب لکھ کر کسی نئے ڈونگے میں رکھ کر اُس ڈونگے کو کمرے میں کسی اونچی جگہ رکھ دیں، جہاں لڑکی سوتی ہو۔ پھر نہ کوئی اسے کھولے اور نہ ہاتھ لگائے۔ اس کے بعد لڑکی یا لڑکی کے والدین ان میں سے کوئی عمل شروع کر دیں۔ روزانہ پانچ سو بار۔ جب لڑکی کی شادی ہو جائے تو اسے نکال کر پانی (دریا یا سمندر) میں بہا دیں۔

سَلٰمٌ ۚ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۵۸ ﴿سُوْرَۃُ یٰسٓ: ۵۸﴾

اوّل و آخر درود شریف۔

**عمل ۲** اگر کسی کو یہ شبہ ہو کسی نے کچھ کر رکھا ہے جس کی وجہ سے رکاوٹ ہے، شادی نہیں ہوتی یا لڑکی کا مقدر کسی طرح کھلتا ہی نہیں تو پھر یہ عمل اکتالیس (41) دن کیا جائے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم یا اللہ شافی یا اللہ کافی۔

1442 مرتبہ اول و آخر 3 مرتبہ درود شریف پڑھا جائے۔ بالخصوص اپنے حق میں اور بالعموم سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی ساری امت کے حق میں دعا کریں، جب پیغام آئے اور رشتہ دیکھا جائے۔

اسی طرح کا ورد ماں باپ، جو بھی نمائندگی کرے، پڑھتے جائیں۔ لڑکا یا لڑکی بھی، جب تک یہ واپس نہ آئیں، اس اسم پاک کا ورد کرتے رہیں۔ اگر رشتہ مناسب رہے گا تو ہاں ہوگی ورنہ نہیں۔

**عمل ۳** اگر لڑکی یا لڑکا نکاح پہ راضی نہ ہو رہا ہو یا منگنی ہو چکی ہو اور کوئی ایک فریق اب راضی نہ ہو تو اس عمل کی روحانیت سے مدد لی جا سکتی ہے۔ دعوت برھتی کے اعتکاف کے دوران فقیر سے مؤکلوں نے کہا کہ تمام کاموں میں عملیات پر سارا زور نہ دیا جائے۔ جو کام مادی سطحی نوعیت کا ہو، اس کو مادی طریقے سے کیا جائے۔ جو کام مادی طریقوں سے نہ ہو رہا ہو صرف اس میں ہی روحانیت سے مدد لی جائے۔ بزرگوں نے کہا ہے کہ جب لڑکی کا پیغام آئے اور لڑکا اور اس کا گھرانہ معقول ہو تو ہی ہاں کر دینی چاہئے۔ ایسی صورت میں اگر انکار کر دیا جاتا ہے تو دیکھا گیا ہے کہ پھر رشتے نہیں آتے اور اگر آتے ہیں تو معقول نہیں آتے۔ چنانچہ لڑکی بے چاری ماں باپ کی حمایت کی سزا بھگتی ہے۔ بے شک اللہ تعالیٰ کے کلام میں بے حد اثر ہے اور بے شک اللہ تعالیٰ جو چاہے کر سکتا ہے۔

لیکن ہم سب عالم اسباب میں ہیں۔ یہاں پہلے تدبیر اور پھر دعا کی طرف آنا چاہئے۔

**عمل** حضرت بی بی فاطمہ مدد علی شیر، چڑھیں محمد مصطفیٰ ذرا نہ لاون دیر چار پہر رات دے، اینوں پٹ پٹ کھاون شیر۔ برکت حضرت امام حسین دی، فلاں دا دل میرے وَل پھیر۔

110 مرتبہ گیارہ، اکیس یا اکتالیس دن پڑھیں۔ ضرور مقصد حاصل ہوگا۔

# رشتہ ہونے کی خاص لوح

ذوالفقار احمد عزیز (راولپنڈی)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سب سے پہلے اللہ پاک کا لاکھ لاکھ شکر، پیارے محبوب آقا محمد ﷺ پر اربوں کھربوں درود و سلام۔

آج میں ان بہن بھائیوں کے لیے ایک تحفہ لے کر حاضر خدمت ہوں جن کی شادی نہیں ہو رہی اور وہ والدین جو اولاد کی شادی نہ ہونے کی وجہ سے فکرمند ہیں یا رشتے کے لیے لوگ آتے ہیں، پسند بھی کر جاتے ہیں مگر پھر کوئی جواب نہیں آتا۔ اگر آئے بھی تو انکار کے لیے کوئی نہ کوئی بے تکا عذر رکھ دیا جاتا ہے۔

سب سے پہلے جن خواتین و حضرات کی شادی نہیں ہو رہی، وہ حسب توفیق بغیر ہڈی کا گوشت لے کر پرندوں کو ڈالیں۔ کسی بھی دن یہ کام کر سکتے ہیں۔ 40 دن تک روزانہ صبح شام 1 تسبیح استغفار اور 1 تسبیح درود ابراہیمی کی بلاناغہ پڑھیں۔ استغفار کے بعد اللہ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگیں اور درود پاک کا ثواب پیارے آقا ﷺ، ان کی آل اولاد، ان کے دوست یعنی صحابہ اکرامؓ کو بخشیں۔ یہ کام توچندی جمعرات سے شروع کریں اور جب یہ کام شروع کریں تو یہ لوح پاک صاف ہو کر گلے میں پہن لیں۔

جو لوگ لوح خود نہیں بنا سکتے وہ ادارے سے یا پھر مجھ سے براہ راست بنوا سکتے ہیں۔ یاد رکھیں! یہ لوح کہیں اور دستیاب نہیں ہے۔ صرف میرے پاس اور ادارے کے پاس ہے۔ یہ کلام باری تعالیٰ ہے۔ شک کرنے والا درجہ ایمان سے گر جاتا ہے۔ آخر میں مجھ گنہگار کے لیے اور ادارے کے لیے خصوصی دعا کریں۔ اللہ اس ادارے کے لوگوں کو صحت اور تندرستی اور مجھے بھی صحت اور تندرستی عطا کرے تاکہ ہم لکھیں اور ادارہ ان اعمال کو آپ تک پہنچا سکے۔

## نقش

نقش لکھنے سے پہلے غسل کریں۔ پاک صاف کپڑے ہوں۔ جگہ پاک صاف ہو۔ اچھی خوشبو والی اگربتی جلالیں۔ رجال الغیب کا خیال رکھیں اور دانتوں میں برش ضرور کریں۔ کچھ لوگ غسل کر لیتے ہیں، کپڑے پاک ہوتے ہیں، جگہ پاک ہوتی ہے اور برش نہیں کرتے۔ منہ سے بو آتی ہے اور سارا کام چوپٹ ہو جاتا ہے۔ لہٰذا برش ضرور کریں تاکہ منہ سے بو نہ آئے۔

نقش ذوالکتابت ہے:

| لقد جاء کم رسول من انفسکم | ۷۸۶ | ۱۴۸۸ | ۷۸۹۵ |
|---|---|---|---|
| عزیز علیه ما عنتم حریص علیکم بالمومنین رؤف رحیم ۲۸۹۸ | ۱۴۸۸ | ۱۳۸۹ | ۹۱۲ |
| حاجة فی نفس یعقوب قضا ها | ۱۷۸۷ | ۸۱۵ | ۲۸۹۴ | ۱۴۲۸ |
| ذوالفقار احمد عزیز بن عجائب سلطان | [illegible] | ۳۱۲ | ۱۷۸۶ |

پہلے 4 خانوں میں نام بمعہ والدہ ذوالفقار احمد عزیز بن عجائب سلطان

پھر 4 خانوں میں آیت لقد جاء کم رسول من انفسکم عزیز علیه ما عنتم حریص علیکم بالمومنین رؤف رحیم (اعداد 2898)

پھر 4 خانوں میں آیت۔ نعم المولٰی و نعم النصیر (اعداد 815)

پھر 4 خانوں میں آیت۔ حاجة فی نفس یعقوب قضا ها (اعداد 1787)

# شادی کا مقصد

مفتی اشتیاق احمد قاسمی مدظلہ

''نکاح''، عظیم نعمت ہے۔ اس کے ذریعہ آدمی عفت وعصمت اور پاکدامنی حاصل کرتا ہے۔ زنا جیسی قبیح حرکت سے محفوظ رہتا ہے۔ اسی پاکیزہ رشتہ کی برکت سے نسل انسانی کی بقا ہے۔ یہ انبیائے کرام علیہم السلام کی سنت ہے۔ ایران کے مانی فرقہ کے لوگ، اسی طرح عیسائی راہب اور سادھوسنت، اللہ کا تقرب حاصل کرنے کے لیے نکاح نہیں کرتے تھے۔ اس طریقہ کو اسلام نے بالکلیہ رد کردیا اور سرکار دوعالم ﷺ نے ایک حدیث میں ''النکاح من سنتی'' (ابن ماجہ: ۱/۳۴۰) کی صراحت فرمائی اور دوسری حدیث میں حضرت عثمان بن مظعونؓ کو مخاطب کرکے ارشاد فرمایا کہ: ''جو شخص میری سنت سے اعراض کرے، وہ میرا نہیں''۔ (بخاری: ۵۰۶۳)

یہ پاکیزہ رشتہ حضرت آدم علی نبینا علیہ الصلاۃ والسلام سے شروع ہوا جو آج تک جاری ہے اور جنت میں بھی باقی رہے گا۔ دوسرے کسی رشتہ کو یہ خصوصیت حاصل نہیں (الدرالمختار علی ہامش ردالمختار ۲/۲۸۰)۔

یہ رشتہ جب قائم ہوجاتا ہے تو اس میں پائیداری اور ہمیشگی مقصود ہوتی ہے تاکہ مرد وعورت باہم وابستہ رہ کر عفت و پاکبازی کے ساتھ مسرت وشادمانی کی زندگی گزار سکیں۔ جس طرح وہ کسی کی اولاد ہیں، اسی طرح ان سے بھی اولاد کا سلسلہ چلے اور اولاد ان کے لیے دنیا میں آنکھوں کی ٹھنڈک، دلوں کا سرور اور آخرت میں حصول جنت کا وسیلہ بنیں۔ گویا نکاح کے مقاصد پر غور کرنے سے یہی نتیجہ نکلتا ہے کہ یہ رشتہ باقی رہے۔ اسے باقی رکھنے کی ساری اور آخری کوشش کرنا لازم وواجب ہے۔

## بیوی میاں میں اختلاف کوئی انہونی بات نہیں

میاں بیوی میں کبھی کبھار ناراضگی، بحث وتکرار اور جھگڑے ہوجانا، یہ کوئی نئی بات نہیں۔ یہ تو ہوگا، جب بھی چند لوگ ایک جگہ رہتے ہیں تو ان کے درمیان اختلاف ہوتا ہی ہے۔ تو تو، میں میں ہونا کوئی انہونی بات نہیں ہے۔ جب چند برتنوں کو ایک ساتھ رکھا جاتا ہے تو وہ کھڑکتے ضرور ہیں۔ ہمیں سوچنا چاہئے اور اپنے آپسی اختلاف پر تعجب نہیں کرنا چاہئے۔ میاں بیوی کا اختلاف تو سرکار دوعالم ﷺ کے زمانے میں بھی تھا۔ خود بارہا سرکار دوعالم ﷺ کو اپنی ازواج کی ناراضگی کا سامنا کرنا پڑا۔ ''**واقعہ افک** اور **واقعہ مغافیر**'' کا تذکرہ تو خود قرآن پاک میں موجود ہے۔ ان سب کے باوجود ازواج کے درمیان جدائی نہیں ہوئی۔ طلاق وخلع کی نوبت نہیں آئی۔ سرکار دوعالم ﷺ اور صحابہ کرامؓ کی زندگی سے ہمیں یہ سبق ملتا ہے کہ جب بھی میاں بیوی کے درمیان تلخی پیدا ہوجائے...... دونوں مل کر، ناگواریوں کو جھیلیں اور تعلقات کو خوشگوار بنانے کی کوشش کریں۔ میاں بیوی کے بہت سے اختلافات ایسے ہوتے ہیں جن کو کسی تیسرے کے سامنے نہ تو ظاہر کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے اور نہ کوئی تیسرا اسے حل کرسکتا ہے۔ اس لیے آپسی اختلاف کو خود حل کرنے کی کوشش کرنی چاہئے۔

میاں بیوی کے بہت سے اختلافات ایسے ہوتے ہیں جن کو کسی تیسرے کے سامنے نہ تو ظاہر کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے اور نہ کوئی تیسرا اسے حل کرسکتا ہے۔ اس لیے آپسی اختلاف کو خود حل کرنے کی کوشش کرنی چاہیے

# اسلام میں پسند کی شادی کا تصور

مولانا غازی عبدالرحمان قاسمی ملتان

انسان کے اندر جو جو طبعی تقاضے رکھے گئے ہیں ان میں ایک اہم چیز صنف مخالف کی طرف قلبی میلان ورجحان ہے۔ بچپن میں یہ جذبات محدود ہوتے ہیں لیکن جیسے جیسے وہ بلوغت کی منزلیں طے کرتا جاتا ہے، اس تقاضائے طبعی میں شدت اور کشش میں اضافہ ہوتا رہتا ہے۔ اور بسا اوقات وہ اپنی پسند کو اپنانے کے لیے ہر قسم کا راستہ اختیار کرنے پر خود کو مجبور پاتا ہے۔

اسلام ایک عالمگیر اور جامع مذہب ودین فطرت ہے۔ ایک طرف انسان کی رعایت کرتا ہے اور دوسری طرف اس کی تہذیب کی بھی، اس سلسلے میں بھی اعتدال اور توازن کی راہ اختیار کی، ایک طرف نکاح کو نہ صرف جائز اور مستحسن قرار دیا بلکہ اس کی ترغیب دی اور تجرد کی زندگی سے منع کیا۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے: وَإِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَاءَ فَبَلَغْنَ أَجَلَهُنَّ فَلَا تَعْضُلُوهُنَّ أَنْ يَنْكِحْنَ أَزْوَاجَهُنَّ إِذَا تَرَاضَوْا بَيْنَهُمْ بِالْمَعْرُوفِ (سورۃ البقرۃ: ۲۳۲)

''اور جب تم عورتوں کو طلاق دے چکو اور ان کی عدت پوری ہو جائے تو ان کو دوسرے شوہروں کے ساتھ، جب وہ آپس میں جائز طور پر راضی ہو جائیں، نکاح کرنے سے مت روکو''

اور دوسرے مقام پر فرمایا: وَأَنْكِحُوا الْأَيَامَىٰ مِنْكُمْ وَالصَّالِحِينَ مِنْ عِبَادِكُمْ (سورۃ نور: ۳۲)

''اور نکاح کرادیا کرو تم لوگ ان کے جو تم میں سے بے نکاح ہوں''

اسی طرح احادیث بھی کثرت سے نکاح کی ترغیب اور حوصلہ افزائی کے سلسلہ میں موجود ہیں۔

حضور اکرم ﷺ نے صحابہ کرام کو خطاب کرتے ہوئے ارشاد فرمایا:

يَا مَعْشَرَ الشَّبَابِ مَنِ اسْتَطَاعَ الْبَاءَةَ فَلْيَتَزَوَّجْ فَإِنَّهُ أَغَضُّ لِلْبَصَرِ وَأَحْصَنُ لِلْفَرْجِ وَمَنْ لَمْ يَسْتَطِعْ فَعَلَيْهِ بِالصَّوْمِ فَإِنَّهُ لَهُ وِجَاءٌ (بخاری کتاب النکاح)

''جو کوئی نکاح کی طاقت رکھتا ہو وہ نکاح کرلے کیوں کہ نکاح پرائی عورت کو دیکھنے سے نگاہ کو نیچا کر دیتا ہے اور حرام کاری سے بچاتا ہے، البتہ جس میں قوت نہ ہو تو وہ روزہ رکھے کیوں کہ روزہ رکھنے سے شہوت کم ہو جاتی ہے''۔

اور دوسری طرف زنا سے شدت اور سختی کے ساتھ منع کیا اور عبرتناک سزا بھی رکھی۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَلَا تَقْرَبُوا الزِّنَىٰ إِنَّهُ كَانَ فَاحِشَةً وَسَاءَ سَبِيلًا (سورۃ اسراء: آیت ۳۲)

''اور زنا کے قریب نہ جاؤ بیشک وہ بے حیائی ہے اور بری راہ ہے''

اور زنا کی سزا کو بیان کرتے ہوئے فرمایا:

الزَّانِيَةُ وَالزَّانِي فَاجْلِدُوا كُلَّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ وَلَا تَأْخُذْكُمْ بِهِمَا رَأْفَةٌ فِي دِينِ اللَّهِ إِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَلْيَشْهَدْ عَذَابَهُمَا طَائِفَةٌ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ (سورۃ نور: ۲)

''بدکار عورت اور بدکار مرد دونوں میں سے ہر ایک کو سو سو دُرّے مارو اور تمہیں اللہ کے معاملہ میں ان پر ذرا رحم نہ آنا چاہئے۔ اگر تم اللہ پر اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہو اور ان کی سزا کے وقت مسلمانوں کی ایک جماعت کو حاضر رہنا چاہئے''

اسلام نے نکاح کے اس شریفانہ طریقہ کے علاوہ اور کسی صورت کو جائز قرار نہیں دیا۔ نکاح صرف دو افراد کا ایک سماجی بندھن، شخصی ضرورت، طبعی خواہش اور صرف ایک ذاتی معاملہ ہی نہیں ہے بلکہ یہ دو خاندانوں میں باہمی

الفت اور ملاپ کا ذریعہ ہے اور انسانی معاشرے کی بقاء کا ایک بنیادی ستون بھی ہے اور شرعی نقطہ نظر سے ایک خاص اہمیت وفضیلت کا حامل ہے۔ نکاح کی اہمیت اور اس کی بنیادی ضرورت کا اندازہ اس سے لگایا جاسکتا ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کے وقت سے شریعت محمدی ﷺ تک کوئی ایسی شریعت نہیں گزری جو نکاح سے خالی رہی ہو۔

علامہ حصکفی لکھتے ہیں:۔

لیس لنا عبادۃ شرعت من عهد آدم علیه السلام الی الآن ثم تستمر فی الجنة الا النکاح والایمان

(درمختار کتاب النکاح)

''کوئی عبادت ایسی نہیں جو حضرت آدم علیہ السلام کے زمانے سے لے کر آج تک مشروع ہو اور جنت میں بھی باقی رہے سوائے نکاح اور ایمان کے''

چنانچہ ہر شریعت میں مرد وعورت کا اجتماع ایک خاص معاہدہ کے تحت جاری رہا ہے اور بغیر اس معاہدے کے مرد وعورت کا باہمی اجتماع کسی بھی شریعت ومذہب نے جائز قرار نہیں دیا۔ البتہ اس معاہدہ کی صورتیں مختلف رہی ہیں اور اس کے شرائط واحکام میں تغیر وتبدل ہوتا رہا ہے۔ چنانچہ اس بارے میں اسلام نے جو شرائط مقرر کی ہیں جو احکام نافذ کیے ہیں اور جو قواعد وضوابط وضع کیے ہیں وہ قرآن وحدیث اور کتب فقہ میں موجود ہیں۔

اسلام نے نکاح میں مرد وعورت کو پسند اور ناپسند کا اختیار دیا ہے اور بالغہ عورت سے بغیر اس کی اجازت کے نکاح کرنے سے منع کیا ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے نبی کریم ﷺ نے فرمایا: لَا تُنْكَحُ الْأَيِّمُ حَتّٰى تُسْتَأْمَرَ وَلَا تُنْكَحُ الْبِكْرُ حَتّٰى تُسْتَأْذَنَ قَالُوا يَا رَسُولَ اللّٰهِ وَكَيْفَ إِذْنُهَا قَالَ أَنْ تَسْكُتَ

(بخاری کتاب النکاح)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''ثیبہ عورت کا نکاح اس کی اجازت کے بغیر نہ کیا جائے اور نہ باکرہ کا بغیر اس کی اجازت کے''۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے پوچھا ''یا رسول اللہ! باکرہ کی اجازت کس طرح معلوم ہو سکتی ہے؟'' فرمایا کہ ''اس کا خاموش رہنا ہی اس کی اجازت ہے''۔

بلکہ ایک دفعہ حضور اکرم ﷺ کے دور مبارک میں ایک عورت کا نکاح اس کی مرضی کے بغیر ہوا، اس نے آپ ﷺ سے عرض کیا تو آپ نے اس کا نکاح فسخ کر دیا۔

عَنْ خَنْسَاءَ بِنْتِ خِذَامٍ الْأَنْصَارِيَّةِ أَنَّ أَبَاهَا زَوَّجَهَا وَهِيَ ثَيِّبٌ فَكَرِهَتْ ذٰلِكَ فَأَتَتْ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرَدَّ نِكَاحَهَا (بخاری کتاب النکاح)

حضرت خنساء بنت خذام انصاریہ کہتی ہیں کہ میرے والد نے ایک جگہ میرا نکاح کر دیا اور میں ثیبہ تھی اور مجھے وہ نکاح منظور نہ تھا تو میں نے رسول اللہ ﷺ سے اس کا ذکر کیا، تو آپ ﷺ نے میرا نکاح فسخ کر دیا۔

یہ روایات اس بارے میں خوب واضح ہیں کہ عورت کی پسند کو مدنظر رکھتے ہوئے اس کا نکاح کیا جائے۔

تاہم جو عورتیں اپنے گھروں سے بھاگ کر اولیاء سے دور اپنی پسند کا نکاح کرتی ہیں، اگر وہ نکاح غیر کفو میں ہو تو مفتی بہ قول کے مطابق وہ نکاح صحیح نہ ہوگا۔

ویفتی فی غیر الکفوء بعدم جوازہ اصلا وھو المختار للفتوی لفساد الزمان (درمختار مع الشامی باب الولی)

البتہ اگر لڑکی کے اولیاء اس نکاح سے رضامند ہوں تو پھر وہ نکاح صحیح ہے۔

"واذا زوجت نفسها من غیر کفوء ورضی به احد الاولیاء لم یکن لهذا لولی ولا لمن مثله او دونه فی الولایة حق الفسخ ویکون ذالك لمن فوقه کذا فی فتاوی قاضی خان وکذا

اذا زوجها احد الاولیاء برضاها کذا فی المحیط

(عالمگیری جلد اول، الباب الخامس فی الاکفاء)

لیکن اگر وہ نکاح کفو میں ہو تو شرعی نقطہ نظر سے صحیح ہے۔

واضح رہے کہ اس قسم کا نکاح شریعت اور معاشرے کی نگاہ میں پسندیدہ نہیں ہے۔ اس لیے کہ شریعت نے جہاں نکاح میں عورت کی پسند اور ناپسند کو ملحوظ رکھا ہے، وہاں ساتھ راستہ بھی بتا دیا کہ تمام معاملات اولیاء کے ہاتھوں سرانجام پائیں۔ اسلام نے جہاں اس بات کی اجازت دی کہ ایک مسلمان خاتون کا نکاح بلاتمیز رنگ ونسل، عقل وشکل اور مال، وجاہت ہر مسلمان کے ساتھ جائز ہے۔ وہاں اس نے انسانی فطرت کو ملحوظ رکھتے ہوئے یہ پابندی بھی عائد کی ہے کہ اس عقد سے متاثر ہونے والے اہم ترین افراد کی رضامندی کے بغیر بے جوڑ نکاح نہ کیا جائے تاکہ اس عقد کے نتیجے میں تلخیوں، لڑائی جھگڑوں کا طوفان برپا نہ ہو جائے۔

اور یہ بات خلاف عقل بھی نہیں کہ اولیاء کو اعتماد میں لے کر قدم اٹھایا جائے۔ اس لیے کہ جب اولاد جذبات میں آ کر کوئی فیصلہ کرتی اور قدم اٹھاتی ہے تو وہ اس بات سے قطع نظر کر لیتی ہے کہ ان کے والدین کا بھی ان پر کوئی حق ہے۔ جنھوں نے ان کو پالا پوسا اور ان کی تعلیم وتربیت کے ساتھ ساتھ حسب توفیق زیور تعلیم اور فن وہنر سے آراستہ کیا۔ ان کی رضامندی میں اپنی خوشی کو تلاش کرنے کی بجائے الٹا ان کو مجرموں کی طرح گلی ومحلہ سے منہ چھپا کر نکلنے پر مجبور کر دیتے ہیں۔ کیا ان کی محبتوں وشفقتوں کا یہی صلہ ہے؟

اس میں کوئی شک نہیں کہ حضور اکرم ﷺ کا لایا ہوا دین ہی ہے جو پیدائش سے موت تک زندگی کے تمام مراحل اور گوشوں کے حوالے سے نہایت جامع اور تفصیلی ہدایات رکھتا ہے۔ جس پر عمل کر کے دنیا وآخرت کی سعادتیں اور کامیابیاں حاصل کی جا سکتی ہیں۔ آپ ﷺ نے انسان کو انسان کی قدر کرنا سکھلایا، عدل وانصاف کا قانون جاری کیا۔

عورت کو آزاد وخودمختار بنایا اور اس کو اپنی جان ومال کا ایسے ہی مالک قرار دیا جیسے کہ مرد اپنی جان ومال کا مالک ہے۔ کوئی شخص خواہ وہ باپ دادا ہی کیوں نہ ہو، زبردستی اسے نکاح پر مجبور نہیں کر سکتا۔ اگر وہ زبردستی نکاح کر بھی دے تو وہ اس کی اجازت پر موقوف رہے گا اور اگر وہ نامنظور کر دے تو باطل ہو جاتا ہے۔ اس کے اموال میں کسی مرد کو بغیر اس کی رضا واجازت کے کسی تصرف کا کوئی حق نہیں۔ شوہر کے مرنے یا طلاق دینے کے بعد بھی خودمختار ہے۔ کوئی اس پر جبر نہیں کر سکتا۔ لڑکوں کی طرح میراث میں بھی اس کا حصہ مقرر ہے۔ اس پر خرچ کرنا اور اس کو راضی رکھنا شریعت نے عبادت قرار دیا۔

لیکن جیسے عورت کو اس کے حقوق مناسبہ نہ دینا ظلم وجور اور قساوت وشقاوت ہے، اسی طرح ان کو بالکل کھلی چھٹی دے دینا اور مردوں کی نگرانی وسیادت سے آزاد کر دینا بھی بہت سے فتنوں وفسادات کا ذریعہ ہے۔ عورت کو مردوں کی سیادت ونگرانی سے بالکل آزاد کر دیا جائے تو یہ پورے انسانی معاشرہ کے لیے خطرہ عظیم ہے جس سے فساد وخون ریزی اور طرح طرح کے فتنوں کا پیدا ہونا لازمی ہے جیسا کہ آئے دن اخبارات میں اس قسم کے واقعات سامنے آ رہے ہیں۔

اس لیے قرآن حکیم نے عورتوں کے حقوق واجبہ کے بیان کے ساتھ ساتھ یہ بھی ارشاد فرمایا:۔

وَلِلرِّجَالِ عَلَيْهِنَّ دَرَجَةٌ (سورۃ البقرہ: ۲۲۸)

”اور مردوں کو عورتوں پر فضیلت ہے“

مردوں کو عورتوں پر اخلاقی، مالی، جسمانی، حکمرانی کی حیثیت سے فضیلت حاصل ہے اور مرد عورتوں کے سردار، نگران اور ذمہ دار ہیں۔ اور جب عورتیں مردوں کی نگرانی وسیادت سے آزاد ہوتیں ہیں تو ایسے ایسے نتائج بد سامنے آتے ہیں کہ انسانیت سر پیٹ کر رہ جاتی ہے۔ نکاح وشادی وغیرہ کے مسئلہ میں شریعت کا منشاء یہ ہے کہ یہ امور عورت کے اولیاء اور سرپرست

انجام دیں۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَاَنْكِحُوا الْاَيَامٰى مِنْكُمْ وَالصّٰلِحِيْنَ مِنْ عِبَادِكُمْ

(سورۂ نور: ۳۲)

''اور نکاح کرادیا کروتم لوگ ان کے جوتم میں سے بے نکاح ہوں''

آیت مذکورہ کے طرز خطاب سے اتنی بات تو بالاتفاق ائمہ اربعہ فقہاء سے ثابت ہوتی ہے کہ خود اپنا نکاح کرنے کے لیے کوئی مرد یا عورت بلاواسطہ اقدام کی بجائے اپنے اولیاء وسرپرستوں کے واسطے سے یہ کام سرانجام دے۔ اس میں دین ودنیا کے بہت سے مصالح اور فوائد ہیں۔ بالخصوص لڑکیوں کے معاملہ میں کہ لڑکیاں اپنے نکاح کا معاملہ خود طے نہ کریں۔ یہ ایک قسم کی بے حیائی بھی ہے اور اس میں فواحش کا راستہ کھل جانے کا بھی خطرہ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ بعض روایات احادیث میں عورتوں کو خود اپنا نکاح بلاواسطہ ولی کرنے سے روکا گیا۔

(معارف القرآن مفتی محمد شفیع صاحب رحمہ اللہ جلد ششم)

## خلاصہ کلام

اسلام معتدل شریعت ہے۔ اس کے تمام احکام افراط وتفریط سے پاک، انسان کے فطری جذبات وخواہشات کی رعایت کے ساتھ تعدی اور حد سے تجاوز کی ممانعت کے اصول پر دائر ہیں۔ اس لیے جب ایک طرف انسان کو ناجائز شہوت رانی سے سختی سے منع کیا گیا تو ضروری تھا کہ فطری جذبات وخواہشات کی رعایت کے لیے اس کا کوئی جائز اور صحیح طریقہ بھی بتلایا جائے۔ اس کے علاوہ بقاء نسل کا عقلی اور شرعی تقاضا بھی یہی ہے کہ متعین کردہ حدود کے اندر رہ کر مرد وعورت کے اختلاط کی کوئی صورت تجویز کی جائے۔ اسی کا نام قرآن وسنت کی اصطلاح میں نکاح ہے۔

نکاح کے معاملہ میں شریعت نے مرد وعورت کو پسند اور ناپسند کا پورا اختیار دیا اور اولیاء کو جبر وسختی سے کام لینے سے منع کیا اور دوسری طرف مرد وعورت کو بھی ترغیب دی کہ وہ اولیاء کو اعتماد میں لے کر کوئی بھی قدم اٹھائیں۔

# اپنی پسند سے رشتے جوڑنے کے نتائج

خالد مقبول حفظہ اللہ

موجودہ معاشرے میں پسند کی شادی کا مسئلہ کچھ زیادہ ہی ابھر رہا ہے۔لڑکے تو رابطے کرتے ہی تھے، اب تو کثرت سے لڑکیاں خود رابطہ کرتی ہیں اور مختلف قسم کے سوال کرتی ہیں جیسے کہ

*......فلاں لڑکا مجھے پسند ہے، اس سے شادی کرنا چاہتی ہوں۔ ماں باپ کو نہیں پتہ۔ کچھ ایسا کریں کہ سب خود سے مان جائیں۔

*......فلاں لڑکا اب مجھ سے بات چیت نہیں کرتا، فون نہیں اٹھاتا، sms کا جواب نہیں دیتا۔

*......فلاں لڑکے کے علاوہ میں کسی اور سے شادی کا سوچ بھی نہیں سکتی۔ میں مرجاؤں گی۔

*......فلاں لڑکے نے میری عزت خراب کردی ہے۔ جو بھی ہو، میں اس سے ہی شادی کروں گی اور کسی سے نہیں۔

*......فلاں لڑکے نے میری عزت خراب کردی ہے، جھوٹا شادی کا وعدہ کیا، جس طرح میں تڑپ رہی ہوں، میں چاہتی ہوں کہ اب وہ بھی تڑپے۔

اس طرح کی اور بہت باتیں ہیں جن کو سن کر دل کڑھتا ہے کہ یہ نسل کس طرف جارہی ہے۔ یہ سب اپنی پسند کے نتیجے ہیں۔

مغربی معاشرہ میں صرف اپنی پسند کا ہی معاملہ ہے۔ والدین کی پسند کا کوئی تصور نہیں۔شادی سے قبل کئی ماہ بلکہ سال بھی ساتھ رہتے ہیں۔وہ سب کچھ کرچکے ہوتے ہیں جو شادی کے بعد کیا جاتا ہے۔ پھر اگر پسند آئے تو باقاعدہ شادی بھی کرتے ہیں۔ جو پسند نہ آئے، اس سے سب کچھ کرچکنے کے بعد بھی شادی نہیں کرتے۔

وہاں والدین کی مرضی کا تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔صرف اور صرف پسند کی ہی شادی ہوتی ہے۔اور کئی ماہ وسال پرکھنے کے بعد ہوتی ہے۔ساتھ رہنے سے ہی انسان دوسرے انسان کو جان سکتا ہے، مزاج وعادات سے واقف ہوسکتا ہے۔ پھر بھی اس معاشرے میں طلاق کی شرح سب سے زیادہ ہے۔ چونکہ والدین کی مرضی کی شادی ہوتی نہیں، صرف پسند کی ہی ہوتی ہے۔اس لیے یہ کہنا بالکل درست ہوگا کہ طلاق کی شرح صرف پسند کی شادی کی ہے۔

ہمارے ملک میں تو ایسی تعداد نہ ہونے کے برابر ہے جو پسند کی شادی کے لیے شادی سے پہلے سب کچھ کرگذرتے ہیں اور پھر کئی ماہ یا سال ساتھ بھی رہتے ہیں، پھر شادی کرتے ہیں۔ یہ افسوس کی بات ضرور ہے کہ شادی سے قبل ازدواجی تعلقات قائم ہونے کے متعدد واقعات سننے کو ملتے ہیں۔ کافی حد تک ایک دوسرے کو جانا جاتا ہے۔ مگر نتیجہ کیا ہوتا ہے؟ آج فیملی کورٹس میں جاکر دیکھیں۔ طلاق کی شرح کس حد تک بڑھ گئی ہے۔اور پسند کی شادیوں کی کامیابیوں کے بارے میں تو سننے کو ہی نہیں ملتا۔

جب خود اپنی پسند سے لڑکی سب کو ناراض کرکے قدم اٹھاتی ہے یا اپنے والدین کی پسند کے خلاف جاتی ہے تو پھر اس کی واپسی کے دروازے بھی پہلے کی طرح کھلے نہیں رہتے۔ پھر وہ عورت مجبوری کی حالت میں زندگی گذارتی رہتی ہے۔

بزرگوں کا بھی یہی کہنا ہے کہ پسند کی شادی کبھی کبھار ہی کامیاب ہوتی ہے۔ زیادہ تر مکمل ناکام ہوکر طلاق پر ختم ہوتی ہے یا پھر ایک ناکام شادی کی طرح دونوں صبر کرکے اور اپنے اوپر جبر کرکے زندگی گذارتے ہیں، جس کی وجہ سے ان کا دین ودنیا، دونوں خراب ہوتے ہیں۔

خلاصہ یہ کہ پسند کی شادی کسی طرح بھی مناسب نہیں، جب تک والدین کی رضا بھی نہ شامل ہو۔ شادی صرف دو افراد کا رشتہ نہیں، بلکہ دو خاندانوں کا ملاپ ہوتا ہے۔

دعا کرتا ہوں کہ اللہ ﷻ ہم سب کو والدین کی مرضی کی شادی کرنے کی اور والدین کو اولاد کی پسند کا خیال رکھنے کی توفیق عطا فرمائیں۔ آمین

# والدین کب اور کیسے سمجھیں گے؟

## لڑکوں کے والدین کے لیے اہم مضمون

اس کے خوبصورت چہرے پر اداسی تھی۔ وہ میرے سامنے بیٹھا میز کو گھور رہا تھا۔ میرے میز پر رکھا ہوا پیپر ویٹ اس کی انگلیوں میں تھا اور وہ اسے مسلسل گھما رہا تھا۔ اس کے اندر کا موسم کافی ''ابر آلود'' معلوم ہو رہا تھا۔ میں نے نرمی سے اس کا ہاتھ تھام کر پوچھا ''کیا بات ہے؟ تم کچھ دنوں سے اداس لگ رہے ہو؟''

وہ بولا ''ہاں''۔ میں نے پوچھا ''کیوں؟'' کہنے لگا ''بس۔ دل بہت اداس ہے۔ کسی چیز میں نہیں لگتا''۔

وہ آہستہ آہستہ پیپر ویٹ کو گھماتے ہوئے ٹھہر ٹھہر کر بول رہا تھا۔

''مگر کیوں میرے عزیز؟ تم تو بہت خوشگوار سے انسان ہو؟''

''مجھے خود نہیں معلوم۔۔ بس زندگی میں کوئی مزہ نہیں رہا۔ کوئی رنگ نہیں ہے۔ ایک ہی طرح کی زندگی ہے۔ وہی شام کو جوں توں صبح کیا اور صبح کو جوں توں شام کیا''۔

میں نے مسکرا کر اس کی طرف دیکھا۔ میں اس کا مسئلہ ایک لمحے میں سمجھ چکا تھا۔ اس کا یہ احساس فطری تھا۔ 29 برس کی عمر میں وہ ابھی تک غیر شادی شدہ تھا۔ وہ ایک اچھے ادارے میں باعزت جاب کرتا تھا۔ تنہا رہتا تھا اور اب تنہائی اس کے لیے روگ بنتی جا رہی تھی۔ مجھے اس کے معصوم چہرے پر رحم آنے لگا۔ کیسا اچھا انسان تھا۔ میں اس سے کیا کہتا؟ مجھے اس کی کہانی معلوم تھی اور وہ تھی بھی افسوس ناک!

وہ شہر سے دور ایک علاقے سے تعلق رکھتا تھا۔ پچھلے چار برس کے دوران وہ اپنے گھر والوں سے اپنی شادی کے لیے کھل کر کہہ چکا تھا اور اس سے پہلے اشاروں کنایوں میں۔ مگر اس کی امی اور گھر والے اس کے لیے خوب سے خوب تر لڑکی کی تلاش میں ''بہت مصروف'' تھے اور یہ تلاش نہ ختم ہونے والا عمل بن چکی تھی۔ عمر، صحت، جاب، اسٹیٹس...... مگر تنہائی اسے اب اندر سے اداس کیے دے رہی تھی۔ وہ ایک فرمانبردار مشرقی لڑکا تھا۔ وہ اپنے والدین سے بغاوت نہیں کرنا چاہتا تھا۔ وہ ایک پرسکون زندگی چاہتا تھا۔ مگر اس کے گھر والے اسی کی محبت میں اسی پر ظلم کر رہے تھے اور اب اس کا اثر اس کی جذباتی اور نفسیاتی صحت پر پڑ رہا تھا۔ وہ افسردہ تھا۔

میرا دل دکھی تھا مگر دونوں ہی بے بس تھے۔ آخر اس کے چاہنے والے اس کے ساتھ ایسا کیوں کر رہے تھے؟ آخر والدین کب سمجھیں گے؟ کیسے سمجھیں گے؟

# ایک شوہر کا اپنی بیوی سے پیار

انتخاب: بابا جان

ایک آدمی کی شادی اس لڑکی سے ہوئی جسے وہ پسند کرتا تھا۔ یہ ایک بہت بڑا فنکشن تھا۔ اس کے تمام دوست احباب اس کی خوشی میں شرکت کرنے آئے تھے۔ یہ دن ان سب کے لئے بھی ایک یادگار دن تھا۔ وہ لڑکی لال جوڑے میں ملبوس بہت ہی خوبصورت لگ رہی تھی۔ لڑکا بھی اپنی کالی شیروانی میں بہت دلکش لگ رہا تھا۔ وہ دونوں ساتھ میں بہت اچھے لگ رہے تھے۔ ہر کوئی کہہ سکتا تھا کہ ان کا پیار ایک دوسرے کے لئے بہت سچا تھا۔

کچھ مہینے بعد وہ لڑکی اپنے شوہر کے پاس آئی اور اس سے کہنے لگی کہ میں نے ایک میگزین میں پڑھا ہے کہ کس طرح اپنی شادی کو مضبوط بنایا جا سکتا ہے۔ اس کے لئے ہمیں یہ کرنا ہوگا کہ ہم دونوں اپنی اپنی ایک لسٹ تیار کریں گے جس میں ہم ایک دوسرے کی وہ تمام باتیں لکھیں گے جو ہمیں ایک دوسرے میں بری لگتی ہیں۔ اور پھر ہم اس پر بات کریں گے کہ کس طرح ہم اسے حل کر سکتے ہیں اور اپنی زندگی ایک ساتھ خوشی خوشی گزار سکتے ہیں۔ اس کا شوہر راضی ہو گیا۔

اس لڑکی نے کہا کہ اب ہم دونوں الگ الگ کمروں میں جائیں گے اور ان باتوں کے بارے میں سوچیں گے جو ہمیں خفا کرتی ہیں۔ انھوں نے اس بارے میں پورا دن سوچا اور وہ تمام باتیں جو انھیں ناراض کرتی تھیں، لکھتے گئے۔

اگلے دن صبح ناشتے کی میز پر انھوں نے فیصلہ کیا کہ وہ اپنی اپنی لسٹ پڑھیں گے۔ اس کی بیوی نے کہا کہ پہلے میں شروع کروں گی۔ اس نے اپنی لسٹ نکالی۔ اس میں بہت ساری چیزیں تھیں۔ اس نے تین صفحات پر وہ تمام عادتیں لکھ دی تھیں جو اسے اپنے شوہر کی بری لگتی تھیں۔ جیسے ہی اس نے چھوٹی چھوٹی شکایتوں کی وہ لسٹ پڑھنا شروع کی، اس نے دیکھا کہ اس کے شوہر کی آنکھوں میں آنسو آنے لگے۔ اس نے اپنے شوہر سے پوچھا کہ ''کیا ہوا ہے''

تو اس پر اس کے شوہر نے جواب دیا کہ ''کچھ نہیں''۔ اور اس سے کہا کہ وہ اپنی لسٹ پڑھتی رہے۔ وہ لڑکی پڑھتی گئی، جب تک کہ اس نے وہ تینوں صفحات اپنے شوہر کو نہ سنا دیئے۔ اس نے اپنی لسٹ میز پر رکھی اور اپنے ہاتھ باندھ کر بیٹھ گئی۔

اس کے بعد اس نے خوش ہو کر اپنے شوہر سے کہا کہ وہ اپنی لسٹ پڑھے تا کہ پھر وہ لوگ ان دونوں لسٹوں میں موجود باتوں پر غور کریں اور سوچیں کہ ان مسئلوں کو کیسے حل کیا جا سکتا ہے؟

اس کے شوہر نے بہت نرمی سے کہا کہ میری لسٹ میں کچھ بھی نہیں لکھا ہے۔ میں یہ سمجھتا ہوں کہ تم جیسی ہو، بہت اچھی ہو اور میرے لئے بالکل مکمل ہو۔ میں نہیں چاہتا کہ تم میرے لئے کچھ بھی بدلو۔ تم بہت خوبصورت اور خوب سیرت ہو۔ میں کبھی تمہیں بدلنا نہیں چاہوں گا اور نہ ہی ایسی کوئی کوشش کروں گا۔

وہ لڑکی اپنے شوہر کی پر خلوص محبت، اس کے پیار کی گہرائی اور اپنے لئے اس کی سوچ دیکھ کر بہت متاثر ہوئی۔ اس کی آنکھیں جھک گئیں اور وہ رو پڑی۔

زندگی میں ایسے بہت موقع آتے ہیں جب ہم پریشان اور خفا ہو جاتے ہیں۔ ہمیں ان کی طرف نہیں دیکھنا چاہئے بلکہ اس دنیا اور اپنے رشتوں کی خوبصورتی کو محسوس کرنا چاہئے۔ ہم خوش رہ سکتے ہیں، اگر ہم اچھی چیزوں کی تعریف کریں اور ایک دوسرے کی غلطیوں کو بھلا دیں۔

اس دنیا میں کوئی بھی مکمل نہیں ہے لیکن ہم ایک دوسرے کو مکمل دیکھ سکتے ہیں، اگر ہم ایک دوسرے کی غلطیوں کو نظر انداز کرنا سیکھ جائیں۔

ایک اچھے رشتے کے لئے ضروری ہے کہ آپ ایک دوسرے کو سمجھیں اور ایک دوسرے کی مدد کریں۔ اس طرح آپ اپنی زندگی میں خوشیاں بھر سکتے ہیں۔

# بیٹیوں کے والدین کیلئے نصیحت

ڈاکٹر سلوت عسکری صاحبہ

دنیا بھر میں زمانہ قدیم سے ہی بچیوں کی کم عمری میں شادی کرنے کا رجحان چلا آرہا ہے۔ اسی طرح ہماری بچیاں بھی بچپن ہی میں شادی کے لائق سمجھی جاتی ہیں حالانکہ ایسا کرنا ان کی مجموعی صحت کو متاثر کرتا ہے۔ چھوٹی عمر کی لڑکیاں بھولی، ناسمجھ اور نادان ہوتی ہیں۔ ان میں صبر و برداشت کی صلاحیت بھی نہیں ہوتی۔ زندگی کے اس دور میں تو وہ ٹھیک سے اپنے آپ کو بھی سمجھ نہیں پارہی ہوتی ہیں اور ایسے میں والدین گھرداری کی الف، ب سمجھائے بجھائے بغیر انہیں اپنے گھر سے منفرد، مختلف اور نئے ماحول میں بھیج کر خوشی سے پھولے نہیں سماتے کہ وہ اپنی بیٹی کو بیاہ کر ایک اہم فریضے سے سبکدوش ہوگئے۔

ماں باپ کا یہ طریقہ بالکل ویسا ہی ہے جیسے اپنے بچے کو سال بھر سکول بھیجے بغیر اور دل لگا کر پڑھنے کی تنبیہہ کئے بغیر امتحان دلوانے کے لئے بٹھا دیا جائے۔ اگر آپ ایسا کرتے ہیں تو یقیناً اپنے بچے سے کامیاب ہونے کی توقع کرنا بھی عقل مندی تو نہیں کہلائے گی۔ ظاہر ہے، کچی عمر کی بچیاں بھی نئے ماحول کی ذمے داریوں کو نبھانے کے گُر نہیں جانتیں۔ انہیں معلوم ہی نہیں ہوتا کہ اپنے شوہر کی کس بات کا کیا جواب دینا ہے اور سسرالی عزیزوں کے ساتھ کس طرح کا رویہ اختیار کرنا ان کے حق میں بہتر ہوگا؟ وہ ایک نئی دنیا کے رنگ ڈھنگ اپنانے اور وہاں کے معاملات پر قابو پانے کے اصولوں سے یکسر نابلد ہوتی ہیں۔

اکثر مائیں آج بھی بچیوں کو شادی کے بعد کی زندگی گزارنے کا ڈھب سے متعلق بنیادی باتیں تک نہیں سمجھاتی ہیں۔ کیونکہ ان کی ماؤں نے انہیں بھی کامیاب ازدواجی زندگی جیسے اہم موضوع پر کسی قسم کی کوئی معلومات فراہم نہیں کی تھیں۔ ان کے خیال میں بچیوں سے اس قسم کی باتیں کی جائیں گی تو ان کی نسوانی جھجک ختم ہوجائے گی اور یہی تو کنواری بچیوں کی پہچان ہوا کرتی ہے۔ یہی نہیں بلکہ ان کی نانیوں دادیوں کو بھی ان کے دور کی بڑی بوڑھیوں نے اس بارے میں کچھ سمجھانے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔ سو یہ سلسلہ تاحال جاری ہے۔

## زندگی صحیح خطوط پر استوار کیسے ہو؟

یہ بات خوش آئند ہے کہ ہمارے ہاں کے والدین اپنی اولاد کو دنیوی تعلیم کے زیور سے آراستہ کررہے ہیں مگر ان کی تربیت اور زندگی کو کامیاب بنانے کے لئے اللہ کی مقدس کتاب قرآن پاک پڑھانا اور سمجھانا بھی انتہائی ضروری ہے۔ کیونکہ قرآن پاک سے ہمیں زندگی کے ہر معاملے میں رہنمائی ملتی ہے اور ہماری زندگیوں پر رحمتوں و برکتوں کا نزول ہونے لگتا ہے۔ میرا کامل ایمان ہے کہ اگر ہم اپنے بچوں کو قرآنی تعلیم کی جانب راغب کریں اور زندگی میں آنے والے ہر دکھ سکھ کو اللہ کی رضا سے جوڑ دیں تو کسی قسم کی ذہنی اور جسمانی بیماری ہمارے بچوں کے قریب نہیں پھٹکے گی۔ اس عظیم کتاب میں وضاحت کے ساتھ اس بات کا ذکر ہے کہ ہر مسلمان کو دینی اور دنیاوی...... دونوں تعلیمات حاصل کرنی چاہئیں۔ اس لئے اپنے بچے بچیوں کو بتائیے کہ اللہ نے اپنی کتاب کے ذریعے ہمیں دینی و دنیوی احکامات بجالانے کا کیا طریقہ وضع کیا ہے؟ لیکن اس کے لئے سب سے پہلے والدین کو قرآنی تعلیم حاصل کرنا ہوگی۔ اس طرح آپ قرآن کو سمجھ کر خصوصاً اپنی بچیوں کی زندگی درست خطوط پر استوار کرسکتے ہیں اور انہی دینی و دنیوی کامیابیوں کی جانب گامزن کرسکتے ہیں۔

## مائیں لڑکیوں کو ایک اخلاقی معاہدہ کرنا ضرور سکھائیں

ماں کو چاہئے کہ وہ اپنی بچی کو باتوں باتوں میں یہ سمجھائے کہ وہ وقت آگیا ہے کہ اسے خود سے ایک پکا ''معاہدہ'' کرنا ہے۔ (بقیہ ص 95)

## جنات، آسیب، عفریت، شیاطین وغیرہ سے لڑنے اور ان کو جلانے کا خاص عمل
## ہر قسم کے جادو کو ختم کرنے اور جادو کو واپس کرنے کا خاص عمل
## ہر قسم کی نظرِ بد اور لاعلاج امراض کا علاج کرنے کا خاص عمل



# ھانڈی کا عمل

الحمد للہ دار العمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ نے جادو، جنات وشیاطین کا علاج کرنے والے عاملین کے لئے ھانڈی کے مختلف اعمال ترتیب دئے ہیں، جن کی مدد سے باآسانی جادو اور جنات کے متاثرہ مریضوں کا جلد علاج کیا جاسکتا ہے۔ یہ اعمال صرف وہی عاملین کرسکتے ہیں، جن کے حصار مضبوط ہوں۔ ورنہ رجعت کا خطرہ رہتا ہے۔ ہم ان عاملین کی طرح نہیں جو یہ دعوٰے کرتے ہیں کہ ہم سے سیکھنے والوں کو رجعت نہیں ہوتی۔ ہم واضح کہتے ہیں کہ جو غلط استعمال کرے گا، اس کو رجعت ضرور ہوگی۔ اسی لئے اعمال کے ساتھ ساتھ مختلف ھدایات تفصیل سے دی گئی ہیں جن پر عمل کر کے رجعت سے بچا جاسکتا ہے اور ھانڈی کے اعمال کے سلسلے میں بہت تفصیل دی گئی ہے جس کو پڑھ کر، ھانڈی کے اعمال کا صحیح طریقہ آجائے گا اور عمل کرنے میں غلطی کا امکان بھی نہ ہونے کے برابر ہوگا۔ ہم ان عاملین کی طرح نہیں جو تفصیل اس لئے نہیں بتاتے کہ اگر ایک بار ہی سب بتادیا تو "ہمارے پاس کون آئے گا"۔

**درجہ اول ھدیہ: -/5500 روپے**

دو طرح سے ھانڈی کے اعمال سکھائے جاتے ہیں۔

**درجہ دوم ھدیہ: -/10500 روپے**

**درجہ اول** اس میں سات اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ ان اعمال سے جادو، جنات، نظرِ بد، شیاطین، دیو، پری، بھوت، چڑیل اور اسی طرح کی دیگر نقصان دہ مخلوق کے اثرات کا علاج کرسکتے ہیں۔ اسی طرح لاعلاج بیماریوں کا بھی علاج کرسکتے ہیں۔

**درجہ دوم** اس میں کل دس اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ دو خاص الخاص اعمال ہیں جو سخت سے سخت جادو، بڑے بڑے شیاطین، جنات اور جادوگروں کو سبق سکھانے اور ان کا خاتمہ کرنے کے لئے ہیں۔ ان کی تعداد چاہے جتنی بھی ہو۔ آخر میں ھانڈی کا ایک خاص عمل دیا گیا ہے جو محبت، مفرور کو واپس لانے، رشتہ کے لئے ہاں کروانے میں مفید ہے۔

ان تمام اعمال کے لئے کچھ ریاضتیں بھی کروائی جاتی ہیں تاکہ عامل کے پیچھے جنات کی غیبی مدد بھی شامل رہے۔ صرف طریقے نہیں بتائے جاتے۔

روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور

# جہیز کے لالچیوں سے اپنی بچیوں کو بچائیں......ایک مختصر تحریر

آج ایک بیٹی کی رخصتی تھی۔ آج اسی گھر میں ایک قیامت کا سماں ہے۔ ہمارے ایک دوست کی بیٹی کا ایک ہفتے قبل نکاح ہوا تھا۔ اور آج رخصتی تھی۔ دو روز قبل جب جہیز کا سامان سسرال بھجوایا گیا تو ساس نے ایک ہنگامہ کھڑا کر دیا۔ پورا محلہ جمع ہو گیا۔ لوگ سمجھے شاید کوئی مر مرا گیا ہے۔

معلوم کرنے پر پتہ چلا کہ سونے (gold) کا سیٹ کم وزن کا ہونے پر ساس نے ایک قیامت برپا کی ہوئی ہے۔ آج رخصتی نہیں بلکہ خلع کے لیے کاغذات جمع کرائے جا رہے ہیں۔

میں نے مبارکباد کا پیغام بھجوایا ہے اپنے خوش نصیب دوست کو کہ مستقل جہنم کی آگ سے اللہ نے ہماری بھتیجی کو بچا لیا۔ لوگ اتنے کمینے اور ذلیل بھی ہو سکتے ہیں۔ شاید اس 18 سالہ نئی نویلی دلہن کو اندازہ نہیں ہوگا۔ وہ تو شکر کہ رخصتی سے پہلے ہی خبیث عورت کی خباثت عیاں ہو گئی۔

## بقیہ: بیٹیوں کے والدین کے لیے نصیحت

اس کی نئی زندگی شروع ہونے جا رہی ہے اور اسے ایک نئے ماحول میں جانا ہے۔ جہاں اس کی عزت بھی بہت زیادہ ہو گی۔ اسے ان شاء اللہ، بچے بھی پیدا کرنا ہوں گے اور اپنا خیال بھی خود رکھنا ہو گا۔ اس کو اللہ تعالیٰ سے دل سے مدد اور رحم مانگنا ہو گا اور وہ اپنے دل میں یہ بات اچھی طرح سے بٹھا لے کہ ''میں کبھی کسی کے ساتھ فتنہ فساد نہیں کروں گی اور اللہ پاک مجھے ہر قسم کے فتنہ فساد والی سوچ سے محفوظ رکھے کیونکہ مجھے سارے گھر کو سنبھالنا ہے اور مجھے سب کے ساتھ مل جل کر رہنا ہے''۔ یہ سب سمجھنا ہی اس کی کامیاب شادی کی ضمانت بن سکتا ہے۔

## ماہنامہ خزینۂ روحانیات کی ایجنسیوں کی تفصیل

1. فیصل آباد: اختر بک سٹال چیمہ کلینک نزد والہ چوک۔ 0313-7091558
2. سکھر: الفتح نیوز ایجنسی دکان نمبر 106، مہران مرکز 0300-9313528
3. پشاور: اطلس نیوز ایجنسی۔ 091-2573666, 0314-9007293
4. راولپنڈی: کمبائینڈ نیوز ایجنسی۔ 051-5505194
5. کوئٹہ: عامر تونسوی بک ڈپو میزان چوک۔ 0345-8312362
6. کراچی: اقبال نعمانی بک سنٹر صدر۔ 0332-2177934
7. لاہور: سلطان نیوز ایجنسی اخبار مارکیٹ۔ 0423-7249813
8. ایبٹ آباد: طیبہ بک ڈپو سپلائی بازار۔ 0331-9381998
9. ملتان: چشتی بک سنٹر۔ 0304-1871784
10. کراچی: رہبر نیوز ایجنسی، صدر۔ 0333-2168390
11. مہران نیوز ایجنسی، حیدر آباد۔ 0321-3060477
12. محمدی نیوز ایجنسی، لاری اڈہ، میانوالی۔ 0321-6077778
13. نیشنل بک ڈپو، وحدت روڈ، لاہور۔ 0300-4915552
14. مانسہرہ: محمد صادق صاحب، دواخانہ فیض الحرمین۔ 0333-8300248
15. حبیب لائبریری، میلاد چوک، واہ کینٹ۔ 0301-5497007
16. ہزارہ: کیپٹل بک ڈپو، جی ٹی روڈ، ہری پور۔ 0314-9204421
17. دولت خان نیوز ایجنسی: چشتیاں۔ 063-2502294
18. دار الادب نیوز ایجنسی: تلمبہ روڈ، میاں چنوں۔ 063-2502294
19. چوہدری بشیر امانت علی اینڈ برادرز، ریلوے روڈ، خانپور۔ 0333-7472654
20. مکتبہ آلا یا ناصریا، تحصیل بازار، ہارون آباد۔ 0321-7584846
21. المدینہ بک ڈپو، بہاولنگر۔ 0333-6320766
22. مکتبہ جاوید، نزد جاوید یونانی لیبارٹری، میانوالی۔ 0303-7523280
23. طاہر نیوز ایجنسی: خانیوال۔ 065-2552675
24. بخاری نیوز ایجنسی: احمد پور شرقیہ۔ 0302-7768638
25. مکتبہ نور الھدیٰ، مشرقی بازار، حسن ابدال۔ 0306-5601613
26. چوہدری نیوز ایجنسی: ریلوے روڈ صادق آباد۔ 0333-7452600

# رشتہ، نکاح اور شادی کے بارے میں مزاحیہ شاعری

مرتب: محمد عارف

## خوبی ہے نہ خامی ہے

بیوی سے زندگی بنتی ہے جنت بھی جہنم بھی
یہ شادی اپنی فطرت میں نہ خوبی ہے نہ خامی ہے

## میں اکیلا ہی چلا تھا جانب منزل مگر

میں اکیلا ہی چلا تھا جانب منزل مگر
ہر برس بچے ہوئے اور خاندان بڑھتا گیا

## میری قبر پر

میری قبر پر نمکین آنسو نہ بہا بیگم
تجھے پتہ نہیں میں میٹھے کا شوقین تھا

## ناک کٹوائیں گے کیا

ادھ پکی کھچڑی ہے نوش فرمائیں گے کیا
توبہ خالی پیٹ ہی دفتر چلے جائیں گے کیا

چائے میں لہسن کی بو آگئی ہے تو کیا ہوا
اللہ اللہ آپ ماں بہن پر اتر آئیں گے کیا

دودھ میں مکھی تھی چوہا تو نہیں تھا حضور
ہاتھ دھو کر پیچھے ہی پڑ جائیں گے کیا

جل گئی ہیں ساری روٹیاں تو کیا ہوا
آپ ایک نوالہ تک منہ میں نہ لے جائیں گے کیا

نیم کے پتوں کی چٹنی توس پر کیا مل کے دوں
یہ بھی اگر کھاتے نہیں تو اور پھر کھائیں گے کیا

گھر میں آٹے کی سویاں تھی وہ بھی بکری کھا گئی
بھٹے کی داڑھی سویاں جان کے کھائیں گے کیا

پیاز کا حلوہ بنادوں ذرا رک جایئے
بھوکے رہ کر میری ناک کٹوائیں گے کیا

بدمزاجی حد سے گذری بندہ پرور کب تک
ہم کہیں گے کھایئے اور آپ کہیں کھائیں گے کیا

## اے میری بیگم نہ تو میری خودی کمزور کر

اے میری بیگم نہ تو میری خودی کمزور کر
یہ شریفوں کا محلّہ ہے نہ اتنا شور کر

شب کے پرتسکین لمحوں میں نہ مجھ کو بور کر
اس سعادت مند شوہر کو نہ یوں اِگنور کر

دیدہ دل تیری چاہت کے لئے بیتاب ہیں
مجھ سے شوہر آج کل بازار میں نایاب ہیں

میرے آنے پر پابندی کبھی جانے پہ ہے
ہے کبھی پینے پہ قدغن اور کبھی کھانے پہ ہے

شام تک یہ بوجھ کتنا تیرے دیوانے پہ ہے
ایک بچہ بغل میں ہے دوسرا شانے پہ ہے

بیٹھا ہے مجھ پہ ظالم دونوں گھٹنے جوڑ کر
یہ تیرا بچہ رہے میری گردن توڑ کر

## بیوی کا خط بنام پردیسی شوہر

ملا ہے جب سے خط پیارے چھٹی آ رہے ہو تم
میرے خوابوں میں اکثر چھا رہے ہو تم
جب آؤ گے وہ دن میرے لیے عید کا ہو گا
عجب منظر میرے پیارے تمہاری دید کا ہو گا
بہت وزنی سے اک دو بیگ تمہارے ہاتھ میں ہوں گے
اٹیچی کیس دس بارہ یقیناً ساتھ میں ہوں گے
کلر ٹی وی تو ڈبے سے ہی پہچان جاؤں گی
فریج بھی ساتھ لے آئے تو تم کو مان جاؤں گی
میں ائیر پورٹ پر آؤں گی اپنی جان کو لینے
سوزوکی وین بھی لاؤں گی اس سامان کو لینے
تمہارے ٹھاٹھ دیکھوں گی تو یہ دل مسکرائے گا
کھلیں گے بکس جب گھر میں تو یہ دل گنگنائے گا
"بہارو پھول برساؤ میرا محبوب آیا ہے"
جاپانی ساڑھیاں میرے لئے کیا خوب لایا ہے
مجھے تو کچھ نہیں لینا مگر دنیا بھی رکھنی ہے
پوزیشن کچھ تو اِس موئی دینا میں رکھنی ہے
وہاں سے لکس صابن کوئی دس بیس لے آنا
گرم کوٹوں کے کپڑے کے صرف چھ پیس لے آنا
میرے بھیا کی راڈو واچ اب کے بھول نہ جانا
میری تو خیر ہے باجی کی ساڑھی بھول نہ جانا

*............*............*............*

## نمکین غزل

جب سے بیگم نے مجھے الو بنا رکھا ہے
سارا میکہ ہی مرے گھر میں بسا رکھا ہے
میکے والوں کو دیتی ہے وہ مخمل کے گدے
اماں باوا کو میرے، چٹائی پہ سلا رکھا ہے
عید کا جوڑا میرا پہن لیا ہے سالے نے
پھر بھی مشکور ہوں کہ کچھا بچا رکھا ہے
اے کنوارو! تم میری مار پہ ہنستے کیوں ہو
تم نے بھی سڑکوں پہ سنڈل کا مزہ چکھا ہے
بڑے ظالم ہیں شیریں کی گلی کے کتے سارے
سنگ فرہاد نے بھی ٹانگوں میں بندھا رکھا ہے

افتخار حسین گستاخ

*............*............*............*

## شادی

شوہر جی اٹھو، گھر سے نکلو، شادی کا سوگ منانا کیا
جو ہونا تھا وہ ہو کے رہا، اب دل کو اور جلانا کیا
بیوی کی زبان درازی سے، جھنجھلاتے ہو، گھبراتے ہو
جب شادی کر ہی بیٹھے ہو تو پھر اب شور مچانا کیا!
چلو کوٹ کی ساری جیبوں میں ڈھونڈو تو سہی، دیکھو تو سہی
اک دس کا نوٹ ہی مل جائے تو ہاتھ اپنا پھیلانا کیا
شب بیتی، چاند بھی ڈوب چلا، اب پاؤں دبانا بند کرو
اٹھو جلدی سے آٹا گوندھو، تمہیں ناشتہ نہیں بنانا کیا
شادی ہوئی، آزادی چھنی، زنجیر پڑی اب پیروں میں
میاں آنکھیں لڑانا بند کرو، اب ہنسنا کیا اور ہنسانا کیا
اب تم شوہر ہو، حد میں رہو اور آنکھ مٹکا جانے دو
بیوی کے قہر کو نہ دعوت دو، تمہیں لوٹ کے گھر نہیں جانا کیا
لو بھور بھئی، اب اٹھ بیٹھو، چائے کا پانی رکھو جا کر
بیوی کو اگر چائے نہ ملی تو رات کو کھاؤ گے کھانا کیا

*............*............*............*

# کنوارے پن کے فائدے

گل نوخیز اختر

کامیاب شادی کا سب سے بڑا یہ نقصان ہے کہ یہ عمر بھر چلتی ہے۔
شادی ایک لازمی چیز ہے۔ اگر آپ کنوارے ہیں تو آپ کو محلے والے جوتے کی نوک پر رکھتے ہیں۔ کسی شادی بیاہ میں آپ کو نہیں بلایا جاتا۔
آپ گلی میں تھوڑی دیر کے لیے بھی کھڑے ہو جائیں تو ''اُلامے'' آنے شروع ہو جاتے ہیں۔ آپ کی ہر حرکت پر نظر رکھی جاتی ہے۔ اگر آپ اکیلے رہتے ہیں تو کبھی ہمسایوں کے گھر سے نیاز کے دال چاول آپ کی طرف نہیں آتے۔۔۔
تاہم آپ جتنے مرضی برے ہوں، جوان لڑکیوں کی مائیں آپ پر خصوصی نظر کرم کرتی ہیں۔
تحقیق کے مطابق آدھے سے زیادہ کنوارے لڑکے کسی نہ کسی ''ماں'' کے بیٹے بنے ہوتے ہیں۔ یہ اپنی ماں سے زیادہ غیر ماں سے پیار کرتے ہیں کیونکہ غیر ماں کے گھر ایک عدد دوشیزہ بھی موجود ہوتی ہے۔
عطاء الحق قاسمی صاحب کہتے ہیں کہ کنوارے بندے کو یہ بڑا فائدہ ہے کہ وہ بیڈ کے دونوں طرف سے اتر سکتا ہے۔
ٹھیک کہتے ہیں۔ میں تو کہتا ہوں کنوارے بندے کو یہ بھی بڑا فائدہ ہے کہ وہ رات کو گلی میں چارپائی ڈال کر بھی سو سکتا ہے۔ کمرے کی کھڑکیاں ہر وقت کھلی رکھ کر تازہ ہوا کا لطف اٹھا سکتا ہے۔ رات کو لائٹ بجھائے بغیر سو سکتا ہے۔۔۔
میں جب بھی کسی کنوارے کو دیکھتا ہوں، حسد میں مبتلا ہو جاتا ہوں۔
شادی شدہ بندے کی یہ بڑی پرابلم ہے کہ وہ کنوارہ نہیں ہو سکتا۔ البتہ کنوارہ بندہ جب چاہے شادی شدہ ہو سکتا ہے۔
ہمارے ہاں کنوارہ اُسے کہتے ہیں جس کی زندگی میں کوئی عورت نہیں ہوتی حالانکہ یہ بات شادی شدہ بندے پر زیادہ فٹ بیٹھتی ہے۔ کنوارے تو اِس دولت سے مالا مال ہوتے ہیں۔
فی زمانہ جو کنوارہ ہے وہ زندگی کی تمام رعنائیوں سے لطف اندوز ہونے کا حق رکھتا ہے۔ وہ کسی بھی شادی میں سلامی دینے کا مستحق نہیں ہوتا۔ اُس کا کوئی سُسرال نہیں ہوتا۔ اُس کے دونوں تکیے اس کی اپنی ملکیت ہوتے ہیں۔ اُسے کبھی تنخواہ کا حساب نہیں دینا پڑتا۔ اُسے دوستوں میں بیٹھے ہوئے کبھی فون نہیں آتا کہ ''آتے ہوئے چھ انڈے اور ڈبل روٹی لیتے آیئے گا''۔ اُسے کبھی موٹر سائیکل پر کیریئر نہیں لگوانا پڑتا۔ اُسے کبھی دوپٹہ رنگوانے نہیں جانا پڑتا۔ اُس کا کوئی سالا نہیں ہوتا۔ لہٰذا اُس کی موٹر سائیکل میں پٹرول ہمیشہ پورا رہتا ہے۔
اُسے کبھی روٹیاں لینے کے لیے تندور کے چکر نہیں لگانے پڑتے۔ اُسے کبھی فکر نہیں ہوتی کہ کوئی اُس کا چینل تبدیل کر کے ''میرا سلطان'' لگا دے گا۔ اُس کے ٹی وی کا ریموٹ کبھی اِدھر اُدھر نہیں ہوتا۔ اُسے کبھی ٹی سیٹ خریدنے کی فکر نہیں ہوتی۔ اسے کبھی پردوں سے میچ کرتی ہوئی بیڈ شیٹ نہیں لینی پڑتی۔ اسے کبھی کہیں جانے سے پہلے اجازت نہیں لینی پڑتی۔ اسے کبھی اپنے موبائل میں خواتین کے نمبرز مردانہ ناموں سے save نہیں کرنے پڑتے۔ اسے کبھی کپڑوں کی الماری میں سے اپنی شرٹ نہیں ڈھونڈنی پڑتی۔ اسے کبھی انارکلی بازار میں مارا مارا نہیں پھرنا پڑتا۔ اسے کبھی بیڈ روم کے دروازے کا لاک ٹھیک کروانے کی ضرورت پیش نہیں آتی۔ اسے کبھی ٹوتھ پیسٹ کا ڈھکن بند نہ کرنے کا طعنہ نہیں سننا پڑتا۔ اسے کبھی دو جوتیاں نہیں خریدنی پڑتیں۔ اسے کبھی بیوٹی پارلر کے باہر گھنٹوں انتظار میں نہیں کھڑا ہونا پڑتا۔ اسے کبھی دیگچی کو ہینڈل نہیں لگوانے جانا پڑتا۔ اسے کبھی اپنے براؤزر کی ہسٹری ڈیلیٹ کرنے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ اسے کبھی کسی کو منانا نہیں پڑتا۔ اسے کبھی کسی کی منتیں نہیں کرنی پڑتیں۔
اسے کبھی آٹے دال کے بھاؤ معلوم کرنے کی ضرورت نہیں پیش آتی۔
اسے کبھی موٹر سائیکل کے دونوں شیشے نہیں لگوانے پڑتے۔ اسے کبھی سٹاپ پر موٹر سائیکل گاڑیوں سے پرے نہیں روکنی پڑتی۔ اسے کبھی نہیں پتا چلتا کہ

اس کا کون سا رشتہ دار کمینہ ہے۔ اسے کبھی اپنے گھر والوں کی منافقت اور برائیوں کا علم نہیں ہونے پاتا۔

اسے کبھی اپنے گھر کے ہوتے ہوئے کرائے کا گھر ڈھونڈنے کی ضرورت پیش نہیں آتی۔ اسے کبھی بہنوں بھائیوں سے ملنے میں جھجک محسوس نہیں ہوتی۔ اسے کبھی کسی کے آگے ہاتھ نہیں جوڑنے پڑتے۔ اسے کبھی ماں کو غلط نہیں کہنا پڑتا۔ اس کی کنگھی اور صابن پر کبھی لمبے لمبے بال نہیں ملتے۔

اسے کبھی بدمزہ کھانے کو اچھا نہیں کہنا پڑتا۔ اسے کبھی میٹھی نیند کے لیے ترسنا نہیں پڑتا۔ اسے کبھی سردیوں کی سخت بارش میں نہاری لینے نہیں نکلنا پڑتا۔ اسے کبھی کمرے سے باہر جا کے سگریٹ نہیں پینا پڑتا۔

اسے کبھی چھت کے پنکھے صاف نہیں کرنے پڑتے۔ اسے کبھی ''پھول جھاڑو'' خریدنے کی اذیت سے نہیں گذرنا پڑتا۔ اسے کبھی پیمپر ز نہیں خریدنے پڑتے۔ اسے کبھی کھلونوں کی دوکانوں کے قریب سے گذرتے ہوئے ڈر نہیں لگتا۔

اسے کبھی صبح ساڑھے سات بجے اٹھ کر کسی کو سکول چھوڑنے نہیں جانا پڑتا۔ اسے کبھی اتوار کا دن چڑیا گھر میں گذارنے کا موقع نہیں ملتا۔ اسے کبھی باریک کنگھی نہیں خریدنی پڑتی۔ اسے کبھی سستے آلو خریدنے کے لیے چالیس کلومیٹر دور کا سفر طے نہیں کرنا پڑتا۔ اسے کبھی الاسٹک نہیں خریدنا پڑتا۔ اسے کبھی سبزی والے سے بحث نہیں کرنا پڑتی۔ اسے کبھی فیڈر اور چوسنی نہیں خریدنی پڑتی۔ اسے کبھی سالگرہ کی تاریخ یاد نہیں رکھنی پڑتی۔ اسے کبھی پیٹی کھول کر رضائیوں کو دھوپ نہیں لگوانی پڑتی۔

اسے کبھی دال ماش اور کالے ماش میں فرق کرنے کی ضرورت نہیں پیش آتی۔ اسے کبھی نیل پالش ریموور نہیں خریدنا پڑتا۔ اسے کبھی اپنی فیس بک کا پاس ورڈ کسی کو بتانے کی ضرورت پیش نہیں آتی۔

اسے کبھی گھر آنے سے پہلے موبائل کے سارے میسجز ڈیلیٹ کرنے کی فکر نہیں ہوتی۔ اسے کبھی ہیئر کلپ نہیں خریدنا پڑتے۔ اسے کبھی موٹر کا پٹہ بدلوانے کی فکر نہیں ہوتی۔ اسے کبھی اچھی کوالٹی کے تولیے لانے کی ٹینشن نہیں ہوتی۔

اسے کبھی کسی کے خراٹے نہیں سننے پڑتے۔ اسے کبھی نیند کی گولیاں نہیں خریدنی پڑتیں۔ اسے کبھی سکول کی فیس ادا کرنے کا کارڈ نہیں موصول ہوتا۔ اسے کبھی کرکٹ میچ کے دوران یہ سننے کو نہیں ملتا کہ ''آفریدی اتنے گول کیسے کر لیتا ہے؟''۔۔۔ کسی سینئر کنوارے کا شعر ہے کہ۔۔۔!!!

ہم سے بیوی کے تقاضے نہ نباہے جاتے
ورنہ ہم کو بھی تمنا تھی کہ بیاہے جاتے

## ہم کو بیگم نے تو سولی پر چڑھا رکھا ہے

جب سے بیگم نے مجھے مرغا بنا رکھا ہے
میں نے نظروں کی طرح سر بھی جھکا رکھا ہے

برتنو! آج میرے سر پہ برستے کیوں ہو
میں نے دھو دھا کے تمہیں کتنا سجا رکھا ہے

پہلے بیلن نے بنایا میرے سر پر گومڑ
اور چمٹے نے میرا گال سجا رکھا ہے

سارے کپڑے تو جلا ڈالے میری بیگم نے
زیب تن کرنے کو بنیان پھٹا رکھا ہے

اے کنوارو! یونہی آباد رہو شاد رہو
ہم کو بیگم نے تو سولی پر چڑھا رکھا ہے

وہی دنیا میں مقدر کا سکندر ٹھہرا!
جس نے خود کو یہاں شادی سے بچا رکھا ہے

حق نسواں کی جو لیڈر ہیں بتائیں تو ذرا
کس نے سرتاج کو جوتی پر اٹھا رکھا ہے

روز لیتی ہے تلاشی وہ پولیس کی مانند
پوچھتی ہے کہاں پیسوں کو چھپا رکھا ہے

پی جا اس مار کی تلخی کو بھی ہنس کے اے شوہر
مار کھانے میں بھی قدرت نے مزہ رکھا ہے

## عطریات کی دنیا میں ایک مستند اور معیاری نام العارفی عطریات

### ہر قسم کی عربی، انڈین، فرینچ عطریات مناسب، متوسط اور اعلیٰ کوالٹی میں ہول سیل ریٹس پر حاصل کریں

**عطورات 6 ML**

| نام | قیمت |
|---|---|
| اطلام | 250 |
| بخور رئیس | 250 |
| بدر | 250 |
| گولڈی | 250 |
| ڈیانہ | 250 |

**عطورات**

| نام | قیمت | ML |
|---|---|---|
| دھن العود ملکی | 1050 | 15 |
| رحیم | 1106 | 15 |
| اطلام رومانسیہ | 1112 | 20 |
| عروسہ | 1126 | 30 |
| سدرہ | 2820 | 50 |

**عطورات 15 ML**

| نام | قیمت |
|---|---|
| زعفران احمر | 420 |
| خس | 570 |
| فردوس | 620 |
| حجر | 620 |
| عنبر | 620 |
| روح المسک | 525 |
| چنبیلی | 270 |

**عطورات 25 ML**

| نام | قیمت |
|---|---|
| حجر اسود | 141 |
| CK-One | 250 |
| اگروڈ | 495 |
| روح گلاب | 200 |
| وصال | 270 |
| ایونٹس کریڈ | 220 |
| فواکہ | 225 |
| Fandi | 270 |
| ہیوگ | 250 |
| بربری ویکینڈ | 215 |
| شیوخ | 270 |
| اسکاڈا کولیکشن | 270 |

**عطورات 30 ML**

| نام | قیمت |
|---|---|
| Visal | 310 |
| صندل ریکو | 500 |
| شاہی | 210 |
| سیکرٹ مین رساسی | 355 |
| صندل 2 | 325 |
| نائس فلاور | 440 |
| Vanitas Varsace | 260 |
| ٹی روز جرمنی | 225 |
| ٹچ می | 325 |
| فس360 | 655 |
| زعفران | 285 |
| تحفہ | 475 |

## عربی خوشبوؤں والی اگربتیوں کی بہترین ورائٹی

اگربتیوں کا استعمال زمانہ قدیم سے ہو رہا ہے۔ ماحول کو مہکانے اور خوشبو سے معطر کرنے کا سستا ذریعہ بھی یہی ہے۔ روحانی اعمال، وظائف، چلہ کشی، علاج معالجہ، جنات اتارنا، روحانی محافل، مراقبہ الغرض مختلف مواقع میں اس کا استعمال کیا جاتا ہے۔ پہلے دور میں مختلف اقسام کی اشیاء کو کوٹ کر پاؤڈر بنایا جاتا تھا اور پھر کوئلوں پر عمل کے دوران چھڑکا جاتا تھا جو کہ کافی مشکل کام تھا۔ اگربتی سے آسانی ہوگئی کہ جلاکر چھوڑ دو۔ پھر جب ختم ہو تو دوبارہ جلادو۔ اس سے عمل میں کوئی فرق بھی نہیں پڑتا اور کام بھی ہو جاتا ہے۔ روحانی دکان میں مختلف اقسام کی اگربتیاں دستیاب ہیں۔ گھر بیٹھے آپ اپنی من پسند اگربتیاں منگوا سکتے ہیں۔ اگربتیوں کی اتنی ورائٹی ایک ہی جگہ ملنا مشکل ہے۔ ہمارے پاس سستی اور مہنگی، دیر تک جلنے والی، پاکستانی اور امپورٹڈ، عربی خوشبویات اور پھولوں والی اگربتیاں دستیاب ہیں۔ تھوک و پرچون ریٹس پر خریدی جاسکتی ہیں۔ یہ تمام اگربتیاں بغیر دم کے ہیں۔

نورانی اور قرآنی عملیات میں جو غیبی قوتیں ہوتی ہیں، وہ عربی خوشبو ہی کو پسند کرتے ہیں۔ عربی خوشبو اگر علیحدہ بازار سے لے کر کوئلوں پر ڈال کر جلائیں تو مشکل بھی ہوتی ہے اور خرچہ بھی زیادہ ہوتا ہے۔ اس کی بہ نسبت اگربتی جلانا آسان بھی ہے اور سستا بھی۔ کسی عمل کی زکوٰۃ ادا کر رہے ہوں، کسی مریض کا علاج کر رہے ہوں، کوئی وظیفہ کر رہے ہوں...... ہر صورت میں خوشبو جلانے سے فائدہ زیادہ ہوتا ہے۔

Metro Chaman Kay Phool
Metro Nad al Oudh

**الریحان کمپنی کی:** (1) Aseel (2) خس (3) سلطان (4) عود (5) صندل (6) شامہ **Rs. 70**

WOODD

**WOOD کمپنی کی:** (1) عود (2) حجر اسود (3) خلیج (4) بخور (5) صندل (6) جاسمین (اعلیٰ کوالٹی) **Rs. 80**

LOOBAN

(Amdano) (1) +7 (2) +5 **Rs. 50** لوبان (مہران) **Rs. 60**

**ٹپ ٹاپ:** (1) دربار (2) روز (3) عود (4) 2in1 (5) وڈ (6) البخور (7) سلّو **Rs. 40** لوبان **Rs. 70**

البخور
LOBAN

خاص الخاص مہاراجہ اگربتی جس کی ایک اگربتی 5 گھنٹے جلتی ہے۔ **Rs. 65**

**گول ڈبہ:** (1) مجموعہ (2) ناگ چمپا (3) موتیا (4) صندل مسیور (5) ندعود (6) غلاف کعبہ (7) 2in1 **Rs. 50**

**بخور الحرم کی:** (1) عود (2) شامہ العنبر **Rs. 75** (3) جاسمین (4) فل (5) الورد (6) المسک (7) موتیا **Rs. 70**

**مہران کی:** (1) بخور (2) صندل (3) روح العود (4) غلاف کعبہ (5) حجر اسود **Rs. 70** (6) مشک **Rs. 60**

**روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور**

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0332-4487877
darulamal.org/ruhanishop, info@darulamal.org

# معروف روحانی سکالر علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری صاحب کی اب تک شائع ہونے والی کتب کی تفصیل

| نمبر شمار | نام کتاب | موضوع کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| 1 | ردِ سحر حصہ اول | سحر، جادو ٹونہ، مسان، کالے علم اور تعویذات کے بد اثرات کو ختم کرنے کے مستند طریق عملیات پر مبنی لاثانی تصنیف | 250 |
| 2 | ردِ سحر حصہ دوم | جادو ٹونہ، کالے علم، سفلی اعمال، بیر بکلوا کی چوکی اور گنڈ امسان کے بد اثرات کو جڑ سے ختم کر دینے والے قوی الاثر اعمال پر انمول تصنیف | 125 |
| 3 | ردِ سحر حصہ سوم | برسوں کے لاعلاج مسحور و معقود افراد کے لیے ایک مژدہ جانفزا، ردِ سحر کے مجرب و مستند ترین نقوش پر مشتمل لاثانی تصنیف۔ کالے علم، جادو ٹونہ، سفلی اعمال کی چیرہ دستیوں اور ستم نوازیوں نیز گنڈ امسان کے بد اثرات کو جڑ سے ختم کرنے کے لیے اک ضرب کلیمی | 250 |
| 4 | آسیبی قوتوں سے نجات | ارواح خبیثہ، جنات، بھوت پریت کی شر انگیزیوں سے تحفظ اور تمام تر آسیبی امراض کے شافی و کافی علاج پر لاجواب و بے مثال شہرہ آفاق تصنیف | 100 |
| 5 | چھو منتر | سینہ بسینہ منتقل ہونے والے منتروں کے سربستہ رازوں کا انکشاف۔ محبوب و مطلوب کو مسخر و دیوانہ بنانے اور موہ لینے کے صدری گر جو چھو منتر میں ہی آپ کو مل سکیں گے | 100 |
| 6 | فیضان القرآن | تسخیر خلائق، فتوحات، شفاء الامراض، قضائے حاجات، تسخیر ارواح، حل المشکلات، غلبہ بر دشمنان، عزت و توقیر، ترقی روزگار اور کامیابی و کامرانی کے مجرب قرآنی اعمال و نقوش پر لاجواب و شہرہ آفاق تصنیف | 300 |
| 7 | مصباح الارواح | اشارات و نظارات، حاضرات الارواح، تسخیر موکلات و جنات، ملکۃ الجنات و شاہ جنات، تسخیر پریاں، شیاطین، تسخیرات ارواح خبیثہ سفلیہ، تسخیر ملوک سبعہ اور ان کی عفریت و ذریت کے مستند اعمال پر لاجواب و شہرہ آفاق لاثانی تصنیف | 200 |
| 8 | روحانی خطوط | عاملین و کاملین اور نامور حکماء کرام کے خاص الخاص عملیات و تعویذات اور مجربات کا گلدستہ جو انہوں نے اپنے خاص احباب کو بذریعہ خط عطا فرمایا | 225 |
| 9 | عکس لوح محفوظ | حروف مقطعات نورانیہ کی عالمانہ، صوفیانہ، محققانہ شرح و تشریح، تفسیر و معانی اور حروف نورانیہ سے متعلقہ زکوٰۃ کے مستند طریق، شرف کواکب اور شعبہ ہائے زندگی کے مسائل کے حل سے متعلقہ مختلف اعمال و نقوش و تعویذات اور علم لدنی کے مخفی رازوں پر مشتمل بے مثال و لاجواب تصنیف | 300 |
| 10 | فیضان الحروف | حروف ابجد سے کام لینے کے سری قوانین، حروف کی حقیقت، تاثیر، خواص و افعال، قوت جاذبہ، روحانیات اور طلسمات، اعمال و نقوش اور الواح پر مبنی لاثانی و انمول تصنیف | 350 |
| 11 | ریکی ہیلنگ کورس | کائناتی شفاء انرجی ''متبادل طریقہ علاج'' جو جسمانی، روحانی، ذہنی اور نفسیات امراض کے لیے پوری دنیا میں جاری و ساری ہے۔ ریکی ہیلنگ پر اردو میں پہلی بے مثال لاثانی تصنیف | 200 |
| 12 | پیرانارمل علوم کا خلاصہ | ہپناٹزم، یوگا، کلر تھراپی، اروما تھراپی، میگنٹ تھراپی، مائنڈ پاور، چی پاور، این ایل پی اور دیگر ماورائی علوم پر مستند تحقیقی مضامین پر مبنی اردو میں پہلی تصنیف | 250 |
| 13 | معراج معرفت | طالب عشق حقیقی، سلوک و معرفت، طالب مولیٰ، راہ فقر کے مسافر اور راہ طریقت پر گامزن ہونے والے مبتدی حضرات کے لیے مشعل راہ، خضر نما، پیر کامل کا درجہ رکھنے والی لاثانی تصنیف لطیف | 200 |
| 14 | شاہراہ طریقت | اکابر اولیاء کرام کی تعلیمات پر مبنی بصیرت افروز مرقع، مرشدان طریقت کے لیے پیر کامل کا درجہ رکھنے والی تصنیف | 250 |
| 15 | جہان تصوف | تصوف کی دنیا میں ایک گراں قدر اضافہ جسے رہتی دنیا تک یاد رکھا جائے گا۔ تصوف کے انمول موتیوں کا ایک خوبصورت گلدستہ جس کی خوشبو ہر صوفی و سالک کی روح کو معطر کرتی ہے | 300 |
| 16 | کلید رموز مخفی | زمانہ قدیم کی عبرانی، سریانی اور عربی نایاب دعوات مثلاً دعوت بر ہتیہ، دعوت جلجلوتیہ، دعوت غلفلۃ الصوا، دعوت قسم ناصور، دعائے قرشیہ، دعائے سیفی، دعائے عجیب الاثر، حاضری مطلوب اور تسخیر مطلوب کے اعمال، اسمائے شمخیہ اور دعوت صمدیہ کی تخریج شرح و وضاحت اور ان کے نایاب ترین اعمال۔ ارسال ہاتف اور تسخیر ارواح کے صدری اعمال اور طلسمات، ابن عربی و ابن سینا پر مبنی ایک ایسی تحقیق جسے آنے والی کئی صدیوں تک یاد رکھا جائے گا۔ روحانی علوم و فنون کے وہ مخفی خزینے جن کی مشتاقان روحانیت کو برسوں سے تلاش تھی۔ | 500 |
| 17 | مکاشفات اسرار | علوم مصریہ، بابلیہ، یونانیہ اور عربیہ کے تناظر میں اسرار الحروف، الواح، الجواہر، علم الاوفاق، جفر الآثار اور ریاضات و دعوات پر مبنی جامع الفوائد و نادر کتاب (مصنف: فقیر غلام رسول عاکف نقشبندی، لاڑکانہ) | 360 |
| | مکمل سیٹ 17 کتب | | 4260 |

حال ہی میں شائع ہونے والی کتب ''کلید رموز مخفی'' اور ''جہان تصوف'' ہیں۔ آج ہی اپنے آرڈر سے آگاہ فرمائیں۔

بذریعہ ڈاک کتب پر ڈاک خرچ الگ ہے

خیر اندیش
علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری
ادارہ فیضان روحانیات پاکستان، اسلام نگر حویلی لکھا ضلع اوکاڑہ پنجاب
0333-6974734,0300-4967412, www.roohaniyat.com

## بغیر فیس والے اعمال سیکھنے کی شرائط

دارالعمل چشتیہ کی مجلسِ مشاورت کی طرف سے یہ فیصلہ کیا گیا ہے کہ ماہِ اکتوبر ۲۰۱۴ء سے یہ اصول بنا دیا گیا ہے کہ جو بھی بغیر فیس والے اعمال کرنا چاہتا ہے، اس کو رسالے میں دیا گیا کوپن لازمی پر کر کے بھیجنا پڑے گا۔ ساتھ یہ معلومات بھی لازمی بھیجنی ہوں گی۔ اپنا نام، والدہ و والد کا نام، مکمل ڈاک کا پتہ، فون و موبائل نمبر اور شناختی کارڈ کی ایک عدد صاف کاپی۔ اگر email ہے تو وہ بھی لکھ دیں۔

رجسٹرڈ جوابی لفافے کے ساتھ خط لکھیں۔ کم از کم دو سے تین دنوں میں اعمال ارسال کیے جاتے ہیں۔ جلدی کے لیے اصرار نہ فرمائیں۔



## خزینۂ مجربات

فیس 5100

◆ بکری کے صدقہ کا خاص عمل جس کو کرنے سے جس کام یا مریض کے علاج میں رکاوٹ آرہی ہو، اس میں بہت آسانی ہو جاتی ہے۔ نیز بڑے سے بڑے جنات و جادو کے علاج میں صدقہ کا عمل کرنے سے عامل اور مریض، دونوں رجعت سے محفوظ رہتے ہیں ◆ سوئیوں والا خاص عمل جس کو کرنے سے ہر قسم کا بخار، ٹی بی، ٹائی فائیڈ وغیرہ ختم ہو جاتا ہے۔ ڈاکٹرز حیران رہ جاتے ہیں ◆ مختلف جسمانی بیماریوں کے روحانی علاج ◆ جب ڈاکٹرز آپریشن کا کہہ دیں تو بغیر آپریشن ولادت کا خاص عمل ◆ مقدمہ جیتنے کا مجرب عمل ◆ نکاح و حب کے اعمال کے ساتھ اور بھی مقاصد کے اعمال سکھائے جاتے ہیں۔

مولانا عرفان صاحب 0321-4661681

نقد صدقہ ادا کر کے درج بالا اعمال کی اجازت لی جا سکتی ہے۔

OCTOBER 2012

# خوشخبری
# کشائش رزق نمبر

## کشائش رزق، کاروبار کی ترقی کے اعمال پر مشتمل رسالہ

ماہنامہ خزینۂ روحانیات کا چوتھا خاص نمبر "کشائش رزق نمبر" اپنی مثال آپ ہے

رسالہ عوام و خواص سب کے لئے یکساں مفید

قیمت 100 روپے




- بے گمان رزق کا خاص عمل
- دولت مند اور امیر ہونے کے اعمال
- بندش رزق کا علاج
- بندش کاروبار کا علاج
- پھر کسر نکل جاتی ہے (کالم)
- تجارت...... دین سے جدا نہیں
- رزق حلال اور اُس کے اثرات
- وسعتِ رزق کے خاص اعمال
- ادائیگی قرض کے اعمال
- قرض وصول کرنے کا خاص عمل
- تسخیر رزق...... بندوبست قدرت
- نوکری و روزگار ملنے کے لئے
- رزق حرام پر دنیا و آخرت کے عبرتناک واقعات
- رزق حلال کی برکتیں
- رزق کی کنجیاں
- سیّاں بچاؤ (کالم)
- کشائش رزق کے اعمال
- کاروبار کی ترقی کے اعمال
- دکان کی ترقی کے اعمال
- غربت کا خاتمہ
- دستِ غیب کے اعمال
- خاص الخاص اعمال
- کشائش رزق کے اعمال
- نوکری و عہدہ سے متعلق اعمال
- کشائشِ رزق سے متعلق اولیاء اللہ کے ارشادات
- رزقِ حلال میں ترقی کیلئے علم جفر کا قیمتی تحفہ
- رزق سے متعلق کام کی باتیں
- استغفار کے ذریعے کشائشِ رزق
- غربت، افلاس ختم کرنے کے اعمال

رسالہ رجسٹرڈ ڈاک یا کوریئر کے ذریعے بھیجا جائے گا۔

رسالہ حاصل کرنے کے لئے جلد رابطہ فرمائیں

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Facebook: fb.com/khazinaeruhaniyat
E-mail: magazine@darulamal.org

برائے رابطہ
Ph # 042-35033371
Cell # 0322-4773786, 0332-4487877
خط و کتابت: پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570

APRIL 2013

# خوشخبری
# شفائے جسمانی امراض نمبر

## جسمانی، نفسیاتی بیماریوں سے شفاء پانے سے متعلق اعمال پر مشتمل خاص نمبر

ماہنامہ خزینۂ روحانیات کا پانچواں خاص نمبر "شفائے جسمانی امراض نمبر" اپنی مثال آپ ہے

رسالہ عوام و خواص سب کے لئے یکساں مفید

قیمت 70 روپے




## عملیاتی مضامین

- نفسیاتی امراض کے روحانی علاج
- عام جسمانی بیماریوں کے روحانی علاج
- مردانہ امراض کے روحانی علاج
- زنانہ امراض کے روحانی علاج
- بچوں کے امراض کے روحانی علاج
- حافظے میں حیرت انگیز اضافہ حاصل کیجئے
- قارئین کرام کے تجربات وتحریریں
- حروف سے شفاء کا مخفی طریقہ
- لوح خاص شفائے امراض
- جسمانی امراض کا روحانی علاج
- شفائے امراض کے خاص اعمال
- روحانی تشخیص کا خاص عمل
- روحانی علاج برائے ہیپاٹائٹس
- جان لیوا، مہلک اور بڑے سے بڑے امراض کے روحانی علاج
- ہر مرض سے شفاء کے لئے خاص روحانی اعمال
- گردے ومثانہ کے امراض کے روحانی علاج
- ہر طرح کے شرور وبیماریوں سے حفاظت کا انتہائی مجرب عمل
- ذیابیطس کے روحانی علاج
- کینسر کے روحانی علاج
- امراضِ جگر (ہیپاٹائٹس) کے روحانی علاج
- ڈینگی کے روحانی علاج
- ٹی بی کے روحانی علاج
- عاملین کاملین کے شفائے امراض کے مجربات
- اولیاء اللہ اور بزرگانِ دین کے روحانی تجربات
- لاعلاج امراض سے شفاء کے لئے خاص روحانی اعمال

## اسلامی مضامین

- میں تیرا علاج ہوں
- عیادت مریض کے فضائل
- عبادت گزار مریض جلد ٹھیک کیوں ہوجاتے ہیں؟
- بیماریوں کے فضائل اور ان کا شرعی علاج
- زم زم سے شفایاب ہونے والے حضرات کے واقعات

## طبی و متفرق مضامین

- طب نبوی ﷺ اور ہماری صحت
- بڑھاپا کیسے دور کریں؟
- لڑکا یا لڑکی...... اختیار مرد کا یا عورت کا؟
- عیادت کے لیے 12 مشورے
- آسان گھریلو علاج
- دماغ کی صلاحیت بڑھائیں
- شباب کے تقاضے اور جنسی امراض وعلاج

رسالہ رجسٹرڈ ڈاک یا کوریئر کے ذریعے بھیجا جائے گا۔

رسالہ حاصل کرنے کے لئے جلد رابطہ فرمائیں

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Facebook: fb.com/khazinaeruhaniyat
E-mail: magazine@darulamal.org

برائے رابطہ
Ph # 042-35033371
Cell # 0322-4773786, 0332-4487877
خط وکتابت: پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570

OCTOBER 2013

# خوشخبری
# حُب و تسخیر نمبر

## حُب و تسخیر کے مجرب عملیات پر مشتمل منفرد خاص نمبر

ماہنامہ خزینۂ روحانیات کا چھٹا خاص نمبر "حُب و تسخیر نمبر" اپنی مثال آپ ہے

- حُب کی تعریف...... جائز اور ناجائز حُب
- زوجین کے جھگڑوں سے نجات کے اعمال
- کمالاتِ جفر...... حب کا سربستہ راز
- عاملین کاملین کے تسخیر کے مجربات
- حُب کا مختصر مگر اچھوتا عمل
- حُب و تسخیر کا خاص الخاص عمل "دعائے تسخیر و عقد المحبۃ"
- حُب و تسخیر کے لئے حروف صوامت کے مخفی و مجرب اعمال
- اولیاء اللہ اور بزرگانِ دین کے تسخیر کے مجربات
- کسی کو اپنی طرف راغب کرنے کے اعمال
- تسخیر کے خاص خاص اعمال
- عام اجازت والے تسخیر کے اعمال
- بیوی مطیع اور فرمانبردار ہو
- اولاد کی فرمانبرداری کے اعمال
- اولیاء اللہ اور بزرگانِ دین کے حب کے مجربات
- شوہر اور بیوی کی اصلاح کے لئے اعمال
- گھر والوں میں اتفاق و محبت اور جھگڑوں سے نجات کے اعمال
- عاملین کاملین کے حُب کے مجربات
- حُب کے خاص خاص اعمال
- زوجین میں محبت کے اعمال
- سسرالی جھگڑوں اور مسائل سے نجات
- کمالاتِ جفر...... عملِ تسخیر دنیا
- افسر اور حاکم کو راضی کرنے اور ان کی تسخیر کرنے کے اعمال
- عام اجازت والے حُب کے اعمال
- حُب کے مخفی اعمال
- حُب کے اعمال کے عامل بنیں
- حُب و تسخیر کے مجرب عملیات
- نادر روزگار...... عملِ حُب
- تسخیرِ قلوب کے اعمال

رسالہ عوام و خواص سب کے لئے یکساں مفید

**قیمت: 70 روپے**




رسالہ رجسٹرڈ ڈاک یا کوریئر کے ذریعے بھیجا جائے گا۔

رسالہ حاصل کرنے کے لئے جلد رابطہ فرمائیں

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Facebook: fb.com/khazinaeruhaniyat
E-mail: magazine@darulamal.org

برائے رابطہ
Ph # 042-35033371
Cell # 0322-4773786, 0332-4487877
خط و کتابت: پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570

# خوشخبری حل المشکلات نمبر

APRIL 2014

مشکلات اور پریشانیوں سے نجات کے موضوع پر منفرد اعمال کا خزانہ

**ماہنامہ خزینۂ روحانیات کا ساتواں خاص نمبر "حل المشکلات نمبر" آج ہی طلب فرمائیں**

## رسالہ عوام وخواص.........سب کے لئے.........یکساں مفید

قیمت 100 روپے

- پریشانیاں اور ان کا علاج
- یہ پریشانیاں اور ہمارے اعمال
- مشکلات ومصائب سے نجات کیسے؟
- عامل کامل ماسٹر شفیع الدین نظامی مرحوم کے ہر مشکل و پریشانی سے نجات کے لئے مجرب اعمال
- اولیاء اللہ اور بزرگانِ دین کے پریشانیوں سے نجات کے لئے مجرب اعمال
- متقیان وعلمائے کرام کے پریشانیوں سے نجات کے لئے مجرب اعمال
- عاملین کاملین کے مشکلات سے نجات کے لئے مجرب اعمال
- مشکلات کے حل کے خاص خاص اعمال
- مشکل سے نجات اور حاجت پوری ہونے کا ایک خاص عمل
- پریشانیوں اور مصیبتوں سے نجات کے لئے مسنون اعمال
- مشکلات اور پریشانیوں سے نجات کے لئے اسماء الحسنیٰ کے اعمال
- مشکلات اور پریشانیوں سے نجات کے لئے قرآنی اعمال
- مشکلات اور پریشانیوں سے نجات کے لئے اسماء النبی ﷺ کے اعمال
- مشکلات اور پریشانیوں سے نجات کے لئے درود شریف کے اعمال
- پریشانیوں اور مصیبتوں سے نجات کے نفسیاتی طریقے اور جدید تحقیقات
- مولانا حسن الہاشمی صاحب کے ہر مشکل و پریشانی سے نجات کیلئے مجرب اعمال
- حل المشکلات کے تین خاص اعمال
- مشکلات سے نجات کے لئے خاص علوی اعمال




رسالہ رجسٹرڈ ڈاک یا کوریئر کے ذریعے بھیجا جائے گا۔

**رسالہ حاصل کرنے کے لئے جلد رابطہ فرمائیں**

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Facebook: fb.com/khazinaeruhaniyat
E-mail: magazine@darulamal.org

برائے رابطہ
Ph # 042-35033371
Cell # 0322-4773786, 0332-4487877
خط وکتابت: پوسٹ بکس 9119، لاہور، پوسٹ کوڈ 54570

# تین دن کی مختصر مدت میں بڑے بڑے اعمال کے عامل بنیں

آج کے مصروف دور میں لوگوں کے پاس چلہ کشی کا وقت نہیں۔ پھر اگر کوئی تیار بھی ہو جائے تو پرہیز نہیں ہوتا۔ ترکِ حیوانات والے اعمال تو بہت مشکل لگتے ہیں۔ اور اگر اعتکاف کرنا پڑے تو بالکل ہی انکار ہو جاتا ہے۔ ماہِ صفر میں ایک مشہور دعا کا عمل عرصہ دراز سے مشائخ کے معمولات میں ہے۔ مسجد میں تین دن معتکف ہو کر "دعائے حزب البحر" کی زکوٰۃ نکالی جاتی ہے۔ تین دن روزہ بھی رکھنا ہوتا ہے۔ ہماری روحانی درسگاہ میں ان تین دنوں میں مسجد میں معتکف ہو کر جہاں "دعائے حزب البحر" کی زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہے، وہیں بہت سارے دوسرے اعمال کی زکوٰۃ بھی نکلوائی جاتی ہے۔ اس کا سب سے بڑا یہ فائدہ ہے کہ چالیس دن کی بار پرہیز اور ترکِ حیوانات والی چلہ کشی کی بجائے وہی عمل تین دن میں حاصل ہو جاتا ہے۔ البتہ طاقت میں چالیس یوم والا ہی بڑا ہوتا ہے لیکن ان خاص تین دنوں میں عمل کرنے سے بہت حد تک اس عمل کی طاقت حاصل ہو جاتی ہے۔

## بغیر فیس والے اعمال

- ......دعائے حزب البحر
- ......درود ابراہیمی
- ......دعائے حزب النصر
- ......درود تنجینا
- ......سورۂ مزمل کا خاص عمل
- ......آیت الکرسی
- ......لاحول ولاقوۃ الاباللہ
- ......فراخی رزق
- ......منزل
- ......سورۂ واقعہ کا ترقی رزق کا عمل
- ......آیاتِ شفاء
- ......سورۂ ناس
- ......تسخیر کا عمل
- ......حصار کا عمل
- ......معوذتین
- ......آیت کریمہ

## فیس والے اعمال

- ......سورۂ مزمل کا بڑا عمل
- ......سورۂ مزمل باموکل
- ......سورۂ جن کا بڑا عمل
- ......سورۂ اخلاص باموکل
- ......امنت باللہ کا بڑا عمل
- ......سورۂ فیل باموکل
- ......چہل کاف کا بڑا عمل
- ......چہل کاف باموکل
- ......منزل کا بڑا عمل
- ......آیت الکرسی باموکل
- ......حصار قرآنی کبیر کا بڑا عمل
- ......عمل باندھ جادو
- ......معوذتین کا بڑا عمل
- ......عمل عصائے کلیم اللہ
- ......آیت قطب باموکل
- ......نورانی مندرہ

**نوٹ** چہل کاف اور امنت باللہ کے بڑے عمل کے لئے ہماری روحانی درسگاہ سے مذکورہ اعمال کی اجازت ہونا لازمی ہے۔ اگر کسی اور بزرگ یا عامل سے اجازت لی ہوگی تو ان کو ہماری روحانی درسگاہ سے بنیادی اجازت لینا لازمی ہوگا۔ **اجازت لے کر اپنی جگہ زکوٰۃ نکال سکتے ہیں**

**نوٹ** موسم کے مطابق بستر ہمراہ لانا ہوگا۔ ادارے کی طرف سے تین یوم ترکِ حیوانات کے پرہیز کے لحاظ سے کھانا کھلایا جائے گا۔ تین دن کے بعد بکرے کا صدقہ کیا جائے گا، جس کی رقم میں سب کا حصہ ڈالا جائے گا۔ اور تین یوم کے کھانے پینے پر جو اخراجات ہوں گے، وہ بھی ادا کرنا ہوں گے۔ ماہِ صفر کی دو تاریخ تک ایک تصویر اور ایک شناختی کارڈ کی صاف کاپی کے ہمراہ درخواست ارسال کی جا سکتی ہے۔ جو اعمال کرنا ہوں، ان کا ذکر درخواست میں کریں۔ ادارے کو اختیار ہے کہ وجہ بتائے بغیر کسی بھی درخواست کو رد کر دے۔ مزید تفصیلات کے لئے رابطہ کریں:

مولانا محمد عرفان: 03214661681 ...... مولانا علی آفاق 03214168008 ...... سید عامر علوی 03008439477

# ایک بار پھر ایک ہی دن میں کئی اعمال کے عامل بننے کا سنہری موقع

8 اکتوبر 2014 کو لگنے والا چاند گرھن امریکہ، جاپان، گوئٹے مالا، چائنہ، ویت نام، کیوبا، میکسیکو، ہانگ کانگ، آسٹریلیا، فلیپائنز، کینیڈا اور انڈونیشیا میں مکمل نظر آنے کا امکان ہے۔ اور ان ممالک میں چاند گرھن کا کچھ حصہ نظر آنے کا امکان ہے: برازیل، چلی، وینیزویلا، برمودا، بنگلادیش اور انڈیا۔ ان ممالک میں رہنے والے چاند گرھن کے وقت اعمال کر سکتے ہیں۔ دیگر ممالک والے بھی ان اوقات میں اعمال کر سکتے ہیں۔ مگر ان اعمال کی تاثیر میں فرق ہوگا۔

اس لئے اس موقع سے فائدہ اٹھائیں اور زیادہ سے زیادہ اعمال کر کے پورا سال ان اعمال کی طاقتوں سے فائدہ اٹھائیں۔ اللہ تعالیٰ سب عمل کرنے والوں کو کامیاب کرے۔ آمین

**چاند گرہن کے اوقات کے لئے اس لنک کو وزٹ کریں:**

**www.timeanddate.com/eclipse/lunar/2014-october-8**

**انٹرنیٹ رپورٹ کے مطابق اس دفعہ چاند گرہن پاکستان میں نظر نہیں آئے گا**

## قرآنی اعمال

**سات سلام:** جنات و جادو کا توڑ، روحانی تشخیص، ہر قسم کی بیماریوں کا علاج۔

**آیات شفاء:** ہر بڑی سے بڑی بیماری کا علاج۔

**آیت الکرسی باموکل:** ہر قسم کے شیاطین، جادو، جنات سے حفاظت و علاج۔

**آیت قطب باموکل:** بڑے سے بڑے جنات کے مقابلے کے لئے۔

**سورہ مزمل باموکل:** بڑے سے بڑے جادو اور جنات کا علاج، سخت دشمن و جادوگروں پر غلبہ، بڑے سے بڑے دنیوی کاموں کے لئے۔

**سورہ فیل باموکل:** سخت دشمن (جنات، جادوگر، انسان) کے لئے۔

**سورہ الناس باموکل:** جنات و جادو کا علاج اور محبت کے لئے۔

**بکرے والا عمل:** سخت جادو سے نجات کا عمل۔

**اونٹ کی ہڈی کا عمل:** گھر کی جنات و جادو سے حفاظت کا خاص عمل۔

**تھیلی والا عمل:** سخت جادو کا علاج۔

**منزل:** جادو، جنات، شیاطین و بیماریوں کا علاج و حفاظت۔

**حصار خاص:** جادو، جنات، شیاطین و ہر قسم کی آفات سے حفاظت۔

**حصار قرآنی کبیرہ:** جادو، جنات، شیاطین اور ہر قسم کی آفات سے حفاظت۔

## دیگر اعمال

**چہل کاف:** تمام دنیوی امور میں مجرب، ہر قسم کے جادو و جنات کا علاج، دشمن کے خلاف مضبوط ہتھیار، ہر قسم کی بیماریوں کا علاج۔

**چہل کاف باموکل:** عامل قسم کے جنات و شیاطین اور بڑے جادوگروں کے خلاف مضبوط ڈھال اور ان کا مجرب علاج۔

**عمل بائدھ جادو:** سحر، جادو، آسیب، جنات و شیاطین، مسان، ہر قسم کے تعویذات، پتلہ، چوکی وغیرہ کا توڑ اور مضبوط حفاظت

**عمل عصائے کلیم اللہ:** ہر قسم کے سحر و جادو کا مضبوط توڑ اور واپسی۔

**سری والا عمل:** سخت جادو کی کاٹ کا مجرب عمل۔

**مندرہ شاہ علی:** بڑے سے بڑے جادو کا توڑ، جنات و شیاطین کے اثرات کا علاج، دشمنوں پر غلبہ اور جادوگروں کے خلاف مضبوط ڈھال۔

**نورانی مندرہ:** جنات و جادو اور بیماریوں کا علاج، ہر قسم کے عمل کو واپس کرنے کی طاقت (مندرہ، ڈنکا منتر......سب واپس)۔

**نوٹ** تمام اعمال کی اجازت کے لئے نقد صدقہ ادا کرنا ضروری ہے۔ یہ سب روحانی ہتھیار ہیں۔ اُتنے عمل کریں، جو سنبھال سکیں۔

رابطہ: روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور۔ دفتر: 0343-7772772 مولانا عرفان: 03214661681 سید محمد عامر: 03008439477
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah.blogspot.com, info@darulamal.org

روحانی وجسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل خزینہ روحانیات میں

November-2014

ماہنامہ

# خزینۂ روحانیات

لاہور

جلد نمبر 5 | شمارہ نمبر 7

قیمت شمارہ
50 روپے

## تمام قارئین کرام کو نیا اسلامی سال مبارک ہو!

خونِ فاروقؓ میں ڈوبی ہوئی ہے محرم کی پہلی شام
میں کیسے کہوں تم کو نیا سال مبارک ہو

## یکم محرم الحرام یوم شہادت

خلیفہ ثانی، مراد نبی ﷺ، سسر نبی ﷺ، داماد علیؓ
حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ (شکیل انصاری)

عشق قاتل سے مقتول سے ہمدردی بھی
یہ بتا کس سے محبت کی جزا مانگے گا
سجدہ خالق کو بھی، ابلیس سے یارانہ بھی
حشر میں کس سے عقیدت کا صلہ مانگے گا



کیا صرف مسلمان کے پیارے ہیں حسینؓ
چرخِ نوعِ بشر کے تارے ہیں حسینؓ
انسان کو بیدار تو ہو لینے دو
ہر قوم پکارے گی ہمارے ہیں حسینؓ

# تین دن کی مختصر مدت میں بڑے بڑے اعمال کے عامل بنیں

آج کے مصروف دور میں لوگوں کے پاس چلہ کشی کا وقت نہیں۔ پھر اگر کوئی تیار بھی ہو جائے تو پرہیز نہیں ہوتا۔ ترکِ حیوانات والے اعمال تو بہت مشکل لگتے ہیں۔ اور اگر اعتکاف کرنا پڑے تو بالکل ہی انکار ہو جاتا ہے۔ ماہِ صفر میں ایک مشہور دعا کا عمل عرصہ دراز سے مشائخ کے معمولات میں ہے۔ مسجد میں تین دن معتکف ہو کر ''دعائے حزب البحر'' کی زکوٰۃ نکالی جاتی ہے۔ تین دن روزہ بھی رکھنا ہوتا ہے۔ ہماری روحانی درسگاہ میں ان تین دنوں میں مسجد میں معتکف ہو کر جہاں ''دعائے حزب البحر'' کی زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہے، وہیں بہت سارے دوسرے اعمال کی زکوٰۃ بھی نکلوائی جاتی ہے۔ اس کا سب سے بڑا یہ فائدہ ہے کہ چالیس دن کی بارپرہیز اور ترکِ حیوانات والی چلہ کشی کی بجائے وہی عمل تین دن میں حاصل ہو جاتا ہے۔ البتہ طاقت میں چالیس یوم والا ہی بڑا ہوتا ہے لیکن ان خاص تین دنوں میں عمل کرنے سے، بہت حد تک اس عمل کی طاقت حاصل ہو جاتی ہے۔

## بغیر فیس والے اعمال

- ......دعائے حزب البحر
- ......درود ابراھیمی
- ......دعائے حزب النصر
- ......درود تنجینا
- ......سورۂ مزمل کا خاص عمل
- ......آیت الکرسی
- ......لاحول ولاقوۃ الا باللہ
- ......فراخی رزق
- ......منزل
- ......سورۂ واقعہ کا ترقی رزق کا عمل
- ......آیاتِ شفاء
- ......سورۂ ناس
- ......تسخیر کا عمل
- ......حصار کا عمل
- ......معوذتین
- ......آیت کریمہ

## فیس والے اعمال

- ......سورۂ مزمل کا بڑا عمل
- ......سورۂ مزمل باموکل
- ......سورۂ جن کا بڑا عمل
- ......سورۂ اخلاص باموکل
- ......امنت باللہ کا بڑا عمل
- ......سورۂ فیل باموکل
- ......چہل کاف کا بڑا عمل
- ......چہل کاف باموکل
- ......منزل کا بڑا عمل
- ......آیت الکرسی باموکل
- ......حصارِ قرآنی کبیر کا بڑا عمل
- ......عمل باندھ جادو
- ......معوذتین کا بڑا عمل
- ......عمل عصائے کلیم اللہ
- ......آیت قطب باموکل
- ......نورانی مندرہ

**نوٹ** چہل کاف اور امنت باللہ کے بڑے عمل کے لئے ہماری روحانی درسگاہ سے مذکورہ اعمال کی اجازت ہونا لازمی ہے۔ اگر کسی اور بزرگ یا عامل سے اجازت لی ہوگی تو ان کو ہماری روحانی درسگاہ سے بنیادی اجازت لینا لازمی ہوگا۔

**نوٹ** موسم کے مطابق بستر ہمراہ لانا ہوگا۔ ادارے کی طرف سے تین یوم ترکِ حیوانات کے پرہیز کے لحاظ سے کھانا کھلایا جائے گا۔ تین دن کے بعد بکرے کا صدقہ کیا جائے گا، جس کی رقم میں سب کا حصہ ڈالا جائے گا۔ اور تین یوم کے کھانے پینے پر جو اخراجات ہوں گے، وہ بھی ادا کرنا ہوں گے۔ ماہِ صفر کی دو تاریخ تک ایک تصویر اور ایک شناختی کارڈ کی صاف کاپی کے ہمراہ درخواست ارسال کی جا سکتی ہے۔ جو اعمال کرنا ہوں، ان کا ذکر درخواست میں کریں۔ ادارے کو اختیار ہے کہ وجہ بتائے بغیر کسی بھی درخواست کو رد کر دے۔ مزید تفصیلات کے لئے رابطہ کریں:

مولانا محمد عرفان: 03214661681 ...... مولانا علی آفاق 03214168008 ...... سید عامر علوی 03008439477

مسلکی تعصبات اور فقہی تصلبات سے پاک
ہمارا مسلک و مقصد فقط خدمتِ انسانیت

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا پہلا رسالہ جو ایک سال میں "دو خاص نمبر" شائع کرتا ہے

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Blog: khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
Facebook: facebook.com/khazinaeruhaniyat
Twitter: twitter.com/khazinaruhanyat
Email: magazine@darulamal.org
Email: khazinaeruhaniyaat@gmail.com


ماہنامہ
# خزینۂ روحانیات
لاہور

جلد 5 محرم الحرام ۱۴۳۶ھ ...... نومبر 2014ء شمارہ 7


| قیمت فی شمارہ | سالانہ ممبر شپ عام ڈاک | سالانہ ممبر شپ رجسٹرڈ ڈاک |
|---|---|---|
| 50 روپے | 650 روپے | 900 روپے |



## رقم کی ادائیگی کے طریقے

**منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔

**موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروا سکتے ہیں۔
ایزی پیسہ 03437727721 ...... یو پیسہ 33343082867
موبی کیش 03028401977 ...... یوبی ایل اومنی 03437772772

**شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** 35202-2610215-1 پر رقم ارسال کریں بذریعہ ایزی پیسہ (ٹیلی نار)۔ موبی کیش (موبی لنک)۔ ٹائم پے (زونگ)۔ اومنی (یو بی ایل)۔ موبائل پیسہ (وارد)۔ HBL ایکسپریس۔

**بینک ڈپازٹ:** میزان بینک میں بنام خالد مقبول رقم جمع کروائیں۔ برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0100377637

**نوٹ** رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد بذریعہ SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ تمام مالی معاملات میں صرف یہ موبائل نمبر استعمال کریں: 0332-4487877

ادائیگی کی تفصیلات کیلئے: darulamal.org/payment


سرکولیشن، اشتہارات و شکایات 0322-4773786

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور۔ 54570
فون: 042-35033371 موبائل: 0343-7772772


ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں



خالد مقبول صاحب پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر ادارہ دار العمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین......نومبر ۲۰۱۴ء......محرم ۱۴۳۶ھ


| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| حمد باری تعالیٰ..........نعتِ رسولِ مقبول ﷺ | 4 |
| صحیح اور غلط کی تمیز (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 5 |
| کبیرہ گناہوں کے بارے میں ایک اہم مضمون | 6 |
| اچھی، سچی اور انمول باتیں (محمد علیم نظامی) | 9 |
| اللہ والوں سے جو بدی کرتا ہے، اللہ والے اس سے نیکی کرتے ہیں (مرتب: مولانا سلیم اللہ ظفر صاحب) | 11 |
| قرآنی دعائیں (مولانا محمد عرفان) | 12 |
| اپنے تمام امور کا آغاز بسم اللہ سے کیجئے! | 13 |
| یَا مَجِیْدُ و یَا بَاعِثُ کی برکات (مولانا انظر شاہ کشمیریؒ) | 15 |
| حضرت مولانا قاری سید صدیق احمد باندوی رحمہ اللہ کے اعمال | 16 |
| کشف کے دو خاص اعمال (صوفی غلام سرور شباب صاحب) | 17 |
| حاضرات وتسخیر بابا عبدالرحمن (صوفی غلام سرور شباب صاحب) | 17 |
| الٓمٓ کے عامل بنیں (مولانا حسن الهاشمی مدظلہ، انڈیا) | 19 |
| کرشماتِ جفر (مولانا حسن الهاشمی مدظلہ، انڈیا) | 21 |
| ہاتھ کے ذریعے روحانی تشخیص والے عمل کے عامل بنیں | 23 |
| جنات کے بادشاہ کی تسخیر کا ایک نایاب عمل (غلام سرور شباب) | 24 |
| نگینوں پر حاضرات کے نایاب اعمال (قیصر احمد صاحب) | 25 |
| گھر میں جادو یا جنات کے اثرات کی تشخیص خود کریں | 26 |
| مقطعات کی سورۃ نوازدہم یٰسٓ کے خواص (غلام الرسول) | 29 |
| عاملین کے سوال وجواب (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 30 |
| نظرِ بد اور نظرِ حاسد سے بچاؤ کا دم (محمد نور اللحام) | 31 |
| آپ کے روحانی مسائل اور ان کا حل (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 36 |
| تحفۂ محرم الحرام "لوح خاص شفاء" جادو اور اثرات بد سے تحفظ | 38 |
| نامی گرامی ڈاکو کا پیر صاحب بن کر غیب کی خبریں بتانا | 39 |
| ہدہد کی سحر کاریاں (قیصر احمد صاحب، کراچی) | 41 |
| رحمکاریہ جفر......اوج عطارد (سید شعیب الرحمٰن) | 47 |
| جب بالغ ہوئے تو کیا دیکھا (انتخاب: محمد عارف) | 49 |
| ریکی اور چکراز (ریکی گرینڈ ماسٹر غلام سرور شباب صاحب) | 50 |
| غصہ: اسباب، علامات، نقصانات اور علاج (حکیم قاضی خالد) | 51 |
| آپ سگریٹ نوشی کیسے ترک کریں! (شکیل صدیقی) | 55 |
| جادو، جنات کے اثرات یا مرگی (ڈاکٹر محمد زاہد الحق قریشی) | 56 |
| انار۔ جرعۂ لطف وشفا (حکیم غلام یزدانی قریشی) | 58 |
| کیل مہاسوں سے نجات حاصل کرنے کا آسان طریقہ | 61 |
| بال گرنے کا آسان گھریلو علاج (ڈاکٹر علی آفاق) | 61 |
| تبصرہ کتاب "اٹھراہ، ورم رحم" (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 62 |


## روحانی درسگاہ کے بارے میں ضروری گذارشات

*......روحانی درسگاہ کی طرف سے جتنے بھی اعمال بغیر فیس کے سکھائے جاتے ہیں، ان کو سیکھنے کے لیے شرائط ویب سائٹ پر دی گئی ہیں۔ اعمال میں مسلسل اضافہ ہوتا رہتا ہے۔ اس لیے وقتاً فوقتاً ویب سائٹ دیکھتے رہیں۔ شرائط میں بھی اگر تبدیلی ہوتی ہے تو وہ بھی ویب سائٹ پر دے دی جاتی ہے۔ اعمال سیکھنے کے لیے رسالہ میں دیا گیا کوپن لازمی کر دیا گیا ہے۔ اس کے بغیر اعمال ارسال نہیں کیے جائیں گے

darulamal.org/ruhanidarsgah

*......روحانی درسگاہ کے تمام معاملات کے لیے مولانا محمد عرفان صاحب سے دوپہر 2 بجے سے قبل مغرب تک فون کر سکتے ہیں۔ جمعہ و اتوار کو فون نہ کریں۔ رابطہ نمبر: 0321-4661681

0333-4745241

# حمد باری تعالیٰ

حمد رب جلیل کیا کہیے
جو بھی کہیے وہ سب بجا کہیے
حمد کا حق ادا نہیں ہوتا
لفظ کتنے ہی خوشنما کہیے
وہ علیم وہ خبیر ہے تو پھر
حال کہیے نہ ماجرا کہیے
نعمتوں سے نوازنا اُس کا
یاد آتا ہے بارہا کہیے
مالک و خالق حقیقی کو
دو جہانوں کا آسرا کہیے
اور کیا کیا ہمیں نہ بخشے گا
جس نے بخشا ہے مصطفیٰ ﷺ کہیے
ہم سے مسرورؔ یہ کہاں ممکن
حرف اُس کی صفات کا کہیے

(مسرورؔ کیفی)

# تیرا تو اک جہاں ہے شیدا دیارِ نور

خوابوں میں بس گیا ہے نبی ﷺ کا دیارِ نور
اب دل کا ہو گیا ہے وظیفہ دیارِ نور
کہتا ہے کس ادا سے کوئی دیکھ کر تجھے
دیکھا کسی نے کیا جو نہ دیکھا دیارِ نور
چمکا کرے گا چاند بھی سورج بھی تا ابد
لیکن جدا ہے تیرا چمکنا دیارِ نور
تیرے لیے یہ کیسے مچلتا ہے کیا کہوں
خود دیکھ لے تو دل کا مچلنا دیارِ نور
مشتاق جتنے لوگ ہیں رحمت کی چھاؤں کے
ان سب کو اپنی گود میں رکھنا دیارِ نور
تیری حسین اور معطر زمین پر
کتنا گراں ہے پاؤں کا رکھنا دیارِ نور
مسرورؔ تیرے نام کا شیدائی کیوں نہ ہو
تیرا تو اک جہاں ہے شیدا دیارِ نور

(مسرورؔ کیفی)

## ماہنامہ خزینہ روحانیات میں مضامین لکھنے والوں کے رابطہ نمبر اور پتہ معلوم کرنا

ادارے کی مجلسِ مشاورت نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ رسالے میں مضامین لکھنے والوں کے موبائل نمبرز اور پتہ نہیں دیے جائیں گے۔ جس کو بھی رابطہ کرنا ہو، وہ ادارے کے متعلقہ شعبے سے رابطہ کرے۔ اگر اس شعبے کے فرد نے ضرورت محسوس کی تو وہ نمبر دے دیں گے۔ اس کے علاوہ اور کوئی صورت نہیں ہے۔ اس سلسلے میں مزید کوئی بات نہیں ہوگی۔

مہربانی فرما کر جو اصول بنا دیا گیا ہے، اسی پر عمل کریں۔ شکریہ

## سارا سال رزق کی فراخی کا بارہا کا آزمودہ عمل

یومِ عاشورہ (دسویں محرم) کو اپنے اہل و عیال پر کھانے پینے میں فراخی کرنے سے سارا سال اللہ تعالیٰ رزق میں فراخی عطا فرماتے ہیں۔

سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ''جو شخص عاشورہ کے دن اپنے اہل و عیال کے کھانے پینے میں خوب فراخی اور کشادگی کرے گا اللہ تعالیٰ سال بھر تک اس کے رزق میں وسعت اور خیر و برکت عطا فرمائے گا''۔

حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ہم نے اس کا تجربہ کیا تو ایسا ہی پایا۔ (مشکوٰۃ شریف ص 170)

# صحیح اور غلط کی تمیز

خالد مقبول حفظہ اللہ

سب سے پہلے تو تمام قارئین کو نیا اسلامی سال بہت مبارک ہو۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ یہ نیا سال مسلمانوں پر آسانی اور عافیت والا سال ہو۔ ہر قسم کی پریشانیوں، مصیبتوں، آفتوں، امراض سے نجات کا ہو اور تمام جائز حاجات پوری ہوں۔ رزق کی فراخی ہو۔ ہر قسم کے جادو، جنات اور بندشوں کا خاتمہ اور حفاظت ہو۔ عالمِ اسلام کو غلبہ عطا ہو۔ خصوصاً ہمارے وطن پاکستان کے حالات بہتر ہوں۔ آمین

چند ماہ سے پاکستان کے سیاسی حالات خراب ہوتے جا رہے ہیں۔ بندے کو سیاست سے دلچسپی نہیں، لیکن ہر محفل میں اب تھوڑی دیر کے لیے ہی سہی، موضوع بحث موجودہ سیاست آ ہی جاتی ہے۔ اس پر ہمیشہ سے ایک ہی مؤقف دیا ہے اور وہ یہ کہ **"صحیح اور غلط میں تمیز کی جائے"**۔

اس کا مطلب یہ ہے کہ جو بات، کوئی بھی، صحیح کر رہا ہو، اس کو صحیح کہا جائے اور اگر غلط کر رہا ہو تو غلط کہا جائے۔ لیکن ہمارے ہاں تو الٹی ہی گنگا بہہ رہی ہے۔ اپنا لیڈر، جیسا بھی ہو، جو بھی غلط کام کیے ہوں، جو بھی غلط فیصلے کیے ہوں اور اس سے پاکستان کو کتنا ہی نقصان کیوں نہ ہوا ہو...... وہ سچا ہے اور اس کی ہر بات صحیح ہے۔

دوسری طرف جو بھی ہمارے لیڈر کے خلاف بولے، اس کی ہر بات غلط ہے اور جھوٹ ہے۔

حیرانی ہوتی ہے کہ عوام کی عقل کہاں گئی؟ قوت فیصلہ کہاں گئی؟ اچھے خاصے پڑھے لکھے لوگوں کو اس میں شدت سے مبتلا دیکھا کہ جس لیڈر کو وہ مانتے ہیں، اس کی کوئی بھی غلط بات ان کو نظر نہیں آتی۔ حالانکہ ایک عام بندہ بھی غلط بات کی سمجھ رکھتا ہے۔

اس سے سمجھ یہی آتا ہے کہ ہمارے نزدیک حق و باطل اور صحیح و غلط کا کوئی معیار نہیں ہے۔ کوئی پیمانہ نہیں ہے جس کو سامنے رکھتے ہوئے ہم یہ کہہ سکیں کہ فلاں غلط بات کر رہا ہے یا فلاں صحیح بات کر رہا ہے۔

بس ایک ہی اصول سب نے اپنایا ہوا ہے اور وہ یہ کہ **"اپنا لیڈر صحیح، باقی سارے غلط"**۔

لوگ نیا پاکستان بنانے کی بات کر رہے ہیں۔ مختلف قسم کے مطالبات سامنے رکھ رہے ہیں۔ بندہ بھی ان سے اتفاق کرتا ہے کہ مطالبات غلط نہیں ہیں۔ اور حقیقت میں ایک عام بندہ کا انصاف لینا بہت مشکل ہے۔ ایک عام بندے کی کوئی زندگی نہیں ہے۔ لیکن اس کے لیے جو راستہ اپنایا جا رہا ہے، اس سے کیا کیا فائدے ہوں گے اور کیا کیا نقصان ہوں گے؟ ایسا لگتا ہے کہ اس طرف کسی کی کوئی نظر نہیں۔ جو مخالف ہیں، وہ مسلسل مخالفت کر رہے ہیں اور جو حامی ہیں، ان کی آنکھوں پر پٹی بندھی ہوئی ہے۔ ان کو کوئی نقصان نظر ہی نہیں آ رہا۔

ہونا تو یہ چاہیے تھا کہ پاکستانی عوام کے حق میں جو بھی مطالبہ فائدے مند ہو، اس کو حکومتِ وقت فوری طور پر منظور کرے اور اس پر عملی طور پر کام کرے۔ مگر ہماری سیاست کا بھی عجیب حال ہے۔ مخالف جو بات کہے، وہ غلط۔ خود کہیں تو صحیح۔ مخالف جو اچھے کام کرے، ان کی کوئی تعریف اور قدر دانی نہیں۔ خود جو کریں، ان کی خوب تشہیر کی جاتی ہے۔ اور یہ حکومتِ وقت کی بات نہیں، کئی سالوں سے یہی دیکھا جا سکتا ہے۔

خدارا! اپنی آنکھیں کھولیں، اپنے بند دماغ کو جگائیں۔ اور کم از کم اتنا تو سمجھنے اور بولنے کی طاقت رکھیں کہ جو کام غلط ہے، اس کو غلط کہیں۔ چاہے وہ کام اپنا لیڈر ہی کیوں نہ کہے یا کر رہا ہو۔ اگر یہ روش نہ چھوڑی تو پھر کوئی نیا پاکستان نہیں بنے گا۔ اگر بنا بھی تو اس کو نیا کہنا ہی غلط ہوگا کیونکہ جب تک عوام کو صحیح اور غلط کی تمیز ہی نہ ہوگی، جتنے مرضی نظام لے آئیں، اصلاح بہت مشکل بلکہ ناممکن ہوگی۔ کاش عوام کو اس بات کا ادراک ہو جائے اور وہ صحیح اور غلط میں تمیز کرنا سیکھ جائیں۔

# کبیرہ گناہوں کے بارے میں ایک اہم مضمون

مرتب: مولانا سعید قمر الزمان صاحب

## کبیرہ گناہ کا بیان

1۔ شرک باللہ...... اس کی دو اقسام ہیں

ا۔ شرک اکبر ۲۔ شرک اصغر

2۔ قتل کرنا

3۔ جادو ٹونا کرنا

4۔ نماز نہ پڑھنا

5۔ زکوٰۃ نہ دینا

6۔ بلا عذر رمضان کے روزے نہ رکھنا

7۔ استطاعت کے باوجود حج نہ کرنا

8۔ والدین کی نافرمانی

9۔ اہل و اقارب سے قطع تعلقی

10۔ زنا کاری

11۔ لواطت اور عورت کے دبر میں مباشرت کرنا

12۔ سود خوری

13۔ اللہ اور رسول اللہ ﷺ کی طرف جھوٹی بات منسوب کرنا

14۔ یتیم کا مال کھانا

15۔ میدان جہاد سے بھاگ جانا

16۔ حکمرانوں کا اپنی رعایا کے ساتھ دھوکہ بازی اور ظلم و ستم کرنا

17۔ فخر و تکبر اور خود پسندی

18۔ جھوٹی گواہی دینا

19۔ شراب نوشی

20۔ جوا بازی

21۔ پاک دامن عورتوں پر تہمت لگانا

22۔ مالِ غنیمت میں خیانت کرنا

23۔ چوری کرنا

24۔ راہ زنی کرنا (ڈکیتی)

25۔ جھوٹی قسم کھانا

26۔ ظلم و ستم کرنا

27۔ ظالمانہ ٹیکس وصول کرنا

28۔ حرام خوری کرنا اور مال کے حصول کے لیے جائز و ناجائز کی تمیز نہ کرنا

29۔ خودکشی کرنا

30۔ دروغ گوئی کا عادی ہونا

31۔ اسلامی قوانین کے خلاف فیصلہ کرنا

32۔ فیصلہ کرنے پر رشوت لینا

33۔ عورتوں اور مردوں کا ایک دوسرے کی مشابہت اختیار کرنا

34۔ دیوث (بے غیرت) ہونا

35 حلالہ کرنا اور کروانا

36۔ پیشاب سے طہارت حاصل نہ کرنا

37۔ جانور کے چہرے کو داغنا

38۔ دنیا کے لیے علم حاصل کرنا اور علم کا چھپانا

39۔ خیانت کرنا

40۔ احسان جتلانا

41۔ قضاو قدر کا انکار کرنا

42۔ تجسس کرنا

43۔ چغل خوری کرنا

44۔ لعن وطعن کرنا

45۔ غداری اور بے وفائی کرنا

46۔ کاہنوں اور نجومیوں کی تصدیق کرنا

47۔ شوہر کی نافرمانی کرنا

48۔ کپڑوں، دیواروں اور پتھروں پر تصاویر بنانا

49۔ مصیبت کے وقت نوحہ گری اور سینہ کوبی کرنا

50۔ سرکشی کرنا

51۔ کمزور، غلام، باندی، بیوی اور جانور پر ظلم وزیادتی کرنا

52۔ پڑوسی کو تکلیف دینا

53۔ مسلمانوں کو تکلیف پہنچانا اور گالیاں دینا

54۔ ٹخنوں سے نیچے کپڑا لٹکانا

55۔ سونے اور چاندی کے برتنوں میں کھانا پینا

56۔ مردوں کا ریشمی اور سنہری (سونے کی) ملبوسات اور مصنوعات استعمال کرنا

57۔ غلام کا اپنے مالک کے پاس سے بھاگ جانا

58۔ غیر اللہ کے لیے جانور ذبح کرنا

59۔ جان بوجھ کر اپنے آپ کو باپ کے علاوہ کسی اور کی طرف منسوب کرنا

60۔ فضول بحث ومباحثہ کرنا

61۔ ضرورت سے زائد پانی روکنا

62۔ ناپ تول میں کمی وبیشی کرنا

63۔ تدبیر الٰہی سے بے خوف وبے فکر ہو جانا

64۔ مردار جانور اور سور کا گوشت کھانا

65۔ نماز جمعہ اور جماعت کا چھوڑنا

66۔ اللہ تعالیٰ کی رحمتوں سے مایوس ہونا

67۔ مسلمان کو کافر ٹھہرانا

68۔ مکروفریب اور دھوکہ بازی

69۔ مسلمانوں کے خلاف جاسوسی اور ان کی پردہ دری کرنا

70۔ صحابہ کو برا بھلا کہنا

71۔ ناحق فیصلہ کرنا

72۔ فحش کلامی کرنا

73۔ نسب میں عیب جوئی کرنا

74۔ مُردوں پر نوحہ گری کرنا

75۔ سنگ میل مٹا دینا

76۔ کسی بری عادت کا ایجاد کرنا یا گمراہی کی دعوت دینا

77۔ بال میں بال ملانا اور جسم گدوانا

78۔ کسی مسلمان کو لوہا دکھا کر دھمکی دینا

79۔ حرم محترم میں ملحدانہ کام کرنا

قرآن کریم اور سنت طیبہ کی روشنی میں پچھلے صفحات میں بعض ان اہم کبیرہ گناہوں کا تذکرہ تھا، جنہیں علماء کرام نے اپنی اپنی تالیفات میں اور خصوصاً امام ذہبیؒ نے اپنی مشہور ومعروف کتاب ''الکبائر'' میں بیان فرمایا ہے۔

آخر میں ہم اللہ تعالیٰ سے دعا گو ہیں کہ وہ ہم کو ان تمام کبیرہ گناہوں سے محفوظ رکھے جن سے ہم واقفیت رکھتے ہیں یا نہیں رکھتے اور ان تمام چیزوں سے اجتناب کی توفیق دے جسے وہ پسند نہیں فرماتا اور ہم سے جو کوتاہیاں ہوگئی ہیں انہیں معاف فرمائے۔ نیز ہمیں اس مفلس کے قبیل سے نہ بنائے جس کے متعلق نبی اکرم ﷺ نے یہ فرمایا ہے:

''جانتے ہو کہ مفلس کسے کہتے ہیں؟ میری امت میں درحقیقت مفلس وہ شخص ہے، جو قیامت کے روز نماز، روزہ، زکوٰۃ وغیرہ لے کر حاضر ہوگا۔ اور ایسی حالت میں حاضر ہوگا کہ کسی کو دنیا میں گالی دی ہوگی، کسی کو تہمت لگائی ہو گی، کسی کا مال ہضم کر لیا ہوگا، کسی کی خون ریزی کی ہوگی یا کسی کو ناحق مارا پیٹا ہوگا۔ تو جس شخص کو مثلاً اس نے گالی دی ہوگی، اسے اس کی نیکیاں دے دی جائیں گی اور جس کو اس نے مارا پیٹا ہوگا، اس کی نیکیاں دے دی جائیں گی۔ پھر ان مظالم کے ادا ہونے سے پہلے اگر اس کی نیکیاں ختم ہوگئیں تو ان

مظلوموں کے گناہ اس کے سر ڈال دیئے جائیں گے۔ پھر اس کو جہنم میں پھینک دیا جائے گا"۔ (اس حدیث کو امام احمد اور ترمذی نے روایت کیا ہے، صحیح الجامع ۸۷)

اس لیے ہر مسلمان بھائی کو اپنا ذاتی محاسبہ کرنا چاہیئے۔ قبل اس کے کہ اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس سے محاسبہ فرمائیں۔

لہٰذا ہر دن یا ہر ہفتے یا کم از کم ہر ماہ یہ محاسبہ کر لینا چاہیئے کہ خدانخواستہ اس سے کوئی ایسا قول وفعل تو سرزد نہیں ہو گیا جو صحیح عقیدہ کے منافی ہو۔ دین کے ستون نماز میں کوتاہی تو نہیں ہو رہی ہے۔ کیا اسلام کے بقیہ ارکان صحیح طور پر ادا ہو رہے ہیں۔ یا مذکورہ بالا گناہوں کا مرتکب تو نہیں ہو رہا ہے اور اسے توبہ کی توفیق ہو رہی کہ نہیں؟

لہٰذا اے بھائی! آپ کو سچی توبہ کرنے میں جلدی کرنی چاہیئے کیونکہ کبیرہ گناہ سچی توبہ کرنے سے معاف کر دیئے جاتے ہیں۔ (ان شاء اللہ)

اسی طرح توبۃ النصوح کی چند شرائط ہیں:

**اول:** گناہ کے ارتکاب پر شرمندہ ہونا۔

**دوم:** گناہ کو دوبارہ نہ کرنے کا عزم مصمم کرنا۔

**سوم:** اخلاص کے ساتھ صرف اللہ تعالیٰ کی رضا کے لیے توبہ کرنا۔

**چہارم:** گناہ کے ارتکاب میں حقوق العباد کی حق تلفی کی صورت میں حق کو صاحب حق تک پہنچانا۔ جیسے آپ نے کسی شخص کو گالی دی یا زبردستی اس سے کوئی چیز حاصل کر لی تو سب سے پہلے ان حقوق کو واپس کیا جائے اور اس سے معافی کی درخواست کی جائے۔

اور اگر کسی سے ایسا کبیرہ گناہ سرزد ہوا ہو جس میں کسی دوسرے شخص کی حق تلفی نہ ہوئی ہو تو اس سے توبہ کرنے کے لیے مذکورہ بالا پہلی تین شرائط کافی ہیں۔

ہم اللہ تعالیٰ سے دست بدعا ہیں کہ وہ ہمارے گناہوں کو معاف اور توبہ کو قبول فرمائے۔

نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

"ہر آدمی سے غلطی سرزد ہوتی ہے لیکن غلطی کرنے والوں میں اچھے وہ لوگ ہیں جو توبہ کر لیتے ہیں"۔ (اس حدیث کو امام احمد اور ترمذی وغیرہ نے روایت کیا ہے)

کبیرہ گناہ کے متعلق یہاں یہ بات واضح کر دینا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جب گناہ کبیرہ کسی سے سرزد ہوتا ہے تو اس کا گناہ صرف اسی شخص تک محدود رہتا ہے۔ ہاں اگر اس نے کسی دوسرے کی اس کے ارتکاب کرنے میں مدد کی ہے تو اس کو بھی مرتکب ہونے والے کی طرح گناہ ملے گا اور یہی اصول گناہ صغیرہ کے متعلق بھی ہے۔

اس لیے ہر مسلمان کو داعی خیر ہونا چاہیئے اور داعی شر ومعصیت نہیں ہونا چاہیئے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب لوگوں کو اس سے محفوظ رکھے۔

# اچھی، سچی اور انمول باتیں

محمد علیم نظامی

......اور رسول علیہ السلام تمہیں جو کچھ دیں، وہ لے لو۔ اور جس چیز سے منع کریں، اس سے رک جاؤ۔ (سورۃ الحشر: 17)

......حکمت اس درست کلام کا نام ہے جو انسان کے دل میں اتر جائے۔ (روح المعانی، النحل 487/7)

......اللہ پر ایمان لا اور پھر اس پر ثابت قدم رہ۔ (مسلم، کتاب الایمان: 38)

......رسول اللہ علیہ السلام تمام اوقات میں اللہ کا ذکر کیا کرتے تھے۔ (مسلم: 373)

......لا الہ الا اللہ میرا قلعہ ہے۔ جو شخص اس قلعہ میں داخل ہو گیا، وہ میرے عذاب سے محفوظ ہو گیا۔ (مسند الشہاب القضاعی: 1451)

......جب کسی شخص کو اپنی بہبود (نفع) کا کوئی موقع ہاتھ لگے تو اسے ضائع نہیں کرنا چاہئے۔ (الجمال والاکمال: 174)

......زمانہ اور وقت کی قدر و قیمت کسی طرح بیش قیمت مال سے کم نہیں ہے۔ (مولانا سیوہاروی: 225)

......اپنی باگ نفس کے ہاتھ میں مت دو۔ (حکیم الامت حضرت تھانوی رحمہ اللہ، 27 جواہر: 313)

......ذکر اللہ وہ شے ہے کہ حق تعالیٰ کا اس سے قرب ہوتا ہے۔ (حکیم الامت حضرت تھانوی رحمہ اللہ، فضائل صوم و صلاۃ: 552)

......اور تم اس ذات پر بھروسہ رکھو، جو زندہ ہے، جسے کبھی موت نہ آئے گی۔ (سورۃ الفرقان: 58)

......یقین رکھو کہ اللہ سے کوئی چیز چھپ نہیں سکتی۔ نہ زمین میں نہ آسمان میں۔ (سورۃ ال عمران: 5)

......کسی شخص کو صبر سے بہتر اور وسیع تر عطیہ نہیں دیا گیا۔ (بخاری: 1469، مسلم: 1053)

......مجھے بے کار وقت گزارنا انتہائی شاق معلوم ہوتا ہے۔ (مفتی محمد شفیع رحمہ اللہ میرے والد میرے شیخ)

......قرآن پاک ہمیں عبادات، معاملات، فضائل و اخلاق......غرض ہر معاملہ میں رہنمائی کرتا ہے۔ (شیخ سدیس ورفقاء)

......بے شک فیصلے کے دن کا وقت مقرر ہے۔ (سورۃ النساء: 17)

......تمام اذکار و ادعیہ کی روح لا الہ الا اللہ ہے۔ (حاشیہ حصن حصین: 181)

......دعا مومن کا ہتھیار ہے، دین کا ستون ہے اور آسمان و زمین کا نور ہے۔ (مستدرک حاکم: 1812)

......جھوٹا آدمی بات تو بناتا ہے مگر اس کا جھوٹ خود اس کی بناوٹی بات سے کھل جاتا ہے۔ (الجمال والاکمال: 109)

......بہت بڑی بات ہے اگر انسان اپنے خوبصورت وجود کو بے کار سمجھے۔ (وقت کا بہتر استعمال: 238)

......اسلام ہی ایک ایسا دین ہے جو وقت کی قدر و قیمت وعظمت سکھاتا ہے۔ (وقت کا بہتر استعمال 236)

......آپ اللہ ہی پر توکل رکھیں، وہ کارسازی کے لیے کافی ہے۔ (سورۃ الاحزاب: 30)

......اللہ تعالیٰ ہمیں قرآن کریم کے حقوق ادا کرنے کی توفیق دیں۔ آمین

## ایک دعا... پڑھ کر آمین کہیں

رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ۔ وَقِنَا عَذَابَ القرض۔ وَقِنَا عَذَابَ المرض۔ وَقِنَا عَذَابَ القبر۔ وَقِنَا عَذَابَ الحشر۔ وَقِنَا عَذَابَ الجھنم۔ وَقِنَا عَذَابَ المیزان

(سید عبدالخالق، کراچی)

# مکتبة العارف کی جانب سے اس ماہ کی منتخب اسلامی کتب پر 50% خصوصی رعایت

اس کے علاوہ ہر قسم کی اسلامی کتب بھی تقریباً 50% ڈسکاؤنٹ پر طلب فرمائیں۔

**ڈاک خرچ بذمہ خریدار**

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| ہمارے معاشرتی اخلاق وکردار | ڈاکٹر مصطفیٰ السباعی | 360 |
| آثار حبیب ﷺ کی خوشبو | ابو محمد عبدالمالک | 230 |
| آفتاب بخارا | مولانا محمد روح اللہ نقشبندی | 280 |
| نیکی اور صلہ رحمی | ابن الجوزی البغدادیؒ | 250 |
| خلفائے راشدین | شاہ معین الدین احمد ندویؒ | 220 |
| نصیحتیں وصیتیں | محمد اسحاق ملتانی | 350 |
| تحفہ اساتذہ کرام | مولانا محمد روح اللہ نقشبندی | 300 |
| اسلام اور دولت وثروت | مولانا ساجد الرحمن صدیقی | 330 |
| گناہ گار جب اللہ کی طرف پلٹے | محمد انور بن اختر | 245 |
| مسنون دعاؤں کی قبولیت کے حیرت انگیز واقعات | محمد اسحاق ملتانی | 540 |
| خطبات ربیع الاول | مولانا حافظ محمد ندیم قاسمی | 400 |
| ایام خلافت راشدہ | حضرت مولانا عبدالرؤف رحمانی | 360 |
| نومولود کے احکام ومسائل اور اسلامی نامی | فاروق رفیع | 450 |
| دنیا کی حقیقت | عارف باللہ شاہ حکیم محمد اختر رحمہ اللہ | 300 |
| انکشاف حق | مولانا مفتی خلیل احمد خان | 300 |
| سنہرے واقعات | مولانا جنید اقبال | 300 |
| تڑپتی لاشیں | محمد انور میمن | 350 |
| امر بالمعروف ونہی عن المنکر | مولانا قاری شریف احمد | 160 |
| مجموعہ خطبات شہید | مفتی بشیر احمد پسروری | 80 |
| ذوالقرنین یاجوج ماجوج اور فتنہ دجال | ابو معاذ جھنگوی | 250 |
| دینی وعلمی خدمات (زکریا کاندھلوی کی) | مولانا روح اللہ نقشبندی غفوری | 300 |
| خاک کربلا | سید ذیشان نظامی عفی عنہ | 450 |
| ہم نے کیوں اسلام قبول کیا | محمد انور بن اختر | 350 |
| بدنظری اور عشق بازی کی تباہ کاریاں | محمد انور میمن | 375 |
| تقویٰ کی اہمیت | مولانا روح اللہ نقشبندی | 360 |
| عورت کے لیے بناؤ سنگھار کے شرعی احکام | مفتی محمد کمال الدین راشدی | 80 |
| خرید وفروخت کی تعریفات وشرائط | مولانا عمران اشرف عثمانی | 120 |
| سیدنا صدیق اکبرؓ کے شب وروز | مولانا محمد حذیفہ لاہوری | 330 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| طلبہ کے لیے نایاب تحفہ | مولانا نورالدین فتح پوری | 120 |
| اسلام کی حقانیت | مولانا حافظ محمد ندیم قاسمی | 140 |
| ہجرت خیر البشر ﷺ | ابو محمد عبدالمالک | 380 |
| اخلاق رسول ﷺ | مولانا اخلاق حسین قاسمی | 300 |
| کامیاب طالب علم | مولانا روح اللہ نقشبندی | 180 |
| تبلیغی جماعت | حضرت مولانا مفتی صابر محمود | 340 |
| آتش وخوں سے دریچہ زنداں تک | محمد ناصر خان | 300 |
| جہاد افغانستان میں اللہ رحمن کی نشانیاں | الشیخ عبداللہ عزام شہید | 300 |
| متقیوں کا انعام مجرموں کا انجام | قاری عبدالمجید تونسوی صاحب | 280 |
| خلافت راشدہ قدم بہ قدم | عبداللہ فارانی | 320 |
| سوانح حیات سلطان باہو | حافظ محمد حمید اختر قادری سلطانی | 80 |
| فضائل ایمان | مفتی محمد نعیم | 400 |
| بخاری کی باتیں | سید امین گیلانی | 200 |
| جوانی کو ضائع کرنے کے نقصانات | مولانا محمد ارسلان بن اختر میمن | 130 |
| علماء صحابہؓ | احمد خلیل جمعۃ | 130 |
| عیسائیت | الشیخ رحمت اللہ کیرانویؒ | 130 |
| مجاذیب کی پراسرار دنیا | مولانا محمد روح اللہ نقشبندی | 160 |
| حضرت خواجہ ابوالحسن خرقانی قدس سرہ | محمد نذیر رانجھا | 200 |
| کیا ہم اللہ کا ادب کرتے ہیں | ابوالحسن عبدالمنان راسخ | 250 |
| جواہرات حیدری (دوم) | مولانا علی شیر حیدری | 520 |
| سنہری شعاعیں | مولانا مفتی عاصم عبداللہ | 230 |
| تحفہ طالب علم وتذکرہ اہل علم | مولوی محمد خبیب کا بگرامی | 280 |
| سیدنا فاروقؓ اعظم کے شب وروز | مولانا محمد حذیفہ لاہوری | 280 |
| سیرت سیدنا عثمان ذوالنورینؓ | حضرت مولانا قاضی مظہر حسین | 180 |
| عافیہ صدیقی | عمر عزام خراسانی | 300 |
| سیّدی وابی | سید عطاء اللہ شاہ بخاری | 450 |
| خطبات برما | مولانا محمد الیاس گھمن | 240 |
| مغفرت کی شرطیں | پیر ذوالفقار نقشبندی | 275 |
| موت کی تیاری | پیر ذوالفقار نقشبندی | 210 |

رابطہ المکتبة العارف، دارالعمل چشتیہ
042-35033371, 0322-4773786, 0332-4487877
darulamal.org/bookshop, info@darulamal.org

# اللہ والوں سے جو بدی کرتا ہے، اللہ والے اُس سے نیکی کرتے ہیں

مرتب: مولانا سلیم اللہ ظفر صاحب

حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری رحمۃ اللہ علیہ کا شمار برصغیر کے مشہور اولیاء میں ہوتا ہے۔ ایک روز ان کے پاس عقیدت مندوں اور شاگردوں کا ہجوم تھا کہ ایک شخص ان کے پاس اپنی بغل میں آلۂ قتل چھپائے ہوئے آیا۔ اللہ والوں کو قدرت نے خاص فراست عطا کی ہوتی ہے۔ آپ رحمہ اللہ نے اس کے تیور بھانپ لئے۔

جب وہ آپ رحمہ اللہ کے ذرا اور قریب ہوا تو آپ رحمہ اللہ نے بڑی شفقت سے فرمایا: ''دیکھو بھائی! تم جس ارادے سے آئے ہو اس کو پورا کر دو۔ میں تمہارے سامنے موجود ہوں''۔ آپ رحمہ اللہ کے انداز میں اتنی کریمانہ محبت اور گھائل کر دینے والی انکساری اور اس کا اتنا بر اارادہ!!!

اس پر یہ الفاظ اثر کر گئے اور وہ کانپنے لگا۔ اس کے پورے جسم پر لرزہ طاری تھا اور وہ آپ رحمہ اللہ کے قدموں میں گر پڑا اور کہنے لگا ''مجھے لالچ دے کر آپ کے قتل پر آمادہ کیا گیا تھا اور اسی مقصد کے لئے میں یہ چھری اپنی بغل میں دبا کر آپ کے پاس آیا تھا۔ اب میں چاہتا ہوں کہ میری اس خطا کی وجہ سے آپ اسی چھری سے میرا کام تمام کر دیں تا کہ میں اپنی بدبختی کی سزا کو پہنچوں''۔

سبحان اللہ!...... حضرت خواجہ صاحب رحمہ اللہ نے بڑے نرم لہجے میں فرمایا: ''بھائی ہم درویشوں کا شیوہ یہ ہے کہ جو ہم سے بدی کرتا ہے، ہم اس سے نیکی کرتے ہیں۔ تم نے میرے ساتھ کوئی بدی نہیں کی۔ ہاں ایک برا ارادہ لے کر آئے تھے جس میں اللہ تعالیٰ نے میری تم سے حفاظت کی''۔ یہ فرما کر حضرت رحمہ اللہ نے اسے گلے سے لگا لیا اور اس کے حق میں دعائے خیر کی۔ اس شخص پر آپ رحمہ اللہ کے بلند اخلاق کا اس قدر اثر ہوا کہ اسی وقت اس نے آپ رحمہ اللہ کے ہاتھ پر بیعت کر لی اور دن رات آپ رحمہ اللہ کی خدمت میں رہنے لگا۔

حضرت کی اچھی صحبت نے اس پتھر کو ہیرا بنا دیا اور اس پر اللہ تعالیٰ کی اس قدر مہربانی ہوئی کہ پینتالیس بار اسے حج بیت اللہ شریف کی سعادت نصیب ہوئی اور طرہ یہ کہ بالآخر وہ حجاز مقدس میں اپنے رب کے دیس سدھار گیا۔

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَ بِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ

اللہ کے مقبول بندوں کے ہاں جانے سے بندوں کو اللہ کا قرب ملتا ہے۔

قارئین! آج بھی اللہ کے مقبول اور سچے بندے موجود ہیں۔ کوئی دور ان سے خالی نہیں ہوتا لیکن آج بہت سے لوگوں نے دنیاوی جاہ و منزلت اور آسائشوں کی طلب و مستی میں اس راہ کو اپنا لیا ہے، جس کی وجہ سے لوگوں کا رجحان و میلان تصوف اور بزرگان دین سے اٹھتا جا رہا ہے۔ آپ اپنی سچی طلب لے کر نکلیں اور ان مقبولانِ بارگاہ ہستیوں کو تلاش کریں۔ یقیناً آپ کو اتباع سنت کی چادر میں لپٹے بہت سے بندگانِ خدا نظر آئیں گے جو آج بھی تشنہ لب مسافروں کو جام معرفت پلا رہے ہیں۔

# قرآنی دعائیں

مولانا محمد عرفان صاحب

ذیل میں چند قرآنی دعائیں دی جارہی ہیں جو ہماری روزمرہ زندگی کے لیے ضروری ہیں۔خود بھی یاد کریں اور اپنے بچوں کو بھی یاد کرائیں۔

رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّفِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ۔ (بقرہ:۲۰۱)

**ترجمہ** پروردگار ہمیں دنیا میں بھی نیکی عطا فرما اور آخرت میں بھی اور ہمیں جہنم کے عذاب سے محفوظ فرما۔

رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَیْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَی الْقَوْمِ الْکٰفِرِیْنَ۔ (بقرہ:۲۵۰)

**ترجمہ** اے پالنے والے ہمیں بے پناہ صبر عطا فرما، ہمارے قدموں کو ثبات دے اور ہمیں کافروں کے مقابلہ میں نصرت عطا فرما۔

رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِیْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا۔ (بقرہ:۲۸۶)

**ترجمہ** اے پالنے والے ہم جو بھول جائیں یا ہم سے غلطی ہو جائے اس کا مواخذہ نہ کرنا۔(یعنی اسکے بارے میں جواب طلب نہ کرنا)۔

رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَیْنَآ اِصْرًا کَمَا حَمَلْتَہٗ عَلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِنَا (بقرہ:۲۸۶)

**ترجمہ** پالنے والے ہمارے اوپر ویسا بوجھ نہ ڈالنا جیسا پچھلی امتوں پر ڈالا گیا۔

رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَۃَ لَنَا بِہٖ وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَی الْقَوْمِ الْکٰفِرِیْنَ۔

(بقرہ:۲۸۶)

**ترجمہ** اے پالنے والے ہم پر وہ بار نہ ڈالنا جس کی ہم میں طاقت نہ ہو، ہمیں معاف کر دینا، ہمیں بخش دینا، تو ہمارا مولا اور مالک ہے، اب کافروں کے مقابلہ میں ہماری مدد فرما۔

رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ ھَدَیْتَنَا وَھَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْکَ رَحْمَۃً اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّابُ۔ (آل عمران:۸)

**ترجمہ** اے پالنے والے ہدایت کے بعد ہمارے دلوں کو نہ پھیرنا، ہمیں اپنے پاس سے رحمت عطا فرما، تو تو بہترین عطا کرنے والا ہے۔

رَبَّنَآ اِنَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ۔ (آل عمران:۱۶)

**ترجمہ** اے پالنے والے ہم ایمان لے آئے ہیں، ہمارے گناہوں کو معاف کر دے اور ہمیں جہنم سے بچالے۔

رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَاِسْرَافَنَا فِیْٓ اَمْرِنَا وَثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَی الْقَوْمِ الْکٰفِرِیْنَ۔ (آل عمران:۱۴۷)

**ترجمہ** اے پالنے والے ہمارے گناہوں کو معاف کر دے، ہمارے کاموں میں زیادتیوں کو معاف فرما، ہمارے قدموں میں ثبات عطا فرما اور کافروں کے مقابلہ میں ہماری مدد فرما۔

رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَکَفِّرْ عَنَّا سَیِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ۔

(آل عمران:۱۹۳)

**ترجمہ** اے پالنے والے ہمارے گناہوں کو معاف فرما، ہم سے ہماری برائیوں کو دور کر دے اور ہمیں نیک بندوں کے ساتھ محشور فرما۔

رَبَّنَآ اٰمَنَّا فَاکْتُبْنَا مَعَ الشّٰھِدِیْنَ۔ (مائدہ:۸۳)

**ترجمہ** اے پالنے والے ہم ایمان لے آئے ہیں لہٰذا ہمارا نام بھی تصدیق کرنے والوں میں لکھ لے۔

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ۔ (اعراف:۴۷)

**ترجمہ** اے پالنے والے ہمیں ظالموں کے ساتھ قرار نہ دینا۔

رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَیْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِیْنَ۔ (اعراف:۱۲۶)

**ترجمہ** اے پالنے والے ہمیں بہت زیادہ صبر عطا فرما اور ہمیں مسلمان دنیا سے اٹھا۔

رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ۔ (ابراہیم:۴۰)

**ترجمہ** اے پالنے والے میری دعا کو قبول فرما۔

رَبَّنَا اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَابُ۔ (ابراہیم:۴۱)

**ترجمہ** اے پالنے والے مجھے، میرے والدین کو اور تمام مومنین کو اس دن بخش دینا جس دن حساب قائم ہوگا۔

رَبَّنَآ اٰتِنَا مِنْ لَّدُنْکَ رَحْمَۃً وَّھَیِّئْ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا رَشَدًا۔ (کہف:۱۰)

**ترجمہ** اے پالنے والے ہمیں اپنی رحمت عطا فرما اور ہمارے کام میں کامیابی کا سامان فراہم کر دے۔

(بقیہ ص 39)

# اپنے تمام امور کی ابتداء بسم اللہ سے کیجئے!

مولانا محمد اظہار الحسن مدظلہ

بسم اللہ کا معنیٰ یہ ہے کہ میں اللہ تعالیٰ کے نام سے ابتداء کرتا ہوں جو اللہ ہے، سچا معبود ہے اور تمام تر عبادت کا اکیلا مستحق ہے۔ اور رحمن و رحیم کا معنیٰ یہ ہے بے شک وہ بہت عظیم اور انتہائی کشادہ رحمت والا ہے، وہ رحمت جو ہر چیز سے وسیع اور ہر جاندار کو عام ہے۔

ہر کام کی ابتداء میں یاد رہے کہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھنا سنت اور بہت پسندیدہ عمل ہے۔ خود رسالت مآب ﷺ نے اس پر عمل کیا ہے۔ اس کے پڑھنے کا حکم بھی دیا ہے اور لوگوں کو اس کا شوق دلایا ہے۔

آپ ﷺ کی حیات طیبہ سے یہ عمل باقاعدہ ثابت ہے کہ جب آپ ﷺ اپنے بستر مبارک پر آجاتے تو بِسْمِ اللّٰہِ وَضَعْتُ جَنْبِیْ پڑھتے۔ (سنن ابوداؤد)

جب آپ ﷺ اپنے دولت کدہ سے باہر تشریف لاتے تو بِسْمِ اللّٰہِ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ پڑھتے۔ (صحیح الجامع)

جب آپ ﷺ بیت الخلاء میں داخل ہوتے تو بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ پڑھتے۔ (صحیح بخاری)

جب کھانا نبی کریم ﷺ کے پاس لایا جاتا تو آپ بِسْمِ اللّٰہِ پڑھ کر ابتدا فرماتے (صحیح الجامع)۔

یہاں تک کہ دنیا کے آخری مرحلے میں بندہ کو جب قبر کی لحد میں اتارنے لگتے تو بِسْمِ اللّٰہِ وَبِاللّٰہِ وَعَلٰی مِلَّۃِ رَسُوْلِ اللّٰہِ کے الفاظ اپنی زبان سے ادا فرماتے تھے۔ (سنن ابن ماجہ)

رسول اللہ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ ''جب تم میں سے کوئی کھانا کھانے لگے تو اللہ کے نام سے ابتداء کرے۔ اگر شروع میں بھول جائے تو یاد آنے پر یوں پڑھ لے......بِسْمِ اللّٰہِ اَوَّلَہٗ وَاٰخِرَہٗ'' (سنن ابوداؤد)

حضور ﷺ کا فرمان مبارک ہے: ''جب تم میں سے کوئی شخص اپنا لباس اتارنے لگے تو بسم اللہ پڑھ لیا کرے کہ اس سے انسانی شرمگاہ اور جنات کی نگاہوں کے درمیان ایک آڑ واقع ہو جاتی ہے''۔ (جامع ترمذی)

رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے: ''جس نے وضو کے آغاز میں اللہ کا نام نہیں لیا، گویا اس کا وضو ہوا ہی نہیں''۔ (جامع ترمذی)

فرمان نبوی ﷺ ہے: ''یوں مت کہو شیطان برباد ہو جائے۔ (یعنی اسے گالی دو گے تو وہ) اس سے اتنا موٹا ہو جاتا ہے کہ پورے گھر کی مانند پھیل جاتا ہے اور خوشی سے کہتا ہے میں نے اپنی طاقت سے اسے پچھاڑ دیا ہے۔ اس کی بجائے بسم اللہ پڑھ لیا کرو۔ اگر تم نے یہ پڑھ لی تو اس سے وہ اس قدر چھوٹا ہو جاتا ہے کہ مکھی کی مانند بن جاتا ہے''۔ (سنن ابوداؤد)

آپ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے: ''رات کے وقت دروازے اللہ کا نام لے کر بند کر دیا کرو۔ اس لیے کہ جو دروازہ نام اللہ کے ساتھ بند کیا جائے، اسے شیطان بھی کھول نہیں سکتا''۔ (مسند احمد)

## بسم اللہ اور نزول برکت کا سبب؟

اس کی وجہ جیسا کہ ہم ابتداء میں ذکر کر چکے ہیں، یہ نزول برکت کا سبب ہے۔ بُرے اثر کو روکتی اور شرور کے دفعیہ کی ضامن ہے۔ نیز اس کے بارے میں ابن کثیر رحمہ اللہ نے نہایت عمدہ بات لکھی ہے کہ ''ہر کام کی ابتداء میں بسم اللہ پڑھنا امر شرعی ہے تا کہ اس کام میں برکت پڑ جائے۔ اس کے پورا ہونے کے لئے اللہ کی مدد شامل حال ہو جائے۔ نیز وہ کام شرف قبولیت پا جائے''۔ (تفسیر ابن کثیر، ۱/۲۰)

اور حدیث پاک میں آیا ہے کہ ''ہر وہ کام، جس کی ابتداء بسم اللہ الرحمن الرحیم سے نہ کی جائے تو وہ ادھورا رہ جاتا ہے''۔ (تفسیر ابن کثیر، ۱/۱۹)

یعنی اس کی برکت اڑ جاتی ہے۔

# فہرست کتب مکتبہ العارف

**نادر کتب عملیات، تعویذات، وظائف، حاضرات، رمل، جفر، نجوم، پامسٹری، جنات، جادو، آسیب وغیرہ (فوٹوسٹیٹ مجلد)**

**روحانی، عملیاتی، طبی اور تصوف کے موضوع پر فوٹوسٹیٹ کتب کی مکمل فہرستیں طلب فرمائیں۔ اور جلد ہی اپنا آرڈر بک کروائیں۔**

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| عملیات حروف صوامت | شاہد الیاس سلیمی | 325 |
| تسخیر مہر وقہر (اعمال حزب البحر) | حضرت خواجہ حسن نظامی | 385 |
| محبوب الرمل (ظہیر الرمل) | ظہیر احمد شاہ ظہیری | 300 |
| عتیق الرمل | ایم محمد صادق | 300 |
| مصداق الرمل | رنشی رگھبیر سنگھ | 460 |
| کلید دقائق الرمل دوم | منشی چھوٹے لال رمال | 400 |
| قوانین الرمل | مرزا محمود علی شفق رام پوری | 200 |
| میدان الرمل (بڑا سائز) | مولوی سید ابوالحسن | 440 |
| خزینہ رمل (1) | علامہ شاد گیلانی | 200 |
| سیر رمل (1) | علامہ شاد گیلانی | 255 |
| روحانی ایکسرے (علم رمل) | ڈاکٹر شاد گیلانی | 200 |
| آفتاب الرمل (دلدار رمل) | حافظ عبدالستار لکھنوی | 360 |
| امتیاز الرمل (مادہ درخشاں) | امتیاز علی خان مرحوم | 600 |
| ضیاء الرمل | حکیم سید فقیر حسین ضیاء النقوی | 360 |
| ممتاز الرمل (اصلی جواہر الرمل) | حکیم نور احمد ثاقب انبالوی | 360 |
| اعمال صالحین | فیصل حمید نقشبندی قادری | 600 |
| اسرار غیب (عمل ہمزاد) (1) | | 195 |
| استاد مسمریزم | سید یاسین علی نظامی | 365 |
| تاج خوش خیال | حکیم سید محمود الحسن | 380 |
| رجوع ہمزاد (1) | قاضی زاہد جمال عامل | 200 |
| رموز ہمزاد (1) | حاجی شمس الدین جھنگوی | 200 |
| سرتاج قلمی ڈائری (عامر محمود) | عامر محمود | 400 |
| صنم خانہ عملیات | سید حسن الہاشمی | 1875 |
| عملیات تسخیر ہمزاد (1) | حکیم عبدالحمید بیگ | 255 |
| عمل تسخیر نظر (روحانی مسمریزم) (1) | تسخیر ہمزاد کے عجیب وغریب اعمال | 210 |
| عجائبات الو (الوتنتر) (2) | عامل کامل حاجی کمال الدین چشتی | 280 |
| نوشتہ قسمت مع عمل تسخیر ہمزاد | حکیم اصغر علی لدھیانوی | 240 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| نیرنگ ہمزاد | ہمزاد کے موضوع منفرد و مکمل کتاب | 300 |
| چھو منتر | غلام سرور شباب | 250 |
| رد سحر (اول) | غلام سرور شباب | 300 |
| پوشیدہ خزانے | محمد اشرف امروہوی (انڈیا) | 320 |
| کتاب المبین (خواص سورہ یسین) (1) | قاری سید محمد کرم حسین | 240 |
| یسین منزل | محمد عبداللہ لکھنوی | 300 |
| بیاض رفاعی | غلام قادر الرفاعی | 460 |
| اصطلاح العملیات | سید رضی حسین جونپوری | 210 |
| الدر النظیم فی خواص القرآن العظیم (اردو) | ابو محمد عبداللہ یمنی | 325 |
| اعمال حب و تسخیر (1) | ترجمہ: مولوی عبدالعزیز کامل | 210 |
| ارتکاز توجہ | شاد گیلانی | 325 |
| الجواہر اللماعہ | ترجمہ: حکیم صوفی غلام سرور شباب | 460 |
| اسرار اسم اعظم | حضرت خواجہ حسن نظامیؒ | 300 |
| اعمال رزق حلال (1) | فیصل حمید | 255 |
| اعمال قیرفت | دشمنی کے اعمال کا نایاب مجموعہ | 465 |
| الجفر الاحمر | راجہ فیصل حمید | 380 |
| بیاض اکسیر العین زاہدی (1) | حافظ زاہد محمود جمال لاہوری | 320 |
| بیاض نینوی | حاجی احمد نینوی | 400 |
| کشکول مجددی (1) | حکیم صوفی محمد فاروق جان مجددی | 560 |
| گلشن اسرار لاہوت وناسوت (2) | عملیات کی اٹھارہ کتابوں کا ترجمہ | 680 |
| گلدستہ مجربات وعملیات | حافظ زاہد محمود سلامتپوری | 680 |
| مجرب اعمال وتعویذات | بیماریوں کے روحانی علاج | 240 |
| مجربات کاملین ملائکۃ الافلاک (کامل 3 حصے یکجا) | ابو محمد کاشف میاں شفیق حسین قادری چشتی | 680 |
| نسخہ مہر سلیمانی | منشی محمد اسحاق عامل | 210 |
| مجموعہ مجرب عملیات (حاجت روا) (1) | سچے عامل کے اعمال روحانی کا مجموعہ | 400 |
| تسخیر وحاضری روحانیات وجنات (1) | سید محبوب علی شاہ | 240 |

رابطہ **المکتبۃ العارف، دارالعمل چشتیہ**

042-35033371, 0322-4773786, 0332-4487877
darulamal.org/bookshop, info@darulamal.org

# یا مجِیدُ اور یا باعِثُ کی برکات

مولانا انظر شاہ کشمیری نور اللہ مرقدہٗ

## یا مجِیدُ کے خواص اور اثرات

یہ اسم جمالی ہے اور بعض کے نزدیک مشترک ہے او اس کے اعداد ستاون (۵۷) ہیں۔

### صاحب عزت وحرمت ہونا

جو کوئی اس اسم کو بوقت صبح ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے، صاحب عزت وحرمت ہو جائے۔

### پھوڑا، جذام، کوڑھ، برص اور آتشک کا علاج

اگر کسی کے پیر میں پھوڑا ہو گیا ہو یا جذام، کوڑھ یا برص یا آتشک کی بیماری میں مبتلا ہو...... چاند کی تیرہ، چودہ، پندرہ، تاریخوں میں روزہ رکھے اور افطار سے پہلے "یَامَجِیدُ" بکثرت پڑھ کر پانی پر دم کرے اور اس سے روزہ افطار کرے۔ بحکمِ خدا، یہ مرض ہمیشہ کے لئے جاتا رہے۔

### اپنوں میں باعزت ہونے کے لیے

جو شخص اپنوں میں باعزت نہ ہو، وہ صبح شام ننانوے مرتبہ اس مقدس نام کو پڑھے اور اپنے اوپر دم کرے۔ معزز ہو جائے۔

المجید کا نقش معظم

۷۸۶

| ۹ | ۲۰ | ۲۲ | ۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۱۳ | ۱۱ | ۱۸ |
| ۱۰ | ۱۷ | ۱۶ | ۱۴ |
| ۲۲ | ۷ | ۸ | ۱۹ |

## یا باعِثُ کے خواص اور اثرات

یہ اسم مشترک ہے اور اس کے اعداد پانچ سو تہتر (۵۷۳) ہیں۔

### پُرنور دل اور معرفت حق کا حصول

اگر کوئی اس اسم مقدس کو رات کو اور دن میں کھانا کھانے کے بعد، سوتے وقت اپنا سیدھا ہاتھ اپنے سینہ پر رکھ کر ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ پڑھے، اس کا دل زندہ ہو اور روح قوی ہو جائے اور دل پُرنور بن جائے اور معرفت حق اسے حاصل ہو۔

### حاکم مہربانی سے پیش آئے

اگر کوئی کسی حاکم کے سامنے جاتے وقت اس اسم کو سات مرتبہ پڑھ کر اپنے چہرے پر مل لے، بحکمِ خدا، حاکم مہربانی سے پیش آئے۔

### حصول علم وحکمت

جو شخص اس کو بکثرت پڑھے، علم وحکمت اسے حاصل ہو اور دل منور ہو جائے۔

الباعث کا نقش معظم:

۷۸۶

| ۱۳۸ | ۱۴۹ | ۱۵۱ | ۱۳۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۴۴ | ۱۴۲ | ۱۴۰ | ۱۴۷ |
| ۱۳۹ | ۱۴۶ | ۱۴۵ | ۱۴۳ |
| ۱۵۲ | ۱۳۶ | ۱۳۷ | ۱۴۸ |

توحید کی دعوت کو پھیلایا حسینؓ نے
مشرکین کے اڈوں کو مٹایا حسینؓ نے
جب بھی مانگی صرف اللہ سے ہی مدد مانگی
نہیں سجدے کئے کبھی غیروں کی چوکھٹ پر حسینؓ نے

(محمد ارسلان)

# حضرت مولانا قاری سید صدیق احمد باندوی رحمہ اللہ تعالیٰ

## مرتب: مولانا محمد زید مظاہری ندوی مدظلہٗ

### شوہر بیوی میں اتحاد کے لئے وظیفہ اور تعویذ

ایک صاحب نے لکھا کہ حضرت میں بہت پریشان ہوں۔ انتہائی پریشانی میں یہ خط لکھ رہا ہوں۔ شادی کے چند مہینے بعد شوہر بیوی میں ایسی نااتفاقی پیدا ہوگئی ہے کہ ایک دوسرے سے بات تک نہیں کرتے۔ حضرت کوئی حل فرمائیں۔ نقش یا کوئی عمل، جو بھی تجویز فرمائیں، بندہ اس کی تعمیل کرے گا۔ حضرت نے جواب تحریر فرمایا:

مکرمی زید کرمکم السلام علیکم

تعویذ بھیج رہا ہوں۔ آپ باندھ لیں نماز کے بعد یا فتاح ۱۲۵ بار پڑھ کر دعاء کرلیا کریں۔

تعویذ یہ ہے:

| بسم اللہ الرحمن الرحیم<br>رب الناس اللھم الف بینی وبین<br>زوجی اللھم اصلح لی شانی کلہ |
|---|

### شوہر سے ڈر لگتا ہے گھبراہٹ ہوتی ہے

ایک صاحب نے اپنی بیٹی کے واسطے خط لکھا اور وہی مضمون خود لڑکی نے بھی لکھا کہ میں جب پہلی مرتبہ اپنے شوہر کے پاس گئی تو شوہر سے ڈر گئی۔ ان کے ساتھ رہنے کا جی نہیں چاہتا۔ اندر سے جی گھبراتا ہے اور تنہا غسل کرتے ہوئے مجھے بہت ڈر لگتا ہے۔ براہِ کرام تعویذ دے دیجئے ورنہ وہ مجھے طلاق دے دیں گے۔ تعویذ جلدی روانہ فرمائیں۔ مجھے امریکہ جانا ہے۔ حضرت نے جواب تحریر فرمایا:

مکرمی زید کرمکم السلام علیکم

تعویذ بھیج رہا ہوں۔ بازو میں باندھ دیا جائے۔ ہر نماز کے بعد "یالطیف" گیارہ (۱۱) دفعہ پڑھ کر دعاء کرلیا کریں۔

جو تعویذ حضرت نے لکھ کر ارسال فرمایا تھا، وہ یہ ہے:

| بسم اللہ الرحمن الرحیم یحبونھم کحب اللہ والذین آمنوا اشد حبا للہ۔ فسھل یا الٰھی کل صعب بحرمۃ سید الا برار ﷺ اللھم لا سھل الا ما جعلتہ سھلا وانت تجعل الحزن سھلا |
|---|

### دل میں اللہ اور رسول کی اور شوہر کی بھی محبت پیدا ہوجائے

ایک عورت نے لکھا کہ دعاء کیجئے کہ اللہ پاک اپنی اور رسول کی محبت نصیب فرمائے۔ اور اس کے بعد اپنے شوہر کی محبت نصیب کرے اور ایک بیوی کو جس طرح بن کر رہنا چاہئے، اس طرح رہنے کی توفیق نصیب فرمائے۔

حضرت نے جواب تحریر فرمایا:

السلام علیکم۔ ہر نماز کے بعد یہ دعا تین بار پڑھا کریں۔

اَللّٰھُمَّ طَهِّرْ قَلْبِيْ عَنْ غَيْرِكَ وَنَوِّرْ قَلْبِيْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِكَ

### رشتہ ہوگیا اب لڑکی جانے کو تیار نہیں

ایک صاحب نے تحریر فرمایا کہ لڑکی کا عقد نابالغی میں کردیا تھا۔ اب وہ بالغ ہوگئی ہے لیکن جب لڑکا اس کو لینے آتا ہے تو کسی قیمت پر جانے کو تیار نہیں ہوتی۔ کچھ آسیبی چکر معلوم ہوتا ہے۔

حضرت نے جواب تحریر فرمایا

مکرمی زید کرمکم السلام علیکم ورحمۃ اللہ

روزانہ سورۂ فاتحہ اور معوذتین پڑھ کر پانی پر دم کرکے لڑکی کو پلا دیا کیجئے۔

# کشف کے دو خاص اعمال

صوفی غلام سرور شباب صاحب

## کشف کی صلاحیت حاصل کرنے کے لیے

جب کسی بھی امر کے لیے کشف کی ضرورت ہو تو مندرجہ ذیل اسمائے شریفہ کو ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ روزانہ بعد از نماز عشاء پڑھا جائے۔ پہلے ہی ہفتہ میں ہلکی ہلکی آوازیں آنا شروع ہو جائیں گی مگر اُن کی سمجھ نہ آئے گی۔ دوسرے ہفتے میں آوازیں معلوم ہوں گی اور صاف ہوں گی مگر کون سی زبان ہے، یہ سمجھ نہ آئے گی۔ تیسرے ہفتے دُور دراز کے مناظر نظر آنا شروع ہوں گے۔ کچھ دیکھے ہوئے اور کچھ ان دیکھے مناظر ہوں گے۔ چوتھے ہفتے مناظر اور آوازوں کی سمجھ آنا شروع ہو جائے گی۔ پانچویں ہفتے میں کشف کھل جائے گا۔ ماضی اور مستقبل کے بارے میں آگاہی ہوگی۔ یہ صلاحیت کرامت سے کم نہیں ہوا کرتی۔ عمل سے قبل تزکیہ نفس ضروری ہے۔ اس لیے کسی کامل مرشد سے بیعت کر کے پہلے تزکیہ نفس کریں۔ پھر اس عمل کی ریاضت کریں تو کلی کامیابی ہوگی۔ اسمائے شریفہ یہ ہیں:

’’اَغْلَیُوْبِ۔ اَغْلَائِیُوْبِ۔ اَغْیَلِ۔ تَامِ۔ تَمُوْمِ۔ صَبْیَتَنَا اَیُوْمِ۔ قَوْمِ۔ فَاقِمِ۔ بَہْشِ۔ یُوفَاتِ۔ مَحْصِیَۃٌ۔ یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ یَاخَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ یَا کَاشِفُ اَکْشِفْنِیْ مِنَ الْاَسْرَارِ الْغَیْبِ‘‘۔

## عمل کشف القلوب یعنی روحانی وائرلیس

بعد ہر نماز ’’یَا ھَادِیُ یَا خَبِیْرُ یَا مَتِیْنُ یَا عَلَّامُ الْغُیُوْب‘‘۔ ایک ہزار مرتبہ تلاوت کریں۔ اور سجدہ میں ’’اَلَا یَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ وَ ھُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ‘‘ تین بار تلاوت کریں۔ اور پھر کہیں: ’’اے اللہ! آسمان و زمین کے خزانے مجھ پر کھول دے‘‘۔ ان شاء اللہ صرف سات روز کے اندر زمین و آسمان کے حالات منکشف ہو جائیں گے۔ وائرلیس کی طرح خبریں دِل پر اترا کریں گی۔ اگر پورا ماہِ رمضان عمل جاری رکھیں تو خوب ہے۔

# حاضراتِ و تسخیر بابا عبدالرحمٰن

صوفی غلام سرور شباب صاحب

نوچندی جمعرات سے اس عمل کا آغاز کریں۔ اور بعد از نماز عشاء باوضو قبلہ رُخ ہو کر عمل کرنا ہوگا۔ دوران عمل طہارت و پاکیزگی کا خیال رکھیں۔ قبلہ سمت سامنے والی دیوار پر سفید چادر لگا دیں۔ اس کمرے میں گلاب کے پھول رکھیں۔ روزانہ کی تعداد عمل 406 مرتبہ ہے اور اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھنا ہوگا۔ دوران ریاضت دیوار پر لگائی گئی سفید چادر پر اپنی نظر اور توجہ رکھیں۔ عمل کے ابتدائی دنوں میں عامل کو چادر پر پرچھائیاں اور سائے سے نظر آئیں گے۔ اور پھر آہستہ آہستہ واضح ہو جائیں گے۔ اور پھر بابا عبدالرحمن حاضر ہوں گے۔ بعض اوقات عمدہ قسم کی خوشبو بھی آتی ہے جو کامیابی کی دلیل ہے۔ اکیس یوم کا عمل ہے۔ آخری دن اگر باباجی حاضر نہ ہو تو اقامت نماز والی بعد از عمل چند مرتبہ کہیں فوراً حاضری ہو جائے گی۔ مداومت کے طور پر روزانہ اکیس مرتبہ عمل کو پڑھتے رہیں۔ اور جب حاضری کرنا مطلوب ہو تو سفید چادر پر نظر مرتکز کر کے درود پاک کے ورد کے ساتھ عبارت عمل اکیس مرتبہ تلاوت کرنے سے حاضری ہوگی۔ جو پوچھنا ہو پوچھ لیں اور شرعی حدود میں رہ کر آپ کے جائز کام بابا عبدالرحمن کریں گے۔ جب بھی حاضری کریں۔ چند گلاب کے پھول ساتھ رکھیں۔ اور بعد از اں شکریہ کے ساتھ باباجی کو رخصت کر دیں۔ عبارت عمل یہ ہے:

’’یا اللہ یا رحیم یا رحمن۔ مشکل میری سب کر دے آسان۔ بحکم حضرت سلیمان۔ حاضر ہو بابا عبدالرحمن‘‘۔

**نوٹ** کسی بھی غیبی مخلوق کو تسخیر کرنے کے اعمال، فنِ عملیات میں بڑے اعمال میں شمار ہوتے ہیں۔ ان کو وہی عاملین کر سکتے ہیں، جنہوں نے بنیادی ریاضتیں کی ہوتی ہیں۔ تعجب ہوتا ہے ان لوگوں پر جنہوں نے کبھی کوئی بڑا عمل نہ کیا ہو اور ڈائریکٹ ایسے اعمال کرنے کا سوچتے ہیں۔ رخ

## علماء اور مفتیانِ کرام کے لئے "بغیر فیس" عملیات سیکھنے کا موقع

تفصیل یہ ہے:

| | |
|---|---|
| *......درود تنجینا | *......منزل کے دو درجوں کے عمل |
| *......دعائے حزب البحر | *......دعائے حزب النصر |
| *......آیت الکرسی کا خاص عمل | *......معوذتین کا خاص عمل |
| *......قصیدہ طوبیٰ | *......قصیدہ حسنیٰ |
| *......اسمِ ذات کا عمل | *......عمل تہدیدی نامہ مبارک |
| *......جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت کا خاص عمل | |

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

## خزینۂ روحانیات کے ممبران کے لئے "بغیر فیس" عملیات سیکھنے کا موقع

تفصیل یہ ہے:

| | |
|---|---|
| *......درود تنجینا | *......حصار کا خاص عمل |
| *......دعائے حزب البحر | *......دعائے حزب النصر |
| *......لاحول ولاقوۃ الا باللہ کا عمل | *......منزل کا پہلے درجے کا عمل |
| *......سورہ ناس کا عمل | *......تسخیر کا خاص عمل |
| *......درودِ خضری کا عمل | *......سورہ یٰسین کا عمل |
| *......سورہ واقعہ کا خاص عمل برائے فراخی رزق | |

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

## عوام کے لئے "بغیر فیس" عملیات سیکھنے کا موقع

دارالعمل چشتیہ (لاہور) کی روحانی درسگاہ کی طرف سے عوام کے لئے خوشخبری۔ بغیر کسی فیس، نقصان اور خوف کے، مختلف اعمال کے عامل بنیں۔ خود، اپنے گھر والوں اور دیگر افراد کے کام آئیں۔ فی الحال یہ اعمال درسگاہ کی طرف سے سکھائے جا رہے ہیں:

| | |
|---|---|
| *......آیت الکرسی | *......حصار (بنیادی) |
| *......معوذتین | *......نظر بد ختم کرنے کا عمل |
| *......سورۂ فاتحہ | *......عمل حفاظت یا حافظ یا حفیظ |
| *......فراخی رزق کا مجرب عمل | *......درود ابراھیمی |

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

## خواتین کے لئے "بغیر فیس" عملیات سیکھنے کا موقع

دارالعمل چشتیہ (لاہور) کی روحانی درسگاہ کی طرف سے خواتین کے لئے خوشخبری۔ بغیر کسی فیس، نقصان اور خوف کے، مختلف اعمال کی عاملہ بنیں۔ خود، اپنے گھر والوں اور دیگر ماؤں، بہنوں اور بیٹیوں کے کام آئیں۔ فی الحال یہ اعمال درسگاہ کی طرف سے سکھائے جا رہے ہیں:

| | |
|---|---|
| *......آیت الکرسی | *......حصار (بنیادی) |
| *......معوذتین | *......نظر بد ختم کرنے کا عمل |
| *......سورۂ فاتحہ | *......یا حافظ یا حفیظ |
| *...... یا لطیف یا ودود | *......زبان بندی |

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

# آلمٓ کے عامل بنیں ......بسلسلہ صوفیوں درویشوں اور ولیوں کے مخصوص اعمال

استاذ العاملین حضرت مولانا حسن الہاشمی دامت برکاتہم (دیوبند انڈیا)

''الٓمٓ'' وہ حروف ہیں جن سے کلام اللہ کی شروعات ہوئی ہے۔ حق تعالیٰ کی آخری کتاب کا سب سے پہلا حرف ''الف'' ہے۔ حروف مقطعات میں الف اور ''یا'' کا بہت بڑا درجہ ہے۔ کیونکہ ''الف'' حروف تہجی کا سب سے پہلا اور ''یا'' حروف تہجی کا سب سے آخری حرف ہے۔ یہ دونوں حرف ندا میں جمع ہو کر اپنی اہمیت ظاہر کرتے ہیں۔ جب انسان اللہ کو پکارتا ہے تو لفظ ''یا'' کے ساتھ پکارتا ہے۔ لفظ ''یا'' میں حروف تہجی کا پہلا اور آخری حروف موجود ہے۔

اکابرین نے فرمایا ہے کہ ''الٓمٓ'' کا عمل تمام مادی ضرورتوں اور تمام جسمانی بیماریوں کے لیے تیر بہدف کی حیثیت رکھتا ہے۔ اور کیسا بھی خطرناک اور مہلک مرض ہو، ''الٓمٓ'' کا عامل اس مرض سے مریض کو نجات دلانے میں کامیاب ہو جاتا ہے۔

''الٓمٓ'' کا عامل بننے کا طریقہ یہ ہے کہ ''الٓمٓ'' عربی رسم الخط میں قدرے موٹا کر کے ایک گتے پر لکھوایا جائے یا سفید کاغذ پر لکھوا کر اس کو گتے پر چسپاں کر دیا جائے۔ پھر اس گتے کو کسی دیوار پر لگا لیا جائے اور تقریباً تین گز کے فاصلے پر دوزانو بیٹھ کر الف، لام، میم، پانچ ہزار مرتبہ پڑھے اور لگاتار اسی طرح اس عمل کو 40 دن تک جاری رکھے۔

اس عمل کے دوران کسی بھی طرح کا پرہیز کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ البتہ جگہ، وقت اور تعداد کی پابندی ضروری ہے۔ پاک صاف کپڑوں میں باوضو عمل کرنا بھی شرط کی حیثیت رکھتا ہے۔ اس کے علاوہ کسی بھی طرح کے پرہیز کی اور پابندی کی ضرورت نہیں۔ اگر چالیس دن میں ایک دن بھی ناغہ ہو جائے گا یا جگہ اور تعداد کی پابندی ایک دن بھی برقرار نہیں رہے گی تو عمل بے کار ہو جائے گا۔ اگر 39 دن تک پڑھا اور ایک دن کسی وجہ سے چھوٹ گیا تو 39 دن کی محنت بیکار ہو جائے گی۔ اس لئے اس عمل کی شروعات اس وقت کرے جب 40 دن تک ناغہ ہونے کا اندیشہ نہ ہو۔ البتہ اس عمل کو اگر کرنے کے بعد کسی مجبوری کی وجہ سے چھوڑ دیا جائے تو عامل کی طرف کسی طرح کی رجعت نہیں ہوتی۔ تاہم بغیر کسی عذر کے عمل کو پایۂ تکمیل تک پہنچائے بغیر چھوڑنا کم ہمتی اور نامرادی کی دلیل ہے۔

چالیس دن پورے ہونے کے بعد عامل کی نگاہوں اور زبان میں زبردست تاثیر اور روحانی قوت پیدا ہو گی۔ اس کے بعد اگر عامل کسی مریض کو 3 منٹ تک نظریں جما کر دیکھ کر دل ہی دل میں الف، لام، میم پڑھ لے گا تو مریض بفضل خدا اچھا ہو جائے گا۔ کتنا بھی خطرناک مرض ہو، اگر عامل مریض کو 11 دن تک لگاتار جھاڑ دے اور اس پر ''الٓمٓ'' پڑھ کر دم کر دے تو مریض مکمل صحت مند ہو جائے گا۔

جھاڑنے کا طریقہ یہ ہو گا کہ مریض کو بالکل چت لٹا دے اور عامل اپنے چہرے کو مغرب کی طرف کر کے مریض کے گھٹنوں کے پاس بیٹھے۔ اس کے بعد 30 مرتبہ ''الٓمٓ'' پڑھ کر مریض کے سر سے پیر کی طرف دم کر دے۔ صرف ایک مرتبہ دم کر دینا کافی ہے۔ اس طرح لگاتار 11 دن تک دم کرے۔

اس عمل کی نیاز یہ ہے کہ عامل 27 روپے روزانہ مریض سے وصول کرے۔ اس میں سے 18 روپے اپنے صرفے میں لائے اور 9 روپے کسی مجبور کو خیرات کر دے۔ اس سے زیادہ اگر عامل وصول کرے گا تو عمل بیکار ہو جائے گا اور معاہدہ کی خلاف ورزی کی وجہ سے عامل گناہگار ہو گا۔

چلہ کی تکمیل کے بعد عامل اپنے ہاتھ سے مریض کو ''الٓمٓ'' کا نقش لکھ کر دے سکتا ہے۔ ایک نقش گلے میں ڈالنے کے لئے دے اور ایک نقش

پینے کے لیے دے۔ گلے میں ڈالنے والا نقش کالی روشنائی سے لکھے اور پینے والا نقش گلاب وزعفران سے لکھے اور اس نقش کو بوتل میں ڈال کر پانی بھر دے اور 11 دن تک صبح وشام اس کا پانی مریض کو پینے کی تاکید کرے اور روزانہ ایک وقت مقرر کر کے مریض پر مذکورہ طریقے سے دم کرتا رہے۔ ان شاءاللہ بہت تیزی کے ساتھ مریض صحت کی طرف پلٹے گا۔

گلے میں ڈالنے والا نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۲۰ | ۲۴ | ۱۰ |
| ۲۳ | ۱۱ | ۱۶ | ۲۱ |
| ۱۲ | ۲۶ | ۱۸ | ۱۵ |
| ۱۹ | ۱۴ | ۱۳ | ۲۵ |

پینے کے لئے یہ نقش دیا جائے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵ | ۱۹ | ۲۷ |
| ۲۶ | ۲۴ | ۲۱ |
| ۲۰ | ۲۸ | ۲۳ |

گلے میں ڈالنے والے نقش کو کالے کپڑے میں پیک کرنے کی تاکید کی جائے۔ یہ نقش اور یہ عمل جسمانی تمام بیماریوں میں بفضل رب العالمین تیر کی طرح کام کرتا ہے اور مریض کو حیرتناک طور پر شفا ہوتی ہے۔ لیکن عاملین کے لئے ضروری ہے کہ وہ پہلے عمل کی زکوٰۃ ادا کریں اور نیاز مریضوں سے اتنی ہی وصول کریں، جتنی کی ہم نے تاکید کی ہے اور اس میں سے بھی غریبوں کا حق ضرور نکال دیں۔

**نوٹ** اس عمل کی زکوٰۃ بغیر اجازت نہیں نکالی جاسکتی۔ جو لوگ اپنے آپ کو اس کا اہل سمجھیں اور زکوٰۃ دینے کی ہمت اور ارادہ کریں، وہ روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ لاہور سے رابطہ کر سکتے ہیں۔ اجازت وہی لوگ لیں، جو عمل کرنا چاہتے ہیں۔ مزید تفصیلات کے لیے 0343-7772772

## ماہنامہ خزینۂ روحانیات کی ایجنسیز کی تفصیل

1. اختر بک سٹال: چیمہ کلینک نزد اوالہ چوک فیصل آباد۔ 0313-7091558
2. الفتح نیوز ایجنسی: دکان نمبر 106، مہران مرکز سکھر۔ 0300-9313528
3. اطلس نیوز ایجنسی: پشاور۔ 091-2573666, 0314-9007293
4. کمبائنڈ نیوز ایجنسی: راولپنڈی۔ 051-5505194
5. عامر تونسوی بک ڈپو: میزان چوک، کوئٹہ۔ 0345-8312362
6. اقبال نعمانی بک سنٹر: صدر، کراچی۔ 0332-2177934
7. سلطان نیوز ایجنسی: اخبار مارکیٹ لاہور۔ 0423-7249813
8. طیبہ بک ڈپو: سپلائی بازار، ایبٹ آباد۔ 0331-9381998
9. ملتان: البرہان بک سنٹر۔ 0304-1871784
10. رہبر نیوز ایجنسی، صدر کراچی۔ 0333-2168390
11. مہران نیوز ایجنسی، حیدر آباد۔ 0321-3060477
12. محمدی نیوز ایجنسی، لاری اڈہ، میانوالی۔ 0321-6077778
13. بھائی بھائی بک ڈپو، مون مارکیٹ، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔
14. مانسہرہ: محمد صادق صاحب، دواخانہ فیض الحرمین۔ 0333-8300248
15. عامر نیوز ایجنسی، بھکر۔ 0333-8051433
16. الحرمین اسلامک کیسٹ ہاؤس، گوجر خان۔ 0300-9791820
17. شیخ محمد حسین نیوز ایجنسی: فوارہ چوک جھنگ صدر۔ 0477-626420
18. زمیندار نیوز ایجنسی: جناح روڈ ساہیوال۔ 0344-6804050
19. پاکستان نیوز ایجنسی، رائیونڈ۔ 35390737
20. چودھری امانت علی اینڈ سنز، رحیم یار خان۔ 0300-9672343
21. حاجی برادرز بک سیلرز، چکوال۔ 0306-5785684
22. مہر آباد نیوز ایجنسی، ساہیوال روڈ، پاکپتن۔ 0333-6954044
23. مقبول عام کتب خانہ: اُردو بازار، اٹک۔ 057-2613289
24. عبد الرحمان ٹریڈرز، چنیوٹ۔ 0332-2544447
25. الہلال بک ڈپو، عارفوالا۔ 0457-832899
26. علی گڑھ بک ڈپو، گوجرانوالہ۔ 0333-8242203
27. بلال خوشبو محل، حضرو۔ 0314-2192166

# کرشماتِ جفر

**رزق میں خیر و برکت، آمدنی میں اضافے، باہمی تعلقات میں پختگی، لوگوں میں مقبولیت اور فتوحات عامہ کے لئے**

مولانا حسن الہاشمی مدظلہٗ (انڈیا)

رزق میں خیر و برکت، آمدنی میں اضافے، باہمی تعلقات میں پختگی، لوگوں میں مقبولیت اور فتوحات عامہ کے لئے ایک ایسا طریقہ قارئین کے لئے پیش کیا جارہا ہے جو روحانی تجربات کی کسوٹی پر پورا اترتا ہے اور جس کے حیرت انگیز نتائج برآمد ہوتے ہیں۔

یہ طریقہ پوشیدہ اور مخفی خزانوں کا ایک حصہ ہے جسے افادیت عامہ کے لئے نقل کیا جارہا ہے۔ قارئین اپنے نام کے پہلے حرف کے مطابق استفادہ کریں۔

طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے طالب اپنے نام اور والدہ کے نام کے اعداد برآمد کرے۔ مثلاً طالب کا نام غیور احمد والدہ کا نام انیسہ خاتون ہے۔ غیور احمد کے 1269 اور انیسہ خاتون کے اعداد 1183 ہیں۔ دونوں کے مجموعی اعداد 2452 ہیں۔ چونکہ غیور احمد کے نام کا پہلا حرف غ ہے۔ اس لئے قرآن کریم میں غ جتنی بار استعمال ہوا ہے، اس کی دگنی تعداد شامل عمل کریں گے۔

قرآن حکیم میں حرف غ 2208 بار آیا ہے۔ اس کی دگنی تعداد 34416 ہوئی۔ قرآن حکیم میں حرف غ سے صرف ایک سورۃ کا نام ہے، سورۂ غاشیہ۔ اس کے کل اعداد 37457 ہیں۔

اسمائے حسنیٰ میں حرف غ سے یہ اسماء شروع ہوتے ہیں:

یا غفور، اعداد 1286۔ یا غفار، اعداد 1281۔ یا غنی 1100۔ تینوں کے مجموعی اعداد 3667۔

کل اعداد یہ ہوئے:

| | |
|---|---|
| اعداد طالب مع والدہ | 2456 |
| حرف غ کی کل تعداد دگنی کرکے | 4416 |
| سورۂ غاشیہ کے اعداد | 37457 |
| اسماء الٰہی کے اعداد | 3667 |
| ٹوٹل | 47992 |
| ان میں سے وضع کئے | 600 |

باقی کو 4 سے تقسیم کیا۔

حاصل تقسیم کو پہلے خانہ میں رکھ کر ہر خانہ میں 20 عدد کا اضافہ کریں گے۔ نقش اس طرح بنے گا:

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١١٩٨٨ | ١٢٠٣٨ | ١٢١٠٨ | ١١٨٣٨ |
| ١٢٠٨٨ | ١١٨٦٨ | ١١٩٦٨ | ١٢٠٦٨ |
| ١١٨٨٨ | ١٢١٣٨ | ١٢٠٠٨ | ١١٩٣٨ |
| ١٢٠٢٨ | ١١٩٢٨ | ١١٩٠٨ | ١٢١٢٨ |

وکفٰی باللہ شہیدا

محمد رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم

دو نقش تیار کئے جائیں۔ ایک نقش طالب کے گلے میں ڈالا جائے۔ ایک طالب کے گھر میں لٹکا یا جائے۔ دونوں نقش ہرے کپڑے میں پیک ہوں گے۔ یہ نقش نوچندی اتوار کو یا عروج ماہ کے کسی بھی اتوار کو ساعت شمس میں لکھے جائیں۔

**نوٹ:** جو افراد خود یہ نقوش تیار نہ کر سکتے ہوں، وہ ہماری روحانی علاج گاہ کی خدمات حاصل کر سکتے ہیں۔ نوچندی اتوار کے لحاظ سے رابطہ کریں۔ نقش کا ھدیہ ایڈوانس میں ادا کرنا ضروری ہے۔ ع

# ہاتھ کے ذریعے روحانی تشخیص والے عمل کے عامل بنیں

## نئے اسلامی سال کا روحانی تحفہ ............ خالد مقبول حفظہ اللہ

بہت سے لوگوں کی فرمائش تھی کہ ایسا عمل دیا جائے، جس سے فوری طور پر مریض کی روحانی تشخیص کی جا سکے۔ اور مریض پر جو اثر ہو، وہ صاف ظاہر ہو جائے۔ ان کی خواہش کے پیش نظر یہ عمل دیا جا رہا ہے۔ اس تشخیص کے عمل سے مریض کے جسم پر اگر جنات، جادو یا دونوں کا اثر ہوا تو واضح طور پر ظاہر ہو جاتا ہے۔

### عامل بننے کا طریقہ

اس عمل کا عامل بننا شرط ہے۔ عامل بننے کے لیے اکیس یوم کا چلّہ کرنا پڑتا ہے۔ نوچندی شب جمعرات یا شب جمعہ کو کوئی وقت مقرر کر کے اس عمل کو پڑھنا ہے۔ مسلسل اکیس یوم پڑھنا ہے۔ وقت ایک ہی رکھیں۔ بہتر ہے کہ جگہ بھی ایک ہی رکھیں۔ مجبوری میں جگہ تبدیل کی جا سکتی ہے۔ کھانے پینے کا کوئی پرہیز نہیں۔ بس حتی الامکان گناہوں سے پرہیز کیا جائے۔ عامل بننے کے لیے اجازت لینا شرط ہے۔

عمل یہ ہے:

* ......درود ابراہیمی گیارہ بار (اول و آخر)
* ......آیت الکرسی اکیس بار
* ......سورۂ فلق اکیس بار
* ......سورۂ ناس اکیس بار

عمل پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیں۔ اور کامیابی کی دعا کریں۔ عمل کے اختتام پر کچھ میٹھا نابالغ بچوں میں بانٹ دیں۔ پھر کسی بھی نماز کے بعد ایک بار درود ابراہیمی (اول و آخر) اور ایک بار آیت الکرسی، سورۂ فلق اور سورۂ ناس، پڑھ لیا کریں۔ اور پابندی سے مداومت جاری رکھیں۔ جو لوگ اس عمل کو زیادہ استعمال کریں، وہ مداومت ایک کی بجائے تین بار کریں۔

### تشخیص کرنے کا طریقہ

مریض کو سامنے بٹھائیں اور اس کے دائیں بازو پر (کہنی سے لے کر ہتھیلی کے آغاز والا حصہ) ایک بالشت رکھ کر نشان لگائیں۔ اب ایک بار درود ابراہیمی پڑھ کر دم کریں۔ پھر سات بار آیت الکرسی پڑھ کر دم کریں۔ پھر سات بار سورۂ فلق پڑھ کر دم کریں۔ پھر سات بار سورۂ ناس پڑھ کر دم کریں۔ پھر ایک بار درود ابراہیمی پڑھ کر دم کریں۔ پھر اس کو دوبارہ ناپیں۔ اور جو نیا نشان آئے، اسے کسی دوسرے رنگ سے لگا دیں۔ نشان بڑھنے یا گھٹنے کی صورت میں کیا نتیجہ ہوتا ہے، اس کے لیے صفحہ 26 پر مضمون پڑھ لیں۔

دائیں بازو ناپنے کے بعد بائیں بازو پر عمل کریں۔ دائیں طرف اثر آنے کا مطلب ہے کہ مریض کا دایاں حصہ متاثر ہے۔ اور بائیں طرف کا مطلب ہے کہ مریض کا بایاں حصہ متاثر ہے۔ جتنا زیادہ فرق ہوگا، اتنا مریض زیادہ متاثر ہوگا۔ اگر کچھ بھی فرق نہ آئے گا تو اس کا مطلب ہے کہ مریض پر جادو یا جنات کا کوئی اثر نہیں۔ معاملہ طبی ہے۔

اس عمل سے ان مریضوں کا پول بھی کھل جاتا ہے جو اپنے اوپر جن آنے کی اداکاری کر رہے ہوتے ہیں۔ اگر حقیقت میں جن کسی کے اندر آئے تو اس کے جسم میں کافی اثر چھوڑ جاتا ہے۔ اور تشخیص کرنے پر جن کا بہت اثر نکلتا ہے۔ اگر اثر نہ نکلے تو سمجھ جائیں کہ مریض یا مریضہ فراڈ کر رہے ہیں۔

اجازت کے لیے رسالے میں دیا گیا کوپن پر کر کے ادارے کو ارسال کریں۔ محرم ۱۴۳۶ھ کے دوران ہر کوئی اجازت لے سکتا ہے۔ محرم کے بعد صرف رسالے کے ممبران اجازت لے سکیں گے۔ ممبران بھی وہ، جن کی ممبر شپ ایک سال کی ہے۔ رابطہ 0343-7772772

# جنات کے بادشاہ کی تسخیر کا ایک نایاب عمل......صوفی غلام سرور شباب مدظلہٗ

جنات کے بادشاہ کی تسخیر کا یہ عمل شروع کرنے سے پہلے ترک جمالی وجلالی کے ساتھ سات یوم روزے رکھیں۔اور پھر ترک حیوانات جلالی وجمالی پرہیز کے ساتھ اس عمل کی ریاضت شروع کریں۔ایک خلوت کے مکان میں جو صاف وپاکیزہ ہو۔ایک مربع کھینچ کر کھلا سا حصار بنائیں۔مربع کے چاروں کونوں پر چار فولادی میخیں گاڑ دیں اور بخور جلائیں۔پھر روزانہ نماز عشاء کے بعد عزیمت کو تین ہزار اکسٹھ (3061) بار پڑھیں۔اور سوائے رفع حاجت کے حصار سے باہر نہ نکلیں۔اگر چوبیس گھنٹوں میں ایک یا دو بار حصار سے باہر نکلیں تو زیادہ بہتر ہے۔اور عبارت عمل پڑھنے کے بعد روزانہ اکسٹھ (61) مرتبہ سورۂ جن کی تلاوت کریں۔اور ہر روز دو رکعت نفل ادا کریں۔اکیس یوم تک مسلسل ریاضت کو جاری رکھیں۔

جب ریاضت کرتے ہوئے سات یوم گزر جائیں گے تو آٹھویں روز ایک اژدھا ظاہر ہوگا۔اور عامل کو سخت خوف ناک صورت سے ڈرائے گا۔لیکن خوف نہ کھائیں۔اور عامل کی طبیعت میں خوف آنا عامل کے حق میں موت کے مترادف ہے۔اگر ذرہ بھر بھی خوف پیدا ہوگا تو بس خاتمہ ہے۔اس لیے لازم ہے کہ ہرگز ہرگز خوف نہ کھائیں۔اور دل کو مضبوط رکھیں۔اور زیادہ توجہ سے عبارت عمل کو پڑھتے رہیں۔بعد ازاں روزانہ اسی قسم کے خوف ناک نظارے نگاہوں کے سامنے آتے رہیں گے۔کبھی ہاتھی کبھی شیر اور کبھی خوف ناک دیو اور جنات کے جھنڈ کے جھنڈ خوف ناک صورتیں لیے ہوئے سامنے آئیں گے۔اور ایسے محسوس ہوگا جیسے کہ مکان کی چھت ابھی گر پڑے گی۔مگر آپ بالکل خوف نہ کھائیں۔کیونکہ ایسا حقیقت میں کچھ بھی نہ ہوگا۔بعض اوقات شیر منہ پھاڑ کر حصار کے قریب بھی آجاتے ہیں۔اژدھے منہ پھیلاتے اور منہ سے آگ پھینکتے ہیں مگر یہ سب ڈرانے کی باتیں ہیں۔ان کی طرف توجہ نہ کریں۔جب مسلسل ریاضت کرتے ہوئے اکیسواں روز آئے گا تو نمونہ حشر برپا ہوگا۔اور تخت جواہر نگار اور یاقوت پر جنات سوار ہوں گے اور ایک ہزار جنات برہنہ تلواریں ہاتھوں میں لیے دکھائی دیں گے۔مگر عامل کے لیے ضروری ہے کہ عبارت عمل کو توجہ سے پڑھے اور ان مناظر میں نہ کھو جائے۔اگر عبارت عمل کی تعداد مکمل ہوجائے تو سورۂ جن کی تلاوت کرتا رہے۔پھر جب تمام لشکر جنات آکر کھڑا ہوجائے گا تو ہر ایک سردار اپنی اپنی جگہ کھڑا ہوجائے گا۔سب سے آخر میں جنات کا بادشاہ اپنے یاقوتی تخت پر سوار ہوکر آئے گا۔اور اُس کے تخت کو چار قوی ہیکل دیو اُٹھائے ہوئے ہوں گے۔پھر تمام جنات بادشاہ کو سلامی دیں گے۔پھر بادشاہ جنات عامل کو مخاطب ہوکر سوال کرے گا "اے شخص تو کیا چاہتا ہے؟" اس وقت عامل کہے کہ "میں آپ کو اپنے قبضہ تصرف میں کرنا چاہتا ہوں۔اور جو کام میں بتاؤں وہ آپ کو ضرور کرنا ہوں گے"۔شاہ جنات کچھ شرائط پر اطاعت قبول کرے گا اور نشانی بھی دے گا۔اور عہد کرے گا کہ میں تمہاری خدمت میں حاضر رہوں گا۔جب بھی ضرورت ہو مجھے فوراً طلب کریں۔

پھر جب ضرورت ہو شاہ جنات کو حاضر کریں اور اپنے کاموں میں معاونت حاصل کریں۔روزانہ پڑھنے والی عزیمت یہ ہے:

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ وَعَلٰى اَبْنَائِكُمْ وَاِخْوَانِكُمْ بِحَقِّ ظِهْرِ وَنَافِتٍ عَهْدٍ طُوْرِيْثًا. عَلُوْثَاتٍ. عَلْشَهْدُوْشٍ. طُوْطِيَاتٍ. هَلْطُوْثٍ. طُوْلِشٍ. فَضْفَرْثٍ. وَ عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا عَبْدِ الْقَاهِرُ الْجِنِّيِّ وَ يَا عَبْدِ الرَّحْمٰنُ الْجِنِّيِّ بِحَقِّ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ وَ بِعِزَّةِ وَجْهُ اللهِ الْعَظِيْمُ وَ بِحَقِّ طَاعَةُ رَسُوْلُ اللهِ الْكَرِيْمُ وَ بِحُرْمَةِ هٰذِهِ الْعَزِيْمَتِ اَجِيْبُوْنِيْ وَاَطِيْعُوْنِيْ يَا مَالِكِ الْاَرْوَاحِ الزَّهَادُ وَالْجِنِّ يَا اِلٰهُ الْعَالَمِيْنَ وَيَا اَنْتَ خَيْرُ النَّاصِرِيْنَ.

# نگینوں پہ حاضرات کے نایاب اعمال

## ماہر حاضرات قیصر احمد صاحب

### حاضرات بر عقیق

اس حاضرات سے ہم آپ کو پہلی بار روشناس کروا رہے ہیں۔ اس حاضرات سے آپ اپنی منشاء کے مطابق ہر جائز کام لے سکتے ہیں۔ شائقین حاضرات کے لیے بے بہاولاجواب تحفہ ہے۔

ہر سوال کا جواب سو فیصد درست پائیں۔ خود بھی فیض اٹھائیں اور دوسروں کو بھی فیض پہنچائیں۔ صدقہ جاری رکھیں۔ اس سے ملتی جلتی ادھوری نامکمل حاضرات کو ایک ادارہ جو کہ ملتان سے ایک رسالہ نکالتا ہے اور انہوں نے اپنے نام کے آگے شاہ بھی لگا دیا ہے، لوگوں کو دھوکہ دے کر حاضرات ہزاروں روپے میں فروخت کر رہے ہیں۔ واضح رہے حاضرات نامکمل وادھوری ہے۔ جب عمل نامکمل وادھورا ہو گا تو حاضرات کیسے کھلے گی؟ بہر حال اللہ تعالیٰ سب کو نیک ہدایت دے اور صراط مستقیم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے (آمین ثم آمین)

### حاضرات کا عمل یہ ہے

يَاأَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ بِحَقِّ يَانَاظِرُ وَيَاظَاهِرُ يَاحَاضِرُ وَبِحَقِّ يَااَللهُ

طریقہ: باوضو باطہارت، کمرہ پاک وصاف اور خوشبو سے معطر ہو، منہ قبلہ رخ، عزیمت بالا کو گیارہ یوم تک پڑھیں۔ پہلے روز سو مرتبہ، پھر دوسرے روز دو سو مرتبہ، اسی طرح روزانہ سو مرتبہ بڑھاتے جائیں۔ آخری یوم یعنی گیارہویں روز عمل کی تعداد گیارہ سو بار ہوگی۔ پھر عمل کو قابو میں رکھنے کے لئے روزانہ 27 بار پڑھ لیا کریں۔ عمل ہمیشہ قابو میں رہے گا۔

اب جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی پاک وصاف طفل نابالغ کو اپنے سامنے بٹھائیں اور انگوٹھی عقیق سیاہ پر عزیمت بالا کو 27 بار پڑھ کر دم کریں اور بچہ کو انگوٹھی کے سیاہ عقیق میں غور سے دیکھنے کو کہیں۔ چند ہی ثانیہ بعد بچہ کو انگوٹھی کے عقیق میں کسی دو بزرگ کی شکلیں نظر آئیں گی یا پھر ایک باریش بزرگ کی شکل نظر آئے گی۔ بس عامل بچہ کے ذریعے اپنا سلام عرض کرے اور جو بھی اپنا مدعا ہو، بچہ کے ذریعے بیان کرے۔ ان شاء اللہ ہر سوال کا جواب سو فیصد شرطیہ درست وسچا ملے گا۔

یہ حاضرات آپ چھوٹے اور بڑوں پر بھی باآسانی کر سکتے ہیں۔ یہ حاضرات بڑے اور چھوٹوں پر یکساں ہوتی ہے۔

### حاضرات بر انگشتری

فنتسی پنڈس نگینہ (پتھر)۔ یہ نیلے رنگ کا ہوتا ہے۔ اس کو کسی انگوٹھی میں جڑوا کر پہنیں اور حاضرات کا مشاہدہ کریں۔

طریقہ: سورۂ اخلاص 27 مرتبہ، اول وآخر تین تین بار درود ابراہیمی پڑھ کر نگینہ پر دم کریں اور کسی طفل نابالغ کو انگوٹھی کے نگینہ میں دیکھنے کو کہیں۔ تھوڑی ہی دیر میں بچہ کو انگوٹھی کے نگینہ میں کسی بزرگ کی شکل نظر آئے گی۔ پس عامل اپنا سلام بچہ کے ذریعے کروائے اور جو پوچھنا ہو، پوچھیں۔ ان شاء اللہ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست وسچا ملے گا۔

اس کے علاوہ اس انگوٹھی کے پہننے سے مستقبل میں ہونے والی چیزوں کا الہام وکشف ہوتا ہے۔ حادثوں کے بارے میں اور اگر آدمی پرہیز گار ومتقی اور نمازی ہو اور وعدہ کا پکا ہو تو چلتے ہوئے کوئی مسافر یا راہگیر آپ کو جو معلومات چاہیئے، وہ آپ کو دے کر غائب ہو جائے گا۔

### حاضرات بر انگشتری

#### لیکنس یالوڈ اسٹون

یہ پتھر ہلکا کالا یا نیلے رنگ کا ہوتا ہے اور یہ پتھر سمندر میں ہوتا ہے۔ اس کو لے کر، اسے کسی چاندی کی انگوٹھی میں جڑوائیں اور پہنیں۔ پھر حاضرات کا مشاہدہ کریں اور حاضرات سے لطف اٹھائیں۔

طریقہ: سورۂ اخلاص 27 مرتبہ اور سورۂ الم نشرح گیارہ مرتبہ اور درود ابراہیمی گیارہ مرتبہ پڑھ کر انگوٹھی کے نگینہ پر دم کریں۔ پھر کسی طفل نابالغ لڑکا لڑکی کو اس میں دیکھنے کو کہیں۔

(بقیہ ص 29 پر)

# گھر میں جادو یا جنات کے اثرات کی تشخیص خود کریں

خالد مقبول حفظہ اللہ

جولائی 2014ء کے شمارے میں صفحہ 31 پر ''روحانی تشخیص خود کریں'' کے نام سے ایک مضمون شائع ہوا تھا۔ الحمدللہ، یہ مضمون بہت پسند کیا گیا اور عوام کے لیے بہت فائدہ مند ثابت ہوا۔ اسی مضمون کے آخر میں یہ لکھا تھا کہ ''اگلے شمارے میں مکمل گھر کو یعنی گھر کے ہر کمرے اور جگہ کی تشخیص کرنے کا طریقہ بتایا جائے گا تا کہ پتہ چل سکے کہ گھر میں جادو یا جنات کا اثر ہے یا نہیں۔ یہ تشخیص بھی آپ خود کر سکیں گے''۔ مصروفیت کی بنا پر وقت پر مضمون شائع نہ ہو سکا۔ اب کیا جا رہا ہے۔ دعا کرتا ہوں کہ یہ مضمون بھی پہلے والے مضمون کی طرح عوام کے لیے فائدہ مند ثابت ہو۔ اور وہ خود اپنی جگہ، اپنے گھر کی باآسانی روحانی تشخیص کر سکیں اور بتا سکیں کہ کون سے کمرے میں جادو یا جنات یا دونوں کا اثر ہے؟ باتھ روم میں کس قسم کا اثر ہے؟ چھت پر کون سے اثرات ہیں؟ وغیرہ

اس مضمون کو پڑھنے سے پہلے جولائی 2014ء کے صفحہ 31 والا مضمون پڑھ لیا جائے تا کہ یہ مضمون سمجھنے میں آسانی ہو۔

جگہ یا گھر کی تشخیص بہت ہی زیادہ اہم ہوتی ہے۔ میری نظر میں مریض کی تشخیص سے بھی زیادہ توجہ اس کی رہائش گاہ پر دینی چاہئے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ جو عامل صرف مریض کا علاج کرتے ہیں اور جگہ پر توجہ نہیں دیتے، اثرات مریض سے ہٹ کر اسی جگہ انتظار کرتے ہیں اور جیسے ہی علاج ختم ہوا، وہ موقع دیکھ کر دوبارہ مریض کو پکڑ لیتے ہیں۔ اور مریض سمجھتا ہے کہ دوبارہ جادو کروا دیا گیا ہے جب کہ حقیقت میں ان گزشتہ اثرات نے دوبارہ پکڑا ہوتا ہے۔ میں اس بات سے انکار نہیں کرتا کہ دوبارہ جادو نہیں کروایا جاتا۔ لیکن زیادہ تر ان گزشتہ اور پرانے اثرات کی دوبارہ پکڑ ہوتی ہے۔

اب تو بہت زیادہ ایسے کیسز سامنے آنے لگے ہیں جس میں گھر میں ایک سے زائد افراد پر جنات، جادو یا دونوں کے اثرات ہوتے ہیں۔ ان متاثرہ افراد میں سب افراد عموماً علاج نہیں کرواتے۔ کم کرواتے ہیں۔ کچھ تو مانتے بھی نہیں۔ اس وجہ سے مکمل علاج نہیں ہو پاتا اور اثرات سے جان نہیں چھوٹتی۔ ایسے میں اگر جگہ کا صحیح علاج کیا جائے اور اس پر سے جادو اور جنات کے اثرات کو ختم کیا جائے تو اس جگہ رہنے والے سب افراد کو فائدہ ہوتا ہے۔ اور سب سے بڑھ کر یہ کہ دوبارہ اثرات جلدی نہیں ہوتے۔ اور اس جگہ رہنے والے مریض کا علاج بھی آسان ہو جاتا ہے۔ اب جگہ کی تشخیص کا طریقہ تحریر کیا جاتا ہے۔

## جگہ کی روحانی تشخیص کا طریقہ

سب سے پہلے جتنے بھی کمرے، باتھ روم، چھت، گیراج اور گھر کے ایسے حصے ہوں، جہاں کونے ہوں جیسے سیڑھیاں، ان کو گن لیں۔ ان کے برابر دو انچ چوڑے اور ایک فٹ لمبے سفید کاٹن کی پٹیاں لے لیں۔ مثلاً چار کمرے، دو باتھ روم، ایک چھت، ایک گیراج، ایک اوپر جانے والی سیڑھیاں...... یہ کل نو ہوئے تو ۹ پٹیاں لیں گے۔ رات کو سونے سے قبل ایک پٹی لے کر جس جگہ کی تشخیص کرنا ہو، اس کے جتنے کونے ہوں، ہر کونے پر تین چار بار پٹی کو رگڑیں۔ پھر اس جگہ درمیان میں پٹی کو رکھ دیں۔ اسی طرح سب جگہ کریں۔ باتھ روم میں کسی اونچی جگہ پٹی رکھ دیں۔ اور سو جائیں۔ صبح اٹھ کر کسی بھی جگہ کی پٹی لیں اور دوبارہ اسی جگہ کے کونوں پر رگڑیں اور ایک لفافے میں پٹی کو ڈال دیں۔ اسی طرح سب پٹیاں اکھٹی کر لیں۔ اب یہ پٹیاں تشخیص کے لیے تیار ہیں۔ یہ سارا کام کرنے کے بعد اب ان پٹیوں پر دم کیا جائے گا اور تشخیص کی جائے گی۔

ایک پٹی لیں۔ اس پر ایک بالشت کھول کر رکھیں اور دونوں طرف نشان

لگا دیں۔ اسی طرح سب پٹیوں پر نشان لگا لیں۔ ایک وقت میں چار سے پانچ پٹیاں اپنے سامنے رکھیں جو نشان لگائے ہوں، ان پر منزل پڑھ کر دم کریں۔ دوبارہ ناپیں اور نیا نشان حالیہ ناپ کے مطابق لگا دیں۔ اب دیکھیں کہ نتیجہ کیا نکلا ہے؟ پھر منزل پڑھ کر ایک بار اور دم کریں مگر اب کی بار پیمائش کا آغاز تو وہی رہے گا جو کہ پہلے تھا مگر اختتام جو بعد میں نیا نشان لگایا ہے، وہ ہوگا۔ اب حالیہ ناپ کے مطابق نیا نشان لگائیں اور دیکھیں کہ نتیجہ کیا نکلا ہے۔

اس طریقے کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ اگر مریض پر دونوں اثر یعنی جادو اور جنات کا ہو تو دونوں کا پتہ چل جاتا ہے۔ جب کہ عام طریقے پر، جس میں ایک بار پیمائش کی جاتی ہے صرف ایک ہی اثر کا پتہ چلتا ہے۔ اس مثال سے سمجھیں۔

پہلا نشان — دوسرا نشان

جب دم کیا تو نیا نشان جس کو تیسرا نشان کہیں گے یہ آیا:

پہلا نشان — تیسرا نشان — دوسرا نشان

اب دیکھیں کہ تیسرا نشان پہلے دونوں نشانوں کے اندر آیا ہے تو کہیں گے کہ جگہ پر جنات کا اثر ہے۔ دوسرے الفاظ میں کپڑا بڑھ گیا ہے۔

یہاں تک تو عام طریقہ ہے جو تقریباً ہر عامل کے ہاں رائج ہے۔ مگر سوال یہ ہے کہ اگر جگہ پر جادو کا بھی اثر ہو جو کہ اکثر ہوتا ہے تو پھر پتہ کیسے چلے گا؟ اس کے لئے میرے استاذ محترم حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب نور اللہ مرقدہٗ کا طریقہ استعمال کیا جائے گا اور وہ یہ کہ ایک بار مزید دم کپڑے پر کیا جائے گا۔ مگر اب نشان پہلا اور تیسرا ہی ناپا جائے گا۔

جب دم کیا تو نیا نشان جس کو چوتھا نشان کہیں گے یہ آیا:

پہلا نشان — تیسرا نشان — چوتھا نشان

اب دیکھیں کہ چوتھا نشان پہلے اور تیسرے نشانوں سے باہر چلا گیا۔ اس کو ہم جادو کہیں گے۔ دوسرے الفاظ میں کپڑا چھوٹا یا کم ہو گیا۔ اس طرح جگہ پر جادو اور جنات دونوں کا اثر ہے۔ اور دونوں کا ہی علاج کروانا ہوگا اور اگر دوبارہ دم پر نیا نشان تیسرے نشان پر ہی رہے اور کوئی تبدیلی نہ ہو تو ہم کہیں گے کہ صرف جنات کا اثر ہے۔ اور اگر چوتھا نشان پہلے اور تیسرے نشان کے دوبارہ اندر آیا تو ہم کہیں گے کہ شدید جنات کا اثر ہے۔ اسی طرح جادو کے لئے بھی سمجھ لیجئے۔ تشخیص کے ناپ کو محفوظ رکھیں۔ یعنی جس کمرے میں جو اثر آیا اور جتنا نشان آگے بڑھا یا پیچھے آیا، اس کو انگلی کے حساب سے ایک انگلی، دو انگلی، آدھی انگلی وغیرہ لکھ لیں۔

یہاں تک تو تشخیص ہو گئی اور پتہ چل گیا کہ کون کون سے کمرے میں جنات کا اثر ہے، کون سے میں جادو کا اور کون سے کمروں میں جنات اور جادو دونوں کا اثر ہے۔ جیسا مرض، ویسی دوا۔ جس کمرے میں جس کا اثر ہو، اسی طرح کا علاج کیا جائے۔ پھر ایک ہفتہ بعد دوبارہ یہ تشخیص کا عمل کریں۔ اور پرانے ناپ سے نئے ناپ کا موازنہ کریں۔ اور دیکھیں کہ کس کس جگہ سے اثرات کم ہو گئے؟ کس جگہ بالکل فرق نہیں پڑا؟

ایک اہم بات کہ جس جگہ پر ایک انگلی سے زائد کا اثر ہو، وہاں صرف اثرات نہیں ہوتے، وہاں مخلوق کی موجودگی بھی ہوتی ہے۔ ایسی جگہ پر مریض یا بچوں کو بالکل سونے نہ دیں۔ اور جلد از جلد اس جگہ کو روحانی طور پر صاف کریں یا کروائیں۔

یہ عمل کئی لوگوں کو بتایا اور جب انہوں نے کیا تو حیران رہ گئے کہ ان کے گھروں میں کتنا زیادہ اثر ہے۔ دراصل اب وہ ماحول نہیں رہے کہ صبح ہوتے ہی نمازِ فجر ادا کی جاتی اور قرآن کی ہر طرف سے پڑھنے کی آوازیں آتیں۔ اب نہ نماز رہی، نہ قرآن۔ ان کی جگہ ٹی وی اور گانے فلموں نے لے لی۔ اس لیے اب زیادہ اثرات گھروں میں آنا شروع ہو گئے ہیں۔

سب پڑھنے والوں سے گذارش ہے کہ ضرور اس عمل کو کریں۔ آپ کی بہت سی پریشانیاں اور رکاوٹیں، گھر پر اثرات کی وجہ سے ہوتی ہیں۔ دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ اس عمل کو کرنے والوں کو کامیاب کرے۔ آمین

# رحمکاریہ جفر......اوجِ عطارد

سید شعیب الرحمٰن (ایبٹ آباد)

عطارد چلتے چلتے جب عقرب میں آتا ہے تو اس کو اوج ہوتا ہے۔ اس سال اُوج عطارد 11 نومبر رات 8:02 منٹ سے 12 نومبر دوپہر 11:42 منٹ تک رہے گا۔ اُوج عطارد میں ماہنامہ خزینہ روحانیات کے لیے ایک عمل لے کر حاضر ہوں۔ یہ عمل بہت پرُ تاثیر اور چلتا ہوا عمل ہے۔ وہ لوگ جن کے کام بنتے بنتے بگڑ جاتے ہوں، کرنا کچھ ہوتا ہے، ہوتا کچھ ہو۔ انجانے سے خوف نے پریشان کر رکھا ہو، ان کے لیے علم الجفر کا ایک خاص عمل لے کر حاضر ہوں۔ ترقی مرتبہ، ترقی دولت کے لیے پرُ تاثیر ہے۔

عمل کا طریقہ مندرجہ ذیل ہے:

| | | |
|---|---|---|
| سورۂ نور اعداد قمری | = | 402457 |
| طالب شعیب الرحمن اعداد قمری | = | 712 |
| مقصد طاقت اسم اعظم یاقوی اعداد | = | 116 |
| کل اعداد | = | 403285 |
| تفریق | - | 7680 |
| باقی | = | 395605 |
| تقسیم | | 4 |
| باقی | | 1 |

تو خانہ نمبر 13 میں 1 کا اضافہ۔

حاصل تقسیم 98901 کو خانہ نمبر 1 سے نمبر 16 تک ہر خانہ میں 256 کا اضافہ کرنا ہے۔ اور ساتھ میں اسم اعظم "یَاقَوِیُّ" کا ورد کرنا ہے یہ عمل اگر خود تیار نہ کرسکے تو مجھ سے یا براہ راست ادارے سے تیار کروائیں۔ آخر میں مجھ گنہگار سید شعیب الرحمن شاہ اور "خزینہ روحانیت" کے بزرگوں کے لیے دعا کریں۔

حال نقش یہ ہے:

اللہ للہ لہ هو محمد احمد حامد محمود

واسع لطیف فتاح مالک قدوس ستار غفار

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

قاسم عاقب وهاب رازق فتاح عزیز

محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## بقیہ: ریکی اور چکراز

9۔ تعلق میں دوسرے مسائل۔

10۔ نشہ کی عادت کی صورت میں۔

11۔ زیادہ غصہ کرنے والے افراد، یا زیادہ غصہ دبانے والے افراد۔

12۔ تخلیقیت میں رکاوٹ محسوس کرنے والے لوگ۔

13۔ کچھ دینے سے خوف زدہ لوگ۔

14۔ ذہنی سکون کے لیے۔

15۔ اضطراب، بے چینی کے خاتمہ کے لئے۔ اس صورت میں ہارا اور ریڑھ کی ہڈی کے چکرا کو بھی انرجی دی جانی چاہیے۔

16۔ کندھے، بازو یا ہاتھوں کے کوئی بھی مسائل۔

17۔ سرطان میں مبتلا افراد۔

## بقیہ: آپ سگریٹ نوشی کیسے ترک کریں

### نفسیاتی علاج

نفسیاتی علاج میں ڈاکٹروں اور نفسیات دانوں کی رائے اور مشورے شامل ہوتے ہیں۔ سگریٹ نوشوں کو اس کے مضر اثرات سے آگاہ کرنے کے لیے لیکچر دیے جاتے ہیں۔ جو ان کے دماغ پر خوش گوار اثر ڈالتے ہیں۔ ان لیکچروں کا مرکزی نکتہ یہ ہوتا ہے کہ سگریٹ نوشی ترک کرنی چاہئے، اس لیے کہ یہ نشہ آور ہے۔ ان لیکچروں کے علاوہ سگریٹ نوشوں کو ایسی ادویہ بھی دی جاتی ہیں جو سگریٹ چھوڑنے میں مدد دیتی ہیں۔

## رئیس العاملین علامہ شاہ گیلانی کی مخفی روحانی علوم پر نایاب قدیم کتب

1. بیاض عملیات قیمت:80
2. ارتکاز توجہ قیمت:320
3. جفر بدوح یلین قیمت:240
4. جفر الجامع خافیہ قیمت:240
5. جفر الامام قیمت:240
6. خزینۂ رمل قیمت:240
7. سانس قیمت:200
8. نکات جفر قیمت:300
9. قاعدہ ثنا قیمت:240
10. سیر رمل قیمت:240
11. حضرت علیؑ علوم کی روشنی میں قیمت:380
12. روحانی ایکسرے (علم رمل) قیمت:240
13. سرغیب (مستحصلہ ابو طالبی) قیمت:280
14. ہپناٹزم کا مکمل نصاب قیمت:300

مکتبۃ العارف 042-35033371, 0322-4773786
darulamal.org/bookshop, info@darulamal.org

## غلام الرسول حالی نقشبندی کی شاہکار کتب طلب فرمائیں

1. جامع مکاتیب الرسول ﷺ (جلد اول دوم)
عام قیمت:1200 رعائتی قیمت:840
رسول اللہ ﷺ کے سرکاری وغیر سرکاری خطوط پر مشتمل ایک عہد ساز دستاویز جو سات ہزار سے زائد مستند عربی و انگریزی کتب سے متخرج کر کے ترتیب دی گئی ہے
2. جامع الاسماء والصفات عام قیمت:450 رعائتی قیمت:340
3. تخریج حدیث اسماء اللہ الحسنیٰ عام قیمت:250 رعائتی قیمت:190
4. مکاشفاتِ اسرار عام قیمت:360 رعائتی قیمت:305
5. مکاشفاتِ نور عام قیمت:600 رعائتی قیمت:475

مکمل سیٹ منگوانے پر مزید خصوصی رعایت کی جائے گی

مکتبۃ العارف 042-35033371, 0322-4773786

# جب بالغ ہوئے تو کیا دیکھا

انتخاب: محمد عارف

دولت کی نمائش کرنے والوں کو
مفلسی کی آغوش میں دیکھا
علم کی نمائش کرنے والوں کو
جاہلوں کی مجلس سجاتے دیکھا
طاقت کی نمائش کرنے والوں کو
کمزوروں کی غلامی کرتے ہوئے دیکھا
عبادت کی نمائش کرنے والوں کو
دین سے منہ موڑتے دیکھا
سخاوت کی نمائش کرنے والوں کو
صدقات کی روٹی پر پلتے دیکھا
لوگوں کے رحم پر پلنے والوں کو
ہمیشہ مفلسی اور محتاجی میں دیکھا
دین سے دنیا کمانے والوں کو
چہرے سے رونق اڑتے دیکھا
صبر و شکر کرنے والوں کو
دنیا میں باوقار دیکھا
حسد وکینہ رکھنے والوں کو
روزی کی تنگدستی میں دیکھا
جھوٹ بولنے والوں کو
ایمان سے دور ہوتے دیکھا
غصہ میں رہنے والوں کو
عقل کی محرومی میں دیکھا

لوگوں سے امیدیں رکھنے والوں کو
ناامید اور پریشان دیکھا
لوگوں سے سوال کرنے والوں کو
بے عزتی کے عالم میں دیکھا
سچی توبہ کرنے والوں کو
عبادت میں لذت لیتے دیکھا
گناہوں میں جینے والوں کو
پریشانی کی دلدل میں دھنستے دیکھا
بندوں کے حقوق جھٹلانے والوں کو
اپنے حق پر روتے دیکھا
ناجائز کمائی پر پلنے والوں کو
مصیبتوں بیماریوں کے جال میں پھنستے دیکھا
والدین کے فرماں برداروں کو
ترقی کی منزلیں چھوتے دیکھا
ماں باپ کے نافرمانوں کو
اولاد کے ظلم وستم سہتے دیکھا
ظلم وستم کرنے والوں کو
مظلوم کی خوشامد کرتے دیکھا
اللہ تعالیٰ کے حقوق ادا کرنے والوں کو
اپنے ہی سائے سے ڈرتے دیکھا
بندوں کے حقوق ادا کرنے والوں کو
دنیا میں شہرت پاتے دیکھا
استاد کی خدمت کرنے والوں کو
خدمت گزاروں کے سائے میں دیکھا
بے ہوشی میں جینے والوں کو
ہوش میں آکر کیا کیا پچھتاتے دیکھا

# ریکی اور چکراز

## ریکی گرینڈ ماسٹر غلام سرور شباب صاحب

ستمبر 2014ء کے شمارے میں پہلے دو چکراز کا بیان ہوا تھا۔ مزید ملاحظہ فرمائیں:

## تیسرا چکرا

تیسرا چکرا ریڑھ کی ہڈی کا چکرا (Solar Plexus) کہلاتا ہے۔ یہ قوت ارادی کو مربوط بناتا ہے۔ ہمارے جسم میں ''ارادے'' کے دو مراکز ہیں۔

1۔ ریڑھ کی ہڈی کا چکرا

2۔ چھٹا چکرا یعنی تیسری آنکھ کا چکرا

تیسرے چکرا کے معاملات قوت ارادی، خوداعتمادی، عزتِ نفس اور اپنی قدروقیمت کا احساس ہیں۔ درج ذیل صورتوں میں ریڑھ کی ہڈی کے چکرا کو مناسب مقدار میں ریکی دی جانی چاہیے۔

1۔ حساس ریکی چینلز جو مریضوں سے۔ یہ مریض جذباتی، ذہنی اور جسمانی طور پر خود بھی متاثر ہوتے ہیں۔

2۔ ذیابیطس (شوگر) کا شکار لوگ۔

3۔ غیر موزوں بلند فشار خون (High Blood Presure) میں میں مبتلا لوگ۔

4۔ احساس کمتری یا احساس برتری میں مبتلا افراد۔

5۔ بے چینی، گھبراہٹ، ڈر خوف یا خود اعتمادی کی کمی محسوس کرنے والے افراد۔

6۔ دوسروں کے غلبے کا شکار افراد۔

7۔ طلبہ جو خصوصاً امتحان کے دوران خوداعتمادی میں اضافہ کرنا چاہتے ہوں۔

8۔ نشہ کی عادت سے نجات کے خواہش مند لوگ۔

9۔ مایوس افراد۔

10۔ ہجوم سے گھبرانے والے، یا دن کے اختتام پر کم طاقتی محسوس کرنے والے لوگ۔

11۔ لبلبہ یا معدہ کی تکالیف کے شکار افراد۔

## چوتھا چکرا

چوتھا چکرا دِل (ہارٹ) چکرا ہے۔ یہ سینے کے وسط میں واقع ہے لیکن دِل کے اوپر نہیں ہے جو کہ جسم میں سینے میں ذرا بائیں طرف ہوتا ہے۔ ہارٹ چکرا سے متعلق معاملات میں تعلقات، محبت اور جوش وجذبہ شامل ہیں۔ تعلقات ہماری زندگی کے بہت زیادہ حصے پر محیط ہوتے ہیں۔ یہاں پر تعلقات سے مراد، تمام قسم کے تعلقات ہیں یعنی میاں بیوی، والدین، بچے، دوسرے رشتہ دار، واقف کار، دوست وغیرہ۔ کسی بھی تعلق سے متعلق کوئی بھی جذبہ یا خیال یا تعلقات کے حوالے سے کوئی بھی معاملہ ہارٹ چکرا پر اثرانداز ہوتا ہے۔

ہمارے جدید طرزِ زندگی نے اس چکرا میں کئی مسائل پیدا کردیئے ہیں۔ اکثر لوگوں کو اس چکرا کے حوالے سے انرجی کی ضرورت ہوتی ہے۔ پیار محبت کے جذبات کی کمی دور کرنے کے لئے دِل کے چکرا کی پچھلی جانب کافی انرجی دی جانی چاہیے۔ درج ذیل صورتوں میں دِل کے چکرا کو ہیلنگ دی جانی چاہیے۔

1۔ دِل کے چکرا سے متعلق کوئی بھی مسئلہ۔

2۔ سینے میں کہیں بھی درد۔

3۔ دمہ یا پھیپھڑوں کا کوئی بھی مسئلہ۔

4۔ چھاتی کا سرطان (Breast Cancer)۔

5۔ وہ افراد جنہیں دِل کا دورہ پڑ چکا ہو۔

6۔ فشار خون (Blood Pressure) سے متعلقہ مسائل۔

7۔ Spondylitis دِل کے چکرا کی پچھلی جانب زیادہ ریکی دیں۔

8۔ طلاق، تعلقات میں خلل۔

(بقیہ ص 47)

# غصّہ: اسباب، علامات، نقصانات اور علاج

تحریر: حکیم قاضی ایم اے خالد

غصہ ایک ایسی نفسیاتی کیفیت ہے جو انسان میں اس کے مزاج کے خلاف ناپسندیدہ بات یا فعل سے وقوع پذیر ہوتی ہے۔ یہ ایک ہذیانی کیفیت ہے جو اس قدر تیزی سے پیدا ہوتی ہے کہ بدن انسانی کے تمام نظام درہم برہم ہو جاتے ہیں خاص طور پر نظام اعصاب اور نظام انہضام زیادہ متاثر ہوتے ہیں۔ علاوہ ازیں بدن میں ایسے کیمیاوی اجزاء کی مقدار یکدم بڑھ جاتی ہے جو کسی شدید حملے کی صورت میں بدن اپنے بچاؤ کیلئے پیدا کرتا ہے۔ مثلاً ایڈرنالین اور Acetacholine وغیرہ۔ اس کے نتیجے میں مختلف دیگر علامات پیدا ہو جاتی ہیں۔

## اسباب

غصہ کے چند اہم اسباب درج ذیل ہیں۔

۱۔ نیند کا پورا نہ ہونا۔
۲۔ کسی کام میں ناکامی
۳۔ معاشی تنگی
۴۔ تناؤ بھری زندگی
۵۔ لگاتار لمبی بیماری
۶۔ مایوسی، ناامیدی
۷۔ شورزدہ ماحول

## علامات

انسان چھوٹی چھوٹی باتوں کو اپنی انا پر لیتا ہے اور ذرا ذرا سی بات پر لڑنے مرنے اور گالی گلوچ پر اتر آتا ہے۔ غصہ کی کیفیت سے باہر آنے پر تھکاوٹ اور اعضاء شکنی محسوس ہوتی ہے۔

## غصّہ سے پیدا ہونے والے امراض و نقصانات

غصہ ایک فطری نفسیاتی کیفیت ہے لیکن جب یہ بار بار پیدا ہوتی ہے تو اس سلسلے میں پیدا ہونے والے کیمیاوی اجزاء کی مقدار بدن میں مستقل بڑھ جاتی ہے جس کے نتیجے میں ضغط الدم قوی (Hypertension) اور خفقان، حرکت قلب کا بڑھ جانا (Trachycardia) نیز مختلف امراض کلیہ پیدا ہو جاتے ہیں۔

غصہ سے خلیاتی استحالہ بھی متاثر ہوتا ہے اور مختلف امراض استحالیہ مثلاً ذیابیطس (Diabeties mellitus) وغیرہ پیدا ہوتے ہیں۔

غصہ پر تحقیقات کرنے والوں کے مطابق غصہ مندرجہ ذیل امراض کا باعث بن سکتا ہے۔

☆ اس سے السر یا تبخیر کی شکایت ہو جاتی ہے۔
☆ خون میں کولیسٹرول کی سطح بڑھ جاتی ہے۔
☆ صفراوی مزاج والوں میں غصہ یرقان پیدا کر سکتا ہے۔
☆ خون کی نالیوں میں رکاوٹ آ جاتی ہے اور وہ سکڑ کر کئی دیگر امراض پیدا کر سکتی ہیں۔
☆ دل کے امراض پیدا ہو سکتے ہیں۔
☆ غصے سے امعاء پر بھی برا اثر پڑتا ہے۔
☆ قوت مدافعت کم ہو جاتی ہے۔
☆ غصہ جان لیوا بھی ہو سکتا ہے۔
☆ غصہ ہارٹ اٹیک کا سبب بن سکتا ہے۔
☆ اس سے سر کا درد بڑھ جاتا ہے۔

☆ غصہ نظام اعصاب کو انتہائی نقصان پہنچا سکتا ہے۔

☆ غصہ زیادہ کرنے سے انسان قوت یادداشت کھو کر بیہوش ہو سکتا ہے۔

☆ غصہ سے فالج کا خطرہ بھی رہتا ہے۔

☆ غصہ غور وفکر کی قوت کو کم کر دیتا ہے۔

## اصول علاج

غصہ کے علاج کے حوالہ سے درج ذیل اصول اختیار کرنا چاہئیں۔

ا۔ ماحول میں تبدیلی پیدا کریں یعنی اشتعال پیدا کرنے والے ایسے حالات سے مریض کو دور رکھنے کی کوشش کریں جو مریض کی طبیعت کے خلاف ہوں۔ گھریلو کشیدگی اگر اس کا باعث ہو تو گھر والوں کو سمجھائیں اور مریض کو دوستانہ ماحول فراہم کریں۔

۲۔ مریض کی سوچ اور عادات میں تبدیلی پیدا کریں۔ غصہ کے مریض کو سمجھایا جائے کہ وہ اکیلے بیٹھ کر اپنی منفی سوچوں کو اس کے الٹا یعنی مثبت سوچوں میں تبدیل کرے۔ اگر وہ احساس برتری کا شکار ہے تو اسے دوسرے لوگوں کو کمتر سمجھنے سے احتراز برتنا ہوگا۔ (عموماً اعلیٰ عہدوں پر فائز بعض ایسے افراد دفتر کے علاوہ گھر اور روزمرہ معاملات میں احساس برتری کا شکار ہوتے ہیں اور طبیعت کے خلاف عمل یا قول پر فوراً غصہ میں آ جاتے ہیں۔)

۳۔ مسکنات اور مبردات ادویہ سے طبیعت بدن میں تسکین اور ٹھنڈک پیدا کریں۔

۴۔ نظام ہضم خصوصاً استحالہ جگر پر توجہ دیں۔

## علاج طب مشرقی 'یونانی' اسلامی

ہوالشافی: مغز تخم تربوز۔ مغز تخم خربوزہ۔ مغز تخم کدو شیریں۔ مغز تخم کاہو مقشر کا شیرہ بنا کر شربت نیلوفر پچاس ملی لیٹر سے میٹھا کر کے صبح نہار منہ پلائیں۔

ہوالشافی: جوارش آملہ سادہ' دس گرام کی مقدار میں ہمراہ آب تازہ دوپہر کھانے کے ایک گھنٹہ بعد دیں۔

ہوالشافی: اطریفل زمانی' دس گرام کی مقدار میں رات سوتے وقت استعمال کروائیں۔

## غصہ کا علاج اور جدید تحقیقات

اگر کسی وقت آپ کو شدید غصہ آ جائے تو ایک گلاس پانی میں لیموں کے ساتھ ایک چمچہ چینی ملا کر پی جائیں۔ امریکا میں ایک حالیہ مطالعاتی تحقیق سے یہ حیرت انگیز انکشاف ہوا ہے کہ غصے کی حالت میں ایک گلاس لیموں کے شربت میں ایک چمچہ چینی ملا کر پینے سے انتہائی کم وقت میں طبیعت کی اشتعال انگیزی دور ہو جاتی ہے۔ محققین کے مطابق چینی ملا شربت خون میں فوراً شامل ہو کر دماغ کو توانائی پہنچاتا ہے۔ کیونکہ غصے کی حالت' مزاج کی برہمی یا اشتعال کی صورت میں خون میں شامل گلوکوز میں کمی ہو جاتی ہے جس سے دماغ کو توانائی نہیں ملتی۔ تحقیق کے معاون سربراہ اور اوہائیو اسٹیٹ یونیورسٹی میں شعبہ ابلاغیات ونفسیات کے پروفیسر بریڈ بشمین کا کہنا ہے کہ تحقیق سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ غصہ یا اشتعال انگیزی سے گریز کرنا چاہئے اور اس کے لیے ہر فرد کو اپنے مزاج پر قابو پانے کی کوشش کرنی چاہئے تاکہ گلوکوز آپ کے دماغ کو بے پناہ توانائی فراہم کر سکے۔

## غصہ کے علاج میں مفید مذہبی واخلاقی تدابیر

مذہبی واخلاقی حوالے سے درج ذیل تدابیر جو زیادہ تر احادیث مبارکہ سے اخذ شدہ ہیں غصہ کے علاج میں انتہائی مفید ہیں۔ جدید سائنس بھی ان کی افادیت کی تصدیق کرتی ہے۔

☆ غصہ کی حالت میں جگہ تبدیل کر لیں کمرہ میں بیٹھے ہیں تو صحن میں چلے جائیں۔

☆ کھڑے ہیں تو بیٹھ جائیں بیٹھے ہیں تو لیٹ جائیں۔

حدیث پاک کا مفہوم ہے کہ غصہ آئے تو بیٹھ جائے اگر زیادہ غصہ آئے تو لیٹ جائے۔ ماہرین طب کا کہنا ہے کہ غصہ میں خاص قسم کے ہارمونز پیدا ہوتے ہیں جو انسانی افعال میں تبدیلی لاتے ہیں اور اس کو کنٹرول کرنے میں (System-Sympathetic & Parasympathetic

System Antonomic Nervous) بنیادی کردار ادا کرتا ہے اور دماغ کے اہم حصے (Cerebral Cortex, Limic System and Reticular Formation HHypothalamus) اہم کام سرانجام دیتے ہیں۔ جدید تحقیق کے مطابق اس امر کی نشاندہی ہوتی ہے کہ غصے کا فوری علاج بیٹھ جانے اور لیٹ جانے سے جسمانی تبدیلی کے ساتھ Neurotransmitters میں ٹھہراؤ پیدا ہوتا ہے جس سے درج ذیل میں اعتدال آنا شروع ہو جاتا ہے۔

(1) Physilogical Change, (2) Motivational Behaviour, (3) Emotion Evolution

اور غصہ ٹھنڈا ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ جب انسان غصے میں ہوتا ہے تو Sympathetic part اہم رول ادا کرتا ہے۔ اس لئے حدیث مبارکہ کی رو سے غصہ کی حالت میں بیٹھ جانے یا لیٹ جانے سے دل کی دھڑکن میں کمی آجاتی ہے۔ بلڈ پریشر نارمل ہو جاتا ہے۔ Endocrine Screetion اعتدال پر آنا شروع کر دیتے ہیں۔ یقیناً Parasympathetic Part اہم رول ادا کرتا ہے۔ جس کی وجہ سے انسان Relaxation محسوس کرتا ہے۔ بلاشبہ فرمان نبوی ﷺ سچا ہے۔ جس کی تائید آج جدید میڈیکل سائنس نے کردی ہے۔

☆ پانی پی لیں غصہ آگ ہے آگ کو بجھانے کیلئے پانی کافی ہے۔

☆ وضو کرلیں وضو اندرونی آگ کو خود بخود بجھا دے گا۔

☆ تعوذ پڑھیں جب شیطان سے اللہ کی پناہ مانگیں گے تو غصہ خود بخود ختم ہو جائے گا۔

## مصادر و ماخذ


http://www.urdutimes.com/content/061#sthash.U79Cnolt.dpuf

http://tahaffuz.com/4150/#.UmOSoXCeh50

سائیکیٹری ڈیزیز اینڈ یونانی میڈیسن (ڈاکٹر محمد عبداللہ)

مطالعہ اخبار و جرائد' تحقیقی مضامین' کتب و سائبر (نیٹ) گردی

## خزینہ روحانیات کے سابقہ شمارے

مخفی وروحانی علوم کے خزانے، لاعلاج بیماریوں کے علاج، نہ حل ہوتی مشکلات کے آسان حل اور وظائف، ہر طرح کے جنات اور جادو سے نجات کے طریقے، غیبی مخلوقات کی تسخیر اور ان سے کام لینے کے طریقے، ہر جائز دنیاوی حاجت کے لئے وظائف، علم الحروف، علم الاعداد، علم النقوش، علم الجفر، علم التشخیص وغیرہ سیکھنے پر اہم مضامین، ریکی، ہپناٹزم جیسے علوم پر مضامین، دینی، تصوف، معاشرتی مسائل، طب وصحت اور دیگر کئی اہم مضامین کا مجموعہ، جو آپ کو سینکڑوں کتابوں سے بے نیاز کر دے گا۔

جلد اول: 400 روپے جلد دوم: 400 روپے جلد سوم: 450 روپے

جلد چہارم: 550 روپے (علاوہ ڈاک خرچ)

اکٹھی 4 جلدیں قیمت صرف: 1800 روپے (علاوہ ڈاک خرچ)

**اکتوبر 2014ء تک کے تمام رسائل: 2130 روپے (علاوہ ڈاک خرچ)**

**042-35033371, 0322-4773786**

darulamal.org/magazines/ruhani

khazinaeruhaniyaat.blogspot.com

khazinaeruhaniyaat.wordpress.com

## روحانی معالجین کے لئے منفرد پیشکش

چھپے چھپائے تعویذات، آیات شفاء کی پلیٹیں، یٰسین شریف کی پلیٹیں، خالی پلیٹیں، بخوردان، بخور، مشک نافہ، روحانی آبِ شفاء، عطر حفاظت، عرق گلاب، زعفران، روغنی کاغذ، عنبر، چینی کی پلیٹیں، بڑے اور چھوٹی سائز کی ہانڈیاں، پلاسٹک کی بوتلیں، بھوج پتر، ہرن کی جھلی، پیالے، عطر تسخیر، لوبان، لوبان کوریا اور عود وصندل کی اگربتیاں، تالے، مختلف قسم کے دم شدہ روحانی تیل اور چراغ۔ نیز چلہ کشی کے دوران استعمال ہونے والی اشیاء تھوک و پرچون نرخوں پر حاصل کریں۔

**رابطہ:** روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور

**042-35033371, 0332-4487877**

Email: info@darulamal.org

Web: darulamal.org/ruhanishop

**مکمل تفصیلات کیلئے ویب سائٹ ملاحظہ فرمائیں۔**

## ماہنامہ خزینۂ روحانیات کے آٹھ خاص نمبرز "جنات نمبر"، "جادو نمبر"، "درود شریف نمبر"، "کشائش رزق نمبر"، "شفائے جسمانی امراض نمبر"، "حب و تسخیر نمبر"، "حل المشکلات نمبر" اور "نکاح نمبر" حاصل کریں

رسالہ رجسٹرڈ ڈاک یا کوریئر کے ذریعے بھیجا جائے گا۔

سٹاک محدود ہے

**ڈاک خرچ بذمہ خریدار**



| جنات نمبر | جادو ٹونہ نمبر | درود شریف نمبر (فوٹوسٹیٹ) | کشائش رزق نمبر (فوٹوسٹیٹ) | شفائے جسمانی امراض نمبر | حب وتسخیر نمبر | حل المشکلات نمبر | نکاح نمبر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیمت: 70 روپے | قیمت: 70 روپے | قیمت: 80 روپے | قیمت: 100 روپے | قیمت: 70 روپے | قیمت: 70 روپے | قیمت: 100 روپے | قیمت: 80 روپے |

برائے رابطہ Ph # 042-35033371

Cell # 0322-4773786, 0332-4487877

خط وکتابت: پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570

Web: darulamal.org/magazines/ruhani

Blog: khazinaeruhaniyaat.blogspot.com

E-mail: magazine@darulamal.org

# آپ سگریٹ نوشی کیسے ترک کریں!

شکیل صدیقی

کالج میں تعلیم حاصل کرنے کے دوران سگریٹ کو مٹھی میں دبا کر کش لگانا بہت اچھا معلوم ہوتا ہے۔ طالب علم خود کو "ہیرو" محسوس کرتے ہیں، مگر جب یہی طالب علم عملی زندگی میں قدم رکھتے ہیں تو سگریٹ کے مضر اثرات ان پر پڑھنے لگتے ہیں۔ وہ سگریٹ نوشی ترک کرنا چاہتے ہیں، لیکن کر نہیں پاتے، آیئے، ہم بتاتے ہیں کہ آپ سگریٹ نوشی کیسے چھوڑ سکتے ہیں۔

## نکوٹین کا نشہ گہرا ہوتا ہے

سنگاپور جنرل ہسپتال کے ڈاکٹر کیتھ چان پنگ کہتے ہیں سگریٹ کا اہم جزو نکوٹین انتہائی نشہ آور ہوتا ہے، اس کے مقابلے میں کوکین اور بھنگ کا نشہ ہلکا ہوتا ہے۔ غالباً اسی لیے آپ سگریٹ نوشی سے آسانی سے چھٹکارا حاصل نہیں کر پاتے۔ آپ کی قوت ارادی بھی اس معاملے میں کم زور پڑ جاتی ہے۔ چنانچہ سگریٹ نوشی ترک کرتے وقت محض قوت ارادی کا سہارا نہ لیجئے بلکہ دوائیں بھی استعمال کیجئے۔

## سگریٹ نوشی بتدریج ترک کریں

سگریٹ نوشی اچانک چھوڑنے کے بجائے بتدریج ترک کی جائے۔ اچانک سگریٹ نوشی ترک کرنے پر آپ بے کیفی کا شکار بھی ہو سکتے ہیں۔ ایسی کیفیت میں آپ کا ہاتھ پھر سگریٹ کی طرف بڑھ سکتا ہے۔ اگر آپ روزانہ بیس سگریٹ پیتے ہیں تو یہ تعداد کم کرکے 15 فی دن کریں۔ اس کے بعد 10 اور پھر 5 ایک وقت ایسا آئے گا کہ آپ دن بھر میں صرف 3 سگریٹ تک محدود ہو جائیں گے۔ پھر ان 3 سگریٹوں کو چھوڑنا آپ کے لیے دشوار نہیں ہوگا۔ آخری 3 سگریٹ چھوڑنے کے لیے مصمم ارادہ کیجئے اور بہتر ہوگا کہ اس کے لیے کوئی ہدف مقرر کر لیجئے۔ مثال کے طور پر اپنی سالگرہ کے دن تہیہ کر لیجئے کہ اب آپ سگریٹ کو ہاتھ نہیں لگائیں گے۔

سگریٹ آپ کے ہاتھ مصروف رکھتی ہے

سگریٹ نوشی کا سب سے پہلا نقصان یہ ہے کہ آپ کی بھوک بتدریج کم ہوتی چلی جاتی ہے۔ سگریٹ نوشوں کو کھانے کا ذائقہ زبان پر محسوس نہیں ہوتا۔ اس لئے کہ نکوٹین کی تہ زبان پر جمنے سے ذائقے کو محسوس کرنے والی حس ختم ہو جاتی ہے۔ سگریٹ نوشی کا دوسرا بڑا نقصان یہ ہے کہ آپ کا ایک ہاتھ مسلسل مصروف رہتا ہے، کیوں کہ اس میں سگریٹ دبا ہوتا ہے۔ آپ کوئی ایسا کام نہیں کر پاتے جس میں دونوں ہاتھوں کی ضرورت پڑتی ہے۔ اپنے ہاتھوں کو مصروف رکھنے کے لئے سگریٹ نوشی ترک کرنا لازمی ہے۔

## نکوٹین، چیونگم استعمال کیجئے

سگریٹ نوشی ترک کرنے کے لئے اب نکوٹین کے چیونگم بازار میں فروخت ہو رہے ہیں۔ انہیں چوسنے یا چبانے سے نکوٹین کی طلب پوری ہو جاتی ہے جب کہ سگریٹ کا دھواں، آپ کی ناک اور حلق کو بے تحاشا نقصان پہنچاتا ہے اور آپ کی بینائی پر بھی اثر انداز ہوتا ہے۔ وہ افراد جو سگریٹ نوشی ترک کرنا چاہتے ہیں نکوٹین چیونگم استعمال کریں اور بتدریج ان کی تعداد میں کمی کرتے چلے جائیں۔ اس کے علاوہ زبان پر جمی ہوئی نکوٹین کی تہہ کو ختم کرنے یا اس کا اثر کم کرنے کے لیے ترش پھلوں کا استعمال کریں۔ کینو، مالٹے اور لیموں نکوٹین کے اثر کو معدوم کرکے آپ کی بھوک بڑھا دیتے ہیں۔

## متبادل طریقے

سگریٹ نوشی ترک کرنے کے متبادل طریقے بھی ہیں، دواؤں کے علاوہ انہیں بھی آزمایا جا سکتا ہے۔ ان میں سوئیوں کو مخصوص رگوں میں چبھونے کا چینی علاج جسے ایکوپنکچر کہتے ہیں آزمایا جا سکتا ہے۔ اس سلسلے میں تنویمی علاج سے بھی مدد لی جا سکتی ہے۔ ڈاکٹر چان کہتے ہیں کہ ان علاجوں کے بارے میں کوئی بات وثوق سے نہیں کہی جا سکتی، تاہم ان سے کوئی نقصان بھی نہیں پہنچتا اور آپ کے جسم سے موافقت رکھنے پر اس سے یقینی فائدہ بھی ہو سکتا ہے۔

(بقیہ ص 47)

# جادو، جنات کے اثرات یا مرگی

ڈاکٹر محمد زاہد الحق قریشی

جادو'' جنات کے اثرات یا مرگی جدید تحقیقات کے مطابق مرگی کی بہت سی اقسام دریافت ہو چکی ہیں۔ جن کا جاننا عوام کے لئے ضروری نہیں ہے۔ ''مرگی کے دوروں کی وجوہات''

ا۔ اگر 20 سال سے کم عمر میں بار بار دورے پڑیں تو اس کی وجہ عموماً پیدائشی طور پر دماغ کے سیلز میں بے قاعدگی ہے۔

۲۔ اگر 30 سال کی عمر یا اس سے زائد عمر کے بعد دورے پڑنے شروع ہوں تو برین ٹیومر (دماغی رسولی)۔ دماغی چوٹ، دماغ کا انفکشن وغیرہ اس کی وجہ بن سکتے ہیں۔ بعض مریضوں کو فالج کے بعد مرگی کے دورے پڑنے شروع ہو جاتے ہیں۔

۳۔ جسم میں نمکیات، گلوکوز وغیرہ کی کمی یا پانی کی زیادتی بھی دوروں کا سبب بن سکتی ہے۔

## علامات

بچوں کی مرگی میں عموماً بچہ ایک دم کھو جاتا ہے۔ اس کی آنکھیں ایک طرف دیکھ رہی ہوتی ہیں لیکن دماغ خیالات سے خالی ہوتا ہے۔ اس دوران بچہ اپنے اردگرد سے بے خیال ہو جاتا ہے نہ تو وہ کسی کی بات سن سکتا ہے اور نہ ہی بولتا ہے کئی بار بچہ اپنی آنکھیں بار بار جھپکتا ہے یہ دور عموماً 10 سے 15 سکینڈ کا ہوتا ہے۔ دورے کے بعد مریض کو کچھ بھی یاد نہیں ہوتا اور وہ پھر وہی کام شروع کر دیتا ہے جو وہ اس سے قبل کر رہا تھا۔ یہ اٹیک دن میں 50 سے 60 بار بھی ہو سکتے ہیں۔ اگر یہ اٹیک زیادہ ہوں تو بچہ اپنی پڑھائی پر توجہ نہیں دے سکتا نتیجتاً وہ امتحان میں فیل ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ کئی بچوں میں ان حملوں کے دوران عضلات کی پھڑکن بھی ہو سکتی ہے اور بچے بار بار تھوک نگلنے کی کوشش کرتے ہیں۔ بار بار ہونٹوں پر زبان پھیرتے ہیں۔ ٹیچرز کو ان کیفیات کی آگاہی ضروری ہے تاکہ بچے کا بروقت علاج ہو سکے اور بچے کو تشدد کا نشانہ نہ بنایا جائے۔

## گرینڈ مال سیزرز (مرگی)

اس قسم کی سیزرز (مرگی) میں مریض یک دم بے ہوش ہو جاتا ہے اور اس کا پورا جسم اکڑ جاتا ہے جبڑے سخت ہو جاتے ہیں۔ دانت سختی سے بند ہو جاتے ہیں۔ کئی بار زبان دانتوں میں آ کر زخمی ہو جاتی ہے کئی بار پیشاب نکل جانے سے کپڑے خراب ہو جاتے ہیں کئی بار مریض بے ہوش ہونے کے وقت ایک زوردار چیخ مار کر زمین پر گر جاتا ہے۔ عوام کو یقین ہو جاتا ہے کہ کسی زبردست جن کی پکڑ ہے۔ جسم کی اکڑاہٹ کچھ دیر تک رہتی ہے اور اس دوران مریض کا سانس بھی بند ہو جاتا ہے اور منہ کا رنگ نیلا ہو جاتا ہے۔ اس دوران عوامی ٹوٹکے شروع ہو جاتے ہیں۔ کوئی جوتا سنگھاتا ہے کوئی پیاز کا عرق ناک میں ڈالنے کا کہتا ہے کوئی عامل کو بلا لاتا ہے۔

اسی دوران جسم کے مختلف حصوں میں جھٹکے لگنے شروع ہو جاتے ہیں۔ جو آہستہ آہستہ تیز ہو کر پھر آہستہ ہو کر بند ہو جاتے ہیں۔ پھر مریض کا جسم ڈھیلا پڑ جاتا ہے اور مریض بے ہوش ہو جاتا ہے۔ عامل صاحب فرماتے ہیں میں نے جن کو بھگا دیا ہے اب مریض کو جگایا جائے تو اُسے اردگرد کا کوئی ہوش نہیں ہوتا اور اسے یہ پتہ نہیں ہوتا کہ کیا ہو گیا تھا مریض سارے جسم میں درد محسوس کرتا ہے سر درد بھی ہو رہا ہوتا ہے اور اس کو نیند بھی آ رہی ہوتی ہے کئی بار مریض کو نارمل ہونے میں کچھ گھنٹوں سے ایک دن بھی لگ سکتا ہے یہ مرگی کے دورہ کی عام علامات ہیں اس کا کسی جن کے اثر سے کوئی تعلق نہیں ہوتا۔

## انفینٹائل سپازمز:

یہ عموماً 4 سے 9 ماہ کی عمر کے بچوں میں شروع ہو جاتے ہیں۔ مریض کو دن میں کئی بار یہ اٹیک ہوتے ہیں جس میں بچہ ایک دم آگے کو جھک جاتا ہے جو کہ صرف چند سکینڈ کے لئے ہوتا ہے جسے فلیکسر سپازمز کہتے ہیں۔ کئی مرتبہ پیچھے کی طرف جھک جاتا ہے جسے ایکس ٹینسر سپازمز کہتے ہیں بچے کو یہ اٹیک دن میں پچاس سے ساٹھ مرتبہ بھی ہو سکتے ہیں۔ عوام ایسے مریض بچے کو ''اللہ لوک'' قرار دے دیتے ہیں۔

## جیوو یناٹل مائیو کلونک مرگی:

یہ عموماً بارہ سے اٹھارہ سال کی عمر کے بچوں کو ہوتی ہے اس میں عموماً صبح کے وقت اٹھنے کے بعد مریض کی ٹانگوں یا بازوؤں کو ایک دم جھٹکے لگنے شروع

ہو جاتے ہیں۔ جس کی وجہ سے ہاتھ میں پکڑی ہوئی چیزیں گر جاتی ہیں اور مریض اپنا توازن بھی کھو سکتا ہے اور زمین پر گر سکتا ہے۔

## سمپل پارشل سیزرز:

اس مریض کو جسم کے ایک طرف کے کسی حصے کو بار بار جھٹکے لگنے شروع ہو جاتے ہیں یا سوئیاں چبھتی ہوئی محسوس ہوتی ہیں جو کہ جسم کے ایک حصے سے پھیل کر دوسرے حصوں تک پہنچ جاتی ہیں۔ دیکھنے یا سننے کے مرکز پر اثر پڑنے کی وجہ سے آنکھوں کے سامنے مختلف قسم کی لائنیں یا ڈیزائن نظر آتے ہیں۔ یا کانوں میں مختلف قسم کی آوازیں آتی ہیں ان سب کو پارشل یا فوکل سیزرز کہا جاتا ہے کیونکہ یہ دماغ کے ایک حصے سے شروع ہو کر اسی حصے تک محدود رہتی ہیں۔

## میلیکس پارشل سیزرز:

ان کو پہلے ٹیمپورل لوب سیزرز بھی کہا جاتا تھا یہ دماغ کے ٹیمپورل لوب سے شروع ہوتی ہیں مریض یکدم اپنے اردگرد کے ماحول سے بے خبر ہو جاتا ہے دیکھنے والوں کو مریض خلا میں دیکھتا ہوا نظر آتا ہے جسے لوگ سمجھتے ہیں کہ یہ غیر مرئی مخلوق دیکھ رہا ہے یا مریض بوکھلایا ہوا نظر آتا ہے جب اس سے بات کی جائے تو مریض سمجھ نہیں پاتا اٹیک کے دوران مریض اپنے تھوک کو نگلنے کی کوشش کرتا ہے یا بار بار اپنے ہونٹوں پر زبان پھیرتا ہے اور کئی مرتبہ سونے کی کوشش کرتا ہے اس طرح کی مرگی عموماً دس سے تیس سال کی عمر کے درمیان شروع ہوتی ہے۔

## فوٹو کنولیسو سیزرز:

جب مریض بار بار چمکنے والی روشنی کی طرف دیکھے تو اسے مرگی کا دورہ پڑ جاتا ہے جیسے کہ آج کل ٹی وی میں مختلف پروگرامز میں مدھم اور تیز روشنی سے ڈرامائی تاثر پیدا کیا جاتا ہے یا نائٹ کلب میں ڈانسنگ فلورز پر چمکنے اور مدھم ہونے والی روشنیاں استعمال کی جاتی ہیں۔

## میوزیکو جینک سیزرز:

اس قسم کے مریض کو کسی خاص قسم کے میوزک سننے سے دورہ پڑتا ہے جیسے قوالی سے ''حال'' آجانا یا تیز میوزک کے ساتھ تیز ڈانس کرنا۔

## لافڈ سیزرز:

اس قسم کی مرگی کے مریض بغیر کسی وجہ کے یکدم ہنسنا شروع کر دیتے ہیں۔

پچھلی قسط میں کچھ علامات کا ذکر کر دیا گیا تھا اس آخری قسط میں مزید دیگر علامات اور تحقیق کا ذکر ہوا ہے۔

اس تحریر کے اہم مقاصد:

۱۔ عوام کے شعور کو بیدار کرنا۔

۲۔ انہیں ہر نہ سمجھ میں آنیوالی بات کو توہمات سے منسوب کرنے سے بچانا۔

۳۔ انہیں جعلی اور جاہل نام نہاد عاملوں کے چنگل سے نجات دلا کر ان کے پیسے، عزت اور جان بچانا۔

بعض عامل جن و جادو سے نجات کے لئے لاکھوں روپے بٹور لیتے ہیں لیکن کام پھر بھی نہیں ہوتا کیونکہ مرض تو جسمانی ہوتا ہے بعض تشدد کر کے مریض کو معذور یا قتل کر دیتے ہیں اور خواتین کی عزت لوٹ لیتے ہیں آئے دن اخبارات میں اس قسم کی خبریں شائع ہوتی رہتی ہیں۔

۴۔ یہ تحریر عوام کی آگاہی و رہنمائی کے لئے خصوصاً اساتذہ کرام کے مطالعہ اور سمجھنے کے لئے ضروری ہے تاکہ وہ اپنے شاگردوں میں ایسی علامات دیکھیں تو ان پر غیر ضروری تشدد کر کے مسئلہ بگاڑنے کی کوشش نہ کریں۔ یا اس اہم مسئلہ کو نظر انداز نہ کریں فوری طور پر بچوں کے والدین سے رابطہ کر کے انہیں بچوں کے درست علاج پر آمادہ کریں تاکہ مریض معذور ہو کر معاشرے پر بوجھ نہ بنیں۔ یہ بڑی نیکی کا کام ہے۔ حضرت مولانا اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہٗ لکھتے ہیں جادو وغیرہ کے ذریعہ کسی کو مارنا قتل کرنا ہے یہاں کچی اینٹ کو کفن پہنا کر اس کا جنازہ پڑھتے ہیں نیت اپنے دشمن کی کرتے ہیں پھر اسے نہر یا دریا میں ڈال دیتے ہیں کچی اینٹ آہستہ آہستہ پانی میں گھلتی جاتی ہے ادھر دشمن بھی اینٹ کے ساتھ ساتھ گلتا جاتا ہے اور ختم ہو جاتا ہے یہ قتل ہے اس دنیا میں ثبوت نہ ہونے کی وجہ سے تو یہاں بچ جائے گا مگر آخرت میں قتل کرنے کی سزا بھگتے گا۔ الغرض ایسے کام کرنے اور کروانے والے آخرت میں جوابدہ ہوں گے۔

۵۔ خواہ سکول کا سربراہ ہو یا دینی مدرسہ کا مہتمم اس کی ذمہ داری ہے کہ وہ اپنے ادارے کے اساتذہ کی تربیت کے لئے اس آگاہی مہم میں اپنا کردار ادا کرے تاکہ بچوں کی جان اور معذوری کا خطرہ نہ رہے۔

۶۔ سستا اور بہترین تشخیص کا طریقہ مریض کے بال کا ٹیسٹ ہے۔

# انار - جرعۂ لطف وشفاء

حکیم غلام یزدانی قریشی

انار، ایک مشہور اور پسندیدہ پھل ہے اس کا دانہ اگر کہیں گر پڑے تو دل چاہتا ہے اس کو اٹھا دھو کر کھا لیا جائے۔ ایسے لوگ تو اب بہت کم ہیں جو کسی چیز کو ضائع ہونے سے بچالیں، انار ویسے بہشت کا ایک میوہ ہے قرآن پاک میں کئی جگہوں پر انار کا اس حوالے سے ذکر کیا گیا ہے۔ جیسے فرمایا گیا۔ فیھا فاکھة والنخل والرمان۔ جنت کے پھل، کھجور اور انار بھی ہوگا۔ اللہ تعالیٰ نے انار کے پودے کے ہر حصے پتوں، شاخوں، پھول، پھل، چھلکا اور جڑوں سب کچھ کو کارآمد بنایا ہے۔ ہر ایک حصے کے اپنے اپنے خواص ہیں انار بلحاظ ذائقہ تین قسم۔ میٹھے۔ کھٹ میٹھے اور ترش ہوتے ہیں میٹھے انار کئی قسم کے ہیں لالٹری، کالے ہار، علی پوری، کھٹ میٹھا، عمدہ قسم کا انار قندھار سے آتا ہے۔ جو کہ چھلکے سمیت سرخ ہوتا ہے، میٹھے انار کی ایک قسم کابل سے آتی ہے جس کا بیج کچا ہوتا ہے اور بے دانہ کہلاتا ہے۔ یہ قسم نسبتاً میٹھی بھی زیادہ ہوتی ہے اور اس کا رس بھی زیادہ ہوتا ہے میٹھے انار کی سب سے عمدہ قسم طائف شریف میں پائی جاتی ہے انار کی یہ قسم نہایت لذیذ اور خاصی میٹھی ہوتی ہے رس بھی بہت زیادہ پایا جاتا ہے انار کا حجم بھی بڑا، اور تقریباً ایک کلو تک وزن کا ہو جاتا ہے میٹھا انار سرد وتر ہے کھٹ میٹھا زیادہ سرد وتر ہے اور کھٹا انار سرد خشک اثر رکھتا ہے۔ میٹھے اور کھٹ میٹھے انار، گرم مزاج لوگوں کے لئے عمدہ غذا ہے۔ پیاس کو تسکین دیتا ہے پیشاب خوب لاتا ہے صفرا کو دور کرتا ہے۔ میٹھے انار کا زیادہ استعمال پیٹ میں اپھار اور بلغم پیدا کرتا ہے۔ کھٹ میٹھا انار متلی اور قے کو روکتا ہے۔ گرمی کے یرقان کے لئے مفید ہے۔ کھٹا انار کم کھایا جاتا ہے اس کے دانوں کو خشک کر کے بطور انار دانہ، غذاؤں اور دواؤں میں استعمال کرتے ہیں یہ ہاضم ہونے کے علاوہ بھوک بھی لگاتا ہے دستوں کو روکنے کے لئے بھی باریک کر کے استعمال کیا جاتا ہے۔

اللہ مہربان نے موسم گرما اور اس میں ہو جانے والے گرم اثرات کو زائل کرنے کے لئے انار کو جرعہ لطف وشفا بنا دیا ہے۔ آپ اس کا رس چوس کر یا سکوائش وشربت بنا کر مستفید ہو سکتے ہیں۔ سکوائش بنانے کے لئے ایک پاؤ صاف رس میں 1/2 سیر چینی ڈال کر خوب گھلا لیں۔ اس میں ایک ماشہ بھر پوٹاشیم میٹا بائی سلفیٹ شامل کر کے خوب ہلائیں اور پاک وصاف خشک بوتل میں ڈال کر کارک لگا کر بند کر کے محفوظ کر لیں۔ کارک مضبوط لگائیں کہ ہوا داخل نہ ہو سکے۔ بہتر ہے کہ اس کو موم سے سیل کر دیں۔ دس دن کے بعد وہ قابل استعمال ہو جائے گا۔ اس طرح آپ تازہ رس میں مناسب پانی ملا کر جب چاہیں لطف اندوز ہو سکیں گے آپ انار کا شربت بھی بنا کر محفوظ رکھ سکتے ہیں۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ ایک پاؤ رس کو 3/4 سیر چینی میں حل کر کے آگ پر ایک دو جوش دیں کہ قوام مناسب ہو جائے۔ ٹھنڈا کر کے خشک پاک وصاف بوتل میں محفوظ رکھیں اور بوقت ضرورت پانی ملا کر پئیں۔ ویسے بھی ایک دو چمچے لے سکتے ہیں۔ جن حضرات کی قوت ہاضمہ کمزور ہو تو وہ فی بوتل ایک تولہ آب پودینہ سبز، یا آب ادرک سبز شامل کر کے محفوظ کریں۔ اس طرح استعمال سے پیٹ میں ریح اور ضعف ہضم ہو جانے کا اندیشہ کم ہو جائے گا بکثرت انار کھانے سے اجابتیں آسکتی ہیں۔ ایسی صورت میں بیج سمیت انار چبا کر کھانا مناسب ہے انار دانہ پر نمک، کالا زیرہ باریک کر کے چھڑک کر کھانے سے وہ جلد ہضم ہوتا ہے۔ انار کا چھلکا قبض کرتا ہے چھلکا خشک کر لیں۔ پیس کر بقدر ضرورت کھانے سے دست آنا رک جائیں گے اگر بار بار دست آنے کی وجہ سے کانچ نکلنا شروع ہو جائے تو چھلکے کو پانی میں ابال لیں پھر چھان کر اس پانی سے آبدست کریں۔ پرانے زخموں پر انار کے خشک چھلکے کو جلا کر اس کی راکھ چھڑکیں۔ زخم کا رسنا بند ہو کر بفضلہ تعالیٰ وہ خشک ہو جائے گا۔ بہتر ہے کہ سفوف کو مکھن میں ملا کر زخم پر لگائیں۔ اگر گلے میں ورم ہو جائے یا مسوڑھوں میں ورم ہو یا خون آ رہا ہو تو انار کے پھولوں کے جوشاندہ سے کلیاں کرنا مفید رہتا ہے۔ انار کے پودے کی جڑوں کے چھلکے کا جوشاندہ پیتے رہنے سے کدو دانوں کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ میٹھے انار کے رس کا پانی گاڑھا کر کے اگر سلائی سے آنکھوں میں لگایا جائے تو آنکھوں کی میل جاتی رہتی ہے۔ نگاہ بھی روشن ہو جاتی ہے جدید تحقیق سے یہ بات بھی سامنے آئی ہے کہ انار کے پانی کا استعمال ٹی بی کے مریضوں کے لئے بہترین غذا ہے انار میں گوشت بنانے والے اور روغنی اجزاء کے ساتھ ساتھ کیلشیم، پوٹاشیم فاسفورس، فولاد، اور ہائیڈروکلورک ایسڈ بھی موجود ہے۔ نشاستہ دار اجزاء البتہ کم ہوتے ہیں

لیکن وٹامنز اے بی موجود ہیں اور اس کے ایک پاؤ پانی میں دو چپاتیوں کے برابر غذائیت بتائی جاتی ہے۔ اس میں شامل نمک کا تیزاب معدہ کو طاقت اور قوت ہاضمہ میں اضافہ کرتا ہے طب اسلامی میں ''جوارش انارین'' نام کی دوا معدہ کی عمدگی، قوت ہاضمہ میں اضافہ اور بیماری کی سی کیفیت کو دور کرنے کے لئے بکثرت استعمال ہوتی ہے اس کا استعمال عادتاً نہیں ہونا چاہئے بیماری کی صورت میں مریض کی کیفیت نیز مزاج کو بھی مدنظر رکھ لیا جائے۔ اجزاء ترکیب تیاری یہ ہے۔

آب انار شیریں، آب انار ترش، ہر دو ایک ایک پاؤ، آب برگ پودینہ سبز، عرق گلاب ہر ایک 2 تولے، چینی پاؤ بھر کا قوام کریں۔ اس میں سنبل الطیب، مصطگی رومی، دانہ الاچی کلاں، پوست ترنج، پوست بیرون پستہ، ہر ایک 3 ماشے، دانہ الاچی خرد اماشہ، خوب باریک کر کے ملائیں، غذا کے بعد چھوٹا چمچہ چائے والا استعمال کریں معدہ اور جگر کو قوت دے کر بھوک بڑھاتی ہے معدہ کی گرمی اور قے کی کیفیت کو دور کرتی ہے۔

ایک اور قوی مرکب شربت فواکہ ہے اس کے اجزاء اور ترتیب یہ ہے کہ آب انار شیریں آب انار ترش، آب بہی، آب سیب، آب انگور ہر ایک 20 تولے، آب امرود، آب زرشک 10 تولے ملا کر اس میں ایک سیر چینی ڈال کر قوام کر لیں۔ شربت تیار ہے قدر خوراک 2 تولے چمچہ کے ساتھ حسب ضرورت لے لیں۔ پانی ملا کر بھی لے سکتے ہیں یہ مرکب دل، دماغ، جگر بلکہ تمام اعضاء کو قوت دیتا ہے ایک اور سفوف جو کہ قے اور متلی کی صورت میں بالخصوص دوران حمل اکثر فائدہ دیتا ہے اجزاء یہ ہیں۔ انار دانہ، دانہ الائچی خرد، زرشک، پوست مساق، ناریل دریائی، پودینہ خشک، دانہ الائچی کلاں مغز کشنیز خشک، پوست بیرون پستہ، انار دانہ، پوست سنگدانہ مرغ، آملہ خشک گٹھلی دور کردہ، زیرہ سفید ہم وزن باریک کر کے سفوف بنائیں بعد غذا بقدر ایک ماشہ استعمال کریں۔

اللہ تعالیٰ کی ہر عطا نعمت بے بہا ہے۔ اگر ہم غور و فکر کے ساتھ ان کو استعمال کریں تو ہر قسم کی تکلیف و پریشانی سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔

# حکیم حافظ محمد ابرار الحسن قمر
# جام صحت دواخانہ

کی مفید و مؤثر ادویات ایک نظر میں

فاضل الطب والجراحت ❁ فاضل درس نظامی

## بے مثال مرہم

**بے مثال مرہم** جل جانے پر لگائیں اور قدرت کا کرشمہ دیکھیں!

**بے مثال مرہم** منہ کے چھالوں پر لگائیں اور قدرت کا کرشمہ دیکھیں!

**بے مثال مرہم** آنکھوں کے جملہ امراض میں لگائیں اور قدرت کا کرشمہ دیکھیں!

**بے مثال مرہم** ہر قسم کی کٹن اور پھٹن پر لگائیں اور قدرت کا کرشمہ دیکھیں!

**جلد کی کسی بھی تکلیف میں لگائیں، اس کے نتائج اور فوائد دیکھ کر آپ حیران رہ جائیں گے ان شاء اللہ العزیز۔**

خالص الاجزاء، صحیح الوزن اور سریع التاثیر یونانی ادویات سے علاج کا مرکز

ہماری تمام دوائیں بذریعہ ڈاک منگوائی جاسکتی ہیں۔

یہ تمام دوائیں حاصل کرنے کیلئے اور ہر قسم کے علاج کے لئے درج ذیل مقام پر تشریف لائیں، خط لکھیں یا فون کریں۔




165 حبیب پارک، چونگی ملتان روڈ، لاہور۔

فون 042-37846298

موبائل 0300-4112043

ای میل hafizabrarqamar@gmail.com

# خالص شہد

## شہد ہی کھائیں... دھوکہ نہ کھائیں

مطب العارف سے خالص شہد کی مختلف ورائٹیز گھر بیٹھے منگوائیں اور ہر بیماری سے یقینی شفاء حاصل کیجئے ان شاء اللہ

خالص ہونے کی گارنٹی ...... اعلیٰ معیار کی ضمانت

خوشبو زبردست اور ذائقہ لاجواب

- بڑی مکھی کا شہد (پلوسہ): 500 روپے کلو
- بڑی مکھی کا شہد (مالٹا): 600 روپے کلو
- بڑی مکھی کا شہد (اجوائن): 1000 روپے کلو
- چھتہ جنگلی شہد (اعلیٰ) (500g): 900 روپے
- بیری کا شہد (اعلیٰ) (500g): 800 روپے
- چھوٹی مکھی کا شہد (پہاڑی): 2200 روپے کلو

(کلو، آدھا کلو اور پاؤ کی پیکنگ میں بھی دستیاب ہے)

- شفاء القلوب (325g): 630 روپے (دل کی شریانیں کھولنے کا لاجواب نسخہ)
- شفاعین (250g): 260 روپے (طاقت کا سرچشمہ)

عاملین حضرات کی خصوصی توجہات اور عظیم الشان دم کیا ہوا خالص شہد جو کہ جسمانی اور روحانی شفاء کے لیے نسخہ اکسیر ہے۔ آج ہی طلب فرمائیں اور اس کے روحانی کرشمات ملاحظہ فرمائیں۔

شہد کا طریقہ استعمال اور اس کے فوائد و خواص کا پمفلٹ بھی ساتھ دیا جاتا ہے۔

مطب العارف، دار العمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ رابطہ 042-35033371, 0322-4773786, 0332-4487877

darulamal.org/matabalaarif, matabalaarif.blogspot.com, info@darulamal.org

# کیل مہاسوں سے نجات حاصل کرنے کا آسان طریقہ

ڈاکٹر علی آفاق



جلد پر کیل مہاسوں کا نمودار ہوجانا شدید پریشانی کا باعث بنتا ہے اور اکثر اس کا ٹوٹکوں سے علاج مزید مسائل پیدا کر دیتا ہے۔ ان کے علاج کیلئے آپ مندرجہ ذیل تین عدد قدرتی اور بے ضرر تدابیر اختیار کر سکتے ہیں تا کہ آپ کی جلد اس بدنما مسئلے سے نجات پا سکے۔

① ..... **سیب کا سرکہ (ایپل سائڈر وینگر):** روئی کو سیب کے سرکے میں بھگونے کے بعد اچھی طرح نچوڑ لیں اور پھر اسے کیل مہاسے کے اوپر رکھ کر پٹی باندھ دیں۔ یہ عمل روزانہ کریں اور ایک سے دو ہفتے کے لیے جاری رکھیں۔ تقریباً ایک ہفتے تک۔ کیل مہاسہ سیاہ ہونا شروع ہوجائے گا اور پھر آہستہ آہستہ ختم ہوجائے گا۔

② ..... **وٹامن سی:** وٹامن سی کی گولی لے کر اسے اچھی طرح پیس لیں اور پھر تھوڑا سا لیموں کا رس ملا کر پیسٹ بنا لیں۔ اس پیسٹ کو متاثرہ جگہ پر لگا کر پٹی باندھ دیں۔ یہ عمل روزانہ ایک سے دو ہفتے تک جاری رکھیں اور دو ہفتے میں افاقہ نہ ہونے کی صورت میں یہ عمل روک دیں اور معالج سے رابطہ کریں۔

③ ..... **مانو کا شہد:** شہد کی مکھیاں آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ میں پائے جانے والے پودے مانو کا رس سے یہ خصوصی شہد بناتی ہیں جو کہ طبی فوائد رکھتا ہے۔ مانو کے شہد کو متاثرہ جگہ پر لگا کر پٹی باندھ دیں اور یہ عمل تقریباً ایک ہفتے کے لیے روزانہ کریں۔ مانو کے شہد کو سخت سے سخت کیل مہاسوں کے خاتمے کے لیے بھی مفید پایا گیا ہے۔

# بال گرنے کا آسان گھریلو علاج

ڈاکٹر علی آفاق

اگر بال گرتے ہیں تو اس کے لیے ایک گھریلو نسخہ بہت آسان ہے۔

گرتے بالوں کو روکنے کے لیے ضروری ہے کہ:

* ......سر میں زیادہ سے زیادہ پندرہ منٹ تک برش کریں۔ بالوں کا رخ کمر کی طرف کر کے برش کرنا زیادہ بہتر ہے۔
* ......سردیوں میں اگر سر میں زیتون یا بادام روغن استعمال کیا جائے تو اس سے بالوں کے بڑھنے کی رفتار میں اضافہ ہوتا ہے۔
* ......اگر آپ کے بال ٹوٹتے ہیں تو آپ کو چاہئے کہ کسی اچھے سے شیمپو یا صابن سے بال دھوئیں۔ پھر زیتون یا بادام روغن سے مالش کریں اور پھر پانچ گھنٹے کے بعد دھو ڈالیں۔
* ......ہفتے میں ایک بار یہ آمیزہ اپنے بالوں پر لگائیں۔ تھوڑا سا دہی انڈہ اور تھوڑی سی چینی...... تینوں کو باہم ملا لیں اور بالوں میں لگائیں۔ پندرہ منٹ بعد شیمپو کریں۔

# تبصرہ کتب

خالد مقبول حفظہ اللہ

نام کتاب: اٹھرا اور رِم رحم

مصنف: حکیم عبدالرؤف نظامی

ناشر: جدید مکتبہ دانیال

قیمت: 180 روپے

کتاب کے لیے رابطہ: 0345-7503258

مصنف نے جس موضوع پر قلم اٹھایا، اس پر اس طرح کی تصنیف شاذ و نادر ہی شائع ہوئی ہے۔ کتاب کے مطالعے سے بخوبی پڑھنے والا یہ جان سکتا ہے کہ مصنف نے کتنی محنت کی ہے اور کوئی بھی پہلو ایسا نہیں چھوڑا جس کا ذکر اس کتاب میں نہ کیا گیا ہو۔ صرف طبی مضامین ہی نہیں، روحانی علاج کے بہترین نسخے بھی اس کتاب میں ہیں جس سے اس کتاب کو چار چاند لگ گئے ہیں۔ حقیقت ہے کہ روحانی علاج سے کبھی ایسے امراض سے حیرت انگیز شفا مل جاتی ہے جس کا معالج تصور بھی نہیں کر سکتا۔

کتاب کا آغاز بہت خوب ہے۔ علم الاعداد اور علم النجوم سے عدد آٹھ کے اثرات بیان کئے گئے ہیں۔ اٹھراہ کی مختلف صورتوں اور اقسام کو آسان الفاظ میں تفصیل سے بیان کیا ہے۔ ایک عام انسان بھی یہ تفصیل پڑھ کر اٹھراہ کے مرض کے بارے میں بہت کچھ جان سکتا ہے۔ ایک جگہ مصنف نے ''نفسیاتی اٹھراہ'' کا ذکر کیا ہے جو بندے نے پہلی بار پڑھا اور پڑھ کر مصنف کیلئے دل سے دعا نکلی۔ بندے کا چونکہ نفسیات سے خاص تعلق اور لگاؤ ہے اور نفسیاتی وجوہات سے کئی بار ایسے خوفناک امراض کا اظہار ہوتا ہے، جس کی کوئی وجہ سامنے نہیں آ رہی ہوتی اور علاج معالجے میں وقت اور پیسہ برباد ہوتا ہے اور مریض الٹا مزید بیماریوں میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ افسوس اس بات کا ہے کہ اتنے اہم پہلو کو اکثر حضرات فراموش کر دیتے ہیں۔ یہاں پڑھ کر بہت خوشی ہوئی کہ مصنف نے ایک اہم پہلو کو بھی لکھا ہے۔ یہ ان کی مہارت اور اس مرض پر گہری نگاہ کی دلیل ہے۔

علامات سے تشخیص کرنا ایک بہت اہم پہلو ہے۔ ہومیو پیتھی میں تو علامات پر ہی دوا تجویز کی جاتی ہے۔ کوئی بھی فن ہو، علامات کے ذریعے وہی تشخیص کر سکتا ہے جو مہارت رکھتا ہو۔ مصنف نے تفصیل سے علامات کے ذریعے تشخیص پر لکھا ہے جس کے ذریعے عام بندے کے لیے بھی اٹھراہ کی تشخیص اب مشکل نہیں۔

اٹھرا کے ساتھ ساتھ ''بانجھ پن'' کے موضوع پر بھی بہت مفید مواد دیا گیا ہے۔ مردانہ اور زنانہ دونوں طرح کے بانجھ پن پر بہت معلوماتی مواد ہے۔ جواُن گھرانوں کے لیے بہت مفید ثابت ہوگا، جہاں بانجھ پن کا مرض ڈیرے ڈالے ہوئے ہے۔ صرف معلومات ہی نہیں، دونوں طرح کے بانجھ پن کے لیے مجرب طبی نسخے اور ہومیو پیتھک ادویات بھی لکھی گئی ہیں۔

روحانی حصہ تو بہت شاندار ہے۔ روحانی تشخیص کے طریقے، خواب، طبی اور روحانی علامات، صدقہ کیا کیا جائے اور حصول اولاد کے لیے کئی مجرب اعمال دیئے گئے ہیں جو عاملین سینوں میں رکھتے ہیں، بتاتے نہیں۔ یہ مصنف کی دریا دلی ہے کہ انہوں نے ایسے قیمتی رازوں کو عوام کی فلاح کے لیے عام کیا ہے۔ ان شاء اللہ یہ کتاب ایک قیمتی سرمایہ ثابت ہوگی۔

مختصر یہ کہ اٹھراہ کے موضوع پر ایک بہترین کتاب ہے۔ باریک سے باریک نقطہ کو بھی ذکر کیا گیا ہے۔ معلومات کے ساتھ تفصیل سے کئی طرح کے علاج بھی دیے گئے ہیں۔ اس کتاب کو ضرور ہر گھر میں ہونا چاہئے خصوصاً شادی شدہ حضرات و خواتین کو اس کا مطالعہ ضرور کرنا چاہئے۔

عاملین کو بھی اس کتاب کو ضرور مطالعہ کرنا چاہئے۔ بہت سی خواتین اٹھراہ کے مرض میں مبتلا ہوتی ہیں اور عاملین علم نہ ہونے کی وجہ سے غلط علاج کی طرف چلے جاتے ہیں۔

دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ اس کتاب کو بہت مقبولیت عطا فرمائیں اور لوگوں کو زیادہ سے زیادہ اس سے نفع اٹھانے کی توفیق عطاء فرمائیں۔ (آمین)

# معروف روحانی سکالر علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری صاحب کی اب تک شائع ہونے والی کتب کی تفصیل

| نمبر شمار | نام کتاب | موضوع کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| 1 | رد سحر حصہ اول | سحر، جادو، ٹونہ، مسان، کالے علم اور تعویذات کے بداثرات کو ختم کرنے کے مستند طریق عملیات پر مبنی لاثانی تصنیف | 250 |
| 2 | رد سحر حصہ دوم | جادو ٹونہ، کالے علم، سفلی اعمال، بیر بکلوا کی چوکی اور گندا مسان کے بداثرات کو جڑ سے ختم کر دینے والے قوی الاثر اعمال پر انمول تصنیف | 125 |
| 3 | رد سحر حصہ سوم | برسوں کے لاعلاج مسحور و معتوہ افراد کے لیے ایک مژدہ جانفزا، رد سحر کے مجرب و مستند ترین نقوش پر مشتمل لاثانی تصنیف۔ کالے علم، جادو ٹونہ، سفلی اعمال کی چیرہ دستیوں اور ستم نوازیوں نیز گندا مسان کے بداثرات کو جڑ سے ختم کرنے کے لیے اک ضرب کلیمی | 250 |
| 4 | آسیبی قوتوں سے نجات | ارواح خبیثہ، جنات، بھوت پریت کی شرانگیزیوں سے تحفظ اور تمام تر آسیبی امراض کے شافی و کافی علاج پر لاجواب و بے مثال شہرہ آفاق تصنیف | 100 |
| 5 | چھو منتر | سینہ بسینہ منتقل ہونے والے منتروں کے سربستہ رازوں کا انکشاف۔ محبوب و مطلوب کو مسخر و دیوانہ بنانے اور موہ لینے کے صدری نسخے جو چھو منتر میں ہی آپ کو مل سکیں گے | 100 |
| 6 | فیضان القرآن | تسخیر خلائق، فتوحات، شفاء الامراض، قضائے حاجات، تسخیر ارواح، حل المشکلات، غلبہ بر دشمنان، عزت و توقیر، ترقی روزگار اور کامیابی و کامرانی کے مجرب قرآنی اعمال و نقوش پر لاجواب و شہرہ آفاق تصنیف | 300 |
| 7 | مصباح الارواح | اشارات و نظارات، حاضرات الارواح، تسخیر موکلات و جنات، ملکۃ الجنات و شاہ جنات، تسخیر پریاں، شیاطین، تسخیرات ارواح خبیثہ سفلیہ، تسخیر ملوک سبعہ اور ان کی عفریت و ذریت کے مستند اعمال پر لاجواب و شہرہ آفاق لاثانی تصنیف | 200 |
| 8 | روحانی خطوط | عاملین و کاملین اور نامور حکماء کرام کے خاص الخاص عملیات و تعویذات اور مجربات کا گلدستہ جو انہوں نے اپنے خاص احباب کو بذریعہ خط عطا فرمایا | 225 |
| 9 | عکس لوح محفوظ | حروف مقطعات نورانیہ کی عالمانہ، صوفیانہ، محققانہ شرح و تشریح، تفسیر و معانی اور حروف نورانیہ سے متعلقہ زکوٰۃ کے مستند طریق، شرف کواکب اور شعبہ ہائے زندگی کے مسائل کے حل سے متعلقہ مختلف اعمال و نقوش و تعویذات اور علم لدنی کے مخفی رازوں پر مشتمل بے مثال و لاجواب تصنیف | 300 |
| 10 | فیضان الحروف | حروف ابجد سے کام لینے کے سری قوانین، حروف کی حقیقت، تاثیر، خواص و افعال، قوت جاذبہ، روحانیات اور طلسمات، اعمال و نقوش اور الواح پر مبنی لاثانی و انمول تصنیف | 350 |
| 11 | ریکی ہیلنگ کورس | کائناتی شفاء انرجی "متبادل طریقہ علاج" جو جسمانی، روحانی، ذہنی اور نفسیاتی امراض کے لیے پوری دنیا میں جاری و ساری ہے۔ ریکی ہیلنگ پر اردو میں پہلی بے مثال لاثانی تصنیف | 200 |
| 12 | پیرا نارمل علوم کا خلاصہ | ہپناٹزم، یوگا، کلر تھراپی، ارومہ تھراپی، میگنٹ تھراپی، مائنڈ پاور، چی پاور، این ایل پی اور دیگر ماورائی علوم پر مستند تحقیقی مضامین پر مبنی اردو میں پہلی تصنیف | 250 |
| 13 | معراج معرفت | طالب عشق حقیقی، سلوک و معرفت، طالب مولیٰ، راہ فقر کے مسافر اور راہ طریقت پر گامزن ہونے والے مبتدی حضرات کے لیے مشعل راہ، خضر نما، پیر کامل کا درجہ رکھنے والی لاثانی تصنیف لطیف | 200 |
| 14 | شاہراہ طریقت | اکابر اولیاء کرام کی تعلیمات پر مبنی بصیرت افروز مرقع، مرشدان طریقت کے لیے پیر کامل کا درجہ رکھنے والی تصنیف | 250 |
| 15 | جہان تصوف | تصوف کی دنیا میں ایک گراں قدر اضافہ جسے رہتی دنیا تک یاد رکھا جائے گا۔ تصوف کے انمول موتیوں کا ایک خوبصورت گلدستہ جس کی خوشبو ہر صوفی و سالک کی روح کو معطر کرتی ہے | 300 |
| 16 | کلید رموز مخفی | زمانہ قدیم کی عبرانی، سریانی اور عربی نایاب دعوات مثلاً دعوت برہتیہ، دعوت جلجلوتیہ، دعوت غلظتہ الحوا، دعوت قسم ناصور، دعائے قریشیہ، دعائے بشخ، دعائے عجیب الاثر، حاضری مطلوب اور تسخیر مطلوب کے اعمال، اسمائے شمخیہ اور دعوت صمدیہ کی تشریح شرح و وضاحت اور ان کے نایاب ترین اعمال۔ ارسال ہاتف اور تسخیر ارواح کے صدری اعمال اور طلسمات، ابن عربی و ابن سینا پر مبنی ایک ایسی تحقیق جسے آنے والی کئی صدیوں تک یاد رکھا جائے گا۔ رُوحانی علوم و فنون کے وہ مخفی خزینے جن کی مشتاقان رُوحانیت کو برسوں سے تلاش تھی۔ | 500 |
| 17 | مکاشفات اسرار | علوم مصریہ، بابلیہ، یونانیہ اور عربیہ کے تناظر میں اسرار الحروف، الواح، الجواہر، علم الاوفاق، جفر الآثار اور ریاضات و دعوات پر مبنی جامع الفوائد و نادر کتاب (مصنف: فقیر غلام رسول عاکف نقشبندی، لاڑکانہ) | 360 |
| | مکمل سیٹ 17 کتب | | 4260 |

حال ہی میں شائع ہونے والی کتب "کلید رموز مخفی" اور "جہان تصوف" ہیں۔ آج ہی اپنے آرڈر سے آگاہ فرمائیں۔

بذریعہ ڈاک کتب پر ڈاک خرچہ الگ ہے

خیر اندیش

علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری

ادارہ فیضان روحانیات پاکستان، اسلام نگر حویلی لکھا ضلع اوکاڑہ پنجاب

0333-6974734,0300-4967412, www.roohaniyat.com

## عملیات سیکھنے اور مسائل و پریشانیوں کے روحانی حل کے لئے

## معروف روحانی معالج خالد مقبول صاحب سے ملاقات کریں

ہر قسم کی بندشوں کے توڑ......سخت سے سخت جادو اور جنات سے نجات......

تعلیمی، معاشی، ازدواجی، گھریلو، خاندانی، سسرال وغیرہ کے مسائل کا حل......

دشمنی، عدالت، مقدمات، جیل، جائیداد، جگہ پر قبضہ وغیرہ کے مسائل سے نجات،

لاعلاج قسم کی بیماریوں سے نجات اور دیگر مسائل و پریشانیوں سے نجات اور ہر جائز اور ممکن حاجات کے حصول کے لئے اعتماد سے رابطہ کریں۔

وقت کی کمی کے پیشِ نظر ملاقات اور فون کے اوقات مخصوص ہیں۔

مہربانی فرما کر ان اوقات کے علاوہ فون کرنے کی زحمت نہ کریں۔

اوقاتِ ملاقات: شام 4 بجے............7 بجے (صرف اتوار)

فون کے اوقات: دوپہر 2 بجے............4 بجے (علاوہ جمعہ و اتوار)

ای میل: spiritualist77@gmail.com

موبائل: 0323-4435861 (فون نہ اٹھانے پر SMS کریں)

## سخت جادو اور جنات کا خاص توڑ "سری والا عمل"

سخت قسم کے جادو اور جنات سے نجات کے لئے "سری والا عمل" ایک خاص عمل ہے، جس کے فوری اثرات دیکھنے میں آتے ہیں۔ اس عمل کے پیچھے جو مخلوق کام کرتی ہے، وہ جادو اور جنات سے نمٹنے کی ماہر ہے۔

اس عمل کو اس وقت کیا جاتا ہے جب سخت قسم کے جادو اور جنات کے ضدی اثرات سے نجات نہ مل رہی ہو۔

**ہدیہ: 3100 روپے**

یہ عمل صرف عاملین کے لئے ہے یا پھر ان افراد کے لئے، جنہوں نے چند بنیادی اعمال کئے ہوئے ہوں۔ اور روحانی دفاع بھی ان کو حاصل ہو۔

اس عمل کی اجازت لینے کے بعد عامل جب بھی چاہے، اس عمل کو استعمال کرسکتا ہے۔ روزانہ کا ورد کرنے میں بمشکل ایک منٹ لگتا ہے۔

**روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور**

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

## کوپن برائے بغیر فیس اعمال

**نومبر 2014ء**

نام ____________ والد ____________

والدہ ____________ مکمل پتہ ____________

____________________________

موبائل نمبر ____________________

Email (اگر ہو) ____________________

مطلوبہ اعمال ____________________

**نوٹ** جوابی خط کے ساتھ شناختی کارڈ کی ایک عدد صاف کاپی ارسال کریں۔ ایک وقت میں دو اعمال کی اجازت لی جاسکتی ہے۔

مزید شرائط و تفصیلات کے لیے ویب سائٹ دیکھیں یا رابطہ فرمائیں۔ 042-35033371, 0343-7772772

## خزینۂ مجربات

**فیس 5100**

◆ بکری کے صدقہ کا خاص عمل جس کو کرنے سے جس کام یا مریض کے علاج میں رکاوٹ آرہی ہو، اس میں بہت آسانی ہو جاتی ہے۔ نیز بڑے سے بڑے جنات و جادو کے علاج میں صدقہ کا عمل کرنے سے عامل اور مریض، دونوں رجعت سے محفوظ رہتے ہیں ◆ موتیوں والا خاص عمل جس کو کرنے سے ہر قسم کا بخار، ٹی بی، ٹائی فائیڈ وغیرہ ختم ہو جاتا ہے۔ ڈاکٹرز حیران رہ جاتے ہیں ◆ مختلف جسمانی بیماریوں کے روحانی علاج ◆ جب ڈاکٹرز آپریشن کا کہہ دیں تو بغیر آپریشن ولادت کا خاص عمل ◆ مقدمہ جیتنے کا مجرب عمل ◆ نکاح و حب کے اعمال کے ساتھ اور بھی مقاصد کے اعمال سکھائے جاتے ہیں۔

**مولانا عرفان صاحب 0321-4661681**

**نقد صدقہ ادا کر کے درج بالا اعمال کی اجازت لی جاسکتی ہے۔**

**روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور**

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhanidarsgah, info@darulamal.org

OCOTBER 2011

# خوشخبری جادو ٹونہ نمبر

## جادو ٹونہ کے موضوع پر دلچسپ اور اہم معلومات و اعمال پر مشتمل

## ماہنامہ خزینۂ روحانیات کا دوسرا خاص نمبر ”جادو ٹونہ نمبر“ آج ہی طلب فرمائیں

رسالہ عوام و خواص......... سب کے لئے......... یکساں مفید

قیمت 70 روپے

- جادو سے نجات کے لئے بزرگانِ دین کے مجربات
- جادو سے نجات کے لئے عاملین کاملین کے مجربات
- جادو زدہ مریضوں کی تشخیص کیسے کریں؟
- جادو زدہ مریضوں کے علاج میں کیا احتیاط کریں؟
- جادو زدہ مریضوں کے علاج کے طریقے
- جادو زدہ جگہوں کے علاج کے طریقے
- جادو سے حفاظت کے اعمال
- جادو کہاں ہے؟ پتہ لگانے کا خاص عمل
- دینی اداروں پر ہونے والے سحر و جادو کے توڑ کا مجرب عمل
- ایک عرب عامل کا جادو کے توڑ کے لئے مجرب عمل
- جادو کی کاٹ کے بڑے اعمال:
  ہانڈی، کالے بکرے، اونٹ کی ہڈی، کڑاہی، تھیلی والے اعمال
- عاملین کے جادو زدہ مریضوں کا علاج کرنے کے واقعات
- جادو زدہ مریضوں کا علاج صرف اہل افراد کو سکھائیں




رسالہ رجسٹرڈ ڈاک یا کوریئر کے ذریعے بھیجا جائے گا۔

رسالہ حاصل کرنے کے لئے جلد رابطہ فرمائیں


Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Facebook: fb.com/khazinaeruhaniyat
E-mail: magazine@darulamal.org

برائے رابطہ Ph # 042-35033371
Cell # 0322-4773786, 0332-4487877
خط و کتابت: پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570

APRIL 2012

# خوشخبری
# درود شریف نمبر

درود شریف کی فضیلت اور منفرد اعمال کا خزانہ

ماہنامہ خزینۂ روحانیات کا تیسرا خاص نمبر ''درود شریف نمبر'' اپنی مثال آپ ہے

- حمد باری تعالیٰ......نعت مقبول ﷺ
- درود شریف کے دنیاوی اور اخروی فضائل
- اللہ تعالیٰ درود شریف کیسے پڑھتے ہیں؟
- خاص خاص درود شریف اور ان کے فوائد
- فضائل و برکات درود شریف
- شادی کے لئے درود شریف کے اعمال
- فضیلتِ درود شریف......احادیث کی روشنی میں
- درود شریف کے مسائل
- بے نقطہ درود شریف
- درود شریف کی فضیلت
- درود پاک سے قضائے حاجات
- تسخیر الارواح کا خاص عمل
- درود امتیازیہ (فضائل درود روحانی فوائد اور سیر النبی ﷺ پر مختصر و جامع مضمون)
- درود شریف نہ پڑھنے پر وعیدیں......احادیث کی روشنی میں
- قضائے حاجات کیلئے اور مشکلات کے حل کیلئے درود شریف کے اعمال
- محبت کے لئے درود شریف کے اعمال
- صلوٰۃ تفریجیہ قرطبیہ......صلوٰۃ لطیفیہ......الصلوٰۃ للرفاعی رضی اللہ عنہ
- جسمانی امراض کے لئے درود شریف کے اعمال
- درود شریف دافع شر اعدا
- سحر و جادو و آسیب و جنات کے علاج و حفاظت کے لئے درود شریف کے اعمال
- درود شریف کے چند خاص اعمال
- حفاظت کے لئے درود شریف کے اعمال
- زیارت رسول اللہ ﷺ کے لئے درود شریف کے اعمال
- درود شریف کے متفرق اعمال
- معاشی مسائل کے حل کے لئے درود شریف کے اعمال
- درودِ ناریہ
- لوحِ برج ثور حاکم سیارہ زہرہ

رسالہ عوام و خواص سب کے لئے یکساں مفید

**قیمت: 80 روپے**




رسالہ رجسٹرڈ ڈاک یا کوریئر کے ذریعے بھیجا جائے گا۔

رسالہ حاصل کرنے کے لئے جلد رابطہ فرمائیں

برائے رابطہ
Ph # 042-35033371
Cell # 0322-4773786, 0332-4487877
خط و کتابت: پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Facebook: fb.com/khazinaeruhaniyat
E-mail: magazine@darulamal.org

OCTOBER 2012

# خوشخبری
# کشائش رزق نمبر

## کشائش رزق، کاروبار کی ترقی کے اعمال پر مشتمل رسالہ

ماہنامہ خزینۂ روحانیات کا چوتھا خاص نمبر ''کشائش رزق نمبر'' اپنی مثال آپ ہے

رسالہ عوام و خواص سب کے لیے یکساں مفید

قیمت 100 روپے




- بے گمان رزق کا خاص عمل
- دولت مند اور امیر ہونے کے اعمال
- بندش رزق کا علاج
- بندش کاروبار کا علاج
- پھر کسر نکل جاتی ہے (کالم)
- تجارت......دین سے جدا نہیں
- رزق حلال اور اس کے اثرات
- وسعتِ رزق کے خاص اعمال
- ادائیگی قرض کے اعمال
- قرض وصول کرنے کا خاص عمل
- تسخیر رزق......بندوبست قدرت
- نوکری و روزگار ملنے کے لئے
- رزق حرام پر دنیا و آخرت کے عبرتناک واقعات

- رزق حلال کی برکتیں
- رزق کی کنجیاں
- سیٹیاں بجاؤ (کالم)
- کشائش رزق کے اعمال
- کاروبار کی ترقی کے اعمال
- دکان کی ترقی کے اعمال

- غربت کا خاتمہ
- دستِ غیب کے اعمال
- خاص الخاص اعمال
- کشائش رزق کے اعمال
- نوکری و عہدہ سے متعلق اعمال

- کشائشِ رزق سے متعلق اولیاء اللہ کے ارشادات
- رزقِ حلال میں ترقی کیلئے علمِ جفر کا قیمتی تحفہ
- رزق سے متعلق کام کی باتیں
- استغفار کے ذریعے کشائشِ رزق
- غربت، افلاس ختم کرنے کے اعمال

رسالہ رجسٹرڈ ڈاک یا کوریئر کے ذریعے بھیجا جائے گا۔

رسالہ حاصل کرنے کے لئے جلد رابطہ فرمائیں


برائے رابطہ Ph # 042-35033371
Cell # 0322-4773786, 0332-4487877
خط و کتابت پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Facebook: fb.com/khazinaeruhaniyat
E-mail: magazine@darulamal.org

APRIL 2013

# خوشخبری
# شفائے جسمانی امراض نمبر

جسمانی، نفسیاتی بیماریوں سے شفاء پانے سے متعلق اعمال پر مشتمل خاص نمبر

ماہنامہ خزینۂ روحانیات کا پانچواں خاص نمبر "شفائے جسمانی امراض نمبر" اپنی مثال آپ ہے

رسالہ عوام وخواص سب کے لئے یکساں مفید

قیمت 70 روپے



## عملیاتی مضامین

- نفسیاتی امراض کے روحانی علاج
- عام جسمانی بیماریوں کے روحانی علاج
- مردانہ امراض کے روحانی علاج
- زنانہ امراض کے روحانی علاج
- بچوں کے امراض کے روحانی علاج
- حافظے میں حیرت انگیز اضافہ حاصل کیجئے
- قارئین کرام کے تجربات وتحریریں
- حروف سے شفاء کا مخفی طریقہ
- لوح خاص شفائے امراض
- جسمانی امراض کا روحانی علاج
- شفائے امراض کے خاص اعمال
- روحانی تشخیص کا خاص عمل
- روحانی علاج برائے ہیپاٹائٹس
- جان لیوا، مہلک اور بڑے سے بڑے امراض کے روحانی علاج
- ہر مرض سے شفاء کے لئے خاص روحانی اعمال
- گردے ومثانہ کے امراض کے روحانی علاج
- ہر طرح کے شرور وبیماریوں سے حفاظت کا انتہائی مجرب عمل
- ذیابیطس کے روحانی علاج
- امراض جگر (ہیپاٹائٹس) کے روحانی علاج
- کینسر کے روحانی علاج
- ڈینگی کے روحانی علاج
- ٹی بی کے روحانی علاج
- عاملین کاملین کے شفائے امراض کے مجربات
- اولیاء اللہ اور بزرگان دین کے روحانی تجربات
- لاعلاج امراض سے شفاء کے لئے خاص روحانی اعمال

## اسلامی مضامین

- میں تیرا علاج ہوں
- عیادت مریض کے فضائل
- عبادت گزار مریض جلد ٹھیک کیوں ہوجاتے ہیں؟
- بیماریوں کے فضائل اور ان کا شرعی علاج
- زم زم سے شفایاب ہونے والے حضرات کے واقعات

## طبی و متفرق مضامین

- طب نبوی ﷺ اور ہماری صحت
- بڑھاپا کیسے دور کریں؟
- لڑکا یا لڑکی...... اختیار مرد کا یا عورت کا؟
- عیادت کے لیے 12 مشورے
- آسان گھریلو علاج
- دماغ کی صلاحیت بڑھائیں
- شباب کے تقاضے اور جنسی امراض وعلاج

رسالہ رجسٹرڈ ڈاک یا کوریئر کے ذریعے بھیجا جائے گا۔

رسالہ حاصل کرنے کے لئے جلد رابطہ فرمائیں


برائے رابطہ
Ph # 042-35033371
Cell # 0322-4773786, 0332-4487877
خط وکتابت: پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Facebook: fb.com/khazinaeruhaniyat
E-mail: magazine@darulamal.org

# خوشخبری حل المشکلات نمبر

APRIL 2014

مشکلات اور پریشانیوں سے نجات کے موضوع پر منفرد اعمال کا خزانہ

ماہنامہ خزینۂ روحانیات کا ساتواں خاص نمبر "حل المشکلات نمبر" آج ہی طلب فرمائیں

رسالہ عوام وخواص............سب کے لئے............یکساں مفید

قیمت 100 روپے

- پریشانیاں اوران کا علاج
- یہ پریشانیاں اور ہمارے اعمال
- مشکلات ومصائب سے نجات کیسے؟
- عامل کامل ماسٹر شفیع الدین نظامی مرحوم کے ہر مشکل وپریشانی سے نجات کے لئے مجرب اعمال
- اولیاء اللہ اور بزرگانِ دین کے پریشانیوں سے نجات کے لئے مجرب اعمال
- متقیان وعلمائے کرام کے پریشانیوں سے نجات کے لئے مجرب اعمال
- عاملین کاملین کے مشکلات سے نجات کے لئے مجرب اعمال
- مشکلات کے حل کے خاص اعمال
- مشکل سے نجات اور حاجت پوری ہونے کا ایک خاص عمل
- پریشانیوں اور مصیبتوں سے نجات کے لئے مسنون اعمال
- مشکلات اور پریشانیوں سے نجات کے لئے اسماء الحسنیٰ کے اعمال
- مشکلات اور پریشانیوں سے نجات کے لئے قرآنی اعمال
- مشکلات اور پریشانیوں سے نجات کے لئے اسماء النبی ﷺ کے اعمال
- مشکلات اور پریشانیوں سے نجات کے لئے درود شریف کے اعمال
- پریشانیوں اور مصیبتوں سے نجات کے نفسیاتی طریقے اور جدید تحقیقات
- مولانا حسن الہاشمی صاحب کے ہر مشکل وپریشانی سے نجات کیلئے مجرب اعمال
- حل المشکلات کے تین خاص اعمال
- مشکلات سے نجات کے لئے خاص علوی اعمال

April-2014

خزینۂ روحانیات لاہور

"حل المشکلات نمبر"

قیمت 100 روپے

رسالہ رجسٹرڈ ڈاک یا کوریئر کے ذریعے بھیجا جائے گا۔

رسالہ حاصل کرنے کے لئے جلد رابطہ فرمائیں

برائے رابطہ
Ph # 042-35033371
Cell # 0322-4773786, 0332-4487877
خط وکتابت: پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Facebook: fb.com/khazinaeruhaniyat
E-mail: magazine@darulamal.org

darulamal.org | darulamalchishtia | khazinaeruhaniyat | khazinaruhanyat

# خوشخبری نکاح نمبر

OCTOBER-2014

نکاح وشادی کے مجرب اعمال کا خزانہ

## ماہنامہ خزینۂ روحانیات کا آٹھواں خاص نمبر ''نکاح نمبر'' آج ہی طلب فرمائیں۔

رسالہ عوام وخواص.........سب کے لئے.........یکساں مفید

- رشتے کیوں ناکام ہوتے ہیں؟
- جہیز.......معاشرے کا ناسور
- بیٹیوں کے والدین کے لیے نصیحت
- رشتہ اور شادی ہونے کے لیے قرآنی اعمال
- رشتہ کے لیے استخارے کے اصول و اعمال
- رشتوں کی بندش ختم کرنے کے اعمال
- شادی کی بندش دور کرنے کے اعمال
- والدین کب اور کیسے سمجھیں گے؟
- عمر زیادہ ہونے پر رشتہ وشادی کے لئے اعمال
- اولیاء اللہ اور بزرگانِ دین کے نکاح وشادی کیلئے اعمال
- پسند کے رشتے/ رشتہ کے لیے راضی کرنے کے اعمال
- جہیز کی وجہ سے شادی نہ ہونے والی بہنوں کیلئے اعمال
- رشتہ اور شادی ہونے کے لیے درود شریف کے اعمال
- مولانا حسن الہاشمی مدظلہ کے نکاح وشادی کے لیے مجرب اعمال
- رشتہ اور شادی ہونے کے لیے اسماء الحسنیٰ کے اعمال
- دعاؤں کے اعمال برائے جلد رشتہ اور نکاح ہونے کے لیے
- حضرت مولانا محمد امان اللہ صاحب رحمہ اللہ کے نکاح وشادی کے لئے مجرب اعمال
- علمائے اہل سنت والجماعت دیوبند کے رشتہ وشادی کے لئے مجرب اعمال
- اہل سنت بریلوی حضرات کے رشتہ وشادی کے لئے مجرب اعمال
- اہل حدیث حضرات کے رشتہ وشادی کے لئے مجرب اعمال
- اہل تشیع حضرات کے رشتہ وشادی کے لئے مجرب اعمال
- عاملین کاملین کے نکاح وشادی کے لئے مجرب اعمال
- وٹہ سٹہ کے بھیانک نتائج
- والدین کی مرضی کی شادی یا پسند کی شادی
- نکاح وشادی کے لئے مجرب اعمال
- کیا آپ کی ازدواجی زندگی پختہ ہے؟
- جہیز کے لالچیوں سے اپنی بچیوں کو بچائیں
- رشتہ اور شادی ہونے کی ایک خاص دعا
- دوسری شادی ہونے کے لئے اعمال
- نکاح میں تاخیر کیوں؟

قیمت 80 روپے




رسالہ رجسٹرڈ ڈاک یا کوریئر کے ذریعے بھیجا جائے گا۔

رسالہ حاصل کرنے کے لئے جلد رابطہ فرمائیں

برائے رابطہ Ph # 042-35033371
Cell # 0322-4773786, 0332-4487877
خط وکتابت: پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Facebook: fb.com/khazinaeruhaniyat
E-mail: magazine@darulamal.org



## آلۂ یکسوئی

ایسا آلہ جو انسان کی چھپی ہوئی نگاہ کو متحرک کر کے ماورائی دنیا کو سامنے لے آتا ہے (اسکے استعمال سے عملیات میں کامیابی مقدر بن جاتی ہے)۔ قیمت 800 علاوہ ڈاک خرچ



## غصہ کی زیادتی کا روحانی علاج

اس روحانی علاج سے وباء کی صورت اختیار کی ہوئی غصہ کی زیادتی، اعتدال میں آجاتی ہے۔



## عطر حاضری

جنات وآسیب کو حاضر کرنے کیلئے خاص دم کیا ہوا عطر۔ اس کے استعمال سے تنگ کرنے والی مخلوق مریض میں حاضر ہوجاتی ہے۔



## حیرت انگیز حافظہ

علماء، طلباء، وکیل، ڈاکٹر اور دماغی کام کرنے والوں کے لیے حافظے میں اضافے کا مفید کورس



## عطر حفاظت

اس کے استعمال سے انسان، جنات، جادو شیاطین، نظر بد اور تمام ناگہانی آفات سے محفوظ رہتا ہے۔

## موذی خطرناک اور لاعلاج امراض کا علاج

مرض عام ہو یا سخت، نیا ہو یا پرانا، اس 40 روزہ کورس کو کرنے سے کینسر، ہیپاٹائٹس، ذیابیطس (اور وہ تمام امراض جن کا ڈاکٹروں نے جواب دے دیا ہو) ان شاء اللہ شفا نصیب ہوگی۔



## آبِ شفاء

لاعلاج اور جان لیوا امراض میں مبتلاء مریضوں کے لیے نوید شفاء



## روحانی پھکی

جادو جنات سے متاثرہ افراد کے معدوں کے جملہ امراض کے لیے مفید ہے۔

## عاملین کے لیے زعفرانی تعویذات

خالص زعفران سے لکھے ہوئے پراثر تعویذات یہ تمام قسم کے تعویذات ان عاملین کی آسانی کے لیے جو خود نہیں لکھ سکتے۔

## تعویذِ خیر و برکت

ہدیہ 750 روپے

اس تعویذ کی برکت سے خیر و برکت آتی ہے اور نحوست ٹل جاتی ہے۔ جادو، جنات، شیاطین اور ہر طرح کی نقصان دہ غیبی مخلوق کو بھگانے کیلئے یہ تعویذ تیر بہدف ہے۔

## تعویذ حفظِ جان

ایسا تعویذ جس نے انسان تمام زمینی و آسمانی آفات و بلیات، جنات کی کارستانیاں، جادو کی ستم ظریفیاں، اغوا، قتل، چوری اور ڈکیتی وغیرہ سے محفوظ رہتا ہے۔

## روحانی وظائف

اس پرفتن دور میں مشکلات کے حل کیلئے دارالعمل چشتیہ کی طرف سے پریشان حال افراد کے لیے انٹرنیٹ پر روحانی وظائف کا بلاگ بنایا گیا ہے جس کا مقصد عوام کی آسانی کیلئے آسان اور مجرب وظائف دینا ہے۔

روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور

darulamal.org/ruhanishop

info@darulamal.org

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0315-4777677

روحانی و جسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل خزینہ روحانیات میں

# Month of Safar

December-2014

ماہنامہ

# خزینہ روحانیات لاہور

جلد نمبر 5 | شمارہ نمبر 8

قیمت شمارہ 50 روپے

علاج یا عذاب

شادی کیوں ضروری ہے؟

آیت کریمہ کے عامل بنیں

حجامہ علاج بھی...... سنت بھی

انسانی جسم تناؤ سے کیسے نمٹتا ہے؟

اب حاضرات آپ خود بھی دیکھ سکتے ہیں

سات دنوں میں ہر طرح کی بندش کا خاتمہ

کوئی جائز اور نفع بخش کام ضرور اختیار کیجئے!

لوح سلطانی، لوح شفاء شرف مریخ، لوح شمس

متوازن خوراک...... بیماریوں سے کس طرح بچاتی ہے

# تین دن کی مختصر مدت میں بڑے بڑے اعمال کے عامل بنیں

آج کے مصروف دور میں لوگوں کے پاس چلہ کشی کا وقت نہیں۔ پھر اگر کوئی تیار بھی ہو جائے تو پرہیز نہیں ہوتا۔ ترکِ حیوانات والے اعمال تو بہت مشکل لگتے ہیں۔ اور اگر اعتکاف کرنا پڑے تو بالکل ہی انکار ہو جاتا ہے۔ ماہِ صفر میں ایک مشہور دعا کا عمل عرصہ دراز سے مشائخ کے معمولات میں ہے۔ مسجد میں تین دن معتکف ہو کر "دعائے حزب البحر" کی زکوٰۃ نکالی جاتی ہے۔ تین دن روزہ بھی رکھنا ہوتا ہے۔ ہماری روحانی درسگاہ میں ان تین دنوں میں مسجد میں معتکف ہو کر جہاں "دعائے حزب البحر" کی زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہے، وہیں بہت سارے دوسرے اعمال کی زکوٰۃ بھی نکلوائی جاتی ہے۔ اس کا سب سے بڑا یہ فائدہ ہے کہ چالیس دن کی با پرہیز اور ترکِ حیوانات والی چلہ کشی کی بجائے وہی عمل تین دن میں حاصل ہو جاتا ہے۔ البتہ طاقت میں چالیس یوم والا ہی بڑا ہوتا ہے لیکن ان خاص تین دنوں میں عمل کرنے سے، بہت حد تک اس عمل کی طاقت حاصل ہو جاتی ہے۔

## بغیر فیس والے اعمال

- دعائے حزب البحر
- درود ابراھیمی
- دعائے حزب النصر
- درود تنجینا
- سورۂ مزمل کا خاص عمل
- آیت الکرسی
- لاحول ولا قوۃ الا باللہ
- فراخی رزق
- منزل
- سورۂ واقعہ کا ترقی رزق کا عمل
- آیاتِ شفاء
- سورۂ ناس
- تسخیر کا عمل
- حصار کا عمل
- معوذتین
- آیت کریمہ

## فیس والے اعمال

- سورۂ مزمل کا بڑا عمل
- سورۂ مزمل باموکل
- سورۂ جن کا بڑا عمل
- سورۂ اخلاص باموکل
- امنت باللہ کا بڑا عمل
- سورۂ فیل باموکل
- چہل کاف کا بڑا عمل
- چہل کاف باموکل
- منزل کا بڑا عمل
- آیت الکرسی باموکل
- حصارِ قرآنی کبیر کا بڑا عمل
- عمل باندھ جادو
- معوذتین کا بڑا عمل
- عمل عصائے کلیم اللہ
- آیت قطب باموکل
- نورانی مندرہ

**نوٹ** چہل کاف اور امنت باللہ کے بڑے عمل کے لئے ہماری روحانی درسگاہ سے مذکورہ اعمال کی اجازت ہونا لازمی ہے۔ اگر کسی اور بزرگ یا عامل سے اجازت لی ہوگی تو ان کو ہماری روحانی درسگاہ سے بنیادی اجازت لینا لازمی ہوگا۔

**نوٹ** موسم کے مطابق بستر ہمراہ لانا ہوگا۔ ادارے کی طرف سے تین یوم ترکِ حیوانات کے پرہیز کے لحاظ سے کھانا کھلایا جائے گا۔ تین دن کے بعد بکرے کا صدقہ کیا جائے گا، جس کی رقم میں سب کا حصہ ڈالا جائے گا۔ اور تین یوم کے کھانے پینے پر جو اخراجات ہوں گے، وہ بھی ادا کرنا ہوں گے۔ ماہِ صفر کی دو تاریخ تک ایک تصویر اور ایک شناختی کارڈ کی صاف کاپی کے ہمراہ درخواست ارسال کی جاسکتی ہے۔ جو اعمال کرنا ہوں، ان کا ذکر درخواست میں کریں۔ ادارے کو اختیار ہے کہ وجہ بتائے بغیر کسی بھی درخواست کو رد کردے۔ مزید تفصیلات کے لئے رابطہ کریں:

مولانا محمد عرفان: 03214661681 ...... مولانا علی آفاق 03214168008 ...... سید عامر علوی 03008439477

## اسلامی، تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

ماہنامہ

# خزینۂ روحانیات

لاہور

جلد 5 صفر المظفر ۱۴۳۶ھ ...... دسمبر 2014ء شمارہ 8

چیف ایڈیٹر: خالد مقبول عارف حفظہ اللہ

ایڈیٹر: مولانا علی آفاق

سب ایڈیٹر: مولانا محمد عرفان

### مجلس مشاورت



سرکولیشن، اشتہارات و شکایات 0322-4773786

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور۔ 54570

فون: 042-35033371 موبائل: 0343-7772772

ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈوکیٹ ہائی کورٹ)

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال ”دو خاص نمبر“ شائع کرتا ہے

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Blog: khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
Facebook: facebook.com/khazinaeruhaniyat
Twitter: twitter.com/khazinaruhanyat
Email: magazine@darulamal.org
Email: khazinaeruhaniyaat@gmail.com

| قیمت فی شمارہ | سالانہ ممبرشپ عام ڈاک | سالانہ ممبرشپ رجسٹرڈ ڈاک |
|---|---|---|
| 50 روپے | 650 روپے | 900 روپے |

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

**منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔

**موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروا سکتے ہیں۔

ایزی پیسہ 03437727721 ...... یوپیسہ 33343082867

موبی کیش 03028401977 ...... یوبی ایل اومنی 03437772772

**شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** 35202-2610215-1 پر رقم ارسال کریں بذریعہ ایزی پیسہ (ٹیلی نار)۔ موبی کیش (موبی لنک)۔ ٹائم پے (زونگ)۔ اومنی (یوبی ایل)۔ موبائل پیسہ (وارد)۔ HBL ایکسپریس۔

**بینک ڈپازٹ:** میزان بینک میں بنام خالد مقبول رقم جمع کروائیں۔ برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0100377637

**نوٹ:** رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد بذریعہ SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ تمام مالی معاملات میں صرف یہ موبائل نمبر استعمال کریں: 0332-4487877

ادائیگی کی تفصیلات کیلئے: darulamal.org/payment

خالد مقبول صاحب پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر ادارہ دار العمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین...... دسمبر ۲۰۱۴ء...... صفر المظفر ۱۴۳۶ھ


| | |
|---|---|
| خوف ہی عذاب ہے! (ڈاکٹر مرتضیٰ مغل) | 5 |
| شادی کیوں ضروری ہے؟ (حضرت مولانا طارق جمیل مدظلہٗ) | 6 |
| ہم انسان اور کلام "رحمن" عزوجل (حنین زبیر صدیقی) | 9 |
| ابلیس کی نافرمانی کے واقعے سے ہمیں کیا سبق ملتا ہے؟ | 10 |
| اللہ والوں کے اصلاحی واقعات (مولانا سلیم اللہ ظفر صاحب) | 11 |
| کوئی جائز اور نفع بخش کام ضرور اختیار کیجئے!...... پورے یقین اور محنت کے ساتھ (مولانا ابوطلحہ محمد اظہار الحسن محمود مدظلہٗ) | 12 |
| یَاشَهِیْدُ اور یَاحَقُّ کی برکات (مولانا انظر شاہ کشمیریؒ) | 15 |
| مقطعات کی سورۃ بسم حٰمٓ کے خواص (غلام الرسول میمن) | 16 |
| چہل کاف کے عملیات (ماہر علوم مخفی حافظ جمیل احمد جمیلؒ) | 17 |
| دعائے حزب البحر (حضرت مولانا امان اللہ صاحب رحمہ اللہ) | 18 |
| دعائے حزب النصر (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 22 |
| حاضرات خود دیکھیں...... ایک خاص عمل (قیصر احمد صاحب) | 25 |
| عام اجازت والے اعمال (محمد عارف) | 26 |
| خواتین کے لئے خاص اعمال (مولانا نوید احمد حقانی مدظلہٗ) | 27 |
| لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ آیت کریمہ کے عامل بنیں...... خالد مقبول حفظہ اللہ | 29 |
| رحمکاریہ جفر...... لوح سلطانی (سید شعیب الرحمٰن شاہ) | 31 |
| سات دنوں میں ہر طرح کی بندش کے خاتمے کا خاص عمل | 32 |
| بروقت صدقہ دیجئے اور آسمانی آفتوں سے نجات حاصل کیجئے | 33 |
| لوح شفاء شرف مریخ (ذوالفقار احمد عزیز) | 34 |
| آپ کے روحانی مسائل اور ان کا حل (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 35 |
| لوح شمس (سید عبدالخالق عباس) | 37 |
| رقم دگنی کرنے کا لالچ دیکر ہزاروں روپے لوٹنے والا عامل | 39 |
| اسماء رؤساء اربعہ (ماہر علوم مخفی صوفی غلام سرور شباب صاحب) | 41 |
| جواہرات کے خواص (قیصر احمد صاحب) | 44 |
| کام میں دھن اور دھیان (سید رضی الدین احمد فخری رحمہ اللہ) | 47 |
| اولاد رحمت (صوفی محمد سردار علی کبوہ دیار سول پوری) | 48 |
| ریکی اور چکراز (ریکی گرینڈ ماسٹر غلام سرور شباب صاحب) | 50 |
| عقل مند عورت (اہلیہ حافظ محمد امیر معاویہ، گوجرانوالہ) | 51 |
| انسانی جسم تناؤ سے کیسے نمٹتا ہے؟ (ڈاکٹر جاوید اقبال) | 52 |
| نزلہ وزکام اور اس کا تدارک (حکیم غلام یزدانی قریشی) | 55 |
| گھریلو کام ورزش کا نعم البدل نہیں (انتخاب: محمد عارف) | 56 |
| حجامہ علاج بھی...... سنت بھی (ڈاکٹر شایان احمد) | 57 |
| امرود کے طبی فوائد (حکیم غلام یزدانی قریشی) | 59 |
| متوازن خوراک...... بیماریوں سے کس طرح بچاتی ہے | 61 |
| علاج یا عذاب (مولانا محمد اسحٰق مدظلہٗ) | 62 |


## انتقال پر ملال

تبلیغی جماعت کے بزرگ رہنما حضرت اقدس مولانا جمشید صاحب نور اللہ مرقدہ کا 9 محرم کو انتقال ہوگیا۔ حضرت رحمہ اللہ کی عمر 80 سال کے قریب تھی۔ تبلیغی جماعت کے لیے اپنی زندگی وقف کی ہوئی تھی۔ یقیناً یہ کمی اب پوری نہیں ہوسکتی۔ قارئین سے درخواست ہے کہ جو ممکن ہو سکے، ایصال ثواب کریں اور بلندی درجات کی دعا فرمائیں۔ ادارہ اور تمام اراکین اس غم میں برابر کے شریک ہیں۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کو اعلیٰ سے اعلیٰ مقام عطا فرمائیں اور جس مقصد کے لیے انہوں نے زندگی وقف کی، اس کو جاری رکھے۔ آمین

# حمد باری تعالیٰ

میں کیا بتاؤں کہاں سے کہاں کا مالک تُو
"ہر اِک زمیں، ہر اِک آسماں کا مالک تُو"
کوئی بھی چیز نہیں جو نہ ہو تری مولا!
نہ صرف خاک، حسیں کہکشاں کا مالک تُو
نہال کر دے خوشی سے، یا غمزدہ کر دے
خوشی کی لہر تری ہے فغاں کا مالک تُو
نثار تیری خدائی پہ کیوں نہ ہو آخر
کہ دوجہاں ہیں ترے، دو جہاں کا مالک تُو
نظر میں رنگ بہاراں بکھیرنے والے
نظر نواز ترے پھول، گلستان کا مالک تُو
یہاں کی بات کروں تو یہاں بھی تیرا ہے
وہاں کی بات کروں تو وہاں کا مالک تُو
کوئی بھی فیض سے تیرے، رہا نہیں محروم
ہر اِک قوی کا بھی اور ناتواں کا مالک تُو
تیرے ہی قبضہ قدرت میں ہے نظامِ جہاں
کراں کراں کا دھنی بے کراں کا مالک تُو
حروفِ حمد جو مسرورؔ کی زباں پر ہیں
یہ سب حروف ترے ہیں، زباں کا مالک تُو

(مسرورؔ کیفی)

# نعت رسول مقبول ﷺ

نظر میں رنگ ٹھہرے ہیں تو ان ﷺ کے گیت گانے سے
کھلے ہیں پھول جو دل میں تو وہ اُن ﷺ کے کھلانے سے
ضیاء جس کو سمجھتی ہے یہ دنیا چاند سورج کی
وہ ساری روشنی ہے نقش پا کے جگمگانے سے
کہاں ترتیب تھی کوئی کہاں کوئی سلیقہ تھا
یہ نظم دوجہاں قائم ہوا ہے ان ﷺ کے آنے سے
توجہ مل گئی سرکار ﷺ کی لطف و کرم کے ساتھ
بنے ہیں کام کیا کیا ایک دامن بھیگ جانے سے
خدا محبوب رکھتا ہے محمد ﷺ کے گھرانے کو
ہمارا بھی تعلق ہے محمد ﷺ کے گھرانے سے
سنا ہے جب سے میں نے آپ ﷺ گھر تشریف لائیں گے
ذرا سی بھی مجھے فرصت نہیں پلکیں بچھانے سے
بہانہ ڈھونڈنے والے کی رحمت کا ٹھکانہ کیا
نہ جانے کب عطا کر دیں وہ کیا کیا کس بہانے سے
مرا تو تجربہ ہے آزما کر کوئی بھی دیکھے
بڑے ہی کام بنتے ہیں مدینہ آنے جانے سے
کبھی وہ دل شکستہ جاں گرفتہ ہو نہیں سکتا
جسے مسرورؔ نسبت ہے نبی ﷺ کے آستانے سے

(مسرورؔ کیفی)

## عقلمند اور بے وقوف لوگ

سمندر سب کے لیے ایک جیسا ہی ہوتا ہے لیکن کچھ لوگ اس میں سے موتی تلاش کر لیتے ہیں، کچھ مچھلیاں پکڑ لیتے ہیں اور کچھ کو سمندر سے کھارے پانی کے سوا کچھ بھی نہیں ملتا۔

بادل سے برسنے والا پانی ایک جیسا ہی ہوتا ہے۔ ذرخیز زمین اسی پانی سے سبزہ اگا لیتی ہے، صحرا کی ریت اس پانی سے اپنی پیاس بجھاتی ہے اور وہی پانی چکنے پتھروں کو محض چھو کر گزر جاتا ہے۔

## کوئی حاجت ہو رکھتا ہوں تری چوکھٹ پہ سر اپنا

الٰہی اپنی رحمت سے کر تو کر دے باخبر اپنا
نہ انجم ہیں ہمارے اور نہ یہ شمس و قمر اپنا
سوائے تیرے نہیں ہے کوئی میرا سنگِ در اپنا
کوئی حاجت ہو رکھتا ہوں تری چوکھٹ پہ سر اپنا

# خوف ہی عذاب ہے!

ڈاکٹر مرتضیٰ مغل

ہر پاکستانی خوف زدہ ہے۔ انجانے خوف نے دل ودماغ پر قبضہ جما رکھا ہے۔ جو ہے وہ چھن جانے کا خوف، راہ چلتے لٹ جانے کا خوف، ٹارگٹ کلرز کے ہاتھوں قتل ہوجانے کا خوف، بھتہ خوروں کی باہمی چپقلش کا شکار ہو جانے کا خوف، کسی خودکش دھماکے میں ہلاک ہو جانے کا ڈر، دشمن کے حملے کا کھٹکا، غربت اور مہنگائی کے ہاتھوں رسوائی کا عفریت، عزتوں کی پامالی کا دھچکا، اولاد کے اغواء ہوجانے کا احتمال، کسی دھوکہ باز اور نوسرباز کے ہاتھوں کنگال ہوجانے کی فکر۔ جو خوشحال ہیں، انہیں بدحال ہوجانے کا وسوسہ۔ جو بااختیار ہیں، انہیں بے اختیار ہوجانے کے خدشات۔ کون ہے جو اس خوف سے بچا ہوا ہے؟

رات پہلو بدلتے گزرتی ہے کہ ابھی ڈاکو گھس آئیں گے اور دولت لوٹیں گے۔ ایسا خوف جو ہر روز بڑھتا ہے کم نہیں ہوتا۔ یہ بستی چھوڑ جانے کو عقل اکساتی ہے۔ ایک دل ہے جو پاکستان کے لیے دھڑکتا ہے۔ ائیرپورٹ پر انٹرنیشنل فلائٹس چیک کریں۔ ہر روز سینکڑوں نہیں، ہزاروں لوگ ڈالروں سمیت بیرون ملک فرار ہو رہے ہیں۔ ملک چھوڑ کر بھاگنے والوں کو کسی دلیل سے روکنا ممکن ہی نہیں۔ سمجھدار وہی ٹھہرے ہیں جو خود اگر دوہری شہریت حاصل نہیں بھی کر سکے تو کم از کم اپنے بچوں کے لیے انہوں نے یہ سہولت حاصل کر رکھی ہے۔ یہ ملک صرف لٹیروں اور لٹنے والوں کے لیے رہ گیا ہے یا پھر غریب ووٹ ڈالیں اور سیاستدان ان پر حکومت کریں۔ تارکین وطن بھی اپنے بڑھاپے میں حکمرانی کا چسکا پورا کرنے پاکستان آسکتے ہیں اور وزیراعظم اور گورنر وغیرہ بن سکتے ہیں۔

کراچی جل رہا ہے۔ کراچی قتل گاہ ہے۔ کراچی کرائم سٹی بن گیا ہے۔ کراچی کی بات ہی کیا، یہاں تو اسلام آباد جیسے شہر میں بھتہ خوروں کے درجنوں گروہ برسرِ پیکار ہیں۔ بھتہ خوری تو باقاعدہ ایک انڈسٹری کی شکل اختیار کر رہی ہے اور بھتہ خوروں نے اس صنعت سے ہونے والی آمدن کو ریگولیٹ کرنے کے لئے چارٹرڈ اکاؤنٹنٹس بھی رکھ لیے ہیں۔ بھتہ خوری متبادل معیشت کا نقشہ پیش کر رہی ہے۔ ایماندار کاروباری، اگر کہیں ہیں تو سوچنے لگے ہیں کہ حکومت کو ٹیکس دینا بہتر ہے یا بھتہ خوروں کو بھتہ دینا زیادہ اچھا ہے۔ لوگوں کو اب یہ شکایت کرنے کی جرأت نہیں۔ وہ تو ٹیکس اور بھتہ...... دونوں ادا کرنے پر آمادہ ہیں۔ انہیں صرف جان کی امان مل جائے لیکن یہی امان تو وہ جنس ہے جو آج قائداعظم کے اس پاکستان میں نایاب ہوتی جارہی ہے۔

لوگ لمحہ بھر کے لیے سوچیں کہ پاکستان جس حالتِ خوف میں ہے، اسے کیا کہتے ہیں؟ آخر عذاب اور کس کو کہتے ہیں؟ کیا یہ خوف عذاب الٰہی نہیں ہے؟ کیا اللہ تعالیٰ کی ذات ہم پاکستانیوں سے اس قدر نالاں ہوگئی ہے کہ اس نے بیس کروڑ مسلمانوں کو چند ظالم گروہوں کے سامنے بے بس کردیا ہے؟ اتنی بڑی منظم اور مسلح فوج، خفیہ ایجنسیاں، پنجاب پولیس جیسی پولیس، آئی ٹی کی جدید ترین سہولتیں...... سب کچھ ہوتے ہوئے بھی ہم خوف کی اس حالت سے باہر نہیں آپار ہے اور ہمارے حزن میں روز بروز اضافہ ہوتا جارہا ہے۔ پہچانیے کہ یہ عذاب الٰہی تو نہیں ہے؟ کہیں ہم بحیثیت مجموعی اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے واضح احکامات کی صریحاً خلاف ورزی بلکہ بغاوت کے مرتکب تو نہیں ہو رہے؟ جب تک ہم اپنے پورے شعور کے ساتھ اپنی کرتوتوں سے تائب نہیں ہوتے اور اللہ کی طے کردہ حدود کے اندر رہ کر زندگی گزارنے کا عہد نہیں کرتے، ہم کبھی اس خوف سے باہر نہیں آسکیں گے۔ کوئی لیڈر، کوئی دانشور، کوئی مذہبی عالم ہمیں اس عذاب سے نجات نہیں دلاسکتا۔ ہمیں اللہ کی طرف رجوع کرنا ہوگا۔ حقوق اللہ اور حقوق العباد کو پہچاننا ہوگا اور اللہ کی اس نافرمانی کو ترک کرنا ہوگا۔ قرآن حکیم قوموں کی زندگی میں خوف کو عذاب سے تعبیر کرتا ہے۔ ہمیں قرآنی وارننگز کو سامنے رکھنا ہوگا۔

# شادی کیوں ضروری ہے؟

حضرت مولانا طارق جمیل مدظلہ

رسول اکرم ﷺ سے پوچھا ”کامل ایمان والا کون ہے؟“ آپ ﷺ نے فرمایا ”جو ہاتھ اور زبان سے کسی کو تکلیف نہ پہنچائے۔ وہ سب سے افضل اور اعلیٰ ایمان والا ہے“۔ کسی کو تکلیف نہ دینا اور کسی کو ہاتھ سے نقصان نہ پہنچانا یہ اخلاق کا آخری درجہ ہے۔

اللہ کے نبی ﷺ کا فرمان ہے: ”اچھے اخلاق والا نبی بنتا بنتا رہ جاتا ہے“۔

ایک دفعہ ایک کافر نے حضور ﷺ کی شان میں گستاخی کی تو حضرت عمرؓ نے کہا: ”اے اللہ کے رسول ﷺ اگر آپ ﷺ کی اجازت ہو تو میں اس کی گردن اڑا دوں“۔ اس موقع پر نبی ﷺ نے فرمایا: ”صبر کرو، تمہیں پتا ہے اچھے اخلاق والا نبی بنتے بنتے رہ جاتا ہے“۔

میرے بھائیو! اچھے اخلاق والوں کے لیے حضور ﷺ نے فرمایا: ”جس کا اخلاق اچھا ہے، میں ضمانت دیتا ہوں کہ وہ جنت الفردوس میں جائے گا“۔ اگر پانچ وقت کی نماز ادا کرو گے تو اللہ نے جنت الفردوس میں جانے کی خوشخبری سنا دی۔ روزے رکھو، اللہ پچھلے سارے گناہ معاف کرے گا اور جنت الفردوس میں داخل کرے گا۔ حج کرو گے تو ایسے ہو جاؤ گے، جیسے ماں کے پیٹ سے آج ہی نکلے ہو۔ لیکن اچھے اخلاق پر وعدہ نہیں ہے، ضمانت ہے۔

میرے بھائیو! کسی بھی گھر کو چلانے کے لیے سونے چاندی کی ضرورت نہیں ہوتی، صرف اچھے اخلاق کی ضرورت ہوتی ہے۔ چاہے نئی شادی ہو رہی ہو یا پہلے سے ہو چکی ہو۔ اچھے اخلاق کی وجہ سے امیر کا گھر بھی بستا ہے، غریب کا گھر بھی بستا ہے۔ اتنے تولے سونا دے دیا، اتنے تولے چاندی دے دی، بنگلہ دے دیا، گاڑی دے دی...... یہ تو فضولیات ہیں۔ یہ تمام چیزیں ایسی ہیں کہ اسی نے زندگی کو دکھی کر دیا ہے۔ غریب آدمی کے لیے شادی کو عذاب بنا دیا ہے۔

عرب میں لوگ اپنی بیویوں کو مارتے تھے، کیونکہ برداشت نہیں تھی۔ پھر اسلام آیا (عبادت انسان جلدی پکڑ لیتا ہے، عادات دیر سے پکڑی جاتی ہیں) تو عورتوں نے آکر حضور ﷺ سے شکایت کی۔ حضور ﷺ بڑے جلال سے منبر پر آئے اور فرمایا: ”وہ انسان انسان ہی نہیں ہے جو اپنی بیوی پر ہاتھ اٹھاتا ہے۔ تم میں بہترین انسان وہ ہے جو اپنی بیوی کے ساتھ اچھا سلوک کرے“۔

بھائیو، میرے دوستو! ہم چیزوں کو سمجھتے ہیں گھروں کا سبب، یہ چیز نام کروا دو، یہ پلاٹ ہمارے نام کروا دو۔ ان چیزوں سے بھی خوشیاں ملتی ہیں؟ ایک دفعہ زبان کا بول کڑوا ہو جائے، مہینوں نیند اڑ جاتی ہے، ہفتوں کھانا اچھا نہیں لگتا۔ میرے نبی ﷺ نے فرمایا: ”تم اخلاق اچھا کرو۔ میری ضمانت ہے تم جنت الفردوس میں جاؤ گے“۔

حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ: ”اچھا اخلاق سب چیزوں کا نام ہے“۔ اس میں سب سے اعلیٰ ”حیا“ ہے اور حیا مکمل ہوتا ہے نکاح کے بعد۔ انسان مکمل ہوتا ہے اخلاق کے ساتھ۔ اخلاق مکمل ہوتا ہے حیا کے ساتھ۔ حیا مکمل ہوتی ہے نکاح کے ساتھ۔ جس معاشرے میں زنا پھیل جائے، وہ معاشرہ ختم ہو جاتا ہے۔ اس کی زندگی برباد ہو جاتی ہے۔ اچھے اخلاق کی 360 قسمیں ہیں۔ اللہ کے نبی ﷺ نے فرمایا: ”کوئی ایک قسم بھی کسی کو مل گئی تو جنت الفردوس اس پر واجب ہوگی“۔ سامنے بیٹھے ہوئے حضرت ابوبکرؓ پوچھنے لگے کہ: ”اے اللہ کے نبی ﷺ کیا ان 360 میں سے کوئی قسم مجھ میں ہے؟“ آپ ﷺ نے فرمایا: ”تم میں وہ ساری قسمیں ہیں“۔

بس ان 360 کو اللہ نے 3 میں بند کر دیا ہے۔

☆...... جو توڑے، اس سے جوڑو۔ حضور ﷺ کا فرمان ہے، ”بیوقوف مت بننا۔ جو تمہارے ساتھ برا کرے، اس کے ساتھ برا نہ کرنا“۔

☆...... جو تمہیں تمہارا حق نہ دے، اسے اس کا حق پہنچا دو۔

☆...... جو زیادتی کرے، اسے معاف کر دو“۔

ان تین اصولوں سے گھر بنتا ہے۔ میاں بیوی کا تعلق بنتا ہے۔ والدین

سے تعلق بنتے ہیں۔ بہن بھائیوں سے تعلقات بنتے ہیں۔ اسی سے برادری اور قوم کا تعلق بنتا ہے۔ بھائیو! یہ نکاح بتایا ہوا طریقہ ہے۔ جس سے آدمی اپنی ضرورت کو صحیح طریقے سے پورا کرتا ہے۔ جس سے حیا مکمل ہوتی ہے۔

ہم لوگ مغرب سے متاثر نہیں ہیں۔ دراصل اپنی شہرت سے متاثر ہیں۔ ہر انسان کے اندر ہے کہ میں اپنی مرضی کروں۔ جو دیکھنا چاہوں، دیکھوں، جو چاہوں سنوں، جیسے چاہے اپنی خواہشات پورا کروں، نکاح سے یا زنا سے۔

میرے بھائیو! ہمیں چاہیے کہ ہم اپنے نفس کی خواہشات کی لگام کو چھوڑ کر اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی غلامی میں دے دیں۔ تو یہ جہاں بھی عزت کا ہے، آخرت کا بھی۔ اللہ تعالیٰ نے جب آدم علیہ السلام کو پیدا کیا تو مٹی کا ایک ڈھیر لیا۔ اس میں فرشتوں نے پانی ڈالا۔ آٹے کی طرح گوندھا۔ پھر اسے چھوڑ دیا۔ پھر وہ کالا ہو گیا۔ اس میں بلبلے نظر آنے لگے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے کہا "اس کا پتلا بناؤ"، فرشتوں نے مل کر اس کا پتلا بنایا اور چھوڑ دیا۔ وہ چالیس سال ایسے ہی پڑے رہے۔ چالیس سال کے بعد اس میں روح ڈالی۔ پھر اماں حوا کو پیدا کیا۔ اس بارے میں حضرت آدم علیہ السلام اور فرشتوں کو بھی پتہ نہیں لگنے دیا۔

حضرت آدم علیہ السلام کی آنکھ کھلی تو اس کے الٹے ہاتھ کی طرف ایک عورت پورا لباس پہنے بیٹھی ہوئی ہے۔ حضرت آدم علیہ السلام نے پوچھا "اللہ۔ یہ کون ہے؟" اللہ نے فرمایا: "یہ تیری بیوی ہے، اسے حق مہر دو"۔ کہا "کیا مہر دوں؟" اللہ نے فرمایا "آخری نبی ﷺ پر درود بھیج۔ وہ تیری اولاد میں سے ہے۔ تو بھی اس کے طفیل ہے"۔ پہلے دن سے عورت کو پردے میں رکھا گیا۔

بھائیو! یہ پاک زندگی ہے جو حضور ﷺ لے کر آئے ہیں۔ میاں بیوی کے تعلق پر سینکڑوں آیات اللہ نے اتاری ہیں۔ ایک پوری سورت اس پر اتار دی ہے کہ میاں بیوی کا تعلق کیسا ہونا چاہیے اور گھر کیسے چلنا چاہیے۔ پوری سورت میں اور کوئی مضمون نہیں۔ اس میں حلال کا، حرام کا، روزے کا، زکوٰۃ کا، حج کا، جہاد کا کوئی ذکر نہیں سوائے میاں بیوی کے، کیونکہ یہ وہ دو اکائیاں ہیں، جس سے معاشرہ بنتا ہے۔ شیطان روز کچہری لگاتا ہے اور اپنے شیطانوں سے پوچھتا ہے کہ آج کیا کر کے آئے؟ تو وہ سارے اپنی کہانی سناتے ہیں کہ جی میں نے زنا کروایا، چوری کروائی، میں نے سود کھلوایا، ڈاکہ ڈلوایا، جوا کھلوایا، ماں باپ کی نافرمانی کروائی، گائے کو سجدہ کروایا، پتھر کی پوجا کروائی۔ یہ ایک مثال دے رہا ہوں۔ وہ سب کی سن کر ایسے سر جھکائے کوئی ہوں ہاں نہیں کرتا۔ ایک لنگڑا شیطان کھڑے ہو کر کہتا ہے کہ "جی میں نے میاں بیوی کو لڑوایا ہے"۔ تو وہ ایک دم اچھل کر کہتا ہے "شاباش! تو بڑا کام کر کے آیا ہے"۔ زنا، شراب پر تو اس نے شاباش نہ دی لیکن میاں بیوی کی لڑائی پر شاباش دے رہا ہے کہ یہ دو اکائیاں معاشرہ ہیں۔ ان میں سے جنم لیتا ہے معاشرہ۔ اگر یہ تعلق بگڑا تو سارا معاشرہ زیر ہو گیا اور خاندانوں کے خاندان برباد ہو جائیں گے۔ تو بھائیو! یہ اخلاق ہیں جو سیکھنا پڑتے ہیں۔ ماں سے کیسے بولنا ہے؟ بہنوں سے کیسے بات کرنی ہے؟ جنت میں تین آدمی جا سکتے ہیں، چوتھا وہاں قدم نہیں رکھ سکتا۔

1۔ عدل کرنے والا بادشاہ، جو روزانہ سولی پر لٹکتا ہے عدل کی وجہ سے قدم قدم پر پستا ہے۔

2۔ وہ شخص جس سے رشتے دار ساری عمر بدتمیزی کرتے رہے اور وہ ساری زندگی ان کے ساتھ اچھا کرتا رہا۔

3۔ وہ شخص جو اپنی اولاد کو حلال کھلانے میں پستا ہے چکی میں دانے کی طرح، پر ان کو حرام نہ کھلایا اور قدم قدم پر ضرورتیں ٹوٹیں، وہ سہتا رہا۔ یہ کیا کوئی جہاد کیا ہے؟ کوئی تبلیغ کی ہے؟ کوئی علم پڑھا ہے؟ کوئی بخاری پڑھائی ہے یا کوئی مسلم پڑھائی ہے؟ کسی مدرسے کا مہتمم ہے یا کسی خانقاہ کا بڑا شیخ ہے؟ میرے نبی ﷺ کیا کہہ رہے ہیں "صرف بچوں کو حلال کھلایا"۔ میں روز پستا تھا حرام نہیں کرتا تھا۔ یہ روز پستا اسے وہاں لے کر جائے گا جو جنت الفردوس میں اللہ نے خاص مقام تیار کر رکھا ہے۔

سعد بن معاذؓ ایک صحابی ہیں جو آپ ﷺ کے پاس تشریف لائے تو آپ ﷺ کی نظر ان کے ہاتھوں پر پڑی تو ہاتھوں پر نشان تھے۔ آپ ﷺ نے پوچھا: "یہ کیا ہے؟" کہا: "جی میں وہ اپنے باغ میں 'کسی' چلاتا

ہوں تو اس کی لکڑی کو پکڑ پکڑ کر میرے ہاتھوں پر نشان پڑ گئے ہیں"۔ آپ ﷺ نے اس کا ہاتھ پکڑ کر یوں چوما اور کہا: "جو بچوں کو حلال کمانے میں تھکے گا، اس پر دوزخ کی آگ حرام ہو جائے گی"۔ حلال، حلال، حلال۔ حرام نہیں، سود نہیں، جھوٹ نہیں، چوری نہیں، فراڈ نہیں، فریب نہیں۔ میرے نبی ﷺ نے کہا: "میرا امتی ہر گناہ کرسکتا ہے، پر دو گناہ نہیں کرسکتا۔ 1۔ جھوٹ کبھی نہیں بولے گا۔ 2۔ کبھی کسی کو دھوکہ نہیں دے گا"۔

سارا لاہور دھوکے بازوں سے بھرا پڑا ہے۔ سارا لاہور جھوٹوں سے بھرا پڑا ہے۔ سارا پاکستان بھرا پڑا ہے۔ تو میرے بھائیو! یہ زندگی کے خوبصورت اصول ہیں جو ان کو اپنائے گا، اللہ ان کو کامیاب کرے گا۔ اللہ کے نبی ﷺ نے خود شادیاں کیں۔ آپ ﷺ نے نو بیویوں کے ساتھ زندگی گزاری۔ دو آپ ﷺ کی زندگی میں انتقال کر گئیں، حضرت خدیجہؓ اور حضرت زینبؓ۔ دو سے آپ ﷺ نے نکاح کیا اور نکاح کے بعد طلاق دے دی۔ رخصتی نہیں ہوئی، طلاق دے دی۔ اس طرح آپ ﷺ کی 13 اور ایک روایت میں آتا ہے، 15 نکاح ہوئے۔ دو یا چار رخصت ہونے سے پہلے طلاق ہو گئی اور گیارہ کی رخصتی ہوئی ہے۔ دو آپ ﷺ کی زندگی میں انتقال کر گئی اور نو نے آپ ﷺ کے ساتھ آخر تک گزارہ کیا۔ اس میں حضرت صفیہؓ، غیر خاندان میں سے نہیں بلکہ وہ یہودی خاندان میں سے ہیں۔ حضرت میمونہؓ، آپ ﷺ کے خاندان میں سے نہیں ہیں۔ وہ حلالیہ ہیں۔ حضرت جویریہؓ، وہ آپ ﷺ کے خاندان سے نہیں ہیں، وہ مسطلق کی ہیں اور باقی جو آپ ﷺ کی ازواج مطہرات ہیں، وہ قریش میں سے ہیں۔ آپ ﷺ کے خاندان میں سے ہیں۔ نکاح اپنوں میں بھی کرنا، پرائے میں بھی کرنا۔

میرے نبی ﷺ نے کہا: "جہاں نیک اور اخلاق دیکھو، وہاں رشتہ کردو۔ رزق ماتھے پر ہوتا ہے"۔

اللہ کے نبی ﷺ نے ایک رشتہ اپنے گھر میں کیا۔ ایک اپنی قوم میں کیا۔ خاندان نہیں ہے، قوم ہے۔ حضرت عثمان ﷺ کے ساتھ کیا ہے۔ دو بیٹیاں ان کو دی ہیں اور ایک ابوالعاصؓ کو دی۔ وہ قوم، خاندان نہیں، غیر سید ہے۔ سید میں انہوں نے صرف اپنی بچی فاطمہؓ دی ہے۔ حضرت عثمانؓ کے نکاح میں جب دوسری بیوی بھی فوت ہو گئی۔ ام کلثومؓ سے آپ ﷺ نے کہا: "اگر میری سو بیٹیاں بھی ہوتیں اور وہ عثمانؓ کے نکاح میں مرتیں تو ایک ایک بیٹی عثمانؓ کے نکاح میں دیتا جاتا، دیتا جاتا"۔ لہٰذا شادی اپنوں میں بھی ہو سکتی ہے، غیروں میں بھی۔ غیروں میں آپ ﷺ نے خود بھی کی، اپنوں میں بھی کی اور اپنی بیٹیوں کو اپنوں میں بھی دیا، باہر بھی دیا۔ اللہ تعالیٰ زندگی کے تمام شعبوں میں رسول اللہ ﷺ کی کامل اتباع نصیب فرمائے۔ (آمین)

# ہم انسان اور کلام رحمٰن عزوجل

حنین زبیر صدیقی

میں نے کہا: تھک چکا ہوں۔

تو نے کہا: لا تقنطوا من رحمة الله

خدا کی رحمت سے ناامید نہ ہوں (سورۃ زمر:53)

---

میں نے کہا: کوئی بھی میرے دل کی بات نہیں جانتا۔

تو نے کہا: ان الله یحول بین المرء و قلبه۔

خدا انسان اور اس کے قلب کے بیچ حائل ہے (سورۃ انفال:24)

---

میں نے کہا: تیرے سوا میرا کوئی نہیں۔

تو نے کہا: نحن اقرب من حبل الورید۔

ہم گردن کی رگوں سے بھی انسان کے قریب تر ہیں (سورۃ ق:16)

---

میں نے کہا: لیکن لگتا ہے تو مجھے بھول ہی گیا ہے!

تو نے کہا: فاذ کرونی اذ کرکم۔

مجھے یاد کرتے رہو میں بھی تمہیں یاد رکھوں گا (سورۃ بقرہ:152)

---

میں نے کہا: کب تک صبر کرنا پڑے گا مجھے؟

تو نے کہا: وَمَا يُدْرِيكَ لَعَلَّ السَّاعَةَ تَكُونُ قَرِيبًا۔

تم کیا جانو شاید وعدے کا وقت قریب ہی ہو (سورۃ احزاب:63)

---

میں نے کہا: تو بہت بڑا ہے اور تیری قربت مجھ نہایت چھوٹے کے لئے بہت ہی دور ہے، میں اس وقت تک کیا کروں؟

تو نے کہا: واتبع ما یوحی الیك واصبر حتی یحکم الله۔

تم وہی کرو جو میں کہتا ہوں اور صبر کرو تا کہ خدا خود ہی حکم جاری کردے (یونس:109)

میں نے کہا: تو بہت ہی پرسکون ہے، تو خدا ہے اور تیرا صبر و تحمل بھی خدائی ہے جبکہ میں تیرا بندہ ہوں اور میرے صبر کا ظرف بہت ہی چھوٹا ہے۔ تو ایک اشارہ کردے، کام تمام ہے۔

تو نے کہا: وَعَسَىٰ أَن تُحِبُّوا شَيْئًا وَهُوَ شَرٌّ لَّكُمْ۔

شاید تم کسی چیز کو پسند کرو اور تمہاری مصلحت اس میں نہ ہو (سورۃ بقرہ:216)

---

میں نے کہا: انا عبدك الضعيف الذليل ...... میں تیرا کمزور اور ذلیل بندہ ہوں۔ تو کیوں کر مجھے اس حال میں چھوڑ سکتا ہے؟

تو نے کہا: إِنَّ اللَّهَ بِالنَّاسِ لَرَءُوفٌ رَّحِيمٌ۔

خدا انسانوں پر بہت ہی مہربان اور رحم کرنے والا ہے (سورۃ بقرہ:143)

---

میں نے کہا: گھٹن کا شکار ہوں۔

تو نے کہا: قُلْ بِفَضْلِ اللَّهِ وَبِرَحْمَتِهِ فَبِذَٰلِكَ فَلْيَفْرَحُوا۔

لوگ کن چیزوں پر دل خوش رکھتے ہیں۔ ان سے کہہ دو کہ خدا کے فضل و رحمت پر خوش رہا کریں۔ (سورۃ یونس:58)

---

میں نے کہا: چلئے میں مزید پروا نہیں کرتا ان مسائل کی ...... توکلت علی الله۔

تو نے کہا: ان الله یحب المتوکلین۔

خدا توکل کرنے والوں سے محبت کرتا ہے۔ (سورۃ آل عمران:159)

---

میں نے کہا: غلام ہیں تیرے اے مالک!

لیکن اس بار گویا تو نے کہا کہ: خیال رکھنا!

وَمِنَ النَّاسِ مَن يَعْبُدُ اللَّهَ عَلَىٰ حَرْفٍ فَإِنْ أَصَابَهُ خَيْرٌ اطْمَأَنَّ بِهِ وَإِنْ أَصَابَتْهُ فِتْنَةٌ انقَلَبَ عَلَىٰ وَجْهِهِ خَسِرَ الدُّنْيَا وَالْآخِرَةَ ذَٰلِكَ هُوَ الْخُسْرَانُ الْمُبِينُ۔

بعض لوگ صرف زبان سے خدا کی بندگی کرتے ہیں، اگر انہیں کوئی خیر پہنچے تو امن و سکون محسوس کرتے ہیں اور اگر آزمائش میں مبتلا کئے جائیں تو روگردان ہو جاتے ہیں۔ (سورۃ حج:11)

# ابلیس کی نافرمانی کے واقعے سے ہمیں کیا سبق ملتا ہے؟

مرتب: مولانا محمد عرفان صاحب

ابلیس کا یہ واقعہ عبرتناک واقعہ ہے اور اس کی ہزاروں سال کی عبادت گزاری کا جو حشر بارگاہِ الٰہی میں گستاخی اور بغاوت کی وجہ سے ہوا، وہ بلاشبہ سرمایہ صد ہزار عبرت ہے۔ چند عبرتیں مختصراً حسب ذیل ہیں:

### ۱......تکبر نہ کریں

تکبر ایسا بڑا گناہ ہے کہ جس نے ابلیس کا ستیاناس کر دیا اور اس کو راندۂ بارگاہِ الٰہی بنا دیا۔ کبر اور غرور، خواہ سینہ کے اندر چھپا ہو، مذموم اور ممنوع ہے۔ اور کبر ہمیشہ ذلت کے غار میں گراتا ہے۔

### ۲......اللہ ﷻ کی مرضی میں راضی رہیں

خدا کی مرضی پر راضی رہنا چاہیے۔ شیطان اس کی مرضی پر راضی نہ ہوا۔ اس لئے اس کا نتیجہ خراب ہوا۔

### ۳......اپنی عبادات پر غرور نہ کریں

انسان اپنے علم، عبادت، ریاضت پر مغرور نہ ہو اور اپنے موجودہ ایمان وعمل اور علم ومعرفت پر مغرور نہ ہو کیونکہ اعتبار انجام کا ہے اور معلوم نہیں کہ انجام کس کا کیسا ہو؟ شیطان کی ہزاروں برس کی عبادت انجام میں اس کے لیے مفید نہ ہوئی۔

گیا شیطان مارا ایک سجدہ کے نہ کرنے سے
اگر لاکھوں برس سجدہ میں سر مارا تو کیا مارا

### ۴......اللہ ﷻ کے احکام سے سرتابی نہ کریں

خدا تعالیٰ کے احکام سے سرتابی کرنا اور اس کی شان میں گستاخی کرنا، سخت گناہ اور جرم عظیم ہے۔

### ۵......حکم الٰہی بجالانے میں جلدی کریں

حکم الٰہی بجالانے میں جلدی اور مستعدی برتنی چاہیے۔ ڈھیل اور سستی نہ کرنا چاہیے جیسا کہ ملائکہ کے عمل سے ظاہر ہوا کہ حکم ملتے ہی سب سجدہ میں فوراً چلے گئے۔

### ۶......ہر نعمت پر اللہ ﷻ کا شکر ادا کریں

انسان کو جو نعمت الٰہی، خواہ وہ ظاہری نعمت ہو یا باطنی حاصل ہو، اس پر ناز، گھمنڈ اور مغرور ہو کر نافرمانی نہ کرنا چاہیے بلکہ ہر نعمت کو اللہ کا عطیہ سمجھ کر اس پر ادائے شکر کرنا چاہیے۔

# اللہ والوں کے اصلاحی واقعات

انتخاب: مولانا سلیم اللہ ظفر صاحب

## تم میرے ساتھ رہنے کے قابل نہیں

ولی کامل حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ ایک سفر میں اپنے عقیدت مندوں کے ساتھ تشریف لے جا رہے تھے کہ ایک چھت کے اوپر سے ایک رنڈی بدکار عورت نے چولہے کی راکھ اور گھر کا کچرا اور گندگی کا ٹوکرا بھر کر ان کے سر پر ڈال دیا۔ حضرت نے فرمایا ''الحمد للہ''۔

مریدوں نے پوچھا کہ ''اس وقت آپ نے الحمد للہ کیوں کہا؟''

فرمایا: ''دل میں انا للہ وانا الیہ راجعون بھی میں نے پڑھا کہ وہ ایسے موقع پہ سنت ہے۔ لیکن اس سنت کے ساتھ دوسری سنت بھی ادا کر رہا ہوں۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰی کُلِّ حَالٍ۔

خدام نے کہا: ''حضرت! اجازت دیجئے، ہم اس سے بدلہ لیں''۔ آپ نے فرمایا ''تم لوگ میرے ساتھ رہنے کے قابل نہیں۔ اللہ والے انتقام نہیں لیا کرتے''۔

سُبْحٰنَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحٰنَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ

ایسے مواقع میں بلند حوصلگی سے کام لینا آسان نہیں ہوتا۔ بس یہ کامل لوگوں کی شان ہوتی ہے۔ اور آقا رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کا اسی نوع کا یہ واقعہ کتنا پر اثر ہے کہ آپ ﷺ پر بھی ایک عورت روزانہ کوڑا ڈالتی تھی۔ جب کئی روز گزر گئے اور اس نے کوڑا نہ ڈالا تو آپ ﷺ نے اس کے متعلق لوگوں سے پوچھا۔ پتہ چلا کہ وہ عورت بیمار ہے اور چار پائی پر پڑی ہے تو آپ ﷺ اس کے پاس بنفسِ نفیس عیادت و تیمارداری کے لیے تشریف لے گئے۔ اس نے جب یہ معاملہ دیکھا تو آپ ﷺ کے سچے اخلاق اور سچی رسالت کی پکی قدردان بن گئی۔

*........*........*........*

## تیری عاقبت محمود ہو

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ بادشاہ محمود غزنوی نے، مشہور بزرگ شیخ ابوالحسن خرقانی رحمۃ اللہ علیہ کے ہاں آنے کی اجازت مانگی۔ اجازت مل جانے پر حضرت کی خانقاہ میں بادشاہ وقت تشریف لائے۔ جب بادشاہ سلامت شیخ کے سامنے مؤدب بیٹھ گئے تو شیخ سے کچھ نصیحت چاہی...... شیخ نے فرمایا: میں تمہیں چار چیزیں اختیار کرنے کی نصیحت کرتا ہوں۔

☆...... پرہیزگاری

☆...... نماز باجماعت

☆...... سخاوت

☆...... شفقت

سلطان نے کہا: میرے حق میں دعا فرما دیجئے!

فرمایا: اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ

سلطان نے کہا: یہ تو عام مومنین کے لئے دعا ہے۔ خاص میرے لیے دعا فرما دیجئے۔ آپ نے فرمایا: تیری عاقبت محمود ہو۔

سلطان نے خوش ہو کر اشرفیوں کی ایک تھیلی شیخ کی خدمت میں پیش کی۔ شیخ نے جو کی روٹی کا ایک ٹکڑا اسے دیا اور کہا اسے کھا لو۔ سلطان نے کھانا چاہا تو وہ اس کے حلق میں پھنس گیا۔ اس پر شیخ نے فرمایا ''جس طرح یہ ٹکڑا تمہارے گلے میں پھنس گیا ہے، اسی طرح اشرفیاں میرے گلے میں پھنس جاتی ہیں۔ بس ان اشرفیوں کو تم خود ہی لے جاؤ''۔

*........*........*........*

## قید سے رہائی کا مجرب عمل

''یا لطیف'' کے کل اعداد ایک سو انتیس (۱۲۹) ہیں۔ اس کا ذاکر قید سے چھٹکارا حاصل کرے۔ سولہ ہزار چھ سو اکتالیس (۱۶۶۴۱) بار پڑھ کر قید سے رہائی کی دعا مانگیں، ان شاء اللہ قبول ہوگی۔ قیدی روزانہ ایک سو انتیس بار اس اسم کو پڑھ کر دعا کرتا رہے۔ ان شاء اللہ، جلد ہی رہائی کا کوئی نہ کوئی بندوبست ہو جائے گا۔ (عارف)

# کوئی جائز اور نفع بخش کام ضرور اختیار کیجئے!...... پورے یقین اور محنت کے ساتھ

مولانا ابو طلحہ محمد اظہار الحسن محمود مد ظلہٗ

کوئی بھی نفع بخش کام انسان کو ضرور اختیار کرنا چاہئے لیکن اس سے پہلے براہِ کرم یہ ضرور سوچ لیجئے کہ وہ کوئی نیک کام ہو یا شرعی طور پر جائز ہو۔ ایسا کرنے سے آپ کو لوگوں کی جانب سے احترام اور عزت ملے گی اور درحقیقت انسان کا کسی کام میں لگنا ہی زندگی کی رونق ہے اور داناؤں کا یہ قول بہت حد تک درست ہے کہ ''بے کار و بے مصرف زندگی گزارنے والا تو انسانوں کے دائرہ سے ہی نکل جاتا ہے بلکہ ایک گوشے میں ساکت و جامد ہو کر وہ حیوانوں یا پھر مُردوں کی صف میں شامل ہو جاتا ہے''۔

(موسوعہ نضرۃ النعیم فی مکارم اخلاق الرسول الکریم ﷺ، امیۃ الغناط واطراح الکسل ۳۳۸۶/۸)

خود نبی کریم ﷺ نے زندگی بھر کوئی نہ کوئی کام جاری رکھا۔ بچپن میں قبیلہ بنو سعد کے ہاں، پھر مکہ مکرمہ میں بھی آپ ﷺ باقاعدہ بکریاں چراتے تھے۔ بارہ سال کی عمر میں آپ ﷺ نے اپنے چچا کے ہمراہ بغرضِ تجارت شام کا سفر بھی فرمایا۔

پندرہ برس کی عمر میں جنگ فجار میں اپنے چچاؤں کو تیر خود تیار کر کے مہیا فرماتے تھے۔ (الرحیق المختوم صفحہ: ۶۷)

غزوۂ خندق میں آپ ﷺ برابر مٹی اٹھاتے رہے، یہاں تک کہ آپ ﷺ کے پیٹ اور بدن پر بھی گارا مٹی لگ گیا۔ (الرحیق المختوم صفحہ: ۳۴۱)

جب آپ ﷺ گھر میں ہوتے تو گھر کے کام کاج میں مسلسل ہاتھ بٹاتے اور شرکت فرماتے۔

(صحیح بخاری، کتاب الاستئذان، باب: کان یکون فی حاجۃ اہلہ)

آپ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے: ''سب سے پاکیزہ روزی وہی ہے جو انسان اپنے ہاتھ سے کماتا ہے''۔ (صحیح الجامع، رقم الحدیث: ۵۵۴۶)

بہت سے اہل علم نے لکھا ہے کہ ہاتھ سے کمانا، بے کار رہنے اور کھیل تماشے میں لگنے سے بچاؤ کا ایک بہت مؤثر ذریعہ ہے۔ ساتھ ہی ساتھ، اس سے بندے کا غرور و تکبر بھی ٹوٹتا ہے۔ (قالہ الحافظ ابن حجر، موسوعہ نضرۃ النعیم فی مکارم اخلاق الرسول الکریم ۷/۳۰۱۱)

سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ ''وہ حالت جس میں موت آنا میں اپنے لئے پسند کرتا ہوں یہ ہے کہ میں جہاد فی سبیل اللہ میں مصروف ہوں یا پھر حلال کمانے میں'' (مشکلۃ الفقر، صفحہ: ۴۵)۔

یہ فرمانے کے بعد آپ رضی اللہ عنہ نے یہ آیت تلاوت فرمائی:

وَاٰخَرُوْنَ يَضْرِبُوْنَ فِي الْاَرْضِ يَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ
(مزمل: ۲۰)

''اور دوسرے کچھ لوگ زمین میں چل پھر کر اللہ کا فضل یعنی رزق تلاش کرتے ہیں''۔

## ایک خاص نکتہ

یہ بات جان لینا ازحد ضروری ہے کہ کوئی ہنر یا کام جو آپ پوری جانفشانی سے کر رہے ہیں، رزق اس میں قطعاً نہیں ہے۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ وہ رزق آنے کا وسیلہ اور ذریعہ ہے۔ درحقیقت رزق تو اللہ تبارک وتعالیٰ کے ہاں سے ملتا ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ (الذاریات: ۵۸)

''بلاشبہ اللہ وہی تو ہے، رزق دینے والا، بڑا زور آور''۔

اللہ تبارک وتعالیٰ جب کسی چیز کا ارادہ فرماتا ہے تو اس کا کوئی ظاہری سبب بھی پیدا فرما دیتا ہے۔

فرمان نبوی ﷺ ہے:

ان اللہ عزوجل صانع کل صانع وصنعتہ

(جامع الاحادیث للسیوطی: ۸/ ۲۸۷۶)

"بے شک ہر ہنر اور ہنر مند کو اللہ تعالیٰ ہی پیدا کرنے والا ہے"۔

یہ بھی جان لیجئے کہ وہ عمل جس سے اللہ کریم بندے کے فقر کو دور فرماتا ہے، وہ کوئی بھی جائز اور نفع بخش کام ہو سکتا ہے۔ چاہے وہ کام بہت چھوٹا سا اور بظاہر حقیر محسوس ہوتا ہو یا وہ کام بہت اعلیٰ پیمانے پر ہونے والا اور بظاہر رفیع الشان کیوں نہ ہو۔ اس کی وجہ ہم پہلے ہی بتا چکے ہیں کہ یہ کام (مثلاً دکان، زمین، ملازمت وغیرہ) رزق کا حقیقی مصدر نہیں ہیں، صرف وسیلہ ہیں۔ یعنی یہ رزق دیتے نہیں ہیں بلکہ رزق دیے جانے کا ذریعہ بنتے ہیں، رزق تو اللہ کریم ہی عطا کرتا ہے۔

آپ اپنے معاصر اہل ثروت لوگوں میں سے بہت سوں کے حالات پر نظر دوڑائیں تو آپ کو معلوم ہوگا کہ انہوں نے اپنی زندگی میں کام کی ابتداء بڑے معمولی پیمانے سے کی۔ پھر رفتہ رفتہ ان کو اللہ تعالیٰ برکتوں سے نوازتا گیا ان کے مال بڑھتے گئے اور تجارت ثمر بار ہوتی گئی۔

اس ضمن میں ایک اہم پہلو یہ بھی ہے کہ آدمی جس پیشے یا کام کو اپنائے، اسے پوری محبت اور لگن سے کرے۔ اس لیے کہ جو آدمی محبت اور لگن کے ساتھ اپنے کام میں مشغول ہوگا، وہی اس کو پوری باقاعدگی اور جانفشانی سے کرے گا۔ صبح سویرے اس کو شروع کرے گا اور دن بھر پورے نشاط اور مستعدی سے اسے سرانجام دے گا۔ اگر ایسا ہوا، تب تو یہ امور اس کے لیے برکت، نفع اور کشادگی رزق کا سبب بنیں گے۔

نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے: بورك لامتي في بكورها

(جامع الاحادیث، رقم الحدیث: ۳۴۹۷۲)

"میری امت کے لئے صبح کے وقت (یعنی دن کے ابتدائی حصہ) میں برکت رکھی گئی ہے"۔

دوسری جگہ رسول رحمت ﷺ کے اس سے ملتے جلتے دعائیہ الفاظ ہیں:

اللهم بارك لامتي في بكورها (المعجم الاوسط: ۱/ ۲۹۸)

"اے اللہ! میری امت کے لئے صبح سویرے کے اوقات میں برکت عطا فرما"۔

فرمان نبوی ﷺ ہے:

ان الله تعالى يحب اذا عمل احد كم عملاً ان يتقنهٗ

(شعب الایمان للبیہقی ۴/ ۳۳۵، رقم الحدیث: ۵۳۱۴)

"بلاشبہ اللہ تعالیٰ اس بات کو پسند فرماتا ہے کہ جب تم میں سے کوئی شخص کسی کام میں لگے تو اسے پورے وثوق سے کرے"۔

## کسی کام کاج میں لگنا برکت کا سبب کیسے بنے گا؟

اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ کام اس کے لیے حلال کا وسیلہ اور سبب ہے اور اہلِ علم نے رزق حلال کے فوائد میں لکھا ہے کہ

☆ اس سے گفتگو میں شائستگی اور سب امور میں عمدگی آجاتی ہے۔

☆ عمر بڑھنے کا ذریعہ ہے۔

☆ مال میں زیادتی کا سبب ہے۔

☆ بیوی بچوں کو فرماں بردار بناتا ہے (موسوعۃ نضرۃ النعیم ۲/ ۲۹۳)

اور دعاؤں کی قبولیت کا ضامن ہے (قالہ ابن کثیر فی تفسیرہ: الا کل الحلال سبب لتقبل الدعاء والعبادۃ ۱/ ۲۰۴)۔

اسی لیے رحمتِ دو عالم ﷺ فقر اور تنگ دست لوگوں کو بے کار بیٹھنے یا سوال کرنے کی بجائے یہ ارشاد فرماتے تھے کہ "وہ کسی کام کو ذریعہ رزق بنائیں تاکہ اللہ تعالیٰ اسی میں برکت ڈال کر انہیں غنی فرمادے" (اشارۃ الی حدیث سنن ابی داؤد، کتاب الزکوٰۃ، باب: ما تجوز فیہ المسألۃ)۔

اس لیے بھی کہ کوئی بھی کام یا ذریعہ معاش سوال سے بچنے کا بنیادی سبب ہے اور آپ ﷺ نے سوال سے بچنے پر پاکیزہ روزی ملنے کی بات تاکیدی پیرائے میں بیان فرمائی ہے۔

رسول اللہ ﷺ کا یہ ارشاد کتنا خوب صورت ہے:

☆ جو شخص سوال سے بچنا چاہتا ہے، اللہ اسے بچالیتا ہے۔

☆ جو شخص استغناء اختیار کرتا ہے، اللہ اسے غنی کر دیتا ہے۔

☆ اور جو شخص صبر کرتا ہے، اللہ اسے صبر عطا کر دیتا ہے۔

(رواہ البخاری فی کتاب الزکوٰۃ، باب: الاستعفاف عن المسألۃ)

# روحانی ومخفی علوم پر کتب کا ذخیرہ

خط وکتابت: مکتبۃ العارف، دارالعمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور

رابطہ: 042-35033371, 0332-4487877, 0322-4773786

## اس ماہ کی منتخب روحانی کتب پیش خدمت ہیں

**ممبران، علماء، عاملین اور خواص کے لئے زبردست ڈسکاؤنٹ**

کتب خانے، بک سٹالز، بک شاپس، نیوز ایجنسیز خصوصی رعایت حاصل کرنے کے لئے رابطہ فرمائیں۔

روحانی طبی اور اسلامی PRINTED کتب کی مکمل فہرستیں طلب فرمائیں۔ اور جلدی اپنا آرڈر بک کروائیں۔

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| ارشاد العاملین | علامہ راشد حسن ثاقب | 600 |
| جعلی عاملوں اور جادوگروں کے پرفریب ہتھکنڈے | محمد انور بن اختر میمن | 465 |
| مایوسی کو شکست دینے والے | مولانا ارسلان بن اختر | 450 |
| جادو جنات سے بچاؤ کی کتاب | حافظ عمران ایوب | 250 |
| ٹینشن کا سائنسی اور روحانی علاج | حکیم طارق محمود چغتائی | 200 |
| کولیسٹرول کا سائنسی اور روحانی علاج | حکیم طارق محمود چغتائی | 120 |
| مثالی حافظہ اور آزمودہ نبوی ﷺ عمل | حکیم طارق محمود چغتائی | 40 |
| بدترین پریشانیوں کیلئے لاجواب وظائف | حکیم طارق محمود چغتائی | 160 |
| شوگر کا سائنسی اور روحانی علاج | حکیم طارق محمود چغتائی | 200 |
| کامیاب عامل بنئے | حکیم طارق محمود چغتائی | 180 |
| ہائی بلڈ پریشر کا سائنسی و روحانی علاج | حکیم طارق محمود چغتائی | 150 |
| گھروں میں ابدی سکون اور خوشیوں کا راز | حکیم طارق محمود چغتائی | 200 |
| شاندار زندگی گزارنے کے شاندار اصول | حکیم طارق محمود چغتائی | 250 |
| حال دل | حکیم طارق محمود چغتائی | 180 |
| عامل کامل بننے کا راز | حکیم طارق محمود چغتائی | 200 |
| بڑوں کی زندگی کے ان گنت تجربات | حکیم طارق محمود چغتائی | 250 |
| روحانی دنیا کے انوکھے بھید | حکیم طارق محمود چغتائی | 180 |
| صلوۃ التسبیح کے کرشمات | حکیم طارق محمود چغتائی | 160 |
| روحانیت جادو اور وہم | حکیم طارق محمود چغتائی | 400 |
| جنات کا پیدائشی دوست | علامہ لاہوتی پراسراری | 300 |
| ہارٹ اٹیک سے بچاؤ کی سائنسی و روحانی ترکیب | حکیم طارق محمود چغتائی | 180 |
| گھریلو طبی الجھنیں اور ماہرین کے تجربات | حکیم طارق محمود چغتائی | 400 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| جدید مستند مجموعہ وظائف | مولانا ارسلان بن اختر | 150 |
| تنگی رزق کا نبوی ﷺ علاج | مولانا ارسلان بن اختر | 80 Net |
| درود شریف کی برکات | مولانا ارسلان بن اختر | 150 Net |
| کیا آپ سکون چاہتے ہیں | مولانا ارسلان بن اختر | 120 Net |
| نیکیوں کے پہاڑ سیکنڈوں میں | مولانا ارسلان بن اختر | 75 Net |
| نیک اعمال کی برکات | مولانا ارسلان بن اختر | 130 Net |
| رزق حلال کی برکتیں | مولانا ارسلان بن اختر | 468 |
| سکون دل کے نبوی ﷺ راستے | مولانا ارسلان بن اختر | 520 |
| مالی پریشانیوں کا نبوی ﷺ حل | مولانا ارسلان بن اختر | 536 |
| پریشانیوں اور مصیبتوں سے حل کے نبوی ﷺ طریقے | محمد انور بن اختر میمن | 437 |
| زندوں کی مردوں سے ملاقات | الشیخ عبدالرحیم | 264 |
| نبوی ﷺ اعمال کی مہکتی خوشبو | شیخ عبداللطیف بن حاجس | 337 |
| تہجد کی برکتیں | شیخ محمد بن صالح الصعیری | 459 |
| زندگی کیسے گزاریں | محمد بن عبدالرحمن العریفی | 320 |
| تحفۃ المریض | الشیخ محمد بن صالح القحطانی | 264 |
| دنیا اور پریشانیاں نجات مگر کیسے | مولانا محمد اکرام الحق | 200 |
| حسد، علاج، نقصانات | شیخ الحسن علی | 236 |
| صدقے کی برکات | شیخ عبدالرحمن مدنی | 230 |
| صبح وشام کے مسنون اعمال | شیخ عبدالرحمن عطاء اللہ | 153 |
| دعاؤں کا خزانہ | شیخ خالد الحسینان | 90 |
| قرآن سے شفا مگر کیسے | الامام جلال الدین | 50 |
| مجموعہ اوراد و وظائف مترجم (عام جلد) | مولوی عصمت اللہ حسن زئی | 160 |
| مجموعہ اوراد و وظائف مترجم (اعلیٰ جلد) | مولوی عصمت اللہ حسن زئی | 180 |
| جادو کی حقیقت | غازی عزیر مبارکپوری | 290 |
| جادو ٹونے کا علاج | | 35 |
| اسرار روحانیات | قمر اقبال صوفی | 400 |
| روحانی قوت اور دانش | قمر اقبال صوفی | 350 |
| روحانیت اور شعور زندگی | قمر اقبال صوفی | 200 |

**پتہ: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔**

**فون پر رابطہ کر کے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا**

# یاشہیدُ اور یاحقُّ کی برکات

مولانا انظر شاہ کشمیری نور اللہ مرقدہٗ

## یاشہیدُ کے خواص اور اثرات

یہ اسم مشترک ہے اور جلالی و جمالی ہے اور اس کے اعداد ۳۱۹ ہیں۔

### صاحب شہود ہوجائے

اگر کوئی روزانہ ۱۰۰ مرتبہ اس کی مداومت کرے، صاحب شہود ہوجائے۔

### لڑکا لڑکی فرمانبردار ہوجائے

اور اگر کسی کا لڑکا نافرمان اور لڑکی غیر صالح ہو، روزانہ صبح کے وقت اپنے داہنے ہاتھ سے اس کی پیشانی پکڑ کر اور آسمان کی طرف اس کا چہرہ کرکے اکیس مرتبہ پڑھ کر روزانہ دم کرتا رہے اور جب تک حالات ٹھیک نہ ہوں، پڑھتا رہے۔ الشہید کا نقش معظم

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۵ | ۸۵ | ۸۷ | ۷۲ |
| ۸۰ | ۷۹ | ۷۷ | ۸۳ |
| ۷۶ | ۸۲ | ۸۱ | ۸۰ |
| ۸۸ | ۷۳ | ۷۴ | ۸۴ |

## یاحقُّ کے خواص اور اثرات

یہ اسم مشترک ہے اور بعض کے نزدیک جلالی ہے۔ اور اس کے اعداد ۱۰۸ ہیں۔ بعض اہل اللہ اور مشائخ کے نزدیک یہ نام، اللہ کا اسم ذاتی ہے۔

### چوری ہوا مال واپس ہو یا بہتر ملے

جس شخص کا مال جاتا رہے یا اسباب چوری ہوجائے، وہ ایک سفید کاغذ کے چاروں کونوں پر اس نام پاک کو لکھ کر جب آدھی رات گزر جائے، آسمان کے نیچے اپنے صحن میں کھڑا ہوکر اس کو اپنی داہنی ہتھیلی پر رکھے اور خود بھی آسمان کی طرف نظر اٹھا کر اس نام کے واسطے سے اللہ تعالیٰ سے التجا کرے۔ یا تو وہی چیز اس کو مل جائے گی یا اس سے بہتر ملے گی۔

### قید سے نجات

اور اگر کوئی قیدی آدھی رات میں ننگے سر ہوکر ۱۰۸ مرتبہ روزانہ پڑھے اور دو ماہ تک یہ عمل جاری رکھے، اس عرصے میں بحکم خدا رہائی ہو۔

### گمشدہ چیز کی واپسی

اگر گمشدہ چیز کے لیے اس وظیفہ کو بحضورِ دل ۷۰ مرتبہ، جمعہ کے دن سے پڑھنا شروع کرے اور سات ہفتہ تک روزانہ پڑھتا رہے اور پڑھنے کا وقت بعد عشاء مقرر کرے، ان شاء اللہ تعالیٰ چالیس دن میں مال لوٹ آئے گا۔

### اللہ تعالیٰ کی محبت میں ترقی

اور اگر کوئی ایک ہزار مرتبہ روزانہ اس کو پڑھے، سوائے اللہ تعالیٰ کے، کسی اور سے محبت نہ رہے اور اس کے درجاتِ معرفت بلند ہوجائیں۔

الحق کا نقش مثلث

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۵ | ۴۰ | ۳۳ |
| ۳۴ | ۳۶ | ۳۸ |
| ۳۹ | ۳۲ | ۳۷ |

الحق کا نقش مربع

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲ | ۳۳ | ۳۴ | ۱۹ |
| ۲۸ | ۲۵ | ۲۴ | ۳۱ |
| ۲۳ | ۳۰ | ۲۹ | ۲۶ |
| ۳۵ | ۲۰ | ۲۱ | ۳۲ |

# مقطعات کی سورۃ بستم صٓ کے خواص

غلام الرسول میمن عائلی (لاڑکانہ)

یوم بیستم صٓ ۳۸

| ۳۹۴۸ | ۲۱۹۹۶۶ | ۸۶ | ۳۰۶۹ | ۷۳۵ |
|---|---|---|---|---|
| ۸۹ | ۳۰۶۷ | ۷۳۳ | ۳۹۵۱ | ۲۱۹۹۶۴ |
| ۷۳۶ | ۳۹۴۹ | ۲۱۹۹۶۷ | ۸۷ | ۳۰۶۵ |
| ۲۱۹۹۶۵ | ۸۵ | ۳۰۶۸ | ۷۳۴ | ۳۹۵۲ |
| ۳۰۶۶ | ۷۳۷ | ۳۹۵۰ | ۲۱۹۹۶۳ | ۸۸ |

وفق = ۲۲۷۸۰۴

## تسخیر خلائق کے لیے

اگر تسخیر خلق مقصود ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیات لکھ کر اپنے پاس رکھے اور ان آیات کا ورد کرتا ہے تو تسخیر خلق بہت ہو۔

اِنَّا سَخَّرْنَا الْجِبَالَ مَعَهٗ يُسَبِّحْنَ بِالْعَشِيِّ وَالْاِشْرَاقِ ﴿۱۸﴾ وَالطَّيْرَ مَحْشُوْرَةً ۭ كُلٌّ لَّهٗٓ اَوَّابٌ ﴿۱۹﴾ (ص:۱۸-۱۹)

## جن، شیاطین، انس اور نامراد مرض سے نجات

اگر جن وانس وشیاطین اذیت دیتے ہوں یا کوئی ایسا نامراد مرض ہو جو چھوڑتا ہی نہیں ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیات لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اور ایک وفق کو لکھ کر اسے پاک پانی سے دھو کے پیے اور انہی آیات کا ورد کرے تو اللہ تعالیٰ تمام تکالیف کو دور فرمائے گا۔

وَاذْكُرْ عَبْدَنَآ اَيُّوْبَ ۘ اِذْ نَادٰى رَبَّهٗٓ اَنِّىْ مَسَّنِيَ الشَّيْطٰنُ بِنُصْبٍ وَّعَذَابٍ ﴿۴۱﴾ اُرْكُضْ بِرِجْلِكَ ۚ هٰذَا مُغْتَسَلٌۢ بَارِدٌ وَّشَرَابٌ ﴿۴۲﴾ (ص:۴۲-۴۱)

## رزق وکاروبار میں برکت

اگر طعام، مالِ حلال اور رزق وکاروبار میں برکت مطلوب ہو تو اس وفق کو اس طرح لکھے کہ اس کے ہر عدد کے نیچے اس آیت مبارکہ کو لکھے اور اپنے پاس رکھے۔ یا جس چیز میں برکت مطلوب ہو، اس میں کمال احتیاط کے ساتھ اور پوری پاکیزگی کے ساتھ رکھے۔ اور اس آیت کا ورد کرتا رہے۔ ان شاء اللہ ایسے عجائب اس کے دیکھے گا کہ حیران رہ جائے گا۔

اِنَّ هٰذَا لَرِزْقُنَا مَا لَهٗ مِنْ نَّفَادٍ ﴿۵۴﴾ (ص:۵۴)

# برائے محبت قلبی زن وشوہر

محمد عارف

وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰي عَيْنِيْ اِذْ تَمْشِيْٓ اُخْتُكَ فَتَقُوْلُ هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰي مَنْ يَّكْفُلُهٗ فَرَجَعْنٰكَ اِلٰٓى اُمِّكَ كَيْ تَقَرَّ عَيْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ یَا مُصَرِّفَ الْقُلُوْبِ صَرِّفْ قَلْبَ مُطْلُوْبِ فلاں بن فلاں الی طالب فلاں بن فلاں حُبِّ یَاوَدُوْدُ۔

مطلوب فلاں کی جگہ مطلوب کا نام اور بنت فلاں کی جگہ مطلوب کی والدہ کا نام اور طالب کی جگہ پر طالب کا نام اور بن فلاں کی جگہ پر طالب کی ماں کا نام لکھیں۔ مطلوب کو پلائیں۔ عرق گلاب وزعفران سے تعویذ لکھیں۔ ایک ہفتہ کا ایک تعویذ دیں۔ ان شاء اللہ شوہر اور بیوی میں بہت محبت ہوگی۔

مزید تیز اثر کرنے کے لیے جو بھی طالب ہو، اس کو مطلوب کے نام کے اعداد کے برابر یہ آیت وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ ڬ وَلِتُصْنَعَ عَلٰي عَيْنِيْ ﴿۳۹﴾ پڑھنے کو دیں۔ اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف۔ پڑھ کر تصور میں مطلوب کے دماغ اور دل پر دم کریں اور جو مطلوب سے چاہتے ہیں، وہ تصور کریں کہ مطلوب کر رہا ہے۔ مثلاً زبان دراز ہے تو تصور میں دیکھیں کہ زبان درازی نہیں کر پا رہا ہے اور اچھا بول رہا ہے۔ اسی پر باقی مقاصد کو بھی قیاس کر لیں۔

نوٹ: روحانی درسگاہ کے تمام طالب علموں کو اس کی اجازت ہے۔ ع

# استاذ مکرم ماہر علوم مخفی حضرت حافظ جمیل احمد جمیل رحمۃ اللہ علیہ (انڈیا) کے چہل کاف کے عملیات

(مرتب) خالد مقبول حفظہ اللہ

### برائے محبوب

اگر چہل کاف کو کبوتر کے خون سے پیپل کے پتہ پر لکھ کر بروز پنجشنبہ، دو شنبہ یا یکشنبہ صبح 7 بجے تا 8 بجے کے درمیان مطلوب کی چوکھٹ میں دفن کرے تو ان شاء اللہ تعالیٰ مطلوب محبت میں دیوانہ ہو اور بے چین ہو کر ملاقات کا خواہش مند ہو۔

### برائے موئے دراز

چہل کاف کو 11 مرتبہ پڑھ کر تلوں کے تیل یا بادام کے تیل پر دم کرے اور روزانہ صبح وشام سر کے بالوں میں لگائے۔ بال لمبے اور مضبوط ہوں گے۔ اگر بالوں میں بالخورہ بھی ہوگا، دور ہوگا۔

### برائے مار گزیدہ

اگر کسی کو سانپ نے کاٹ لیا ہو تو عامل کو چاہیے کہ چہل کاف اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مار گزیدہ کے چہرے پر چھینٹے مارے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ زہر جلد اتر جائے گا اور مار گزیدہ صحت کامل وشفائے عاجل پائے۔

### برائے صرع (مرگی)

اگر کسی شخص کو مرگی کا عارضہ ہو تو چہل کاف کو پیپل کے پتے پر لکھ کر مصروع کو چٹادے، مکمل چالیس روز تک۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دورۂ مرگی دور ہو کر صحتِ کامل حاصل ہوگی۔

### برائے بانجھ

حمل قائم رہنے کے لئے ایام سے فارغ ہونے کے بعد چہل کاف کو ۱۴ چھواروں پر ۲۱ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور عورت ومرد...... دونوں کو ایک ایک چھوارہ روز رات کو سوتے وقت دودھ سے کھلائیں اور سات رات خاص طور پر یکجائی وتنہائی اختیار کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ امید ہوگی۔ اگر پہلے مہینے امید نہ ہو تو مایوس نہ ہوں، تین مہینہ اسی طرح کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ امید ہوگی اور اولا دِ نرینہ پیدا ہوگی۔ مجرب ہے۔

### برائے پریاں

اگر کوئی عامل پریاں حاضر کرنا چاہے تو شب جمعہ کو بعد نماز عشاء اکتالیس (۴۱) مرتبہ چہل کاف پڑھے اور اگربتی یا لوبان وغیرہ جلائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ پریاں حاضر ہوں گی۔ مجرب ہے۔

### برائے وسوسۂ شیطانی

اگر کسی شخص پر وسوسۂ شیطانی غالب ہو تو یکشنبہ کی شب میں اکسٹھ (۶۱) مرتبہ چہل کاف پڑھ کر مصری پر دم کر کے عامل اس شخص کو دے۔ ان شاء اللہ وسوسۂ شیطانی دور ہوگا اور دل کو سکون ہوگا۔

### برائے سنگرہنی

چہل کاف کو سات (۷) مرتبہ پڑھ کر لال شکر کے شربت پر دم کر کے مسلسل گیارہ روز تک پلائے۔ ان شاء اللہ سنگرہنی سے چھٹکارا پائے گا اور صحتِ کامل ہوگی۔ مجرب ہے۔

### برائے زنِ بدکارہ

چہل کاف کو سات (۷) مرتبہ پڑھ کر روز گلاب کے تازہ پھول پر دم کر کے گیارہ روز تک سنگھائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ عادتِ بد چھوٹ جائے گی اور نیکوئی حاصل ہوگی۔

### برائے مرد بدکار

ایک لال رنگ کا ریشمی کپڑا لے کر اس پر چہل کاف لکھ کر مرد کی چارپائی یا بستر کے بیچ میں باندھیں یا سی دیں۔ ان شاء اللہ مرد بدکاری کو چھوڑ کر نیکو کاری اختیار کرے گا۔

**نوٹ:** چہل کاف کے عملیات صرف چہل کاف کے عامل ہی کریں۔ خ

# دعائے حزب البحر

حضرت مولانا امان اللہ صاحب رحمہ اللہ

## شانِ وَرُوُدِ دعا حزب البحر

معتبر علماء و حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ نے بیان کیا ہے کہ حضرت شیخ ابو الحسن شاذلی رحمہ اللہ تعالیٰ شہر قاہرہ میں تھے کہ حج کے دن قریب آگئے۔ شیخ رحمہ اللہ تعالیٰ نے ان ایام میں اپنے دوستوں اور مریدوں سے فرمایا کہ ”ہم کو اس سال غیب سے حج کرنے کا حکم ہوا ہے۔ جہاز تلاش کرو“۔ دوستوں اور مریدوں کو بہت تلاش کے بعد ایک بوڑھے عیسائی کے جہاز کے سوا اور کوئی جہاز نہ ملا۔ سب اس جہاز میں سوار ہو گئے۔ جب بادبان اٹھادیا تو قاہرہ کی آبادی سے نکلتے ہی مخالف ہوا چلنے لگی اور ایک ہفتے تک قاہرہ کی طرف اسی طرح ٹھہرے رہے۔ قاہرہ کے پہاڑ اس مقام سے دکھائی دیتے تھے۔ مخالف لوگ طعنے دینے لگے کہ ”شیخؒ فرماتے تھے کہ مجھ کو غیب سے حج کرنے کا حکم کیا گیا ہے اور حالت یہ ہے کہ حج کا وقت قریب آ گیا ہے اور جہاز مخالف ہوا کی زد میں ہے“۔ یہ بات شیخؒ کے دل میں بے چینی کا باعث بنی مگر ضبط کی قوت سے پی گئے۔ اتفاقاً شیخؒ دوپہر کو قیلولہ فرما رہے تھے کہ خدا نے ان کو اس دعا کا الہام کیا اور حضور ﷺ کی زیارت بھی ہوئی۔ شیخ رحمہ اللہ نے نیند سے اٹھ کر یہ دعا پڑھنی شروع کی اور جہاز کے افسر کو بلا کر فرمایا کہ ”خدا کے بھروسے پر بادبان اٹھادے“۔ اس نے جواب دیا کہ ”اگر ہم بادبان اٹھادیں گے تو ہوا اسی وقت ہمارا منہ پھیر دے گی اور ہم کو قاہرہ میں پہنچادے گی“۔ شیخؒ نے فرمایا ”ہم جو کچھ کہتے ہیں اس پر عمل کرو اور خدا کی عجیب مہربانی دیکھو“۔ جونہی بادبان اٹھایا، فوراً ہی موافق ہوا چلنے لگی۔ یہاں تک کہ اس رسی کو جس کے ساتھ جہاز کو باندھ رکھا تھا، کھول نہ سکے۔ بالآخر اس کو کاٹ دیا اور بڑی جلدی امن وامان اور سلامتی کے ساتھ مبارک ومقدس مقام تک پہنچ گئے۔

یہ دیکھ کر بوڑھے عیسائی کے بیٹے مسلمان ہو گئے اور وہ عیسائی بوڑھا دل میں غمگین ہوا۔ رات کو بوڑھے عیسائی نے خواب میں دیکھا کہ شیخؒ ایک بڑی جماعت کے ساتھ تشریف لے جا رہے ہیں اور اس کے لڑکے بھی شیخؒ کے ساتھ جا رہے ہیں۔ اس نے اپنے بیٹوں کے پیچھے جانا چاہا مگر فرشتوں نے جھڑکا اور کہا کہ ”تو ان لوگوں کے دین والوں میں نہیں ہے۔ ان سے تیرا کیا مطلب؟“

صبح کے وقت خدا کی ہدایت اس کی مددگار ہوئی اور اس نے کلمہ توحید پڑھ لیا اور آہستہ آہستہ اس کا مرتبہ یہاں تک پہنچ گیا کہ وہ بڑے باطنی مقامات والا ہو گیا اور اس طرف کے لوگ اس کی نزدیکی اور صحبت کے طالب ہونے لگے۔

## اجازت شرط ہے

وظائف کی اجازت حضرات مشائخ سے حاصل کرنا موجب برکت وسریع التاثیر ہوتی ہے۔ بغیر اجازت اثر زیادہ نہیں ہوتا۔ اس لئے اجازت ضروری ہے۔ نااہل کو اس کی اجازت نہیں دینی چاہئے۔ صاحب حرز کا ارشاد ہے کہ ”اجازت دینے سے قبل حزب البحر کا زبانی یاد کرنا ضروری ہے۔ اگر زبانی یاد نہ کر سکے تو دیکھ کر صحیح پڑھ لے۔ تلفظ درست ہوں“۔ جو شخص تمام شرائط کے ساتھ اس دعا کو پڑھے گا، اس کی ہر مراد پوری ہوگی بحکم اللہ۔ اجازت دیتے وقت کچھ شیرینی پر فاتحہ پڑھ کر چند صلحاء وغرباء کو کھلانا اس طریقہ میں معمول ہے اور اس کا ثواب حضرت شیخ ابو الحسن شاذلی رحمہ اللہ کی روح پاک کو بخشئے۔

## طریقہ زکوٰۃ حزب البحر

### زکوٰۃ صغیر

**پہلا طریقہ:** ماہ صفر کی ۶، ۷، ۸ تاریخ کو روزے رکھے اور بطریق سنت تینوں روز معتکف رہے۔ اور تین بار اس طرح پڑھے کہ بعد نماز مغرب ایک بار، بعد نمازِ عشاء ایک بار اور بعد نمازِ چاشت ایک بار۔ روزمرہ تین دن تک اسی طرح مذکورہ تاریخوں میں پڑھے۔ اس سے فارغ ہونے کے بعد (یعنی

۸ صفر کے بعد جو رات ہو اس کی مغرب کے بعد) چند مساکین کو اپنے ہمراہ کھانا کھلائے۔ پھر روزمرہ ایک بار پڑھا کرے۔ اس کے لئے بعد مغرب کا وقت بہتر ہے۔ آئندہ اختیار ہے جو وقت چاہے مقرر کرلے لیکن روزمرہ ایک ہی وقت پر پڑھے۔ ہاں کسی روز خاص وقت کوئی عذر ہو جائے تو کسی دوسرے وقت پڑھ لے۔ زکوٰۃ کے طور پر اس دعا کا پڑھنا ۸ صفر کی چاشت کے بعد ختم ہو جائے گا اور ۵ صفر کے بعد جو شب آئے گی جب سے شرعاً ۶ صفر شروع ہوگی اور اس شب کی مغرب کے بعد زکوٰۃ کی نیت سے حزب البحر پڑھنا شروع ہوگا۔ اس طریق میں نہ ترک حیوانات ہے نہ کسی اور طرح کا خطرہ ہے۔ سنت کے موافق سہل اور عمدہ طریقہ ہے۔ حضرت حاجی امداداللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ فرماتے تھے کہ ”بڑا مطلوب رضائے الٰہی ہے۔ اسی کو طلب کرے اور جہاں جہاں متھوری اعداء کا تصور ہے وہاں شیطان کا خیال کرے“۔ اور یہ بھی فرماتے تھے کہ ”اس دعا کے پڑھنے سے روزی سے اطمینان میسر ہوتا ہے (گو اس نیت سے نہ پڑھے) اور جمعیت حاصل ہوتی ہے“۔ ایام زکوٰۃ میں مطلوب فقط رضائے الٰہی رکھے۔ اس کے بعد جو روزمرہ پڑھے، اس میں جو خاص مطلب ہو مثلاً وسعت رزق وغیرہ کا خیال رکھے۔ دعا میں متعدد مطالب بھی مستحسن ہیں۔ اس لئے رضائے الٰہی کو ہر مطلب میں شامل رکھے اور اس طریق میں اعتصام اور اختتام بھی نہیں پڑھا جاتا ہے اور وہ مؤلفہ حزب البحر سے منقول نہیں ہے۔ کسی اور نے شامل کر دیا ہے۔ واضح ہو کہ جس دنیا کے حاصل کرنے کی مذمت وارد ہوئی ہے، اس قدر حصول دنیا اور کسی خلاف شرع کام کے لئے اس دعا کو نہ پڑھے۔ اس لئے کہ خلاف شرع کاموں کا طلب کرنا گناہ ہے۔ حزب البحر میں اعوذ باللہ نہ پڑھے بلکہ بسم اللہ پڑھ کر شروع کرے۔

**نوٹ** درج بالا طریقہ کے مطابق اگر زکوٰۃ ادا کی جائے تو ہر سال زکوٰۃ ادا کرنا ضروری ہوگا۔

**دوسرا طریقہ:** نصاب کا ایک آسان طریقہ یہ بھی ہے کہ سال بھر تک بلا ناغہ روزانہ ایک بار پڑھ لیا کرے اور سوائے گائے کے گوشت کے، کسی حلال چیز سے پرہیز نہ کرے۔ نصاب کے بعد روزانہ بعد از نمازِ عصر ایک بار پڑھ لیا کرے۔ بہتر ہے کہ بعد از نمازِ مغرب روزانہ پڑھے۔

## زکوٰۃ کبیر

**پہلا طریقہ:** ماہ صفر کی ۶، ۷، ۸ تاریخ کو روزہ دار ہو کر بطریق سنت مسجد میں معتکف رہے۔ عورتیں گھروں میں برائے زکوٰۃ اعتکاف کر سکتی ہیں۔ ساڑھے پانچ گز کپڑا سبز رنگ کا بغیر سلائی کے احرام کی طرح (یعنی ساڑھی کی طرح) باندھ کر پڑھے۔ بعد از نمازِ مغرب زکوٰۃ کی نیت سے حزب البحر پڑھنا شروع کرے۔ پہلے اور دوسرے روز ایک سو بیس (۱۲۰) بار پڑھے۔ تیسرے روز پانچ مرتبہ زیادہ یعنی ایک سو پچیس (۱۲۵) بار پڑھے تاکہ تین سو پینسٹھ (۳۶۵) کی تعداد پوری ہو جائے۔ اس سے فارغ ہونے کے بعد (یعنی ۸ صفر کے بعد) جو رات ہو، اس کی مغرب کے بعد چند مساکین کو اپنے ہمراہ کھانا کھلائے۔ پھر روزمرہ ایک بار پڑھے اور ۵ صفر کے بعد جو شب آئے گی جب سے شرعاً ۶ صفر شروع ہوگی اور اسی شب مغرب کے بعد زکوٰۃ کی نیت سے حزب البحر پڑھنا شروع ہوگا۔ حزب البحر پڑھنے کے دوران صرف نماز پڑھنے کا وقفہ ہوگا۔ بلاضرورت شرعی فضول یا دنیاوی کلام کی اجازت نہ ہوگی۔ البتہ زوال کے وقت ملاقات اور دنیاوی باتیں کر سکتا ہے۔ پڑھتے پڑھتے جب عامل تھک جائے تو آرام کر سکتا ہے۔

### مندرجہ ذیل ہدایات پر عمل کرنا ضروری ہے

۱۔۔۔۔ دوران اعتکاف ترک حیوانات جمالی وجلالی کریں۔ ہر قسم کے گوشت، انڈے، مچھلی، دودھ، دہی، لسی، مکھن، گھی، لہسن، پیاز، کچی ہینگ کا پرہیز کریں۔ روغنوں میں تل کا تیل یا روغنِ بادام کی اجازت ہے۔

۲۔۔۔۔ دریا یا تالاب کا پانی استعمال کریں۔ کنویں کے پانی سے پرہیز کریں۔

۳۔۔۔۔ تنہائی میں روزہ رکھ کر اعتکاف میں بیٹھیں۔ حصار ضرور کریں۔ قبلہ رو بیٹھ کر نصاب کی غرض سے باوضو پڑھیں۔

۴۔۔۔۔ روزانہ غسل کیا جائے۔

۵۔۔۔۔ تین سو پینسٹھ (۳۶۵) کی تعداد پوری کرنا ضروری ہے۔

۶......حسب شرائط تمام کرنے کے بعد، قبولیت عمل کے لئے ایک گائے یا ایک خصی بکرا یا دنبہ، راہِ حق میں قربانی کر کے چند صلحاء وغرباء کو اپنے ساتھ کھانا کھلائے۔ اگر تونگر ہو تو روزانہ ایک مرغ بھی صدقہ کرے اور کچھ نقدی حسب توفیق دے۔

۷......اگر اتفاقاً ممنوعہ چیز کھالی گئی تو فوراً ایک تولہ قند سیاہ کھا کر غسل کریں۔

**نوٹ** اگر مندرجہ بالا ہدایات پر عمل نہ ہوا تو اثر نہ ہوگا بلکہ تاثیر عمل میں نقصان ہوگا۔

دوسرا طریقہ: بارہ (۱۲) یوم............تیس (۳۰) مرتبہ روزانہ۔

تیسرا طریقہ: چھ (۶) یوم............ساٹھ (۶۰) مرتبہ روزانہ۔

**نوٹ** دونوں طریقوں میں زکوٰۃ کے آخر روز پانچ مرتبہ کی تعداد بڑھالیں تاکہ تین سو پینسٹھ (۳۶۵) کی تعداد پوری ہوجائے۔ باقی ہدایات وہی ہیں جو پہلے طریقے کی ہیں۔

# عملیات حزب البحر

ذیل میں چند اعمالِ حزب البحر کا ذکر کیا جا رہا ہے تاکہ زکوٰۃ نکالنے والے مستفید ہوسکیں۔

## برائے قضائے حاجات

اگر کوئی شخص کسی کام میں عاجز ہوگیا ہو اور کوئی صورت سرانجام کی نظر نہ آتی ہو تو اس کو چاہئے کہ ایک مقام خالی اور صاف و پاکیزہ میں دو رکعت نماز قضائے حاجات ادا کرے۔ بعد سلام اس دعا کو پانچ (۵) یا سات (۷) مرتبہ ایک مجلس میں پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی مشکل آسان ہوگی۔

## برائے امداد غیبی

اُنْصُرْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ النَّاصِرِيْنَ ۔پچیس (۲۵) بار ہر نماز کے بعد پڑھنے سے اللہ کی مدد شامل ہوجاتی ہے۔

## برائے حب

روزانہ سات (۷) مرتبہ پڑھ کر عرق گلاب پر دم کرے اور جب مقام وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رِيْحًا طَيِّبَةً كَمَا هِيَ فِيْ عِلْمِكَ پر پہنچے تو ستر (۷۰) مرتبہ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ پڑھے۔ اس کے بعد کہے "یا الٰہی محبت اور دوستی فلاں بن فلاں کی بیچ دل میں فلاں بن فلاں کے اور اس کے تمام اعضاء اور استخوان میں ظاہر کر، کہ ایک لحظہ بغیر اس کے اُس کو قرار نہ پڑے۔ آمین آمین آمین"۔ اس عمل کو کرنے کے بعد داہنے ہاتھ کو تین مرتبہ زمین پر مارے۔ اسی طرح تین روز تک کرے اور عرق گلاب پر دم کرتے رہیں۔ عمل پورا ہونے کے بعد، عرق کو اپنے منہ پر مل کر مطلوب کے سامنے جائے۔ پس مطلوب فوراً طالب ہوگا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

## واسطے غنی ہونے کے

تین روز تک روزانہ تیس (۳۰) مرتبہ پڑھے اور آخری مرتبہ جب مقام اُنْشُرْ هَا عَلَيْنَا مِنْ خَزَائِنِ رَحْمَتِكَ پر پہنچے تو ستر (۷۰) مرتبہ پڑھے يَا غَنِيُّ اَغْنِنِيْ يَا رَزَّاقُ اُرْزُقْنِيْ رِزْقًا طَيِّبًا وَّاسِعًا بِغَيْرِ حِسَابٍ اور روزانہ سات فقیروں کو روٹی کھلائیں۔ پس چند روز میں فتوحات کے دروازے کھل جائیں گے اور رزق ایسی جگہ سے حاصل ہوگا، جہاں سے گمان نہ ہوگا۔

## برائے ادائے قرض

تین روز تک روزانہ پندرہ (۱۵) مرتبہ پڑھے اور جب مقام وَارْزُقْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الرَّازِقِيْنَ پر پہنچے تو ستر (۷۰) مرتبہ کہے اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَبِطَاعَتِكَ عَنْ مَّعْصِيَتِكَ۔ پس چند روز میں قدرت کی طرف سے کسی نہ کسی سبب سے قرض ادا ہوجائے گا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

## لڑکیوں کا نصیبہ کھلنے کے لئے

جب کسی لڑکی کا نصیبہ کھولنا منظور ہو تو تین روز تک اس کو کنویں کے پانی پر پڑھے، جس کا پانی رات کو بھی بھرا جاتا ہو۔ ہر روز تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور جب مقام وَافْتَحْ لَنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ پر پہنچے تو ستر (۷۰) مرتبہ پڑھے "قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ

تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ إِنَّكَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ" اور دم شدہ پانی سے لڑکی کے ہاتھ پیر دھلا کر اس پانی کو ایسے مقام پر ڈال دیں، جہاں کسی کا پاؤں نہ پڑے یا کسی بہتے ہوئے پانی میں ڈال دے۔ پس جلد لڑکی کا بخت کھل جائے گا۔

## برائے زبان بندی دشمن

اگر کسی شخص کو دشمن کی زبان بند کرنے کی یا دشمن کو ساکت یا مغلوب کرنے کی ضرورت ہو تو بارہ (۱۲) روز تک تیس (۳۰) مرتبہ حزب البحر (مکمل) کو پڑھے اور مطلب کا خیال دل میں رکھے۔ اور جب اس مقام پر پہنچے وَاطْمِسْ عَلَىٰ وُجُوهِ أَعْدَائِنَا تو ستر (۷۰) مرتبہ پڑھے "يَا قَاهِرُ ذَا الْبَطْشِ الشَّدِيدِ أَنْتَ الَّذِي لَا يُطَاقُ انْتِقَامُهُ يَا قَاهِرُ" اور کہے "الٰہی شر و مکر فلاں بن فلاں سے بچا اور اس کو اپنے قہر میں مبتلا کر اور اس کی عقل، آنکھ، کان، زبان کو میری طرف سے بند کردے" اور پھر حزب البحر (مکمل) کو پوری کرے۔ اسی طرح تیس (۳۰) مرتبہ پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن کے تمام حواس و عقل و فکر زبان وغیرہ بند ہو جائیں گے اور عامل کے حق میں کوئی برے الفاظ نہ کہہ سکے گا۔ مجرب ہے۔

## برائے ہر مقصد و حاجت

حَسْبِيَ اللَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ۔ ایک سو (۱۰۰) بار صبح و شام پڑھیں۔ ہر کام خوش اسلوبی سے پورا ہوگا۔

## شفائے مریض کے لئے

بیمار کی شفا کے لئے ہر روز پچیس (۲۵) بار پڑھے۔ ہر بار جب اس دعا پر پہنچے بِسْمِ اللَّهِ الَّذِي لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهِ شَيْءٌ تو اس آیت کو ستر (۷۰) بار پڑھے: وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِلْمُؤْمِنِينَ اور کہے یاشافی اشف فلاں ابن فلانہ من جمیع الاسقام والالام۔ اگر کوئی مریض کسی علاج سے اچھا نہ ہو سکے تو یہ عمل کرے۔ ان شاء اللہ العزیز تھوڑے ہی دنوں میں صحت کلی نصیب ہوگی۔

## برکت رزق و خیر و عافیت کے لئے

نئے چاند کو دیکھتے ہی فوراً دعاء حزب البحر ایک بار اور سورۃ الملک ایک بار پڑھنے سے پورا مہینہ خیر و عافیت سے گذرے گا اور رزق میں برکت رہے گی۔

دعائے حزب البحر کے بہت عملیات ہیں۔ استاذ مکرم حضرت مولانا محمد امان اللہ صاحب رحمہ اللہ نے یہ خواص تحریر فرمائے تھے، جو رسالے میں دئے گئے ہیں۔ حزب البحر کے عملیات پر ایک بڑی کتاب زیر طبع ہے۔ اس میں ایسے ایسے اعمال دئے گئے ہیں، جو الہامی طور پر بھی عطا ہوئے اور کئی بزرگان دین اور عاملین کاملین کے اعمال بھی تفصیل کے ساتھ بیان کئے گئے ہیں۔ دعا فرمائیں کہ جلد تیار ہو جائے۔ خ

# دعا حزب النصر

خالد مقبول حفظ اللہ

**اعمالِ اولیاء میں سے ایک ایسا خاص عمل جو دشمن کے خلاف انتہائی مؤثر ثابت ہوا ہے۔ اور اس کی اہلِ حق کو انتہائی ضرورت بھی ہے۔**

دعائے حزب النصر ولی کامل حضرت ابوالحسن شاذلی نور اللہ مرقدہٗ کی ایک دعا ہے جو اعمال اولیاء میں سے ہے۔ یہ دعا ہر ظاہری و باطنی دشمنوں کے لئے ایک ایسا مخفی ہتھیار ہے جو انتہائی پُرتاثیر ہونے کے ساتھ ساتھ بہت مجرب بھی ہے۔ اور اس پرعمل کرنے والے کی دشمنوں سے نجات ہو جاتی ہے اور دشمن بھی پریشان ہو جاتے ہیں کہ کیوں ہم اس پر فتح نہیں پا رہے۔

اس دعا کے عامل شاذ و نادر ہی ملتے ہیں۔ الحمد للہ ہمارے ہاں اس کی باقاعدہ زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہے اور اس دعا کے الحمد للہ کافی عامل موجود ہیں۔

دعا مع ترجمہ حاصل کرنے کے لئے ہماری درج ذیل email پر رابطہ کریں۔ آپ کو image بھیج دیا جائے گا۔ اجازت حاصل کرنے کے لئے ادارے کے نمبرز پر رابطہ فرمائیں۔ email یہ ہے:

spiritualist77@gmail.com

جو حضرات اس عمل کی ماہ صفر میں زکوٰۃ نکالنا چاہیں، وہ حزب البحر کے ساتھ اس دعا کی بھی زکوٰۃ نکال سکتے ہیں۔ مزید تفصیلات کے لئے رابطہ کریں۔ مولانا محمد عرفان : 0321-4661681۔ مولانا علی آفاق: 0321-4168008

## طریقۂ زکوٰۃ

اس دعا کی زکوٰۃ ادا کرنے کے لئے دو طریقے ہیں۔

1 زکوٰۃِ صغیر 2 زکوٰۃِ کبیر

### 1 زکوٰۃِ صغیر 8

اس کے تین درجہ میں زکوٰۃ ادا کروائی جاتی ہے۔

**پہلا درجہ** بطریق حزب البحر تین اوقات یومیہ پڑھی جاتی ہے۔ حزب البحر ایک دفعہ پڑھی جاتی ہے، یہ تین بار پڑھی جائے گی۔ کل نو بار یومیہ۔

**دوسرا درجہ** اول و آخر چار سو پچاس (450) مرتبہ ''حسبنا اللہ و نعم الوکیل'' پڑھنا ہے۔ درمیان میں اکیس مرتبہ حزب النصر ایک نشست یا دو نشست میں پوری کرنی ہے۔ دو نشست کی صورت میں بھی اول و آخر چار سو پچاس (450) مرتبہ ''حسبنا اللہ و نعم الوکیل'' پڑھا جائے گا۔

**تیسرا درجہ:** طریقہ دوسرے درجہ والا ہے۔ صرف حزب النصر اکیس کی جگہ اکتالیس بار پڑھی جائے گی۔

### 2 زکوٰۃِ کبیر 8

بطریق حزب البحر 120+120+125 مرتبہ پڑھنا ہے۔ پرہیز جلالی ضرور کرنا ہے۔ سخت جلالی عمل ہے۔ ایک سو بیس کی تعداد کے اول و آخر چار سو پچاس (450) مرتبہ ''حسبنا اللہ و نعم الوکیل'' پڑھا جائے گا۔ چار درجوں میں عام دنوں میں زکوٰۃ کا طریقہ درج ذیل ہے:

**درجہ اول** گیارہ بار اکیس یوم۔ اول و آخر چار سو پچاس (450) مرتبہ ''حسبنا اللہ و نعم الوکیل''۔ پرہیز بڑا گوشت۔

**درجہ دوم** اکیس بار اکیس یوم۔ اول و آخر چار سو پچاس (450) مرتبہ ''حسبنا اللہ و نعم الوکیل''۔ پرہیز بڑا گوشت و مچھلی۔

**درجہ سوم** اکتالیس بار اکتالیس یوم۔ اول و آخر چار سو پچاس (450) مرتبہ ''حسبنا اللہ و نعم الوکیل''۔ پرہیز ترک گوشت۔ بہتر ہے کہ ترکِ حیوانات و پرہیز جمالی کیا جائے۔

**درجہ چہارم** زکوٰۃ سوم کے بعد کسی مزار پر جا کر یہ زکوٰۃ نکالی جاتی ہے۔ اس کا طریقہ لکھا نہیں جا رہا کیونکہ جہاں اس کا فائدہ بہت زیادہ ہوتا ہے، وہیں غلط عمل ہونے کی وجہ سے بہت نقصان بھی ہوتا ہے۔ ویسے بھی وہی لوگ اس درجہ کی زکوٰۃ نکال سکتے ہیں جنہوں نے زکوٰۃ کبیر کا درجہ سوم کر لیا ہو۔

اگلے صفحوں پر دعائے ''حزب النصر'' عربی اور اردو...... دونوں میں دی جا رہی ہے۔ جو عربی نہیں پڑھ سکتے، وہ روزانہ اردو دعا ہی پڑھ لیا کریں۔

# دعائے حزب النصر (عربی)

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۔ اَللّٰهُمَّ بِسَطْوَةِ جَبَرُوْتِ قَهْرِكَ وبِسُرْعَةِ اِغَاثَةِ نَصْرِكَ وَ بِغَيْرَتِكَ لِانْتِهَاكِ حُرُمَاتِكَ وَ بِحِمَايَتِكَ لِمَنِ احْتَمٰى بِاٰيَاتِكَ اَسْاَلُكَ يَا اَللّٰهُ يَا سَمِيْعُ يَا قَرِيْبُ يَا مُجِيْبُ يَا سَرِيْعُ يَا مُنْتَقِمُ يَا شَدِيْدَ الْبَطْشِ يَا جَبَّارُ يَا قَهَّارُ يَا مَنْ لَا يُعْجِزُهُ قَهْرُ الْجَبَابِرَةِ وَلَا يَعْظُمُ عَلَيْهِ هَلَاكُ الْمُتَمَرِّدَةِ مِنَ الْمُلُوْكِ وَالْاَكَاسِرَةِ اَنْ تَجْعَلَ كَيْدَ مَنْ كَادَنِيْ فِيْ نَحْرِهٖ وَمَكْرَ مَنْ مَكَرَ بِيْ عَائِدًا عَلَيْهِ وَحُفْرَةَ مَنْ حَفَرَ لِيْ وَاقِعًا فِيْهَا وَمَنْ نَصَبَ لِيْ شَبْكَةَ الْخِدَاعِ اِجْعَلْهُ يَا سَيِّدِيْ مُسَاقًا اِلَيْهَا وَمُصَادًا فِيْهَا وَاَسِيْرًا لَدَيْهَا اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ اِكْفِنَا هَمَّ الْعِدَا وَلَقِّهِمُ الرَّدٰى وَ اجْعَلْهُمْ لِكُلِّ حَبِيْبٍ فِدًا وَسَلِّطْ عَلَيْهِمْ عَاجِلَ النِّقْمَةِ فِى الْيَوْمِ وَالْغَدَا. اَللّٰهُمَّ شَتِّتْ شَمْلَهُمْ. اَللّٰهُمَّ فَرِّقْ جَمْعَهُمْ اَللّٰهُمَّ اَقْلِلْ عَدَدَهُمْ. اَللّٰهُمَّ اجْعَلِ الدَّائِرَةَ عَلَيْهِمْ اَللّٰهُمَّ اَرْسِلِ الْعَذَابَ اِلَيْهِمْ. اَللّٰهُمَّ اَخْرِجْهُمْ عَنْ دَائِرَةِ الْحِلْمِ وَ اللُّطْفِ وَ اسْلُبْهُمْ مَدَدَ الْاِمْهَالِ وَغُلَّ اَيْدِيَهُمْ وَ ارْبُطْ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَلَا تُبَلِّغْهُمُ الْاٰمَالَ. اَللّٰهُمَّ مَزِّقْهُمْ كُلَّ مُمَزَّقٍ مَزَّقْتَهٗ لِاَعْدَائِكَ اِنْتِصَارًا لِاَنْبِيَائِكَ وَ رُسُلِكَ وَاَوْلِيَائِكَ اَللّٰهُمَّ اِنْتَصِرْ لَنَا اِنْتِصَارَكَ لِاَحْبَابِكَ عَلٰى اَعْدَائِكَ. اَللّٰهُمَّ لَا تُمَكِّنِ الْاَعْدَاءَ فِيْنَا وَلَا مِنَّا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا بِذُنُوْبِنَا مَنْ لَّا يَرْحَمُنَا . اَللّٰهُمَّ لَا تُمَكِّنِ الْاَعْدَاءَ فِيْنَا وَلَا مِنَّا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا بِذُنُوْبِنَا مَنْ لَّا يَرْحَمُنَا . اَللّٰهُمَّ لَا تُمَكِّنِ الْاَعْدَاءَ فِيْنَا وَلَا مِنَّا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا بِذُنُوْبِنَا مَنْ لَّا يَرْحَمُنَا . حٰمٓ الْاَمْرُ وَجَاءَ النَّصْرُ فَعَلَيْنَا لَا يُنْصَرُوْنَ حٰمٓعٓسٓقٓ حِمَايَتُنَا مِمَّا نَخَافُ. اَللّٰهُمَّ قِنَا شَرَّ الْاَسْوَاءِ وَلَا تَجْعَلْنَا مَحَلًّا لِلْبَلْوٰى. اَللّٰهُمَّ اَعْطِنَا اَمَلَ الرَّجَاءِ وَفَوْقَ الْاَمَلِ يَا هُوَ يَا مَنْ بِفَضْلِهٖ لِفَضْلِهٖ نَسْئَلُ اِلٰهِىْ الْعَجَلَ الْعَجَلَ الْعَجَلَ الْاِجَابَةَ الْاِجَابَةَ يَا مَنْ اَجَابَ نُوْحًا فِيْ قَوْمِهٖ وَيَا مَنْ نَصَرَ اِبْرَاهِيْمَ عَلٰى اَعْدَائِهٖ وَ يَا مَنْ رَدَّ يُوْسُفَ عَلٰى يَعْقُوْبَ وَ يَا مَنْ كَشَفَ ضُرَّ اَيُّوْبَ وَ يَا مَنْ اَجَابَ دَعْوَةَ زَكَرِيَّا وَ يَا مَنْ قَبِلَ تَسْبِيْحَ يُوْنُسَ بْنِ مَتّٰى نَسْئَلُكَ بِاَسْرَارِ هٰذِهِ الدَّعْوَاتِ اَنْ تَتَقَبَّلَ مَا بِهٖ دَعَوْنَاكَ وَاَنْ تُعْطِيَنَا مَا سَئَلْنَاكَ وَ اَنْجِزْ لَنَا وَعْدَكَ الَّذِيْ وَعَدْتَّهٗ لِعِبَادِكَ الْمُؤْمِنِيْنَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ اِنْقَطَعَتْ اٰمَالُنَا وَعِزَّتِكَ اِلَّا مِنْكَ وَخَابَ رَجَاؤُنَا وَحَقِّكَ اِلَّا فِيْكَ.

اِنْ اَبْطَاَتْ غَارَةُ الْاَرْحَامِ وَابْتَعَدَتْ فَاَقْرَبُ الشَّيْءِ يَاغَارَةَ اللّٰهِ يَا غَارَةَ اللّٰهِ جِدِّيِ السَّيْرَ مُسْرِعَةً فِيْ حَلِّ عُقَدَتِنَا يَا غَارَةَ اللّٰهِ عَدَتِ الْعَادُوْنَ وَجَارُوْا وَ رَجَوْنَا اللّٰهَ مُجِيْرًا وَ كَفٰى بِاللّٰهِ وَلِيًّا وَ كَفٰى بِاللّٰهِ نَصِيْرًا وَحَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ. اِسْتَجِبْ لَنَا اٰمِيْنَ

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ

نوٹ: دعائے حزب النصر کچھ مختلف الفاظ کے ساتھ بھی ہوتی ہے۔ جس کو جس کی اجازت ہو، وہ پڑھ لے۔ ع

# دعائے حزب النصر (اردو)

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے۔ اے اللہ! تیری قوت وعظمت و کبریائی کے اور فریاد کرنے والوں کا تیرا فوری مدد کرنے کے اور تیری مقدس چیزوں کو پامال کرنے پر جوش میں آنے والی تیری غیرت کے اور تیرا اپنے دَر پر آنے والوں کی حمایت کرنے کے واسطہ سے، ہم تجھ سے سوال کرتے ہیں۔ اے اللہ، اے بہت سننے والے، اے قریب، اے دعاؤں کو قبول کرنے والے، اے جلد مدد کو پہنچنے والے، اے انتقام لینے والے، اے بڑے زبردست، اے سخت پکڑ والے، اے زبردست، اے وہ جس کو زورآوروں کا زور نہیں دبا سکتا اور سرکش بادشاہوں کو ہلاک کرنا جس کے لیے کوئی مشکل نہیں۔ جو میرے ساتھ کوئی چال چلے تُو اس کو اپنی ہی چال میں پھنسادے۔ جو میرے ساتھ دھوکہ کرے، تُو اس کا دھوکہ اس کی طرف لوٹا دے۔ جو میرے لیے گڑھا کھودے، تُو اسی کو اس میں گرادے۔ جو میرے لیے دھوکے کا جال بچھائے، تُو اسی کو اس میں پھنسادے۔ اے میرے آقا تُو اسی کو اس میں ڈال دے۔ اس کا شکار و اسیر بنادے۔ اے اللہ تجھے کھیعص کا واسطہ تُو ہمیں دشمنوں کی طرف سے کافی ہو اور انہیں سزا دے اور انہیں ہمارے ہر پیارے کے بدلے قربانی بنادے۔ اور ان پر آج کل میں فوری آنے والا عذاب مسلط کردے۔ اے اللہ! ان سب کو پارہ پارہ کردے۔ اے اللہ! ان کی جمعیت کو تقسیم کردے۔ اے اللہ! ان میں پھوٹ ڈال دے۔ اے اللہ! ان کی تعداد کو گھٹادے۔ اے اللہ! ان کی سازشیں انہی پر لوٹا دے۔ اے اللہ! عذاب کو ان تک پہنچادے۔ اے اللہ! انہیں اپنے تحمل اور لطف و مہربانی کے دائرے سے نکال دے اور ان کو مہلت نہ دے۔ ان کے ہاتھوں اور پاؤں کو جکڑ دے۔ ان کے دلوں کو باندھ دے اور ان کی آرزوئیں پوری نہ کر۔ اے اللہ! ان کو اسی طرح ٹکڑے ٹکڑے کردے، جس طرح تو نے اپنے نبیوں، رسولوں اور اولیاء کی مدد کے لئے اپنے دشمنوں کے ٹکڑے ٹکڑے کردیے۔ اے اللہ! تُو ہماری اسی طرح مدد فرما جس طرح تُو نے اپنے دشمنوں کے خلاف اپنے پیاروں کی مدد کی۔ اے اللہ! تُو ہمارے دشمنوں کو ہم پر قدرت نہ عطا فرما۔ ہمارے گناہوں کی وجہ سے ہم پر ایسے لوگوں کو مسلط نہ کر جو ہم پر رحم نہ کریں۔ حٰم۔ معاملہ گرم ہوگیا اور مدد آگئی۔ اور ہمارے خلاف ان کی مدد نہیں کی جائے گی۔ حٰمٓ عٓسٓقٓ کے واسطہ سے ہماری حمایت فرما اس سے، جس سے ہم ڈرتے ہیں۔ اے اللہ! ہمیں برے لوگوں کے شر سے محفوظ فرما اور ہمیں آزمائش کا تختہ نہ بنا۔ اے اللہ! ہماری امیدیں پوری فرما۔ اور ہمیں امید سے بڑھ کردے۔ اے وہ ذات جس کے فضل کے طفیل اس کا فضل مانگا جاتا ہے۔ اے ہمارے پروردگار! جلدی کر، جلدی کر، جلدی کر، قبول فرمالے، قبول فرمالے، قبول فرمالے۔ اے وہ ذات جس نے حضرت نوح علیہ السلام کی دعا ان کی قوم کے بارے میں قبول فرمائی۔ اے وہ ذات جس نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی ان کے دشمنوں کے خلاف مدد کی۔ اے وہ ذات جس نے حضرت یعقوب علیہ السلام کو یوسف علیہ السلام لوٹا دیا۔ اے وہ ذات کہ جس نے حضرت ایوب علیہ السلام کی مصیبت دور کی۔ اے وہ ذات جس نے حضرت زکریا علیہ السلام کی دعا قبول فرمائی۔ اے وہ ذات جس نے یونس علیہ السلام بن متی کی تسبیح قبول فرمائی۔ اے اللہ! ہم ان دعاؤں کے بھیدوں کے واسطہ سے تجھ سے سوال کرتے ہیں کہ جو کچھ ہم نے تجھ سے مانگا ہے تُو اسے قبول فرما، جو ہم نے تجھ سے سوال کیا ہے وہ ہم کو عطا کردے۔ ہمارے ساتھ اپنا وہ وعدہ پورا فرما جو تُو نے اپنے مومن بندوں کے ساتھ فرمایا ہے۔ تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔ تیری ذات پاک ہے۔ بے شک میں زیادتی کرنے والا ہوں۔ تیری عزت کی قسم، ہماری امیدیں تیرے سوا سب سے کٹ گئیں۔ اور تیرے حق کی قسم، ہماری آرزوئیں تیرے سوا سے ناکام ہوگئیں۔ اور بے شک رشتہ داروں کی مدد ماند اور دور ہوگئی ہے، تُو اسے قدرے قریب فرمادے۔ اے اللہ کی مدد، اے اللہ کی مدد، ہماری گرہ کھولنے کے لئے فاصلہ جلدی طے کر۔ اے اللہ کی مدد، دشمنوں نے دشمنی کی اور ظلم کیا اور ہم پناہ دینے والے اللہ کے ہاں پناہ گیر ہوئے اور اللہ کافی ہے سرپرست اور اللہ کافی ہے مددگار۔ ہمیں اللہ کافی ہے اور بہترین کارساز ہے اور نہ طاقت نہ قوت سوائے اللہ بزرگ و برتر کے۔ اے اللہ! ہماری دعا قبول فرما۔ ظالموں کی کمر توڑ دی گئی اور تمام تعریف اللہ کی جو تمام جہانوں کا رب ہے اور رحمت کاملہ نازل فرما محمد ﷺ پر اور ان کی آل واصحابؓ پر۔

# حاضرات خود دیکھیں......ایک خاص عمل

## ماہرِ حاضرات قیصر احمد صاحب

حاضرات (خود بینی) بر آئینہ

یَاالٰھِی بِحُرْمَتِکَ کُنْ کُنْ فَیَکُوْنَ فَتَبَارَکَ اللّٰہُ اَحْسَنُ الْخَالِقِیْنَ مُسْتَعِیْدًا بِحَقِّ حضرت سلیمان بن دائود علیہ السلام

اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود ابراہیمی۔ تعداد 747 بار گیارہ یوم

پرہیز: جلالی و جمالی۔

نیا آئینہ، کمرہ سفید۔

طریقہ: مندرجہ بالا حاضرات کسی کرامت، کشف و الہام سے کم نہیں۔ اس حاضرات کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے۔ گویا یہ ایک غیبی خزانہ ہے۔ جو بھی اس حاضرات کو کرے گا، وہ گھر بیٹھے دنیا کے تمام حالات بتا سکتا ہے۔ چوری، اغوا، گمشدہ، مفرور، امتحان میں کامیابی و ناکامی، دلوں کا حال، امتحانی پرچہ جات، بیماری کا مرض و علاج، آئندہ رونما ہونے والے واقعات کا بتانا وغیرہ وغیرہ۔

بس یہ سمجھیں کہ یہ ''الہامی حاضرات'' ہے۔ آپ کو دنیا کی ہر چیز کا پتہ کشف و الہام کے ذریعے ہو جایا کرے گا۔ جب بھی حاضرات کرنی ہو تو کمرہ میں قلعی (چونا) کروائیں اور بازار سے ایک نیا آئینہ خریدیں اور اس پر عطر گلاب لگائیں اور توجہ و یکسوئی کامل سے مندرجہ بالا عزیمت بعد نماز عشاء باوضو، باطہارت، اگربتی وغیرہ سلگائیں اور عزیمت آئینہ اپنے سامنے رکھ کر اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھیں اور ایک مرتبہ صرف بسم اللہ الرحمن الرحیم اور آیت کو 747 بار آئینہ پر نظر جما کر توجہ و یکسوئی اور دل سے پڑھیں۔ اس طرح روزانہ عمل کو گیارہ یوم با پرہیز پڑھیں۔

چار یا پانچ روز میں ہی آپ کو آئینہ میں بادل یا دھواں سا اڑتا ہوا نظر آئے گا۔ پھر ایک دو دن بعد آپ کو آئینہ میں بادل اڑتے ہوئے نظر آئیں گے اور ہلکی سی بارش بھی ہوتی ہوئی نظر آئے گی۔ پھر نویں روز یا گیارہویں روز آپ کی شکل آئینہ میں سے غائب ہو جائے گی۔ اتفاقاً اگر آپ کی شکل غائب نہ بھی ہو تو آپ بارہویں روز آئینہ میں دیکھتے ہوئے اور مذکورہ بالا آیت کو صرف 27 مرتبہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھتے ہوئے حاضرات کریں۔ آپ کو ایک بزرگ باریش نظر آئیں گے۔ پھر ان کو اپنا سلام عرض کریں اور جو پوچھنا ہو دریافت کریں۔ ان شاء اللہ ہر جائز و شرعی سوال کا جواب سو فیصد سچا و درست ملے گا۔

اس کے علاوہ اس حاضرات کو کرنے کا دوسرا طریقہ یہ ہے کہ آپ سے اگر کوئی سوال کرے کہ فلاں مفرور شخص کہاں ہے؟ فلاں گمشدہ گاڑی کہاں ہے؟ غرض کسی بھی قسم کا سوال ہو تو اس کے لیے یہ طریقہ یہ ہے کہ عامل (آپ) مذکورہ بالا عزیمت کو آنکھیں بند کر کے صرف 18 مرتبہ پڑھے، اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھے اور اس سوال کا جواب معلوم کرے۔ ان شاء اللہ تھوڑی ہی دیر میں ہر چیز عیاں ہو جائے گی اور عامل ہر سوال کا جواب با آسانی بتا دے گا۔ لاجواب و الہامی حاضرات ہے۔ حاضرات شائقین و عملیات شائقین کے لیے ایک بیش بہا و قیمتی تحفہ ہے۔

## اولاد کے رشتہ کیلئے آسان عمل

وَھُوَ الَّذِیْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا فَجَعَلَهٗ نَسَبًا وَّ صِھْرًا ؕ وَکَانَ رَبُّکَ قَدِیْرًا (الفرقان: 54)

جس شخص کے بیٹے بیٹی کی شادی میں رکاوٹ ہو، مناسب رشتہ نہ ملتا ہو یا منگنی وغیرہ ہو کر ٹوٹ جائے، وہ اس آیت کو اکیس (21) دن تک روزانہ تین سو تیرہ (313) مرتبہ پڑھے، ان شاء اللہ بہت جلد مناسب رشتہ مل جائے گا۔

# عام اجازت والے اعمال

مرتب: محمد عارف

### علماء وصلحاء میں عزت پانے کے لئے

جو شخص روزانہ سوتے وقت اسم "یَا کَرِیْمُ" کو پڑھتے پڑھتے سوجایا کرے گا، اللہ تعالیٰ اس کو علماء وصلحاء میں عزت عطا فرمائے گا۔

### حصولِ اولاد

جو کوئی سورۂ مریم روزانہ اولاد کی نیت سے پڑھے گا تو اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا۔

### مراقبہ ترقی عشقِ الٰہی

دو زانو بیٹھ کر سورۂ فاتحہ پڑھیں۔ جب اھدنا الصراط المستقیم پر پہنچیں تو بار بار تکرار کریں۔ جب بے خودی طاری ہوجائے تو دل کی طرف متوجہ ہوکر آنکھیں بند کرکے بیٹھ جائیں۔ جب ہوش آئے تو صراط الذین سے والضالین تک سورت پوری کریں۔ اس مراقبہ سے عشقِ الٰہی میں ترقی ہوگی۔ اور دل پر انوار وتجلیات کی بارش ہوگی۔

### ہر مراد پوری ہوگی

جو کوئی سورۂ مریم روزانہ پڑھنے کا معمول بنالے، تو اس کی ہر مراد پوری ہوگی۔

### مخالفین کی زبان بند ہو

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ بزبانش عصاءِ مُوسٰی کلیم الله۔ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ بِحَقِّ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ

تین تین مرتبہ پڑھیں۔ ہر بار اپنے اوپر دم کرلیں اور مخالفین کی زبان بندی کا خیال رکھیں۔

### دشمن پر رعب وہیبت قائم کرنے کے لئے

یَاقَاهِرُ ذَالْبَطْشِ الشَّدِیْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا یُطَاقُ انْتِقَامُهٗ یَاقَاهِرُ

اس دُعا کو روزانہ ایک سو گیارہ (۱۱۱) مرتبہ پڑھیں۔ دشمنوں پر رعب و دبدبہ قائم ہوگا اور ان کے شر سے محفوظ رہے گا۔

### دشمنوں سے حفاظت

نیز ہر نماز کے بعد سات مرتبہ "یَاحَفِیْظُ" پڑھ کر دشمنوں سے حفاظت کی دُعا کرنے سے آدمی دشمنوں سے محفوظ ہوجاتا ہے۔

### ملازمت برقرار رکھنے کے لئے

اگر ایسے حالات ہوجائیں کہ ملازمت سے برطرف کیے جانے کا ڈر ہو تو گیارہ رات یہ وظیفہ پڑھ کر دعا کریں: "یَامُذِلُّ" گیارہ سو گیارہ (۱۱۱۱) مرتبہ پڑھنا۔ اول وآخر درود شریف (۱۱) مرتبہ۔

### لڑکی کا رشتہ نہ آتا ہو یا آتا ہو مگر پسند نہ آتا ہو

رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ (قصص: ۲۴)

اگر آپ کی لڑکی کے لیے رشتہ نہ آتا ہو یا آتا ہو مگر پسند نہ آتا ہو تو آپ (۱۱۲) مرتبہ اس آیت کو پڑھیں اور تین دفعہ سورۃ الضحیٰ کو پڑھیں اور یہ عمل ہر مہینہ کے شروع میں (۱۱) دن تک پڑھیں اور تین مہینہ تک جاری رکھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اچھا رشتہ نصیب ہوگا۔

### برے رشتے سے بچنے کا وظیفہ

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ اِمْرَاَةٍ تُشَیِّبُنِیْ قَبْلَ الْمَشِیْبِ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنْ وَلَدٍ یَکُوْنُ عَلَیَّ وَبَالًا وَ اَعُوْذُبِكَ مِنْ مَالٍ یَکُوْنُ عَلَیَّ عَذَابًا۔

ترجمہ: اے اللہ! میں تیری پناہ چاہتا ہوں ایسی عورت سے جو مجھے بوڑھا کردے بڑھاپے سے پہلے اور تیری پناہ چاہتا ہوں ایسی اولاد سے جو میرے لئے وبال ہو اور تیری پناہ چاہتا ہوں ایسے مال سے جو مجھ پر عذاب کا سبب بنے۔ (مجمع الزوائد: ۱۰/ ۱۸۳)

# خواتین کیلئے خاص اعمال

مولانا نوید احمد حقانی صاحب مدظلہ

## برے شوہر، سسرال سے بچنے کا وظیفہ

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ خَلِيْلٍ مَاكِرٍ عَيْنَاهُ تَرَيَانِيْ وَ قَلْبُهٗ يَرْعَانِيْ اِنْ رَاٰى حَسَنَةً دَفَنَهَا وَاِنْ رَاٰى سَيِّئَةً اَذَاعَهَا

ترجمہ: اے اللہ! میں تیری پناہ لیتی ہوں ایسے مکار دوست (برے شوہر) سے جس کی آنکھیں مجھ کو دیکھیں اور اس کا دل میری ٹوہ میں لگا رہے (یعنی میرے عیب ڈھونڈنے کی ہر وقت فکر سوار ہو)۔ اگر کوئی نیکی دیکھے تو اس کو چھپالے اور برائی دیکھے تو اس کو پھیلاتا رہے۔ (جامع صغیر: 59)

## برے شوہر، سسرال سے بچنے کا دوسرا وظیفہ

اَللّٰهُمَّ لَا تسلط عَلَيَّ بِذُنُوْبِيْ مَنْ لَا يخافك فِيَّ وَلَا يَرْحَمُنِيْ

ترجمہ: اے اللہ! مجھ پر میرے گناہوں کی وجہ سے کوئی ایسا شوہر یا سسرال مسلط نہ فرما جو میرے بارے میں آپ سے نہ ڈرے اور نہ مجھ پر ترس کھائے (یعنی ظالم شوہر یا سسرال سے میری حفاظت فرما)

## شادی کے بعد کی دعا

شادی ہونے کے بعد اس کو پڑھنے سے میاں بیوی کے درمیان محبت والفت پیدا ہوتی ہے: اَللّٰهُمَّ اَلِّفْ بَيْنِيْ وَ بَيْنَ زَوْجِيْ، كَمَا اَلَّفْتَ بَيْنَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ وَسَلَّمَ وَ خَدِيْجَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا۔ اَللّٰهُمَّ اَلِّفْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ زَوْجِيْ كَمَا اَلَّفْتَ بَيْنَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ وَسَلَّمَ وَعَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا۔

ترجمہ: اے اللہ! میرے اور میرے شوہر کے دلوں میں محبت اور الفت ایسے بھر دے اور ہمارے دلوں کو ایسے ملا دے جیسے آپ نے محمد ﷺ اور حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے دلوں کو ملا دیا تھا۔ اے اللہ! میرے اور شوہر کے دلوں کو ایسا ملا دے جیسے آپ نے محمد ﷺ اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے دلوں کو الفت و محبت سے ملا دیا تھا۔

## شوہر کو مہربان کرنے کے لیے وظیفہ

جس کا شوہر ناراض ہو، اس آیت کو شیرینی پر پڑھ کر کھلائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مہربان ہو جائے گا۔ مگر واضح رہے کہ ناجائز محل میں ہرگز اس کا اثر نہ ہوگا۔ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ۭ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ۭ وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ ۙ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ۙ وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ (بقرہ:165)

## خاوند کے غصہ کو ختم کرنے کا وظیفہ

جس عورت کے خاوند کو بہت غصہ آتا ہو، وہ جب بھی شوہر کو پینے کے لیے پانی دے، تو اس پر ۲۰ مرتبہ (بسم اللہ الرحمن الرحیم) پڑھ کر دم کر کے پلا دے۔ ان شاء اللہ خاوند کا ناجائز غصہ بالکل ختم ہو جائے گا۔

## برائے حب وموافقت زوجین

وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ خَلَقَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْكُنُوْٓا اِلَيْهَا وَجَعَلَ بَيْنَكُمْ مَّوَدَّةً وَّرَحْمَةً ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ (سورۃ الروم: ۲۱)

کثرت سے پڑھا کرے۔

## شوہر کو مہربان کرنے کیلئے

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ۭ وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ ۙ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ۙ وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ۔ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ (بقرہ:165)

جس کا شوہر ناراض ہو، اس آیت کو شیرینی پر پڑھ کر کھلائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مہربان ہو جائے گا۔ مگر واضح رہے کہ ناجائز محل میں ہرگز اس کا اثر نہ ہوگا۔

نوٹ: آیت کی ترتیب مصنف نے ایسی ہی لکھی ہے۔ ع

# لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

## آیت کریمہ کے عامل بنیں...... خالد مقبول حفظہ اللہ

مخصوص قرآنی آیات کے عامل بننے پر مشتمل مضامین کا سلسلہ

قرآن کی مخصوص آیات کا بنیادی درجہ کا عامل/ عاملہ بننے کے طریقہ پر جو سلسلہ شروع کیا تھا، اس کا یہ تیسرا مضمون ہے۔ اس مضمون میں بنیادی طریقہ زکوۃ کے ساتھ عددی نقوش کو بھرنے کا طریقہ بھی بتایا جائے گا تا کہ بوقت ضرورت استفادہ کیا جاسکے۔ ہر انسان، خواہ مرد ہو یا عورت، عملیات سے واقف ہو یا نہ ہو، اس عمل کو کرسکتا ہے۔ عمل کی اجازت لینا شرط ہے۔ کوئی فیس نہیں ہے۔ اجازت کے لیے شرائط درج ذیل ہیں:

*...... رسالہ کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کر کے ادارے کو ارسال کریں۔ ممبران کے لیے بھی کوپن ارسال کرنا ضروری ہے۔

*...... ماہ صفر ۱۴۳۶ھ میں جو افراد اس عمل کی زکوۃ نکالنا چاہیں، وہ اجازت لے سکتے ہیں۔ ماہ صفر ۱۴۳۶ھ کے بعد صرف ''روحانی درسگاہ کے طالبعلم'' ہی اس عمل کی اجازت لے سکیں گے۔

**نوٹ:** ایک اہم بات ہمیشہ ذہن میں رہے کہ بنیادی درجہ کا عامل/ عاملہ صرف اپنے لیے یا اپنے گھر والوں کے لیے عملیات کر سکتا/سکتی ہے۔ عوام کا علاج معالجہ کرنے کے لیے باقاعدہ سیکھنا پڑتا ہے ورنہ نقصان ہونے کا قوی اندیشہ ہوتا ہے۔

### عمل کا طریقہ

لا الہ الا انت سبحٰنك انی کنت من الظّلمین کے کل حروف 31 ہیں۔ ان کے اعداد 2372 بنتے ہیں۔ عمل کرنے کے لیے نوچندی شب جمعرات یا جمعہ کو کوئی وقت مقرر کر لیں۔ جگہ بھی مقرر ہو۔ اول و آخر گیارہ بار درودِ ابراھیمی کے ساتھ عمل کو 2372 بار 31 یوم بلاناغہ پڑھیں۔ بڑے گوشت اور جنسی افعال سے سختی سے پرہیز کریں۔ روزانہ عمل مکمل کر کے اللہ ﷻ سے اپنے عمل کی کامیابی کی دعا اس انداز میں مانگیں کہ ''یا اللہ! میں نے جو یہ عمل کیا ہے، اس کی کمی کوتاہیوں کو اپنے فضل سے پوری کر کے اس عمل کو میرے عمل میں دے دیں تا کہ میں اس کے روحانی فیض سے خود بھی فیض یاب ہوں اور میرے گھر والے بھی فیض یاب ہوں''۔ آخری روز سوا پاؤ یا سوا کلو سفید شیرینی (برفی، چم چم وغیرہ) نابالغ بچوں میں تقسیم کر دیں اور دو رکعت نفل شکرانے کے پڑھیں۔ پھر روزانہ ہر نماز کے بعد پانچ بار اس کو اپنے معمول میں رکھیں۔ اب آپ آیت کریمہ کے عامل ہو چکے ہیں۔ آیت کریمہ کا عامل بننا کوئی معمولی بات نہیں۔ عامل بننے پر اللہ ﷻ کا بہت شکر ادا کریں۔

آیت کریمہ کے مختلف عملیات کے لیے عملیات کی مختلف کتب کا مطالعہ کریں۔ جہاں بھی آیت کریمہ کا عمل ملے تو آپ کرنے کے اہل ہیں۔ کسی سے اجازت کی ضرورت نہیں ہے۔ کتابوں میں طریقہ استعمال دیے جاتے ہیں۔ چونکہ اب آپ عامل ہیں، اس لیے آپ کر سکتے ہیں۔ صرف یہ احتیاط رکھنی ہے کہ عمل اپنے لیے یا اپنے گھر والوں کے لیے استعمال کرنا ہے۔ اگر کسی اور کو دینا بھی ہو تو ہرگز جادو یا جنات کے مسئلے میں ہاتھ نہیں ڈالنا۔ باقی معاملات کے لیے اپنی سمجھ کے مطابق فیصلہ کر لیں۔

### مزاج معلوم کرنے کا طریقہ

چار چالوں سے مراد آتشی، بادی، آبی اور خاکی چالیں ہیں۔ انسان کے مزاج بھی چار ہوتے ہیں۔ جب کسی کو پہننے کے لئے نقش دینا ہو تو جو اس کا مزاج ہو، اسی چال کا نقش بنا کر پہننے کے لیے دیں۔ مزاج معلوم کرنے کا طریقہ پچھلے شماروں میں دیا جا چکا ہے۔

### نقوش بھرنے کے طریقے

نقوش بھرنے کا عمل بھی بہت آسان ہے۔ صرف یہ اصول یاد رکھیں کہ سب سے چھوٹا عدد، سب سے پہلے لکھنا ہے، پھر اس سے بڑا اور پھر اس سے بڑا۔ اور اسی طرح نقش پورا کرنا ہے۔

## لا الہ الا انت سبحنک انی کنت من الظّلمین کے مثلث نقوش

### آتشی چال

۷۸۶

| ۷۹۴ | ۷۸۶ | ۷۹۲ |
|---|---|---|
| ۷۸۸ | ۷۹۱ | ۷۹۳ |
| ۷۹۰ | ۷۹۵ | ۷۸۷ |

### بادی چال

۷۸۶

| ۷۸۷ | ۷۹۳ | ۷۹۲ |
|---|---|---|
| ۷۹۵ | ۷۹۱ | ۷۸۶ |
| ۷۹۰ | ۷۸۸ | ۷۹۴ |

### آبی چال

۷۸۶

| ۷۹۲ | ۷۹۳ | ۷۸۷ |
|---|---|---|
| ۷۸۶ | ۷۹۱ | ۷۹۵ |
| ۷۹۴ | ۷۸۸ | ۷۹۰ |

### خاکی چال

۷۸۶

| ۷۹۴ | ۷۸۶ | ۷۹۲ |
|---|---|---|
| ۷۸۸ | ۷۹۱ | ۷۹۳ |
| ۷۹۰ | ۷۹۵ | ۷۸۷ |

## لا الہ الا انت سبحنک انی کنت من الظّلمین کے مربع نقوش

درج ذیل میں چاروں چالوں کے مربع نقوش دیے جا رہے ہیں

### آتشی چال

۷۸۶

| ۵۹۲ | ۵۹۶ | ۵۹۹ | ۵۸۵ |
|---|---|---|---|
| ۵۹۸ | ۵۸۶ | ۵۹۱ | ۵۹۷ |
| ۵۸۷ | ۶۰۱ | ۵۹۴ | ۵۹۰ |
| ۵۹۵ | ۵۸۹ | ۵۸۸ | ۶۰۰ |

### بادی چال

۷۸۶

| ۵۹۶ | ۵۹۲ | ۵۸۵ | ۵۹۹ |
|---|---|---|---|
| ۵۸۶ | ۵۹۸ | ۵۹۷ | ۵۹۱ |
| ۶۰۱ | ۵۸۷ | ۵۹۰ | ۵۹۴ |
| ۵۸۹ | ۵۹۵ | ۶۰۰ | ۵۸۸ |

### آبی چال

۷۸۶

| ۵۹۹ | ۵۸۵ | ۵۹۲ | ۵۹۶ |
|---|---|---|---|
| ۵۹۱ | ۵۹۷ | ۵۹۸ | ۵۸۶ |
| ۵۹۴ | ۵۹۰ | ۵۸۷ | ۶۰۱ |
| ۵۸۸ | ۶۰۰ | ۵۹۵ | ۵۸۹ |

### خاکی چال

۷۸۶

| ۵۸۵ | ۵۹۹ | ۵۹۶ | ۵۹۲ |
|---|---|---|---|
| ۵۹۷ | ۵۹۱ | ۵۸۶ | ۵۹۸ |
| ۵۹۰ | ۵۹۴ | ۶۰۱ | ۵۸۷ |
| ۶۰۰ | ۵۸۸ | ۵۸۹ | ۵۹۵ |

چاروں چالوں کے نقوش کا استعمال کا طریقہ پچھلے شماروں میں دیا جا چکا ہے۔ اسی میں دیکھ لیا جائے۔

# رحمکاریہ جفر لوح سلطانی

سید شعیب الرحمٰن شاہ کاکاخیل (ایبٹ آباد)

اس سال شرف مریخ یکم دسمبر 2014ء صبح 7:40 سے 2 دسمبر 2014ء دوپہر تک 2:50 منٹ تک رہے گا۔ شرف مریخ میں لوح سلطانی کے ساتھ حاضر ہوں۔ یہ حضرت سخی سلطان باہو رحمہ اللہ کے دربار میں ایک فقیر درویش سے ملا تھا۔ اس کے فوائد مندرجہ ذیل ہیں:

فراخیٔ رزق، ترقی مرتبہ، لاعلاج امراض کیلئے شفاء ہے۔ جن کے کام بنتے بنتے بگڑ جاتے ہیں، کرنا کچھ ہو...... ہوتا کچھ ہو، انجانا سا خوف پریشان کرتا ہو، آئے دن کوئی نہ کوئی بیماری لگی رہتی ہو...... ان کے لیے پرتاثیر ہے۔ جن کی شادی نہ ہوتی ہو یا ہو کر ٹوٹ جاتی ہو، ان کے لیے کامیابی کی ضمانت ہے۔ تسخیرِ خلق، رجوعِ خلق، تسخیر مستورات کیلئے پُراثر لوح ہے۔ اس کو خالص چاندی کی پلیٹ پر یا گولڈن کاغذ پر تیار کر کے پاس رکھیں۔ پھر اس پر 1100 مرتبہ حروف مقطعات پڑھ کر دم کریں۔ اس کا ثواب سلسلہ چشتیہ میں جتنے بزرگ ہیں، سب کو بخش دیں۔ اللہ پاک بے پناہ برکتیں دیں۔ آخر میں مجھ گنہگار سید شعیب الرحمن شاہ اور خزینۂ روحانیات کے بزرگوں کیلئے دعائے خیر کریں۔



# سات دنوں میں ہر طرح کی بندش کے خاتمے کا خاص عمل

## (بندشوں میں جکڑے بھائیوں اور بہنوں کے لیے)

خالد مقبول حفظہ اللہ

یہ عمل ان تمام بھائیوں اور بہنوں کے لیے، بہت مفید ہے، جو کسی نہ کسی طرح بندشوں کا شکار ہیں۔ کاروبار میں بندش لگی ہو، رزق میں بندش ہو، ملازمت بندش کی وجہ سے کہیں نہ مل رہی ہو، فیکٹری بندش کی وجہ سے بند ہو گئی ہو، کھیت بندش کی وجہ سے اجڑ گئے ہوں، بندش کی وجہ سے ترقی رک گئی ہو، بندش کی وجہ سے رشتے نہ ہو رہے ہوں، بندش کی وجہ سے بیماریاں جان نہ چھوڑتی ہوں اور صحت تباہ ہو گئی ہو، بندش کی وجہ سے اولاد نہ ہو رہی ہو یا اولادِ نرینہ نہ ہو رہی ہو، بندش کی وجہ سے عزت ختم ہوتی جا رہی ہو۔ الغرض کسی بھی قسم کی بندش ہو گی، اس عمل کے کرنے سے، ان شاء اللہ، وہ ختم ہو جائے گی۔ اور جس طرح کی بندش لگی ہو گی، اس مقصد کے حصول کے راستے کھل جائیں گے۔

### طریقہ عمل

اس عمل کو نوچندی جمعرات یا شب جمعرات سے شروع کر کے لگاتار سات دن تک کریں۔ جتنے افراد پڑھنے والے ہوں، وہ سب باوضو ہوں اور پاک و صاف کپڑے پہنیں۔ کمرے میں سفید چادر بچھائیں اور خوشبو جلائیں۔ موبائل فونز نہ ہوں اور نہ ہی کسی کا آنا جانا ہو۔ بچوں کو دور رکھیں۔ زیادہ مقدار میں پانی اور عمدہ بخور سامنے رکھ لیں۔

ہر پڑھنے والا اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ پھر سب مل کر ایک سو (100) مرتبہ آیت الکرسی پڑھیں۔ جب تک سو مرتبہ آیت الکرسی نہ ہو جائے، آگے کچھ نہ پڑھا جائے۔ پڑھنے کے بعد پانی اور بخور پر دم کریں۔

پھر ایک سو (100) مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھیں۔ پڑھنے کے بعد پانی اور بخور پر دم کریں۔ اسی طرح ایک سو (100) مرتبہ سورۂ فلق پڑھ کر پانی اور بخور پر دم کریں۔ آخر میں ایک سو (100) مرتبہ سورۂ ناس پڑھ کر پانی اور بخور پر دم کریں۔ پھر درود شریف گیارہ بار پڑھ لیں۔ مجلس میں جو بھی بڑا ہو یا نیک ہو، اس سے دعا کروا لیں۔

یہ پانی روزانہ صبح کو اور قبل از مغرب پورے گھر کے پاک کونوں اور دیواروں پر چھڑکیں۔ اگر کاروباری مسئلہ ہو تو کاروبار والی جگہ پر دن میں دو وقت چھڑکیں۔ مریض یہ پانی پیتا بھی رہے بلکہ سب گھر والے یہ پانی پئیں۔ قبل مغرب، بندش زدہ جگہ پر بخور کی دھونی دیں۔ اگر مریض ہے، تو اس کے گھر میں بھی دھونی دیں اور اس کو بھی دھونی دیں۔

مریض کو چاہیے کہ نمازوں کی پابندی کرے اور ہر نماز کے بعد اول و آخر ایک ایک بار درود شریف اور تین تین بار آیت الکرسی، سورۂ فاتحہ، سورۂ فلق اور سورۂ ناس پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔

ان شاء اللہ، صرف سات یوم میں ہی بندش کا خاتمہ ہو گا اور زندگی مثبت طرف گامزن ہو گی۔ اگر کچھ کمی رہ گئی تو اگلے ماہ دوبارہ سات یوم عمل کریں۔

نوٹ: عمل سے قبل جس مریض کی بندش لگی ہے، اس کی روحانی تشخیص کر لیں اور جو تشخیص کا نتیجہ آئے، وہ نوٹ کر لیں۔ اسی طرح اگر کسی جگہ کا معاملہ ہو تو اس جگہ کی بھی تشخیص کر لیں۔ پھر ایک ہفتہ کے عمل کے بعد دوبارہ تشخیص کریں اور خود دیکھیں کہ اللہ تعالیٰ کے فضل سے معاملہ کس حد تک بہتر ہو چکا ہو گا۔ مریض کی تشخیص خود کرنے کے لیے جولائی 2014 کا خزینہ روحانیات ملاحظہ کریں یا ویب سائٹ darulamal.org پر جا کر طریقہ پڑھ لیں۔ جگہ کی تشخیص کے لیے نومبر 2014 کا خزینہ روحانیات کا شمارہ مطالعہ کریں۔ مزید رہنمائی اور اجازت کے لیے ہماری روحانی علاج گاہ پر رابطہ فرمائیں۔

# بروقت صدقہ دیجئے اور آسمانی آفتوں سے نجات حاصل کیجئے

استاذ العاملین حضرت مولانا حسن الہاشمی دامت برکاتہم العالی (دیوبند و انڈیا)

☆ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ۲۱ مارچ سے ۲۰ اپریل کے درمیان کی ہو یا اس کے نام کا پہلا حرف الف، ل، ع یا ی ہو تو بوقت بیماری اس کو بطور صدقہ سوا کلو مکئی جنگلی کبوتروں کو ڈالنی چاہیے۔ اگر صدقہ منگل کے دن کیا جائے تو بہتر ہے۔

☆ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ۲۱ اپریل سے ۲۱ مئی کے درمیان کی ہو یا اس کے نام کا پہلا حرف ب یا و ہو تو اس کو بحالت مرض سوا کلو گیہوں جنگلی کبوتروں کو ڈالنے چاہئیں۔ اگر یہ صدقہ جمعہ کے دن ادا کیا جائے تو بہتر ہے۔

☆ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ۲۲ مئی سے ۲۱ جون کے درمیان کی ہو یا اس کے نام کا حرف ک یا ق ہو تو اس کو بحالت مرض سوا کلو جوار جنگلی کبوتروں کو ڈالنا چاہئے۔ اگر یہ صدقہ بدھ کے دن ادا کیا جائے تو بہتر ہے۔

☆ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ۲۲ جون سے ۲۳ جولائی کے درمیان کی ہو یا اس کے نام کا پہلا حرف ح یا ہ ہو تو اس کو بحالت مرض سوا کلو چنے جنگلی کبوتروں کو ڈالنے چاہئیں۔ اگر یہ صدقہ پیر کے دن ادا کیا جائے تو بہتر ہے۔

☆ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ۲۴ جولائی سے ۲۳ اگست کے درمیان کی ہو یا اس کے نام کا پہلا حرف م ہو تو اس کو بحالت مرض سوا کلو لوبیا جنگلی کبوتروں کو ڈالنے چاہئیں۔ اگر یہ صدقہ اتوار کے دن ادا کیا جائے تو بہتر ہے۔

☆ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ۲۴ اگست سے ۲۳ ستمبر کے درمیان کی ہو یا اس کے نام کا پہلا حرف پ یا غ ہو تو اس کو بحالت مرض سوا کلو جوار جنگلی کبوتروں کو ڈالنے چاہئیں۔ اگر یہ صدقہ بدھ کے دن ادا کیا جائے تو بہتر ہے۔

☆ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ۲۴ ستمبر سے ۲۳ اکتوبر کے درمیان کی ہو یا اس کے نام کا پہلا حرف ت، ٹ، ر یا ط ہو تو اس کو بحالت مرض سوا کلو گیہوں جنگلی کبوتروں کو ڈالنے چاہئیں۔ اگر یہ صدقہ جمعہ کے دن ادا کیا جائے تو بہتر ہے۔

☆ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ۲۴ اکتوبر سے ۲۳ نومبر کے درمیان کی ہو یا اس کے نام کا پہلا حرف ز، ذ، ض، ظ یا ن ہو تو اس کو بحالت مرض سوا کلو گوشت کی بوٹیاں دریا میں ڈالنی چاہئیں۔ اگر یہ صدقہ منگل کے دن ادا کیا جائے تو بہتر ہے۔

☆ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ۲۴ نومبر سے ۲۳ دسمبر کے درمیان کی ہو یا اس کے نام کا پہلا حرف ف ہو تو اس کو بحالت مرض سوا کلو باجرہ جنگلی کبوتروں کو ڈالنا چاہئے۔ اگر یہ صدقہ جمعرات کے دن ادا کیا جائے تو بہتر ہے۔

☆ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ۲۴ دسمبر سے ۲۰ جنوری کے درمیان کی ہو یا اس کے نام کا پہلا حرف ج، خ یا گ ہو تو اس کو بحالت مرض بھوسا یا بنولے کسی گائے کو کھلانے چاہئیں۔ یہ صدقہ اگر سنیچر کے دن ادا کیا جائے تو بہتر ہے۔

☆ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ۲۱ جنوری سے 19 فروری کے درمیان کی ہو یا اس کے نام کا پہلا حرف ث، س، ش یا ص ہو تو اس کو بحالت مرض چنے کی دال کسی گھوڑے کو کھلانی چاہئے۔ یہ صدقہ اگر سنیچر کے دن ادا کیا جائے تو بہتر ہے۔

☆ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ۲۰ فروری سے ۲۰ مارچ کے درمیان کی ہو یا اس کے نام کا پہلا حرف د یا چ ہو تو اس کو بحالت مرض سوا کلو آٹے کی گولیاں دریا میں ڈالنی چاہئیں۔ اگر یہ صدقہ جمعرات کے دن ادا کیا جائے تو بہتر ہے۔

# لوح شفاء شرف مریخ

## ذوالفقار احمد عزیز

مریخ کو برج جدی کے 27 درجہ پر شرف ہوتا ہے۔ یہ وہ وقت ہے جب عاملین حضرات بیماریوں کی الواح تیار کرتے ہیں۔

آج کی اس محفل میں، میں بھی لوح شفاء کے ساتھ حاضر ہوں۔ جن بہن بھائیوں کے جسم میں ہر وقت درد رہتا ہے، اٹھتے بیٹھتے ہڈیوں میں درد ہو، جوڑوں کا درد ہو، شوگر ہو، اس کے علاوہ کوئی بھی بیماری خواہ کینسر ہو، بلڈ پریشر ہو، کالا یا پیلا یرقان ہو......تو وہ خواتین و حضرات بیماری کا نام لکھ کر لوح تیار کر سکتے ہیں۔ میں نے لوح شوگر کے مریضوں کے لیے تیار کی ہے۔ آپ خانہ نمبر 14 میں یعنی جہاں پر بیماری کا ذکر کیا گیا ہے، اس خانے میں مطلوبہ بیماری کا لکھ کر لوح تیار کر سکتے ہیں۔ لوح تمام لوازمات کو مدنظر رکھ کر شرف مریخ کی ساعت میں بنائیں۔ لوح بنانے سے پہلے سوا کلو لال لوبیہ پکا کر بچوں میں بانٹ دیں۔ جو لوگ لوح خود نہ بنا سکیں، وہ ادارے سے یا پھر براہ راست مجھ سے رابطہ کریں۔ آخر میں مجھ گنہگار ذوالفقار احمد عزیز اور خزینہ روحانیات کے تمام اسٹاف کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔ اللہ آپ کا حامی و ناصر ہو۔ اوقات یکم دسمبر صبح 7:48 سے ۲ دسمبر دوپہر 2:52 تک۔

| حسن بن بتول | جسمانی کمزوری شوگر [illegible] | المتین ۵۳۱ | القوی ۱۲۷ |
|---|---|---|---|
| ۵۳۲ | ۱۲۶ | ۵۵۷ | ۳۵۲۳ |
| ۱۲۵ | ۵۲۹ | ۳۵۲۶ | ۵۵۸ |
| ۳۵۲۵ | ۵۵۹ | ۱۲۲ | ۵۳۰ |

# آپ کے مسائل اور ان کا روحانی حل

## خالد مقبول حفظہ اللہ

### تیاری کے باوجود امتحان میں سب کچھ بھول گیا

سوال: میں فائنل پیپرز دے رہی ہوں۔ میں نے selective study کی اور اس میں سے ہی سوالات آئے۔ میری تیاری بھی اچھی تھی۔ لیکن جب جواب لکھنے بیٹھی تو سب کچھ بھول گیا۔ مجھے کچھ سمجھ نہیں آئی کہ میرے ساتھ کیا ہوا ہے۔ کچھ پڑھنے کو بتادیں کہ باقی پیپرز اچھے ہوجائیں۔

(عنبرین، لاہور)

جواب: آپ رات کو بعد نمازِ عشاء آیت کریمہ اکی سو گیارہ بار کا معمول رکھیں اور نتیجہ آنے تک پڑھتی رہیں۔ جس دن پرچہ دینا ہو، صبح دو رکعت صلوٰۃ الحاجت پڑھیں۔ پہلی رکعت میں سورۃ الم نشرح اور دوسری رکعت میں سورۃ نصر پڑھیں۔ اور پھر دعا کرلیں۔

جب سوالات کا پرچہ سامنے آئے تو اس کو الٹا کر کے رکھ دیں۔ سات بار آیت الکرسی پڑھ کر اپنے سینے پر دم کریں اور سوالات کے پرچے پر دم کریں اور پھر سوالنامہ دیکھیں۔ ان شاء اللہ، پرچہ بھی اچھا ہوگا اور بھولنے کا مسئلہ بھی نہیں ہوگا۔

*..........*..........*..........*

### CSS کے امتحان میں کامیابی

سوال: میں نے دو بار CSS کا امتحان دیا۔ پہلی بار ایک پیپر کے نوٹس عین وقت پر گم ہوگئے جس کی وجہ سے میں اس پیپر میں فیل ہوگیا۔ اب دوسری بار دیا اور دوسری بار بھی کامیاب نہ ہوا۔ اب میرا تیسرا اور آخری چانس ہے۔ مہربانی کریں اور مجھے کوئی زود اثر وظیفہ بتائیں تاکہ میں CSS کے امتحان میں کامیاب ہوجاؤں (سید نثار علی شاہ، بدین)

جواب: ایک عمل تحریر کر رہا ہوں۔ یہ عمل حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ سے منسوب ہے اور بارہا کا مجرب ہے۔ آپ اس عمل کو CSS کے امتحان شروع ہونے سے چار یا تین ماہ قبل شروع کریں۔ اور CSS کا نتیجہ آنے تک پڑھتے رہیں۔ ہر اسلامی مہینے میں شروع میں سات دن کرنا ہوتا ہے۔ آغاز اتوار کی رات یا دن سے کرتے ہیں۔ اگر رات سے کریں تو باقی چھ دن بھی رات کو ایک ہی وقت میں کریں۔ البتہ اگلے مہینہ جب دوبارہ شروع کرنا ہو تو آپ پہلے دن اپنی مرضی کا وقت رکھ سکتے ہیں۔ تفصیل یہ ہے:

بروز اتوار......اول سات بار درود شریف۔ آخر سات بار درود شریف

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ..........582 مرتبہ

بروز پیر......اول و آخر سات بار درود شریف۔

الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ..........618 مرتبہ

بروز منگل......اول و آخر سات بار درود شریف۔

مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ..........241 مرتبہ

بروز بدھ......اول و آخر سات بار درود شریف۔

اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ..........836 مرتبہ

بروز جمعرات......اول و آخر سات بار درود شریف۔

اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ..........1073 مرتبہ

بروز جمعہ......اول و آخر سات بار درود شریف۔

صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ ..........1807 مرتبہ

بروز ہفتہ......اول و آخر سات بار درود شریف۔

غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ..........4203 مرتبہ

روزانہ عمل کے بعد دو رکعت صلوٰۃ الحاجت بھی پڑھیں اور اللہ تعالیٰ سے خوب دعائیں مانگیں۔ دعا ہی اصل ہے۔ میں بھی دعا کرتا ہوں کہ اللہ ﷻ آپ کو اس بار CSS کے امتحان میں کامیابی عطا فرمائیں۔ آمین

نوٹ: اس عمل کی تمام قارئین کو عام اجازت ہے، جو کسی امتحان میں کامیابی حاصل کرنا چاہتے ہوں۔ خ

*..........*..........*..........*

# فہرست کتب مکتبہ العارف

نادر کتب عملیات، تعویذات، وظائف، حاضرات، رمل، جفر، نجوم، پامسٹری، جنات، جادو، آسیب وغیرہ (فوٹوسٹیٹ مجلد)

روحانی، عملیاتی، طبی اور تصوف کے موضوع پر فوٹوسٹیٹ کتب کی مکمل فہرستیں طلب فرمائیں۔ اور جلد ہی اپنا آرڈر بک کروائیں۔

| نام کتاب | تعارف کتاب | قیمت | نام کتاب | تعارف کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|
| انتخاب الجفر (اسرار نادری) | (میر محمد قادری سروری) ایک مرد فقیر کا علوم روحانی کا بحر مواج، علم جفر کی ایک جامع اور آسان کتاب | 350 | حاضرات آسیب وجنات | (جناب ملازم حسین) آسیبی مریض کی علامات وتشخیص | 700 |
| اسرار الجفر مع انوار القمر | محمد عبداللہ لکھنویؒ | 350 | حکیم غیب دان عرف جفر کی کان (علاج گنج مخفی) | حاذق الحکماء سید برکت علی شاہ (مرحوم) | 850 |
| اسباق الرمل | (ملازم حسین صاحب اسلام آباد) طالبان علم الرمل کے لیے مفید کتاب | 750 | دافع البلیات فی بیان الحاضرات (حصہ اول، دوم) | مقصود حسن ابن منشی محمود حسن دہلویؒ | 350<br>350 |
| انجمن حاضرات | (ڈاکٹر منشور عالم صدیقی، قیصر احمد، ملازم حسین) حاضرات کی جامع کتاب | 700 | رموز جفر | (سید مصطفیٰ حسین جفار) جفر پر ایک مکمل کتاب | 430 |
| اشراق الرمل لکھنوی چھاپہ کا عکس | (محبوب علی شاہ نظامی الفخری اصفری) رمل کے وہ اصول وضوابط جو کتب استادان قدیم سے از روئے تجربہ حاصل ہوئے۔ | 400 | رمل اہل یورپ | وہ کتاب جسے نپولین بونا پارٹ ہمیشہ اپنے پاس رکھتا تھا۔ ترجمہ: محمد عصمت اللہ | 280 |
| آئینہ رمل | (پنڈت موہن لال ولد پنڈت دیوی دیال جوتشی) | 250 | صحیفہ النور کبیر (زبدۃ الالواح بزبان اردو) | (قریشی محمد حسین الہاشمی) جفریات کا ایک بہت بڑا خزانہ جو پہلی دفعہ منظر عام پر آ رہا ہے۔ ہر مشکل کا حل بفضلہ تعالیٰ ہوتا ہے۔ | 600 |
| اسرار جفر | (سید ابوالحسن) علم جفر پر ایک آسان اور مکمل کتاب | 400 | علم رمل | (علامہ ابوالبیان آزاد) ایک خلاصہ کتاب، سمجھنے میں آسان | 250 |
| الاوفاق عربی (مصر) | (امام غزالیؒ) عملیات جفر وطلسمات | 400 | عملی کتاب رمل | (پنڈت کرشن کمار جیلی) ایک ہندو پنڈت کی کتاب | 280 |
| آستانہ رموز (علم رمل) | (سید ذوالفقار حیدر نوگانوی) | 400 | عملیات وجفریات (حصہ اول، دوم، سوم) | (الحاج محمد حسین قریشی الہاشمی) اعمال جفر پر ایک نایاب مکمل کتاب | 400, 300<br>300 |
| الجفر الاحمر | (راجہ فیصل حمید) عملیات، جفر اور نجوم کے باہمی پیوند سے تیار شدہ انتہائی قیمتی اور مجرب الواح، ہفت کواکب کے عملیات کا خزانہ مکمل حل کے ساتھ | 475 | عملیات آسیب (شفاء الامراض) | مولوی حکیم صوفی محمد عبدالغفور حنفی، چشتی، قادری | 270 |
| پر اسرار تحریریں (علم رمل) | (ڈاکٹر ایم اے قریشی) | 300 | عمل تسخیر جنات | ڈاکٹر مشہور عامل پیر | 300 |
| تسخیر جنات (بھوتوں کا بادشاہ) | صوفی سید سجاد چشتی | 300 | کرشمہ حاضرات | (جناب ملازم حسین صاحب) آسان اعمال حاضرات | 500 |
| تسخیر جنات (بھوتوں کا جادو) | پروفیسر جی آر لائن پوری | 300 | مفتاح الجفر | (سید رضی حسین جونپوری) | 450 |

رابطہ المکتبۃ العارف، دار العمل چشتیہ
042-35033371, 0322-4773786, 0332-4487877
darulamal.org/bookshop, info@darulamal.org

# لوحِ شمس

سید عبدالخالق عباس

**ولی عہد شہزادہ جہانگیر کی بھرپور جوانی کے باوجود اکبر بادشاہ ہند کی مسند پر براجمان رہا۔ ولی عہد کی پیدائش پراپنی لوحِ شمس اس کے دائیں بازو پر باندھ دی تھی۔لوحِ شمس نے شہنشاہ اکبرکانام امر کردیا۔آپ بھی لوح شمس تیارکراوئیں اورسرخرو ہوجائیں۔تمام مشکلات اور دشمنوں پرغلبہ حاصل کریں۔**

قارئین کرام کوالسلام علیکم

میں اللہ پاک کا شکرگزار ہوں جس نے مجھے علم جیسی نعمت عطا کی اور مجھے روحانی طاقت دی۔ میرے مرشد کا خاص کرم ہے جو لوگوں کے لیے خدمت خلق کررہا ہوں۔ آپ قارئین کی خدمت میں لوحِ شمس پیش کررہا ہوں۔ادارے کے بانی جناب خالد مقبول کا خاص شکرگزار ہوں۔اللہ پاک ان کے ادارے اوران کو بے پناہ ترقی دے، سلامتی دے، کامیابی دے۔ آج ان ہی کی بدولت اس ماہنامہ خزینۂ روحانیات میں مضمون لکھنے کا موقع ملاہے اور امید کرتا ہوں کہ جو مضامین میں قارئین ماہنامہ خزینۂ روحانیات میں تسلسل سے پیش کروں، وہ قارئین کو پسند آئیں۔

چونکہ شمس تمام سیارگان میں شہنشاہ کی حیثیت رکھتا ہے، تمام کواکب اس کے گردحرکت کرتے اوراس کی روشنی، حرارت اور برقی قوتوں سے فیضیاب ہوتے ہیں، اس لئے اس کی تاثیر کو عاملینِ جفر حصول مراتب وجاہ ومنزلت، دشمنوں پہ فتح یابی، حصول عظمت اور فتوحات کے لیے ضبط کرلیتے ہیں۔ یہ لوح دشمن پہ غلبہ دلاتی ہے۔ اس لوح کا تھوڑا سا واقعہ میں بتانا چاہوں گا۔ شہنشاہ اکبر کے بازو پہ بچپن سے لوحِ شمس تھی۔ یہی وجہ ہے کہ وہ تاحیات شمس کی مانند دمکتا رہا اور دنیا میں ہر دل عزیز رہا۔

اس لوحِ شمس کو شاہ اسماعیل شاہ ایران نے مولانا عبدالصمد سے تیار کروایا۔اس کی برکت اور طاقت دیکھی تو اس ڈر سے کے مولانا عبدالصمد یہ لوح اور کسی کو تیار کر کے نہ دیں، انہیں قید کردیا۔

جو بندہ لوحِ شمس تیار کرے، وہ عقیدے طریقے خاص سے تیار کرے۔ روحانی قوت خود محسوس کرے گا۔ میں نے اس لوحِ شمس کی اہم مثال دی ہے اور اب تیار کرنے کا طریقہ بتاتا ہوں۔

1. ...... بسم اللہ الرحمن الرحیم کے عدد
2. ...... نام کے عدد (مثالی نام طارق) 310
3. ...... اسم الٰہیہ کے اعداد۔ اللہ، ملک، عزیز، جبار، فتاح، معز، واسع۔ 1119
4. ...... والشمس والقمر النجوم مسخرات بامرہ کے اعداد۔ 2499
5. ...... سورۃ الشمس کے اعداد۔ 19499
6. ...... قل اللھم مالک الملک کے اعداد۔ 17604

ایک بات اور، یہ لوح آتشی چال سے تیار کرنا ہوگی۔ مثالی لوح تیار کر کے بتاتا ہوں تاکہ آپ سمجھ جائیں۔

ٹوٹل مثالی اعداد۔ 41897

مثالی اعداد۔ 41897 میزان

-21

41876 بچے

مثالی لوح

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۴۱۸۷۷ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۴۱۸۷۶ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۴۱۸۷۹ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۴۱۸۷۸ |

13 ویں خانے میں اضافہ ہوگا۔ پھر آپ ٹوٹل کریں۔ ہر سطر سے برابر ہوگی تو لوحِ شمس ٹھیک تیار ہوگئی۔ پشت پہ طلسم شمس کندہ ہوگا:

| |
|---|
| ھـــــــــــــــھ |
| س کھمھمسہ |
| معـــــــہ |
| طــــــــہ |

یہ لوح چاندی پہ کندہ کریں۔ نوچندی اتوار پہلی ساعت میں یا شرف شمس میں تیار کریں۔ ان شاء اللہ باری تعالیٰ خاص روحانی قوت آپ کی ہر مراد پوری کرے گی اور بتاتا چلوں، اس لوح شمس کے بارے میں سات راتیں گذر جائیں تو لوح استعمال کریں۔ لوح کو گولڈن ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر محفوظ رکھیں۔ ہر طلوع آفتاب کے وقت 50 بار سورۃ الشمس پڑھ کر لوح پر دم کریں۔ زندگی بھر یہ عمل کرتے رہیں۔ تمام بگڑے کام سنورنا شروع ہوجائیں گے۔ زندگی آسان ہوجائے گی۔ امیر وغریب عزت کرے گا، احترام کرے گا۔ دن رات ترقی پائیں گے۔ خوشحالی ملے گی۔ یہ لوح ہر وقت اپنے پاس نہ رکھیں۔ جب کبھی بہت ضروری کام ہو تب رات کو عرق گلاب میں ڈبو کے رکھیں اور صبح بوقت طلوع آفتاب، جیسے بتایا ہے، سورۃ شمس پڑھ کر لوح پہ دم کریں۔ لوح اپنے گلے میں ڈالیں اور عرق گلاب اپنے چہرے پہ ملیں۔ ان شاء اللہ جس کام کے لیے جائیں گے، کامیابی پائیں گے مجھے اور ادارے کے بانی کو خاص دعاؤں میں یاد رکھیں۔

## چڑیل بھی عورت ہوتی ہے

ایک چڑیل ساٹھ سال کے شادی شدہ جوڑے کے سامنے حاضر ہوئی اور کہا کہ "میں تم دونوں کی ایک ایک خواہش پوری کرسکتی ہوں"۔

بیوی نے کہا: "مجھے ایک بڑا ہیروں کا ہار چاہئے"۔

چڑیل نے چھڑی گھمائی اور ہار آگیا۔

شوہر نے کہا: "مجھے اپنے سے تیس (۳۰) سال چھوٹی بیوی چاہئے"۔

چڑیل نے چھڑی گھمائی اور شوہر کو نوے (۹۰) سال کا کردیا۔

نتیجہ: "مرد کو یاد رکھنا چاہیے کہ چڑیل بھی عورت ہوتی ہے"۔

## ہر طرح کے مہلک، جان لیوا اور دیرینہ امراض کا روحانی علاج کرنا سیکھیں..... فون پر یا دور سے دم کریں

آج کے دور میں جو امراض دیکھنے میں آ رہے ہیں، وہ پہلے نہیں تھے۔ اور یہ امراض تیزی سے پھیلتے جا رہے ہیں۔ لوگ جسمانی علاج معالجہ پر لاکھوں روپے خرچ کرتے ہیں۔ جب کہ روحانی علاج میں خرچ بہت معمولی ہوتا ہے۔ آج کوئی بھی گھر ایسا نہیں جس میں بیمار افراد نہ ہوں۔ اس لئے ضرورت اس بات کی ہے کہ ایسا عمل سیکھا جائے، جس کی مدد سے ہر طرح کے امراض کا علاج کیا جاسکے۔ اسی ضرورت کے پیش نظر دارالعمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ، عوام کے لئے ایک نورانی عمل پیش کر رہی ہے، جس کو سیکھ کر عام فرد بھی اس قابل ہوجاتا ہے کہ وہ ہر طرح کے مہلک، خطرناک اور جان لیوا امراض سے لے کر معمولی سے معمولی امراض کا علاج بذریعہ دم کرسکتا ہے۔ یہ دم وہ فون پر بھی کرسکتا ہے۔ اور تصور میں بھی دور کے مریضوں کو دم کرسکتا ہے۔

روحانی علاج کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ اس میں کسی قسم کا کوئی نقصان نہیں۔ اور جو علاج دیا جاتا ہے، وہ ایک ہی وقت میں کئی افراد بھی کرسکتے ہیں۔ یعنی جو روحانی دوا دی جائے گی، وہ گھر کے تمام افراد استعمال کرسکتے ہیں۔ اس طرح جو مریض ہوں گے، ان کا علاج شروع ہو جائے گا، جو نہیں ہوں گے، ان کی قوت مدافعت مضبوط ہوگی۔ نیز جو جسمانی علاج کروا رہے ہوں گے، وہ علاج بھی جلد کام کرے گا اور اس سے کوئی نقصان نہیں ہوگا۔ ان شاء اللہ

# رقم دگنی کرنے کا لالچ دیکر ہزاروں روپے لوٹنے والا عامل

محمد انور

اخبارات میں اس قسم کی خبریں شائع ہوتی رہتی ہے جس میں نوسرباز شعبدہ بازی یا چرب زبانی کے ذریعے لوگوں کو بے قوف بناتے ہیں۔ ۱۴ مارچ ۱۹۹۹ء کے روزنامہ نوائے وقت کے سنڈے میگزین میں برطانیہ کے حوالے سے سلطان محمود کی ایک رپورٹ شائع ہوئی کہ:

تارکینِ وطن، چار خطرناک پاکستانی نوسربازوں کے ہاتھوں کس طرح لٹتے رہے۔ وہ لکھتے ہیں یہ چار پاکستانیوں کا گروہ تھا۔ یہ جس برطانوی شہر میں جاتے کسی پاکستانی کے گھر میں ایک کمرہ کرایہ پر لے لیتے۔ ان میں سے ایک ذات شریف نے پیر باکمال کا ڈھونگ رچا رکھا تھا۔ جسم پر سبز چوغہ کی سج دھج، خشخشی داڑھی، سر پر دیہاتیوں کی طرح سفید پگڑی، گلے میں مختلف رنگوں کی مالا، دونوں ہاتھوں میں لوہے کے بڑے کڑے، ہاتھ میں تسبیح، جائے نماز پر بیٹھ کر ہر وقت ''حق اللہ حق اللہ'' کا ورد۔ یہ تھا اس ڈھونگی کا مختصر تعارف۔ اس بہروپیے کے تین ساتھی پاکستانی گھروں میں جا کر اس نام نہاد پیر کے جلوؤں اور کرامت کے قصے بیان کرتے اور لوگوں کو یہ بھی بتاتے کہ یہ ''سائیں بابا'' نوٹ دگنے کرنے کا علم جانتے ہیں۔ راتوں رات امیر وکبیر بننے کا یہ نادر موقع ہے۔ اس سے فائدہ نہ اٹھانا بدقسمتی ہوگی۔ کئی ان پڑھ پاکستانی ان مکاروں کے جال میں پھنس جاتے اور پہلے مرحلے پر ''سائیں بابا'' ان بھولے بادشاہوں کو بتاتا کہ نوٹ دگنے کرنے کے لیے مجھے ساری رات ایک مشکل وظیفہ کرنا پڑتا ہے۔

آپ کل آ کر مجھ سے دگنی رقم لے جائیں۔ دوسرے روز جب یہ لوگ سائیں بابا کے پاس آتے تو وہ انہیں دگنی رقم تھما دیتا۔ اس عمل سے متعلقہ شہر میں رہائشی پاکستانیوں میں بھی سائیں بابا کی ایک بہت پہنچے ہوئے ''مرد حق آگاہ'' کے طور پر دھاک بیٹھ جاتی۔ اور لالچ میں آ کر چند پاکستانی اپنے سرہانے کے غلاف سے اپنی تمام پونجی نکال کر سائیں بابا کے ذریعے دگنی کرنے کیلئے اس کی ہتھیلی پر رکھ آتے۔ ''سائیں بابا'' ان کو بتاتا کہ دیکھو اس بار رقمیں بہت زیادہ ہیں۔ مجھے بہت زیادہ عبادت کرنی پڑے گی۔ ان رقموں کو دگنی کرنے کے لیے مجھے لگاتار وظیفہ کرنا پڑے گا۔ آپ لوگ تین دن بعد آ کر مجھ سے رقم لے جانا۔ تجسس اور مسرت کی ملی جلی کیفیت میں یہ لوگ جب تین دن بعد ''سائیں بابا'' کے ہاں جاتے تو وہ وہاں سے غائب ہو چکا ہوتا۔ بے چارے پاکستانی سر پکڑ کر بیٹھ جاتے۔ بعض پاکستانیوں سے پوچھا گیا کہ آپ لوگ ان کی شکایت کرنے پولیس کے پاس کیوں نہیں گئے تو ان لوگوں نے کہا کہ ''پولیس کی پاس جانے سے ہماری اپنی ہی بدنامی کا دھڑکا تھا کہ وہ کیا سوچیں گے کہ ہم اس قدر احمق اور بیوقوف ہیں''۔ سچی بات تو یہ ہے کہ ہمارے بعض بھائی بہنیں اب بھی ان کے دعوؤں پر یقین کرتے ہوئے ان کی جیبوں کو نوٹوں سے بھرتے رہتے ہیں۔ شعبدہ بازی کا یہ حیران کن مظاہرہ میں نے بچشم خود دیکھا ہے۔

محسن الملت، استاذ العالمین
سرپرست اعلیٰ ہاشمی روحانی مرکز دیوبند

حضرت مولانا **سید حسن الہاشمی** دامت برکاتہم العالی

ایڈیٹر ماہنامہ طلسماتی دنیا کی دیوبند (انڈیا)
کی اصل کتب کی فوٹو سٹیٹ دستیاب ہیں

| نمبر | کتاب | نمبر | کتاب | نمبر | کتاب |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | علم الاسرار......قیمت:250 | 9 | بچوں کے نام رکھنے کا فن......قیمت:370 | 17 | بسم اللہ کی عظمت وافادیت......قیمت:240 |
| 2 | اعداد بولتے ہیں......قیمت:440 | 10 | اعداد کی دنیا......قیمت:300 | 18 | سورۃ فاتحہ کی عظمت وافادیت......قیمت:250 |
| 3 | تعلقات اعداد......قیمت:250 | 11 | اعمال ناسوتی......قیمت:220 | 19 | سورۃ یٰسین کی عظمت وافادیت......قیمت:150 |
| 4 | اعمال حزب البحر......قیمت:190 | 12 | مجموعہ آیات قرآنی......قیمت:190 | 20 | سورۃ رحمٰن کی عظمت وافادیت......قیمت:250 |
| 5 | اسماء حسنیٰ کے ذریعے علاج......قیمت:900 | 13 | تحفۃ العاملین......قیمت:550 | 21 | آیۃ الکرسی کی عظمت وافادیت......قیمت:150 |
| 6 | اذان بت کدہ......قیمت:480 | 14 | علم الحروف......قیمت:365 | 22 | سورۃ مزمل کی عظمت وافادیت......قیمت:240 |
| 7 | اعداد کا جادو......قیمت:250 | 15 | کشکول عملیات......قیمت:440 | 23 | جانوروں کے طبی اور روحانی فائدے......قیمت:240 |
| 8 | کرشمۂ اعداد......قیمت:200 | 16 | پتھروں کی خصوصیات......قیمت:300 | 24 | مشکلات کا روحانی حل......قیمت:250 |

## طلسماتی دنیا کے درج ذیل خاص نمبرز کی فوٹو سٹیٹ آج ہی حاصل کریں

جنات نمبر — قیمت:500
شیطان نمبر — قیمت:500
جادو ٹونا نمبر — قیمت:550
روحانی ڈاک نمبر — قیمت:500
حاضرات نمبر — قیمت:550
خاص نمبر (اسرار تحریریں) — قیمت:500
ہمزاد نمبر — قیمت:550

امراض جسمانی نمبر — قیمت:550
موکلات نمبر — قیمت:550
عملیات محبت نمبر — قیمت:600
روحانی مسائل نمبر — قیمت:500
استخارہ نمبر — قیمت:500
اعمال شر نمبر — قیمت:550
درود وسلام نمبر — قیمت:500

مجرب عملیات نمبر — قیمت:600
علم جفر نمبر — قیمت:500
دست غیب نمبر — قیمت:600
امراض روحانی نمبر — قیمت:550
رد اعتراضات نمبر — قیمت:500
خوفناک واقعات نمبر — قیمت:500

ماہنامہ طلسماتی دنیا (انڈیا) کا مارچ، اپریل، مئی، جون جولائی اگست، ستمبر، اکتوبر، نومبر اور دسمبر 2014ء کا فوٹو سٹیٹ شمارہ آج ہی حاصل کریں

**قیمت فی شمارہ: 160**
(علاوہ ڈاک خرچ)

**خوشخبری** ماہنامہ طلسماتی دنیا (انڈیا) کی سابقہ مکمل جلدیں (7,12,14,15,16,17) اور طلسماتی دنیا کے سابقہ شمارے دستیاب ہیں جو کہ شائقین علوم روحانیہ کے لئے ایک گرانقدر مخفی گنجینہ ہیں۔

رابطہ المکتبۃ العارف، دار العمل چشتیہ
042-35033371, 0322-4773786, 0332-4487877
darulamal.org/bookshop, info@darulamal.org

# اسماء روساء اربعہ.........چار خاص ناموں کا عمل

ماہر علوم مخفی صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ

## اسماء روساء اربعہ

ان اسماء کے خاص اعمال ہم یہاں درج کررہے ہیں۔ اسمائے روساء چار ہیں جو کہ درج ذیل ہیں۔

"یَامَارِزُ۔ یَاکَمْطَمُ۔ یَاقَسُوْرُ۔ یَاطِیْکَلُ۔"

ان اسماء سے زیادہ تر عقود کا کام لیا جاتا ہے۔ اور عقود کا جتنا کام تعمیری ہوتا ہے۔ اتنا ہی تخریبی بھی ہوتا ہے۔ بہر حال دونوں قسم کے چند اعمال ہم درج کررہے ہیں۔

## جو شخص عورتوں سے باندھا گیا ہو

اس خاتم فقجج مخمت کی شکل کو اس شخص کے دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں پر لکھیں۔ اور مندرجہ ذیل بخور (جاوی، لوبان، کندرہ، مصطگی رومی) روشن کریں۔ اور ہتھیلیوں کو بخور کے دھوئیں کے اوپر کریں۔ اور اس وقت یہ عزیمت تلاوت کریں۔ "قَالَ مَنْ یُّحْیِ الْعِظَامَ وَھِیَ رَمِیْمٌ" آخر تک پڑھ کر پھر اسماء روساء تلاوت کریں۔

## مرد کا عضو بیکار ہو

جس شخص کے عضو کو کسی جن نے بیکار کر دیا ہو۔ اس پر سات مرتبہ سورۃ الجن پڑھ کر دم کریں۔ اور سورۃ والسماء والطارق ...... والترائب تک تانبے کے برتن پر لکھ کر قدرے پانی سے دھو کر روغن ارنڈ اس میں ملا کر تھوڑا تخم مولی اس میں اضافہ کرے اور عضو بیمار پر ملے اور اسمائے روسا پڑھتا جائے۔ تندرست ہو جائے گا۔

## کسی ظالم کے ہاں پتھر برسانا

استخوان سگ اور نئی ٹھیکری پر الگ الگ لکھیں۔ زحل کی ساعت میں جب قمر انحطاط میں ہو۔ اور اندھیرے برجوں میں ہو۔ بخور اس عمل کا حنظل، تخم خرنوب، موئے سگ، مغز خر ہے سات مرتبہ عزیمت تلاوت کریں۔ اور ان پر دم کردیں۔ ٹھیکری کو پیس کر غروب آفتاب کے وقت مکان مقصود میں چھڑک دیں۔ اور استخوان سگ کو دروازے میں دفن کردیں۔ دن رات پتھر برسا کریں گے۔ جب تک استخوان کو نہ نکالا جائے۔ اور ایک برتن میں خاتم کو لکھ کر پانی سے دھو کر مکان میں نہ چھڑکا جائے۔ پتھر برسنا موقوف نہ ہوں گے۔ لکھنے والی عزیمت یہ ہے۔

"یَا خُدَّامِ ھٰذِہِ الْاَسْمَاءِ تَوَکَّلُوْا بِرَجْمِ دَارِ فلاں بن فلاں لَیْلًا وَّنَھَارًا بِحَقِّ الرُّؤُسِ الْاَرْبَعَۃِ یَا مَارِزُ۔ یَاکَمْطَمُ۔ یَاقَسُوْرُ۔ یَاطِیْکَلُ۔"

## کسی ظالم بے ایمان کا رزق باندھنا

اسمائے روساء کو کسر و بسط کے ساتھ ایک نئی ٹھیکری پر زعفران سے لہسن و پیاز کے عرق میں حل کر کے لکھیں۔ پیاز کے چھلکے اور مچھلی کے سر کی ہڈی اور گدھے کی لید اور چوہے کی مینگنی کا بخور روشن کر کے ستائیس مرتبہ مندرجہ ذیل دُعا پڑھ کر دم کریں اور پھر ٹھیکری کو پیس کر بول خر میں ملا کر خشک کر کے پیس کر دکان میں یا کاروبار کی جگہ پر چھڑک دیں جسے باندھنا مقصود ہو۔ تباہ و برباد اور ویران ہو جائے گی۔ اور ایسی نحوست مسلط ہو جائے گی کہ اس جگہ کوئی بھی کاروبار کامیاب نہ ہوگا۔

دُعا یہ ہے۔

"وَقِفُوْا ھُمْ اِنَّھُمْ مَسْئُوْلُوْنَ مَالَکُمْ لَا تَنَاصَرُوْنَ بَلْ ھُمُ الْیَوْمَ مُسْتَسْلِمُوْنَ وَقِفُوْ ھٰذَا الْمَحَلَّ یَا خُدَّامَ ھٰذِہِ الْاَسْمَاءِ بِحَقِّ الرُّؤُسِ الْاَرْبَعَۃِ یَا مَارِزُ۔ یَاکَمْطَمُ۔

یاقسور۔ یاطیکل۔"

## اخراج سرکش جنات اور ظالم دشمن کے لیے

جس مکان میں جنات یا دشمن رہتا ہو، وہاں سے نکالنا منظور ہو تو سرخ رائی پر اکسٹھ مرتبہ یہ دُعا پڑھ کر دم کرے۔ اور بخور روشن کرے۔ پھر چار تختیاں سرب کی لے کر ہر ایک پر اسمائے روساء اربعہ لکھیں۔ اور پھر رائی اور تختیوں کو سامنے رکھ کر عزیمت کو بہتر مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ بخور اس عمل کا یہ ہے۔ تخم خروب، تخم ارنڈ اور اژدھے کی بیٹھ۔ بعد ازاں اس رائی کو مکان کی چھت پر پھینک دیں اور چاروں تختیوں کو مکان کے چاروں کونوں میں دفن کر دیں۔ جب تک تختیاں مکان میں دفن رہیں گی۔ مکان میں جن اور دشمن نہ رہیں گے۔ اور مکان و گھر کبھی آباد نہ ہو سکے گا۔

## بدکردار عورت کو مردوں سے باندھنا

جب یہ چاہیں کہ کسی بدکردار عورت کا نکاح نہ ہو۔ یا کوئی مرد اس عورت سے صحبت کرنے پر قادر نہ ہو۔ یا کسی بدعورت کو روکنا مقصود ہو، تو اس عورت کے پاؤں کی مٹی لے کر اس پر اس عورت کا نام مع والدہ لکھیں۔ اور اسمائے روساء بھی لکھیں۔ ان اسماء کے خدام کو حکم دیں کہ اس عورت کو نکاح اور مجامعت سے باز رکھیں۔ ظاہراً و باطناً۔ پس اس عمل سے کوئی مرد اس عورت سے نکاح نہ کر سکے گا۔ اور صحبت کرنے پر قادر نہ ہوگا۔ پڑھنے والی عزیمت یہ ہے۔

"اِعْقِدْ یَا مَارِزْ یَا کَمَطَمْ وَ یَا قَسْوَرَ وَیَا طِیکَلَ وَوَکِّلُوا خِنْطِیَانَ الْخَزِیمَ وَمُدْخِرِجَ الطَّوِیلَ عَلٰی فَرْجِ فلانته بنت فلانته عَنْ جَمِیعِ الذُّکُورِ بِحَقِّ الرُّؤُسِ الْاَرْبَعَۃِ عَلَیْکُمْ۔"

پھر مندرجہ ذیل بخور روشن کریں۔ گوگل، ایلوا۔ اور ایک کاغذ پر خاکبیر لکھیں۔ اور بہتر مرتبہ عزیمت تلاوت کریں۔ پھر مٹی کو خاتم والے کا میں بند کر کے بکری کے سینگ میں رکھ کر کسی غیر مسلم کی قبر میں دفن کر دیں۔ جس وقت اس عمل کو نکالیں گے۔ عورت کھل جائے گی۔ ورنہ ہمیشہ بند رہے گی۔ یہ عمل عین اسی طرح کوئی عورت مرد کے لیے بھی کر سکتی ہے۔

## ظالم حاکم کو معزول کرنا

مندرجہ ذیل عزیمت کو پچیس مرتبہ تلاوت کریں۔ بخور بندر کے بال، تخم بیروج، شراب کی جھاگ، تخم حنظل کا روشن کریں۔ اسمائے روساء کو خچر کے کھر پر معکوس لکھے۔ اور حمام کے دودکش میں لٹکا دیں۔ حاکم اپنے عہدہ سے معزول ہوگا۔ عزیمت پڑھنے والی یہ ہے۔

"یَا خُدَّامِ ھٰذِہِ الْاَسْمَاءِ اَعْکِسُوْ ھٰذِہِ الظَّالِمَ فلاں بن فلاں مِنْ مَرْتَبَۃِ وَعِزَّۃِ ھُوَ فِیْہِ بِحَقِّ الرُّؤُسِ الْاَرْبَعَۃِ عَلَیْکُمْ وَ بِحَقِّ الْاَسْمَاءِ الْجَلِیْلَۃِ وَطَاعَتِھَا لَدَیْکُمْ یَا مَھَائِیْلُ یَا طَطْھُوْش وَیَا طَطْھَیُوْشُ یَا شَخْصُوْص یَا طَرْھَائِیْلُ وَیَا شَفَائِیْلُ اَجِیْبُوْنِی وَاَطِیْعُوْنِی بِحَقِّ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ وَبِحَقِّ الٓمٓصٓ وَبِحَقِّ الٓمٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ تَنْزِیْلُ الْکِتَابِ وَبِحَقِّ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ وَبِحَقِّ طٰسٓمٓ وَطٰسٓ اَجِیْبُوْنِی وَاَطِیْعُوْنِی الْوَحَا الْوَحَا الْوَحَا الْعَجَلَ الْعَجَلَ الْعَجَلَ السَّاعَۃَ السَّاعَۃَ السَّاعَۃَ۔"

## کسی ظالم و جابر کو سخت سزا دینا

اس کی ترکیب یہ ہے کہ خاتم کبیر کو خراب انڈے یا حنظل پر لکھیں۔ اور مندرجہ ذیل بخور کی دھونی دیں۔ اونٹ کی ہڈی، استخوان سگ، خنزیر کی ہڈی۔ چیونٹی کے انڈے۔ پھر اکیس مرتبہ یہ عزیمت پڑھیں۔

"یَا خُدَّامِ ھٰذِہِ الْاَسْمَاءِ تَوَکَّلُوْا بِصِرَاطِ فلاں بن فلاں۔"

اور اسمائے روساء اربعہ کو ترش انار کی لکڑی پر جدا جدا حروف کر کے لکھیں۔ اور بخور روشن کریں۔ اور عزیمت سات مرتبہ تلاوت کریں۔ پھر انڈے یا حنظل پیس کر عرق لہسن یا پیاز کے ساتھ آمیز کر کے مثل گیند کے بنا کر اس لکڑی میں لگائیں۔ اور اسے کسی ویران جگہ گاڑ دیں۔

## ظالم و جابر دشمن کو شہر بدر کرنا

خاتم کو اس کے قدم کے نشان پر مع اس آیت کے لکھیں۔ لَنُخْرِجَنَّکُمْ مِنْ اَرْضِنَا الخ اور پھر اسماء روساء اربعہ کو لکھیں۔ اور یہ بخور روشن کریں۔

ہینگ، ایلوا، گندھگ اور اکتالیس مرتبہ یہ عزیمت تلاوت کریں۔

"یَا خُدَّامِ ھٰذِہِ الْاَسْمَاءِ تَوَکَّلُوْا بِاَخْرَاجِ فلاں بن فلاں مِنْ بَلَدِہٖ وَوَطْنِیْہٖ۔"

پھر اس مٹی کو اُٹھا کر کسی پرانی قبر میں دفن کردیں۔ یہ عمل اُس وقت کرنا چاہئے جبکہ قمر برج بادی میں ہو۔

## کسی جانور یا پرندے کو مکان میں بلانے کا عمل

خاتم کو چار ٹھیکریوں پر مع اسمائے روسا اربعہ لکھیں۔ پھر اکتالیس مرتبہ یہ عزیمت تلاوت کریں۔

"یَا خُدَّامِ ھٰذِہِ الْاَسْمَاءِ اَجْلِبُوْا الطَّیْرَ اِلٰی ھٰذَا الْمَکَانِ بِحَقِّ الرُّؤُسِ الْاَرْبَعَۃِ"

پھر ان چاروں ٹھیکریوں کو اس مکان کے چاروں کونوں میں رکھ دیں۔

یہ اُس وقت کریں جب قمر بادی بروج میں سے کسی ایک برج میں ہو۔

## باغ اور فصلوں کو حشرات الارض اور پرندوں سے محفوظ رکھنا

چار ٹھیکریوں پر خاتم مع اسماء روساء اور مندرجہ ذیل عبارت تحریر کریں۔ پھر ہر ٹھیکری پر اسی عبارت کو سات سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر چاروں کونوں میں ایک ایک ٹھیکری دفن کریں اور دفن کرتے وقت ہر ایک پر اسماء روساء اربعہ، آیت الکرسی اور سورہ کوثر اور عزیمت ایک ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ بقدرت الٰہی کوئی جانور، پرندہ اور حشرات الارض باغ یا فصل کے پاس نہ جائے گا اور نہ کیڑا اس کو لگے گا۔

"اَلَمْ تَرَ اِلَی الَّذِیْنَ خَرَجُوْا مِنْ دِیَارِھِمْ وَھُمْ اُلُوْفٌ حَذَرَ الْمَوْتِ فَقَالَ لَھُمُ اللّٰہُ مُوْتُوْا فَمَاتُوْا کَذٰلِکَ یَمُوْتُ کذا و کذا وَیَمْتَنِعُ مِنْ ھٰذَا الْمَکَانِ اطول ھشلش تضبیض فھیط کنوش مھنوش نوش کیھانبوش ادرباوش لینیاش عییوش عینانوش کندریوش اِنْ کَانَتْ اِلَّا صَیْحَۃً وَّاحِدَۃً فَاِذَا ھُمْ خٰمِدُوْنَ۔ یٰحَسْرَۃً عَلَی الْعِبَادِ مَا یَاْتِیْھِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا کَانُوْا بِہٖ یَسْتَھْزِءُوْنَ فَاَصْبَحُوْا لَا یُرٰۤی اِلَّا مَسٰکِنُھُمْ

## انسان کو اپنے پاس حاضر کرنے کے لیے

جب آپ چاہیں کہ کوئی شخص تمہارے پاس بہت جلد حاضر ہو تو شہتوت کی لکڑی سے ایک لوح بنائیں اور اس پر زعفران وگلاب کی روشنائی سے اسمائے روساء اربعہ اور خاتم اور مطلوب اور اس کی ماں کا نام لکھیں اور پھر یہ آیت بھی لکھیں۔

سَنَسْتَدْرِجُھُمْ مِّنْ حَیْثُ لَا یَعْلَمُوْنَ

اکتالیس مرتبہ دُعا تلاوت کریں اور اس لوح کو ایسی جگہ جہاں خوب ہوا چلتی ہو۔ سرخ اون کے دھاگے سے باندھ کر لٹکا دیں وہ شخص وقت مسافت کے مطابق آپ کے پاس پہنچ آئے گا۔

## گھر میں سانپ بچھو نہ آئیں

اژدھا کی کھال پر خاتم معہ اسماء روساء اربعہ اور یہ آیت زعفران وگلاب کی روشنائی سے لکھیں۔ اور چودہ مرتبہ دُعا پڑھ کر دم کریں اور پھر اسے گھر میں دفن کردیں۔ کبھی بھی سانپ بچھو نہ آئیں گے۔ آیت یہ ہے۔

لَنُخْرِجَنَّکُمْ مِّنْ اَرْضِنَآ اَوْ لَتَعُوْدُنَّ فِیْ مِلَّتِنَا۔ فَاَوْحٰۤی اِلَیْھِمْ رَبُّھُمْ لَنُھْلِکَنَّ الظّٰلِمِیْنَ

## اسمائے روسا اربعہ کی زکات

اسمائے روساء اربعہ کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ چالیس یوم میں ان اسماء کو سوا لاکھ مرتبہ عملیات کے قواعد وضوابط کے مطابق تلاوت کریں۔ تاکہ ان سے متعلقہ اعمال سے کلی طور پر فائدہ حاصل کرسکیں۔

# جواہرات کے خواص

قیصر احمد بی اے (کراچی)

عناصر کے زیر و زبر سے خدایا
جہاں کیسے کیسے نمو پار ہے ہیں
بہت راز سربستہ ہیں آج بھی
تجسس کی روحوں کو تڑپا رہے ہیں

زمین کی خوبصورتی بڑھانے کے لیے قدرت نے سبزہ زار بنایا۔ کائنات کی نیرنگیوں میں اضافہ کرنے کے لیے شجر، حجر، چرند، پرند پیدا کیے ہیں۔ اور زمین کی مضبوطی کے لیے چٹان اور پہاڑ بنائے تا کہ زمین ہل نہ سکے۔ ان بلند و بالا چٹانوں کو حسن بخشنے کے لیے اس میں سے آبشار نکالے اور اس کی قدر و قیمت میں اضافہ کے لیے ان پہاڑوں کی گود میں قیمتی پتھروں کو جدا جگہ دی تا کہ یہ قیمتی پتھر زمین کی قدر و منزلت میں اضافہ کا سبب ہوں۔ ان کا اندازہ آپ اس سے لگا سکتے ہیں جب کبھی آپ شمالی علاقہ جات کا رخ کریں تو آپ کو اندازہ ہو گا کہ ان پہاڑوں کے اندر کیسے کیسے خزانے موجود ہیں۔ جس کی جھلک آپ کو وہاں کی مٹی اور چٹانوں میں دکھائی دے گی۔

بقول شاعر

پھیلا ہے کتنا حسن کائنات میں
انسان کو بار بار جنم لینا چاہیے

قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

''اور تم اللہ کی کن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے'' (سورۃ رحمٰن)

ایک جگہ اور ارشاد ربانی ہے:

''گویا وہ یاقوت اور مونگا (مرجان) ہیں'' (سورۃ رحمٰن)

جواہرات کی پیدائش کے بارے میں اسکالرز لکھتے ہیں کہ زیر زمین کنکر جب مدت تک اکٹھے رہتے ہیں تو ان میں آگ پانی اور دیگر عناصر شامل ہو جاتے ہیں۔ ان ہی چاروں مادوں میں حرارت، برودت، رطوبت یبوست میں سے کسی ایک کے اضافہ ہونے کے باعث پتھروں کے رنگ میں اختلاف ہوتا ہے۔ علمائے یورپ کے بقول ''جب دو یا دو سے زائد اشیاء آپس میں غلط ملط ہو جاتی ہیں تو ایک نئی شے تشکیل پاتی ہے۔ بالکل اسی طرح سے جواہرات کی پیدائش عمل میں آتی ہے''۔

## پتھروں کے اثرات

سورج کی شعاعیں انسان کی قوت شعور، قوت احساس اور حرکات وغیرہ پر اثر انداز ہوتی ہیں۔ ستارے سورج کی کرنوں سے موافق رنگوں کو جذب کر کے دوسرے باقی رنگوں کو انسان پر منعکس کر دیتے ہیں۔ یہ کاسمک شعاعیں انسانی ذہن و خیالات پر بھی اثر انداز ہوتی ہیں۔

بالکل اسی طرح سورج اور ستاروں کی شعاعیں قیمتی پتھروں پر پڑتی ہیں تو وہ اس کے اثرات قبول کر لیتے ہیں اور کائناتی شعاؤں سے موافق رنگ کو جذب کر لیتے ہیں اور جب انسان ان پتھروں کے نگینوں کی انگوٹھی کو پہن لیتا ہے تو ان کا رنگ اور ان کے اثرات انسانی زندگی پر بھی اثر انداز ہوتے ہیں۔ آج کل ان شعاؤں سے بے شمار نا قابل علاج امراض کا علاج کیا جا رہا ہے۔ سائنسی حوالے سے ان پتھروں کی خوبصورتی، چمک، ساخت...... ان پتھروں میں موجود عناصر اور ان کی خاص ترتیب سے تعلق رکھتی ہے۔ قیمتی پتھر پہننے سے پہلے آپ کو یہ معلوم ہونا چاہیے کہ آیا یہ پتھر جو میں پہن رہا ہوں، یہ میرے لیے مفید رہے گا یا نہیں۔ پتھر کا فائدہ کا معلوم کرنے کے لیے یہ طریقہ استعمال کریں۔

## مفید نگینہ کا اصول

اگر کسی شخص کو نگینہ کا مفید یا نا مفید اصول معلوم کرنا درکار ہو تو نگینہ کو کچے چاولوں کے برابر تول لیں اور کچے چاولوں کو ایک پڑیہ میں بند کر دیں۔ رات کو سوتے وقت سرہانے کے ایک طرف کچے چاولوں کی پڑیہ رکھ دیں اور دوسری طرف نگینہ رکھ دیں۔ سونے سے قبل 100 دفعہ درج ذیل عبارت پڑھیں اور پڑیا پر دم کر دیں۔

''بسم اللہ الرحمن الرحیم خداوند مقصودم رساں زود بحق حضرت معروف کرخی'' اور پھر سو جائیں۔ صبح جاگ کر نگینہ اور چاولوں کو پھر تولیں۔ آپ تعجب کریں گے کہ ان میں سے ایک چیز کا وزن ضرور بڑھ جائے گا۔ چاول وزن میں بڑھ جائیں گے یا نگینہ۔ اگر نگینہ مفید ہوگا تو نگینہ کا وزن چاولوں سے بڑھ جائے گا اور اگر نگینہ نامفید ہوگا تو چاولوں کا وزن بڑھ جائے گا۔ عجیب کرشمہ ہے۔

اگر وزن برابر رہے تو نگینہ نا مفید ہے نہ ہی غیر مفید۔

## ہیرا

ہیرا سب سے قیمتی پتھر ہے جس کو انگریزی میں (Diamond)، اردو میں الماس اور پنجابی میں ہیرا کہتے ہیں۔ یہ مختلف رنگوں کے ہوتے ہیں۔ مختلف رنگ ان میں موجود عناصر کی موجودگی کی وجہ سے ہوتے ہیں۔ یہ خالص کاربن سے بنتا ہے۔ یہ چہار سطحی ہوتی ہے۔ جس کی وجہ سے یہ انتہائی سخت ترین ہوتا ہے۔ یہ برقی رو کا خراب موصل ہوتا ہے۔ اس کا نقطہ پگھلاؤ 350°C ہوتا ہے۔ ہیرا قوت ارادی کو بلند کرتا ہے۔ تھکان اور سستی پیدا ہونے سے روکتا ہے۔ اس کے پہننے والے کی عزت و وقار میں اضافہ ہوتا ہے۔ جس جگہ ہیرے کثرت سے پائے جاتے ہیں، وہاں آسمانی بجلی گرتی ہے۔ ہیرے کے زہر کا تریاق کھٹل میں ہے۔

## نیلم

اسے سنسکرت میں نیلا، انگریزی میں سفائر (Saphire)، فارسی اور عربی میں یاقوت ارزق کہا جاتا ہے۔ دنیا کا سب سے بڑا نیلم برما سے برآمد ہوا، جس کا وزن 8963 قیراط تھا۔ اس کی ساخت Rhombohedral ہے۔ اس کی انعکاف نما 3. 79 ہے۔ نیلم پتھر پہننے سے دل و دماغ کو تقویت حاصل ہوتی ہے۔ بخار کی حالت میں مریض کے سینے پر رکھیں تو بخار کم ہو جاتا ہے۔

## مروارید

مروارید فارسی میں کہتے ہیں۔ عربی میں لُولُو، اردو میں موتی اور سنسکرت ہندی میں مونگا اور انگریزی میں پرل (Pearl) کہتے ہیں۔

اس کی اجزائے ترکیبی میں سلیکا کیلشیم کاربونیٹ، کروم کیلسائیٹ شامل ہے۔ یہ نمک کے تیزاب میں حل پذیر ہو جاتا ہے۔ اس کی تختی 20.5% تک ہوتی ہے۔ یہ امراض جگر یرقان، خونی قے اور دل کی تقویت کے لیے اکسیر ہے۔

## یاقوت

یاقوت کو ہندی میں مانک اور انگریزی میں روبی کہتے ہیں۔ اس کی اجزائے ترکیبی میں 98.5% ایلومینا 3% آئرن آکسائیڈ شامل ہے۔ یہ مختلف رنگوں میں پایا جاتا ہے۔ یاقوت پہننے والا ہمیشہ استقلال معدہ اور طاقت مغز رکھتا ہے۔

## زمرد

زمرد کو سنسکرت میں مرکت یا شیم گریہ کہتے ہیں۔ پنجابی میں پنا مصری عربی میں حجر الحیاء اور انگریزی میں (Emerald) کہتے ہیں۔ اس کی کیمیاوی ساخت اور اجزائے ترکیبی اور بناوٹ میں 68.5% سلیکان ڈائی آکسائیڈ، 7.75% ایلومینیم آکسائیڈ، 12.5% گلوسینا، 1% آئرن آکسائیڈ شامل ہے جبکہ 2. 6% میگنیشیم کاربونیٹ بھی موجود ہوتا ہے۔ زمرد کو پہننے اور دوائی استعمال کرنے سے معدہ کو استقلال حاصل ہوتا ہے۔ نبض کی حرکت کو تیز کرتا ہے۔ دل، مغز اور معدہ کے لیے مقوی ہے۔ جذام، اجزائے خون زیر اور بے حد پیاس کے لیے تریاق ہے۔

## پکھراج

پکھراج کو فارسی میں یاقوت ارزق، ہندی میں پوشپ راگ اور انگریزی میں ٹوپاز (Topaz) کہا جاتا ہے۔

اس کی کیمیاوی ساخت 58.38% ایلومینیم آکسائیڈ، 34% سلیکان ڈائی آکسائیڈ، 7.61% فلورائن مرکب شامل ہے۔

## فیروزہ

فیروزہ سنسکرت میں پیرج، فارسی میں فیروزہ اور انگریزی میں

(Turquoise) کہتے ہیں۔ یہ سبز اور سبزی مائل ہلکا گہرا ہوتا ہے۔ بعض فیروزے نیلے رنگ کے ہوتے ہیں۔ اس کی اجزائے ترکیبی میں ایلومینیم، فولاد اور تانبہ شامل ہیں۔ یہ بہت قدیم پتھر ہے۔ فیروزہ مفرح قلب، مقوی نظر و معدہ ہے۔ دماغ کو تقویت دیتا ہے۔ امراض دل کے لیے فائدہ مند ہے۔

## عقیق

عقیق کو سنسکرت میں بلیک، فارسی میں عقیق، عربی میں عقیق یمنی اور انگریزی میں کارنے لیئن (Cornelian) کہتے ہیں۔ یہ سرخ، سفید، سیاہ، زرد، نیلا اور سبز رنگ کا چمکدار پتھر ہے۔ اس کی بناوٹ میں سیلیکا اور کوارٹز شامل ہیں۔ عقیق کو پانی میں یا سیب کے شربت کے ساتھ ملا کر استعمال کریں تو جنون، نکسیر، معدہ، تلی وغیرہ کے امراض کو فائدہ پہنچتا ہے۔ اس کا کشتہ جریان و لیکوریا میں مفید ہے۔ اس کو پہننے والے کا غصہ ختم ہو جاتا ہے۔ دشمنوں کے دلوں میں رعب بیٹھ جاتا ہے۔

پاکستان میں پائے جانے والے قیمتی پتھر درج ذیل ہیں:

1.Emerald, 2.Ruby, 3.Topaz, 4.Aqute, 5.Dolomite, 6.Garnet, 7.Quartz

ہمیں اللہ کا صد ہا شکر گزار ہونا چاہئے کہ اس نے ہمیں ایسی ایسی نعمتیں عطا کی ہیں جو انسانی عقل سے بالاتر ہیں اور زندگی جیسی خوبصورت نعمت عطا کی۔ ہم قدرت کی عطا کردہ نعمتوں کو نہ جھٹلائیں بلکہ ان سے فیض و فائدہ حاصل کریں۔ بعض اوقات بے اختیار دل سے آواز ابھرتی ہے کہ ”دنیا کی کوئی چیز بیکار نہیں“۔

آشکار ہے یہ اپنی قوت تسخیر سے
گرچہ اک مٹی کے پیکر میں نہاں ہے زندگی

## دنیا میں جنت

حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ نے فرمایا ”خدا کی جنت دنیا میں بھی دیکھنے کا شوق ہو تو فقط ایک بار اپنی ماں کی گود میں سو کر دیکھنا“۔

# کام میں دھن اور دھیان

سید رضی الدین احمد فخری رحمہ اللہ

**اپنے گاڑھے پسینے کی کمائی میں جو لذت ہے وہ مفت خوری یا خیرات خوری میں نہیں ہے... موت، بیماری اور بہت سی چیزیں ایسی ہیں جو انسان پسند نہیں کرتا لیکن پھر بھی ان کو برتنا پڑتا ہے... عقلمندی اور عافیت اسی میں ہے کہ انسان اپنے مشاغل اور کام کو پسند کرے اور دھیان و دلچسپی سے سرانجام دے۔**

آپ جس کام کو دھن اور دھیان سے انجام دیں گے، وہ ان شاء اللہ آسان اور نفع بخش ہوگا۔ اس میں برکت، ترقی اور اطمینان ہوگا۔ انسان محنت ہی کے ذریعے دنیا و آخرت میں کامیاب ہوسکتا ہے۔ جو فرد یا قوم محنت کی عادی ہوتی ہے، وہی دنیا میں ترقی کرتی ہے۔ جاپان پر دو ایٹم بم گرائے گئے مگر اس کے اچھے جذبات، حوصلہ اور محنت نے اس کو کس بلند مقام پر پہنچا دیا...... جاپان کا کوئی فرد یہ نہیں کہتا کہ اس کا کام میں دل نہیں لگتا۔

ذرا غور فرمائیے! جب آپ دوسروں کی چکنی چپڑی باتوں کا اثر قبول کرلیتے ہیں تو آپ خود اپنے تجویز کردہ بنیادی تاثرات خود پر کیوں نہیں ڈال سکتے؟ اور یہ بہت آسان ہے۔ پس آپ یہ دہراتے رہیے...... "جب دوسرے لوگ اس کام کو دھیان، محنت اور شوق سے کرسکتے ہیں تو میں کیوں نہیں کرسکتا ...... ان شاء اللہ میں ضرور کروں گا اور ان سے بہتر طریقہ پر کروں گا...... اللہ تعالیٰ میری مدد فرمائے......"

اس عزم کی برکت سے آپ کام سے اکتانے کی بجائے خود محنت کی دعوت دینے والے بن جائیں گے......

اللہ تعالیٰ نے انسان کے اندر بڑی طاقت اور صلاحیتیں رکھی ہیں۔ وہ بیک وقت کئی قسم کے مضامین اور ذریعہ معاش اختیار کرسکتا ہے۔ لیکن کامیابی اس کو اسی مضمون اور پیشہ میں ہوگی جس میں وہ دلچسپی، دھن، دھیان اور شوق و وجدان سے کام لے گا۔ تو اصل مسئلہ دل لگا کر کام کرنے کا شوق ہے، چاہے وہ وزندگی کا کوئی شعبہ ہو، اس کا جز و اعظم محنت کرنے کا شوق ہی ہے۔ جس کام میں جی لگتا ہے، بس وہی کام اس کو کامیاب بنا دیتا ہے اور جو محنت نہ کرے، وہی ناکام۔ اگر آپ اس فارمولے پر عمل کریں تو بس یہی خصوصیت آپ کو دین و دنیا کے اعلیٰ مراتب تک پہنچا سکتی ہے۔ یہی خصوصیت آپ کی نفسیاتی بیماریوں کا بھی علاج ہے۔ محنت اور لگن سے کام کرنے والے کے اندر جو بھی جذبات پیدا ہوں گے، وہ تعمیری، خوشگوار، نفع بخش اور اللہ کی تمام مخلوق کے لیے سکون و چین کا باعث ہوں گے۔ محنتی شخص اللہ تعالیٰ کی ایک رحمت ہے۔ وہ ایک نہایت ہی خوشگوار جذبات کی فراوانی فراہم کررہا ہے۔ ایسا بے غرض اور شگفتہ جذبہ اسلامی طرز زندگی کے سوا کہیں نہیں کہ جہاں محض اللہ تعالیٰ کو راضی کرنے کے لیے کارفرما ہوتا ہے اور ایسا کسی اور نظام میں ممکن ہی نہیں ہے۔ بے سود فکر و تشویش بیماری پیدا کرتی ہے۔ لہٰذا بیماری کا علاج ہی یہ ہے کہ کام میں لگ جائیے۔ اس سے تمام ذہنی بیماریوں سے تحفظ ملتا ہے۔ پس جو کام کیجئے، دھن اور دھیان سے کیجئے...... دلچسپی اور ذوق شوق سے کیجئے۔ دلچسپی محنت سے پیدا ہوتی ہے۔

اللہ تعالیٰ ہمیں تمام روحانی جسمانی اور نفسیاتی امراض سے محفوظ فرمائے...... آمین۔

# اولادِ رحمت

صحت مند، ذہین اور تابعدار اولاد……اولاد رحمت ہے

صوفی محمد سردار علی کمبوہ دیار رسول پوری

سرگودھا کا ہوائی اڈا، اگر آپ نے دیکھا نہیں، اس کے بارے میں سنا تو ضرور ہوگا۔ ملکی حفاظت کے نقطۂ نظر سے بے حد اہم ہے۔ 1965ء اور 1971ء کی پاک بھارت جنگوں میں یہاں کے بہادر جیالے ہوا بازوں نے سر دھڑ کی بازی لگا کر وطن عزیز کی حفاظت کی۔ دشمن کو اس ہوائی اڈے کے قریب بھی نہ پھٹکنے دیا۔

سراب خان اس ہوائی اڈہ کی ایک برانچ میں اسسٹنٹ ملازم تھا۔ وہ اپنے دفتر کا کام بڑی محنت سے کرتا تھا۔ اس لیے اس کے افسران اس سے بے حد خوش تھے۔ اسے سرکاری کوارٹر مل گیا تھا۔ اس لیے اپنے بیوی بچوں کو اپنے گاؤں سے سرگودھا شہر لے آیا تھا۔

سراب خان کو اپنے کوارٹر میں جہاں بہت سی سہولتیں تھیں، وہاں ایک کمی تھی کہ گلی محلوں جیسی اپنائیت نہ تھی۔ کوارٹر کا ہر مکین اپنے حال میں مست تھا۔ پڑوسیوں سے آتے جاتے السلام علیکم ہوگئی ورنہ اپنے کام سے کام۔ سبھی سرائے کے مسافروں کی طرح رہتے تھے۔ کسی کو معلوم نہ تھا کہ کب تبادلہ ہوجائے اور کوارٹر چھوڑنا پڑے۔ لیکن سراب خان اس ماحول میں بھی مل جل کر رہتا تھا۔ لوگوں کے دکھ سکھ میں ساتھ دیتا تھا۔

سراب خاں کی بیوی حلیمہ بی بی میٹرک پاس تھی۔ اللہ تعالیٰ نے اسے وہ تمام صفات بخشتیں تھیں جو ایک نیک صالحہ اور اچھی بیوی میں ہونی چاہئیں۔ خاوند کی دل وجان سے عزت ہی نہیں، اس سے محبت بھی کرتی تھی۔ سراب خاں بھی حلیمہ کو سچے دل سے چاہتا تھا اور یوں دونوں کی زندگی سکون اور راحت سے گزر رہی تھی۔

دفتر جانے کے وقت سے پہلے حلیمہ اس کے کپڑے استری کر دیتی۔ جوتے پالش کر کے رکھ دیتی۔ بعض اوقات تو اپنے دوپٹے سے صاف کرتی۔ وہ جب تک دفتر روانہ نہ ہو جاتا، سایہ کی طرح ساتھ رہتی اور دعاؤں کے ساتھ پر تبسم مکھڑے سے الوداع کرتی اور سراب خاں کی واپسی پر گھر کے دروازے پر خوش آمدید کہتی۔ جب تک وہ کھانا کھا کر سو نہ جاتا، اس کے قریب رہتی اور اسے آرام پہنچانے کی کوشش کرتی۔

کوارٹر میں بچوں کا علیحدہ کمرہ تھا، بچیوں کا علیحدہ۔ سب اپنا اپنا سامان اپنے کمرے میں رکھتے۔ اس کا یہ فائدہ تھا کہ جسے جس چیز کی ضرورت پڑتی بالکل آسانی سے مل جاتی۔ بچوں نے اپنے پڑھنے لکھنے اور کھیلنے کے پروگرام بنا کر چارٹ اپنے اپنے کمروں میں لٹکائے تھے اور ان پر سختی سے پابند تھے۔

؎ دنیا میں وہی بچے بڑے لوگ ہیں بنتے
جو اپنے پروگرام پر پابندی سے ہیں چلتے

میاں بیوی دونوں انہیں بطور ٹیچر پڑھاتے۔ پڑھائی کے وقت سنجیدہ اور فارغ اوقات میں دل لگی بھی کرتے۔

سراب خان کے گھر میں کھانے پینے کا انتظام بھی قابل تعریف تھا۔ یہ کبھی نہیں ہوا کہ ایک بچہ دال پکانے پر جھگڑا کھڑا کر دے تو دوسرا آلو پر بحث کرے۔ مشورہ کر کے باورچی خانہ میں کھانے کا چارٹ آویزاں کر دیا تھا۔ اور اس کے مطابق کھانا پکتا تھا۔ کھانا تیار ہو جاتا تو سنت کے مطابق دستر خوان بچھا کر سب کھا لیتے۔

لباس کے سلسلے میں اس گھر میں بہت سلیقہ سے کام لیا جاتا تھا۔ سب بچوں کو ایک ایک الماری الاٹ تھی۔ سب نے اپنی اپنی الماری پر اپنا نام لکھا ہوا تھا۔ نصف حصے میں کپڑے اور نصف میں کتابیں رکھتے تھے۔ کسی کو ذرا سی پریشانی بھی نہ ہوتی تھی۔

ہر چیز سلیقہ کے ساتھ رکھی ہوئی نظر آتی تھی۔ یہ نہ تھا کہ سارے گھر میں کپڑوں برتنوں اور جوتوں کی ڈھیریاں نظر آتی ہوں۔ اگر کسی کو کاپی پنسل یا ربڑ وغیرہ کی ضرورت پڑتی تو اجازت لے کر استعمال کرتا اور پھر واپس لوٹا دیتا۔ بچوں میں سے کسی کو کہیں جانا ہوتا تو ماں باپ سے اجازت لے

کر جاتے کیونکہ یہ دونوں سنہری اصول ہیں:

۱......کسی کی چیز اس کی اجازت کے بغیر استعمال نہ کرنا اور صحیح استعمال کرنا۔

۲......بغیر اجازت کے باہر نہ جانا

بچیاں باپردہ سکول جاتیں۔ سکول سے ان کے بارے ہمیشہ اچھی رپورٹیں آتیں۔ لڑکے کالجوں میں پڑھ رہے تھے اور اکثر انعامی سندیں اور کپ حاصل کرتے تھے۔ اس معاملے میں تمام بہن بھائی ایک دوسرے سے بڑھ جانے کی کوشش کرتے تھے۔

سراب خان جب ریٹائر ہوئے تو ان کا ذاتی مکان فیصل کالونی میں تیار ہو چکا تھا۔ بڑا لڑکا نعیم فوج میں کیپٹن ہو چکا تھا۔ دوسرا لڑکا رستم بحری فوج میں گریڈ 18 کا افسر تھا۔ سلیم مقامی کالج میں پروفیسر تھا۔

دونوں بچیاں نعیمہ اور سلیمہ اپنے اپنے گھروں میں خوش و خرم زندگی گزار رہی تھیں۔ میاں محمد اکبر جو سراب خان کے ہم جماعت تھے، اپنی بیگم کے ساتھ نئے مکان کی مبارک باد دینے آئے۔ دونوں دوست سارا دن اپنے دلوں کا بوجھ ہلکا کرتے رہے اور بیگم اکبر اور بیگم سراب علیحدہ باتوں میں مصروف رہیں۔

محمد اکبر نے کہا ''دیکھو بھائی! ایک ہماری اولاد ہے۔ دیکھنے میں ماشاء اللہ اچھی بھلی لیکن کام کاج میں نکمی''۔

سراب خان نے کہا: ''اس کی وجہ کیا؟''

میاں محمد اکبر بولا: ''یوں تو اس بگاڑ کی اور بھی وجوہات ہیں لیکن بنیادی وجہ ہماری آپس میں میاں بیوی کی نااتفاقی ہے۔ میں ہمیشہ اپنی بیگم کے میکے والوں کی غلطیاں بتاتا رہتا۔ ان پر نقطہ چینی کرتا اور وہ بھی ترکی بہ ترکی جواب دیتی''۔

سراب خاں بولا: ''بھائی! یاد رکھو۔ عورت سب کچھ برداشت کر سکتی ہے لیکن اپنے والدین یا بہن بھائیوں کے متعلق کوئی بری بات سن نہیں سکتی''۔

میاں اکبر بولا: ''بھائی! آپ نے بالکل صحیح فرمایا۔ میں تو اس کو معمولی سمجھتا رہا۔ لیکن میری اس بری عادت سے بہت نقصان دہ نتیجہ نکلا۔ تمہارے گھر میں امن رہا اور یوں آپ کے بچوں کی تربیت اچھے ماحول میں کامیاب ہوئی''۔

سراب خان نے کہا: ''اولاد کی صحیح تربیت میں بنیادی کردار ماں باپ کا اپنا ہے۔ ان کے حسن سلوک سے اولاد کی تربیت اچھی ہوتی ہے اور تربیت یافتہ اولاد خدا کی رحمت ہے''۔

میاں اکبر بولے: ''بے شک سراب خان یہ بات درست ہے۔ تمہاری قابل رشک صحت، عالیشان مکان، سعادت مند اولاد...... سب کچھ تمہاری اور تمہاری بیوی کے عمدہ اخلاق اور بہترین چال چلن کا ثمر ہے''۔

سراب خاں نے کہا: ''شکر ہے اس مالک کا جس نے یہ توفیق دی۔ ویسے بھی چونکہ آپ کی شادی دیر سے ہوئی اور آپ کی اولاد بہت زیادہ بڑی عمر کی نہیں ہوئی۔ اب بھی وقت ہے۔ تم دونوں اچھے طریقے اپناؤ۔ ان شاء اللہ تمہارے ویران گھر میں بہار آجائے گی اور سارے معاملات آہستہ آہستہ ٹھیک ہو جائیں گے۔ ہمت اور صبر سے کام لیں''۔

میاں اکبر اور ان کی بیوی نے ایسا ہی کرنے کا وعدہ کیا اور اجازت لے کر اپنے گھر آگئے اور اپنے دوست کی نصیحت ''ہمت مرداں، مدد خدا'' پر عمل کرنا شروع کیا۔

# ریکی اور چکراز

ریکی گرینڈ ماسٹر غلام سرور شباب صاحب

سابقہ شمارے میں تیسرے اور چوتھے چکرا کا ذکر کیا تھا۔ بقیہ تین چکراز کے بارے میں پڑھیئے:

## پانچواں چکرا

پانچواں چکرا، گلے کا چکرا (Throat Chakra) ہے۔ اس کا تعلق اظہار کے معاملات سے ہے۔ جذبات ہارٹ چکرا میں ہوتے ہیں اور خیالات تیسری آنکھ کے چکرا میں ہوتے ہیں۔ ان دونوں کا اظہار گلے چکرا کے ذریعے ہوتا ہے۔ زبانی ابلاغ کی میکانیت ترتیب دینے والا کوئی بھی حصہ متاثر ہوسکتا ہے۔ جذبات دبانے سے بھی یہ چکرا متاثر ہوتا ہے۔

وہ شخص جسے ماضی میں تلخ حالات کا سامنا رہا ہو، یا زمانہ حال میں کسی مسئلے کا شکار ہو۔ اگر وہ اپنی پریشانی کے حوالے سے کسی سے ذکر نہیں کرے گا تو اسے ان حصوں میں تکلیف پیدا ہوسکتی ہے۔ کسی شخص کی زندگی کے استحکام سے متعلق معاملات کے اظہار میں رکاوٹ سے تھائی رائیڈ گلینڈ (Thyroid Gland) متاثر ہوتا ہے۔ (بعض اوقات) اس کا نتیجہ موٹاپے کی صورت میں نکلتا ہے۔ اس صورت میں تھائی رائیڈ Thyroid کا علاج کیا جانا چاہیے۔ (ہارا اس صورت میں ثانوی حیثیت اختیار کر جاتا ہے) گلے سے متعلقہ مسائل کے ساتھ ساتھ سر درد، ہاضمہ کی خرابی، یا کمر میں درد بھی ہوسکتا ہے۔ اس صورت میں جذبات کے اظہار کا دباؤ ان حصوں میں مسائل پیدا کرتا ہے۔ (گلے کے چکرا کو پہلے ہیلنگ دیں اور بعد میں ان دوسرے حصوں کو)

## چھٹا چکرا

چھٹا چکرا، تیسری آنکھ کا چکرا کہلاتا ہے۔ تیسری آنکھ کے چکرا کا تعلق خیالات، فہم، تصور اور ذہنی معاملات سے ہے۔ ذہنی نقوش وہ حالات اور عقائد ہوتے ہیں جو ہمارے ذہن میں موجود ہوتے ہیں۔ جب بھی ذہنی ہیلنگ Mental Healing کی ضرورت ہوتی ہے تو اس حصہ کو ہیلنگ دی جاتی ہے۔ سر درد، مالیخولیا، ذہنی دباؤ، ذہن کے بھاری پن سے نجات کے لئے تیسری آنکھ کے چکرا کو ریکی دی جانی چاہیے۔

یادداشت میں اضافے، روشنی سے حساسیت اور ارتکاز توجہ کے لئے بھی اسی چکرا کو ریکی دی جاتی ہے۔ نظام انہظام اور پیشاب سے متعلقہ تکالیف کے لئے بھی تیسری آنکھ کے چکرا کی پچھلی جانب ریکی دی جاتی ہے۔ نشے کی عادات ختم کرنے، تعلقات کے مسائل، اضطراب، ٹینشن ختم کرنے اور ذہنی سکون حاصل کرنے کے لئے ریکی دی جانی چاہئے۔ ماضی کے کسی واقعہ کی وجہ سے جسم میں پیدا شدہ صورتِ حال سے نجات کے لئے بھی ریکی مفید ہوتی ہے۔

تیسری آنکھ کا چکرا پیچوٹری گلینڈ (Pituitary gland) کو متاثر کرتا ہے۔ اس غدود کو تمام غدودوں کا بادشاہ بھی کہا جاتا ہے۔ جیسا کہ پہلے ذکر کیا گیا ہے کہ جسم میں ارادہ یا خواہش کے دو مراکز ہیں۔ پہلا ریڑھ کی ہڈی اور دوسرا تیسری آنکھ ہمارے ارادوں کے لئے انرجی تیسری آنکھ کے چکرا سے خارج ہوتی ہے۔ اس حصے کا تعلق وجدان، ادراک، فہم اور بصیرت سے ہوتا ہے۔ یہ غدود قوتِ ارادی، مختلف اشیاء میں تمیز کرنے کی صلاحیت، بصارت، سماعت اور یادداشت کو کنٹرول کرتا ہے۔ تمام فطین لوگوں میں Pituitary gland پیچوٹری گلینڈ کا غلبہ ہوتا ہے۔ یہ غدود جسم کی نشوونما کو بھی کنٹرول کرتا ہے۔ اسی غدود کی کارکردگی کی وجہ سے ایک شخص بڑے اور چوڑے جسم کا مالک بنتا ہے۔ یا پھر خرابی کی وجہ سے پست قد (ٹھگنا) ہوسکتا ہے۔ حاملہ خواتین کو ٹینشن (Tension) سے بچنا چاہیے، کیونکہ اس سے ماں کے پیٹ میں بچے کے پیچوٹری گلینڈ (Pituitary gland) پر منفی اثرات مرتب ہوتے ہیں۔ اس کی وجہ سے مختلف درجہ کی ذہنی پسماندگی بھی ممکن ہے۔ جھوٹ بولنے کا رجحان رکھنے والوں، نافرمانی کرنے والے حتیٰ کہ جھوٹ بولنے والے افراد کے علاج کے لئے، تیسری آنکھ کے چکرا کو زیادہ ریکی دی جانی چاہیے۔ بعض اوقات

اس غدود کی خرابی کی وجہ سے بچے کی پیدائش کے بعد موٹاپے کا مسئلہ بھی پیدا ہوجاتا ہے۔ مسلسل خوف کی وجہ سے یہ غدود متاثر ہوتا ہے اور اس سے فرد کمزوری اور بزدلی کا شکار ہوجاتا ہے۔ بے چینی اور فکر سے اس غدود کی کارکردگی میں فرق آجاتا ہے۔ جس کی وجہ سے بلند فشار خون (High Blood Pressure) اور نظام انہضام کے مسائل پیدا ہوسکتے ہیں۔

## ساتواں چکرا

کراؤن چکرا (سر کا چکرا) ساتواں چکرا ہے۔ یہ سر (چوٹی) میں واقع ہے۔ اس کا تعلق وجدان، راہنمائی اور روحانیت سے ہے۔ خیالات، باطن کی آواز یا جرات کے احساسات کے طور پر جو بھی راہنمائی ہم حاصل کرتے ہیں۔ کراؤن چکرا ہمیں خودی کے بلند مقام سے مربوط کردیتا ہے۔ یہ چکرا مراقبے کی ہر قسم میں متحرک ہوجاتا ہے۔ ذہنی پسماندگی کی صورت میں، اس چکرا کو ریکی دی جانی چاہیے۔ اپنی رُوح میں محو ہمہ وقت ہوجانے کی صورت میں، روشنی (خصوصاً تیز) سے حساسیت کی صورت میں، جس کی وجہ سے سردرد کی شکایت بھی پیدا ہوسکتی ہے۔ ریڑھ کی ہڈی کے چکرا کے ساتھ ساتھ اس حصے (یعنی سر کو) ریکی دی جانی چاہیے۔ کراؤن چکرا پینیل گلینڈ (Pineal gland) کو مربوط کرتا ہے۔ جو جسم کے لئے ایک گھڑی کا کردار ادا کرتا ہے۔ یہ رات کے وقت ایک مخصوص ہارمون میلاٹونن (Melatonin) پیدا کرتا ہے۔ یہ ایک نیم حساس غدود ہوتا ہے اور یہی وجہ ہے کہ اکثر لوگ رات کے وقت روشنی میں سو نہیں سکتے۔



# عقل مند عورت

اہلیہ حافظ محمد ابیر معاویہ (گوجرانوالہ)

ایک لڑکی کی شادی ہوئی۔ ساس اور نند سے کسی بات پر اختلاف ہوگیا تو اس نے اپنے خاوند سے کہا۔ خاوند کہنے لگا کہ ایک میری والدہ ہے اور دوسری میری بہن ہے، میں انہیں کیا کہوں۔ میں تو تمہیں ہی صبر کی تلقین کرسکتا ہوں۔ اس کو اللہ تعالیٰ نے صبر دیا۔ پھر یہ خود ماں بن گئی اور بیٹے کے جوان ہونے پر اس کی شادی کردی۔ ایک مرتبہ یہ کہیں گئی تو بھابھی نے اس کی بیٹی (اپنی نند) کو کوئی کام کہا۔ اس نے غصے کا اظہار کیا اور جب اس کی والدہ آئی تو اس نے شکایت کی کہ بھابھی مجھے کام کہتی ہے۔ اس عورت نے بڑی عقل مندی کی بات کی۔ اپنی بیٹی سے کہا: ”دیکھ میں نے اس کے ساتھ رہنا ہے، زندگی اس کے ساتھ گزارنی ہے، تیرے ساتھ نہیں۔ تو نے تو کہیں اور رہنا ہے۔ ہم اس کو گھر کا ایک فرد بنا کر لائے ہیں، نوکرانی بنا کر نہیں لائے۔ اس لیے سارا کام اس کی ذمہ داری نہیں۔ تجھے شکایت چھوڑ کر اس کے ساتھ مل جل کر رہنا چاہیے۔ آئندہ سے مجھے شکایت نہ ملے“۔

اتنی سی ایک ڈانٹ سے بچی کو بات سمجھ آگئی اور آئندہ کے لیے جھگڑوں کا دروازہ بند ہوگیا۔ سوچیے کہ جب ساس بہو کو اتنی محبت دے گی تو اس کا دماغ خراب ہے کہ ساس کی مخالفت کرے یا کہے کہ میں نے اس سے الگ ہی رہنا ہے۔ چنانچہ جب یہی عورت ایک بار سفر سے واپس آئی تو بہو نے کہا: ”امی جان! آپ مجھے بہت یاد آئیں“۔ جب بہو ساس کی عزت کرے گی، اس سے محبت کرے گی تو اس کی اولاد سے بھی محبت کرے گی اور جھگڑا پیدا نہ ہوگا۔ یوں گھر میں انسان کو ہر طرح سکون میسر ہوگا۔

فرصتِ زندگی کم ہے محبتوں کے لیے
لوگ کیسے وقت نکالتے ہیں نفرتوں کے لیے
غنیمت جان لو مل بیٹھنے کو
جدائی کی گھڑی سر پر کھڑی ہے

# انسانی جسم تناؤ سے کیسے نبٹتا ہے؟

ڈاکٹر جاوید اقبال (راولپنڈی)

انسانی جسم اپنے اعصابی نظام کے ذریعے ذہنی یا جسمانی تناؤ کے اثرات کم کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ اس مقصد کے لیے خون میں مخصوص ہارمونز چھوڑے جاتے ہیں۔ یہ ہارمونز خارج کرنے کے لیے انسانی جسم کے شارکی (Sympathetic) اور نیم شارکی (para sympathetic) اعصاب زیادہ اہمیت کے حامل ہیں۔ عام طور پر نیم شارکی کی اعصاب انسان کے اندرونی اعضاء کے افعال منظم کرنے کے ذمہ دار ہوتے ہیں لیکن جب انسان دباؤ یا تناؤ کا شکار ہوتا ہے تو شارکی اعصاب یہ کام سنبھال لیتے ہیں اور یہ ایک کیمیائی مادہ ایڈرینالین خارج کرتے ہیں جو جسم کو دباؤ کے خلاف لڑنے میں مددگار ہوتا ہے۔

تناؤ یا دباؤ میں ہارمون خارج کرنے والے غدود میں غدہ نخامیہ یعنی پچوٹری گلینڈ اور ایڈرینل گلینڈ کا کردار بہت اہم ہوتا ہے۔ پچوٹری گلینڈ ایک مٹر کی جسامت کا ہوتا ہے اور اس کا وزن لگ بھگ آدھا گرام ہوتا ہے۔ یہ غدود دماغ کی اندرونی سطح سے منسلک اور کھوپڑی کے اندر واقع ہے۔ اس کے دو حصے ہوتے ہیں، ایک اندرونی اور دوسرا بیرونی۔ یہ دونوں حصے مختلف قسم کے ہارمونز خارج کرتے ہیں۔ یہ ہارمون مل کر انسانی جسم کا غدودی نظام قابو کرتے ہیں۔ غدودی نظام میں تھائیرائیڈ گلینڈ وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ انسان کا عقبی دماغ جسے سیری بلم (cerebellum) کہا جاتا ہے، ماحول سے محرک وصول کرتا ہے اور حاصل شدہ معلومات دماغ کے ایک اور حصے ہائپو تھیلامس (Hypothalamus) کی طرف بھیج دیتا ہے۔ ہائپو تھیلامس کے ذریعے یہ معلومات پچوٹری گلینڈ تک پہنچتی ہیں جو جسم کو حسب ضرورت ہارمون خارج کرتا ہے۔ مختلف انسان مختلف ماحول میں مختلف ردِعمل ظاہر کرتے ہیں۔ ایسے افراد جو کسی عمل کے نتیجے میں زیادہ ردِعمل کا اظہار کرتے ہیں، ان میں غدہ نخامیہ زیادہ ہارمون پیدا کرتا ہے۔ یہ ہارمون پہلے تو جسم کو دباؤ و تناؤ سے نمٹنے میں مدد دیتا ہے لیکن بعدازاں جسمانی فعالیت میں رکاوٹ کا باعث بنتے ہیں اور عموماً انسان ہائی بلڈ پریشر اور اس جیسے دیگر عوارض کا شکار ہو جاتے ہیں۔

ایڈرینل گلینڈ گردوں کے اوپری سطح پر موجود ہوتے ہیں۔ یہ تعداد میں دو ہوتے ہیں اور ہر ایک کا وزن لگ بھگ پانچ گرام تک ہوتا ہے۔ ان میں ہر غدہ کے دو حصے ہوتے ہیں۔ ایک کو میڈولا (medula) اور دوسرے کو کارٹیکس (cortex) کہتے ہیں۔ یہ دونوں مختلف قسم کے ہارمون خارج کرتے ہیں۔ جونہی کسی شخص کو جسمانی یا ذہنی تناؤ و دباؤ کا سامنا ہوتا ہے جیسے غصے، نفرت یا خوف کی حالت میں لڑنا یا بھاگ جانا (مقابلہ کرنا یا پسپائی اختیار کرنے کا اندازہ) (fight or flight response) لازمی ہوتا ہے، تو دماغ یہ تناؤ محسوس کر کے میڈولا تک پہنچاتا ہے جو فوری طور پر دو قسم کے ہارمونز کی خیزش کرنے لگتا ہے جنہیں ایڈرینالین اور نار ایڈرینالین کہا جاتا ہے۔

ان ہارمونز کے زیر اثر جگر فوری طور پر گلوکوز کا افراز کرتا ہے جو انسان میں توانائی کا باعث بنتا ہے اور جسم کے تمام اعضاء میں خون کی گردش تیز ہو جاتی ہے، دل کی دھڑکن بڑھ جاتی ہے اور خون میں زیادہ تیزی سے جمنے کی صلاحیت پیدا ہو جاتی ہے تاکہ زخم لگنے کی صورت میں خون زیادہ نہ بہے۔ یہ تمام تبدیلیاں انسانی جسم کو اس قابل بناتی ہیں کہ وہ راہ فرار اختیار کرے یا ماحول کے خلاف مقابلہ کرے جسے "فائٹ یا فلائٹ ریسپانس" کہا جاتا ہے۔ جسم اس حالت میں زیادہ دیر تک نہیں رہتا۔ جب حالات معمول پر آجاتے ہیں تو خون میں سے اس ہارمون کی مقدار کم ہونے لگتی ہے کیونکہ ایسی صورت میں ایک ہارمون اے سی ایچ خارج ہونے لگتا ہے جو جسم کو عمومی توازن میں واپس لے آتا ہے۔

ایڈرینل گلینڈ جسمانی و ذہنی دباؤ یا تناؤ کی حالت میں جسم میں مختلف تبدیلیاں پیدا کرتے ہیں مگر ایک حد تک۔ اگر انہیں طویل عرصے تک اور بار بار متحرک ہونے کا موقع دیا جائے تو ان کی فعالیت کے باعث جسم میں مختلف قسم کی تبدیلیاں پیدا ہونے لگتی ہیں جس کی وجہ سے جسم ہائی بلڈ پریشر کا شکار

رہنے لگتا ہے۔ ایڈرینل گلینڈ سے خارج ہونے والے ہارمونز ایڈرینالین اورنارایڈرینالین حیاتیاتی مادے ہیں اور یہ دل کی دھڑکن اور خون کے دباؤ میں اضافہ کرتے ہیں۔ لیکن یہ تبدیلیاں اسی وقت مفید ہیں جب زندگی بچانے یا جسمانی طور پر محفوظ رہنے کے لیے حقیقی طور پر بھاگ دوڑ درپیش ہو۔ یہ صورت حال مسلسل رہنے لگے تو خون کی گردش اور دل پر اس کے تباہ کن اثرات مرتب ہوتے ہیں۔

# اینڈارفین (Endorphin) احساس فرحت ومسرت پیدا کرنے والے کیمیائی مرکبات

ڈاکٹر جاوید اقبال (راولپنڈی)

اینڈارفین انسانی جسم میں پیدا ہونے والے کیمیائی مرکبات ہیں۔ انسان اپنی سوچ میں مثبت تبدیلی لاکر ان مرکبات میں اضافہ کرسکتا ہے۔ اینڈارفین نا صرف انسانی جسم کو احساس فرحت وتازگی بخشتا ہے بلکہ یہ مختلف امراض سے بچاؤ کا بھی ذریعہ ہے۔ بیرونی طور پر ایسے مرکبات کا استعمال کرنے والے بہت جلد ان کے عادی ہوجاتے ہیں۔ اس کے علاوہ یہ جسم کے لیے انتہائی نقصان دہ بھی ہوتے ہیں۔ طبی تحقیق والے سائنسدانوں نے دریافت کیا ہے کہ انسانی جسم اپنے اندر نارکوٹکس مرکبات جیسے کیمیائی مرکبات تیار کرتا ہے جو کہ بیرونی نارکوٹکس سے بڑھ کر کام کرتے ہیں۔ انہی مرکبات کو اینڈرافین کہا جاتا ہے۔

جب کبھی انسان کے جسم کے کسی حصہ پر چوٹ لگتی ہے تو بہت جلد متعلقہ جگہ سن ہو کر درد کا احساس غائب ہوجاتا ہے۔ حادثات میں زخمی ہونے والے لوگوں کو اکثر اوقات بروقت یہ احساس ہی نہیں ہو پاتا کہ انہیں کس قدر چوٹ لگی ہے۔ یہاں تک کہ کھیل کے دوران بعض کھلاڑی سخت مقابلے کے دوران اپنی ہڈیاں تک تڑوا بیٹھتے ہیں لیکن انہیں کھیل ختم ہونے تک اس بات کا احساس ہی نہیں رہتا۔ یہ تمام صورت حال انسانی جسم میں پائے جانے والے اینڈرافینز کی مثالیں ہیں۔

بہت برس پہلے ڈاکٹر ہینس سلیئے (Dr Hans Selye) نے یہ دریافت کیا تھا کہ خوف اور غصہ جسم میں ایڈرینالین کی وافر مقدار پیدا کرنے کا سبب بن سکتا ہے۔ ایڈرینالین کی یہ زائد مقدار انسان کو وہ زائد قوت اور توانائی فراہم کرنے کا باعث بنتی ہے جس کی مدد سے یا تو وہ اس خطرہ کا مقابلہ کرسکتا ہے یا پھر اس سے بچ کر بھاگ سکتا ہے۔ مزید تحقیقات سے یہ بھی ثابت ہوا ہے کہ ایڈرینالین پیدا کرنے والا خوف اور غصہ اگر زیادہ عرصہ تک قائم رہے تو یہ جسم کے لیے نقصان دہ ثابت ہوتا ہے۔ نیز دیگر منفی جذبات جیسے غم، نفرت، کدورت، بغض و کینہ اگر بہت دیر تک دل میں رکھے جائیں تو یہ انسانی جسم کے فوری طور پر عمل کرنے والے نظام کو تباہ و برباد کرنے کے علاوہ بیماری کے خلاف قوت مدافعت کو بھی کم کرسکتے ہیں۔

# عطریات کی دنیا میں ایک مستند اور معیاری نام العارفی عطریات

ہر قسم کی عربی، انڈین، فرینچ عطریات مناسب، متوسط اور اعلیٰ کوالٹی میں تھوک و پرچون نرخوں پر حاصل کریں

| نمبر شمار | نام | قیمت 6ML |
|---|---|---|
| 1 | مخلط العرائس | 250 |
| 2 | نسیم عطر | 285 |
| 3 | نبیل عطر | 285 |

| نمبر شمار | نام | قیمت 9ML |
|---|---|---|
| 2 | جنت النعیم | 800 |
| 3 | روز S.J | 625 |
| 4 | یاسمین اصلی | 625 |

| نمبر شمار | نام | قیمت 10ML |
|---|---|---|
| 1 | حرمین سلور | 585 |
| 2 | حرمین گولڈ | 585 |
| 3 | حرمین صافا | 585 |
| 4 | حرمین 212 | 585 |
| 5 | عود شرقیہ | 480 |
| 6 | احلام العرب | 480 |

| نمبر شمار | نام | قیمت 12ML |
|---|---|---|
| 1 | حرمین سلطان | 975 |
| 2 | حرمین ممتاز | 1320 |
| 3 | حرمین لیلیٰ | 1320 |

| نمبر شمار | نام | قیمت 15ML |
|---|---|---|
| 1 | حرمین مکہ | 620 |
| 2 | حرمین مدینہ | 620 |
| 3 | حرمین طلین | 620 |
| 4 | حرمین عودی | 620 |
| 5 | حرمین وردیہ | 620 |
| 6 | حرمین بدر | 620 |
| 7 | حرمین عنبر | 620 |
| 8 | حرمین مسک | 620 |
| 9 | حرمین مشکور | 1240 |
| 10 | حرمین لک | 1240 |

| نمبر شمار | نام | قیمت 17ML |
|---|---|---|
| 1 | ملک جمال عطر | 1154 |
| 2 | الریان عطر | 1150 |

| نمبر شمار | نام | قیمت 20ML |
|---|---|---|
| 1 | عطر منجر | 1125 |
| 2 | نور | 1125 |
| 3 | خطر ین عطر | 1200 |

| نمبر شمار | نام | قیمت 28ML |
|---|---|---|
| 1 | سفیر الحب | 480 |

"العارفی عطریات" شاندار آفر امپورٹڈ اعلیٰ کوالٹی مسحور کن عطریات دستیاب ہیں

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0334-4312272
darulamal.org/ruhanishop, info@darulamal.org
روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور

# عربی خوشبوؤں والی اگربتیوں کی بہترین ورائٹی

اگربتیوں کا استعمال زمانہ قدیم سے ہو رہا ہے۔ ماحول کو مہکانے اور خوشبو سے معطر کرنے کا سستا ذریعہ بھی یہی ہے۔ روحانی اعمال، وظائف، چلہ کشی، علاج معالجہ، جنات اتارنا، روحانی محافل، مراقبہ الغرض مختلف مواقع میں اس کا استعمال کیا جاتا ہے۔ پہلے دور میں مختلف اقسام کی اشیاء کو کوٹ کر پاؤڈر بنایا جاتا تھا اور پھر کوئلوں پر عمل کے دوران چھڑکا جاتا تھا جو کہ کافی مشکل کام تھا۔ اگربتی سے آسانی ہوگئی کہ جلا کر چھوڑ دو۔ پھر جب ختم ہو تو دوبارہ جلا دو۔ اس سے عمل میں کوئی فرق بھی نہیں پڑتا اور کام بھی ہو جاتا ہے۔ روحانی دکان میں مختلف اقسام کی اگربتیاں دستیاب ہیں۔ گھر بیٹھے آپ اپنی من پسند اگربتیاں منگوا سکتے ہیں۔ اگربتیوں کی اتنی ورائٹی ایک ہی جگہ ملنا مشکل ہے۔ ہمارے پاس سستی اور مہنگی، دیر تک جلنے والی، پاکستانی اور امپورٹڈ، عربی خوشبویات اور پھولوں والی اگربتیاں دستیاب ہیں۔ تھوک و پرچون ریٹس پر خریدی جا سکتی ہیں۔ یہ تمام اگربتیاں بغیر دم کے ہیں۔








Amdano ① 7+ ② 5+ Rs. 50 لوبان Rs. 60

خاص الخاص مہاراجہ اگربتی جس کی ایک اگربتی 5 گھنٹے جلتی ہے۔ Rs. 65

گولڈ ٹیپ: ① مجموعہ ② ناگ چمپا ③ موتیا ④ صندل میسور ⑤ ندعود ⑥ غلاف کعبہ ⑦ 2in1 Rs. 50

بخور النسیم کمپنی: ① عود ② شامہ العنبر Rs. 75 ③ جاسمین ④ فل ⑤ الورد ⑥ المسک ⑦ موتیا Rs. 70

مہران کمپنی: ① بخور ② صندل ③ روح العود ④ غلاف کعبہ ⑤ حجر اسود ⑥ مشک ⑦ لوبان Rs. 60

ستارہ: مشک، صندلین، افشاں، غلاف کعبہ Rs. 60

ڈیلائٹ: صندل عام Rs. 40، 50+50 Rs. 90، العود Rs. 50، ممتاز+7 Rs. 200، 4+ Rs. 90

اس کے علاوہ پھولوں کی خوشبوؤں والی اگربتیوں کی بھی زبردست ورائٹی دستیاب ہے۔

فون (دفتر): 042-35033371 موبائل (دفتر): 0334-4312272
darulamal.org/ruhanishop, info@darulamal.org
روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور

# نزلہ و زکام اور اس کا تدارک

حکیم غلام یزدانی قریشی

نزلہ اور زکام دو قریبی تعلق رکھنے والی بیماریاں ہیں جو کہ عام ہیں۔ یہ امراض موسم بہار اور موسم خزاں کے شروع میں زیادہ واقع ہوتے ہیں۔ اس لیے کہ ان دونوں موسم کے لحاظ سے کم احتیاط کی جاتی ہے۔ یہ گرم بھی ہو سکتے ہیں اور سرد بھی۔ اگر ناک و حلق میں سوزش، بے چینی، پیاس، سستی اور پتلی، خراش دار رطوبت خارج ہو تو اس کی وجہ گرمی سمجھیں۔ سردی سے ہونے والے نزلہ زکام میں بلغم گاڑھا و غلیظ ہوتا ہے۔ پیاس اور سوزش نہیں ہوتی، سر اور چھاتی البتہ بوجھل معلوم ہوتے ہیں۔

ان دنوں سردی میں چلنے پھرنے، ترش اور چکنی چیزیں کھانے پینے سے گریز لازمی ہے۔ اس کے علاوہ گرم گرم غذائیں کھا کر ٹھنڈا پانی وغیرہ پینا، کمزور صحت، ضعیفی، کھلی ہوا میں سونا وغیرہ بھی اس کا سبب بن جاتے ہیں۔ ایسے لوگ پست ہمت، کمزور اور دوسرے امراض قبول کرنے کی اہلیت رکھتے ہیں۔ ان کا حافظہ کمزور ہوتا ہے اور مرض نسیان بھی اکثر رہتا ہے۔

مرضی کیفیت محسوس ہوتے ہی آرام کرنا چاہیے۔ اگر مادہ مرض دماغ میں موجود ہو تو اسے ہرگز بند کرنے کی کوشش نہ کریں۔ معدہ کی تقویت کا خیال رکھیں۔ ہلکی اور زود ہضم غذائیں کھائیں۔ سر کو تیل نہ لگائیں۔ کھانا کھا کر فوراً نہ سوئیں، پانی کم پئیں اور ٹھنڈا پانی تو بالکل نہ پئیں۔ سردی سے اپنے آپ کو بچائیں رات کو بدن ڈھانپ کر سونے کے ساتھ سر کو بھی ڈھانپ کر سوئیں۔ اگر ممکن ہو تو عرق گاؤزبان ورنہ پانی گرم کر کے پئیں۔ اس طرح ٹھنڈا پسینہ آ کر طبیعت ہلکی ہو جاتی ہے۔

اگر نزلہ گرمی کی وجہ سے ہو تو بہی دانہ 2 ماشے، عناب 5 دانے، پستان 7 دانے پانی میں جوش دے کر چھان کر شربت بنفشہ ملا کر پئیں۔ اگر سر میں درد بھی ہو تو تخم کاہو 6 ماشے کوٹ کر اس کے ساتھ شامل کر لیں۔ اگر سردی کی وجہ سے نزلہ ہو تو گاؤزبان 3 ماشے اور عناب 7 دانے کا جوشاندہ بنا کر چینی ملا کر پئیں۔ سر درد ہونے کی صورت میں اسطوخودوس شامل کر لیں۔ ناک بند اور سانس میں تنگی ہو تو گندم کے چھان کا بھپارہ لیں۔ یوکلپٹس آئل یا برگ بید تازہ سونگھیں۔ اس کے علاوہ برگ شبت، گل سرخ، کایاں پھل باریک کر کے بطور نسوار سونگھنا، چھینک لاتا ہے جس سے درد سر وغیرہ کی تکلیفیں جاتی رہتی ہیں۔ اگر نزلہ کی وجہ سے دانتوں کو درد ہو تو مرچ سادہ، سونٹھ، عقرقرحا، نمک، ہم وزن باریک کر کے ملیں۔ اگر کان میں درد ہو تو برگ بنفشہ، گل خطمی، ہم وزن کو کنار ۱/۴ حصہ کا بھپارہ لیں۔ اگر بدن میں درد ہو تو دار چینی اور الائچی خرد کا قہوہ بنا کر پئیں۔

دماغ کمزور ہونے کی صورت میں مغز بادام ۷ دانے، تخم خشخاش ۲ ماشے، مغز ہندوانہ ۴ ماشے، الائچی خرد ۲ عدد کو ڈیڑھ پاؤ دودھ میں گھوٹ کر جوش دیں۔ چینی ملا کر شیر گرم نوش کریں۔ درد سر کہنہ کو بھی مفید ہے۔

اگر نزلہ کی شکایت بار بار ہوتی ہو تو خمیرہ گاؤزبان عنبری جواہر دار ۶ ماشے میں ایک رتی کشتہ مرجان سادہ یا کشتہ مرجان جواہر والا چاول ملا کر کھائیں اور عصر کو اطریفل اسطوخودوس ۴ ماشے اور اطریفل کشنیز ۴ ماشے ملا کر کھائیں۔ سر کے کسی ایک جانب درد ہونے کی صورت میں اسطوخودوس 1 ماشہ، بادیان 1 ماشہ، مرچ سیاہ ۲ عدد، سفوف بنا کر دن میں ایسی دو خوراکیں پھانکیں اور اوپر سے پانی پی لیں۔

انتہائی سر درد کی صورت کے سوا مخدرات یا ایسپرین استعمال نہ کریں۔ اس کے عادی ہو جانے کے بعد دوسری دوا کارگر نہیں ہوتی اور علاوہ ازیں قوت مدافعت کمزور ہو جاتی ہے اور کئی ایک خطرناک بیماریاں مثلاً ضعف قلب، بے حسی، کمزوری اعصاب وغیرہ نمودار ہو جاتی ہیں۔ کسی بھی تکلیف کی صورت میں سب کا علاج کریں تاکہ مرض مکمل طور پر ختم ہو جائے۔ طاقت کو بحال رکھنے کی کوشش کریں۔ اس کے لیے ورزش ایک قدرتی علاج ہے۔ تنومند آدمی اگر تھوڑی بہت بے اعتدالی کر بھی بیٹھے تو وہ زیادہ بیمار نہیں پڑتا بلکہ اکثر اوقات بیماریوں سے بچا رہتا ہے۔

